بعون صانع مکین و مکان و فضل خلاق زمین و زمان

الحمد و المنة که کتاب فیض انتساب جامع ادویه یونانی و تراکیب لاثانی مسمی به

# کیمیای عنایی

ترجمه اردو

# قرابادین قادری

باہتمام مالاکلام بابو منوہر لال بھارگو سپرنٹنڈنٹ مطبع

مطبع نامی گرامی منشی نولکشور لکھنؤ مین مزین بہ طبع ہو

اطلاع - اس مطبع مین ہر علم و فن کی کتب کا ذخیرہ سلسلہ وار فروخت کے لیے موجود ہے جسکی فہرست مع ہر ایک شائق کو چھاپہ خانہ سے مل سکتی ہے جسکے معائنہ و ملاحظہ سے شائقان اصلی حالات کتب کے فرما سکتے ہین قیمت بھی ارزان ہے اس کتاب کے ٹیٹل پیج کے تین صفحہ جو سادے ہین انھین بعض کو اردو وغیرہ مدرج کرتے ہین تاکہ جس فن کی یہ کتاب ہے اس فن کی اور بھی کتب موجودہ کارخانے قدردانون کو آگاہی کا ذریعہ حاصل ہو

| نام کتاب | قیمت | نام کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|
| **کتب طب اردو** | | | |
| تشریح الاسباب مع نقشہ برزخ نخلی از حکیم قاضی الٰہی بخش۔ | ۸/ | اردو ترجمہ کلیات سدیدی فن اول۔ مترجمہ مولوی حکیم سید عابد حسین لکھنوی سند یافتہ عالم فاضل۔ | |
| رسالہ زبدۃ المفردات مع رسالہ نظم یارق از حکیم سید علی حسین صاحب۔ | ۲ر۱۲؍ | اردو ترجمہ معالجات سدیدی فن دوم۔ مترجمہ مولوی صاحب موصوف۔ | |
| زبدۃ الحکمت تینون فصلون کے خور و نوش کا طریقہ حفظ صحت مولفہ حکیم مولوی محمد قمر علی | ار۱۲؍ | اردو ترجمہ معالجات سدیدی فن سوم وچہارم یکجائی مترجمہ مولوی صاحب موصوف | |
| رسالہ تعریف النبض مولفہ حکیم مرزا البشیر احمد | ۳/ | ترجمہ طب اکبر از حکیم محمد حسین نہایت سلیس مرغوب عام | |
| شفاء الامراض - از حکیم محمد عبد الحکیم صاحب | عہ/ | | |
| ترکیب العلاج - مع ترمیم و اضافہ نسخجات مولفہ حکیم امیر الدین خان جدید الطبع۔ | ۱۲/ | اکسیر القلوب - ترجمہ مفرح القلوب از حکیم محمد نور کریم۔ | |
| رسالہ دافع طاعون - مولفہ راے ہزاری لال ہیڈ ماسٹر اودیپور۔ | ۲ر | تحفۃ الاطباء - مولفہ حکیم سید مشرف حسین خیر آبادی۔ | |
| مفید الاجسام - مع فوائد عجیبہ ہر مرض کے نسخے مولفہ سید فضل علی نیٹو ڈاکٹر۔ | ۳ر۱۲؍ | ترجمہ قرابادین شفائی - مترجمہ حکیم ہادی حسین خان مرادآبادی۔ | |
| طب احسانی - مولفہ حکیم احسان علی۔ | ۳ر۱۲؍ | قرابادین زکائی اردو مترجمہ حکیم ہادی حسین خان | |
| مجمع البحرین - از حکیم حیدر خان جامع طب یونانی و ڈاکٹری۔ | ے/ | قانون عشرت - علاج ہر قسم تپ خصوصاً تپ دق از حکیم عشرت حسین۔ | |
| علاج الغربا مترجمہ حکیم اصغر علی۔ | ۸/ | ترجمہ اوغریب مترجمہ حکیم محمد ہادی حسین خان | |

بعون صانع مکین و مکان و فضل خلاق زمین و زمان

الحمد للہ والمنۃ کہ کتاب فیض انتساب جامع ادویہ یونانی وتراکیب لاثانی مسمی بہ

# کیمیای صنائعی

ترجمہ اردو

# قرابادین قادری

باہتمام ملا کلام بابو منوہر لال بھارگو سپرنٹنڈنٹ مطبع

مطبع نامی گرامی منشی نولکشور لکھنؤ میں بار ... مرتبہ

اعلان حق تالیف اس کتاب کا بحق نولکشور



بسم اللہ الرحمن الرحیم

ایسی تعریف کہ لائق جناب مستطاب حضرت باری تعالیٰ
کے ہو سو اُس ذات پاک سے اور کسی سے نہین ہوسکتی
ہو بس زبانین بندون کی ایسی ذات پاک کو سواے
لا احصی ثناء علیک کے کیا تعریف کرین پاک ہو اللہ
حکمت والا بزرگ کہ اُسی کے لیے بزرگی و جبروت ہو
... تھا کہ ایزد معبود نے امر یا یہا الذین
... تسلیما کے ساتھ اس کا حکم فرمایا
... درگاہ عرش بارگاہ کے ہو جو تمام
رسول اللہ ہو اور درود بھیجے اللہ
مقصود پیدایش آدم اور مراد
... آموز انکا تھا اور ان پر اور
... رمیان ملک و ملکوت
... سراے پر طالبون

حرف تحقیق اور حکیمون صاحب تدقیق سے پوشیدہ
نہ رہے کہ بڑا وسیلہ اور بڑی بزرگی نزدیک خالق
تعالےٰ کے خدمت کرنا اس کے مخلوق کی ہو خواہش
دل و خاکساری سے اسی لیے کہ خدمت
خلائق کی کہ خاص واسطے خوشی خدا
پرستش و تعظیم خالق المخلوقات
بزرگی اُس کی اور ظاہر ہو کہ جو عیادت
بیمار کا کہ صرف دریافت کرنا حال
دینا ہو عبادت ہوا اور سنت ٹھہرا
علم ابدان کا کہ شامل اقسام خدمتوں
ہونے انواع عبادتون اور نیکیون کا
درگاہ میں واہب العطیات کے در
پا کے یقینا سب مرتبون عبادت سے

بلحاظ اس بات کے فقیر محبت کا ... والے
اقرار کرنے والے ہیچمدانی سید محمد ... زمانی
نے بعد حاصل کرنے اور علوم کے تحقیق
مین کوشش پوری کی اور تجربہ وعمل مین
خرچ کی اور خدمت کرنی بندون کی سعادت
س جہت سے کہ فقیر بے سروپا کو بعد نکلنے کے
تنگنائے دنیا سے بھی آدمیون کی دعا سے حصہ
لتا ہین اس علم مین تصنیف
ین ہر ایک کتاب خالی حسن
کریم کارساز رحیم بندہ نواز
حقیر ترین مخلوقات
فع تن کو آن سے فائدہ
ہمپنے فضل سے بسبب
یلیے سرفراز کرے اور
یلیے تصنیف پہلی آ
رزا ملا جلال الدین سید
یا کو ساتھ احادیث
لے ہی تالیف دوسری
ری چوتھی میزان الط
چھٹی مجربات اکبری ا
یک ہزار ایک سو

ہونا تحریر مین ترکیبون کی ذیل مین بیماریون مخصوصہ
کے احسن نظر آتا تھا اسی ترتیب سے ساتھ رعایت حروف
تہجی کے ہر جگہ مرتب کیا اور جو کچھ کہ ساتھ ہر عضو کے
مخصوص تھا اس کو اُسی جگہ لکھا اور مشترک النفع کو بحث
مین مقدم رکھا اور مجربات ہندیہ کو بترتیب علل حرف
دال مین ہر جگہ مخصوص کیا اور کشادگی مین کلام کے
کہ مقام طب کو لازم ہے کسی چیز کو بقدر ضروری نہین
چھوڑا چنانچہ حکیمون ارجمند اور طبیبون طبع بلند پر
حسن سعی اس مستمند کا نہ چھپے گا۔ شعر
از عزیزان دعا طمع دارم ٭ زانکہ بس عاجز و گنہگارم ٭
دراس سبب سے کہ یہ فقیر مرید جناب معارف مآب
وب سبحانی مقبول بارگاہ یزدانی خلاصہ خاندان نبوی
دہ دودمان مرتضوی حضرت سید عبد القادر جیلانی
راضی ہو اللہ اُنسے اور فائدہ دے ہمکو اُن کی روح
برکتون سے اس نسخے کو قرابادین قادری
کیا امید درگاہ شفا دینے والے بیماریون سے
برکت اہلبیت کرام و اولیاے عظام سے
ن کو فائدہ مند کرے اپنے احسان و کرم سے
چاہیے کہ قرابادین لفظ یونانی ہے کہ ادویہ
لاق کرتے ہین اور اس رسالے مین
ب ہین۔

## بیچ بیان ادویہ سر کے

### حرف الالف

ہڑ کا پوست بہیڑے کا پوست آنولا مقشر تخم کرفس ہر ایک چھ درم شیطرج ہندی (چیت ترکی) نانخواہ صعتر ہر ایک اوقیہ سنبل الطیب حماما ہیل وج ہر ایک تین درم چینی دو درم فلفل سیاہ و سفید نار مشک (بچھڑا) ملح ہندی ایک آدھا اوقیہ خردل (تالیسر) ڈیڑھ اوقیہ خبث الحدید اوقیہ نوشادر آدھا درم روغن بادام مین چرب کرکے ساتھ شہد کے کہ تین حصے ادویہ کے ہو ملائین اور دو نسخے اسی اطریفل کبیر کے ادویہ معدہ مین لکھے جائین گے۔

**اطریفل افتیمونی** - کہ واسطے مواد سوداوی و تنقیۂ دماغ اور واسطے جنون اور امراض باردۂ دماغی کے نافع ہی مقدار شربت اس کی دو مثقال سے پانچ مثقال ہی کابلی ہڑ کا پوست آنولا مقشر بہیڑے کا پوست ایک دس مثقال تربد موصوف افتیمون سناء مکی ایک پانچ مثقال شیطرج بسفائج اسطوخودوس گل سرخ ہر ایک تین مثقال انیسون تمک ہندی ہر ایک دو مثقال شہد تین حصے۔

**اطریفل ربانی** - کہ منقی دماغ و مسہل اخلاط ہی مداومت اس کی واسطے قطع نزلہ کے مجرب اور صعود بخارات کا ہی اور واسطے اقسام مالیخولیا خصوصًا مراقی کے اور واسطے قولنج کے نافع اور پاک کرنے والا معدے کا ہی اور قوت اس کی دو برس تک باقی رہتی ہی اور مقدار شربت اس کی واسطے اسہال کے چار مثقال سے چھ مثقال تک اور بشرط مداومت ہر روز ایک مثقال سے دو مثقال تک ہی اور یہ اطریفل سب مزاجون کے موافق ہی زرد ہڑ کا پوست کابلی ہڑ کا پوست ہڑ سیاہ گل بنفشہ مشوی ہر ایک دس مثقال تربد موصوف کشنیز خشک ہر ایک تین مثقال بہیڑے کا پوست آنولا مقشر گل سرخ طباشیر گل نیلوفر ہر ایک پانچ مثقال صندل سفید کتیرا ہر ایک تین مثقال روغن بادام شیرین تین مثقال ان ادویہ کو کوٹکر چھان کر روغن سے چرب کرین اور عناب سو عدد سپستان سو عدد گل بنفشہ دس مثقال پانی مین جوش کرکے چھانین اور ڈیڑھ وزن شیرہ بلیلہ اور ایک وزن شہد کف گرفتہ کیساتھ قوام کرین پھر ادویہ مذکور الصدر اور مشک اور ورق طلا اور ورق نقرہ ڈالکر اطریفل تیار کرین

**اطریفل** - کہ وسواس و مالیخولیا کو فائدہ کرتا ہی پوست بلیلہ کابلی پوست ہلیلہ آملہ مقشر ہر ایک دس درم افسنتین سناء مکی شیطرج افتیمون بسفائج تربد موصوف اسطوخودوس ہر ایک پانچ درم مصطگی سنبل الطیب جوز بوا ہر ایک دو درم گاؤ زبان فرنجمشک حجر لاجورد حجر ارمنی مغسول بادرنجبویہ ہر ایک چار درم تخم کرفس انیسون ہر ایک تین درم کوٹ کر چھانکر روغن بادام سے چرب کرکے ساتھ شہد مصفی یا مویز منقی کے ملاکر اطریفل تیار کرین۔

**فائدہ** - اطریفل معرب تریپھلے کا ہی اور تریپھلا ہندی مین ہلیلہ بلیلہ آملہ کو کہتے ہین۔

**ایارج فیقرا** - وہ دوا ہی کہ پہلے تالیف ہوئی اور ایارج بکسر ہمزہ لفظ یونانی ہی بمعنی شفا اور تفسیر اس کی دوائے الٰہی ہی کس لیے کہ بسبب بزرگی قدر اس کی کے منسوب بحق کیا ہی اور فیقرا بمعنی تلخ ہی اور اس سبب سے

کہ ترکیب مسطور نہایت کڑوی ہی اس نام سے مسمی ہوئی کس
لیے کہ جزو اعظم اس ترکیب مین یا صبر ہی یا حضض جو
ایارج صاحب صبر ہی وہ مسہل ہی اور جو صاحب حضض ہی
قابض خون ہی اور جو تاویل لفظ ایارج فیقرا کی ساتھ مسہل الہی کے
ہی اُس صورت مین درست ہوتی ہی کہ اُس مین صبر پڑا
ہو نہ حضض اور جو نسخہ اُس کا کہ بقراط نے تالیف کیا
اور سب ترکیبون پر مقدم ہی یہ ہی سنبل الطیب دارچینی
سلیخہ حب بلسان عود بلسان مصطگی اسارون زعفران
ہر ایک ایک جزو یعنی مساوی الوزن صبر سقوطری
دو چند یا سہ چند سب اجزا کا مقدار شربت دو درم ساتھ
شہد اور گرم پانی کے وقت سونے کے اُس حالت مین
کہ معدہ پر نہو اور کہتے ہین کہ یہ ایارج گردے کو ضرر کرتی ہی
اور مصلح اُس کا عناب ہی اور کہتے ہین کہ ایارجون کا
حق وہ ہی کہ وقت استعمال کے افتیمون کے پانی مین
حل کرین بالجملہ ایارج فیقرا تنقیہ فضول دماغی ور
دور کرنے فالج ولقوہ واسترخا و ثقل زبان کے مجرب
ہی اور واسطے تنقیہ طبقات معدہ اور کھولنے قولنج
اور دور کرنے قے قولنجی اور رفع کرنے وجع مفاصل
کے بھی نافع ہی غرغرہ کرنا اُس سے بعد
اسہال کے جلب مین رطوبات کے اور دور کرنے
لقوے کے مفید ہی اور پر مرغ کا روغن مین چرب
کر کے شہد مین آلودہ کر کے ایارج مین اُس کو آغشتہ
کر کے حلق مین ڈالنا بڑا متقی ہی اور اطبا نے موافق
خواہش حاجت کے اور دلالت وقت کے
اُس نسخہ مین بہت تصرف کیا ہی چنانچہ
داخل صداع حار مین اور نزدیک غثیان اور قے کے
گل سرخ منزوع الاقماع بدلے زعفران کے کیا ہی اور
نزدیک حاجت تلطیف شدید کے عوض اسارون کے
کبابہ مقرر کیا ہی اور واسطے منع کرنے سحج کے کہ صبر کو لازم
ہی اور واسطے دفع کرنے اُس کی دشمنی کے امعا سے
ضعیف الامعا کے لیے اذخر کو زیادہ کرنا واجب جانا
ہی اور بعض اطبا نے واسطے اسی غرض کے مقل ایک
جزو داخل کیا ہی واسطے تنقیہ کبد کے عصارہ غافث
زیادہ کیا ہی اور بعضون نے واسطے تلطیف خلط غلیظ
کے قرنفل جوزبوا بسباسہ بڑھایا ہی اور واسطے
تنقیہ دماغ کے سوداسے اسطوخودوس زیادہ
کیا ہی اور وقت حاجت کے ساتھ نکالنے بلغم کثیر
کے شحم حنظل ملاتے ہین اور ایارج مشحم کہتے ہین اور
جاننا چاہیے کہ عمل ایارج دیر مین ہوتا ہی مگر یہ کہ اُس کو
شہد مین ملائین اور جس ایارج مین صبر مغسول پڑا ہو
ضعیف الاثر ہی لیکن گرم مزاج کو مفید اور بنیا لمہ خاصۃ
کہ آب کاسنی کے ساتھ دھویا ہو اور طریق رکھنے ایارج
کا تین طرح پر ہی ایک وہ کہ اُسی طرح سفوف کے مانند
ہو قوت اُس کی زیادہ مہینے سے نہین رہتی ہی دوسرا
وہ کہ دو وزن شہد اُس مین ملائین یہ احسن اور اسہال
مین قوی تر ہی قوت اُس کی چار برس تک رہتی
ہی تیسرا وہ کہ مقل کے پانی مین گھول کر قرص بنائین
اور سایہ مین خشک کرین اور شیخ الرئیس نے اُسی
کو اختیار کیا ہی اور یہ سحج و ضرر سے سالم
تر ہی اور شیخ الرئیس نے کہا ہی کہ یہ طریق سب سے

بہتر دیکھا گیا قوت اُس کی چھ مہینے تک باقی رہتی ہے اور استعمال
صبر کا امتلائے معدہ مین روا نہین ہے

**ایارج فیقرا** - کہ رطوبات دماغی کو خشک
کرے اور صداع بلغمی و سوداوی کو دور کرے اور
بواسیر و حمیات کہنہ کو دفع کرے اذخر انیسون قسط (کوٹھ ۱۲)
جنطیانا قطب الذریرہ سلیخہ عصارہ افسنتین شاہترہ
(کھان تیبد ۱۲) (جوانیا ۱۲) (رنج ۱۲)
زعفران جعدہ ہر ایک ایک درم حنضض عصارہ
(نیانک ۱۲)
غافث ہر ایک تین درم مقدار شربت ڈیڑھ درم یہ
ایارج مؤلف یحیی ابن ماسویہ کی ہے اور نسخہ دوسرا بھی ہی
کا ہے کہ حضض اس مین برابر سب اجزا کے ہے بواسیر مین
لکھا جائیگا اور یہ نسخہ شدۃ القبض ہے -

**ایارج فیقرا** - کہ واسطے تنقیۂ فضول سر کے
مجرب ہے اور علل ردیہ دماغی کو نفع کرتی ہے شحم حنظل دس
مثقال کندر فلفل ابیض فلفل اسود دار فلفل ہر ایک چار
مثقال زعفران مر صبر اشق حاشا ہر ایک ایک مثقال
سقمونیائے مشوی چھ مثقال عصارۂ افسنتین دو مثقال
کوٹ کر چھان کر پانی مین بنائین مقدار شربت
چار مثقال ہے -

**ایارج جالینوس** - کہ صرع و مالیخولیا و فالج و
سکتہ و رعشہ و لقوہ و تشنج و صداع و شقیقہ و دوار و
صمم و دردگوش کو نافع ہے و عسر النفس و درد گردہ و درد
(گرانی گوش ۱۲)
مثانہ و نقرس و مفاصل و عرق النساء و داء الحیہ و داء الثعلب
و قروح کہنہ و بدو استرخاء مثانہ و امراض بلغمی و
سوداوی و سلس البول کو مفید ہے و منقی اخلاط غلیظہ
و لزجہ و مدر حیض ہے اور سب منافع مین ایارج
لوغاذیا سے بہتر ہے اور مسہل بے زحمت و صاحب برکت
شحم حنظل غاریقون بصل الفار بریان سقمونیا مشوی
(کمانذرا ۱۲)
خربق سیاہ فرفیون غاریقون ہر ایک سولہ درم بسفائج
کماذریوس افتیمون سلیخہ ہر ایک سات درم سکبینج
زراوند طویل و مدحرج فلفل سیاہ فلفل سفید دار فلفل
دارچینی جاؤشیر جند بیدستر قطراسالیون ہر ایک چار
درم کوٹ کر چھان کر ساتھ سہ چند شہد کے تیار کرین مقدار
شربت چار مثقال ساتھ اُس جوشاندہ کے کہ مناسب ہے
مرض کے ہو قوت اُسکی چار برس تک باقی رہتی ہے اور تیس
برس تک بھی لوگون نے کہا ہے اور بہتر یہ ہے کہ شہد اُس مین
خام ہو یعنی آتش نا دیدہ -

**ایارج** - کہ اُس کو ایارج ہوفیقرا طس کہتے ہین
دردسر کو کہ بخار فاسد سے ہو دور کرے اور واسطے رطوبت
معدہ و غم و خوف و سائر علل سوداوی و بلغمی کے نافع
ہے اور مقدار شربت اُس کی موافق ایارج جالینوس کے
ہے جنطیانا سنبل زراوند مدحرج سلیخہ دارچینی ہر ایک
آدھا درم فطراسالیون کماذریوس فلفلمویہ اسطوخودوس
ہر ایک ایک درم مر صاف چار درم حب البان زعفران
ہر ایک ڈیڑھ درم صبر اٹھارہ درم شحم حنظل چھ درم ساتھ
شہد کے بنائین

**ایارج لوغاذیا** - برابر منافع ایارج جالینوس کے ہے
باب اورام و بثور مین مذکور ہوگی

**اطریفل کبیر** - کہ فالج و لقوہ و صرع و نسیان
اور سب امراض بلغمی کو نافع ہے اور تقویت ہضم و
باہ کے لیے مفید عاقرقرحا شونیز قسط فلفل دار فلفل

و ج ہر ایک دس درم سداب جنطیانا حلتیت زرا وند
مدحرج حب الغار جند بید ستر خردل شیطرج ہندی
ہر ایک پانچ درم عسل بلادر ساڑھے چار درم ادویہ
کو کوٹ کر چھان کر روغن اخروٹ سے چرب کرکے
سہ چند شہد صاف مین بنائین اور بعد چھ مہینے کے
استعمال کرین بعد اُس کے کہ جو مین اُس کو رکھا ہو مقدار
شربت ایک مثقال ہی -

**اقرویا صغیر** - منافع اُس کے قریب کبیر کے ہین
ہڑ سیاہ بہیڑے کا پوست آنولہ مقشر ہر ایک دس درم
سعد سنبل کندر سنج فلفل زنجبیل عسل بلادر ہر ایک پانچ
درم ادویہ کو کوٹ کر چھان کر روغن اخروٹ مین چرب
کرکے سہ چند وزن شہد کے ساتھ بنائین اور بعد چھ
مہینے کے استعمال کرین -

**انقرویا** - کہ مصروع کو نہایت نافع ہی پوست
ہڑ کابلی پوست بہیڑے کا آنولہ مقشر کشنیز خشک اسطوخودوس
ہر ایک پانچ درم جند بید ستر عود صلیب صعتر شہد
بلادر ہر ایک تین درم سہ چند وزن شہد صاف
مین بطریق معہود بنائین بعد چرب کرنے کے روغن
اخروٹ سے -

**فائدہ** - انقردیا لفظ رومی ہی بمعنی مشابہ دل کے
اور جو بلادر کی شکل صنوبری ہی انقرویا نام بلادر کا رکھا
گیا اور جو بلادر جزو اعظم اس ترکیب کا ہی انقرویا نام اعلی
مرکب کا بھی رکھا گیا اور اس معجون انقرویا کو معجون بلادر
بھی کہتے ہین اور بسبب دفن کرنے اس معجون کے جو
مین دوا الشعیر بھی کہتے ہین

**انوشدارو** - دوا ے ہندی ہی اور بدون ہمزہ کے
یعنی نوشدارو بھی کہتے ہین تقویت مین دماغ اور جمیع اعصاے
رئیسہ کے مجرب ہی اور دور کرنے والی خفقان و خوف
کی اور اچھا کرنے والی رنگ کی اور خوشبو کرنے والی
بدن کی اور پسینے کی اور زیادہ کرنے والی باہ و شہوت
کی ہی اور دوام استعمال اُس کا نہایت نشاط پیدا کرنے
والا ہی یہان تک کہ کثرت ضحک و طیب نفس سے ایک
حالت مشابہ رعونت کے عارض کرتا ہی اور بڑھاپے کو دیر
مین لاتا ہی اور صاحب ذخیرہ کہتا ہی کہ مین نے اُس کو امراض باہ
مین اور تقویت دل مین عجیب الاثر پایا ہی اور یہ فقیر بھی
مصدق اس کے اثر کا ہی اور تقویت جگر و سوء القنیہ مین قوی التاثیر
دیکھا ہی قبل طعام کے اور بعد اُس کے کھا سکتے ہین مقدار
شربت اس کی ایک درم سے تین درم تک ہی گل سرخ
اتماع سے پاک کیا ہوا چھ درم سعد کوفی پانچ درم قرنفل
مصطگی اسارون سنبل ہر ایک تین درم زرنب بسباسہ
قاقلتین یعنی بڑی اور چھوٹی الایچی جوزبوا قرفہ زعفران
ہر ایک دو درم آملہ مقشر ایک رطل قند و عسل بالمناصفہ
دو رطل بدستور معروف کے معجون بنائین اور بعضے
اطبا نے آملہ کو برابر سب اجزا کے کہ ثلث رطل سے
کچھ زیادہ ہوتا ہی تحریر کیا ہی اور بعضے اطبا نے شیرینی
مین کمی کی ہی اور قند اکیلا آدھا وزن آملہ کا کہ آدھا
رطل ہی مرقوم ہی اور بعضے قند کو ہم چند آملہ کے
کہ ایک رطل ہی داخل کرتے ہین بالجملہ زیادتی
و کمی گرمی دوا کی موافق کمی و زیادتی آنولے کے
ہی اور جس مین شیرینی کمتر ہی دوائیت اُس پر غالب ہی

اور جس مین شیرینی زیادہ ہو مرغوب ہونے مین زیادہ ہی اور جس مین شہد پڑا ہو گرم و لطیف زیادہ ہی اور بہت دنون تک تغیر سے محفوظ رہتی ہی اور انوشدارو سے قندی فصل گرما مین اور محرور المزاج کو مناسب ہی و صاحب تحفۃ المومنین نے اُس انوشدارو کو کہ آنولا اُس مین برابر سب اجزا کے ہو جوارش کندی نام رکھا اور اُس کے سوا انوشدارو سے ہندی اور صاحب فلانسی وغیرہ تفاوت سے نوشدارو سے ہندی کو نوشدارو سے کندی کہتے ہین بدون تفاوت کے اور ہو سکتا ہی کہ اصل نسخہ ہندی ہوا ور کندی مروج اسکا ہوا ہو اور یہ بھی احتمال ہی کہ کندی نے اس مین کچھ تصرف کیا ہو اُس سبب سے اُس کے نام سے مشہور ہوا ہو اور مطلب ایک ہی دونون کلام مین تناقض نہین ہی اور طریق اُس کے بنانے کا یون ہی کہ آنولا کو دودھ مین گاے یا بھینس یا بکری کے بھگوے اگر آنولا خشک ہو ایک رات دن اور اگر تر ہو تین رات دن بعد اس کے آنولا کو پانی سے خوب دھولے یہانتک کہ زہومت و سومت دودھ کی جاتی رہے اور آنولا نرم ہو جاے بعد اسکے آنولے کو نو رطل پانی شیرین مین اس قدر جوش کرے کہ گلجاے پھر اُس کو ملکر چھلنی آہنی یا کسی قلعی دار مین چھانے یہان تک کہ مغز اُس کا بالکل نکل آئے پس قند و عسل ڈالکر قوام کرے بعد قوام کے ادویہ کو کوٹ کر چھان لیا ہو ملا کر سبز باسن مین رکھے اور چاہیے کہ آنولا پرانا نہو اور اگر تر و تازہ ملے تو بہتر ہی اور اجزا نوشدارو کے جس قدر باریک کرے اچھا ہی مگر اُس صورت مین کہ اُس سے فقط معالجہ معدے کا منظور ہو

اور بعض اطبا نے نسخۂ مذکور مین مشک ایک مثقال مروارید ناسفتہ فرنجمشک ساذج ہندی ہر ایک دو درم زیادہ کیا ہی پس اس حالت مین نوشدارو سے لولوئی نام ہوتا ہی اور تقویت مین بالغ تر ہو جاتی ہی اور اِس درویش نے عوض آنولے کے سفرجل یعنی بہی آبی ذبل سے اور اُسی طریق سے بغیر دودھ مین بھگونے کے ڈالی ہی اور اُسے دور کرنے مین اسہال مزمن معدے کے اور دفع کرنے مین ڈکار دخانی کے عجیب الاثر دیکھا ہی اور نوشدارو سے سفرجلی نام کیا ہی اور جاننا چاہیئے کہ نوشدارو آنولے کی یا سفرجل کی حرارت سے خالی نہین ہی اور ملا نا طباشیر کا نوشدارو مین وقت استعمال کے معدل حرارت اور معین حبس ہی اور صندل سفید بدستور اور کافور دونون سے قوی زیادہ ہی

**انوشدارو سے لولوئی** کہ سب نسخون مین بہتر ہی اور تقویت مین اعضاے رئیسہ و ازالہ و ضعف معدہ و بدن کے اور دفع کرنے مین نقاہت کے اور شہوت کے ہیجان مین لانے کے لیئے مجرب ہی طباشیر سفید ابریشم مقرض مصطگی زعفران سنبل مروارید کہربا گل سرخ ہر ایک تین مثقال یاقوت ریوند اسارون سعد عود ہندی اذخر صندل سفید پوست ترنج سافج بسد بشب سبز تخم یا درنجبویہ درونج ہیل زرشک میدانہ عنبر اشہب ورق طلا ورق نقرہ ہر ایک دو درم آنولا نوے درم قند و عسل بالمنا صفہ دونا سب دواؤن کا۔

**انتباہ۔** نسخے نوشدارو کے بہت ہین بیان اکتفا کی گئی ہی

اوپران نسخون کے کہ خلاصہ تھے

## حرف الباء

**پاشویہ** ۔ کہ صداع و سرسام و جمیع الام دماغی کو بسبب جذب کرنے مواد کے نیچے کی طرف نافع ہی اور حمیات کو بھی آخر نوبتون مین بسبب کھولنے مسام کے اور بہانے پسینے کے اور جذب کرنے حرارت کے باطن سے طرف ظاہر کے جلد تر مرتبۂ انحطاط کو پہونچاتا ہی لیکن استعمال اُسکا عین شدت حمّیٰ مین کہ مفرط الحرارت ہونہ چاہیے توبسبب گرمی پانی کے کرب زیادہ نہو جائے اور اگر ضرورت ہو وہ پاشویہ کہ جس کا پانی مائل بسردی ہو استعمال کرین اور ہر حالت مین پاشویہ کرنے کے وقت ایک چادر درمیان ظرف آب اور منھ مریض کے حائل کرین تو بخار پانی کا دماغ مین نہ پہونچے اور اصل پاشویہ مین پانی گرم ہی اکیلا اور واسطے تقویت جذب کے دوائین بھی پانی مین جوش کرتے ہین لیکن جو پاشویہ صداع گرم اور تپ مین استعمال کرتے ہین یہ ہی گل بنفشہ ایک جزو گل خطمی دو جزو گل نیلوفر ایک جزو شگوفہ یا برگ بید ایک مٹھی سبوس گندم تین مٹھی اور اگر مریض بارد ہو بابونہ و خردل و سمہ و اکلیل الملک و مانند ان کے جوش کرین اور طریق بنانے پاشویہ کا یہ ہی کہ ادویہ پانی مین جوش کرین پس صاف کرکے ایک باسن مین ڈالین اور دونون پائون اُسمین رکھین اور پنڈلیان ملین اعلے سے اسفل تک اور جب تک اچھا معلوم ہو اور طبیعت برداشت کرے دونون پائون اسمین رکھین اور ابھی تک کہ تھوڑی گرمی پانی مین باقی ہو دونون پائون اس سے نکال کر رومال سے خشک کرین اور احسن یہ ہی کہ یہ سن ایسا عمیق ہو کہ اُس مین دونون پائون زانو تک غرق رہین اور مکرر کرنا پاشویہ کا رات دن مین دو تین مرتبہ ہو سکتا ہی۔

**فائدہ** ۔ رکھنا دونون ہاتھ کا اُس پانی مین جذب بخار کا دماغ اور دل سے کرتا ہی اور جس وقت حرارت شدید ہو اور جذب بخرہ ضرور ہو دھونا ہاتھ پائون کا بہتر ہی انکے غرق کرنے سے اسلیے کہ ہاتھ پائون کا رکھنا پانی گرم مین وقت حرارت قوی کے کرب پیدا کرتا ہی اور جاننا چاہیے کہ جب دونون پائون واسطے جذب مواد کے باندھے جائین واجب ہی کہ وقت کھولنے کے پائون کو پہلے گرم پانی مین رکھین تو ابخرہ منجذبہ اسفل سے نکل جائین اور اوپر کے جانب صعود نہ کرین اور یہ قاعدہ ضروری و واجب الحفظ ہی اسلیئے کہ بعد باندھنے اطراف کے اگر وقت کھولنے کے گرم پانی مین اطراف دست و پا نہ رکھین ابخرہ منجذبہ دفعۃً سرکیطرف جا کر آفت قوی زیادہ پہلے سے پیدا کرینگے۔

**بخور** ۔ کہ مقوی ذہن و دماغ ہی اور صاف کرنے والا حواس کا اور دور کرنے والا خفقان و غشی کا ہی عود ہندی قسط شیرین صندل سفید ہر ایک ایک جزو مشک کافور ہر ایک آدھا جزو کوٹ کر چھان کر گلاب مین گھول کر گولیان بنائین اور وقت حاجت کے اُس سے بخور کرین

**بخور** ۔ کہ لیثرغس کو فائدہ کرتا ہی لیکن چاہیے کہ بعد

تین دن کے بخور کرین حاشا فودنج دونون برابر ملکے
مین پکائین اور نزدیک ناک کے رکھین تو اخلاط کو دفع
کرے۔
**ایضا**۔ واسطے اعانت کے اوپر قطع اخلاط غلیظہ کے
مفید ہی بال آدمی کے جلاکر بیسین بعد اُس کے سرکے مین
ملاکر اوپر پیشانی کے طلا کرین۔
**بخور**۔ کہ صداع حار مادی کو فائدہ کرتا ہی بنفشہ نیلوفر
شاخین خطمی کی جو مقشر نیم کوفتہ تراشہ کردے ترسب
ادویہ یا جو کچھ اُن سے میسر ہو پانی مین پکائین اور
طاس مین گرائین اور تھوڑا روغن بنفشہ یا روغن گل اُس
مین ملاکر نزدیک بیمار کے رکھین اور کہین کہ بیمار ایک چادر
سر پر کھینچ کے منھ کو اُس کے قریب رکھے اور پانی کو ہلاتے
رہین تو بخار اُس کا دماغ تک پہونچے ایک دن مین دو
تین مرتبہ یہ عمل کرنا چاہیے اور ہاتھ پانون کو پانی گرم سے
دھونا چاہیے۔
**بخور**۔ کہ صداع بارد ساذج مادی کو نفع کرے مرزنجوش
فودنج یا بونہ اکلیل الملک قیصوم شبت شیح (سونیا ۱۲) نمام (درمنہ ترکی ۱۲) غار ادویہ
کوٹ کر پکائین اور سر کو لپیٹ کر انکباب کرین یعنی بھپارا لین
اور نطول بھی کرنا اس پانی کا سر پر نافع ہی
**بخور**۔ کہ صداع ریحی کو مفید ہی رازیانہ (سونف ۱۲) پانی مین پکا کر
انکباب کرین۔
**بخور**۔ کہ زکام گرم کو فائدہ کرے باقلے کو سرکے مین بھگوکر
بعد اسکے انگیٹھی مین ڈالکر تبخیر کرین اور تدخین ورق آس و
گل سرخ کی بھی زکام حار کو نافع ہی۔
**بخور**۔ کہ زکام و نزلہ سرد کو فائدہ کرے بابونہ اکلیل الملک
مرزنجوش پانی مین پکاکر انکباب کرین اور اگر پتھر کو گرم کرکے
شراب مین ڈالین اور انکباب کرین (بھپارا ۱۲) یہی عمل کرتا ہی اور تدخین قسط
و شونیز (کلونجی ۱۲) سے نافع ہی اور اسی طرح تدخین سندروس و ظرفادعو (برگ جھاؤ ۱۲) سے
اکیلے اکیلے یا اکٹھا مفید ہی۔
**بخور**۔ کہ زکام و نزلہ گرم کو قطع کرے سبوس گندم
باقلا آرد جو صندل سفید گل سرخ گل بنفشہ ہر ایک دو
درم کافور ایک دانگ ادویہ کو سرکے مین بھگو کر خشک
کرین بعد اُس کے کوٹ کر چھان کر وقت حاجت کے
گلاب مین بھگو کر گولیان بنائین بعد اسکے جلاکر ناک مین
بخارات اُس کے پہونچائین۔
**بخور**۔ کہ زکام و نزلہ سرد کو فائدہ دے کندر میعہ یابسہ
قسط سندروس مساوی الوزن کوٹ کر چھان کر گولیان بناکر
تبخیر کرین کہ ایک ساعت مین قطع سیلان کرتا ہی اور جاننا
چاہیے کہ تبخیر وہ ہی کہ اجزاے مائی اور ہوائی اور ناری دوا سے
جدا ہون اور تدخین وہ ہی کہ اجزاے ارضی و ہوائی و ناری دوا
سے علیحدہ ہون لیکن طب مین عموماً بطور ترادف کے ذکر کیے
جاتے ہین یعنی دونون کے ایک معنی لیتے ہین
**فائدہ** مصروع کو دھونی شلخ بکری اور قنہ اور تخم السی کی
صرع کو جنبش مین لاتی ہی اسی طرح سونگھنے اور دھونی کرنے
خنفسا ذراریح پسے ہوے سے اور اسی طرح سونگھنے
اصل تفاح سے کہ ساتھ مشک کے مخلوط ہو پس مصروع کو
ان چیزون سے پرہیز کرنا واجب ہی اور اطبانے کہا ہی کہ حاشا کو
نزدیک صاحب صرع کے حالت صرع مین جلائین اگر ہوش
مین آئے اور افاقہ ہوجاے دلیل اچھے ہونے کی ہی اور
اگر افاقہ نہوا اچھا نہوگا۔

برشعثا معنی اُس کے براء الساعت ہین اور حق یہ ہی کہ اثر
اُس کا بعض بیماریون مین فی الفور ظاہر ہوتا ہی اگرچہ بعض
بیماری مین ایک دن اور ایک مہینا اور برس مین بھی عمل
کرتا ہی و بالجملہ یہ ترکیب عجیب و کثیر النفع واسطے زکام
وتاریکی چشم و نزلہ و دوار و طنین و لقوہ و فالج و صرع و رعشہ
و سبات سہری و نسیان و مالیخولیا و وسواس و قطرب و
استحاش سوداو سہر مفرط و ہذیان و خوابہاے پریشان و مضرت
خمار و ضعف اعصاب و استرخاے لثہ و بلادت ذہن (کند ذہنی ۱۲) و
بحر تخم و سیلان لعاب و سرفہ و دمہ و قولنج و مغص و درد معدہ
و کبد و سینہ و سدہ کبد و ضعف کبد و انواع استسقاء و
لاغری بدن و کثرت دیدان و بدبوئی عرق و کسل و استرخاء
و اقسام اعیاء (ماندگی ۱۲) و ضعف دل و خفقان کے مفید ہی اور واسطے
تقویت باہ اور پگھلانے بلغم کے اور تفتیت (توڑنا ۱۲) حصاۃ مثانہ
کے اور ادرار بول رُکے ہوے کے اور اُتارنے ریت
کے اور تعدیل اصناف سوء مزاج معدہ و دل کے اور
تجویدہ ہضم کے اور ظاہر کرنے خواہش طعام کے اور
تسکین آلام مفرط داخلی و خارجی کے نافع اور تشاوب (جماہی ۱۲)
و تمطی (انگڑائی ۱۲) و سرعت انزال کو مانع ہی اور ہمیشہ استعمال کرنا اُسکا
بعد انزال کے امان دیتا ہی مضرت سرعت انزال سے اور
قلع حمیات کہنہ اور دفع نفس الانتصاب و سعال بارد
و سل کے واسطے سودمند ہی اور فادزہر جملہ سموم کا
ہی۔ فلفل سیاہ فلفل سفید بزرالبنج سفید ہر ایک
بیس مثقال افیون مصری دس مثقال زعفران پانچ
مثقال سنبل عاقرقرحا فرفیون ہر ایک ایک مثقال ادویہ
کو جدا جدا کوٹین اور وزن کرین اور ساتھ شہد

صاف کے کہ سہ چند سب ادویہ کا ہو ملائین اور تین
مہینے جو مین رکھین اور بعد اُسکے استعمال کرین مقدار
شربت نہایت کار آدھا مثقال اور اقل ایک دانگ
ہی قوت اُس کی پانچ برس تک باقی رہتی ہی اور اس
نسخے کا مؤلف شیخ الرئیس ہی اطبا نے اُس نسخے
کی مدح مین بہت مبالغہ کیا ہی اس مختصر مین جو صاحب
شفا ءالاسقام نے لکھا تھا مرقوم ہوا اور جس برشعثا
کو کہ ابوالبرکات نے تالیف کیا ہی اور صاحب تحفۃ المومنین
نے لکھا ہی کہ سب نسخون سے یہ بہتر اور مجرب ہی
یہ ہی دار فلفل دارچینی جنطیانا سلیخہ جندبیدستر ہر ایک
چار درم سنبل فقاح اذخر زراوند طویل ہر ایک دس
درم افیون ڈیڑھ اوقیہ زعفران پانچ درم انیسون
فلفل سیاہ ساڑھے بائیس مثقال تخم کرفس
بزرالبنج ہر ایک پندرہ مثقال مجیٹھ و اسارون ہر ایک
ساڑھے دس مثقال زنجبیل فودنج خشک ہر ایک
سات درم روغن بلسان یا روغن گل دس درم عسل
چار سو اور پچاس مثقال اور طریق بنانے کا وہی ہی
جو اوپر بیان ہوا اور یہ بھی صاحب تحفہ نے لکھا ہی
کہ صاحب سل کو مقدار ایک نخود کے ساتھ
گرم پانی کے نہار اور وقت خواب کے دین زمانہ
بارد مین پندرہ دن اور زمانہ گرم مین تین
دن ایک ایک مرتبہ ساتھ گرم پانی و روغن بادام
شیرین و مصری کے اور صداع بارد و لقوہ
مین بقدر ایک حبہ کے ساتھ پانی
مرزنجوش کے سعوط کرین یعنی ناس دین

اور امراض حلق مین بقدر ایک حبہ کے منھ مین رکھ کر پانی اسکا نگلین اور پرانی کھانسی و تازہ بلغمی مین ساتھ عصارہ مرزنجوش کے مقدار ایک حبہ اور ضیق النفس و ربو مین ساتھ پانی زیرہ اصل السوس کے اور وجع الفواد و درد امعا مین ساتھ پانی رطبہ کے اور اگر رطبہ نہ ملے ساتھ جوشاندہ زیرہ کے اور درد مین تلی (اسپیست ۱۲) کے ساتھ گلاب و سرکہ خمر کے اور درد پہلو مین ساتھ شربت اصول کے اور درد مین جگر کے ساتھ پانی اور شہد کے اگر مادہ بارد سے ہو اور اگر درد جگر سدہ سے ہو ساتھ ماء الاصول کے اور اسہال مین ساتھ ماء الآس کے جس وقت ضبط شکم خود نہ کر سکے اور درد تہیگاہ مین ساتھ ایسے پانی کے کہ دھوپ مین گرم ہوا ہو ایام گرما مین اور ساتھ گلاب نیم گرم کے ایام سرما مین اور حمیات لرزہ مین جس وقت وجع الفواد ہو ساتھ پانی کے اور تپ مرکب مین ساتھ جوشاندہ انیسون کے اور زحیر مین ساتھ پانی اسپغول کے اور ساتھ پانی نیم گرم کے اور حصاۃ مین ساتھ پانی سداب کے یا ساتھ پانی برگ ترب کے اور سعر (یعنی ۱۲) مین ساتھ جوشاندہ خشخاش کے اور بواسیر مین ساتھ پانی کراث (گندنا ۱۲) کے اور ثقل زبان مین ساتھ پانی سماق کے اور غم کہ بدون سبب کے ہو اس مین ساتھ پانی کاسنی کے اور ضعف باہ مین واسطے قوت باہ کے ساتھ پانی نخود کے کہ جوش کیا ہو نقرس مین بقدر ایک حبہ کے ہر دن کھایا کرین - اور نفاس مین ساتھ پانی میتھی کے اور تناول افیون مین ساتھ جوشاندے دارچینی کے اور تناول کافور مین ساتھ جوشاندے عود کے اور لدغ عقرب مین ساتھ عسل کے اور سانپ کے کاٹے ہوئے کو ایک حبہ دین اور جب قی آئے اور دین اسی طرح دیتے رہین یہان تک کہ قی ساکن ہو جائے اور نشانی دفع ہونے زہر سانپ کی یہ ہے کہ ملسوع یعنی مارگزیدہ سو جائے اور اسی طور سے ہر مسموم کو کھلائین اور فساد کہ گردن مین ہو ساتھ جوشاندہ بھوسی کے اور اورام حیض کے لیے ساتھ پانی سماق کے اور احتباس حیض کے لیے ساتھ جوشاندہ عناب و مویز کے اور دفع قولنج کے واسطے ساتھ جوشاندہ اصل السوس کے دین

**پختہ جوش** - کہ حفظ زیادہ کرے اور لقوہ و نسیان کو دور کرے اور برد معدہ و جگر اور درد پشت و مفاصل و قولنج اور درد گردہ و مثانہ کو مفید ہے اور تصفیہ رنگ اور خوشبو کرنے دہن اور تقویت باہ اور معدہ اور دور کرنے ریاح اور ادرار بول کے لیے نافع ہے اور پانی انگور پختہ کا سو من گوشت گوسفند نقلی فربہ بیس من عود خام دس درم جوزبوا زعفران مصطگی خولنجان ہر ایک پانچ درم جوزبوا کبابہ سعد زرنباد قرنفل تیسباسہ (کلیجن ۱۲) ہر ایک تین درم زنجبیل سنبل دارچینی عاقرقرحا سلیخہ ہر ایک ایک درم شہد دس رطل گوشت گوسفند کو پہلے انگور کے پانی مین جوش کرین یہانتک کہ گل جائے بعد اس کے ادویہ نیم کوفتہ کرکے کیسہ مین رکھین اور سر کیسہ کا ڈھیلا باندھین اور پانی مذکور مین ڈالین اور ہر لحظہ ہاتھ سے ملین اور گلاب آدھا رطل اضافہ کرکے صاف کرین پھر خم یعنی مٹکے مین ڈالین اور

بعد چھ مہینے کے استعمال کرین اور اگر چاہین گوشت مُرغ و کبوتر بچہ و چکور وغیرہ زیادہ کرکے گوشت گوسفند سے کچھ کم کردین -

## حرف التاء

**تریاق فاروق** - نام اُس مرکب کا ہی جو بالخاصیت زہرون کا مقابلہ کرے اور ازالہ امراض کا خاصیت سے کرے اور منجملہ بڑے تریاقون کے تریاق فاروق ہی یعنی فرق کرنے والا درمیان قوت طبیعت کے اور قوت زہر کے اور وہ یعنی تریاق فاروق باوجود دفع سم کے ازالہ امراض دماغی وغیرہ کا بھی کرتا ہی جیسا کہ مشہور ہی اور کتب طب مین مسطور ہی اور جو بنانا اسکا بسبب نہ ملنے اُسکے اجزا کے دشوار بلکہ متعذر ہی اس کا نسخہ نہ لکھا اور اُس کے خواص کو ضبط نہ کیا اور اس سبب سے کہ اِس ملک مین لوگ عرب اور فرنگ سے بہت لاتے ہین اور تقلب کرکے بیچتے ہین نشانیان تریاق فاروق اصیل کی لکھنا واجب جانا پس علامات و امتحان اُسکے یہ ہین کہ اگر کتے یا چوزہ مرغ کو تھوڑا سا افیون کھلائین یا سانپ سے کٹوائین بعد اس کے یہ تریاق کھلائین اُسی وقت زہر کو دفع کرے اور اگر کسی شخص کو سقمونیا کھلائین جب وہ اپنا عمل کرے یعنی دست لائے بقدر کنار کے تریاق کھلائین فوراً اسہال کو بند کردے اور اسی طرح قے شدید غالب کو بند کردے اور اگر مُنہ مین افعی کے ڈالین افعی مرجاے اور اگر سوراخ مین سانپون کے ڈالین سب سانپ بھاگ جائین اور اگر منھ مین چباکر پانی منھ کا اوپر بچھو کے ڈالین بچھو مرجاے اور اگر بمقدار باقلا کے اُس طاشت مین کہ خون بستہ سے پُر ہو ڈالین اور اُنگلی سے اس مین حل کرین بعد ایک ساعت کے سب خون بستہ پگھل جاے بس جو تریاق کہ ان اوصاف سے خالی ہو تریاق نہین ہی اور اگر تریاق اصیل ہو لیکن نہایت کہنگی سے ایسا ہوگیا ہو زہر کے کام نہ آئے گا اور تریاق سات برس تک اپنے کمال پر رہتا ہی بعد اُس کے حکم معاجین کبار کا رکھتا ہی اور زہر کو نفع نہین کرتا ہی اور بعض اطبا نے کہا ہی کہ نفع اُس کا محرور المزاج اور مبرود المزاج دونون کو ہی اور صاحب اقسرائی کہتا ہی کہ یہ نہین ہی بلکہ ضرر اُس کا محرور المزاج مین عظیم ہی اور حق یہ ہی کہ جو تریاق اصیل نایاب ہی دعوے اقسرائی کا صحیح اور درست ہوگا ورنہ تجربہ اس کا کہ علامہ قرشی کو مسہل کرنے پر ریوند کے تخطیہ کرتا ہی اپنی شرح مین تجربہ قدما سے کہ بانی اس تریاق کے ہین فرق بعید رکھتا ہی

**تریاق النزلہ** - منع کرتے ہین انصباب مواد کے اور رفع کرنے مین کھانسی کے مجرب ہی تخم کاہو دس درم بزرالبنج سفید پوست خشخاش ہر ایک پندرہ درم خشخاش سفید بیس درم گل گاوزبان تخم مورد و کشنیز خشک ہر ایک پانچ درم اسطوخودوس اڑھائی درم سب کو پانی مین بھگو کر جوش کرین اور نبات سفید ڈیڑھ سو درم اضافہ کرکے قوام کرین اور گل سرخ و کشنیز خشک و رب السوس و نشاستہ

وصمغ عربی وکتیرا مرصافی ہرایک اڑھائی درم خوب باریک
پیسکر ملائین مقدار شربت تین مثقال ہے۔

## حرف الثاء

**ثبادریطوس** - ایک معجون ہے کہ نام پر ایک بادشاہ
یونان کے کہ اُس کا بنانے والا تھا موسوم ہوئی ہے اور
واسطے صداع وصرع ولقوہ ورعشہ وفالج اور جمیع
امراض کہنہ ومزمنہ اورانواع سوء مزاج بارد رطب
اوراوجاع معدہ وکبد وطحال وگردہ وجسم وتاریکی
چشم وربو وجذام وبرص وقولنج واستسقاء کے کہ
برودت وضعف جگر سے ہو نافع ہے اور اسہال
بدون تکلیف لاتی ہے اور ادرار حیض وبول کرتی ہے اور
سنگ گردہ ومثانہ کو نکالتی ہے اور حرارت غریزی
کو قوت دیتی ہے اور بدن کو اخلاط فاسدہ سے پاک
کرتی ہے اور ریح کو توڑتی ہے اور سدہ تلی اور جگر کا کھولتی
ہے اور رنگ کو اچھا کرتی ہے صبر سقوطری پندرہ درم
غاریقون بیس درم زعفران دارچینی دج مصطگی روغن
بلسان ہرایک تین درم ریوند دارچینی ڈیڑھ درم عود
بلسان فرفیون فلفل سیاہ وسفید دارفلفل مرمکی
جنطیانا حب بلسان فقاح اذخر حماما ہرایک دو
درم کما ذریوس قسط افتیمون ہرایک چار درم
اسارون سلیخہ سقمونیا ہرایک چھ مثقال سنبل ساڑھے
تین درم ادویہ کوٹ کر چھان کر روغن بلسان
سے چرب کر کے ساتھ سہ چند شہد کے ملائین مقدار
شربت چار مثقال ہے اور قوت اُس کی چار برس
تک باقی رہتی ہے۔

**ثبادریطوس دیگر** - کہ منافع مین قریب ثبادریطوس
اول کے ہے صبر سقوطری تیس درم غاریقون بائیس درم
دج زعفران دارچینی سلیخہ مصطگی سورنجان ہرایک
تین درم کما ذریوس فلفل سفید اسارون عود بلسان
ہرایک دو درم فلفل سیاہ جند بید ستر ہرایک چار درم
ریوند چینی سنبل ہرایک ساڑھے چار درم عسل سہ
چند سب دواؤن کا مقدار شربت چار درم ساتھ گرم
پانی کے۔

## حرف الجیم

**جلاب** - حرف المیم مین کہ ساتھ لفظ ماء السکر کے ہے
مذکور ہوگا۔

**جوارش** - بضم جیم وکسر راے مہملہ وشین معجمہ
معرب گوارش کی ہے بمعنی ہاضوم یعنی ہضم کرنے والی
اور اس لفظ مین بعد شین کے نون لانا تصحیف ہے یعنی
غلط ہے اور فرق جوارش اور معجونین یہ ہے کہ اجزا جوارش
کے اکثر خوش مزہ وخوشبودار ہوتے ہین بخلاف معجون
کے کہ اُس مین یہ قید نہین ہے فرق دوسرا یہ ہے کہ
قوام بعضی جوارشون کا اس قدر غلیظ کرتے ہین کہ بعد
خشک ہونے کے انگلی سے توڑ نہین سکتے پس ادویہ کو
ملا کر او پر پتھر یا طباق کے پھیلا کے ٹکڑے ٹکڑے کاٹتے
ہین بخلاف معجون کے کہ قوام اُس کا اس حد تک
نہین پہونچاتے

**جوارش** - کہ حفظ کو زیادہ کرتی ہے اور نسیان کو

دور کرتی ہی زنجبیل نانخواہ ہر ایک دو درم شونیز ہلیلہ کابلی ہر ایک پانچ درم شہد دو چند شربت ایک مثقال -

**جوارش جالینوس** - اُس کے خواص بہت ہین اور مقوی سب اعضا کی اور خوشبو کرنے والی دہن کی اور کاسر ریاح کی اور مانع بہت آنے پیشاب کی کہ بسبب سردی مثانے کے آتا ہو اور رافع سعال بلغمی و بواسیر و نقرس و توباد بہق وحصاۃ گردہ و مثانہ کی اور حافظ بالون کی سیاہی کی ہی اور تقویت باہ کے لئے مجرب ہی اور کہا ہی کہ جو کوئی بیس دن اس جوارش کے کھانے کی مداومت کرے سب امراض مذکورہ سے ایمن رہے سنبل قاقلہ سلیخہ خولنجان قرنفل سعد زنجبیل فلفل سیاہ دار فلفل قسط بحری عود بلسان سازرون تخم مورد قصب الذریرہ زعفران ہر ایک دو درم مصطگی تین درم قند سفید برابر سب اجزا کے شہد دو چند ادویہ کے مقدار شربت دو مثقال سے تین مثقال تک قبل طعام کے اور بعد اس کے بھی کھلا سکتے ہین اور بعض اطبا نے جنطیانا تین مثقال اس مین اضافہ کیا ہی -

**جوارش مفرح** - کہ تالیف کندی کی ہی اور نزدیک اطبا کے نوشدارو ہندی یہی ہی اور بعض طبیب فرق کرتے ہین اور کہتے ہین کہ اجزا دونون کے واحد ہین مگر وزن مین آنولے کے تفاوت ہی اسلیے کہ نوشدارو مین آنولہ سہ چند اور اجزا کا ہی تھوڑا سا کم اور اس مفرح مین آنولہ ہچند اور اجزا کا ہی چنانچہ نوشدارو مین بھی کہا گیا ہی

**جلنجبین گاؤزبانی** - کہ واسطے تفریح دماغ و دفع مادۂ سودا اور تقویت دل کے مجرب ہی گل گاوزبان تازہ ایک من قند سفید دو من بطریق معروف بنائین اور اگر پھول تازہ نہ ملین خشک پھول گلاب مین تر کرکے بنا سکتے ہین اور گلقند کہ گل سے یعنی ہی کے پھولون سے بدستور مسطور بناتے ہین وہ بھی واسطے تقویت دل و دماغ کے بے نظیر اور شدید التفریح ہی ادویہ سعدہ مین آئے گا -

## حرف الحاء

**حب بنفشہ** - کہ صداع گرم اور زرمد کو نافع ہی بنفشہ دو درم تربد ایک درم رب سوس آدھا درم محمودہ مشوی ربع درم کتیرا ایک دانگ یہ سب ایک مقدار شربت ہی -

**فائدہ** - قاعدہ حبوب مین یہ ہی ایک دن پہلے کھانے سے بنائین اور سایہ مین خشک کرین اور ابھی کہ نرمی اُن مین باقی ہو تناول کرین کہ حبوب خشک حلق و مری کو تکلیف دیتے ہین اور معدے مین جلد نہین گھلتے ہین اور جو حبوب کہ فوراً بنائے جاتے ہین بسبب زیادتی و نرمی کے مری مین چپک جاتے ہین اور جلد معدے مین نہین جاتے ہین اور جلد حل ہو جاتے ہین اور یہ امر مطلوب نہین ہوتا ہی اس وجہ سے کہ اکثر حبوب مین وزن دواؤن کے زیادہ ایک شربت سے نہین لکھتے ہین

**حب القاقیہ** - کہ واسطے صداع وشقیقہ وثقل سمع و درد چشم و مفاصل کے مجرب ہی تربد موصوف ایک جز و سورنجان زرد ڈیڑھ ہر ایک آدھا جز و گل سرخ بنفشہ افتیمون ملح ہندی انیسون سقمونیا مشوی بوزیدان مقل غاریقون سکبینج

ہر ایک تہائی ایک جزو کی حبوب بنائیں مقدار شربت ڈھائی درم۔

**حب شبیار** - کہ تنقیہ سر و ناحیہ دل کا کرے سوداے بلغمی سے تربد موصوف افتیمون غاریقون اسطوخودوس ہلیلہ کابلی ہر ایک ایک جزو ایارج فیقرا ڈیڑھ جزو عود ہندی آدھا جزو گولیاں بنائیں مقدار شربت ایک مثقال سے دو درم تک ہے اور اگر تولد سودا کا صفرا سے ہو اس طرح گولیاں بنائیں تربد موصوف افتیمون سنا مکی شاہترہ ہر ایک ایک جزو صبر دو جزو لاجورد مغسول گل سرخ ہر ایک دو ثلث ایک جزو کا مصطگی زرد ہڑ کا پوست ہر ایک ایک جزو اور ثلث جزو ساتھ میٹھے پانی کے گولیاں بنائیں مقدار شربت چار درم اور جو مادہ علت کا سوداے محض ہو یہ نسخہ بنائیں پوست ہلیلہ کابلی افتیمون شحم حنظل ہر ایک ایک جزو فیقرا ڈیڑھ جزو اسطوخودوس دو ثلث ایک جزو سے خربق سیاہ ربع جزو مصطگی عود خام بسفائج ہر ایک آدھا جزو حجر ارمنی مغسول ثلث جزو کوٹ کر چھان کر ساتھ پانی سیب شیریں کے گولیاں بنائیں مقدار شربت دو درم ہے۔

**فائدہ** - جو یہ گولیاں رات کو مستعمل ہوتی ہیں اس نام سے موسوم ہوئیں ہیں اور جو دوا کہ واسطے تنقیہ دماغ اور آنکھ اور کان کے استعمال کریں چاہیے کہ رات کو استعمال کریں سونے کے وقت تو یہ سبب سکون و نوم کے توقف دوا معدے میں زمانہ دراز تک ہوا اور ہوا و دماغی قرار رہا یعنی منجذب ہوا اور مریض اگر صاحب ولت ہو اور گولیاں کڑوی نہ نگل سکے گولیوں کو جلاب مقوم یا شہد میں آلودہ کر کے کھلائیں

**حب شبیار نوع دیگر** - کہ درد سر کو اور تاریکی آنکھ کو دور کرے اور باصرہ کو قوت دے اور درد معدہ کو زائل کرے صبر سقوطری تین درم گل سرخ زرد ہڑ مصطگی تربد ہر ایک ایک درم سقمونیاے مشوی آدھا درم کوٹ کر چھان کر گولیاں بنائیں مقدار شربت ایک مثقال سے تین مثقال تک ہے۔

**حب صبر** - کہ صداع بلغمی و دودی کو نافع ہے صبر سقوطری چار درم مصطگی چار درم گل سرخ تین درم و ثلث درم تربد موصوف دس درم کوٹ کر چھان کر بقدر نخود گولیاں بنائیں مقدار شربت دس گولی سے پندرہ گولی تک اور ایک نسخہ حب صبر کا کہ فالج و لقوہ کو نفع کرتا ہے بحث وجع مفاصل میں آئیگا۔

**حب** - کہ مالیخولیا کو فائدہ کرتی ہے ایارج فیقرا افتیمون ہر ایک چار درم غاریقون حجر لاجورد غیر مغسول ایک دو درم سقمونیاے مشوی ایک درم قرنفل بحری بیس عدد کوٹ کر چھان کر بہی کے پانی میں گولیاں بنائیں اور ہر ہفتے میں ایک مرتبہ کھلائیں مقدار شربت ایک مثقال ہے۔

**حب کو توالی** - کہ اعضاے رئیسہ اور سر اور معدے کو اخلاط سے پاک کرے اور فالج و لقوہ و دوار الثعلب کو نافع ہے اور جو ایک درم اس گولی کو ایک درم ایارج فیقرا میں ملا کر کھائیں آنکھ کو روشن کرے اور مانع نزول آب و ہوا اور اخلاط فاسدہ کو بدن سے نکالے صبر سقوطری سقمونیاے مشوی شحم حنظل عصارہ افسنتین مصطگی

ہر ایک ایک دانگ مقل ڈیڑھ دانگ کتیرا آدھا دانگ پانی مین
گولیان بنائین یہ ایک مقدار شربت ہی۔

**حب ایارج** کہ سبات کو اگر برودت و رطوبت سے
ہو منع کرے فیقرا ایک درم شحم حنظل ربع درم تربد موصوف
آدھا درم افتیمون ثلث درم مقل ایک دانگ سقمونیا آدھا
دانگ ساتھ پانی کرفس کے گولیان بنائین

**حب ایارج بہ نسخۂ دیگر** - یہ منسوب طرف ابن ماسویہ
کے ہی واسطے امراض دماغی خصوصًا بلغمی کے بہت نافع ہی
اور تنقیۂ دماغ کا بھی کرتی ہی اور تیزی قوت باصرہ کی زائد
کرتی ہی ایارج فیقرا چھ درم ہلیلہ زرد و تربد ہر ایک چار درم
انیسون ملح ہندی ہر ایک اڑھائی درم غاریقون دو درم شحم
حنظل ایک درم کوٹ کر چھان کر بموجب دستور کے گولیان
بنائین اور سقمونیا بقدر حاجت کے واسطے صفراوی مزاج
کے اضافہ کرین قوت اُس کی دو برس تک باقی رہتی ہی
مقدار شربت اسکا ایک مثقال ہی۔

**حب قوقایا** - کہ حب جالینوس بھی اُس کو کہتے ہین صداع
و درد چشم کو نافع ہی اور فضلات غلیظہ کو نکالتی ہی اور قائم مقام
ایارجات کبار کے ہی صبر سقوطری عصارہ افسنتین مصطگی
ہر ایک ایک مثقال سقمونیا ے مشوی شحم حنظل ہر ایک
آدھا درم کوٹ کر چھان کر کرفس کے پانی مین گولیان
بنائین مقدار شربت ایک مثقال ہی۔

**فائدہ** - قوقایا زبان سریانی مین سر کو کہتے ہین جو
یہ گویا منقی سر کی ہی اس نام سے مسمی ہوئی

**حب قوقایا نوع دیگر** تالیف محمد ابن زکریا
واسطے صداع و امراض رطبہ دماغی کے مفید ہی ایارج فیقرا
ایک درم تربد موصوف سقمونیا ے مشوی اسطوخودوس
کبود ہر ایک آدھا درم شحم حنظل ثلث درم جملہ ایک
مقدار شربت ہی۔

**حب** - کہ صداع کو دور کرے مجرب ہی ایارج فیقرا ہلیلہ کابلی
غاریقون ہر ایک ایک جزو بطور شبیار کے کھائین۔

**حب** - کہ واسطے دوار کے مجرب ہی اسطوخودوس ایارج
فیقرا ہر ایک ایک درم شحم حنظل ایک دانگ غاریقون
آدھا مثقال ملح ہندی دو دانگ بدستور مشہور گولیان بنائین

**حب** - کہ رعشہ و فالج کو فائدہ کرے ایارج فیقرا
تربد موصوف ہر ایک ایک درم ملح ہندی دو دانگ شحم حنظل
ربع درم کوٹ کر چھان کر پانی مین بنائین اور گرم پانی کیساتھ کھائین

**حب فرفیون** - کہ رعشہ و فالج و برص جمیع امراض
بارد و بلغمی کو فائدہ بخشتی ہی فرفیون غاریقون مقل سکبینج
شحم حنظل ہر ایک ایک جزو صبر سقوطری دو جزو سوا ے
مقل سکبینج کے باقی اجزا کو کوٹ کر ریشمی کپڑے مین چھانین
اور مقل سکبینج کو کندر کے پانی مین حل کر کے ادویہ کو اس
مین ملا کر گولیان بنائین مقدار شربت واسطے قوی
کے دو درم اور واسطے ضعیف کے ایک مثقال ہی۔

**حب افتیمون** - کہ مالیخولیا و امراض سوداوی کو فائدہ
کرے افتیمون دس درم غاریقون بسفائج ہر ایک پانچ
درم شحم حنظل اڑھائی درم ملح نفطی قرنفل ہر ایک ایکدرم
کوٹ کر چھان کر پانی مین گولیان بنائین مقدار شربت
اڑھائی درم ہی۔

**حب ہرنکی** - تنقیہ سر و اطراف کا بخوبی کرے اور اورام کو
سود مند ہی وقت خواب کے کھائین شحم حنظل صبر سقوطری

ہرایک سات درم زعفران سنبل دارچینی حب بلسان
اسارون مصطگی افسنتین سقمونیا تربد موصوف ہرایک
ایک درم سلیخہ آدھا درم ادویہ کو پارچہ بیز کر کے ہتھیلی مین
روغن بادام شیرین لگا کر گولیان بموجب دستور کے
بنائین مقدار شربت دو درم ہی ۔

**فائدہ برمکٹ** ۔ وزیر عبدالملک ابن مروان کا تھا
اُسکے نام سے یہ گولیان مشہور ہوئین ۔

**حب منتن کبیر** ۔ فالج ولقوہ وقولنج ووجع
مفاصل ونقرس کو ورياح غليظہ وبلغم خام ودرد پشت
کو فائدہ کرے اور مدر طمث ہی سکبینج اشق جاوشیر مقل شحم
حنظل حرمل صبر سقوطری تربد موصوف پوست ہلیلہ زرد
انزروت جملہ اجزا برابر پہلے انزروت کو پانی مین حل کرین بعد
اُسکے ادویہ کو کوٹ چھان کے اُسمین ملاکر گولیان بنائین مقدار
شربت دو درم ہی ۔

**حب منتن کبیر دیگر** ۔ کہ وہ قائم مقام ایارجات کبار
کے ہی اور منفعت مین برابر پہلے نسخے کے ہی ایارج فیقرا دو
درم شحم حنظل شبرم قنطوریون دقیق ماہی زہرج ہرایک پانچ
درم فرفیون دو درم ونصف جندبیدستر زنجبیل حلتیت سکبینج
جاوشیر شیطرج خردل فلفل مقل ہرایک ایک موافق معمول
کے گولیان بنائین

**حب منتن صغیر بارد** ۔ کہ ایام گرما مین استعمال کرتے
ہین شحم حنظل ربع درم کتیرا سورنجان بوزیدان ماہیزہرج
ہرایک ثلث درم ہلیلہ نصف درم بموجب معمول کے
گولیان بنائین اور یہ ایک مقدار شربت ہی ۔

**حب ذہب** ۔ کہ تنقیہ مواد حارہ سر کا کرے صبر دس درم
تربد موصوف سات درم مصطگی گل سرخ ہرایک اڑھائی
درم زعفران نصف درم پوست ہلیلہ زرد پانچ درم سقمونیا
تین درم ونصف مقدار شربت دو مثقال ہی ۔

**حب ذہب دیگر** ۔ واسطے اوجاع سر اور جلاے بصر اور
تنقیہ بدن کے بہت مفید ہی صبر سقوطری بیس درم پوست
ہلیلہ زرد دس درم مصطگی کتیرا زعفران سقمونیاے مشوی
ہرایک تین درم گل سرخ پانچ درم مقدار شربت دو درم
ونصف ہی بموجب معمول کے گولیان بنائین

**حب ذہب دیگر** ۔ کہ صداع ودرد ابتداے نزول الماء
کو فائدہ کرے صبر سقوطری سقمونیاے مشوی ہرایک ایک
مثقال پوست ہلیلہ زرد تخم کاسنی ہرایک دو مثقال تربد
موصوف سات مثقال مقدار شربت ڈیڑھ درم ہی ۔

**حب ذہب** ۔ تالیف شیخ الرئیس حسین ابن عبداللہ
ابن سینا کے واسطے تنقیہ اخلاط ثلثہ کے سر اور بدن سے اور
واسطے حفظ صحت وتفتیح سدد وعسر نفس ودرد پہلو وپشت
پا کے اور واسطے تیزی باصرہ وہضم طعام وادرار بول ورفع
بخار کے نافع ہی اور مداومت اسکی جمیع ادویہ سے مغنی ہی
مقدار شربت دو مثقال تک ہی صبر سقوطری بیس درم
پوست ہلیلہ کابلی دس درم گل سرخ پانچ درم سقمونیاے
مشوی زعفران مصطگی کتیرا ہرایک تین درم عنبر ورق طلا
ہرایک چار قیراط مرجان یاقوت سرخ مروارید ہرایک
تین قیراط ادویہ کو کوٹ کر چھان کر ساتھ گلاب وعرق بید
وکرفس وسولف کے گولیان بنائین قوت اُس کی دو برس
تک باقی رہتی ہی اور مولف تذکرہ نے واسطے بلغمی مزاجون
اور اصحاب ریاح کے عود سنبل اسارون ہرایک چار درم

چار درم زیادہ کیا ہے اور واسطے درد مفاصل و عرق النساء وغیرہ کے غاریقون و اشق و تربد و انزروت و عاقر قرحا و سورنجان ہر ایک تین درم اور واسطے صفراوی مزاج کے اصل نسخہ مین ہلیلہ زرد و بنفشہ ہر ایک پانچ درم اور واسطے بخار کے مرزنجوش و کشنیز ہر ایک پانچ درم اور واسطے ضعف جگر کے طباشیر بدل مرزنجوش اور واسطے سوداوی مزاجون کے اصل نسخہ مین حجر اجورد یا حجر ارمنی نصف درم زیادہ کیا ہے۔

**حب فالج** ۔ واسطے ایسے شخص کے کہ فالج جانب راست مین ہوا ور کلام نہ کرسکتا ہو اور زبان اُس کی ثقیل ہوگئی ہو مجرب ہے تربد موصوف ایارج فیقرا ہر ایک چھ مثقال سورنجان حب النیل ہر ایک تین مثقال شحم حنظل شیطرج ہر ایک دو مثقال بوزیدان وج عاقر قرحا دار فلفل ہر ایک ڈیڑھ مثقال سکبینج جاؤشیر مقل ازرق فرفیون جند بیدستر ہر ایک آدھا مثقال ادویہ کو کوٹ کر چھان کر اور صموغ کو پانی مین حل کرکے سب کو ملا کر گولیان بنائین مقدار شربت تین درم ساتھ گرم پانی کے ۔

**حب شیطرج** ۔ واسطے فالج و لقوہ و درد مفاصل و عصب و احتباس طمث کے نافع ہے تربد موصوف دس درم صبر بیس ۲۰ درم زنجبیل خردل سفید شیطرج ہندی ملح ہندی وج ہر ایک دو درم فلفل دار فلفل عاقر قرحا ہر ایک ایک درم غاریقون چار درم کلم کے پانی مین گولیان بنائین مقدار شربت تین درم تک ہے ساتھ گرم پانی کے ۔

**حب سکبینج** ۔ تالیف جالینوس کی واسطے لقوہ و فالج و جمیع امراض باردہ استسقا کے نافع ہے تینون ٹرین

آملہ ہر ایک چھ درم زنجبیل دارچینی ہر ایک پانچ مثقال فلفل دار فلفل اسارون ہر ایک تین مثقال مرصافی تخم کرفس نانخواہ وج سلیخہ شیطرج حب بلسان ہر ایک ۲ و مثقال مصطگی سولہ مثقال غاریقون دس مثقال شکر طبرزد اُنیس مثقال صبر سقوطری چودہ مثقال مقل کو پانی مین حل کرکے ادویہ کو بعد کوٹنے و چھاننے کے اُس مین ملا کر گولیان بنائین مانند مرچ سیاہ کے مقدار شربت دو مثقال تک ہے ساتھ پانی گرم کے وقت خواب کے ۔

**فائدہ** ۔ چاہیے کہ قبل و بعد استعمال اس حب کے پرہیز کرین۔

**حب اسطمخیقون** ۔ کہ تنقیہ سر کا کرے اخلاط ثلثہ سے اور معنی اسطمخیقون کے منقی یعنی پاک کرنے والا ہے ایارج فیقرا حب النیل صبر ہر ایک دس درم پوست ہلیلہ زرد افتیمون بسفائج سقمونیا ے مشوی ہر ایک پانچ درم شحم حنظل تین درم و ثلث سنا مکی مقل ہر ایک دو درم سونف کے پانی مین گولیان بنائین مقدار شربت تین درم سے چار درم تک ہے ساتھ پانی انیسون کے ۔

**حب اسطمخیقون دیگر** ۔ واسطے تنقیہ سر و بدن کے اخلاط ردیہ سے اور واسطے حفظ صحت و دفع وسواس و امراض سوداویہ و خفقان و ضعف معدہ و گردہ کے نافع ہے صبر سیزدہ مثقال بسفائج افتیمون ہر ایک چھ مثقال سقمونیا ے مشوی غاریقون شحم حنظل ہر ایک تین مثقال سنبل سلیخہ زعفران حب بلسان ملح ہندی وج اسارون عصارہ افسنتین عود مصطگی بیخ اذخر زراوند مدحرج

دارچینی ہر ایک ایک مثقال اور بعض اطبا ایارج زیادہ کرتے ہین اور بعضے ہلیلہ و تربد۔

**حب اصطمخیقون دیگر** ۔ کہ تنقیہ دماغ و بدن مین اخلاط ثلثہ سے عجیب الاثر ہی پوست ہلیلہ کابلی چھ درم آملہ افسنتین غاریقون ہر ایک تین درم اسارون انیسون تخم کرفس ہر ایک دو درم تربد موصوف سات درم افتیمون پانچ درم ایارج فیقرا نو درم قرنفل ایک درم فانیذ چار درم پہلے فانیذ کو پانی مین حل کرکے دو درم سقمونیا اس مین حل کرین بعد اسکے ادویہ کوٹ کر چھان کر ملائین اور گولیان بنائین مقدار شربت تین درم سے چار درم تک۔

**حب صرع** ۔ ایارج فیقرا آدھا مثقال افتیمون اسطوخودوس بسفایج نمک ہندی غاریقون ہر ایک آدھا دانگ تربد موصوف پوست ہلیلہ زرد شحم حنظل کتیرا سقمونیا ہر ایک ایک دانگ کوٹ چھان کر پانی مین گولیان بنائین جملہ ایک مقدار شربت ہی ساتھ جوشاندہ اسطوخودوس کے کھائین۔

**حب صرع دیگر** ۔ صبر ایک درم غاریقون آدھا درم شحم حنظل دو دانگ سقمونیا مشوی ڈیڑھ دانگ مصطگی سنبل ہر ایک ایک دانگ گولیان بناکر ساتھ جوشاندہ اسطوخودوس کے کھائین۔

**حب** ۔ واسطے استرخا اور صرع کے ایارج فیقرا تربد موصوف غاریقون ہر ایک ایک درم عود صلیب بوزیدان اسطوخودوس آدھا درم شحم حنظل مصطگی ہر ایک ایک دانگ سقمونیائے مشوی آدھا دانگ سونف کے پانی مین گولیان بنائین اور یہ ایک مقدار شربت ہی۔

**حب** ۔ کہ ازالہ رعشہ مین خاصیت عجیب رکھتی ہی عاقرقرحا جندبیدستر شیطرج بزرالبنج ہر ایک تین درم سکبینج شحم حنظل ہر ایک چار درم ایارج فیقرا پانچ درم مقدار شربت اڑھائی درم۔

**حب سبات سہری** ۔ بنفشہ دو درم پوست ہلیلہ زرد تربد موصوف ہر ایک ایک درم نمک ہندی سونف تخم کرفس ہر ایک آدھا درم سقمونیا مشوی ڈیڑھ دانگ خالص پانی مین گولیان بنائین اور یہ ایک مقدار خوراک ہی اور اگر چاہین دو خوراک کرین۔

**حب لقوہ** ۔ تربد موصوف ڈیڑھ درم ایارج فیقرا افتیمون ہر ایک چار دانگ سورنجان آدھا درم ماہی زہرج زنجبیل ہر ایک دو دانگ سقمونیا مشوی مقل ہر ایک ایک دانگ ساتھ پانی کے گولیان بنائین اور یہ ایک شربت ہی۔

**حب تشنج و رعشہ** ۔ سفرجلی مسہل تین درم تربد موصوف ڈیڑھ درم سورنجان چار دانگ بوزیدان ماہی زہرج قنطوریون دقیق ہر ایک ایک درم پانی مین گولیان بنائین یہ بھی ایک شربت ہی

**حب اختلاج** ۔ تربد موصوف ایک درم و چار دانگ افتیمون آدھا درم عصارہ غافث افسنتین ہر ایک ڈیڑھ دانگ شحم حنظل مقل انیسون مصطگی ہر ایک ایک دانگ پانی مین گولیان بنائین یہ بھی ایک شربت ہی۔

**حب لاجورد** ۔ کہ مالیخولیا و جمیع امراض سوداوی کو نافع ہی لاجورد مغسول تین درم قرنفل انیسون سقمونیا مشوی ہر ایک ایک درم غاریقون پانچ درم فتیمون بسفایج ہر ایک چار درم ایارج فیقرا چھ درم کرفس کے پانی مین گولیان بنائین مقدار شربت تین درم ساتھ ماء الجبن کے

حب - کہ لقوہ و رعشہ و فالج کو نافع ہے فلفل زنجبیل دار فلفل شیرہ آملہ سعد مصطگی دارچینی سنبل سلیخہ اسارون ہر ایک دو درم صبر تین درم کرفس کے پانی مین گولیان بنائین مقدار شربت اڑھائی درم -

حب - کہ دماغ و بدن کو امراض سوداوی و صفراوی سے پاک کرے پوست ہلیلہ زرد چھ درم پوست ہلیلہ آملہ مقشر گل سرخ نمک ہندی ہر ایک دو درم ایارج فیقرا پانچ درم شاہترہ سقمونیا مشوی عصارہ افسنتین ہر ایک تین درم تخم کرفس آدھا درم غاریقون چار درم کوٹ کر چھان کر کاسنی کے پانی مین گولیان بنائین مقدار شربت تین درم -

حب منشط - اسارون سنبل مصطگی زعفران ہر ایک دو مثقال زرانباد حب الغار عاقرقرحا قرنفل صمغ عربی ہر ایک ایک مثقال بزر البنج سفید فلفل ہر ایک تین مثقال افیون پانچ مثقال فرفیون آدھا مثقال تخم کرفس دارچینی ریوند ہر ایک دو مثقال بسباسہ ایک مثقال گلاب مین گولیان بنائین -

حب نشاط - کہ تعدیل مزاج سوداوی کی کرے اور نزلات و کھانسی گرم و سل کو نافع اور ہاضمے کو قوت دے و نشاط لائے و محرورون کی باہ کو زائد کرے اور اسہال کو بند کرے کتیرا صمغ عربی رب السوس نشاستہ ہر ایک پانچ مثقال افیون سات مثقال حب المحلب مروارید کہربا یاقوت ہر ایک ایک مثقال ساتھ لعاب بہیدانہ کے گولیان بنائین اور کبھی ایک دانگ مشک خالص اضافہ کیا جاتا ہے -

حب نزلہ - زعفران بزر البنج کتیرا افیون صمغ عربی تخم کاہو بیخ تفلح رب السوس نشاستہ ہر ایک وزن مین برابر بموجب دستور کے گولیان بنائین -

حب - کہ واسطے نزلہ و زکام کے مجرب ہے صمغ عربی کتیرا نشاستہ دارچینی ہر ایک پانچ مثقال رب السوس دو مثقال جند بیدستر ایک مثقال و نصف افیون تین مثقال زعفران ایک مثقال بقدر مرچ سیاہ کے گولیان بنائین کہ اس سے مقدار خوراک دو عدد تک ہے -

حب - واسطے اس شخص کے کہ زکام و نزلہ اس کو اکثر رنج دیتا ہو بہت مفید ہے کتیرا صبر مغسول تربد موصوف رب السوس سب وزن مین برابر کوٹ کر چھانکر گولیان بنائین مقدار شربت دو درم بوقت خواب کے -

حب دیگر - کہ نشہ کرے اور بھوک لگائے اور قوت باہ کی زائد کرے اور امساک مین نظیر نہین رکھتی ہے پوست اترج قرنجمشک سنبل کبابہ قرنفل بسباسہ بہمن سفید و سرخ کشنیز خشک جوز ماثل بزر البنج مشک عنبر ہر ایک ایک مثقال مصطگی گل سرخ صندل سرخ جوزبوا بیخ تفاح قرفہ زعفران ہر ایک تین مثقال جند بیدستر گاؤزبان ہر ایک آدھا مثقال ورق نقرہ ورق طلا ہر ایک پچیس عدد ساتھ گلاب کے گولیان بنائین

حب الشفا - کہ محافظت قوت نفسانی و طبعی کی کرے اور بدلا افیون کالی زنجبیل جوزبوا ہر ایک دو درم ریوند چینی تین درم جوز ماثل نو درم کوٹ کر چھان کر ساتھ دو چند شہد معقود کے ملا کر گولیان بنائین مقدار فلفل سیاہ کے مقدار شربت ایک حب ہے -

حب الشفا دیگر - کہ واسطے دردسر کہنہ و جدید و گرم و

سرد کے نافع ہی اور علل باردہ وحارہ کے لیے اور حمیات
مزمنہ ونائبہ کے واسطے مفید ہی اور حمیات مین قبل از نوبت
دے سکتے ہین اور واسطے تسکین درد قولنج کے مجرب ہی
مداومت اُس کی عمر طبعی کو پہونچاتی ہی بشرط توافق تقدیر قدیر
کے اور صحت کی حافظ ہی اور تشنج بدن کی مزیل ہی اور
جوانی کو برقرار رکھتی ہی اور اگر افیونی افیون کو ترک
کرنا چاہے اس حب کے استعمال سے ترک کر سکتا ہی تخم جوز
ماثل یعنی دھتورہ بارہ درم ریوند چینی آٹھ درم زنجبیل
صمغ عربی ہر ایک چار درم پہلے صمغ کو پانی مین حل کرین پس
ادویہ کوٹ کر چھان کر اس مین ملا کر بقدر نخود کے گولیان بنائین
مجرب و عظیم النفع ہی ۔

**حب الشفا دیگر** ۔ مسمی بہ حب بدل ہی واسطے درد
سر مزمن ضعف معدہ و جگر کے اور قطع عادت افیون کے
نافع ہی دھتورہ سیاہ ایک مثقال زنجبیل دو مثقال ریوند تین
مثقال بقدر نخود حب بنائین اور دو سے تین عدد تک بقدر
مزاج ہر ایک شخص کے دے سکتے ہین ۔

**حب سکر** نشاط لائے اور منوم اور مشہی و قوی الامساک
ہی زبیب سو عدد بیخ شوکران تین مثقال پہلے شوکران کو کوٹ کر
زبیب کو اس مین آلودہ کر کے ڈیڑھ سو مثقال پانی مین جوش
کرین یہانتک کہ پانی بالکل جذب ہو جاوے بعد
اس کے گولیان بنائین اور وقت حاجت کے موافق
ایک حبہ کے کھائین اور اگر نشہ زیادہ چاہین برگ
شیرازی کہ ورق الخیال یعنی بھنگ ہی جوش کرنے مین
زیادہ کرین ۔

**حب عنبر** ۔ کہ تقویت مین دماغ اور سب اعضائے
رئیسہ کے اور خوشبودار کرنے مین منھ کے نافع ہی اور
واسطے لقوہ کے مجرب ہی چھ ساعت مین لغوظ کرتا ہی اور
دھونا بدن کا سرد پانی مین دور کرنے والا لغوظ کا ہی اور
رکھنا اُس کا منھ مین سبب دوام لغوظ کا اور خوشبو ہونے
منھ کا ہی نیبر مائیہ شتر اعرابی تین مثقال مشک مصطگی قرنفل
ہر ایک ایک مثقال عنبر اشہب خصیۃ الثعلب خولنجان
ہر ایک دو مثقال کوٹ کر چھان کر بقدر فندق کے گولی بنائین
اور ہر دن ایک گولی کھائین پیچھے اس کے شراب یا دودھ
تازہ یا پانی ترہ تیزک یا پانی نخود خام کا تناول کرین
اور یہ گولی آدھی مثقال تک دے سکتے ہین لیکن مرطوب المزاج
کو زیادہ اس سے بھی

**حقنہ لینہ** ۔ کہ سرسام و جمیع امراض گرم دماغی و غیر دماغی
و حمیات کو فائدہ دیتا ہی عناب سپستان شعیر مقشر نیکوفتہ گل
بنفشہ سبوس گندم خطمی اکلیل الملک ہر ایک ایک کف
انجیر پانچ عدد ونیم تین رطل پانی کے جوش کرین جب ایک
رطل پانی رہجاوے ملکر صاف کرین اور شکر سرخ پانچ درم
روغن بنفشہ یا بادام روغن کنجد ہر ایک دس درم آبکامہ پانچ
درم اضافہ کر کے نیم گرم دو مرتبہ حقنہ کرین اور اگر اندک قوی
منظور ہو مغز فلوس سات درم داخل کرین

**حقنہ دیگر** ۔ کہ استرخا و فالج و سکتہ و جمیع امراض بلغمی کو نافع
ہی سنا مکی پانچ درم شبت بابونہ کا قیشہ نیکوفتہ بید انجیر
نیکوب ہر ایک ایک کف پر سیاوشان بادرنجبویہ قنطوریون
دقیق ہر ایک دو درم شکر سرخ پندرہ درم آبکامہ دس
مثقال آب برگ چقندر روغن زیت ہر ایک دس درم
نمک ہندی بورہ ارمنی ہر ایک آدھا درم نطرون دا

معہود عمل کرین۔

**فائدہ** ۔معالجہ امراض دماغی مین بہترین معالجات حقنہ ہے کم کرنا اور زیادہ کرنا ادویہ کی مفوض اوپر رائے معالج کے ہے۔

**حقنہ** ۔کہ واسطے سکتہ کے قوی الاثر ہے شحم حنظل بخور مریم قنطوریون دقیق عرطنیثا خربق سفید ہر ایک ایک کف تین رطل پانی مین پکائین کہ ایک رطل رہجائے پس ملکر صاف کرین اور نصف رطل اس سے لیکر حقنہ کرین اور اگر حقنہ جلد نکل آئے نصف رطل باقی سے پھر حقنہ کرین تو رطوبت خوب نکل آئے اور یہ حقنہ وقت بیماری کے استعمال کرتے ہین۔

**حقنہ** ۔کہ واسطے لثیرغس کے کثیر النفع ہے شحم حنظل قرطم نمکوفتہ کتان تخم انجرہ پوست بیخ کبر ہر ایک کف فودنج ایک ایک دستہ تین رطل پانی مین یہان تک پکائین کہ ایک رطل پانی رہجائے پس ملکر صاف کرین نصف رطل اس سے ساتھ نصف اوقیہ زیت کے حقنہ کرین۔

**حشایش حارہ** ۔کہ صداع بارد و امراض دماغی کے لیے اُن سے انکباب کرتے ہین واسطے تحلیل و امتحان کے بابونہ اکلیل الملک نمام جلبہ مرزنجوش نخالہ خطمی قیصوم شبت شیح ارمنی سب کو یا بعض کو بیخ تمقم بسر بستہ کے پکاکر سر کو اسکے بخار پر رکھین

**حشایش باردہ** ۔کہ واسطے تبرید و ترطیب دماغ کے اور صداع گرم و سرسام اور سب امراض گرم دماغی کے لیئے اور ان بیماریون کے واسطے جو خشکی سے پیدا ہوتی ہین انکباب کرتے ہین ورق کدو یا تراشہ اُسکا کاہو ترا ور کاسنی کے کوکنار اور تخم اُس کے بنفشہ نیلوفر فقاح شاہسفرم

اخلاف جملہ یا جو ملتھ آئے پانی مین پکاکر انکباب کرین اور اُس پانی سے نطول بھی کرین۔

## حرف الدال

**دیاقوذہ** ۔کہ منع نزلات کرے اور سرفہ خشک کو نہایت نافع ہے اور وہ عبارت ہے شربت خشخاش سے کہ اُس مین تخم خشخاش کو ساتھ پوست کے پکایا ہو کوکنار مع تخم بیس عدد تخم خطمی کتیرا صمغ عربی تخم خبازی بہیدانہ شیرین ہر ایک پانچ درم اصل السوس بیس درم اسپغول دس درم سب کو چھ رطل آب باران مین بھگوئین دو رات دن بعد اُسکے نرم آگ پر پکائین جب آدھا رہ جائے صاف کرکے ایک من قند سفید داخل کرکے قوام کرین۔

**دیاقوذہ دیگر** ۔تخم خشخاش سفید و سیاہ مع پوست ہر ایک دس مثقال بنفشہ صمغ عربی ہر ایک پانچ مثقال اصل السوس تین درم آب انار شیرین بیس مثقال قند سفید سو درم بموجب رسم کے شربت بنائین اور نسخ دیگر دیاقوذہ کے بحث شربت مین مذکور ہون گے۔

**دوا السنہ** ۔کہ اس کو دوا الملوک بھی کہتے ہین حواس کو قوی کرے اور دماغ کو بھی اور واسطے اوجاع مفاصل و بلوا سیر و نواسیر و برص و بہق سفید و سیاہ و جذام کے نافع ہے اور باہ کو زیادہ کرے اور جو شخص اُس کو استعمال کرے ایک برس تک بال اُس کے سوا ان بالون کے کہ سفید ہو گئے ہون اور سفید نہون گے اور یہ معجون تالیف اطبائے عرب سے ہے بسبب استعمال کرنے اس معجون کے ایک

رس تک دواء السنہ نام رکھا گیا اور بسبب جلالت قدر کے دواء الملوک نام رکھا ہے ہلیلہ سیاہ ہلیلہ آملہ ہر ایک تیس مثقال شونیز چوبیس ۲۴ مثقال فلفل شق وار فلفل زنجبیل فلفل موئیہ ہر ایک بائیس ۲۲ مثقال قاقلہ نارمشک سعد ہر ایک پیپلا مول د ۲ و مثقال کبابہ عسل بلادر ہر ایک چھ مثقال فانیذ چھ سو مثقال پہلے فانیذ کو پانی مین قوام کرین پس ادویہ کوٹ کر چھان کر مع عسل بلادر کے ملا کر اقراص بنائین ہر ایک بقدر د ۲ و مثقال اور ایک دانگ کے اور ہر صبح ایک قرص اُسمین سے کھائین اور جس سال مین کہ یہ معجون استعمال کرین حموضات و لبنیات سے پرہیز کرین۔

**دوا** - کہ بیہوشی لائے اور سہر مفرط کو زائل کرے اور یہ دوا وقت کاٹنے عضو کے بلحاظ عدم ادراک درد کے مستعمل ہوتی ہے اور بہت نادر ہے اور علم جراحی مین جزو اعظم ہے افیون بزرالبنج بیج تفاح جوز ماثل تخم کاہو سب کو برابر لے کر سوائے افیون کے نیم کوفتہ کرین اور سب کو پانی مین جوش کرین پس تھوڑے گیہون اس جوشاندے مین بھگوئین یہان تک کہ گیہون جوشاندے کو بالکل جذب کرلین پھر ادویہ مسطور مکرر لے کر پانی مین جوش کرین اور گیہون مذکور کو اس جوشاندے مین پھر بھگوئین یہان تک کہ جذب کرلین اسی طرح پانچ مرتبے تک گیہون کو جوشاندہ جدید مین ان ادویہ کے بھگو کر گیہون کو بعد جذب کے شیشے مین رکھین اور وقت احتیاج کے ایک دانگ سے دو دانگ تک ان گیہون سے پیس کر کھلائین اور جب چاہین کہ ہوش آئے کئی قطرے سرکے کے ناک مین ڈالین کہ جب ناک کی جڑ مین اثر سرکے کا پہونچیگا افاقہ ہوگا

**دواء دیگر** - کہ یہی عمل کرتی ہے افیون پانچ درم خشخاش سیاہ دس ۱۰ درم تخم کاہو بیس درم جملہ بیچ تین رطل پانی کے جوش کرین جب ایک رطل رہے گیہون ربع رطل اُس مین جوش کرین یہانتک کہ پانی گیہون مین جذب ہو جائے پس خشک کرکے رکھ لین اور وقت حاجت کے ایک مثقال کوٹ کر جس کو کھلائین بیہوش ہو جائیگا۔

**دواء دیگر** - شوکران تخم کاہو ہر ایک تین درم بزرالبنج خشخاش سیاہ ہر ایک پانچ مثقال جملہ کوٹ کر چھان کر ساتھ قند مقوم کے ملائین ایک مثقال اس دوا سے بیہوشی لاتی ہے۔

**دواء المسک حلو** - واسطے صرع و فالج و لقوے کے مفید ہے اور سب اقسام اُسکے علل قلب مین مذکور ہونگے اسلیے کہ ذکر کرنا اُنکا وہان لائق ہے۔

**دواء ہندی** - کہ دو صفراوی کو نافع ہے آملہ برنگ گلو زنجبیل صندل سفید بیخ سوسن مویز نبات کشمش ہر ایک آدھا درم کوٹکر چھان کر ساتھ شیر و شہد و روغن گاؤ کے ملا کر کھائین اور اگر کفایت نہ کرے مسہل دین۔

**نوع دیگر** - کاکنگ کہ اس کو سی بھی کہتے ہین مع شاخ اور پتے اس کے کوٹکر پانی مین جوش کرکے بخار اُس کا سر کو پہونچائین آہستہ آہستہ اور صندل سفید بیخ بید انجیر پانی مین پیس کر طلا کرین۔

**دوا** - کہ درد سر خونی کو مفید ہے پت پاپڑا کشنیز ہر ایک دو دو درم جوش کرکے پلائین۔

**نوع دیگر** - بیخ بانسہ پانچ درم کوٹ کر جوش کرین اور چھ درم عسل اُسمین ڈال کر شیر گرم پلائین اور اگر پہلے اسہال دا

کے فصد یا حجامت پس سر کی کرین نہایت نافع ہی

**دوا** ۔ کہ درد سر بلغمی کو اور اُس درد سر کو کہ سبب اُسکا سردی ہو دفع کرے قرنفل زنجبیل فلفل کو اوپر پیشانی کے طلا کرین اور سر کو چھپائین اور غذا کم کھائین ۔

**دیگر** ۔ ہلیلہ زنجبیل کشنیز ہر ایک ایک درم پانی مین جوش کرکے ایک ہفتہ تک کھلائین ۔

**نوع دیگر** ۔ فلفلین بیج سوسن زنجبیل مویز زیرہ سفید تخم کرفس ہر ایک ایک درم جوش کرکے شیر گرم پئین ۔

**نوع دیگر** ۔ زرد چوب قرنفل کافور مشک ہر ایک ایک دانگ ساتھ روغن گاو کے ناک مین ٹپکائین ۔

**نوع دیگر** ۔ کلونجی اور شکر اور روغن گاو لیکر حلوا اُس کا بنا کر کھائین درد سر کہ ریح و بلغم سے ہو دور رہو ۔

**نوع دیگر** ۔ گل مچکند کو پانی مین پیس کر گرم کرکے طلا کرین ۔

**دوا** ۔ کہ دوران سر صفراوی و خونی کو نافع ہی سرپھوکا کشنیز ہلیلہ زرد ہر ایک دو درم جو کوب کرکے پانی مین جوش کرین جب تھوڑا پانی رہجاے کے صاف کرکے پئین ایک ہفتے تک لیکن موی بینی نکالنا خون کا مقدم کرین

**دیگر** ۔ کہ دوار کو اگر سبب اُس کا حرارت ہو نافع ہی خشخاش سے شیرہ نکال کر مصری اُس مین ڈالکر حریرا اُس کا پکائین اور بقدر مناسب کھائین ۔

**دیگر** ۔ کہ دوار بلغمی رنگی کو نافع ہی عاقرقرحا دس درم فلفل گرد بیس درم کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد کے مقدار نیم درم کے گولیان بنائین اور صبح شام ایک گولی کھائین اور ترشی سے پرہیز کرین ۔

**دوا** ۔ کہ واسطے سب اقسام دوار کے نافع ہی زرد چوب شکر تری ہر ایک نو درم روغن گاو پچیس درم سب کو ملا کر صبح کو کھائین اور غذا کھچڑی مونگ و برنج کی گھی ملا کر کھائین اور اگر ان تدابیر سے دوار دفع نہو تا رگ یا چاہک گردن پر داغ دینا فائدہ کرتا ہی ۔

**دیگر** ۔ کہ دوار صفراوی کو مفید ہی تخم خشخاش شیرہ نکالکر مصری سے شیرین کرکے دو تین جوش دیکر پلائین

**دوا** ۔ کہ فالج کو مفید ہی برگ راسن اسگند زنجبیل گلو دیودار بیخ بیدانجیر سنبھالو ہر ایک ایک درم کو جو کوب کرکے چار سیر پانی مین جوش کرین جب آدھ سیر رہے شیر گرم پلائین اور ہمیشہ روغن ہاے گرم ملین اور جوزبوا قرنفل عاقرقرحا زنجبیل کو جو اُن سے حاضر ہو منھ مین رکھین اور بعد ایک ہفتے کے بتدریج تنقیہ بلغم کرین ۔

**فائدہ** ۔ مراد وزن سیر سے چوبیس تولہ ہی ۔

**دوا** ۔ کہ لقوہ کو مفید ہی پہلے دنون مین فاقہ کرین جوزبوا وغیرہ کہ فالج مین مذکور ہین منھ مین رکھین اور ماش سیاہ کی روٹی بنا کر ایک طرف توے پر پکا کر کچی طرف روغن بیدانجیر یا روغن کنجد کہ عاقرقرحا اس مین پیس کر چھڑکا ہو ملکو پس گردن اور دونون طرف گلے پر باندھین اور روغن نارجیل اور روغن جنوورہ اوپر منھ و گردن کے ملین اور جب چارون نہایت سات دن گذر جائین مسہل دین اور بعد مسہل کے روغن بادام و مشک و عنبر منھ پر ملین اور یہہ دوا کھائین قسط زنجبیل کبابہ دیودار ہر ایک تین درم بھنگرہ فلفل گرد عاقرقرحا بیج بیل تخم سن کہ اُس سے رسی بناتے ہین ہر ایک نو درم کوٹ کر چھان کر تھر چند سب اجزا کے قند ارزق ملا کر بمقدار دس درم کے ساتھ

عسل کے گولہ بنائیں ایک گولہ صبح اور ایک شام کو ساتھ نیم گرم پانی کے کھلائیں اور چاہیے کہ نوشادر پیسکر ساتھ سکنجبین کے غرغرہ کریں اور تاریک گھر میں بٹھائیں اور یہ روغن ناک میں ڈالیں برگ نیم چچینڈا دستی پت پاپڑہ ترپھلا دار چوبہ چوک موتھ گردبالا دہنیا یہ سونٹھ مرچ ترا ہما صندل سرخ جوز برابر روغن گاو بدستور چہارم حصہ جملہ ادویہ کا پانی بقدر متعارف موافق رسم کے پکائیں ۔ اور روغن لیں اور ناک میں ٹپکائیں اور اگر سر پر ملیں اور کان میں ڈالیں انفع ہے اور غرغرہ وسعوط بعد تنقیہ کے کرنا چاہیے اور جاننا چاہیے کہ اگر لقوہ قوی ہو اور مادہ ہیجان میں ہو سکتہ ہو جائے گا شاید کہ ہلاک کرے ایسے لقوے میں چار دن تک خطرہ ہے نہ ہر لقوے میں ۔

**دوا** ۔ کہ سکتہ بلغمی کو مفید ہے جس حیلے سے ہو سکے منھ کھول کر گولے پسیں اعنی گیند بابون کا منہ میں رکھیں تو منھ کھلا رہے اور پر مرغ کا گھی میں چرب کر کے حلق میں ڈالیں تو متلی پیدا ہو اُس وقت شبت و گندک و شہد ہر ایک بقدر حاجت کے لیکر بطریق معمول مرتب کر کے حلق میں گرائیں تو قے خوب آئے اور شحم حنظل و مغز سپید انجیر کا حقنہ کریں اور چھکنی کہ دوائے عطسہ اور مشہور ہے ناک میں پھونکیں اور تخم سپندان گرد ساتھ سرکے کے پیس کر پیشانی پر ملیں اور بال سر کے مونڈ کر گرم توا نزدیک سر کے رکھیں یا شہد اوپر سر کے رکھکر تو اگر گرم اُس پر رکھیں اور اگر بال سر کے مونڈ کر پھٹا کا پیشاب میں آدمی کے پیسکر وہاں رکھیں جلد ہوش آئے اور یہ مجرب ہے اور سکتہ و موی کا سوا فصد کے کوئی اور علاج نہیں ہے اور فرق درمیان سکتہ قوی و موت کے بہت ہیں امتحان آسان یہ ہے کہ آئینہ صاف نزدیک مریض کی ناک کے رکھیں اگر آئینے میں غبار آ جاوے مریض زندہ ہے ورنہ مردہ ہے اس لیئے کہ آدمی جب تک کچھ رمق زندگی سے رکھتا ہے اس کو تنفس لازم ہے اگرچہ تنفس پوشیدہ ہو ۔

**دوا** ۔ کہ بے حسی اعضا کو نافع ہے اور اس مرض کو عربی میں خدر اور ہندی میں بہرا اور سُن بہری کہتے ہیں اگر یہ مرض بلغم سے ہو پہلے قے کرائیں کئی دفعہ بعد اس کے حقنہ کریں کئی مرتبہ بعد اس کے بیخ نیل کوٹ کر چھان کر ہر صبح کو دو درم ساتھ گرم پانی کے چھ مہینے تک دوام کھلائیں اور درمیان اس مدت کے کبھی کبھی تنقیہ کرتے رہیں اور سب ترشیوں سے پرہیز کریں اور اگر عضو خدر قابل پچھنے لگانے کے ہو پچھنے کے لگائیں اور توتیا سبز و نوشادر لیمو کے پانی میں پیس کر ملیں اور اگر حاجت ہو دوسری دفعہ بھی یہی کریں اور اگر خدر بسبب کثرت خون کے ہو خون بہت نکالیں اور طعام کم کھلائیں ۔

**دوا** ۔ کہ سبات یعنی خواب مفرط کو فائدہ کرے اس شرط سے کہ بلغم سے ہو فلفل گرد باریک کر کے نے میں رکھ کر ناک میں پھونکیں اور تخم کتائی و چھکنی بدستور ناک میں پھونکیں تو چھینک آوے اور دماغ پاک ہو اور اگر خون سے ہو فصد کریں

**دوا** ۔ کہ کابوس کو فائدہ کرے اور کابوس وہ مرض ہے کہ آدمی خواب میں دیکھے کہ کوئی بھاری چیز اس پر گری ہو اور دم تنگی کرتا ہے اور رک گیا ہے بس پہلے فصد

باسلیق کرین بعد اُس کے سنا پانچ درم ہلیلہ سیاہ دو درم جوش کر کے پانی صاف اُس کا لیکر شیر گرم پیین بعد اُسکے جوز القی و نمک لاہوری سے قے کرائین بعد اُس کے یہ دوا استعمال کرین تربھلا ملیٹھی ہر ایک نصف درم مصطگی و دار چینی ہر ایک ایک درم تربد دو درم سونٹھ چار درم گل شکر ڈیڑھ درم ادویہ کوٹ کر چھان کر روغن بادام یا گھی مین چپڑ کر کے سہ چند شہد مین ملا کر تیار کرین اور چھ درم ہر دن نہار کھائین ۔

**دوا** ۔ کہ صرع کو مفید ہی اگر غلبۂ خون سے ہو رگ سر رود صافن کی کھولین اور پنڈلیون پر حجامت کرین اور ساتھ جوشاندہ ہلیلہ کے طبع ملائم کرین اور اگر بلغم سے یا ریح سے ہو دودھ مدار کا کف پا مین ملین اور مرچ سیاہ پیسکر اس پر چھڑکین اور پتے آگ یعنی مدار کے اُس پر چالیس دن تک باندھین اور اس مدت مین پانون نہ دھوئین مجرب ہی ۔

**دیگر** ۔ پسینا مست ہاتھی کے کان کی لو کا روئی مین لیکر خشک کرین اور وقت صرع کے اُس روئی کو پانی مین بھگو کر ناک مین ٹپکائین اور یہ عمل اکثر کرین ۔

**دیگر** ۔ بیج کھرنی تج فلفل نمک لاہوری پیشاب مین بکری کے پیس کر سعوط کرین ۔

**دیگر** ۔ مہرۂ گاؤ کہ ہندی مین گاورچن کہتے ہین ہر دن تھوڑا سا جوش کر کے کھلائین ۔

**دیگر** ۔ عاقرقرحا پیس کر ایک حصہ چار حصہ شہد مین ملا کر ہر دن ایک درم کھلائین اور اگر صرع بمشارکت معدہ ہووے کرین اور سنبل گل سرخ و مصطگی و کندر خوب پیسکر اوپر شکم کے طلا کرین ۔

**دیگر** ۔ کہ سب اقسام صرع کو مفید ہی ملخ یعنی ٹڈی کو کہ اوپر درخت آک کے ہوتی ہی اور رنگ گوناگون رکھتی ہی اور اڑ نہین سکتی ہی لے کر خشک کرین اور برابر اُس کے مرچ سیاہ دونون کو کوٹ کر چھان کر نگاہ رکھین اور وقت صرع کے ناک مین ڈالین مجرب ہی اور جو صرع کہ لڑکون کو ہوتی ہی حاجت علاج کی اس مین نہین ہی اس لئے کہ بعد بلوغ کے اکثر خود بخود دور ہو جاتی ہی لیکن اُس کی دایہ کو اشیاے بلغم افزا سے اور جماع سے پرہیز کرنا لازم اور ضرور ہی ۔

**دوا** اسکہا پچولیا کو نافع ہی ہو ۔ بیر کسیلی کھجور زنجبیل فلفلین موتھہ ایک ایک سیر کسیلا دو سیر عاقرقرحا بسباسہ جوز بوا قرنفل مصطگی خولنجان کبابہ ہاہے برنگ الائچی پوست خشخاش نوفل چوک میدہ مہامیدہ چترک بالا نانخواہ ریگ ترپھلی اجمود ہر ایک پانچ درم گل دھاوا چار سیر سب کو جوکوب کر کے پانچ من پانی مین جوش کرین جب آدھا رہ جائے اُتار لین اور بعد سرد ہونے کے قند ہندی یعنی گڑ ایک من مویز طائفی دس سیر اس مین ڈال کر چکنے باسن مین مٹی کے رکھکر گھوڑے کی لید مین گاڑین اور بعد بیس دن کے ہاتھ سے ملکر صاف کرین اور چکنے باسن مین رکھین اور ہر دن ایک پیالہ شام کو اور ایک پیالہ صبح کو کھائین اور ترشی اور بادی چیزون سے پرہیز کرین چالیس دن مین فائدہ خوب ہوگا اور اوپر بیان ہو چکا ہی کہ مراد سیر سے چوبیس ۲۴ تولہ ہی اور اگر یہ دوا بعد کھانے مسہل کے استعمال کرین بہتر ہی اور اس مرض مین روغن بنفشہ

ونیلوفر ہمیشہ ناک مین ٹپکائین اور غذائین چکنی تناول کرین اور رنج سے اور جس چیز سے خشکی ہوتی ہی پرہیز کرین اور تنویم یعنی مینند نہ آنے مین کوشش کرین اور ہر چالیس دن مین قصد اسلم بھی کرتے ہین لیکن خون کم نکالین اور بالکل ترطیب وتقویت مین کوشش کرین۔

**فائدہ** عشق ایک قسم مالیخولیا سے ہی تدبیر اُس کی موافق تدبیر مالیخولیا کے ہی اور حتی المقدور ملاقات مین معشوق کے کوشش کرنا اور جماع عشق مین کرنا نہایت مفید ہی بخلاف مالیخولیا کے کہ وہان جماع کے سوا کبھی کبھی بشرط توقان یعنی غلبۂ شہوت کے اجازت نہین۔

**دوا**۔ کہ نسیان کو مفید ہی کندر زیرہ دار فلفل ہر ایک تین درم کوٹ کر چھان کر ساتھ دو چند شہد کے تیار کرین اور صبح وشام کھائین۔

**دیگر**۔ پہلے روغن مال کنگنی کا اوپر برگ تنبول کے ملین پھر مقدار ایک حبہ کے پارہ اُس پر رکھکر ملین کہ فی الفور مضمحل ہوجائیگا اس پان کا بیڑا بموجب معمول کے بنا کر کھائین اور مداومت کرین مجرب ہی اور اگر یہ تدبیر مفید نہو مسہل قوی دین۔

**دوا**۔ کہ اختلاج کو نافع ہی روغن ناردین وغیرہ ملین اور تنقیہ کرین اگر زیادہ ہوا اور دیر تک رہتا ہوا اور روغن ناردین مجرب ہی اور معمول اہل ہند کا ہی اور اہل یونان مین کہ روغن ناردین مستعمل ہی برابر اسی کے ہی عمل مین۔

**دوا**۔ کہ زکام ونزلہ کو نافع ہی اگر حرارت سے ہو قصد کرین پھر تلیین اور شربت خشخاش کی مداومت کرین اور یہ حب منہ مین رکھین کتیرا نشاستہ ہر ایک ۲ درم افیون نصف درم حبوب بنائین اور رات کو منہ مین رکھکر پانی اُس کا بلع کرین کہ خواب لاتا ہی اور نزلے کو بند کرتا ہی اور اگر برودت سے ہوا ارزن کو گرم کر کے اور کپڑے مین لپیٹ کر اوپر تالو کے رکھین یا کپڑا یا اینیٹ پختہ گرم کر کے سر پر رکھین اور قسط وشونیز ولاون وعود ساتھ لبان کے جلا کر بخار اُس کا ناک مین پہونچائین اور عود ومشک وزعفران وکندر وسندروس کو پیس کر کپڑے مین باندھ کر سونگھین۔

**دیگر**۔ کہ یہی اثر رکھتی ہی شونیز نا نخواہ کپڑے مین باندھ کر لحظہ لحظہ ہاتھ سے ملکر سونگھین اور اگر جلا کر اُس کا دھوان لین بہت ہی ہی۔

**دیگر**۔ کاغذ فلفل زیرہ سیاہ الائچی قرنفل تیرج کو جلا کر دھوان اُس کا دماغ کو پہونچائین۔

**دیگر**۔ کوکنار دو درم زنجبیل ایک درم گل دھانگی آدھا درم دو سیر پانی مین جوش کرین جب آدھ سیر رہے وقت خواب کے شیر گرم کئی دفعہ پئین

**دیگر**۔ زکام سرد کو کہ ساتھ کھانسی شدید کے ہو نفع دے زنجبیل گلو بانسہ بھارنگی کاکڑا سنگی دھمایہ پھکر مول ہر ایک ایک درم جوکوب کر کے چار سیر پانی مین جوش کرین جب آدھ سیر رہے نیم گرم پئین سات دن تک اُسی طرح کرین اور غذا سوائے پانی مونگ کے اور نہ کھائین مجرب ہی

## حرف الراء

**رب خشخاش** - تالیف قدما سے واسطے نزلات گرم کے نہایت نفع رکھتا ہی کوکنار مع تخم بائیس عدد کوٹ کر ایک رات دن نو سو مثقال پانی مین تر کرین صبح کو جوش کرین جب آدھا رہجاے صاف کرکے ساتھ ڈیڑھ سو درم شکر یا شہد یا مثلث کے قوام کرین کہ مانند لعوق غلیظ کے ہو بعد اُس کے اقاقیا و زعفران و مازو و لحیۃ التیس ہر ایک ایک درم کوٹکر چھانکر اسمین ملائین -

**فائدہ** - رب نزدیک اطبا کے وہ ہی کہ نباتات و اثمار کو کوٹ کر پانی اُن کا نکال لین یا اُن کو جوش کرکے جوشاندہ اُن کا نکالین پس اس پانی یا جوشاندے کو پکائین تو غلیظ ہو جاے اور آدھا رہ جاے تھوڑی سی شیرینی بھی داخل کرکے قوام کرین اس لیے کہ فواکہ بعض شہرون مین مائیت لطیف بہت رکھتے ہین وقت طبخ کے وہ مائیت بالکل ہوا ہو جاتی ہی اور غلیظ نہین ہوتی ہی جب تک شکر نہ ملائی جاے بخلاف شربت کے کہ ملانا مٹھائی کا اُس مین یا اور مائعات مین بدون اُس کے کہ جوش کرنے سے اُن کو کم کرین مشروط ہی خواہ وہ مائع عصارہ ہو یا جوشاندہ وغیرہ اور یہ فرق درمیان رب و شربت کے باعتبار اکثر کے ہی ورنہ بطور مجاز کے رب کا اوپر شربت غلیظ القوام کے بھی اطلاق کرتے ہین چنانچہ ابھی رب مین مذکور ہوا اُسی طرح شربت کو اوپر رب کے اطلاق کرتے ہین چنانچہ اشربہ مین مذکور ہوگا -

**روغن قسط** - کہ فالج و لقوے کو فائدہ دے اور معدہ و جگر سرد کو نافع ہی اور سیاہی بالون کی نگاہ رکھتا ہی اور اعصاب کو قوت دیتا ہی قسط دس درم فلفل فرفیون ہر ایک تین درم عاقرقرحا چار درم جند بیدستر اڑھائی درم شراب کہنہ سو درم روغن زیت پچاس درم قسط و مرچ و عاقرقرحا کوٹ کر شراب مین بھگوئین ایک رات تک اور صبح کو جوش کرین جب آدھا رہجاے روغن زیت ملائین اور اُس قدر جوش کرین کہ شراب بالکل جاتی رہے فقط روغن رہ جاے پس جند بیدستر و فرفیون کوٹ کر چھان کر اس مین ڈال کر اسی وقت آگ سے اتار لین -

**روغن شونیز** - کہ فالج اور لقوے اور تشنج کو فائدہ کرتا ہی شونیز بیس درم مغز بادام تلخ بیس درم ملا کر کوٹکر روغن نکالین -

**روغن فرفیون** - کہ فالج و استرخا کو اور سب دردون کو کہ سردی سے ہون فائدہ کرتا ہی قسط دس درم کندش چالیس درم جند بیدستر پانچ درم پودینہ کوہی خشک بارہ درم عاقرقرحا سات درم مویزج درم سب کو نیم کوب کرکے چار سو درم شراب کہنہ مین پکائین جب تین حصہ جل کر ایک حصہ رہ جاے نصف اُسکے روغن خیری ملا کر پھر پکائین تو شراب بالکل جل کر روغن رہے پس اٹھارہ درم روغن مین دو درم فرفیون تازہ ڈالین اور ایک جوش دیکر اٹھا رکھین

**روغن** - کہ شخوص کو خوب نفع کرتا ہی روغن زنبق ایک رطل فرفیون تازہ ایک اوقیہ حل کرکے سر پر نیم گرم ڈالین اور ملین -

**روغن بید انجیر** - گرم و خشک ہی تیسرے درجے مین

واسطے بیماریوں بارده دماغی کے فائده کرتا ہے مسہل بلغم و مخرج حب القرع و منقی اعصاب کا رطوبات لزجہ سے ہے اور واسطے ورم اسفل و انقلاب رحم و حبس بول و قولنج بلغمی و ریحی کے فائده مند ہے مقدار شربت پانچ درم تک ہے بدل اس کا روغن ترب و روغن کتان ہے اور ابن زکریا نے کہا ہے کہ جس وقت روغن بید انجیر کو کسی بیماری میں دین چاہیئے کہ اوپر تالو اس شخص کے پہلے روغن بنفشہ لگائیں تو سر کو تر رکھے اور بخارات کو سر سے منع کرے بید انجیر کو بریاں کر کے خوب کوٹیں اور پانی میں جوش کریں اور کف نکال کر ایک ظرف میں رکھتے جائیں یہانتک کہ بالکل کف نکل آئے زرد پانی رہ جائے پس کف کو جوش کریں تو روغن صاف نکل آئے اور طریق دوسرا وہ ہے کہ بطور روغن کنجد کے نکالیں۔

**روغن بید انجیر مرکب**۔ کہ فالج اور لقوے کو نفع کرے اور سدہ جگر و طحال کو کھولے اور قولنج کو دفع کرے نانخواہ صعتر فودنہ کوہی تخم کرفس انیسون مصطگی اسارون ہر ایک بیس درم بیخ کرفس بیخ بادیان بیخ سوسن آسمانجونی راسن خشک ہر ایک دس درم شیطرج ہندی مقل ہر ایک پانچ درم سکبینج جاوشیر زرنباد درونج ہر ایک تین درم زنجبیل دار چینی قاقلہ خیر بوا کبابہ دار فلفل جوز بوا بسباسہ شونیز قسط کردیا ہر ایک چار درم جملہ نیم کوب کر کے پانی میں ایک رات دن بھگو کر جوش کریں تو دوا گلجائے پس ملکر ڈیڑھ سو درم روغن بید انجیر ملا کر جوش کریں تو پانی جلکر روغن رہ جائے مقدار شربت دو درم سے تین درم تک ساتھ ماء الاصول کے ہے اور اسی روغن سے تدہین بھی کریں۔

**روغن کدو**۔ سرد تر ہے سونگھنا اور ملنا اور ٹپکانا اس کا ناک اور کان میں سہر یعنی بیخوابی و یبوست دماغ کو دور کرتا ہے اور سرسام و مالیخولیا کو نفع کرتا ہے اور یہ روغن دو طرح بنایا جاتا ہے ایک وہ کہ تازہ کدو لیکر پوست اس کا چھیل ڈالیں باقی لحم و شحم و تخم کو کوٹ کر پانی اس کا لیں یہ چہار حصہ اس کا روغن کنجد ملا کر نرم آگ پر جوش کریں جب پانی جل کر روغن رہ جائے اٹھا رکھیں اور اگر بجائے روغن کنجد کے روغن بادام شیریں ڈالیں نہایت لطیف ہو جاتا ہے تناول اس کا محموم کو بھی مفید ہے دوسرے وہ کہ مغز تخم کدوے شیریں سے روغن نکالیں مانند روغن بادام کے اور یہ روغن لطیف تر قوی تر و سرد تر و رطب تر ہوتا ہے اور تناول اس کا حمیات میں نافع تر ہے اور اگر سرطان نہری شیریں پانی میں پکا کر سرد کریں اور روغن مغز تخم کدو اس میں ملا کر کان میں ٹپکائیں صداع التہابی کو بہت فائدہ کرتا ہے اور اگر روغن تخم کدو ساتھ شیرہ تخم کدوے تازہ کے پکائیں بہت ملطف ہے برودت اس کی بہ نسبت اس روغن کنجد و روغن بادام کے کہ کدو کا پانی اس میں پکایا ہو زیادہ ہے لیکن بہ نسبت روغن تخم کدو کے کہ ساتھ شیرہ کدو کے نہ پکایا جائے گرم ہے بسبب حاصل کرنے گرمی کے طبخ سے۔

**روغن بادام شیریں**۔ معتدل مائل بہ برودت کثیر الرطوبت ہے واسطے یبوست دماغ و صداع و سرسام و تشنج یبسی و سہر کے نافع ہے مروخاً و سعوطاً اور واسطے طنین گوش کے قطوراً اور واسطے ورم و وثی کے تدہیناً اور

واسطے عسر بول و حصاۃ و اوجاع مثانہ و رحم و اختناق رحم کے زرقاً اور جہت سعال مزمن و ربو و ذات الجنب و قولنج کے اور کاٹنے کتے باؤلے کے اور خشونت حلق کے اکلاً اور مضر ہی احشاے ضعیفہ کو اور مصطگی مصلح ہی اُس کی اور ملانا اُس کا ساتھ ادویہ مسہلہ کے کاسر حدت ادویہ ہی اور مانع ہی تشبث ادویہ کو ساتھ امعا کے ۔

**روغن بادام تلخ** ۔ گرم ہی دوسرے درجے مین اور یابس ہی اور واسطے صداع بارد کے ملنا اور واسطے تفتیت حصاۃ کے کھانا اور احلیل مین ٹپکانا نافع ہی اور قطور اُس کا کان مین مسکن درد گوش کا ہی اور پینا اُس کا مفتح اور دافع قولنج ہی طریق نکالنے روغن بادام کا معروف ہی ۔

**روغن بنفشہ** ۔ سرد تر ہی اور نافع صداع حار یابس و منوم اصحاب سہر و مزیل یبوست دماغ ہی تدہین اُسکی جرب کو مفید ہی اور ملین صلابت مفاصل و اعصاب و مسہل حرکات مفاصل و حافظ صحت اظفار ہی اور اس روغن کو بھی دو طرح نکالتے ہین ایک وہ کہ گل بنفشہ تازہ کو روغن کنجد مین پرورده کرین چنانچہ روغن گل مین مفصل آئیگا دوسرے وہ کہ کنجد کو گل بنفشہ مین پرورده کرین جیسا اور پھولون مین پرورده کرتے ہین بعد اُس کے کنجد سے روغن نکالین ۔

**روغن بنفشہ بادام** ۔ سرد تر اور واسطے رفع کرنے بیخوابی کے نافع تر اور روغنون سے ہی اور یہ بھی دو طرح بنایا جاتا ہی ایک وہ کہ گل بنفشہ تر کو روغن بادام مین پرورده کرین دوسرے وہ کہ مغز بادام کو گل بنفشہ مین پرورده کر کے روغن نکالین اور طریق پرورده کرنے مغزون کا پھولون مین مشہور اور رائج ہی اور ایک طریق خاص بنفشہ بادام مین زیادہ کیا ہی وہ یہ ہی کہ مغز بادام شیرین کو پانی گرم مین رکھین اسقدر کہ تھوڑا نرم ہو جاے پس پوست سرخ اُس کا دور کر کے دو ٹکڑے کرین پس ہر ٹکڑے کے چار ٹکڑے کر کے اوپر چھلنی کے رکھین اور پھول بنفشہ تازہ کو اُس کے اوپر رکھین اور چھلنی کو اوپر ایسے چولھے کے رکھین کہ اوس کے تعر مین آگ ہو اور درمیان آگ کے اور چھلنی کے اس قدر فرق ہو کہ گرمی آگ کی فقط چھلنی تک پہونچے لیکن چھلنی نہ جلے اور اس درمیان مین بادام کے ٹکڑون اور پھولون ملے ہوے کو حرکت اور جنبش دیتے رہین یہان تک کہ پھول سفید ہو جائین اور رطوبت اُن مین باقی نہ رہے اور مغز بادام مین بو پھولون کی آجاے پس ایک ظرف محفوظ مین رکھین اور وقت حاجت کے مغز بادام مذکور سے روغن نکالین اور اس روغن کو مصر و شام مین روغن بنفشہ عراقی کہتے ہین ۔

**روغن گل** ۔ مرکب القوی ہی اور نزدیک جالینوس کے معتدل ہی اور بالجملہ رادع و قابض و موافق مواد حارہ و باردہ و مقوی اعضاء محلل اخلاط فاسدہ و مسکن اوجاع ہی طلا کرنا اس کا ساتھ سرکے کے اور لخلخہ اُس کا ساتھ سرکے کے اور گلاب کے دافع صداع و رادع بخارات دماغی اور مانع اورام دماغی سے ہے

ابتدا مین اور نطول اُس کا اوپر سر کے مقوی دماغ ہی اور
پینا اُس کا التہاب معدہ کو تسکین دیتا ہی اور استعمال
اُس کا اوپر زخمون کے جمانے والا گوشت زخمون عمیق
کا ہی اور مجفف رطوبات کا اور مصلح اُن کی خباثت کا اور
حقنہ کرنا اُس کا رافع قرحۂ امعا کا ہی مضمضہ اُس سے
مسکن درد دندان ہی اور تناول اُس کا حابس اسہال
و مسہل مادۂ لزجہ و رافع زحیر و درد امعا ہی اور رجب بر
کرنا اُس سے ادویۂ حابسہ اسہال کو مقوی اُن کے
فعل کا ہی اور قطور اُس کا واسطے درد گوش کے مفید
ہی اور تدہین اُس سے ساتھ سرکے اور پانی مورد کے
رافع عرق ہی اور رفادزہر قروح و جوشش گرم کا ہی اور
کھانا اُس کا دافع ضرر تناول چونے و زرنیخ و صابون
و ذراریج وغیرہ کا ہی اور بدل اُسکا آدھا وزن اُس کا
روغن بنفشہ اور ہموزن اُس کا روغن بید اور مقدار
شربت اُس کا ایک اوقیہ اور طریق اُس کے بنانے کے
بھی دو ہین ایک وہ کہ پنکھڑیان گل سرخ تازہ کی
اقماع سے پاک کرکے روغن کنجد یا زیت الانفاق
مین ڈال کے باسن مین شیشے کے رکھکر دھوپ مین
رکھین جب پھول سفید ہو جائین نشانی زوال کی اُن
کے اثر کی ہی پس اُن کو نکال کر اور پھول تازہ ڈالین
سات مرتبہ تک تجدید کرین اور یہ فصل گرما مین بیس
دن مین اور فصل سرما مین چالیس دن مین تیار
ہوتا ہی اور روغن گل خام یہی ہی اور تبرید مین ابلغ ہی
اور بعض لوگ شیشہ مذکور کنوین مین لٹکاتے
ہین اس طرح کہ درمیان شیشے اور پانی کے
فاصلہ ایک گز کا رہے اور اس مدت مین تجدید
پھولون کی کرتے ہین یہانتک کہ روغن قوت پھولون
کی کما حقہ پی لے اور یہ قسم سرو تر اس روغن سے ہی
کہ مشمس ہو طریق دوسرا وہ ہی کہ پھول تازہ کوٹ کر
شیرہ نکالین اور آدھا اُس کا یا مثل اُس کے روغن
کنجد یا روغن زیتون ملا کر جوش کرین یہان تک کہ
روغن رہ جائے اُس کو روغن گل مطبوخ کہتے ہین گرمی اُس
کی سردی پر غالب ہی خصوصًا جو روغن کہ زیت الانفاق
سے بنایا ہوا اور روغن گل زیتی سوا امراض باردہ کے
استعمال نہین کر سکتے بخلاف کنجدی کے کہ بیماریون
گرم اور بیماریون باردہ دونون مین استعمال کرتے
ہین خواہ مطبوخ ہو خواہ غیر مطبوخ اور جاننا چاہیئے کہ
روغن گل بعد ایک سال کے متغیر ہو جاتا ہی پس مطلق
مین نیا استعمال کرنا چاہیے مگر کہنہ کو اگر ساتھ گلاب
کے جوش کرین فعل اُس کا قوی ہو جاتا ہی اور روغن
گل ساتھ سرکے کے پینا رافع جرب یابس کا ہی -

**روغن گل بادام** معتدل ہی حرارت و برودت مین اور دماغ
کو نافع ہی اور فہم کو زیادہ کرتا ہی اور درد سر کو کہ گرمی
سے ہو فائدہ مند ہی اور اسہال مراری کو باز
رکھتا ہی اور جو سرکے مین پکا مین تو جرب اور حکہ کو نافع
ہی اور طریقہ اُس کے بنانے کا مانند روغن بنفشہ بادام
کے ہی -

**روغن لبوب سبعہ** - کہ نہایت مرطب ہی اور
واسطے امراض یابسہ دماغی و صداع و مالیخولیا و جذام
کے نافع ہی مروخًا و شربًا و سعوطًا اگر بقدر نصف درہم کے

تسعیط کرین فوراً اثر کرے مغز فندق پستہ بادام شیرین کنجد مقشر مغز چلغوزہ مغز تخم کدوے شیرین مغز جوز وزن مین برابر کوٹکر گرم کرکے نچوڑین تو روغن نکل آئے اور نسخہ ابن عیسیٰ مین عوض مغز جوز کے مغز بادام تلخ ہے۔

**روغن مبارک** ـ کہ اس کو روغن لقوہ بھی کہتے ہین واسطے لقوہ و فالج و کزاز و عرق النسا و دوالی و نقرس کے اور تحلیل ریاح اور تہیج باہ و اشتہاے طعام کے نافع ہے قطور اُس کا واسطے گرانی سمع و صمم و سدہ صماخ کے ایک دن مین مؤثر ہے اور فرزجہ اُس کا واسطے امراض رحم کے مفید ہے اور مولف تذکرہ کہتا ہے کہ منبت ارواح کا اور عاقد ہے حلبہ شونیز برابر توے حدیدین بریان کرین یہان تک کہ قریب تغیر کے پہونچے مگر جلنے نہ پائے پس زیت کو تھوڑا تھوڑا اُس پر ڈالین مگر آگ نرم ہو یہانتک کہ تین حصے روغن کو اپنے وزن کے برابر جذب کرے پس روغن کو اُس سے قرع و انبیق سے یا اور راہ سے تقطیر کرین۔

**روغن جوز** ـ قوی الحرارت ہے واسطے فالج اور لقوے و امزجہ باردہ کے نافع ہے مرد خاد سعوطاً اور آکلہ و نواصیر و غرب کو مفید ہے اور طریق اُس کے نکالنے کا مانند طریق نکالنے روغن بادام کے ہے۔

**روغن مجموعہ** ـ کہ تمام بیماریون باردہ مین مستعمل ہے اور باعتدال اثر کرتا ہے اور پوست کو عضو مین پیدا نہین کرتا ہے روغن خیری روغن یاسمین روغن قسط روغن سوسن روغن بیدانجیر روغن خستہ زرد آلو روغن غار جملہ برابر وزن مین لیکر ملائین اور تھوڑا سا جندبیدستر و مشک اُن مین ڈالین اور جوش خفیف دین اور نگاہ رکھین اور ملین۔

**روغن سداب** ـ واسطے صداع و صرع بارد و درد کمر و درک و مثانہ و کلیہ و ساقین کے اور واسطے ادرار حیض اور بول کے اور واسطے تحلیل ریاح کے اور واسطے دور ہونے درد گوش کے نافع ہے ضماداً و شرباً و قطوراً و احتقاناً پانی سداب تازہ کا تین اوقیہ روغن کنجد یا روغن زیت ایک اوقیہ یا دو اوقیہ جوش کرین یہان تک کہ روغن رہ جاے اور بعض لوگ خردل و حب الرشاد و عاقرقرحا ہر ایک ایک درم ملاتے ہین وقت طبخ کے۔ (ہالون ۱۲)

**روغن** ـ کہ جب سر پر ملین اور تھوڑا ناک مین ٹپکائین خواب لائے جوز ماثل خربق سیاہ ہر ایک ایک جزو پوست خشخاش بزرالبنج تخم کاہو ہر ایک دو جزو کوٹ کر پانی مین جوش کرکے صاف کرین اور اُس پانی کو ساتھ روغن کدو کے جوش دین کہ روغن رہ جاے پس صاف کرکے رکھین وقت خواب کے کلہ و ناک و کف پا مین ملین۔

**روغن دیگر** ـ کہ جو سر و کف پا کو اُس سے چرب کرین خواب لاے تخم خشخاش بوداده دو رطل تخم کاہو آدھا رطل ملاکر بطریق کنجد کے روغن نکالین اور وقت خواب کے استعمال کرین۔

**روغن بلادر** ـ واسطے استرخاے عصب و فالج و لقوہ و امراض باردہ کے نافع ہے اور نہایت محلل ریاح ہے سنبل ہیل فلفل وج شیطرج راسن دارفلفل

بلادر جوز القی بیخ سوسن آسمانجونی رازیانہ زرنباد درونج ہر ایک پندرہ مثقال نیم کوب کرکے ساتھ دودھ تازہ اور پانی کے کہ ہر ایک پانچ سو مثقال ہون ساتھ روغن کنجد اڑھائی سو مثقال کے جوش کرین تاکہ پانی دودھ جل کر روغن رہجاے۔

**روغن حس** ۔ ترطیب دماغ و تنویم کے لیے اور واسطے مالیخولیا و صرع صبی و منع کرنے مستی شراب کے نافع ہی اور صلابات کو تحلیل کرتا ہی شیرۂ کاہو دو حصے روغن کنجد یا روغن بادام شیرین ایک حصہ جوش کرین کہ روغن رہ جاے۔

**روغن خشخاش** ۔ کہ منوم و مخدر و مسکن صداع و اوجاع حارہ ہی مدہیناً و مزیل نزلہ و سرفہ گرم کا ہی مشرباً اور دافع درد اور ورم گرم گوش کا ہی قطوراً اور طریق اُس کے بنانے کے تین ہین ایک وہ کہ گل خشخاش کو روغن کنجد مین پروردہ کرین دوسرا وہ کہ شیرۂ برگ و گل خشخاش کو ساتھ روغن کنجد کے بدستور معلوم جوش کرین تیسرا وہ کہ خشخاش کے تخم سے روغن نکالین ۔

**فائدہ** ۔ روغن تخم خشخاش مسدد ہی اور تنویم مین قوی تر ہی۔

**روغن** ۔ کہ سبات کو دور کرے اور سہر مفرط لائے جب سر پر ملین نوشادر نمک نفطی تخم سپندان تخم جرجیر فلفل سیاہ زنجبیل کا کنج وزن مین سب برابر نیم کوب بابونہ کرکے پانی مین جوش کرین یہان تک کہ گھل جاے پھر صاف کرکے برابر اُس کے روغن بید انجیر ملا کر پکائین کہ پانی جلکر روغن رہجاے۔

**روغن ریحان** ۔ کہ فالج و دوار و کزاز کو نفع کرتا ہی شرباً و مروخاً پانی ریحان کا دو جزو روغن کنجد ایک جزو جوش کرین یہان تک کہ روغن رہجاے۔

**روغن** ۔ کہ تبرید و ترطیب دماغ کے و تنویم کے لیے اور دور کرنے مین یبوست کے اور واسطے صداع گرم کے ابلغ ہی مغز تخم کدو مغز تخم خیارین مغز بادام شیرین تخم خشخاش کنجد مقشر تخم کاہو جملہ برابر روغن کھینچکر سر پر ملین اور سعوط کرین بقدر آدھے درم کے کہ فوراً نفع کرتا ہی۔

**روغن ناردین** ۔ کہ سب روغنون مین اشرف ہی اور کثیر المنافع اور قطور راس کا ناک مین مزیل صداع و شقیقہ باردہ کا اور کان مین مسکن وجع گوش اور احلیل مین امراض مثانہ کو نافع ہی اور تدہین اُس سے اوجاع باردہ و قولنج و مغص ریحی و ریاح غلیظ و نفخ احشا کو مفید ہی اور محسن لون مسخن رحم ہی قصب الذریرہ ورق الغار سعد عود بلسان لک سافج ہندی برگ مورد ناردین یعنی سنبل رومی اذخر راسن اہیل قرنفل مرزنجوش مساوی الوزن نیمکوب کرکے پانی و شراب مین ایک رات دن بھگوئین بعد اُس کے صاف کرین اور روغن کنجد ڈالکر جوش کرین کہ پانی جلکر روغن باقی رہے۔

**روغن بابونہ** ۔ گرم باعتدال اور مجفف باعتدال ہی جو صداع کہ احتقان سے ابخرہ کے سر مین ہو تدہین اُس کی اکیلی یا روغن گل و سرکے مین ملا کر نافع ہی اور درد مسکن اوجاع و محلل اورام باردہ و ریاح و دافع

اعیا و درد کمر و مفاصل و نقرس ہی اور مفتح سدد مسام جو سرما
سے ہو اور اُس کی خاصیت ہی کہ تحلیل بدون جذب کے
کرتا ہی طریق بنانے اس روغن کا وہی ہی کہ روغن گل
مین مذکور ہوا۔

**روغن آس**۔ بارد یابس ہی اور رادع ہی قروح
رطبہ کا کہ سر مین ہون اور رادع خزاز اور مشدد و مقوی
اعضا اور رادع انصباب مواد و مقوی منابت شعر و
مسود شعر و مزیل استرخاے مفاصل و حابس عرق
و بول و دافع یبس و شقوق و تشنج کا اور بواسیر کو مفید ہی طریق
بنانے اس روغن کا یون ہی کہ پانی سو درم کا تین جزو
روغن کنجد ایک جزو آپس مین ملا کر جوش دین کہ پانی جل کر
روغن رہ جاوے اور اگر روغن کنجد کے عوض روغن زیت
ڈالین سردی اُس کی کم ہوتی ہی اور جب واسطے محافظت
بالون کے استعمال کرنا چاہین تھوڑا سا لادن بھی اُس مین
داخل کرین۔

**روغن اکبر**۔ کہ لقوہ و فالج و امراض باردہ کو نفع
کرتا ہی نام اُس کا دہن المبارک ہی اور اُس کے بہت سے
خواص ہین اور گرم و تر ہی اور لطیف تر نفط سفید سے ہی
اور واسطے کاٹنے بچھو کے اور واسطے ایسے شخص کے کہ اُس کو
افیون اور اجوائن خراسانی کھلائی ہو بہت فائدہ
کرتا ہی اینٹ پختہ سرخ آب نادیدہ کوٹ کر اُس کے
ٹکڑون کو ساتھ بادام کے ملا تین اور آگ مین ڈالین
کہ سرخ ہو جائین پس زنبور سے ہر ٹکڑے کو لیکر روغن
زیت مین ڈالین کہ سرد ہو جاوے پھر اُن ٹکڑون کو
پیسین اور شیشے مین کہ گل حکمت کیا ہو ڈالکر بال
گھوڑے کے شیشے کے منہ مین رکھکر بطریق معروف کے
ٹپکائین جیسا کہ چویا ٹپکاتے ہین بعد اُس کے احتیاط
سے اور شیشے مین رکھکر وقت حاجت کے استعمال کرین
شرباً و مروخاً۔

## حرف السین

**سکنجبین افتیمونی**۔ کہ مالیخولیا و اصحاب توحش و صرع
کو نافع ہی اور یہ سکنجبین بیماری کو ساتھ آہستگی کے پاک
کرتی ہی مادے کو نضج دے کر مستعد کرتی ہی کہ ادنی مسہل
سے نکلجاوے اور اُس کے بعض نسخون کے اوزان مین
تفاوت اور اجزا مین کمی زیادتی بھی ہی افتیمون دس
درم بسفائج فستقی ترید سفید ہر ایک پھ درم گاؤ زبان
پرسیاوشان ایرسا تخم کاسنی کشوث پوست بیخ کاسنی
ہر ایک پانچ درم حاشا برگ گل سرخ کمافیطوس ہر ایک چار
درم تخم بادروج فرنجمشک بادرنجبویہ درونج عقربی زرنباد
بہمن سرخ بہمن سفید سافج ہندی تاقاقیا سنبل ہر ایک
تین درم گلقند آفتابی ہموزن ادویہ کے سرکے اور پانی
مین ایک رات دن بھگو کر جوش کرین اور ساتھ ایک من قند
کے قوام کرین۔

**سکنجبین افتیمونی دیگر**۔ اسطوخودوس رازیانہ تخم
شاہترہ ہر ایک پانچ درم افتیمون بسفائج سنا مکی ہلیلہ
کابلی ہر ایک دس درم کو قتنی کو نیم کوب کرکے
پچاس درم سرکے مین بھگوئین اور ساتھ نصف من
قند کے قوام کرین اور یہ سکنجبین منافع مین قریب سکنجبین
پہلی کے ہی۔

**سکنجبین افتیمونی** - کہ مارالجبن مین مستعمل ہوتی ہی واسطے علاج امراض سوداوی ومالیخولیا کے افتیمون گاوزبان فرنجمشک ہرایک دس درم افتیمون کو تھیلی مین رکھ کر باقی اجزا کو یون ہی ایک رات پچاس درم سرکے مین بھگوئین صبح کو جوش دیکر صاف کرین اور ساتھ نصف من شہد کے قوام کرین اور مارالجبن مین ملاکر پلائین۔

**سفوف ارسطالیس** کہ واسطے بادشاہ اسکندر کے بنایا تھا وسواس ومالیخولیا اور زردی کو منھ کی اور نسیان کو نافع ہی اور واسطے ورب ہضم طعام کے اور خوشبو کرنے منھ کے اور تقویت دل کے مفید ہی قرنفل ساذج عود بیل اسارون مصطکی ہلیلہ کابلی فرنجمشک بادرنجبویہ ہر ایک زیرہ کرمانی دارچینی افسنتین فلفل دارفلفل زنجبیل قرنفل انار دانہ جوزبوا کافور قاقلہ ہرایک دو دو درم عنبر اشہب مشک خالص ہرایک ایک درم نبات سفید چھ حصے سب ادویہ کے مقدار شربت ایک درم سے تین درم تک ہی ساتھ پانی سرد کے نہار منھ کھلائین اور کھلانا اسکا بعد غذا کے زیادہ نافع ہی۔

**فائدہ** - سفوف کی ترکیب اور ترکیبون سے مقدم ہی مخترع اس کا بقراط شاگرد اسقلیبوس کا ہی نہ بقراط طبیب مشہور اور بعد سفوف کے معجون نے ترکیب پائی ہی اور استعمال کرنا سفوف کا ساتھ ضعف معدہ وشدت امتلاء کے درست نہین ہی مگر اُس وقت کہ سفوف لطیف لذیذ سریع النفوذ ہو۔

**سفوف** - کہ سودا کو نکالے اور مالیخولیا کو فائدہ کرے ہلیلہ کابلی ہلیلہ سیاہ افتیمون اسطوخودوس بسفائج گاوزبان نمک ہندی جملہ برابر مقدار شربت پانچ درم تک ہی۔

**سفوف** - کہ خمار کو رفع کرے تخم کاسنی تخم کرفس زرشک منقے سماق عدس مقشر گل سرخ طباشیر مساوی الوزن کوٹکر چھانکر سفوف بنائین مقدار شربت تین درم ہی ساتھ ایک طسوج کافور کے کہ آب انار مین حل کیا ہو۔

**سفوف** - کہ مداومت اس کی دماغ و دل سرد کو قوت دے اور تفریح لائے اور حفاظت صحت کرے اور علل باردہ کو دور کرے دارچینی بادیان مصطکی انیسون زرنباد جملہ برابر نبات ہم چند سب ادویہ کے مقدار شربت دو درم سے تین درم تک ہی۔

**سفوف** - کہ نسیان کو نافع ہی اور واسطے تنقیہ دماغ و تصفیہ آواز کے اور زائد کرنے حرارت غریزی کے فائدہ مند ہی کندر سات درم مصطکی چار درم دارچینی دارفلفل گاوزبان بادرنجبویہ ہرایک ایک درم کانچ گیاہ عود شکر سفید برابر سب ادویہ کے مقدار شربت دو درم ساتھ گرم پانی کے اور فصل گرما مین بفاصلہ ایک دن کے کھائین

**سفوف کبریت** - واسطے نسیان تقویت دماغ وجملہ اعضاے رئیسہ کے اور انتعاش حرارت غریزی کے نافع ہی اور مداومت اس کی باعث درازی عمر کی ہی اور حموضات ولبنیات اور تر چیزون سے پرہیز لازم ہی گندھک زرد دو مثقال نانخواہ تین مثقال جوزبوا ڈھائی مثقال زنجبیل فلفل ہرایک آدھا مثقال نبات سفید ہم چند ادویہ کے مقدار شربت دو مثقال سے تین مثقال تک اور بعضے نسخے مین جوزبوا بھی دو

شقال ہی اور جاننا چاہیئے کہ استعمال کبریت کا بدون غسل کے اچھا نہین ہی اور طریق اُس کے غسل کا یون ہی کہ ایک باسن مین دودھ رکھکر اوپر اُس ظرف کے کپڑا باندھین اور اوپر اُس کپڑے کے شربت ریزہ ریزہ کرکے رکھین اور ایک ہلکا توا اُس پر رکھکر اوپر توے کے آگ کوئلے کی رکھین تو گندک پگھلکر دودھ مین گرے اس طرح تین مرتبے یا پانچ مرتبے کرین اور چاہیئے کہ اوپر کنارون کپڑے کے آٹا لگائین کہ توا کپڑے سے نہ ملے ورنہ جل جائیگا۔

**سفوف** — کہ خواب لاے کندر عود خام ہر ایک ایک درم خشخاش درم تخم کاہو پانچ درم زعفران ایک درم نبات بیس درم مقدار شربت ایک درم ہی۔

**سفوف مروارید** — کہ دفع امراض دماغی و قلبی مین اور دردسر وسواس و خفقان کے لیے نفع عجیب کرتا ہی اور مفرح اور استعمال اُسکا حوامل کو واسطے حفاظت جنین کے مفید ہی ہلیلہ کابلی گاؤزبان ہر ایک دو درم بہمنین درونج عقربی تخم ریحان بادرنجبویہ زرنباد مصطگی ہر ایک پانچ درم حجر ارمنی یا لاجورد گل ارمنی ابریشم مقرض ہر ایک تین درم ذہب فضہ یاقوت مرجان مروارید ناسفتہ ہر ایک ایک مثقال کوٹکر ریشمین کپڑے مین چھان کر استعمال کرین ایک درم سے دو درم تک ساتھ عرق گاؤزبان یا شربت حماض کے۔

**سفوف مروارید دیگر** — کہ بہت اجزا ہین توازل کو نافع ہی ادویہ دل مین مذکور ہوگا۔

**سفوف بخار** — کہ معدے سے طرف دماغ کے بخار کو آنے نہ دیوے اور دل کو قوت دے اور اخلاط کو طرف آنکھون کے اور سر کے صعود نہ کرنے دے اور ضعف چشم کو نافع ہی ہلیلہ کابلی مغز فندق بریان ہر ایک ایک اوقیہ کشنیز خشک کہ سرکے مین بھگو کر سایے مین خشک کیا ہو گاؤزبان اصل السوس پوست زرد اترج تخم کاسنی آملہ منقی ہلیلہ سیاہ ہر ایک پانچ درم صندل مقاصری عود طباشیر لک بسد مروارید ناسفتہ ہر ایک دو درم رازیانہ تخم بادرنجبویہ ہر ایک تین درم سواے تخم بادرنجبویہ کے سب اجزا کو جدا جدا کوٹین اور برابر سب اجزا کے شکر سفید ملائین اور ہر رات کو وقت خواب کے چار درم کھائین۔

**سفوف سودا** — کہ مبارک و نافع ہی واسطے مالیخولیا و وسواس کے اور جمیع امراض سوداوی کے مانند بہق اسود جذام داء الحیہ سوداویہ و جرب و حکہ و قوبا وغیرہ کے حجر لاجورد دو درم حجر ارمنی مغسول ہلیلہ سیاہ پوست ہلیلہ کابلی ہلیلہ زرد ہر ایک چار درم افتیمون کہ روغن بادام مین چرب کیا ہو بسفائج فستقی ہر ایک سات درم سنا مکی گل بنفشہ ہر ایک پانچ درم تخم شاہترہ چھ درم تخم بالنگو تین درم ادویہ کوٹکر چھانین سواے ہلیلہ جات کے کہ آن کو پارچہ بیز نہ کرین اور سواے تخم بالنگو کے کہ اُس کو ناکوفتہ ملائین اور برابر وزن سب داؤن کے شکر سفید ملا کر چار درم سے سات درم تک ساتھ عرق گاؤزبان نیم گرم و شکر کے پھانکین اور اگر سدس درم سقمونیا اُس مین زیادہ کرین

اسہال مین اقوی ہوگا۔

**سفوف مبارک** ۔کہ تنقیہ دماغ مین نافع تر ہی اور معروف بہ قرص بنفشہ ہی اور واسطے اسہال اخلاط ثلثہ کے خصوصًا بلغم کے مفید ہی سنا مکی گل بنفشہ عراقی بسفائج فستقی تربد موصوف ہلیلہ سیاہ ہر ایک ایک درم زنجبیل مقل ازرق انیسون رب السوس ہر ایک ربع درم شکر سفید برابر جملہ اجزا کے سب اجزا کوٹ کر چھان کر ساتھ عرق گاؤزبان نیم گرم کے کھائین اگر سقمونیا ایک دانگ بڑھائین قوی ہوا اور اگر صبر سقوطری آدھا درم اضافہ کرین بہت قوی ہوا اور نہایت نفع کرے تنقیہ دماغ کے لیے۔

**سفوف** ۔کہ سوداے دماغ و بدن کو پاک کرے اور بلغم غلیظ سے بھی تربد موصوف افتیمون ملح ہندی ہر ایک ایک درم خوب کوٹ کر ساتھ پانی نیم گرم کے کھائین۔

**سفوف** ۔کہ دماغ و سینہ و شش کو فائدہ کرے اور اسہال لائے مغز بادام شیرین فانیذ سنجبیر ہر ایک پانچ جزو بنفشہ اصفہانی ایک جزو کشنیز خشک نصف جزو کوٹ کر چھان کر پانچ درم وقت خواب کے کھائین۔

**سفوف جامع النفع** ۔کہ نسیان وغیرہ کو نفع کرتا ہی اور مسمی ہی بہ ملح سلیمانی ادویہ معدہ مین بیان ہوگا۔

**سعوط** ۔کہ صرع کو ایک مرتبہ مین دفع کرے مرورارید محلول ناک مین ٹپکائین۔

**سعوط** ۔کہ صداع گرم و خشک کو نافع ہی پانی کاہو کا روغن نیلوفر ہر ایک جزو دودھ عورت کا دو جزو آپس مین ملا کر ناک مین ٹپکائین اور علیل سے کہین کہ استنشاق کرے یعنی دم اوپر کھینچے تو دوا دماغ مین پہونچے اور یہ قاعدہ سب سعوطون مین ہی۔

**سعوط** ۔کہ صداع حار و سرسام و تشنج یبسی کو نفع دے روغن بنفشہ بادام روغن نیلوفر روغن تخم کدو آب کاہو آب کاسنی شیرۂ دختر مساوی الوزن ملا کر ناک مین ٹپکائین۔

**سعوط** ۔کہ صداع گرم و سرسام کو فائدہ کرے آب تخم اطریلال عرق بید صندل کافور ہر ایک کو بقدر معلوم لیکر باہم ملا کر ناک مین ٹپکائین۔

**سعوط** ۔کہ صداع و شقیقہ کو و درد گوش کو کہ گرمی سے ہو فائدہ کرتا ہی افیون کافور بیخ بابونہ کوٹ کر چھان کر مانند مسور کے گولیان بنا کر رکھین وقت حاجت کے ایک گولی یا دو گولی ساتھ روغن بنفشہ کے حل کر کے ناک مین ٹپکائین اور واسطے درد گوش کے کان مین ڈالین۔

**سعوط** ۔کہ جنون کو جو احتراق مادہ سے ہو مفید ہی عنب الثعلب کو کوٹ کر نچوڑین پھر جوش کر کے صاف کرین اور ساتھ روغن نیلوفر کے یا سپیدی بیضہ کے یا دودھ عورت کے ناک مین ٹپکائین۔

**سعوط** ۔کہ صداع کو جو گرمی آفتاب سے ہو فائدہ کرے کافور ایک حبہ پانی کاہو اور تھوڑے سرکے مین حل کرین اور روغن کدو ملا کر ناک مین ٹپکائین۔

**سعوط** ۔کہ صداع ریحی و شقیقہ بارد کو فائدہ کرے روغن بادام تلخ یا روغن خستہ زردآلو تلخ کو ساتھ پانی مرزنجوش کے ناک مین ٹپکائین۔

**سعوط** ۔کہ صداع بلغمی و ریحی اور دوار بارد کو نافع ہی

صبر مر کندر حضض جندبیدستر صعتر زعفران قلفل سپید دارفلفل ہر ایک ایک درم کندش دو درم مشک نیم درم کوٹ کرچھان کرساتھ پانی مرزنجوش کے قرص بنائین اور وقت حاجت کے مرزنجوش کے پانی مین پیس کر ناک مین ٹپکائین۔

سعوط۔ کہ شقیقہ وصداع بارد کو نافع ہے فرفیون جندبیدستر برابر لیکر کوٹین اور روغن زنبق مین گداز کرکے ناک اور کان مین ٹپکائین اور قطور اُس روغن کا کان مین واسطے درد کان کے بھی مفید ہے۔

سعوط۔ کہ صداع بارد ونسیان کو فائدہ کرتا ہے درمنہ ترکی جوزبوا مرزنجوش قرنفل ہر ایک ایک درم پستہ چار درم کوٹ کرچھان کرساتھ پانی مرزنجوش کے ناک مین ڈالین۔

سعوط۔ کہ سکتہ اور لقوے کو فائدہ کرے آب سداب آب مرزنجوش تنہا اور مرکب ناک مین ٹپکائین اور زہرہ کلنگ اور زہرہ طیور دیگر کا تنہا یا ساتھ پانی مرزنجوش کے یا ساتھ پانی سداب کے قوی تر ہے اور جندبیدستر ساتھ ماء العسل کے بدستور۔

سعوط۔ کہ لقوے اور فالج کو فائدہ کرتا ہے صبر شونیز بورہ ارمنی جملہ برابر کوٹ کرچھان کرساتھ پانی چقندر کے ناک مین ڈالین بعد گذرنے چالیس دن کے۔

سعوط۔ کہ فالج اور لقوے اور شقیقہ مزمن اور جمیع امراض بارد رطب کو کہ سر اور آنکھ مین ہون نفع کرتا ہے حضض نکی مرکی ہر ایک دس درم عدس مقشر صعتر ہر ایک پانچ درم صمغ سداب زہرہ کلنگ جاوشیر جندبیدستر شونیز ہر ایک تین درم نبات زعفران ہر ایک دو درم فرفیون صبر ہر ایک نصف درم کوٹ کر ساتھ پانی خالص کے قرص بنائین ہر ایک قرص مقدار عدس کے اور بوقت حاجت کے ایک قرص کو مرزنجوش کے پانی مین اور روغن بنفشہ یا بادام مین پیس کر ناک مین ڈالین۔

سعوط۔ کہ صداع بلغمی و فالج و لقوے کو فائدہ مند ہے خربق سفید چار درم شونیز صبر فرفیون جاوشیر ہر ایک ایک درم مرصاف تین درم اشق کندش بورہ ارمنی ہر ایک دو درم جندبیدستر زعفران ہر ایک ڈیڑھ درم کوٹ کر چھان کرساتھ پانی چقندر کے گولیان بنائین اور بقدر دو گولی کے تین گولی تک ساتھ روغن خیری کے سعوط کرین اور اُن گولیون کو حب السعوط کہتے ہین۔

سعوط۔ کہ سبات و اخذہ کو نفع دیتا ہے روغن نرگس روغن زنبق مرکب یا تنہا ناک مین ٹپکائین۔

سعوط۔ کہ لقوہ اور فالج اور صداع بارد اور شقیقہ مزمن کو نافع ہے فوتنج جبلی کندش عراقی قنطوریون دقیق مرزنجوش یابس ایرسا ہر ایک ایک جزو کوٹ کرچھان کر آب گیاہ تمام مین گولیان باندھین سائے مین خشک کرکے وقت حاجت بقدر نخود اُن مین سے آب مرزنجوش کے ساتھ ملاکر اور دودھ آمیز کرکے ناک مین ٹپکائین یہ کثیر النفع ہے۔

سعوط۔ کہ رطوبات غلیظہ دماغ کو تحلیل اور پتلا کرکے ریزش کو بہاتا ہے اور سب امراض بلغمیہ کو نافع ہے اور پانی جڑ قثاء الحمار کا ایک ملعقہ محمودہ چار جو

باہم ملاکر دونوں نتھنوں میں تین تین قطرے ٹپکائیں —
**فائدہ** — جاننا چاہیئے کہ پانی پھل تشا ر الجبار کا بہت قوی ہے اور اُس کی جڑ سے اگر پانی پھل کا تسعیط کریں تو مناسب ہے کہ پہلے روز ایک نتھنے میں ٹپکائیں اور دوسرے دن دوسرے نتھنے میں تو بے اذیت ہوئے اور جو بالویا اندر ناک کے اس سعوط سے ورم پیدا ہو جائے کہ شیا کی پانی یا ایک سپکر یزہ ریشہ ملکی کے ناک میں پہونچائیں اور واضح ہو کہ تنقیہ دماغ کا سعوط کے ساتھ بہتر ہے حقنہ اور مسہل سے اس لیئے کہ حقنہ اور مسہل سے بدن ضعیف ہوتا ہے اور مادہ دماغی تھوڑا نکلتا ہے اور سعوط سے مادہ کثیر دماغ سے نکلتا ہے بہر دل عارض ہونے ناتوانی کے بدن میں لیکن پہلے واجب ہے کہ مسہل اور حقنہ سے تقلیل مواد کی کریں تا کے بعد تسعیط کریں تب بے آفت ہو کیونکہ تنقیہ مخصوص خاص کا پہلے تنقیہ عام کے محتاج ہے خصوصاً وقت زیادتی مواد کے اور معلوم کرنا چاہیئے کہ سعوط کو بعضے امزجہ میں فوراً عمل نہیں کرتا ہے بلکہ بعد ایک دو ساعت کے اثر کرتا ہے اور بعضے امزجہ میں بقدر نادرت کے بالکل اثر نہیں کرتا ہے مانند مسہل کے کہ بعضوں میں عمل نہیں کرتا ہے اس صورت میں تسعیط مکرر کرنا اور مقدار میں زیادہ کرنا لازم ہے —
**سعوط** — کہ رطوبت دماغ کو پاک کرے شونیز فلفل کندش ہر ایک سے قدرے لیکر سرکہ اور روغن گل میں ملاکر ناک میں ٹپکائیں اور سر کو مائل بہ پشت بلند رکھیں تا دوا ٹھہر کر خوب رطوبت کو نکالے —
**سعوط** — جو صداع کو دفع کرے جو بسبب بد بوا اور سڑا ہند سے ہوا کے ہو مومیائی جو زبوا عنبر اشہب مشک
قدرے ہمیشہ گلاب میں ملاکر ناک میں ٹپکائیں —
**سعوط** — کہ حس شامہ کو قوت دے اور جو ہمیشہ استعمال کریں بال سر اور ڈاڑھی کے سیاہ کرے مغز سر کنجشک ایک دانگ زہرہ کنجشک ایک تیر ہوا ساتھ روغن زنبق کے سعوط کریں اور ایک ساعت چت لیٹیں —
**سعوط** — کہ سلاج دماغی کو تحلیل کرے اور سدہ منخرین کو کھولے مومیائی جند بیدستر قرنفل برابر کوٹ کر چھان بقدر ایک سیر روغن زنبق وغیرہ کے ساتھ سعوط کریں

## حرف الشین

**شموم** — کہ سرسام گرم کو نفع ہے آب سیب آب بہی آب آس گلاب صندل سپید گھس کر سب کو باہم ملائیں اور کافور تھوڑا ملاکر سونگھیں اور سونگھنا بنفشہ اور نیلوفر کا بدستور صداع گرم اور سرسام کو نافع ہے —
**شموم** — دوار کو کہ باعث سوء مزاج بارد اور رطب ہو نافع ہے شکر سیاہ نام مرزنجوش سداب تنہا سونگھیں یا مرکب کرکے —
**شموم** — کہ صداع بارد اور نسیان کو نفع دے جوزبوا قرنفل مرزنجوش ہر ایک ایک جزو بسباسہ چار جزو کوٹ کر ساتھ پانی سیب کے ملاکر سونگھیں —
**شموم** — نافع زکام بارد بلغمی شونیز ایک شبانہ روز سرکہ میں تر کر کے خشک کریں پھر بریان کر کے کوٹیں پتلے کپڑے میں باندھ کر سونگھیں —
**شموم** — کہ صرع کو سود مند ہے آب شبت مرزنجوش ملاکر بہت سونگھیں
**شموم** — جو بنیلائے ریحان گلاب میں ملاکر معطر کرکے اُسے سونگھیں
**شموم** — جس کا نام غالیہ ہے اور معتدل ہے واسطے تقویت

دماغ کے سفید عنبر اشہب ایک درم عود ہندی دو درم صندل
مقاصری تین درم عنبر کو گلاب گرم مین ڈالین اور عود اور صندل
باریک پیسکر ملائین اور سونگھین ـــ

**شموم** گرم کہ امراض باردہ دماغی کو سودمند ہی اور اُسکو بھی
غالیہ کہتے ہین عنبر اشہب یا ارزق دو درم مشک ایک درم
روغن بان مین ڈالین اور سونگھین۔

**شموم** کہ مصروع کو سودمند ہی آرد جو سرکۂ انگوری مین
گوندھکر خمیر کرین وقت صرع کے اور بغیر حال صرع کے
سونگھین اور غیر حال صرع کے سونگھنا اچھا ہی یعنی مختار اطبا
یہی ہی جاننا چاہیے کہ سونگھنا عاقر قرحا سودہ کا
جو مصروع کو چھینک لائے امید ہی کہ جلد اچھا ہو اور جانو
کہ سونگھنا عنبر کا واسطے تقویت دماغ بارد کے بیمثل ہی
اور سونگھنے والی چیزون کو تعدیل مزاج دماغ مین تاثیر
قوی ہی پس بموجب حاجت کے سوء مزاج بارد کو چیزیں ایسے
خوشبو گرم ہون جیسے یاسمین نرگس سوسن نمام عنبر عود مشک
اور چیزین مجاری دماغ کی کشادہ کرنے والی جیسے شونیز
صعتر جند اور مانند آن کے اور سوء مزاج حار کے لیے چیزین
چھینک لانے والی سرد ہون جیسے ورد بنفشہ نیلوفر گلاب ور
فواکہ باردہ اور مانند اس کے اور صندل اور کافور اور مثل
اس کے استعمال کرین ہمیشہ تو نفع تام ہو۔

**شربت خشخاش** - واسطے صداع اور سرسام اور
منع نزلات حارہ اور ریش سینہ اور پھیپھڑے کے نافع
ہی اور بشیر خواب لاتا ہی اور اخلاط محترقہ کا معتدل
اور مسکن حرارت مزاج اور درد سینہ اور سر کا ہی اور
جو ساتھ شربت ورد مکرر کے ملاکر بعد فصد اور استفراغ

خون کثیر کے دین ناتوانی دور کرے اور سب قویٰ کو
قوت دے مقدار استعمال شربت خشخاش کا بیس مثقال
ہی اور قوت اسکی دو برس تک باقی رہتی ہی جبکہ قوام اُسکا گاڑھا
ہو اور ہوائے رطب باران سے متعفن نہونے پائے
خشخاش کلان مع تخم سو عدد نیمکوب کرین یا پوست کو جدا
نیم کوب کرین اور تخم کو نرم پیسین اور ساتھ اڑھائی من
پانی منھ کے پکائین اور صاف کرکے ڈیڑھ من قند ڈال کر
قوام کرین اور فرق شربت ورب کا بیان رب مین گذرا ہی

**شربت خشخاش** - کہ نزلۂ بارد کو اور اُس شخص کو کہ خون
ڈالے مفید ہی خشخاش تازہ کہ درخت مین لگے ہون اور
بہت خشک نہوے ہون سو عدد لے اور نیمکوب کرکے
ساتھ مین بھر منھ کے پانی یا آب شیرین چشمہ صاف مین بھگوئین
تین رات دن تک پھر دھیمی آنچ مین جوش دین تو
گل جائے ملکر چھان لین اور مقابل مین ہر دو من پانی
کے تیس سیر شہد اور تیس سیر میفختج ڈالین اور قوام کرین پھر اقاقیا
زعفران گلنار عصارہ لحیۃ التیس ہر ایک ایک درم باریک
پیس کر ملائین اور جو سینہ مین خلط ہو بجائے میفختج کے شہد
ملائین اور شربت خشخاش کہ سات تخم اور پوست کے ترتیب
دیا گیا ہو اُس کو یونانی مین دیاقوذا کہتے ہین ـــ

**شربت خشخاش** - واسطے نزلۂ حار اور درد سینہ کے
نافع ہی تخم خشخاش پیس کر شیرہ نکالین اور قند کو جدا
قوام کرین جب تیار ہو جائے آگ سے اتار کر جب تک شیرہ
گرم رہے شیرہ خشخاش کو قوام قند مین ڈالین اور نیچے سے
ملاکر نرم آگ پر رکھین تو قوام ہو جائے اور جو نو بنایا ہو
سخت قوام کرین دیر تک رہیگا اور جلد خراب نہو گا برسات مین

**شربت بنفشہ** - واسطے درد سر گرم اور درد چشم اور درد گردہ اور تپ اور کھانسی اور ذات الجنب اور ذات الصدر اور ذات الریہ کے مفید ہی اور ادرار بول اور سینے کو نرم کرے اور جوش خون کو کم کرے اور پیٹ کو ملائم کرے خاصۃً اگر مکرر کیا جائے اور صاحب شفاء الاسقام نے لکھا ہی کہ شربت بنفشہ معدہ کو روی و ضعیف کرتا ہی اور متلی لاتا ہی خصوص جب کہ اقماع سے پاک نہ ہو حاصل یہ ہی کہ بنفشہ کو اقماع سے پاک کریں پس طبخ دیں کہ غثیان نہ لائے اور جو تر کرنا اسکا گلاب مین ممکن ہو فہو المراد والا نصف یا ربع وزن اسکا گل سرخ ممزوج کر کے جوش کریں یا وقت احتیاج کے گلاب ملا کے کام مین لائین کہ معدے کو مناسب ہو اور شربت نیلوفر نعم البدل ہی اور طریق بنانے اس کے کا یہ ہی کہ سر بنفشہ تازہ نیم رطل دو رطل پانی مین تر کریں ایک رات دن پس جوش کریں کہ پہونچے ثلث کو ملکر صاف کریں اور ایک رطل اور نزدیک بعضون کے نیم رطل قند ملا کر قوام دین اور جو چاہین کہ مسہل ہو بنفشہ کو دو بار یا تین بار اسی مقدار پر بعد تر کرنے کے جوش کریں اور اس صورت مین پانی بہت ڈالنا چاہیے اور طریقے اور تقدیر مین کہ مکرر کرنے کے اس درویش نے مقرر کیے ہین یہ ہین کہ تین رطل گل بنفشہ اس قدر گلاب مین تر کریں کہ تر ہو جائے ایک رات دن پس اس کے تین حصہ کریں اور ایک حصہ اسکا ایک رطل ہوتا ہی تر کیے ہوئے نو رطل پانی مین جوش کریں اور جو دو نیم رطل پانی جل جائے بنفشہ کو مل کر دور کریں اور ایک رطل بنفشہ اور دوسرے حصے سے ڈالین اور جوش کریں جو اڑھائی رطل اور پانی جل جائے پس اس کو بھی مل کر دور کریں اور تیسرا حصہ ڈالین اور جوش کریں یہان تک کہ دو نیم رطل اور جلجائے اور جب ڈیڑھ رطل پانی رہے پس مل کر صاف کر کے ڈیڑھ رطل قند ملا کر قوام دین اور اگر بنفشہ تر میسر نہ آئے ایک رطل بنفشہ خشک سات رطل پانی مین بلکہ زیادہ مین جوش کریں اور جو پانی چہارم حصہ رہے یا کم دو رطل قند ملا کر قوام کریں اور جانین کہ بنفشہ خشک نکلنے مین قوت کے محتاج طبخ کثیر کا ہی بخلاف تر کے اور جو خشک کو مکرر کریں پانچ مرتبے تکرار کرنا چاہیے اور وزن پانی کا جو کچھ بنفشہ تر مین مرقوم ہوا ہی اس جگہ بھی اس قیاس پر افزون کر کے مرتب کریں اور بعضے بنفشہ خشک ایک جزو اور قند چار جزو کرتے ہین اور جاننا چاہیے بنفشہ ولایتی نہایت قوی تر ہی بنفشہ سے اور جگہ کے اور تفاوت اس کے مقدار اور مقدار قند کا بعینہ نہین ہی اسی علت سے ہو نسخون مین۔

**شربت نیلوفر** - صداع گرم و سرسام و تپ صفراوی و عطش و سرفہ و ذات الجنب و ذات الریہ کو فائدہ دیوے اور طبع کو نرم کرے اور اکثار اسکا مضر باہ ہی اور طریق بنانے اسکے کا وہی ہی جو بنفشہ مین گذرا خواہ تر سے بنائین خواہ خشک سے مکررًا و غیر مکررًا اور بعضے نیلوفر کو مقطر کرتے ہین ساتھ رسم گلاب کے اور ایک من اس عرق سے ساتھ دو من شکر کے قوام مین لائین اور تر کرنا نیلوفر گلاب مین اور بعد اسکے پانی مین پکا کر شربت بنانا مقوی فعل اسکے کا ہی نفعًا یا ضررًا اور بہت لوگ گل نیلوفر کو اگر خشک ہی ایک اوقیہ اور اگر تازہ ہی پاؤ چھٹانک یک جوش کرتے ہین اور ساتھ ایک من قند کے شربت پکاتے ہین

اور معمول عطارون کا یہی ہے اور اثر مین ضعیف ہے اور خواص شربت نیلوفر سے ہے کہ با وجود برودت کے تلطیف کرتا ہے نہ تکثیف -

کذا فی شفاء الاسقام - اور دوسری خاصیت اس کی یہ ہے کہ با وجود حلاوت کے مستحیل طرف صفرا کے نہین ہوتا ہے بخلاف اور شربتون کے بغیر حامض کے معدہ صفراوی مین اکثر مستحیل طرف صفرا کے ہو جاتے ہین جو ساتھ اور کسی چیز کے کاسر صفرا ہو ممزوج نہون اور جانین کہ امتزاج حموضات واسکنجبین شیرہ ہاے سرد وہ اور پانی کا ساتھ اشربہ مذکورہ کے مانع مستحیل ہونے ان کے کا ہے -

**شربت نارنج** - دماغ کو قوت دے اور درد سر کو دور کرے اور پیاس کو بجھاوے آب نارنج ایک من جوش کرین یہان تک کہ نصف رہے اور کف زرد اس کا پھینکتے جائین حسب صورت مذکور بالا قبول کرے ساتھ دو من قند سفید کے شربت پکائین

**شربت غورہ** - کہ خمار کو دفع کرے اور تپ گرم اور پیاس کو نافع ہے آب غورہ کو جوش کرین یہانتک کہ نصف رہے اور کف دور کرتے جائین اور ایک ساعت آگ سے اتار کے بار دیگر پھر چڑھائین اور ساتھ ایک من پانی کے ایک من قند سفید اضافہ کر کے شربت پکائین -

**شربت لیمو** - کہ دفع خمار کا کرے اور صداع گرم کو زائل کرے اور صفرا کو توڑے اور معدے کو قوت دے اور اسہال لائے اور ہاضمے کو قوت دے آب لیمو دو رطل جوش کرین یہان تک کہ نصف رہے پس ساتھ تین رطل قند سفید کے قوام مین لائین اور اگر چاہین کہ ترشی غالب ہو تو قند سفید ایک رطل ڈالین اور اگر چاہین کہ آب لیمو مین کڑواہٹ نہ آئے نچوڑنے مین مبالغہ نہ کرین اسواسطے کہ چھلکا اسکا تلخ ہوتا ہے بمبالغہ نچوڑنے سے مزہ چھلکے کا بھی آجاتا ہے اور لیمو کے پانی کو تلخ کرتا ہے اور جمیع اشربہ حامضہ کیا جیدہ ہو کہ برتن سنگین خواہ سفالین مین پکائین اور اگر تانبے کے باسن مین پکانا چاہین قلعی اسکی تازہ ہو تو بہم نہ پہنچنے سے ترشیون کو ملاقات کرنے تانبے کے باعث فساد کا ہے -

**شربت گاؤزبان** - واسطے ازالہ توحش سوداوی و تقویت دل و رفع خفقان کے نافع ہے آب گاؤزبان تازہ ایک من قند کے ساتھ جوش کرین اور کف دور کرتے رہین اور قوام کرین اور بیس مثقال گلاب شامل کر اور ایک جوش دیکر اتار لین اور اگر آب گاؤزبان کو مقطر کر کے ساتھ قند کے قوام کرین الطف ہوتا ہے اور جو وقت تازہ بہم نہ پہنچے خشک گاؤزبان کو گلاب مین تر کر کے پانی مین جوش کر کے ساتھ قند کے کہ دو چند یا سہ چند دوا کے ہو قوام کرین اور جو شربت گاؤزبان سے بنائین بہتر ہے اور بعضے لوگون نے ملانا بادرنجبویہ کا ساتھ گاؤزبان کے نافع زیادہ جانا ہے دو حصے گاؤزبان ایک حصہ بادرنجبویہ کا حسب ترکیب معلومہ کے بھگو کر جوش کر کے ساتھ چند قند کے قوام کرتے ہین و حق یہ ہے کہ اگر مزاج مین حرارت ہو گاؤزبان اکیلی سے شربت بنائین اور بادرنجبویہ نہ ملائین -

**شربت گاؤزبان** - کہ نہایت مقوی دماغ و دل ہے اور ازالہ خفقان وحشی مین نافع زیادہ ہے گاؤزبان بیس مثقال تخم گل گاؤزبان دس مثقال

بادرنجبویہ پانچ مثقال گل سرخ تراشہ صندل سنبل الطیب اشنہ ہرایک تین مثقال مجموع کو دو رطل پانی اور گلاب مین بھگو کر جوش دین بعد اُس کے صاف کرکے ساتھ ایک رطل قند کے قوام کرین اور کف دور کرین آخر مین زعفران ایک درم مشک نصف درم کافور دو دانگ اضافہ کرین مقدار شربت پانچ درم ہی ساتھ گلاب و عرق بید مشک کے اور نسخہائے دیگر اس شربت کے کہ دماغ کو نافع ہین ادویہ دل اور معدہ مین آئین گے۔

**شربت بادرنجبویہ**۔ توحش سوداوی کو دور کرتا ہی دل کو قوت دیتا ہی خفقان سرد کو فائدہ کرتا ہی آب بادرنجبویہ تازہ ایک رطل قند دو رطل شربت بنائین اور اگر تازہ میسر نہو بادرنجبویہ خشک کو بدستور گاؤزبان کے پکائین۔

**شربت سطوخودوس**۔ صرع و مالیخولیا و صداع بارد و جمیع امراض دماغی کو کہ سبب اُن کا برودت ہو فائدہ کرتا ہی اسطوخودوس پرسیاؤشان عود صلیب ہرایک پانچ درم گاؤزبان اصل السوس رازیانہ پوست بیخ کرفس تخم خطمی گل بنفشہ گل سرخ ہرایک تین درم مویز منقی سپستان ہرایک پچاس عدد جملہ ادویہ کو پانی مین بھگو کر جوش کرین اور بعد نچوڑنے اور صاف کرنے کے ایک من قند مین شربت بنائین۔

**شربت**۔ کہ واسطے مالیخولیا و امراض سوداوی کے نافع ہی تخم کاسنی تخم فرنجمشک تخم بادرنجبویہ ہرایک دس درم گاؤزبان تین درم بادرنجبویہ ساڑھے سات درم ایرسا اڑھائی درم اصل السوس مقشر پانچ درم رازیانہ بسفائج فستقی ہرایک ساڑھے تین درم گلاب چھ حصہ سب دواکے آب سیب مین دوچند سب دواؤن کے پس دوائین گلاب و آب سیب مین بھگو کر جوش کرین کہ تیسرا حصہ رہجاے اور ساتھ ایک من قند کے شربت بنائین۔

**شربت افسنتین**۔ کہ مالیخولیاے مراقی کو نافع ہی اور واسطے معدۂ بارد و سوء القنیہ کے نہایت آزمودہ ہی افسنتین رومی دس درم ورق گل سرخ بیس درم تربد سفید غاریقون ہر ایک چار درم سنبل الطیب دو درم سب ادویہ کو چار رطل پانی مین بھگو کر جوش کرین کہ تہائی رہجائے پس صاف کرکے ساتھ ایک سو بیس درم قند یا شکر کے قوام کرین۔

**شربت ابریشم**۔ جہت توحش سوداوی و اقسام مالیخولیا و خفقان بارد و بواسیر بادی کے سودمند ہی اور مقوی دماغ و دل و جگر ہی اور موافق نسخہ قدما کے ہی ابریشم خام تین سو مثقال ایک رات دن ایکہزار تین سو مثقال ایسے پانی مین کہ لوہا گرم کرکے کئی بار اُس مین ڈالین ڈالا ہو بھگوئین بعد اُس کے جوش کرین کہ تہائی رہجائے پھر ابریشم کو نچوڑ کر پھینک دین اور پانی اُس کا نگاہ رکھین اور گل گاؤزبان بیس مثقال بادرنجبویہ پندرہ مثقال تین رطل پانی مین علیحدہ بھگو کر جوش کرین کہ تہائی رہجائے بعد اُس کے اس پانی کو ابریشم کے پانی مین ملاکر ساتھ تین سو مثقال شکر کے قوام کرین اور عنبر اشہب دو ورق طلا ہرایک ڈیڑھ مثقال ورق نقرہ مروارید ناسفتہ مصطگی ہرایک دو مثقال اُس مین حل کرین۔

**فائدہ**۔ ابریشم خام پہلے کو یعنی کوئے کو کہتے ہین نہ ابریشم مشہور کہ اُس کو اصطلاح اطبا مین حریر کہتے ہین اور بعضے لوگ بجاے ابریشم خام کے ابریشم مشہور ڈالتے ہین

لیکن اگر بیلہ کو استعمال کرنا چاہین پہلے بیلہ کو چیر کر کیڑا کہ اُس مین ہوتا ہی نکال ڈالین اور نسخہاے دیگر اُس کے ادویہ فصل مین آئینگے —

**شربت اجاص** - واسطے درد سر و عطش و حمیات گرم و یرقان کے نافع ہی اور مسہل صفرا ہی آلوے بخارا پانی مین بھگو کر جوش کرین کہ گل جائین بس صاف کر کے شکر اُس مقدار کہ مزے کو اچھا کرے ڈال کر بعد صاف کرنے کے قوام کرین اور اگر قوی الاسہال چاہین تھوڑا محمودہ مشوی داخل کرین۔

**شربت تمر ہندی** - منافع اور ترتیب مین بدستور شربت اجاص ہی اور معدے کو نافع زیادہ ہی یہ شربت اور ترتیب معدے مین مذکور ہوگا۔

**شربت مسہل** - کہ واسطے امراض سوداوی و بلغمی و اعلال باردہ دماغی و معدی کے نہایت نافع اور بہترین مسہلات ہی گل سرخ سنا مکی ہر ایک دس مثقال گل بنفشہ بسپایہ مثقال تربد سفید اسفتین رومی غاریقون ہر ایک پانچ مثقال تخم کشوث اسطوخودوس مصطگی ہر ایک تین مثقال سنبل الطیب دو مثقال عناب سپستان ہر ایک تیس عدد چار سو مثقال پانی مین ایک دن بھگو کر جوش کرین کہ ربع رہجاے اور ساتھ ڈیڑھ سو مثقال ترنجبین و شکر بالمناصفہ کے قوام کرین اور پانچ مثقال سے دس مثقال تک پیئین۔

**شربت خمار** - کہ رفع کرنے مین خمار کے بے نظیر ہی آلوے سیاہ تمر ہندی بہدانہ ہر ایک ایک رطل عناب پچاس دانے چھ رطل پانی مین جوش کرین جب دو رطل رہجاے ملکر صاف کرین اور پانی انار ترش و شیرین کا اور پانی سیب کا اور پانی لیموں کا ہر ایک آدھا رطل اضافہ کرین اور ساتھ ایک من قند کے قوام کرین —

**شربت ریحانی** - کہ نسیان و امراض بلغمی کو نافع ہی اور واسطے تقویت دماغ و معدہ کے مفید ہی اور مشایخ کو سودمند ہی شیرۂ انگور سو من خم مین ڈالین اور چھ من قند اضافہ کرین اور دارچینی و قرنفل و بسباسہ جوزبوا ہر ایک دس درم نیکوفتہ کپڑے مین رکھکر خم مین ڈالین اور سر خم کا مضبوط بند کرین اور بعد چھ مہینے کے استعمال کرین اور چاہیئے کہ پہلے خم کو خوب دھوئین اور اندر اُس کے موم پگھلایا ہوا لگائین اور مشک و زعفران و عنبر سے خوشبودار کرین —

## حرف الضاد

**ضماد** - واسطے سکتہ و سبات کے فرفیون خردل سرخ شیطرج ہندی تخم انجرہ برابر برابر سرکے مین ملاکر ضماد کرین بعد حلق راس کے۔

**ضماد دیگر** - واسطے سکتہ و سبات کے خردل حب بیبنیر بالسویہ ساتھ سرکہ کہنہ کے ضماد کرین سر پر بعد حلق کے کہ سکتۂ سخت سے نجات دیتا ہی —

**ضماد** - مقوی دماغ کہ نزلات مزمنہ کو بشرط مداومت کے دفع کرے اور واسطے صداع مزمن و تقویت دماغ کے بے عدیل ہی منقول تذکرہ سے نمک سنگ نمک طعام سوختہ بورہ سوختہ زربق سفید مویزج شورہ خردل سرخ زبد البحر ہر ایک ایک جزو گوگرد گل سرخ برگ حنا اذخر مازو شراسیون اور اگر یہ میسر نہو بدلے اُسکے افسنتین ڈالین

صمغ عربی کندر قرنفل عود صبر زرد بیخ سوسن زرنبخ زراج سادج سنبل الطیب جوز بوا ہر ایک نیم جزو صابون تی دو وزن سب اجزا کے سرکہ بقدر حاجت پہلے سرکہ جوش کرکے صابون کو اس میں حل کریں باقی ادویہ کوٹ کر چھانکر اس میں ڈال کر حبوب یا اقراص بنائیں اور ساتھ پانی گرم کے سر پر ضماد کریں۔

**ضماد** کہ صرع معدہ کو فائدہ کرے سنبل الطیب ورد مصطگی قشور کندر جملہ برابر کوٹ کر چھان کر ساتھ شراب ریحانی کے ملا کر معدے پر ضماد کریں لیکن پہلے تنقیہ معدہ کا قے وا یارجات سے کریں

**ضماد قسطاریون** — کہ لقوہ و فالج وصداع و شقیقہ و درد چشم و دندان کو نافع ہے اور جو اوپر صدغین کے لگائیں نزلات کو آنکھ سے منع کرے اور جب مثانے پر لگائیں پیشاب جاری کرے اور جب اوپر لذع بچھو کے لگائیں درد کو موقوف کرے اور جب اوپر شکم کے لگائیں اورام اعضائے باطنی کو فائدہ کرے رعی الحمام دو درم موم سفید دس درم اشتیخ تین درم روغن زیت چالیس درم موم و اشتیخ کو روغن زیت میں پگھلا کر راعی الحمام کو کوٹ کر چھان کر ملائیں۔

**ضماد** کہ صداع بارد کو نافع ہے بابونہ اکلیل الملک ورمنہ ترکی شبت ورق درخت غار مرزنجوش جملہ برابر سب کو کوٹ کر چھان کر ضماد کریں۔

**ضماد** — کہ صداع کو جو زخم یا ضربہ سے حادث ہوا ہو فائدہ کرے برگ مورد تر برگ سرو تر گل سوسن لادن اکلیل الملک قصب الذریرہ گل ارمنی شب یمانی جملہ برابر جو اجزا کہ خشک ہیں ان کو کوٹ کر چھان کر اور اجزائے تر کو خوب پیس کر پھر سب کو ملا کر اوپر سر کے ضماد کریں۔

**ضماد** — کہ صداع بلغمی کو مفید ہے مغز میدے کی روٹی کا پچاس درم صبر ہر ایک تین درم زہرہ گاؤ دو درم آب چقندر ایک گڈی روغن غار میں ملا کر ضماد کریں۔

**ضماد** — کہ صداع ضربی و سقطی کو فائدہ کرے گل بنفشہ گل سفید گل نیلوفر بابونہ ہر ایک دو درم اکلیل الملک ایک درم جو چھین درہم کوٹ کر چھان کر اس قدر روغن بنفشہ بادام اور صاف پانی میں مخلوط کریں کہ موافق قوام فالودے کے ہو جائے پس سر پر ضماد کر کے ہلکا کپڑا اس پر باندھیں۔

**ضماد** — کہ صداع گرم صفراوی کو نافع ہے برگ خرفہ شیاف مامیثا دونوں صندل گل سفید نیلوفر ہر ایک دس جزو افیون ایک جزو سب کو ملا کر ضماد کریں۔

**فائدہ** جب تک ضرورت نہ ہو افیون اور جملہ مخدرات کو استعمال نہ کرنا چاہیئے شربًا ہو یا طلاءً۔

**ضماد** — کہ استرخا کو جو ضربہ یا سقطہ سے ہو فائدہ کرے آرد حلبہ حب لبان حب المحلب حب الفرصع مقل اشق پیہ بط موم روغن سوسن بطریق مرہم ضماد تیار کر کے اوپر عضو مسترخی کے ضماد کریں۔

## حرف الطاء

**طلاء** — کہ واسطے صداع گرم کے نافع ہے صندل سرخ وسفید تخم کاہو ہر ایک تین درم گل نیلوفر گل سرخ ہر ایک چار درم زعفران ایک درم افیون شیاف مامیثا ہر ایک دو درم بیخ تفاح ایک مثقال ساتھ پانی کاہو تر کے ملا کر پیشانی وصدغین پر طلا کریں۔

**طلاء** — کہ صداع گرم و سرد نافع ہے مرکی زعفران افیون

برزالبنج کندر سب اجزا برابر لیکر گلاب مین ملا کر صدغین پر طلا کرین۔

طلاء منوم۔ گل بنفشہ تخم کاہو گل نیلوفر ہر ایک تین درم پوست خشخاش شیاف مامیثا ہر ایک دو درم صندل سُرخ و سفید ہر ایک دو مثقال کوٹ کر چھان کر ساتھ پانی برگ کاہو کے تر کر کے پیشانی و صدغین پر طلا کرین۔

طلاء۔ کہ صداع بیار پہلے حادین اور وقت بیہوشی کے نافع ہے آرد جو دس درم سبوس گندم پانچ درم برگ خطمی تین درم گل بنفشہ چار درم کوٹ چھان کر ساتھ پانی بیدا ور روغن گل کے تیار کر کے تھوڑا سرکہ ملا کر طلا کرین

طلاء۔ کہ جو اوپر اقرع کے ملین بال جملے فلفل کوٹ کر چھانکر زہرہ خوک اور شہد مین ملا کر طلا کرین۔

طلاء۔ کہ صداع بارد کو فائدہ کرے مشک صبر فرفیون جند بیدستر صمغ عربی عود زعفران ہر ایک دو دانگ افیون ڈیڑھ دانگ ساتھ پانی کرفس کے یا پانی مرزنجوش کے تر کرین اور اوپر ایک ٹکڑے کاغذ کے لگا کر پیشانی اور صدغین پر لگائین۔

طلاء۔ کہ لقوے کو فائدہ کرے صبر حضض مکی ہر ایک ایک درم زعفران دو دانگ ساتھ گلاب کے طلا کرین۔

طلاء۔ کہ شیر غس کو مفید ہے بال آدمی کے جلا کر خوب پیسین اور سرکے مین ملا کر پیشانی پر طلا کرین کہ اخلاط غلیظہ کو نکالتا ہے۔

طلاء۔ کہ نزلات کو منع کرتا ہے اقاقیا صبر زعفران کندر شیاف مامیثا حضض مکی گل ارمنی صمغ عربی کوٹ کر چھان کر ساتھ سفیدی انڈے مرغ کے ملکر اوپر پیشانی و شقیقہ کے طلا کرین۔

طلاء۔ کہ صداع کو جو آفتاب مین بیٹھنے سے پیدا ہو فائدہ کرے اور درد مفرط کو جس جگہ ہو ساکن کرے صندل سفید صندل سُرخ انزروت ہر ایک ایک درم افیون دو دانگ زعفران ایک دانگ بزرالبنج آدھا درم کوٹ کر چھان کر ساتھ گلاب کے ملا کر طلا کرین۔

طلاء۔ کہ صداع کو جو ارتفاع بخارات سے پیدا ہو فائدہ کرے مازو گلنار مشک تبتی عصارہ آملہ ہر ایک ایک جزو صبر زرد زعفران ہر ایک آدھا جزو کوٹ کر چھان کر ساتھ گلاب یا پانی کے اوپر پیشانی و صدغین کے طلا کرین۔

طلاء۔ کہ انواع شقیقہ و صداع کو فائدہ کرے اور درد کو موقوف کرے کندر بیخ تفاح زعفران صبر ہر ایک ایک درم بزرالبنج گل ارمنی ہر ایک دو درم صمغ عربی انزروت ہر ایک آدھا درم افیون ایک دانگ کافور جمعہ کوٹ کر چھان کر پانی مین ملا کے اوپر شقیقہ و مقام درد کے طلا کرین۔

طلاء۔ کہ صداع کو فائدہ دے خستہ شفتالو کو پانی مین پیسکر اوپر صدغ داہنی اور پیشانی کے طلا کرین درد کو موقوف کرے اور اگر تخم کاہو کو باریک کوٹین اور پانی مین برگ کاہو کے خستہ شفتالو کو پیسین اور تخم کاہو کو اُسمین ملا کر طلا کرین زیادہ تر تاثیر کرے اور جلد خواب لائے

طلاء۔ کہ صداع و شقیقہ گرم کو فائدہ کرے بزرالبنج بزرالخس یعنی تخم کاہو شیاف مامیثا ورد صندل فوفل بیخ تفاح افیون ساتھ سرکے و گلاب کے ملا کر پیشانی پر

طلا کرین اور ایک کپڑا سرکہ و شراب اور روغن گل و گلاب مین تر کرکے اُس پر رکھین اور جس وقت خشک ہو جاوے نیم گرم اعادہ کرین اور ان اشیا سے ناک اور کان مین بھی تقطیر کرتے ہین روغن گل اور تھوڑا سرکہ ملاکر اور جب درد شدید ہو ان اشیا مین افیون بھی داخل کرین اور اوپر صدغین کے لگائین اور اوپر اُس کے ٹکڑا باریک سیسے کا لگا کر رہنے دین یہان تک کہ خشک ہو کر حرکت شریان کو روکتا ہے اور اس طلا کو لازق کہتے ہین۔

**طلا۔** کہ صرع کو جو بسبب ارتفاع بخار کے ساق پا سے یا ہاتھ سے ہو نفع کرے خردل فرفیون عسل بلادر تیار کرکے اور اُس مقام کے کہ بخار وہان سے اُٹھتا ہے لگائین تو چھالے پڑین پس چھالون کو چیر کر دیر تک مندمل ہونے ندین تو مادہ اُن سے نکل جاوے۔

**طلا۔** کہ جمیع علل بارد دماغ کو فائدہ کرے سیماب مقتول اوپر تالو کے ملین بعد حلق سر کے اور اگر بشرط خفیف تالو پر کرکے اُسکے بعد دوا ملین نافع تر ہو اور زیادہ نافذ تر ہے۔

**فائدہ۔** طریق قتل یعنی کشتہ کرنے پارے کا یون ہے کہ پارے کو ساتھ شیرہ پان وغیرہ کے ملین یہان تک کہ پارہ معدوم ہو جاوے۔

**طلاے دیگر۔** شقیقہ و نزلہ بند دار چینی افیون کتیرا صمغ عربی تخم کاہو ہر ایک ایک ماشہ زعفران چہ رتی گلاب مین پیس کے اوپر کاغذ مشک کے لگا کر اوپر کنپٹیون کے لگائین اور پیشانی پر طلا کرین۔

## حرف العین

**عطوس۔** کہ فالج اور سکتے اور لقوے اور سب امراض باردہ دماغی کو فائدہ کرے اور تنقیہ دماغ کا کرے اور نکلنے مین مشیمہ کے خوب مددگار ہے حرکت عطاسی سے بشرطیکہ جب چھینک آئے منہ و ناک کو بند کرے تو سب قوت باطن مین پھیلائے کندش شونیز فرفیون فلفل جند بیدستر مشک زراوند مدحرج حب بلسان عاقرقرحا بورہ ارمنی سب اجزا برابر کوٹکر چھانکر قمع مین ڈالکر ناک مین پھونکین۔

**عطوس۔** کہ صرع کو مفید ہے اسطوخودوس مغز فندق ہندی چھینی مساوی الوزن کوٹکر چھانکر ناک مین دم کرین تو چھینک آئے۔

**فائدہ۔** اوپر مذکور ہوا کہ عاقرقرحا پسا ہوا ناک مین مصروع کے ڈالین اگر چھینک آئے امید نجات کی ہے والا فلا۔

**عطوس۔** کہ جمیع علل باردہ دماغی کو مفید ہے شحم حنظل فلفل اسطوخودوس جند بیدستر ہر ایک تین درم کندش آٹھ درم کوٹکر چھانکر ناک مین دم کرین

## حرف الغین

**غرغرہ۔** کہ فالج و لقوہ و صرع کو نافع ہے اور سر و دماغ کو اخلاط غلیظہ سے پاک کرتا ہے ایارج فیقرا مویزج خردل زنجبیل عاقرقرحا مویزج فودنج صعتر اصل السوس پوست بیخ کبر کوٹکر چھانکر شہد مین ملاکر غرغرہ کرین۔

**غرغرہ۔** کہ سکتے و فالج و ثقل زبان کو فائدہ کرے مویزج خردل سفید زنجبیل عاقرقرحا فلفل دار فلفل بورہ ارمنی بسباسہ مرزنگوش مساوی کوٹکر چھانکر پانچ درم اُس سے ساتھ سکنجبین کے ملاکر غرغرہ کرین۔

**غرغرہ۔** کہ دماغ کو فضول سے پاک کرے مویزج ڈیڑھ دانگ

عاقرقرحا خردل ہرایک آدھا درم کوٹ کر چھان کر ساتھ سکنجبین
عنصلی یا عسلی کے ملا کر غرغرہ کریں۔

**غرغرہ** - کہ اصلاح سر کی کرے اور بلغم کو اتار لائے عاقرقرحا
دار فلفل زنجبیل ہرایک دو دو درم خردل چھ درم انار دانہ ترش تین
درم کوٹ کر چھان کر شہد ملا کر غرغرہ کریں۔

**غرغرہ** - کہ تنقیہ سر کا فضول بلغمی سے کرے اور درد کو کہ سینے
پیدا ہو ساکن کرے مرزنجوش صعتر فارسی حب الرمان
حامض بریان صبر مساوی الوزن جوش کر کے سکنجبین ملا کر
غرغرہ کریں۔

**فائدہ** - تنقیہ دماغ کا غرغرے سے پیشتر از تنقیہ مسہل درست
نہیں ہے اگر مادہ کثرت سے ہو۔

**غرغرہ** - کہ مادے کو اگر سینہ پر دماغ سے گرتا ہو گرنے نہ دے
حب الآس گل سرخ گلنار کوکنار ہرایک ایک جزو کشنیز خشک آدھا جزو
گلاب میں جوش کرکے غرغرہ کریں

**فائدہ** - جب تک تنقیہ دماغ کا ساتھ فصد و
اسہال کے نہوا ہو روکنا اُس کا درست نہیں ہے کہ موذی
بہ فساد ہوتا ہے۔

## حرف الفا

**فیروزنوش** - کہ نسیان و قولنج و مغص ریحی و
امراض زنان حاملہ کو کہ سبب اسکا برودت ہو فائدہ کرے
اور ریاح غلیظہ کو دفع کرے فرفیون عاقرقرحا سنبل
زعفران ہرایک سات درم افیون بزرالبنج ہرایک بیس درم
کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد کے ملائیں اور بعد چھ مہینے
کے استعمال کریں

**فیلونیا فارسی** - دماغ کو قوت دے اور حفظ کو زیادہ کرے
اور صداع کو دور کرے اور استفراغ خون کا جس جگہ سے
ہو روکے اور رحم کو قوت دے اور ریاح کو دفع کرے
اور محافظت جنین کی کرے اور اسہال و قے کو موقوف کرے
اور درد دون کو فی الفور ساکن کرے فلفل سفید بزرالبنج
ہرایک بیس درم افیون گل مختوم ہرایک دس درم
زعفران پانچ درم فرفیون سنبل الطیب عاقرقرحا ہرایک دو
درم جند بیدستر ایک درم زرنباد و درونج مروارید ناسفتہ
مشک ہرایک آدھا درم کافور ڈیڑھ دانگ کوٹ کر چھان کر
ساتھ شہد کے ملائیں اور بعد چھ مہینے کے استعمال کریں مقدار
شربت ایک درم۔

**فلونیائے رومی** - معجون مبارک ہے نزلے کو موقوف
کرے اور دردون کو ساکن کرے اور قے الدم و اسہال
دموی اور قولنج اور ہیضہ اور سیلان حیض کو نفع کرے
فلفل سفید دار فلفل بزرالبنج ہرایک بیس مثقال افیون
مصری دس مثقال زعفران پانچ مثقال تخم کرفس سنبل الطیب
ہرایک چار مثقال تخم کرفس نبطی تین مثقال ساذج ہندی
سلیخہ حب بلسان عاقرقرحا فرفیون ہرایک ایک مثقال اور
بعضے نسخوں میں عوض تخم کرفس نبطی کے دونوں سے
مجموع کو کوٹ کر ساتھ شہد کے ملائیں اور بعد چھ مہینے
کے استعمال کریں مقدار شربت ایک دانگ سے آدھے
مثقال تک ہے واسطے قولنج کے جوشاندے میں جعدہ
کے اور واسطے درد معدہ کے جوشاندے میں انیسون کے
اور واسطے طحال کے ساتھ سکنجبین کے اور واسطے گردے
اور مثانے کے جوشاندے میں سونف کے اور واسطے بند کرنے

خون کے جوشاندے مین سماق کے -

**فائدہ** - جاننا چاہیئے کہ اوزان و عدد ادویہ مین ان دونون فلونیا کے اختلاف بہت ہی جو اقرب بالصواب تھا لکھا گیا اور جاننا چاہیئے کہ یہ دونون فلونیا مفسد ذہن کے ہین مگر یہ کہ طعام شیرین وچرب بہت کھائین اور بالجملہ جب تک حاجت شدید نہو استعمال نہ کرین اور قوت فلونیا کی چار برس تک باقی رہتی ہی -

**فلونیا** - مجرب ہی قریب الاعتدال موافق امزجہ گرم وسرد کے مسمی بہ حافظ الارواح ہی اور واسطے تقویت دماغ وحبس نزلات وتسکین اوجاع وغیرہ کے مفید ہی فلفل سفید بزرالبنج ہر ایک دو مثقال افیون تیس مثقال زعفران کشنیز خشک ہر ایک پانچ مثقال صندل سفید دارچینی طباشیر سنبل الطیب گل سرخ خشخاش مغز چلغوزہ مغز نارجیل گل گاؤزبان ہر ایک تین مثقال زرنباد درونج بسباسہ عود قماری سادج ہندی حب بلسان عود بلسان سعد زرنب قسط بحری جوز بوا لسان العصافیر دارفلفل سلیخہ اسارون فوفل زنجبیل رازیانہ انیسون قرنفل فرفیون پوست ترنج پوست پستہ ورق نقرہ بہمن سرخ بہمن سفید درونج تخم بادرنجبویہ بوزیدان ہر ایک دو مثقال مشک نیم مثقال آملہ کہ دودھ مین پروردہ کیا ہو ستر مثقال شہد تین وزن ادویہ کے واسطے بعض لوگون کے یہ ادویہ بھی اضافہ کی جاتی ہین کہربا مروارید بسد مرجان عقیق ہر ایک تین مثقال یاقوت لعل ورق طلا عنبر اشہب ہر ایک دو مثقال -

**فلونیائے محمودی** - کہ نسخے مین غالیق زیادہ اور منافع مین قوی بہت ہی اور اجزا مین مختصر ہی افیون فلفل ہر ایک بیس مثقال سنبل الطیب اسارون بسباسہ ہیل دارچینی مصطگی ریوند چینی زنجبیل افیون ہر ایک دو مثقال تخم کرفس زعفران گل سرخ ہر ایک چھ مثقال عنبر اشہب ایک مثقال مشک نصف مثقال ورق طلا پچاس عدد ورق نقرہ سو عدد شہد تین حصہ ادویہ کے

## حرف القاف

**قرص کوکب** - جو اوپر پیشانی کے طلا کرین صداع کو نفع دے اور منع نزلات کرے اور اگر ماز و آہین طلا کر اور پروانت کرم خوردہ کے رکھین درد کو موقوف کرے اور جو پانی مرزنجوش مین ملا کر کان مین ڈالین درد گوش کو نفع کرے اور تناول اسکا معدہ ضعیف کو قوی کرتا ہی اور فضول کو معدے پر گرنے نہین دیتا ہی اور ڈکار کھٹی کو موقوف کرتا ہی اور نفث الدم وسیلان خون کو جس جگہ سے کہ ہو روکتا ہی اور سرفہ کہنہ وحمیات دائرہ اور اوجاع رحم کو سودمند ہی اور اگر ساتھ پانی سداب کے پئین جمیع زہرون حیوانی اور لسع ولدغ حیوانات کو نافع ہی اور اگر ساتھ شراب کے تناول کرین اسہال دموی وقروح امعاء ومثانہ کو مفید ہوتا ہی صبر جند بیدستر سنبل سلیخہ گل مختوم پوست بیخ تفاح ہر ایک چار درہم افیون زعفران قسط کوکب الارض کہ اُسکو طلق کہتے ہین ہر ایک پانچ درم انیسون سیساليوس دوقو بزرالبنج میعہ سائلہ تخم کرفس ہر ایک

آٹھ درم صمغون کو شراب ریحانی مین حل کرین اور باقی
ادویہ کو کوٹ کر چھان کر اُس مین ملا کر اقراص بنائین کہ ہر
ایک قرص آدھے درم کا ہو اور سائے مین خشک کرین اور
بعد چھ مہینے کے استعمال کرین قوت اس کی دو برس
تک باقی رہتی ہے۔

**قرص** - کہ صداع و سرسام و تپ کو نافع ہے اور خواب
لاتا ہے اور ہذیان کو دفع کرتا ہے اور پیاس بجھاتا ہے مغز تخم
خیارین مغز تخم کدو تخم کاہو ہر ایک دس درم رب السوس
نشاستہ کتیرا افیون ہر ایک تین درم کوٹ کر چھان کر
ساتھ پانی کاہو کے یا لعاب اسپغول کے ملا کر قرص بنائین
مقدار شربت ایک قرص یا دو واسطے سہر و ہذیان کے اور
جس وقت اسہر شدید ہو قرص کو دھنیے کے پانی مین
یا کاہو کے پانی مین دین ورنہ ساتھ پانی خیار و کدو کے
اور یہ قرص جب تک ضرورت نہ ہو نہین دیتے
اور اگر صداع و تپ بدون سرسام و ہذیان کے ہو آدھا
قرص بلکہ ربع کافی ہے اس لیے کہ قبض شدید پیدا
نہ کرے۔

**قرص منوم حار** - تخم شبت دو درم زعفران
بزرالبنج مر ہر ایک ایک دانگ افیون ایک طسوج
کوٹ کر چھان کر ساتھ لعاب حلبہ کے قرص بنائین مقدار
شربت ایک مثقال ہے۔

**قرص منوم بارد** - تخم کاہو خشخاش یا قلا تخم خرفہ کا کنج
ہر ایک ایک درم افیون ایک طسوج کوٹ کر چھان کر
ساتھ لعاب اسپغول کے قرص بنائین اور یہ ایک مقدار
خوراک کی ہے واسطے مرد قوی کے۔

**قرص مثلث** - جو اوپر پیشانی و صدغین کے طلا کرین صداع
و شقیقہ و سہر کو نافع ہے

**فائدہ** - قرص مثلث اس لیئے بناتے ہین کہ کھانے کے
قرص سے مشابہ نہون اور بھی جلد گھس جاے مرکی افیون
مصری بزرالبنج لاون کافور زعفران پوست بیخ تفاح
ہر ایک پانچ درم کندر انزروت آملہ گل ارمنی ہر ایک
دو درم کوٹ کر چھان کر ساتھ گلاب یا آب کاہو تر کے
ملا کر قرص بنائین سہ پہلوا اور وقت حاجت کے ساتھ
سرکے یا پانی لیمو کے یا پانی دھنیے کے یا پانی کوکنار وغیرہ کے
گھس کر طلا کرین اور واسطے صداع بارد کے ساتھ پانی حنا
کے اور ساتھ پانی نمک کے اور ساتھ پانی مرزنجوش کے
اور مانند اُن کے حل کرین اور اس قرص کو اوپر ورم گرم کے
بھی ضماد کر سکتے ہین۔

**قرص مثلث نوع دیگر** - افیون مُر صافی بزرالبنج
بیخ تفاح بالسویہ ساتھ پانی کاہو کے قرص بنائین اور
بطریق معلوم طلا کرین -

**فائدہ** - مکرر کہا گیا کہ جب تک ضرورت شدید نہ ہو استعمال
مخدرات کا روا نہین ہے اور احیانًا اگر مخدرات کو سر پر رکھین
اور حواس مین فتور و خلل ظاہر ہو جلد تدارک کرین اور
تدارک یہ ہے کہ پانی نیم گرم اکیلا یا وہ پانی کہ اُس مین
بابونہ کو جوش کیا ہو نیم گرم اوپر سر کے گرائین تو مسام
کھل جائین اور تھوڑا زہر مہرہ کھلائین تو دفع
مضرت کرے -

**قرص نزلہ بند** - مرکی صبر سقوطری خشخاش مکی
اسپغول صمغ عربی نشاستہ رامک کتیرا سک المسک

گلنار فارسی دم الاخوین فوفل شیاف مامیثا افیون زعفران جملہ برابر پیسکر ساتھ پانی برگ مورد کے اقراص بنا کر سایہ مین خشک کرین اور وقت حاجت کے پانی برگ مورد مین گھسکر دو قطعے کاغذ کے موافق شکل درم کے لیکر سوئی سے بہت جگہ اُسکو نچکر دوا اسپر لگا کر اوپر دونون بناگوش کہ وہان شریان ہی لگائین -

**قرص نزلہ بند دیگر** - کہ ملازہ سترخیہ کو بھی اٹھائے ہج ترکی قشار کندر دم الاخوین شیاف ماميثا سریش ماہی فوفل نشاستہ زعفران عود صلیب عود ہندی افیون کوٹ کر چھان کر ساتھ سفیدی انڈے کے ملا کر بطریق مسطور اوپر تالو اور دونون شقیقون کے لگائین -

**قرص عنبر** - کہ دماغ و دل کو قوت دے عنبر اشہب ایک درم زعفران کافور آدھا درم قند سفید بیس[۲] درم قند کو گلاب مین قوام غلیظ کرکے ادویہ کو اُس مین ملا کر اقراص بنائین -

**قرص خشخاش** - کہ زکام و نزلہ و درد سینہ و قروح سینہ و عطش و تپ گرم کو فائدہ کرے گل سُرخ صمغ عربی ہر ایک چار درم کتیرا رب السوس ہر ایک دو درم خشخاش سفید و سیاہ ہر ایک تین درم طباشیر پانچ درم زعفران دو دانگ اقراص بنائین ہر ایک قرص بقدر ایک مثقال کے اور ایک قرص ساتھ شربت خشخاش کے یا گشکاب کے کھائین اور نسخے مین ثابت ابن قرہ کے نشاستہ دو درم عوض صمغ کے مرقوم ہی اور طباشیر نہین ہی -

**قرص منوم** - کہ جو اوپر عضو درد والے کے ملا کرین درد کو موقوف کرے اور اسی سبب سے دفع کرنے مین بیخوابی کے مددگار ہوتا ہی افیون بزر البنج مرصافی زعفران قشر بیروج کوٹ کر چھان کر اقراص بنائین اور پانی مین حل کرکے اوپر صدغین کے طلا کرین واسطے تنویم کے اور اوپر عضو درد والے کے واسطے سکون درد کے طلا کرین -

**قرص صندل مصطگی** - کہ صداع گرم کو نافع ہی صندل مقاصری خوشبو ساتھ گلاب کے پہلے گھسین پھر اوپر سنگ خشن کے کہ واسطے اس کام کے موضوع ہی خشک کرین اور کتیرا اسفید ایک درم بمقابلہ ایک اوقیہ اُس صندل کے لیکر گلاب مین بھگوئین بعد اُسکے صندل مسطور اُس مین ملا کر تھوڑا کافور زیادہ کرین واسطے خوشبو ہونے بو کے اور زیادتی تبرید کے اور اقراص بنا کر خشک کرین اور اگر صندل کے گھسنے کا اتفاق نہ پڑے صندل کو بعد کوٹنے و چھاننے کے اُس گلاب مین کہ جس مین کتیرا بھگویا ہو گھولین اور کافور کو زیادہ کرکے اقراص بنائین اور وقت حاجت کے طلا کرین اور قرص صندل شرب حمیات مین بیان ہوگا -

**فائدہ** - ادویہ قرص کے ہاون مین خوب کوٹین تو خوب خمیر ہو اور بعد قرص بنانے کے پھٹ نہ جائے اور سائے مین خشک کرین اور صبح و شام اُلٹ پلٹ کرتے رہین اور ہاتھ اوپر اقراص کے پھیرتے رہین تو قرص بالکل خشک ہو جائین اور کچھ تری ان مین نہ رہے اسلیے کہ اگر تری رہجائیگی متکرج[۲] اور فاسد ہو جائین گے اور جاننا چاہیے کہ قوت جملہ اقراص کی اکثر چھ مہینے تک

رہتی ہی بعد اُس کے ضعیت ہوتی ہی بخلاف قرص کو کسب کے کہ وہ بعد چھ مہینے کے قابل استعمال ہوتا ہی اور دو برس تک قوت اُس کی باقی رہتی ہی اور ملکی نے لکھا ہی کہ قرص کو کسب مین جب تک بو باقی ہی عمل کرتا ہی اور جب بو مین تغیر پڑے کچھ کام نہین آتا ہی۔

## حرف الکاف

**کماد** - کہ صداع گرم کو فائدہ کرے آرد جو گل خطمی صندل سفید گل سرخ گل بنفشہ جملہ برابر کوٹ کر چھان کر ساتھ گلاب اور تھوڑے روغن گل کے اور تھوڑے سرکے کے سر پر کماد کرین۔

**کماد** - کہ شقیقہ و اوجاع شدیدہ و ریاح غلیظ کو فائدہ کرے برگ مرزنجوش بابونہ ہر ایک دس درم کوٹ کر چھان کر ساتھ لعاب حلبہ کے حل کرکے تکمید کرین۔

**کماد** - کہ مالیخولیا مراقی کو نفع کرے اور بحث معدہ مین آئیگا۔

## حرف اللام

**لطوخ** - کہ شقیقہ کو نافع ہی مرصافی تخم کاہو ہر ایک ایک درم بزر البنج کتیرا ہر ایک دو دانگ افیون نیم دانگ کوٹ کر چھان کر سرکے مین ملا کر کاغذ پر لگا کر شقیقہ پر لگائین۔

**لطوخ دیگر** - کہ یہی عمل کرتا ہی زعفران افیون دم الاخوین صمغ عربی مساوی الوزن کوٹ کر چھان کر انڈے کی سفیدی مین ملا کر اوپر صدغین کے لگائین۔

**لطوخ دیگر** - کہ یہی اثر کرتا ہی تخم کاسنی تخم کاہو ہر ایک دو درم مرصافی ایک درم خشخاش تین درم افیون نصف درم کوٹ کر چھانکر ساتھ لعاب اسپغول کے ملاکر دو کاغذون پر لگا کر اوپر دونون بناگوش کے چپکائین۔

**لخلخہ** - کہ خواب لائے تخم گل بیخ تفلح ہر ایک ایک درم افیون ایک دانگ کافور دو دانگ کوٹ کر چھان کر ایک برتن مین رکھین اور گلاب یا آب کدو وغیرہ یا لعاب مرطبہ سے ڈال کر ہلائین اور سونگھین۔

**لخلخہ دیگر** - کہ عفونت کو منع کرتا ہی اور صداع کو نافع ہوتا ہی صندل سفید گھسا ہوا کشنیز خشک و گلاب و سرکہ ایک برتن مین رکھکر سونگھین اور اگر سہر بھی ہو سرکہ نہ ڈالین۔

**لبوب صغیر** - کہ دماغ کو قوت دے اور نسیان کو زائل کرے اور منی کو زائد کرے اور کلیہ و مثانہ کو قوی کرے اور منھ کے رنگ کو اچھا کرے مغز بادام مغز گردگان مغز پستہ مغز حب الخضراء مغز چلغوزہ مغز حبۃ الزلم مغز فندق نارجیل مغز حب الفلفل خشخاش سفید تودری بہمن کنجد مقشر تخم جرجیر تخم پیاز تخم شلغم اسپست بہمن بخبیل دار فلفل کبابہ قرفہ دارچینی شقاقل خولنجان تخم الیون جملہ مساوی الوزن عسل سہ چند ادویہ کا بطور معروف معجون بنائین مقدار شربت دو درم ہی اور نسخہ لبوب کبیر کا ادویہ مین باہ کے آئے گا۔

## حرف المیم

**مخلص کبیر** - صرع و دوار صداع کہنہ و رعشہ و فالج و تشنج بلغمی و اوجاع مفاصل و وسواس و کرم دندان

در مد بلغمی و قروح اسعا و مقص و سفاصل ریحی و گردہ و مثانہ
کو نافع ہی اور نفث الدم کو روکتا ہی اگر ساتھ آب بارتنگ
کے یا آب عصی الراعی کے دین اور درد معدہ و ریاح
غلیظہ و سپرز کو نافع ہو اگر ساتھ آب رازیانہ کے تناول
کرین اور حمیات کہنہ کو دور کرے اور اورام کو تحلیل کرے
اور سموم کو دفع کرے اور اگر اوپر قضیب کے طلا کرین
نعوظ لاوے ۔ نسخہ اذخر مر صافی ہر ایک ایک وقیہ جند بیدستر
فطراسالیون ہر ایک پندرہ مثقال تخم کرفس دو وقیہ
سیسالیوس ایک مثقال قسط دارچینی اقراص
اقرقوسعا سیعہ سائلہ اسارون ہر ایک چھ مثقال فلفل
سفید بارہ مثقال سنبل سات مثقال حماما زعفران
دار فلفل ہر ایک چار مثقال افیون انیسون ہر ایک
دو مثقال عسل صافی سہ چند ادویہ کا بطور معمول
کے معجون بنائین اور بعد چھ مہینے کے استعمال
کرین مقدار شربت ایک درم سے ایک مثقال تک
ہی اور نسخہ قرص اقرقوسعا کہ اُس کو آذرسعا بھی کہتے ہین
اور مخلص اکبر مین استعمال کیا جاتا ہی یون ہی حماما دار شیشعان
قسط قصب الذریرہ قرنفل فلفل سفید نانخواہ ہر ایک
تین مثقال فوہ ایک مثقال سنبل الطیب ساذج ہندی
ہر ایک آٹھ مثقال مر صافی دارچینی مصطگی زعفران ہر ایک
چھ مثقال کوٹ کر چھان کر شراب صاف مین ملا کر
اقراص بقدر ایک ایک درم کے بنا کر سائے مین خشک
کرین اور معجون مین داخل کرین اور مخلص اکبر کو یونانی مین
سوطیرا بھی کہتے ہین ۔

**معجون فلاسفہ** ۔ کہ اُس کو مادۃ الحیات بھی کہتے ہین
واضع اس کا اندر وماخس قدیم ہی کہ باستصواب حکما اپنے
زمانے کے ترتیب دیا اسی سبب سے منسوب بفلاسفہ
ہی یعنی اس معجون کا نام معجون فلاسفہ ہوا واسطے امراض
باردہ دماغی کے مانند فالج و نسیان وغیرہ کے اور اور
واسطے تقویت دماغ و حفظ و فہم و تفریح کے اور
زیادتی عقل کے نافع ہی اور واسطے اشتہا کے اور رقت کا راور
انطلاق لسان کے اور قطع کرنے بلغم و سلس البول اور
درد پشت و گردہ اور اوجاع مفاصل کے مفید ہی اور
مزید منی و مقوی ذکر و باہ و مصلب بدن و منشط و مفرح
دل و محسن لون و مطیب دہان و مشدد دندان و مضر
کرنے والی لثہ یعنی مسوڑھے کی اور دور کرنے والی ضعف
معدہ و جگر کی اور رفع کرنے والی قولنج بلغمی و ریحی و استسقا
و اخیروہ کی و سنگ گردہ و مثانہ و تقطیر البول کی اور دیگر
امراض مثانہ کی اور موافق مشائخ و مبرودین و مضر
محرورین ہی اور مصلح اُس کا تازہ دودھ اور سکنجبین مقدار
شربت اُس کا دو مثقال سے چار مثقال تک قوت
اُس کی چار برس تک باقی رہتی ہی اور اُسکے نسخے مین
بہت اختلاف ہی لیکن جو شیخ اور صاحب ذخیرہ نے
اپنے قرابادین مین لکھا ہی اور مین نے اختیار کیا ہی یہ
ہی زنجبیل فلفل دار فلفل دارچینی آملہ پوست ہلیلہ
شیطرج ہندی زراوند مدحرج خصیۃ الثعلب مغز
چلغوزہ بیخ بابونہ نارجیل تازہ ہر ایک دس درم تخم
بابونہ پانچ درم مویز منقی تیس درم عسل مصفی اور چند
یا سہ چند سب ادویہ کا بطریق مشہور معجون بنائین اور
بعد اکتالیس دن کے استعمال کرین

او رصاحب شفاءالاسقام نے عوض بیخ بابونہ کے عروق الصفر اور بجائے تخم بابونہ کے گل بابونہ اور وزن اُن کے دس دس درم لکھے ہین اور خسروی ہی کہ اور نسخے مین سونف کو سات درم لوگون نے بڑھایا ہی اور صاحب اختیارات بدیعی نے رازیانہ پانچ درم لکھا ہی اور صاحب تحفۃ المؤمنین نے کہا ہی کہ شیخ الرئیس نے خبث الحدید کو واسطے زرد آب کے اضافہ کیا ہی۔

بالجملہ اُس کے نسخے مین ہر چند اختلاف واقع ہی اور قدما نے کمی اور زیادتی کی ہی لیکن عروق الصفر اُس کے نسخون مین کہین نہین دیکھا ہی سوائے شفاءالاسقام کے سو احتمال ہی کہ یہ تصرف اُس کے مخترعات سے ہی یا اُس کو مغالطہ ہو یعنے کاتبون نے غلطی کی۔

**معجون غیاثی** ۔ کہ حفظ کو زیادہ کرتی ہی بحث مین معدے کے آئیگی۔

**معجون ازراقی** ۔ کہ فالج واسترخا کو نافع ہی بحث مین وجع المفاصل کے آئیگی۔

**معجون مبدل المزاج** ۔ کہ لقوے و فالج و رعشہ وخدر و برص کو نافع ہی زنجبیل عاقرقرحا شونیز قسط ترنج عسل بلادر ہر ایک دس درم سداب حلتیت زراوند جنطیانا شیطرج حب الغار جند بیدستر خردل ہر ایک پانچ درم کوٹکر چھان کر ساتھ شہد صاف کے کہ دو چند یا سہ چند ہو ملا کر معجون بنائین مقدار شربت ایک مثقال۔

**معجون بلادری** ۔ محمد زکریا سے زنجبیل عاقرقرحا سیاہ دانہ قسط فلفل برج ہر ایک دو درم برگ سداب پودینہ خشک حلتیت زراوند مدحرج حب الغار شیطرج جند بیدستر خردل عسل بلادر ہر ایک پانچ درم سب اجزا کو کوٹ کر چھان کر روغن گردگان مین ملائین اور معجون کرین اور مقدار شربت اُس کا دہی ہی جو معجون مبدل المزاج کا ہی اور نافع بھی اُنھین امراض کو ہی جن کو معجون مبدل المزاج نفع کرتی ہی۔

**معجون** ۔ کہ دماغ و دل و جگر کو قوت دے اور باہ کو زائد کرے اور نشاط کو پیدا کرے اور معدے کو قوت دے اور اشتہا پیدا کرے اور منھ کے رنگ کو اچھا کرے اور طعام کو ہضم کرے دارچینی سنبل الطیب پوست بیرون پستہ جوزبوا مغاث خولنجان بہمن سرخ بہمن سفید شقاقل دوالہ پوست ہلیلہ بادرنجبویہ گاؤزبان ہر ایک تین درم مصطگی زرنب پیپل زنجبیل قرنفل سارون ساذج ہندی کباب چینی پوست ترنج درونج رومی زرنباد صندل سفید صندل سرخ حب الفلفل انیسون نعناع بسباسہ ہلیلہ سیاہ بوزیدان زعفران ماہی فرفیون کہربا مروارید ناسفتہ بیاہوا مرجان ہر ایک دو دو درم سعد کوفی گل سرخ ہر ایک چار درم ماہی روبیان خصیۃ الثعلب تودریین ہر ایک پانچ درم مشک تبتی آدھا مثقال عنبر اشہب ایک مثقال ورق طلا تیس عدد ورق نقرہ پچاس عدد قند و عسل بالمناصفہ ڈیڑھ من یعنی سہ چند سب ادویہ کا بطریق معروف معجون بنائین۔

**معجون یونس** ۔ کہ حافظے کو قوت دے اور نسیان کو

نافع ہی بادرانقیسون ہر ایک دس درم صبر سات مثقال غاریقون چوبیس[۲۴] مثقال سلیخہ وج زراوند زعفران دارچینی مصطگی ہر ایک چھ مثقال قسط تخم سداب فلفل سفید ہر ایک آٹھ مثقال عسل صافی دوچند یا سہ چند

**معجون لبان** ـ کہ نسیان کو نافع ہی کندر وج سعد ہر ایک دس درم فلفل زنجبیل ہر ایک پانچ درم عسل دوچند یا سہ چند مقدار شربت ایک مثقال ـ

**معجون قیصر** ـ کہ صرع و فالج و خفقان بارد و درد معدہ کو کہ سردی سے ہو اور فواق امتلائی کو نافع ہی اور سدہ کو کھولے جند بید ستر رب السوس سلیخہ قسط تلخ فلفل سیاہ افیون میعہ زعفران سنبل ہر ایک تین درم جاوشیر ایک درم درونج عقربی مرو ارید ناسفتہ زرنباد ہر ایک آدھا درم مشک دودانگ عسل دوچند یا سہ چند مقدار شربت ایک نخود سے ایک درم تک مجوز ہی

**معجون زبیب** ـ کہ مصروع کو نافع ہی پوست ہلیلہ زرد پوست ہلیلہ کابلی پوست ہلیلہ آملہ منقی اسطوخودوس ہر ایک دس درم عود صلیب پانچ درم عاقرقرحا تین[۳] درم مویز منقی ایک رطل کوٹ کر چھان کر ساتھ مویز کوفتہ کے ملائین مقدار شربت پانچ درم تک ہی اور بعض لوگ مقدار شربت آدھی مثقال سے دو درم تک لکھتے ہین ـ

**معجون سیسالیوس** ـ جملہ اقسام صرع کو نافع ہی مگر دموی یعنی خونی صرع کو اور کوئی دوا مثل اس کے نہین ہی سیسالیوس عاقرقرحا اسطوخودوس ہر ایک دس[۱] درم غاریقون پانچ درم قردمانا حلتیت زراوند مدحرج ہر ایک دو درم ساتھ سکنجبین عنصلی کے ملائین مقدار شربت ایک مثقال سے دو درم تک ہی اور بعض لوگون نے لکھا ہی کہ شہد مین بنائین اور بعضون نے لکھا ہی کہ جو شہد ساتھ آب عنصل کے مقوم ہو اُس مین بنائین اور بعضے نسخون مین عود غافدا بنا اڑھائی درم حرف ڈیڑھ درم زیادہ کیا گیا ہی اور وزن زراوند و حلتیت و قردمانا کا ڈیڑھ ڈیڑھ درم لکھا ہی ـ

**معجون صرع** ـ کہ تالیف جالینوس و مجرب ہی عاقرقرحا دس درم صلایہ کیا ہوا چھلنی مین چھان کے بعد اسکے باون مین ساتھ سرکے اُنسلکے کہ دس مثقال ہو حل کرین اور ساتھ شہد کے ملا کر معجون بنائین مقدار شربت دو درم سے تین درم تک ساتھ بیس[۲] درم پانی گرم کے ہی ـ

**معجون** ـ کہ صرع مشارکی کو جو بسبب صعود بخارے کے کسی عضو سے طرف دماغ کے پیدا ہو فائدہ کرے ہلیلہ کابلی ہلیلہ آملہ ہر ایک دس درم بسفائج افتیمون اسطوخودوس حجر ارمنی غاریقون کمافیطوس تربد ایارج ہر ایک پندرہ[۱۵] درم شحم حنظل آٹھ درم ساذج ہندی چار درم ساتھ شہد کے تیار کرین مقدار شربت تین[۳] درم ہی ـ

**معجون نجاح** ـ کہ مالیخولیا و صرع و جمیع امراض دماغی سوداوی کو فائدہ کرے اور خون کو سودا سے پاک کرے اسی وجہ سے مداومت اس کی مالیخولیا مین بہت سودمند ہی اور مسہل سودا و بلغم غلیظ و نافع قولنج ہی اور اختناق الرحم کو بالخاصیت مفید ہی پوست ہلیلہ کابلی

پوست ہلیلہ آملہ مقشر ہلیلہ سیاہ ہر ایک دس درم تربد موصوف بسفائج افتیمون اسطوخودوس ہر ایک پانچ درم کوٹ کر چھان کر عسل دوچندمین تیار کرین اور یہی نسخہ جمہور اطبا کا اور اصل ہی اور بعض لوگون نے غاریقون تین درم حجر ارمنی حجر لاجورد ہر ایک اڑھائی درم سقمونیا مشوی دو درم یا تین درم زیادہ کیا ہی اور بعضے طبیبون نے دارچینی نارمشک سنبل خیربوا مصطگی گاؤزبان پوست ترنج ہر ایک دو درم ریوند چینی زعفران ہر ایک ایک درم اوپر اصل نسخے کے زیادہ کیا ہی اور وزن تربد کا دو استار لکھتے ہین اور بعضون نے گل سرخ درب السوس و غاریقون و مصطگی ہر ایک پانچ درم سقمونیا تین درم اوپر اصل نسخے کے علاوہ کیا ہی اور وزن تربد کا سات درم بسفائج کا پانچ درم اسطوخودوس کا دس درم لکھا ہی مقدار شربت بطریق مداومت کے دو مثقال سے تین مثقال تک ہی اور واسطے تلئین کے پانچ مثقال سے سات مثقال تک ہی

**معجون نجاح دیگر** - کہ ہرمس اصغر کی تالیف ہی اور حنین کہتا ہی کہ تالیف جالینوس کی ہی پہلے درجے مین گرم ہی اور قوت اُس کی ایک برس تک باقی رہتی ہی واسطے جنون و مالیخولیا کے نافع اور زحیر و درد معدہ و شقاق کو مفید ہی ہلیلہ سیاہ پوست ہلیلہ ہر ایک دس درم افتیمون تربد اسطوخودوس بسفائج ہر ایک پانچ درم غاریقون حجر ارمنی مغسول مرجان کہربا مروارید ناسفتہ ہر ایک ایک درم گل سرخ زرنباد درونج حنفص کی دم الاخوین ہر ایک ڈیڑھ درم اور شیخ الرئیس نے طباشیر تین درم اضافہ کی ہی اور بعضے کندر مرزنجوش ہلیلہ کابلی ہر ایک تین درم زیادہ کرتے ہین ساتھ سہ چند شہد کے بلائین -

**معجون ثوم** - کہ واسطے فالج و نسیان و سکتہ و رعشہ و جمیع امراض باردہ و ضیق النفس و لکنت زبان و سرفہ و طوبی و فساد آواز و تحلیل ریاح و تفتیح سدد و تقویت معدہ و جگر کے اور واسطے احتباس حیض و بول کے اور اچھا کرنے رنگ منہ کے اور برانگیختہ کرنے باہ مایوسون کے نہایت مجرب ہی اور واسطے زیادتی قوت کے نافع ہی اور شیخ نے قانون مین لکھا ہی کہ معجون ثوم شیخ کہول کو بشکل جوان کے کرتی ہی اور تناول کرنا اُس کا فصل سرما مین گرم رکھتا ہی اور بدن کو بہت اوڑہنے سے مستغنی اور طبیعت کی محافظت کرتی ہی ہر مرض کو نفع دیتی ہی اور واسطے بہق و ابروہ و بلغم خام کے سود مند ہی اور صاحب تحفہ نے لکھا ہی کہ امراض مقعد و رحم مین نفع کرتی ہی سوا اختناق رحم کے اور لائق اُس کے استعمال کے مبرود و مرطوب مزاج ہین بخلاف جوان و گرم مزاج کے کہ اُن کو ضرر کرتی ہی مصلح اُس کی سکنجبین و شربت عناب ہی قوت اُس کی چار برس تک باقی رہتی ہی مقدار شربت اس کا دو مثقال تک اور یہ معجون گرم ہی تیسرے درجے مین اور خشک ہی پہلے درجے مین صفت اُس کی موافق قانون شیخ الرئیس کے یون ہی کہ نخود شامی ایک قفیز رات کو پانی شیرین مین بھگوئین اور صبح کو نرم آگ مین جوش کرین کہ پانی سیاہ اور نخود

سفید ہوجائین بعد اُس کے صاف کرین اور بعد اُس کے ثوم کو کہ دانے اُس کے پاک کئے ہون آب نخود مین پکائین یہان تک کہ پختہ ہو کر مانند گودے کے ہو جائے پس تازہ دودھ گائے کا اُس پر ڈالین کہ ثوم کو چھپا کر چار انگل اُس کے اوپر رہے پس نرم آگ پر کہ مانند چراغ کے ہو پکائین یہان تک کہ دودھ خشک ہوجاے یا قریب خشک ہونے کے پہونچے پس گھی تازہ تھوڑا اُس پر ڈالین مثلاً سیر اگر آدھا من ہو گھی تیس درم ہو نرم آگ پر پکائین کہ جذب ہوجاے بعد اس کے تانبے کی دیگ مین ڈال کر کوٹین تو سب مانند خمیر کے ہوجاے بعد اُسکے شہد سفید صاف کہ مقدار چار انگل کے اوپر ہو ڈال کر نرم آگ پر پکائین یہان تک کہ بستہ ہوجاے بعد اُس کے ہر ایک رطل لسن مین تودری سفید و سرخ اور زیرہ کرمانی و خولنجان و دارچینی ہر ایک دس مثقال فلفل پانچ مثقال کوٹ کر چھان کر اُس مین ملا کر معجون بنائین اور سبز باسن مین رکھین اور مقدار جوز کے کھائین ہر حال مین اور رجو اسحاق مؤلف تذکرہ نے ذکر کیا اور صاحب تحفۃ المومنین نے اس سے نقل کیا یون ہے کہ ایک رطل لسن کوفتہ کو ساتھ ڈیڑھ رطل تازہ دودھ کے جوش کرین تو دودھ جذب ہوجاے اور ساتھ ڈیڑھ رطل شہد کے قوام کرین پھر زنجبیل و فلفل و دار فلفل و قرنفل و دارچینی و کبابہ و جوز بوا و عاقرقرحا و خولنجان ہر ایک دو مثقال زعفران ایک مثقال روغن گل سرخ دس مثقال اُس مین ڈالین اور اگر چاہین کہ روغن اس کا لیوین پس قبل اُس کے کہ ساتھ شہد کے جوش کرین لسن کو روغن گل مین جوش کر کے روغن لے کر ساتھ عسل کے جوش کرین اور معجون بنائین اور اس روغن کا ملنا اوپر بدن کے واسطے رفع کرنے تکلیف سرما کے و شقاق پاشنہ کے اور قلع آثار کے اور طلا کرنا اُس کا اوپر قضیب کے جہت ہیجان باہ کے نہایت نافع ہے اور بعض متاخرین نے صفت معجون ثوم کی یون لکھی ہے کہ سیر پاک کردہ آدھا من ایک من تازہ دودھ گائے مین پکائین یہان تک کہ گل جاے اور تین حصہ شہد و تیس درم روغن گاؤ اُس پر ڈالین اور خوب ملائین اور آگ سے اتار کر ان ادویہ کو کوٹ کر چھان کر اُس مین ملائین قرنفل جوز بوا بسباسہ فلفل مصطگی قاقلتین ہلیلہ کابلی دارچینی زنجبیل ہر ایک دس درم عود خام زعفران ہر ایک پانچ درم مقدار شربت مقدار ایک اخروٹ کے

**معجون دبید الورد**۔ معنی اُس کے یہ ہین کہ مانند سب اجزا کے گل سرخ ہے جیسا کہ تحفۃ المومنین مین کہا ہے اور اُس کو معجون الورد بھی کہتے ہین واسطے اقسام صداع بارد کے اور منع کرنے صعود ابخرون کے اور دردوی وطنین و ضعف معدہ و جگر کے اور انواع استسقا کے اور تفتیح سدہ جگر کے و تحلیل سائر اورام و دبیلات و صلابات کے نافع ہے اور ظاہر مین حار ہے پہلے درجے مین مقدار شربت اُس کا دو مثقال سے چار مثقال تک سنبل الطیب مصطگی زعفران طباشیر

دارچینی اذخر اسارون قسط شیرین عصارۂ غافث تخم کشوث فوہ لک مغسول تخم کاسنی تخم کرفس زراوند طویل حب بلسان قرنفل مقل عود ہر ایک ایک جزو گل سرخ اقماع سے پاک کیا ہوا برابر سب اجزا کے عسل سہ چند کذا فی تحفۃ المؤمنین جملہ مع شہد اکیس جزو ہین۔

**فائدہ**۔ اس نسخے مین فو بدرون ہاکے ہی۔

**نوع دیگر**۔ شفاء الاسقام سے سنبل اسارون مصطگی سلیخہ زعفران لک السیر صندل مقاصری طباشیر قسط تلخ دارچینی ریوند چینی ہر ایک ایک درم ورد منزوع الاقماع برابر تمام ادویہ کے کوٹ کر چھان کر ساتھ سہ چند عسل کے ملائین۔

**معجون دبید الورد دیگر** یہی شفاء الاسقام سے سنبل زعفران مصطگی طباشیر دارچینی اذخر اسارون قسط حلو حشیشۃ الغافث بزرکشوث فوہ لک السیر تخم کاسنی تخم کرفس ریوند چینی حب بلسان پوست ترنج عود بلسان قرنفل بال عود ہندی ہر ایک ایک درم زرورد برابر سب ادویہ کے کوٹ کر چھان کر ساتھ سہ چند شہد کے ملائین مقدار شربت ایک درم سے مثقال تک ہی۔

**معجون سقراط**۔ کہ نسیان و مالیخولیا و صرع و جنون و صداع و وسواس و ضعف دماغ کو نافع ہی اور واسطے بہق و برص و اوجاع مفاصل و درد معدہ و جگر و داء الحیۃ و داء الثعلب و داء الفیل و تقطیر البول و سرفہ کہنہ و تپ ربع و حمیات بلغمی و عسر البول و بواسیر و یرقان سدی و طحال و گرانی گوش و ذہاب و جمیع امراض بلغمی و سوداوی کے مفید ہی خصوصاً بوڑھون کو نہایت سودمند ہی اور دافع سحر و اذیت سموم و مقوی دل و باہ و مفتت سنگ گردہ و مثانہ و مدر حیض و مخرج و مانع تولد حب القرع ہی اور رطیب بوے دہان و عرق ہی اور رد ما سیل و زحیر کو نافع ہی جنطیانا اقرومانا مشک تخم فرنجمشک حب الغار زراوند طویل ہر ایک ایک مثقال انیسون جند بیدستر حب بلسان عود بلسان سلیخہ اسارون مصطگی ہر ایک ایک درم مرصافی دج زرنباد درونج عقربی تخم کرفس تخم جرجیر تخم پیاز تخم گندنا ہر ایک دو درم صبر سقوطری دس درم تربد موصوف بیس درم عود خام بارہ درم جوز بوا ریوند چینی قرنفل قاقلہ بسباسہ اشنہ سنبل زعفران اکلیل بریان زرنب شیطرج اقلیمیا دارچینی ہر ایک تین درم ورق گل سرخ بادرنجبویہ لک مغسول ہر ایک پانچ درم سعد حب المحلب ہر ایک چار درم ہلیلہ سیاہ پوست بلیلہ آملہ ہر ایک چھ درم کوٹ کر چھانکر روغن بادام تلخ مین چرب کرکے ساتھ سہ چند عسل کے معجون بنائین اور شیشے کے باسن مین رکھین اور چھ مہینے درمیان جو کے رکھین مقدار شربت دو درم سے پانچ درم تک۔

**معجون فولادیہ**۔ ترکیب عجیب ہی بہت خواص رکھتی ہی فالج و لقوہ و رعشہ و نسیان کو دور کرتی ہی اور عرق النساء و درد مفاصل بلغمی و سب امراض باردہ کو زائل کرتی ہی اور باہ زیادہ کرتی ہی و سرعت انزال و سلس البول کو دفع کرتی ہی اور بوڑھون کے موافق ہوتی ہی زعفران فلفل دار فلفل شنجرف مغسول پانی لیمو مین پسا ہوا

کبابہ مصطگی انیسون ماہی سقنقور سنبل بسباسہ مرقرنفل
دارچینی صندل زیرہ کرمانی شونیز تخم خربزہ تخم کاسنی
عاقرقرحا تخم خشخاش بہمن سرخ بہمن سفید ہلیلہ سیاہ کہربا
مرجان مروارید ناسفتہ لسان العصافیر تخم کرفس
مغز پنبہ دانہ تخم دھتورہ زہر دور کیا ہوا ایہ شتر اعرابی
خطمیا نار زنجبیل مغز سر گنجشک مغز خروس کنجد
مقشر کندر رومی بابونہ جوز بوا آملہ قاقلہ ہلیلہ شیطرج ناخواہ
جوز ہندی ہلیون سلیخہ بنگرہ ہر ایک دس مثقال
اشترخار مغز چلغوزہ بہار گردگان حب النیل ہندی
زرنباد خصیۃ الثعلب رازیانہ بلادر زہر نکالا ہوا کچلہ زہر
نکالا ہوا بریان افتیمون زرراوند طویل بیابر عنصل زراوند
مدحرج شاہترہ ہر ایک پانچ مثقال ورق طلا ورق
نقرہ ہر ایک پچاس عدد قند سفید ربع سب اجزا
کا عسل موافق وزن سب اجزا کے فولاد مکلس ایک سوبارہ
مثقال بدستور متعارف معجون بنائیں اور بعد چھ مہینے
کے استعمال کریں۔

**فائدہ** ۔ طریق تکلیس فولاد کا یہ ہے کہ فولاد
جوہر دار خالی خاک سے لے کر صلایہ کریں اور بحساب
پچاس مثقال فولاد کے پچاس مثقال گندھک زرد
پاک صلایہ کیا ہوا اُس مین ملا کر گھریا مین رکھکر بھٹی
مین رکھین اور آگ تیز کرین بیانتک کہ گندھک بالکل
جل جاوے اور سر گھریا کا دوسری گھریا سے خوب
بند کرین تو دھوان نہ نکلے بعد اُس کے گھریا کو نکال کر
فولاد کو خوب صلایہ کرین اور پھر پچاس مثقال گندھک
زرد ڈال کر اور ساتھ اُس کے صلایہ کرین اور پہلی
طرح سے گھریا مین رکھکر آگ مین رکھین تو گندھک بالکل
جل جاوے پھر گھریا کو نکال کر ساتھ پانی صبر و سرکہ
کہنہ کے ایک ہفتہ تک صلایہ کرین تو خوب صلایہ
ہو جاوے بعد اُس کے سرکے سے دھوئین تو
تلخی اُس سے نکل جاوے پھر پانی سے دھوئین تو
شیرین ہو جاوے بعد اُس کے خشک کر کے ساتھ
پانی مولی کے صلایہ کرین اس قدر کہ جب پانی مین ڈالین
پانی کی تہ مین بیٹھ نہ جاوے دو پہر تک اوپر پانی کے
ٹھہرا رہے۔

**معجون مفرح** ۔ کہ مالیخولیا و توحش کو نافع
اور دل کو قوت دیتی ہے اور نشاط لاتی ہے گل سرخ
سعد قرنفل ہر ایک پانچ درم بسباسہ پوست
ترنج قرفہ تخم فرنجمشک ہر ایک تین درم مشک
ایک دانگ کوٹ کر چھان کر شربت سیب مین
معجون بنائین۔

**معجون انفع** ۔ یہ معجون مفرحات سے ہے اور بعض طبا
تریاقات سے شمار کرتے ہین منافع بہت رکھتی ہے
قرنفل نوفل زنجبیل سنبل دارفلفل خیربوا قاقلہ کبابہ
شیطرج ہندی لسان العصافیر درونج عقربی
بادرنجبویہ لسان الثور مصطگی خولنجان فرنجمشک مروارید
ناسفتہ صندل سفید زراوند مدحرج سلیخہ گل سرخ یاقوت
رمانی بہمن سرخ بہمن سفید ہر ایک دو درم بسباسہ
چھ درم پوست ترنج تین درم پوست ہلیلہ ایک درم
عنبر اشہب زعفران ہر ایک آدھا درم مشک نصف
درم کوٹ کر چھان کر شہد مین بنائین مقدار شربت ایک

درم سے دو مثقال تک۔

**فائدہ** ۔جاننا چاہیے کہ اصل و عمدہ مفرحات میں بعد پیسنے جواہر اور باقی ادویہ مین کرین اور مقدار صلایہ جواہر کا یہ ہے کہ جواہر بعد پیسنے کے مانند غبار کے ہوجائین اور اگر انگلی سے رگڑین سختی معلوم نہو اور مقصود ایسے پیسنے سے یہ ہے کہ جواہر نفوذ کرین طرف دل کے بآسانی اور ارواح اُن سے پیدا ہون اور ابخرہ خالی دور ہوجائین اور استعمال ادویہ مسہلہ سودا کا مفرحات مین بہتر نہین ہے اس لیے کہ ادویہ مسہلہ سودا کو حرکت مین لائینگی لیکن اُس کے نکالنے سے عاجز ہون گی پس ضرر ہوگا اور معلوم کرین کہ امراض قلبی مین مفرحات کے تمام اقسام ہم ذکر کرین گے انشاء اللہ تعالے اور یہان کئی ترکیبین کہ ساتھ دماغ کے تعلق رکھتی ہین لکھی جاتی ہین۔

**مفرح حار**۔واسطے مالیخولیا و وحشت خفقان و تقویت معدہ و اشتہاے طعام کے نافع ہے اور بالون کو سیاہ کرتی ہے اور رنگ رخسارون کو اچھا کرتی ہے بادرنجبویہ قشور اترج تخم نفل قرنفہ زعفران مصطگی جوزبوا قاقلہ کبار زنار مشک سک بہمن سرخ بہمن سفید زرنباد تخم بادروج درنج تخم فرنجمشک بالسویہ ہر ایک سے دو جزو مشک و عنبر ہر ایک آدھا جزو ہلیلہ کابلی بیس عدد آملہ تیس عدد ہلیلہ آملہ کو تین رطل پانی مین جوش کرین یہان تک کہ ایک رطل رہجاے بعد اُس کے صاف کرکے ایک رطل شہد ڈالکر جوش کرین تو پانی جل جاے اور شہد رہ جاے بعد اُس کے اس شہد کو چند وزن ادویہ کے لیکر ادویہ کو اُس مین ڈال کر معجون بنائین مقدار شربت ایک درم سے دو درم تک ہے اور یہ نسخہ نافع زیادہ ہے نوشدارو سے واسطے مرطوبین و مبرودین کے۔

**مفرح بارد**۔واسطے سدر و دوار و منع کرنے بخار کے نہایت مجرب ہے گل سرخ دس مثقال زرشک بیدانہ فوفل ہر ایک تین مثقال صندل سفید طباشیر گل ارمنی بادرنجبویہ پوست بیرون پستہ پوست ترنج ہر ایک دو مثقال کشنیز خشک تخم خرفہ گل گاؤزبان ہر ایک پانچ مثقال شربت سیب ایک سو مثقال مقدار شربت دو مثقال اور بیچ بعض مزاجون کے طلاے محلول و نقرۂ محلول و فادزہر معدنی ہر ایک ایک مثقال آملہ مقشر پانچ مثقال عنبر اشہب نصف مثقال ضافہ کیے جاتے ہین۔

**مفرح بارد**۔تالیف جالینوس کی کہ اُس کو طولاماخس کہتے ہین یعنی خیار القلب واسطے صعود ابخرون کے طرف دماغ کے اور واسطے سدر و دوار و صرع و شقیقہ و مالیخولیا و خفقان و حمی و تشنگی و نکابت سموم کے نافع ہے آملہ کو دودھ مین ایک ہفتہ تک بھگوئین پھر گلاب مین تین دن گل گاؤزبان تخم خرفہ ہر ایک بیس مثقال صندل سفید و سرخ و زرد پوست رازیانہ سنبل الطیب ہر ایک دس مثقال بہمن سفید دارچینی کشنیز خشک طباشیر

پوست نارنج و تخم ترنج ابریشم مقرض کہربا ہر ایک پانچ مثقال مرجان مروارید ہر ایک تین مثقال طلاے محلول و نقرہ محلول یاقوت زمرد ہر ایک دو مثقال ساتھ شربت سیب و شربت ریباس و شربت انارین کے کہ ہر ایک برابر دواؤن کے ہوں مفرح بنائین اور تحفۃ المومنین مین مذکور ہی کہ یہ دوا سرد ہی تیسرے درجے مین اور خشک ہے پہلے درجے مین۔

**مفرح ابریشم** ۔ واسطے دفع اخلاط سوداوی و بلغم لزج اور تفتیح سدے اور تنقیہ دماغ کے ابخرون سے اور واسطے تقویت حواس و زیادتی سرور و نشاط کے بالذات و بالعرض اور واسطے تحلیل ریاح غلیظ اور زیادتی ہضم کے نافع ہی اور یہ مفرح پہلے درجے مین گرم اور یبوست مین معتدل ہی قوت اُس کی تین برس تک رہتی ہی مقدار شربت دو درم ہی افتیمون سلیخہ اسطوخودوس حب بلسان اسارون قرنفل ہر ایک چار مثقال زرنباد درونج مروارید ناسفتہ کہربا مرجان بہمن سُرخ بہمن سفید ساذج سنبل قاقلہ کبار قرفہ جند بید ستر ہر ایک تین مثقال حریر محرق دو مثقال زنجبیل دار فلفل مشک ہر ایک ایک درم ساتھ عسل کے بنائین۔

**مفرح حار** ۔ کثیر المنافع واسطے جنون و وسواس کے اور تفتیح سدون کے اور واسطے جمیع امراض بارده کے بغایت نافع ہی تیسرے درجے مین گرم اور دوسرے درجے مین خشک اور قوت اُس کی دو برس تک باقی رہتی ہی مقدار شربت اُس کا ایک مثقال اُشنہ اظفار الطیب نار مشک فرنجمشک ہر ایک ایک جزو قرفہ قرنفل سنبل الطیب دارچینی ہر ایک نصف جزو مصطگی زعفران ہر ایک ربع جزو عسل مصفی دو چند یا سہ چند۔

**مفرح بارد** ۔ واسطے تنقیۂ ابخرہ و اصلاح امراض حارہ و تعدیل مزاج جگر و گردہ کے نافع ہی اور تیسرے درجے مین سرد قوت اس کی دو برس تک رہتی ہی مقدار شربت اُس کا دو مثقال تک خشخاش سفید کشنیز خشک مغز تخم خربزہ ہر ایک تین مثقال طباشیر گل سُرخ لسان الثور ہر ایک ایک مثقال و نصف عصارہ زرشک طین مختوم ہر ایک ایک مثقال ساتھ عسل کابلی کے بنائین

**مفرح زمردی بارد** ۔ واسطے امراض گرم کے اور منع کرنے بخار سوداوی کے اور تعدیل مزاج جگر و اعضاے رئیسہ اور واسطے نزلات حارہ کے بغایت نافع ہی آملہ گلاب مین تر کیا ہوا خشخاش سفید تخم خرفہ شیر خشت ہر ایک بیس مثقال مغز ہندوانہ مغز تخم کدو مغز تخم خیار گل مختوم واغستانی ابریشم بہمن سُرخ بہمن سفید پوست نارنج گل گاؤزبان خادزہر معدنی خیار شنبر ہر ایک پانچ مثقال عصارۂ زرشک تخم کاہو مقشر نشاستہ گل سُرخ کشنیز نیلوفر کہربا زرد ورق نقرہ ہر ایک دو مثقال مشک کافور ہر ایک نصف مثقال عنبر اشہب ایک مثقال

ساتھ شیرۂ ترنجبین و شیرخشت و شربت سیب کے کہ
چار سو مثقال ہون بنائین اور بیچ بعض مزاجون کے
کہربا مرجان ہر ایک چار مثقال ورق طلا و عنبر ہر ایک دو
مثقال اضافہ کیے جاتے ہین۔

**مفرح اعظم** معتدل ہی کیفیات اربعہ مین اور بہترین
مفرحات ہی اور موافق و معتدل سب امزجہ کے ہی
اور توڑنے والی تیزی خون کی اور منقی خون کی اور
مقوی حواس و اعضاے رئیسہ و غیر رئیسہ اور مزیل
مالیخولیا و وسواس و صرع و جنون و توحش و خفقان
و ضعف دل و احشا و کسالت و بلادت اور مزید
فہم و عقل اور محلل نفخ اور مشہی و ہاضم اور مبہی اور
دافع اقسام گرم اور جمیع اخلاط اور نہایت عجیب
الفعل و جلیل القدر ہی اور مداومت اس کی حافظ
صحت ہی اور اگر اِس مین یاقوت کو اضافہ کرین وبا و
طاعون سے بھی خلاصی و امن دیتی ہی شاہترہ بادرنجبویہ
گل گاؤزبان تنبول ہر ایک دس مثقال بہمن سرخ
بہمن سفید ہر ایک پانچ مثقال لاجورد عنبر مغسول طباشیر
گل مختوم زعفران درونج زرنب کبابہ زرنباد ہر
ایک تین مثقال ہلیلہ کابلی ابریشم مقرض صندل
سفید پوست بیرون پستہ دانۂ ہیل ورق نقرہ
یاقوت سرخ ہر ایک دو مثقال مرجان مروارید ناسفتہ
کہربا ہر ایک ایک مثقال عود نصف مثقال شکر سفید
ڈیڑھ سو مثقال آب بہی شیرین آب سیب شیرین
گلاب پانی انار کے میٹھے کا پانی ترنج و پانی زرشک
و شربت ریباس کا ہر ایک [illegible] مثقال

اور ترنج اگر نہو آب لیمو عوض اس کا ہی اور گل مختوم اگر نہو
گل داغستانی بجاے اس کے ہو بلکہ اس سے بہتر ہی پہلے
شکر کو ان پانیون مین قوام کرین بعد اس کے ادویہ کوٹ کر
چھان کر ملائین مقدار شربت ایک مثقال سے دو مثقال تک
اور قوت اسکی چار برس تک باقی رہتی ہی

**مفرح صغیر بارد**۔ کہ انجرون کو متصاعد ہونے سے اوپر
دماغ کے باز رکھے اور خفقان گرم کو دور کرے اور دل و معدہ
گرم کو سرد کرے اور قوت دے کشنیز خشک دو درم گل
سرخ طباشیر ہر ایک ایک درم کافور قیصوری دو قیراط
ادویہ کوٹ کر چھانکر ساتھ شربت سیب یا حماض کے بنائین
مقدار شربت دو مثقال۔

**مفرح صغیر معتدل**۔ کہ بیچ تقویت دماغ و دل و
معدے کے فائق ہی اور وسواس کو دفع کرے گاؤزبان
بسد کشنیز خشک مروارید بہمن سفید پوست ترنج کہربا
ابریشم سفید سوختہ تخم خرفہ جملہ برابر کافور نصف جزو کوٹ کر
چھان کر ساتھ عسل و ہلیلہ مربے کے بنائین مقدار شربت
دو درم مزاج اس کا گرمی و سردی مین معتدل ہی اور دوسرے
درجے مین خشک۔

**مفرح صغیر حار**۔ مسمی بہ مفرح رشیدی فرحت و
نشہ لاتی ہی فلفل بسباسہ ہر ایک پانچ مثقال زعفران
تین مثقال جوز اعظم دس مثقال قند سفید پچاس مثقال
قند کو گلاب مین قوام کرین ادویہ کوٹ کر چھان کر اس مین
ملائین۔

**مفرح یاقوتی**۔ کہ مالیخولیا کو اصلاح کرے اور دماغ
و دیگر اعضاے رئیسہ و معدے کو قوت دے اور نہایت

نافع ہی ہر چند خوبی آس کی زیادہ حد سے ہی لیکن تھوڑی
بیان کی گئی مروارید نا سفتہ طباشیر گل سرخ ہر ایک
چھ درم صندل سرخ گل تخم بادرنجبویہ بہمن سفید ہر
ایک دو درم ورق طلا عقیق حجر الیشب سادج ہندی زرنباد
درونج مشک ہر ایک ڈیڑھ درم حجر لاجورد لعل کہربا نیلوفر
زرشک کشنیز تخم گل عود پوست ترنج گاؤزبان بہمن
سرخ زرا وند تخم کاسنی ابریشم سوختہ کافور عنبر اشہب
ہر ایک تین درم شیرۂ آملہ پوست ہلیلہ شربت بہی ہر ایک
اٹھارہ درم گلاب شکر طبرزد شربت سیب آب انار
شیرین ہر ایک چھتیس درم ہلیلہ کو جوش کرکے پانی اُس کا
لیوین اور پانیوں اور شربتوں و شکر کو قوام کرین پھر ادویہ
کو باریک پیس کر اُس مین ملائین مقدار شربت ایک مثقال
سے دو مثقال تک۔

**مفرح منشط**۔کہ بیچ تنشیط دماغ و تفریح دل و تقویت
معدے کے اور تہیج باہ کے نظیر نہین رکھتی ہی اور مجرب
ہی اور نشہ اچھالاتی ہی اور مسمی بطرب المجالس ہی ورق طلا
ورق نقرہ یاقوت رمانی لعل مروارید ناسفتہ بسد کہربا ہر
ایک دو مثقال بہمن سرخ بہمن سفید درونج عقربی بلور نجیبہ
گاؤزبان گل سرخ صندل سفید صندل سرخ طباشیر
کبابہ قرنفل زرنب دارچینی ورق ریحان تودری سفید
تودری سیاہ مرزنجوش کشنیز سادج گل بستان افروز
عود خام سعد کوفی سنبل الطیب زعفران مصطگی دانہ مورد
ہر ایک پانچ مثقال تمام خصیۃ الثعلب خشخاش سفید
زیرہ ہر ایک دس مثقال گل ارمنی عنبر اشہب ہر ایک
تین مثقال مشک تبتی ایک مثقال جزو اعظم نصف کل

اجزا کا شربت تو اکہ نصف سب ادویہ کا عسل مصاف سے چند
ادویہ کا لطالق معروف معجون بنائین۔

**فائدہ** ۔جاننا چاہیے کہ مراد جزو اعظم سے قنب ہی اگر اسکا
روغن نکالین بطریق معمول کے اور اس روغن کو معجون مین
داخل کرین معجون تسہیل البشاعت وکثیر اللطافت ہوتی ہی اور یہ
ترکیب مخترعات متاخرین سے ہی۔

**مربی ہلیلہ**۔کہ نسیان کو زائل کرے اور
جوانی کو قائم رکھے اور سدۂ بلغمی کھولے اور حواس
کو قوت دے اور باصرہ کو تیز کرے اور معدہ و ہاضمہ و
جگر کو قوی کرے وطبع کو نرم کرے اور بواسیر ریحی کو
فائدہ کرے اور اطبا نے کہا ہی کہ مربی ہلیلہ کابلی کو اگر ایک
سال ایک عدد ہر دن کھائین بال سفید نہون گے بشرطیکہ
درمیان تناول کے حموضات و جماع سے پرہیز کرین اور یہ
مربا مرۂ سودا کو کہ احتراق بلغم سے ہوا ہو نافع ہی خصوصًا کہ ساتھ
افاویہ کے استعمال کرین۔

**فائدہ** - ہلیلہ سبز و تر سے اگر مربا بنائین زیادہ نفع کرتا ہی
بہ نسبت اُس مربے کے کہ ہلیلہ خشک سے بنایا جاوے
اور فرق درمیان مربے ہلیلہ تر کے اور خشک کے یہ ہی
کہ گٹھلی ہلیلہ مربے کی توڑین اگر اندر گٹھلی کے لزوجت سیاہ
ظاہر ہو معلوم کرین کہ تر بنایا ہی ورنہ خشک کا ہی اور
اگر نزدیک چبانے کے بالکل منحل ہو جاوے اور ثفل اس
سے نہ نکلے یا نہایت تھوڑا ہو تر سے بنایا ہی اور اگر ثفل
بہت نکلے خشک سے بنایا ہی اور مربی تر کا خوش مزہ اور
بدون کسیلے پن کے ہوتا ہی اور مربے ہلیلہ کا ہر چند پرانا ہو
بہتر ہی جبتک کہ عفونت اُسمین پیدا نہوئی ہو اور واسطے تنقیہ معدہ کے

منضول سے اور جبکہ رطوبات کہ جو نفذ اسکے متقدم ہے
باقی رہتی ہیں کوئی چیز دوسری مربے ہلیلہ کو نہیں پہونچتی
ہو اس لیے کہ جو چیز منقی ہو مثل کی جو نیا وسے ہلیلہ مربے
کے کہ منقی و مقوی ہو لہذا بعد تنقیہ کے معدے کو قبول
کرانے مواد سے بھی باز رکھتا ہو اور جو مربے بیچ شہد وچینی
کے بنایا جاتا ہو بہتر ہوتا ہو اُس مربے سے جو دواؤن میں
بنایا جاتا ہو کذا فی الذخیرہ اور پوشیدہ نہ رہے کہ جس چیز
کو پرورده کرتے ہیں وہ منافع کہ قبل از پرورده کرنے
کے اُس چیز میں ہوتے ہیں بعد پرورده کرنے کے
بھی باقی رہتے ہیں لیکن ساتھ ضعف کے اور بعض
مضرتیں کہ اس چیز میں ہوتی ہیں بعد پرورده کرنے کے
دور ہو جاتی ہیں اُسی سبب سے مداومت ہلیلہ مربی کی
جائز ہو بخلاف ہلیلہ غیر مربی کے کہ ہمیشہ کھانا اُس کا منع
کیا گیا ہو اور اسی طرح ابتداے حمیات میں استعمال ہلیلہ کا
منع کیا ہو بخلاف اُس کے مربے کے اور بدستور استعمال ہلیلہ کا
بدون تدہین کے مستحسن نہیں ہو بخلاف مربے کے اسمین
یبوست باقی نہیں رہتی ہو کہ محتاج تدہین کی ہو خصوصاً
حمیات میں اور طریق بنانے مربے کا مشہور ہو اور مختلف
ہو بہتر طریق اہل ولایت کا یہ ہو کہ سو ہلیلہ بڑے نرم ہون
یا خشک سبز باسن میں رکھیں اور پانی اس پر اس قدر
ڈالیں کہ ان کو چھپالے اور راکھ درخت انگور کی پچاس درم
اس پر چھڑکیں اور دس دن رہنے دیں اور ہر تین دن
میں پانی اور راکھ بدلتے رہیں اور تازہ ڈالیں بعد اُسکے
ہلیلوں کو نکال کر آہستہ آہستہ دھوئیں تو پوست جدا
ہو بعد اُسکے دیگ میں رکھیں اور اُسقدر پانی کہ ان کو چھپالے
ڈالیں اور ایک کف چونہ مقشر بجھا ہوا اُس میں ملائیں اور پکائیں
کہ جوش آجائیں بعد اُس کے نکال کر دوسری مرتبہ دھوئیں
اور کپڑے سے تنشیف کریں اس طرح کہ پوست باقی
رہے جدا نہ ہووے بعد اُس کے ہر ایک ہلیلہ کو
مختلف جگہ میں کوچیں پھر سبز باسن میں رکھ کر شہد
صاف اُس پر ڈالیں اس قدر کہ اُس کو چھپالے اور
بیس دن رہنے دیں اور ہر ہفتے میں شہد بدلتے رہیں
اور جب یہ یقین کئی ہوئی ہلکے و بنا چاہیے کہ ہلیلہ میں کچھ
مائیت باقی نہ رہے بعد اُس کے پونچھکر شہد خوب صاف
ڈالیں اسقدر کہ چھپالے اور سبز باسن میں رکھیں اور بعد
چالیس دن کے کام میں لائیں اور اگر چاہیں کہ مربا
افاویہ دار بنائیں دار چینی زنجبیل قرنفل سنبل جوز بوا عود
مصطگی مشک کوٹ کر چھان کر اضافہ کریں اور سو
ہلیلہ میں ادویہ مسطورہ سے ہر ایک ایک اوقیہ و مشک
نصف درم کافی ہو اور اگر بجاے شہد کے قند کا قوام
کریں قلیل الحرارت ہو اور حمیات میں مناسب زیادہ
ہو اور اہل ہند ہلیلہ کو بعد نرم ہونے کے چونے کے
پانی میں جوش کرتے ہیں واسطے مضبوطی اجزاے
ہلیلہ کے بعد اُس کے طبخ کرتے ہیں جیسا کہ
مشہور ہو -

**مربے آملہ** - منافع اس کا مانند منافع مربے ہلیلہ
کے ہو اور زیادہ کرنے حفظ میں نافع تر ہو اور طریق
اُس کے بنانے کا وہی ہو کہ ہلیلہ میں مذکور ہوا سوائے
اس کے کہ مربے آملہ کا سوائے تر آملہ کے خشک آملہ
سے نہیں بنا سکتے ہیں - اور جاننا چاہیے کہ مربے آملہ

طبع ہی اگر واسطے اسہال کے دینا چاہین ساتھ طباشیر کے محرور المزاج کو دین اور مربی آملہ ساتھ ورق زر کے تقویت دماغ و دل مین اثر بہت رکھتا ہی اور آملہ بقدر ڈرام ہو نافع تر ہی اور مربی آملہ واسطے قطع نزف الدم کے سودمند ہی

**مربی زنجبیل** - کہ فالج کو فائدہ کرے اور باہ کو تقویت دے مقشر زنجبیل کو مقشر کرکے آب خالص مین تین دن بھگوئین بعد اس کے شہد و پانی مین کہ نصفا نصف ہو جوش کرین یہان تک کہ پانی بالکل دفع ہو تار چہل زان کیا بے شہد مین جوش کرین اور قند سفید مصری ڈالین -

**مربی بچ** - کہ فالج ولقوہ وصرع کو نافع ہی اور مزید حفظ اور واسطے درد معدے وقولنج ریحی و صلابت طحال و تحلیل امعا کے مفید و مسہل صفرا اور بلغم ہی و بچ تر کی فربہ کرم ناخوردہ کو تین رات دن پانی مین بھگوئین یا ریت مین دفن کرکے اسپر پانی چھڑکین کئی دن تو نرم ہو جاوے بعد نرم ہونے کے جس طرح سے کہ مرسوم ہو شہد و پانی مین جوش کرین تو نیم پخت ہو بعد اس کے نکال کر شہد صاف اکیلا ڈال کر جوش کرین و بعد چالیس دن کے استعمال کرین -

**مربی سیر** - کہ فالج ولقوہ اور سب سرد بیماریون کو فائدہ کرے اور معدے سے رطوبت کم کرے اور طعام کو ہضم کرے لہسن بڑا لیکر دانے اس کے مقشر کرین اور تازے دودھ مین ایک رات دن بھگوئین بعد اس کے نکال کر شہد مین جوش کرین یہان تک کہ نرم ہو جاوے اور شیرینی لہسن مین آجاوے بعد اس کے قاقلہ خیر بوا زنجبیل دارچینی ہر ایک ایک درم قرنفل دار فلفل جوز بوا زعفران ہر ایک آدھا درم کوٹ کر چھان کر ڈالکر ملادین اور برابر ملجاوے اور ادویہ مذکور ان اوزان کی تین من لسن مین ڈالنا چاہیے -

**ماء الاصول** - کہ لقوے وصرع وسب امراض بلغمی اور سوداوی کو نفع کرتا ہی اور سنگ گردہ ومثانے کو نکالتا ہی اور سدہ جگر کا کھولتا ہی اور استسقا و اوجاع مفاصل کو نفع کرتا ہی پوست بیخ کرفس پوست بیخ رازیانہ ہر ایک بیس درم پوست بیخ کبر پانچ درم تخم کرفس انیسون تخم رازیانہ بیخ اذخر ہر ایک چار درم اسارون حب بلسان ہر ایک دو درم جنطیانا اسلیخہ ہر ایک اڑہائی درم عود بلسان بوزیدان خرارا اسپند ہر ایک تین درم مویز منقی بیس درم سب کو بیچ دو من پانی کے پکائین کہ ایک من رہ جاوے اور مل کر صاف کرین مقدار شربت تیس مثقال ساتھ دو مثقال روغن بیدانجیر و پانچ درم روغن بادام تلخ کے

**مطبوخ** - کہ اخلاط حاد دماغی وغیر دماغی کو نضج دے پوست بیخ کاسنی نیم کوفتہ بیس درم تخم کاسنی نیم کوفتہ پانچ درم تخم کشوث چھ درم عناب بیس عدد سپستان سولہ درم چار رطل پانی مین پکائین تو چوتھائی حصہ رہجاوے پس صاف کرکے تین دن پیئین دو درم سے بیس درم تک ساتھ سکنجبین کے کہ برف مین سرد کیا ہو

**مطبوخ** - کہ نسیان و فالج ولقوے کو فائدہ کرے اور استرخاے مفاصل کو نافع ہووے مویز منقی سات درم تخم خطمی مقشر تین درم فادانیا فرج قنطوریون

یا ریک انیسون اذخر صنبل قرنفل اسطوخودوس ہر ایک
ایک درم عود قاقلی آدھا درم ادویہ کو جوش کر کے
دو اوقیہ شکر ملا کر صاف کرین اور اگر وقت وسخنہ وین
مستعمل ہون ساتھ سکنجبین عنصلی اور درد مرب بے نسلی کے
کھلائین۔

**مطبوخ افتیمون** ۔ کہ مالیخولیا اور جمیع امراض
سوداوی وصفراوی سوختہ وبلغم وسوداکو نفع کرے
سنا مکی سات درم گل سرخ چار درم افتیمون کپڑے مین
رکھا ہوا پوست ہلیلہ زرد وہلیلہ سیاہ ہر ایک پانچ درم
بسفائج فستقی اصل السوس رازیانہ ہر ایک دو دو درم
اسطوخودوس پرسیاوشان شاہترہ گاوزبان بادرنجبویہ
بنفشہ نیلوفر ہر ایک تین درم مویز منقی سپستان ہر ایک
تیس دانے تین رطل پانی مین جوش کرین تو آدھا رہجاے
پس صاف کر کے گلقند آفتابی دس درم مغز خیار شنبر روغن
بادام سے چرب کیا ہوا ترنجبین ہر ایک پندرہ درم اُس مین
حل کر کے پئین اور یہ ایک مقدار شربت ہے واسطے مرد قوی المزاج
اور اوساط کے لیے دو مقدار شربت ہے۔

**مطبوخ خیار شنبر** کہ اخلاط محترقہ دماغی وبدنی
کو نکالے اور صفرا کو دفع کرے پوست ہلیلہ زرد تمر ہندی
ہر ایک پندرہ درم مویز دانہ نکالا گیا بیس درم عناب آلو
ہر ایک بیس عدد گل سرخ پانچ درم بنفشہ تین درم اور
اگر ضعف معدہ ہو بنفشہ نہ ڈالین بدلے اس کے تخم
نعناع ڈالین سب اجزا کو ڈیڑھ من پانی مین پکائین
یہان تک کہ آدھا من رہ جاے پس مل کر صاف کرین
اور بیس درم فلوس خیار شنبر بیچ مقدار سو درم کے اس مطبوخ

سے حل کر کے پلائین اور اگر روغن بادام شیرین دو مثقال
اضافہ کرین بہتر ہوا اور مقدار اوزان ادویہ مین موافق ہر شخص
کے مختار ہین۔

**مطبوخ اسطوخودوس** ۔ واسطے اخلاط
سوداوی ومحترقہ وجنون ووسواس ومالیخولیا وکدورت
فکر کے نافع اور واسطے صلابات وعرق النسا ومفاصل
کے اور صاف کرنے خون کے مفید ہے بسفائج مغز بادام
تر طم ہر ایک پانچ درم عناب دس دانہ سپستان
تیس دانے اسطوخودوس گل بابونہ قنطوریون دقیق
افتیمون ہر ایک تین درم سورنجان سفید شیرین دو درم
موافق رسم کے جوش کرین اور دین اور اگر ریاح غلیظ بھی
ہون یا ضعف مجاری بول مین ہو گلقند سات درم اضافہ
کرین اور گھٹانے اور بڑھانے اوزان مین موافق حاجت
کے مختار ہین۔

**مطبوخ بسفائج** ۔ واسطے صرع اور امراض سوداوی
کے بیعدیل ہے اور واسطے درد معدہ وریاح بواسیر کے
نافع بسفائج ہر روز قدر سہ مثقال سے پانچ مثقال تک
پانی مین بھگو کر جوش کرین اور صاف کرین اور فلوس خیار
شنبر سات مثقال وروغن بادام شیرین ایک مثقال داخل
کر کے بعد صاف کرنے کے دین اور اگر عوض خیار شنبر کے ترنجبین
یا شیرخشت کفایت کرے بہتر ہے۔

**مطبوخ** ۔ کہ طبع کو نرم وصاحب نزلہ کو فائدہ کرے
بنفشہ خشک پانچ درم اصل السوس محکوک بیس درم ایک
رطل پانی مین بھگو کر نرم آگ پر پکائین کہ آدھا رہجاے اور
ترنجبین بیس درم اُس مین حل کر کے صاف کرین اور یہ ایک مقدار شربت ہے

**مطبوخ افتیمون** ۔ کہ سودا محترقہ اخلاط الصفرا کو نکالے پوست ہلیلہ کابلی پوست ہلیلہ زرد ہلیلہ سیاہ ہر ایک دس۱۰ درم بسفائج افتیمون ہر ایک تین درم اسطوخودوس سات درم بیخ کرفس بیخ رازیانہ ہر ایک پانچ درم زبیب پندرہ۱۵ دانہ انگور تیس۳۰ دانہ سوائے افتیمون کے جملہ ادویہ پانی میں کہ بقدر مناسب ہو جوش کریں جب تیسرا حصہ رہے افتیمون ڈالیں اور جوش کرکے اُتار لیویں پھر صاف کرکے نصف رطل اس سے لیکر فانیذ وایارج ہر ایک ایک درم تربد سفید آدھا مثقال سقمونیا مشوی دو حبہ اضافہ کرکے پئیں۔

**مطبوخ افتیمون** ۔ کہ مالیخولیا کو جو سودائے محترقہ بلغم سے ہو نفع کرے۔ افتیمون پوست ہلیلہ کابلی اسطوخودوس مویز منقی ہر ایک دس۱۰ درم بسفائج پانچ درم تربد سفید چار درم سنا مکی سات درم بموجب رسم کے پکا کر صاف کرکے پئیں۔

**مطبوخ ہلیلہ زرد** ۔ امراض صفراوی دماغی و بدنی کو بسبب نکالنے صفرا کے دور کرے اور امراض دموی کو بھی نافع ہے اور واسطے بیماریوں آنکھ کے اور جرب کے مفید پوست ہلیلہ زرد دس درم تمر ہندی بیس درم آلو تیس عدد سپستان بنفشہ تخم کشوث تخم کاسنی ہر ایک ایک کف برگ عنب الثعلب ایک گڈی موافق رسم کے پکا کر صاف کریں بعد اُسکے فلوس خیار شنبر پچیس۲۵ درم شیرخشت بیس۲۰ درم اس میں ملا کر مکرر صاف کریں اور پئیں۔

**مطبوخ ہلیلہ دیگر** کہ موافق منفعت پہلے کے ہے اور امراض دموی میں اور جرب میں پہلے سے قوی زیادہ ہے پوست ہلیلہ زرد دس درم آلو بیس۲۰ عدد تمر ہندی تیس درم شاہترہ سات درم سپستان پچاس عدد موافق معمول کے پکائیں اور شیرخشت تیس درم اس میں حل کرکے صاف کریں اور پئیں۔

**مطبوخ** ۔ کہ صفرائے محترقہ کو خارج کرے دماغ اور بدن سے پوست ہلیلہ زرد چھ درم ہلیلہ سیاہ دس درم مویز منقی شاہترہ ہر ایک پانچ درم تربد سفید چار درم فلوس خیار شنبر سات درم موافق رسم کے پکا کر صاف کریں اور فلوس خیار شنبر حل کرکے مکرر صاف کرکے پئیں۔

**مطبوخ** ۔ کہ اسہال صفرا و بلغم کا کرے اور دماغ اور تمام بدن کو پاک کرے مویز منقی پندرہ درم آلو تیس عدد عناب دس دانہ شاہترہ پانچ درم انیسون مصطگی ہر ایک ایک مثقال تربد موصوف تین درم بموجب معمول کے پکا کر نیم رطل اُس سے لیویں۔ اور تمر ہندی بیس۲۰ درم گٹھلی و پوست وغیرہ سے پاک کرکے اُس میں حل کریں اور چھانیں اور تربد موصوف پسا ہوا ایک درم سرد کرکے پئیں۔

**مطبوخ شاہترہ** ۔ واسطے نکالنے مواد مختلفہ کے اور تنقیہ سر و بدن کے اخلاط محترقہ وغیر محترقہ سے اور دور کرنے جرب کے نافع ہے ہلیلہ سیاہ پوست ہلیلہ پوست ہلیلہ کابلی پوست ہلیلہ زرد آملہ منقی ہر ایک پانچ درم شاہترہ بنفشہ ہر ایک سات درم سنا مکی چار درم نیلوفر ماميران چینی ہر ایک ایک درم گاؤزبان افتیمون گل سرخ ہر ایک تین درم بادیان تخم کرفس تخم کاسنی بسفائج اسطوخودوس نعناع ہر ایک دو درم عناب و آلو ہر ایک بیس عدد کاسنی سبز ایک دستہ موافق معمول کے پکا کر صاف کریں اور ترنجبین صافی تیس درم فلوس خیار شنبر تمر ہندی ہر ایک پندرہ درم

اسمین حل کرکے مکرر صاف کرین اور پینے واسطے مرد قوی کے یہ ایک مقدار شربت ہی۔

**فائدہ** مطبوخ یعنی جوشاندہ قوی تر اور لطیف تر نقوع یعنی خیساندے سے ہی اور واسطے تنفیذ قوت دوا کے مجاری حقیقہ وبعیدہ مین نافع تر ہی اور استعمال اُس کا مزاج غیر حار مین اولے تر ہی اور احسن یہ ہی کہ اُس کے اجزا کو پہلے تین چار پہر تر کرین بعد اُس کے جوش کرین نرم آگ پر اور جو اجزا سخت ہون مانند جڑون وتخمون کے کوٹ کر بھگوئین اور پہلے اُن کو جوش دین جب نیم پخت ہون پھولون اور پتیون کو ڈالین تو پھول اور پتے کثرت طبخ سے محفوظ رہ کر قوت اُن کی تحلیل ہو جاوے اور افتیمون اگر مطبوخ مین ہو تو اُس کو کپڑے مین باندہ کر وقت اُتارنے دیگچے کے ڈالین اور دو تین جوش دیکر اُتار لین اور فلوس خیار شنبر و ترنجبین و شیرخشت بعد صاف کرنے مطبوخ کے داخل کرین اور جوش نہ کرین کہ جوش کرنے سے عمل اُن کا کم ہو جاتا ہی لیکن گلقند کو اگر جوش کرین عمل اُس کا قوی ہو تا ہی کذا قال الشیخ اور مقدار مطبوخ کا پینے مین زیادہ ایک رطل سے نہ چاہیئے کذا فی شفاء الاسلام۔

**ماء الجبن** آب پنیر کو کہتے ہین یعنی دودہ جب متجبن وبستہ ہو جاوے اور رطوبت اُس سے جدا ہو اُس رطوبت کو ماء الجبن وآب پنیر کہتے ہین وجُبن بہ تشدید نون وضم حرفین ماقبل افصح ہی اگرچہ بسکون بار موحدہ وتخفیف نون بھی لغت مین آیا ہی جاننا چاہیے کہ جوہر دودہ کا تین جزو سے مرکب ہی دہنیت وجبنیت و مائیت اور ہر ایک کے لیے مزاج علیحدہ ہی جیسا کہ قرشی نے شرح قانون مین تصریح کی ہی کہ دہنیت دودہ کی طرف تھوڑی گرمی کے میل رکھتی ہی اسوجہ سے کہ تولد اُس کا اجزاے لطیفہ ارضیہ اور اجزاے کثیرہ مائیہ اور اجزاے ہوائیہ سے ہی اور جبنیت اُس کی سرد و غلیظ ہی اسوجہ سے کہ پیدایش اُس کی اجزاے غلیظہ ارضیہ اور اجزاے کثیف قلیلہ مائیہ سے ہی لیکن مائیت اسکی گرم ہی بسبب اختلاط اجزاے ناریہ دودہ کے اسمین اور اُس پر عمل اُسکا دلیل ہی کہ وہ اخلاط غلیظہ کو لطیف کرتا ہی اور احشا کا تنقیہ کرتا ہی اور اعضا کو غسل وجلا دیتا ہی اور قروح کا تصفیہ اوساخ سے کرتا ہی اور بھی اسہال فضول محترقہ وعفنہ وغیرہ کا کرتا ہی شرباً وحقناً لیکن اس وجہ سے کہ اجزاے ناریہ اور مائیت کے ساتھ مین لذع وسوزش اُن کی ظاہر نہین ہوتی ہی بلکہ مائیت بسبب ملنے دہنیت کے لذع کو ساکن کرتی ہی اور اصلاح اخلاط محترقہ کی کرتی ہی اور نشانی ہونے دہنیت کی ماء الجبن مین محسوس ہونا دسومت کا ہی اور ہر چند دہنیت زیادہ ہو دسومت افزون ہوتی ہی بالجملہ گرمی ماء الجبن مین قریب باعتدال ہی لیکن رطوبت اُس مین بہت ہی لہذا مقصود بالذات اُس کے استعمال سے ترطیب ہی اگرچہ اور منافع بھی اُس مین ہین مگر وہ منافع بالعرض ہین جیسا بیان مین منافع کے مفصل معلوم ہوگا اور سب لوازم اُس کے اُس بحث مین درمیان چہ جرعہ کے ہم ذکر کرتے ہین

**جرعہ اول** بنانے مین ماء الجبن کے اور وہ تین طرح پر ہی ایک وہ کہ سکنجبین سے بنائین اس طرح سے کہ

دوودھ تازہ باسن سنگی یا سفالی یا مسی قلعی دار مین جوش
کرین پس اگر مثلاً دوودھ دو رطل ہو سکنجبین صادق الحموضت
تہائی رطل اُس پر گرائین اور اگر سکنجبین بہت ترش نہو
تھوڑا سرکہ انگوری یا آب غورہ یا آب لیمو اضافہ کرین
تو دوودھ جلد پھٹ جاے اور بعض متاخرین نے پندرہ
مثقال سکنجبین اور ایک مثقال سرکہ دو رطل دوودھ کے
لیے کافی جانا ہی اور شفاء الاسقام مین لکھا ہی کہ دوودھ
کو جوش کرین نرم آگ پر اور لکڑی سے ہلاتے
رہین تو جوش مار کر سر دیگ تک آئے بس اُتار کر
تین درم سرکہ تیز و تند یا آب لیمون ڈالین کہ پھٹ
جاے اور درمیان طبخ کے حرکت دینا دوودھ کو لازم
جانین تو محترق نہو جائے اور آلات واسطے تحریک کے
لکڑی تر انجیر کی ہی خصوصاً پوست دور کی ہوئی اور سر
اسکا کوٹا ہوا مانند مسواک کے تو نوعیت ملینت کہ
لکڑی مین انجیر کے ہی نکلکر ماء الجبن مین ملجاے اور اوپر
اسہال کے مدد دے اور اگر لکڑی انجیر کی میسر نہ آئے
خرما کی لکڑی سے تحریک کرین اور جس وقت غرض ماء الجبن
سے ترطیب بدن کی ہو اور تلیین طبیعت کی نہو عوض
لکڑی انجیر کے چوب بید واسطے تحریک کے اختیار
کرین اور بھی وقت طبخ کے سر دیگ کو ساتھ اسفنج مردہ یا
بھیگے کپڑے کے مسح کرتے رہین یا پونچھتے رہین تو احتراق
کو منع کرے بالجملہ جب دوودھ پھٹ جائے دیگ کو
اُتارین پس اگر مقصود یہ ہو کہ اجزاے دہنیہ ماء الجبن
مین زیادہ رہین جب قریب سرد ہونے کے
پہونچے یعنی ابھی گرمی تھوڑی اسمین باقی ہو صاف
کرین سفت کپڑے مین اور واجب ہی کہ دوودھ کپڑے
مین رکھ کر لٹکا دین تو پانی قطرہ قطرہ ہو کر ٹپک جاے
اور کچھ پنیر سے ساتھ پانی کے ملکر نہ آئے اور اگر مطلب
ہو کہ دہنیت ماء الجبن مین کم آئے دوودھ کو خوب
سرد ہونے دین تو اجزاے دہنیہ مین بھی جمود و بستگی
آجاے اور نزدیک تصفیہ کے ہمراہ آب کے کم نکلین لہذا
بعض طبیب اس امر پر ہین کہ دوودھ کو بعد پھٹنے کے
تمام رات رکھا رہنے دین اور اگر ہوا گرم ہو باسن
دوودھ کا پانی مین رکھین بہر حال جب پانی صاف
حاصل ہو جس طور سے کہ ہو اگر پانی مذکور ایک رطل
ہو نمک اندرانی ایک مثقال ملاکر پھر جوش کرین اور
جب تک کف نکلے کف کو نکالتے رہین پس بطریق
معلوم مین اکیلا یا ساتھ جس چیز کے کہ مناسب غرض
کے ہو اور بعض طبیب بدون ملانے نمک کے وہی
پانی صاف دیتے ہین اور یہ قسم ماء الجبن یعنے
سکنجبینی واسطے نکالنے اخلاط محترقہ کے اور واسطے
تبرید بدن کے اور تفتیح سدد کبد و طحال کے اور دفع
کرنے یرقان و قروح و جرب و شری و کلف کے و جلاے
تاریکی بصر کے اور جمیع امراض سوداوی کے مناسب
ہی اور پہلا وہ شخص جس نے کہا ہی کہ دوودھ کو بعد پارہ
ہونے کے تمام رات رکھکر صبح کو صاف کرے اور
اُس طور سے کہ گذرا ہی کام مین لائین امام رازی
نے تاخرین کہ اُس کے مصنفات سے ہی کہا ہی اور صاحب
شرح اسباب نے بھی شرح اسباب مین ایسا ہی نقل
کیا ہی دوسرے وہ کہ انفحہ سے بنائین اور انفحہ

بجاے معجمہ ہی اور بجاے مہملہ بھی آیا ہی فارسی مین اس
کو پنیر مایہ کہتے ہین اور طریق بنانے ماءالجبن کا پنیر مایہ
سے بطور صاحب کامل کے یون ہی کہ دودھ کو جوش
کرین اور اگر دو رطل ہو پنیر مایہ آدھا درم اس مین حل
کرین اور چاہیئے کہ پنیر مایہ کہنہ نہو اور بعد حل کرنے کے
دودھ کو حرکت دین اور آگ سے اُتار لیوین اور رہنے
دین کہ سرد ہو اُس کے کپڑے مین رکھکر لٹکا دین کہ تقاطر
کرے چینی کے باسن وغیرہ مین اور بدون دوبارہ
جوش کرنے کے اور نمک ملانے کے تشرب کرین اور
یہ ماءالجبن تبرید و ترطیب مین ابلغ ہی بسبب نملنے
اُس کے کے ساتھ نمک کے خصوصًا اگر ساتھ اشربہ موافق
کے دین ابتدا مین طبع کو نرم کرتا ہی اور بعد گذرنے بہت
دنون کے اور مالوف ہو جانے کے ساتھ بدن کے
بالکل غذا ہو جاتا ہی اور اسہال نہین کرتا ہی اور فربہی لاتا
ہی خصوصًا اُن لوگون کو کہ خون فاسد رکھتے ہین اور دلیل
فساد خون کی یہ ہی کہ باجود کثرت غذا کے بدن فربہ نہو اور
ثابت ابن قرہ نے کہا ہی کہ دو رطل دودھ لیکر انفحہ
تازہ جدی کا اُس مین حل کرین اور رہنے دین تو دودھ
بستہ ہو پس اس کو طولاً و عرضًا چھری سے کاٹ کر نمک
ابیض دو دانگ باریک پیسکر اُس پر چھڑکین تو پانی
اُس سے جدا ہو بعد اُس کے کپڑے مین رکھکر صاف
کرین اور پانی صاف اُس کا لیکر تین اوقیہ سکنجبین
ملائین پھر آگ پر رکھین تو قریب جوش مین
آنے کے پہونچے اور حرکت دیتے رہین بعد اُس کے
مکرر صاف کرین اور ساتھ جس چیز کے کہ مناسب

ہو دین کذا قال القلانسی اور امین الدولہ ابن تلمیذ
نے کہا ہی کہ ہر دن پانچ رطل دودھ تازہ لیکر گرم کرین
اور ایک درم انفحہ اس مین حل کرکے رہنے دین کہ
بستہ ہو بعد اُس کے کارد سے مخطط کرین اور طول و عرض
مین دو درم نمک اندرانی باریک کرکے اُس پر
چھڑکین جو پگھل جاے کپڑے مین لٹکا دین تو پانی
صاف نکل آوے پھر اُس پانی کو کتان یا زنبیل برگ
خرما مین رکھکر صاف کرین اور ڈیڑھ رطل اُس سے
لے کر ایک اوقیہ سکنجبین اُس مین ملاکر پکائین نرم آگ
پر اور کف نکالتے جائین تا اور بالکل مائیت سے
جدا ہو جاے بعد اُس کے صاف کرکے پئین بطریق
معلوم۔

**فائدہ** ۔ لور بضم لام و سکون واو و راے مہملہ
موقوف عبارت ہی اُس جسم سے کہ اجزاے دسمہ اور
اجزاے لطیفہ جبنیہ سے مرکب ہو اور جب ماءالجبن کو
جوش دیتے ہین اجزاے مذکورہ بہ سبب غلیان کے
ماءالجبن سے جدا ہوتے ہین اور طافی اور بلند ہوتے ہین
تیسرے وہ کہ مغز قرطم سے بنائین اس طرح سے کہ
دو اوقیہ مغز قرطم کو خوب کوٹین اور دو رطل
دودھ جوش کیے ہوے مین ڈالین اور انجیر کی لکڑی
سے یا اطراف شاخ خرما سے ہلاتے رہین تو
دودھ بالکل پھٹ جاے پس اُتار کر رہنے دین
کہ سرد ہو جاے بعد اُس کے سخت کپڑے مین رکھکر
ٹپکائین اور پانی کہ ٹپکے چینی کے باسن مین لین بعد
اُس کے صاف کرکے ساتھ دو درم نمک ہندی کے

جوش کرین اور کف نکالتے رہین اور ساتھ سفوف مناسبہ کے استعمال کرین اور جو ماء الجبن کہ نفخہ سے یا قرطم سے بنایا جاتا ہی حقنے مین کام آتا ہی اور جس جگہ کہ سکنجبین نہین دے سکتے ہین وہان دینا چاہیے اور اگر دفع کرنا فضول بلغمی و استسقا و سدد کا مقصود ہو ماء الجبن کو نفخہ نمکین سے یا مغز قرطم سے بنا کر ساتھ سکنجبین کے دین اور اس صورت مین اولے یہ ہی کہ قرطم بری ہو۔

**جرعہ دوسرا** - پینے مین ماء الجبن کے اور بیان مین وقت پینے کے اور بیان مین مقدار ماء الجبن کے ماء الجبن کو بہتر ہی کہ نیم گرم پیئین تین دفعہ کر کے اور درمیان ہر دفعہ کے ایک ساعت سے فاصلہ کم نہو اور بعض طبیب فاصلہ آدھی ساعت کا کافی جانتے ہین اور اگر دو ساعت کا فاصلہ دین احوط ہی اس لیے کہ درود شربت ثانی کا بعد خالی ہونے معدے کے شربت پہلے سے ہو اور طبیعت پر ثقیل نہو اور بعد ہر تشرب کے مشی معتدل لازم جانین اور مقدار مشی معتدل کی سو قدم مقرر کیا ہی اور بہترین اوقات واسطے استعمال ماء الجبن کے زمانہ معتدل ہی کہ اسمین گرمی و سردی بہت نہو اور ساتھ اُس کے وہ خوف کہ استعمال کرنے مسہلات دیگر سے ایام گرما مین ہوتے ہین اس مین نہین ہین اور مقدار شربت اُس کا موافق مزاج کے متفاوت ہی ادنی شربت اس کا مقدار ستر درم ہی اور شربت متوسط ایک رطل ہی اور اگر طبع قوی ہو دو تین رطل تک بھی اجازت ہی بلکہ زیادہ اس سے بھی موافق حال مریض کے اور حال مرض کے لہذا قلانسی نے دیسقوریدوس سے نقل کیا ہی کہ نو رطل تک بدفعات دے سکتے ہین امراض مزمنہ مین وقت گرمی شدید کے اور جس طرح سے کہ ہو اگر ماء الجبن کو ساتھ ادویہ مسہلہ کے ملا کر دین لازم ہی مقدار بہت نہ دین بسبب خوف افراط عمل کے اور بہر تقدیر مقدار قلیل سے شروع اور بتدریج زیادہ کرنا چاہیئے یہان تک کہ مقدار مقصود تک پہونچے۔

**جرعہ تیسرا** - پینے مین ماء الجبن کے ساتھ اور اشیا کے اور بہتر یہ ہی کہ تیس درم سے شروع کرین اور دس دس درم روز بڑھائین یہان تک کہ مقدار معین تک پہونچے جس وقت واسطے امراض سوداوی غیر حارہ کے مستعمل کرین چاہیئے کہ سکنجبین افتیمونی کے ساتھ دین یعنی بعد صاف کرنے کے مقدار دس مثقال یا پندرہ مثقال ماء الجبن کو ساتھ سکنجبین افتیمونی کے ملا کر دین اور اگر واسطے تقطیع شیر کے بھی سکنجبین افتیمونی ڈالین بہتر ہی اور بعد تین چار دن کے حبوب مسہلہ موافقہ سے تنقیہ لازم جانین اور اگر مناسب جانین سفوف سودا دو مثقال ہر دن ساتھ ماء الجبن کے دیتے رہین اس لیے کہ سفوف سودا استیصال مواد سودا مین اثر تمام رکھتا ہی اور نسخہ سفوف سودا کا کہ تحفۃ المومنین مین لکھا ہی یہ ہی کہ پوست ہلیلہ کابلی ہلیلہ سیاہ ہر ایک پانچ درم غاریقون تین درم بسفائج گل گاؤزبان افتیمون اسطوخودوس ہر ایک چار درم نمک نفطی لاجورد غسیلہ مغسول خربق سیاہ ہر ایک ایک درم

کوٹ کر چھان کر تیار کریں مقدار شربت دو مثقال ہے
اور قرابادین قلانسی میں ایسا لکھا ہے کہ ہلیلہ سیاہ دو درم
حجر ارمنی مغسول گاؤزبان فرنجمشک اسطوخودوس نمک
ہندی ہر ایک آدھا درم جملہ ایک مقدار شربت ہے
اگر افتیمون و تمر ہندی بالسویہ ماءالجبن میں بھگو کر پئیں
اسہال سودا میں بے عدیل ہے اور جس وقت واسطے
اخراج فضول محترقہ کے مستعمل ہو ساتھ اس سفوف کے
دیں ہلیلہ زرد تین درم کوٹ کر چھان کر ساتھ روغن
بادام کے چرب کرکے نمک ہندی دو دانگ سقمونیا
ایک دانگ جملہ ایک مقدار شربت ہے اور امراض صفراوی
میں سکنجبین بارد و معتدل ماءالجبن میں داخل کرنا
چاہیے اور واسطے تبرید مزاج و تلطیف حرارت کے
ساتھ شکر طبرزد و طباشیر کے دینا چاہیے اور واسطے
یرقان کے جو بسبب جگر کے ہو ہلیلہ تین درم سقمونیا
ایک قیراط نمک ہندی صبر ایک ایک دانگ کوٹ کر
چھان کر ساتھ ماءالجبن کے دیں اور واسطے یرقان
کے جو بسبب طحال کے ہو ہلیلہ سیاہ ایک مثقال افتیمون
ایک درم نمک ایک دانگ صبر ڈیڑھ دانگ کوٹ کر
چھان کر ماءالجبن میں ملا کر دیں اور واسطے قروح و
جرب کے ماءالجبن کو ساتھ پانی شاہترہ و پانی کشوث
و ہلیلہ زرد و صبر کے دیں اور واسطے اخراج فضول بلغمی
کے ساتھ ایارج فیقرا کے کہ چار دانگ ہو اور نمک کے کہ
دو دانگ ہو دیں اور جالینوس کہتا ہے کہ اگر دس درم
حب قرطم کوٹ کر چھان کر ماءالجبن میں ملائیں بہت اسہال
لاتا ہے اسی طرح پلانا نمک کا ماءالجبن میں بعد جوش کرنے کے
اسہال بہت کرتا ہے اور جو شخص کہ محتاج مسہل کا ہے
لیکن مسہل میسر نہیں ہوتا یا نہیں کھا سکتا ہے پس چاہیئے
کہ ماءالجبن کو ساتھ پانی دریا کے پیئے اور نافع ترین
اشیا مالیخولیا میں وہ ماءالجبن ہے کہ افتیمون و ہلیلہ ہندی کو
اس میں تر کیا ہو وہ شربت شاہترہ و روغن بادام اس
میں ملایا ہو اور حب لاجورد ساتھ ماءالجبن کے نہایت
بہتر ہے واسطے مالیخولیا و جمیع بیماریوں سوداوی جرب
وغیرہ کے۔

**جرعہ چوتھا** بیان میں غذا کے درمیان
تناول ماءالجبن کے جس وقت چار ساعت بلکہ پانچ
ساعت پینے ماءالجبن سے گذریں غذا کھائیں اور بہترین
غذا قلیہ شوربا شلغم پلاؤ وغیرہ ہیں اور چاولوں کو چاہیے
کہ پانی میں بھوسی گیہوں کی بھگو کر دھوئیں بعد اس کے
پکائیں تو سدہ و لزوجت پیدا نہ کرے اور جن لوگوں کو عادت
روٹی کھانے کی ہے وہ روٹی دیں کہ بھوسی وار آٹے
سے بلکہ جس کا میدہ نکال لیا ہو روٹی خمیری کو تنور میں
یا فرن پر پکایا ہو اس لیے کہ ایسی روٹی دینا درست
ہے مضائقہ نہیں ہے اور اس درویش نے بارہا آدمیوں
کو ایسی روٹی بتلائی ہے اور بے مضرت پایا اور
احسن وہ ہے کہ جس دن مسہل کا لینا ساتھ ماءالجبن
کے مقصود ہو ایک دن پہلے اس سے نخود آب
پر قناعت کریں اگر ممکن ہو ورنہ غذائے نرم
اور بھی تھوڑی سی دے سکتے ہیں اور زمانے
تشرب ماءالجبن میں لبنیات و مغلظات و منفخات
و حلویات و حموضات شدہ حموضہ سے پرہیز کرنا واجب

جانین اور جہان تک ممکن ہو جماع اور سب ریاضات متعبہ وعوارض نفسیہ سے باز رہین اور تفریح مین کوشش کرین اور مدد لینا یا قوتیات اور مفرحات مناسبہ سے لازم جانین۔

**جزعہ پانچوان** — بیان مین اس امر کے کہ دودھ کس جانور کا واسطے اس کام کے مناسب ہی اور البان لائقہ سے ہر ایک لبن ساتھ کس کس فائدے کے لائق زیادہ ہی اور بیان مین اس امر کے کہ جانور کیسا ہو اور کس طرح اوس کو چارہ دینا چاہیے اور بیان اوس چیز کا کہ ان سے متعلق ہی جاننا چاہیے کہ واسطے اغراض مقصودہ کے بہترین البان لبن المعز ہی یعنی دودھ بکری کا اس لیے کہ وہ دسنیت اور جبنیت اور مائیت مین معتدل ہی بخلاف دودھ گاے کے کہ دسنیت اوس مین زیادہ ہی اور بھیڑ کے دودھ مین جبنیت زیادہ اور اونٹنی اور گدھی کے دودھ مین مائیت غالب ہی اور واسطے امراض سوداویہ کے افراط کسی ایک کی ان مین سے مناسب نہین ہی اور اگر دودھ بکری کا میسر نہو موافق ضرورت کے گاے کے دودھ سے ماء الجبن بناسکتے ہین اور جسوقت واسطے سدہ دو استسقا کلف کے دین دودھ اونٹنی کا سب دودھون سے بہتر ہی بسبب زیادتی مائیت کے لیکن اگر استسقا ساتھ حرارت کے ہو ماء الجبن دودھ بکری کا بہتر ہی اور لازم ہی کہ بکری جوان وصحیح البدن معتدل اللحم سرخ رنگ کبود چشم ہو اور اوس کے جننے سے تیس ۳۰ یا چالیس ۴۰ دن گذرے ہون اور تین چار مہینے سے زیادہ تجاوز نہ کیا ہو اور اگر رنگ سرخ نہ ملے سیاہ رنگ لیوین ورنہ زرد رنگ اور اگر یہ بھی نہ ملے تو جو رنگ ملے اس واسطے کہ قید سرخ رنگ کی بطور اولویت کے ہی نہ بطور واجب ہونے کے بخلاف اور شرطون کے کہ وہ ضروری ہین اور فوت ہونا ان کا باعث وقوع فتور کا اغراض مطلوبہ مین ہی اور جب قصد شروع کرنے ماء الجبن کا ہو تین چار دن پہلے سے چارہ کھلانا بکری کا موافق طبیعت مریض کے برگ تازہ کشنیز یا کاہو یا کاسنی یا رازیانہ یا شاہترہ یا علف جو سے یا آٹے جو سے اور مانند اوس کے مقرر کرین اور گھاس مین تیز اور کڑوی نہ دین اور جو وغیرہ کے دینے مین احتیاط کرین کہ تخمہ نہ ہو جاے اور موجب فساد شیر کا ہووے لہذا احسن یہ ہی کہ بکری کو ہمیشہ بندھا رکھین اور کبھی کبھی چھوڑ دین کہ چلے پھرے اور خفتی سے باز رکھین۔

**جزعہ چھٹا** — بیچ اوصاف ماء الجبن کے جاننا چاہیے کہ ماء الجبن مجمع منافع کثیرہ کا ہی اور ادویہ مسہلہ کثیر ایسی منفعتین نہین رکھتی ہین ایک منفعت یہ ہی کہ قوت اوس کی با وجود نہونے تیزی کے عضو مقصود کو پہونچتی ہی بسبب رقت و لطافت قوام کے اس لیے کہ یہ دو وصف قائم مقام حدت و قوت دوا کے ہین بخلاف دیگر ادویہ کے کہ یہ وصف کسی ادویہ مین نہین ہین منفعت دوسری یہ کہ ماء الجبن جامع وسومت وحدت لطیفہ کا ہی بسبب وسومت کے اخلاط حادہ مین ملاست پیدا کرتا ہی اور بسبب حدت لطیفہ کے تقطیع مواد کرتا ہی خصوصا کہ

سکنجبین بھی مدد اس عمل کی کرے منفعت تیسری یہ کہ وہ باوجود اسہال اخلاط کے نضج دیتا ہے مواد کو اور فضلہ اُس کا کہ بدن مین رہجاتا ہے بدن کو تکلیف نہین دیتا ہے بلکہ بدن کی غذا ہوجاتا ہے اور یہ عمل سوا اس کے اور مین نہین ہے اور معلوم کرین کہ ماء الجبن مین مائیت دو دہنیت ہے سو مائیت مسہل وملطف ہے اور دہنیت منضج وملیّس پس جس وقت نضج وتملیس زیادہ مطلوب ہو ایسا بنانا چاہیے کہ دہنیت اُس مین بہت آئے جیسا پہلے جرعہ مین کہا گیا ہے منفعت چوتھی وہ کہ مواد غلیظ وکثیفہ کو بتدریج خارج کرتا ہے اور باوجود اس کے ترطیب کرتا ہے بدن کی اور نضج دیتا ہے مواد کو اور عمل کہ باوجود نکالنے مواد کے خشکی نہین پیدا کرتا ہے بلکہ ترطیب کرتا ہے اور بدن کی غذا ہوجاتا ہے خاصہ اسی کا ہے اسی سبب سے اطبا نے اُسکو لاعدیل لہ یعنی بے مانند کہا ہے بالجملہ ماء الجبن پہلے درجے مین گرم اور جالی اور بے لذع اور غسال اور مسہل مرقق ومرطب ومفتح ومدر ومسکن ومطفی ہے اور واسطے علل حارہ وسوداویہ والتہاب ومالیخولیا وجذام وداء الفیل واحتراقات وحرقۃ البول وضعف کلیہ وحصاۃ کلیہ ومثانہ وقروح مثانہ ویرقان وقروح تازہ وقدیم بدن وشری شقیقہ وظلمت بصر وانصباب مواد طرف چشم وپلک واستسقا کے نافع ہے اور واسطے حرارت کبد ونحافت ولاغری بدن کے مفید ہے اور واسطے جرب وحکہ وکلف وآثار کے طلا وشربًا فائدہ مند ہے اور جب واسطے قروح مثانے کے مستعمل ہو اُس مین نمک داخل نہ کرین۔

**ماء العسل** - شربت ہے فاصل وجالی کہ علل بارده مین مستعمل ہوتا ہے مانند فالج ولقوے واوجاع مفاصل کے اور مانند اُن کے اور مقوی معدہ ومشتہی ومدر بول وملین طبع ہے ومسکن درد سینہ وجگر اور استعمال اُس کا محرور کو اور جس کو کہ ورم احشا رکھتا ہو روا نہین ہے اور جو ماء العسل ساتھ ادویہ وزعفران کے ممزوج ہو منفعت مین ابلغ ہے اور اُس کا سوائے مبرودین وبلغمین کے اور اصحاب معدہ کثیر الرطوبت کے اور کوئی متحمل نہین ہوسکتا ہے اور ماء العسل ساذج مسمی بہ قرطاطن ہے عسل ایک جزو وصاف پانی دو جزو نرم آگ پر جوش کرکے کف نکالتے رہین جب دو ثلث رہ جاوے اُتار لیوین اور بعضے لوگ ایک جزو شہد مین چھ جزو پانی صاف ڈال کر جوش کرتے ہین جب آدھا رہتا ہے اتارتے ہین اور یہ ماء العسل قلیل الحرارت ہے اور امراض بلغمی مین کہ عوض پانی کے ماء العسل پر مقتصر کرتے ہین استعمال اُسی قسم ماء العسل کا لایق تر ہے اور اگر شکم نرم ہو جوش بہت دین تو بہت تلیین نہ کرے اور اگر چاہین ماء العسل قوی زیادہ ہو ادویہ مناسبہ مانند دارچینی وزنجبیل وخولنجان ومصطگی وزعفران وہیل وجوزبوا وبسباسہ کے کوٹ کر چھان کر بقدر حاجت کے اضافہ کرین۔

**ماء السکر** - شربت ہی لطیف کہ قائیم مقام ماء العسل کے ہی اور بیچ امزجہ گرم اور زمانہ گرم کے واسطے امراض باردہ کے دے سکتے ہین بخلاف ماء العسل کے کہ نہین دے سکتے فالج والا لقوے والا اگر بدلے پانی کے اوپر ماء السکر کے قناعت کرے بہتر ہی خصوصًا اگر فصل گرم ہو یا مزاج گرم اور بھی واسطے نرم کرنے سینہ کے وطبع کے خوب چیز ہی شکر سفید ایک رطل تین رطل پانی مین پکائین اور کف نکالین یہان تک کہ قوام موافق جلاب کے ہو جاے اور جس وقت اس کے استعمال سے تبرید منظور ہو یا واسطے امراض حارہ کے مستعمل ہو ایک رطل لعاب اسپغول بھی اضافہ کرکے قوام کرین اور ایسا ماء السکر صداع گرم کو مفید ہے اور تسکین عطش وتلیین طبع واطفاے حرارت کے لیے نافع ہی اور اگر لعاب اسپغول گلاب و بید مشک مین نکالا جاے انفع ہو اور دل اور معدے کو سود مند زیادہ ہو اور بحث حمیات مین ساتھ فوائد کثیرہ کے آئیگا۔

**فائدہ**۔ ماء الشعیر و ماء النقوع و ماء الخیار و ماء الہندبا حمیات مین آئینگے اور ماء اللحم امراض دل مین انشاء اللہ تعالے۔

## حرف النون

**نقوع** - بالفتح واحد نقوعات کا ہی اور وہ عبارت اس پانی سے ہی کہ ادویہ خشک اس مین بھگوئین اتنی دیر تک کہ پانی اُن مین در آئے اور قوت ادویہ کی پانی مین نکل آئے نگاہ رکھین بعد اُسکے آب صاف اُس سے لیوین مل کر پانی ملے ہوے موافق حاجت کے اور احسن یہ ہی کہ ادویہ کو گرم پانی مین تر کرین تو تشقیق اور ارخا اور اخراج قوت دوا مین مددگار زیادہ ہو اور بہتر یہ ہی کہ تین رات دن تر رکھین دن کو دھوپ مین اور رات کو نمدے مین لپیٹ کر گرم جگہ مین رکھین اور یہ اُس صورت مین ہی کہ اشیاء منقوعہ سخت ہون مانند جڑون وتخمون کے اور اگر اوراق نحیف اور فواکہ جرم ضعیف اور لاغر ہون ایک رات دن تر رکھنا کافی ہی اور گرم کرنے کی پانی کے حاجت نہین ہی اور استعمال نقوع کا مخصوص محرورین اور فصول حارہ کو ہی قوت اُس کی ہر چند نسبت مطبوخ کے ضعیف ہی لیکن مرغوب تر مطبوخ سے ہی اور بشاعت و کراہت مین مطبوخ سے کمتر ہی اور نقوع کو نقیع بھی کہتے ہین مقدار پانی کا نقوع مین اُس قدر چاہیے کہ دو تین انگل پانی دوا کے اوپر رہے۔

**نقوع ہلیلہ** - کہ صفرا کو نکالے اور صداع گرم کو نفع دے پوست ہلیلہ زرد دس درم آلوے سیاہ سپستان عناب ہر ایک تیس عدد تمر ہندی بیس درم بنفشہ تخم کاسنی ہر ایک تین درم مغز خیار شنبر گیارہ درم ترنجبین پندرہ درم شب کو پانی مین بھگوئین صباح صاف کرکے پیین۔

**نقیع فواکہ** - کہ صفرا کو دفع کرے اور امراض گرم دماغی کو فائدہ کرے اور تشنگی کو بجھاے آلو سیاہ آلو بخارا عناب سپستان ہر ایک تیس عدد تمر ہندی دس درم زرد آلو خشک دس عدد قند سفید گیارہ درم

ترنجبین بیس ۲۰ درم رات کو بھگو کر دن کو صبح کو صاف کر کے پیوین —

**نقوع صبر** — کہ صداع کو دماغی اور دوار جرب کو مفید آب کاسنی تر آٹھ مثقال صبر سقوطری چار دانگ اُس مین حل کر کے تین دن آفتاب مین اور رات کو گرم جگہ مین رکھین اور تیسرے دن مل کر صاف کرین اور پیوین —

**فائدہ** — صبر کو یعنی ایلوے کو تین دن آب کاسنی مین تر رکھنا واسطے اصلاح صبر کے مقرر کیا ہے ورنہ اُس کو پیکر ساتھ آب کاسنی تازہ کے کھانا کفایت کرتا ہے واسطے اسہال کے اور تر کرنے کی کچھ حاجت نہین ہے —

**نقوع صبر دیگر** — کہ صداع بلغمی و سوداوی کو نافع ہے اور معدے کو قوت دیوے اور بخار کو دماغ سے دفع کرے اور اخلاط کو اُتار لاوے افسنتین رومی دس درم اسارون پانچ درم قنطوریون دقیق مصطگی ہر ایک تین درم سب کو ڈیڑھ من پانی مین پکاوین جب تہائی رہجاوے مل کر صاف کرین اور چھ درم صبر سقوطری اُس مین ڈال کر تین دن نگاہ رکھین بعد تین دن کے دو اوقیہ سے چار اوقیہ تک یہ نقیع ساتھ ایک درم روغن بادام شیرین کے پیوین —

**نقوع صبر بہ نسخہ دیگر** — کہ صداع بلغمی کو دور کرے سعد سنبل افسنتین تفاح اذخر رازیانہ تخم کرفس نانخواہ زیرہ کرمانی ہر ایک ایک کف ڈیڑھ من پانی مین پکاوین تو آدھا من رہجاوے پس صاف کرین اور بیس ۲۰ درم ایلوا اُس مین حل کرین اور تین روز دھوپ مین رکھین بعد اُس کے ملکر چھاوین اور مقدار تیس درم کے ساتھ تین درم روغن بید انجیر کے پیوین

**نقوع حلو** — کہ گرمی و خشکی دماغ کی اور جمیع اعضا کی دور کرے اور جوش خون کو موقوف کرے خصوصاً بلاد و فصول حارہ مین **مشمش** عناب آلو ہر ایک پندرہ ۱۵ عدد گل نیلوفر تین عدد گل بنفشہ چار درم عدس مقشر کشنیز خشک ہر ایک تین درم تخم کاسنی کوب ایک مثقال اور اگر صفرا غالب ہو آلو کلان پانچ عدد اضافہ کرین اور جہان تلیین مطلوب ہو ترنجبین پندرہ درم اضافہ کرین —

**نقوع حامض** — تسکین بخار دماغ اور تصفیہ سوزش معدہ و جگر مین نفع تمام رکھتا ہے اور حمیات دموی و صفراوی کو سودمند ہے زرد آلو عناب ہر ایک پندرہ عدد آلو کلان سات عدد تمر ہندی دس درم گل نیلوفر تین درم گل بنفشہ پانچ درم اور اگر طبیعت مجیب ہو عوض تمر ہندی کے انار دانہ ملاوین اور جس وقت اجزا دونون نقوع کے کہ حلو و حامض ہین آپس مین ملاوین نقوع حلو و حامض نام ہوتا ہے —

**نقوع مسہل** — کہ بدن کو صفرا و مواد محترق سے پاک کرے اور صداع و دیگر امراض دماغی کو نفع کرے اور معدے اور جگر کو فائدہ کرے اجزا نقوع حامض کے مع اُن کے اوزان کے لیکر ان ادویہ کو اُن پر زیادہ کرین کہ یہ مجموعہ مسمی بہ نقوع مسہل ہے اور ادویہ کہ زیادہ کی جاتی ہین یہ ہین سنا مکی ہلیلہ زرد ہر ایک پانچ درم تخم کاسنی نیمکوب ایک مثقال مغز فلوس خیار شنبر

پندرہ درم شکر بیس درم پینیدہ شش بادام ہر ایک ڈیڑھ درم اور اگر عوض مغز تخم کدو کے تیس درم شربت بنفشہ ملائیں روا ہے اور اگر عوض فلوس خیار شنبر و شکر و پینیدہ کے بیس درم ترنجبین یا شیر خشت داخل کریں درست ہے اور اس وقت روغن بادام کی حاجت نہین ہے اور اگر چاہیں کہ اسہال زیادہ ہو پوست ہلیلہ زرد پوست ہلیلہ کابلی ہلیلہ سیاہ ہر ایک چار درم نیکوب کر کے نقوع مین زیادہ کریں۔

**نقوع کشنیز** ــ واسطے صداع و جمیع علل حارہ دماغی کو جو باشتراک معدے کے ہون نفع کرے اور حمیات گرم و امراض گرم معدہ و دل و جگر کو سودمند ہے اور اس درویش نے اس کو تالیف کیا ہے اور نافع پایا ہے نیا آنولہ دانے سے پاک کیا ہوا کشنیز خشک ہر ایک تین درم آب و گلاب مین ایک رات دن تر کر کے صبح کو آب صرف بدون ملنے کے لیکر شربت نیلوفر و بید مشک ہر ایک ایک درم زیادہ کر کے پیئیں اور اگر عوض شربت نیلوفر کے اوپر نبات کے قناعت کریں دو درم گل نیلوفر اس نقوع مین ملائیں اور جسوقت تلیین مقصود ہو شیر خشت و ترنجبین تنہا یا مجموع موافق حاجت کے داخل کریں بجائے شربت و نبات کے۔

**نطول** ــ کہ خواب لائے اور سرسام کو نافع ہے بنفشہ کاہو ہر ایک پانچ درم گل سرخ کو کنار نیلوفر پوست کدوے تر بابونہ ہر ایک دس درم کشنک جو پچاس درم جملا جزا کو پانچ من پانی مین پکائیں یہانتک کہ آدھا رہجائے اور سر کو اس کے بخار پر رکھیں اور سر پر بھی گرائیں اگر کوئی مانع نہو

**فائدہ** ــ نطول بفتح نون لفظ مشترک ہے کہ بمعنی انصباب و سکوب اور بمعنی انکباب اور بمعنی آبزن اور بمعنی تکمید رطب کے مستعمل ہوتا ہے اور محل کے قرینے سے معنی مقصودہ سمجھے جاتے ہین اور اس مختصر مین اشارہ اس کی طرف بھی کیا گیا تو واضح و ظاہر ہو جائے اور فرق سکوب و نطول مین جو بمعنی انصباب کسی چیز سائل کے اوپر عضو کے ہے یہ ہے کہ اگر تھوڑا تھوڑا اور تھوڑے فاصلے سے ہو سکوب کہتے ہین اور اگر فاصلہ بعید سے اور بدون تدریج کے ہو نطول کہتے ہین اور عام ہے کہ وہ چیز سائل جو شاندہ ادویہ کا ہو یا پانی گرم فقط ہو یا سرکہ یا کوئی روغن ہو یا دودھ یا کوئی روغن ہو روغنون سے۔

**نطول** ــ کہ صداع سرد کو نافع ہو بابونہ اکلیل الملک نمام مرزنجوش برنجاسف صعتر ورق الغار مساوی الوزن جوش کر کے انکباب کریں یعنی سر کو اس کے بخار پر رکھیں۔

**نطول** ــ کہ صداع ریحی کو نافع ہے بابونہ اکلیل الملک رازیانہ برگ کرنب تخم کرنب زیرہ کرمانی مرزنجوش صعتر شبت جوش کر کے سر اس کے بخار پر رکھیں۔

**نطول** ــ کہ صداع سوداوی کو فائدہ کرے بنفشہ اکلیل الملک بابونہ سوسن خشک ساذج ہندی قرنفل جوش کر کے انکباب کریں۔

**نطول** ــ کہ صداع گرم اور بیخوابی کو نافع ہو بنفشہ جو نیکوفتہ برگ بزرقطونا تخم خرفہ پوست خشخاش گل خشخاش بیخ لفاح تخم خطمی تخم کاہو برگ جرجیر

گل سرخ جوش کرکے سر اُسکے بخار پر رکھین -

**نطول** - کہ خواب لائے اور سرسام گرم و سہر کو فائدہ پہنچاوے بنفشہ گل سرخ تخم کاہو کوکنار بابونہ پانی مین پکاکر اوپر سر کے گرائین -

**نطول** - کہ صداع گرم صفراوی اور خمار کو نفع کرے گلاب تیس درم سرکہ شراب تین درم روغن گل ایک درم و نصف آس مین ملاکر سر پر گرائین -

**نطول** - کہ سر مین ترطیب کرے اور خواب لائے اور جنون کو کہ احتراق اخلاط سے عارض ہو نفع کرے بنفشہ نیلوفر بیخ خطمی برگ کاہو برگ بید پوست کدوے تر گل سرخ برگ خشخاش سفید کشک الشعیر ہر ایک ایک کف برگ عنب الثعلب برگ خبازی ہر ایک ایک گڈی سپستان دو کف جملہ اجزا کو پانی مین پکاکر صاف کرین اور روغن بابونہ نیم اوقیہ اُس پر ڈال کر سر پر نیم گرم نطول کرین صبح و شام -

**نطول** - کہ تشنج یبسی کو فائدہ کرے بنفشہ برگ کنجد نیلوفر برگ کاہو بابونہ کو ساتھ پانی شیرین کے پکاکر سر پر تنطیل کرین اور بٹھانا صاحب تشنج یبسی کو ایسے باسن مین کہ روغن نیم گرم سے پر ہو نفع بہت کرتا ہے -

**نطول** - کہ سبات کو نافع ہے بابونہ مرزنجوش سداب اکلیل الملک نعناع آس جملہ برابر پانی مین جوش و صاف کرکے اوپر سر کے گرائین -

**نطول** - کہ صداع سرد کو فائدہ کرے بنفشہ سوس اکلیل الملک بابونہ بادرنجبویہ سافج ہندی کشک جو قرنفل نیلوفر جملہ برابر پانی مین پکاکر صاف کرین اور سر پر نطول کرین -

**نطول** - کہ سدد و دوار کو جو بسبب مزاج سرد ساده کے ہو نفع کرے بابونہ برنجاسف شیح اکلیل الملک سداب تمام فوتنج جبلی حاشا جعدہ پانی مین پکاکر بعد صاف کرنے کے سر پر گرائین -

**نطول** - کہ استرخا و تشنج رطب کو نفع کرے شبت مرزنجوش برگ سنبھالو ورق الغار برنجاسف جملہ برابر لیکر دریاے شور کے پانی مین پکاکر صاف کرین اور عضو متشنج پر گرائین -

**نطول** - کہ سودا کو تحلیل کرے بابونہ اکلیل الملک برنجاسف شبت اصل السوس سب برابر پانی مین پکاکر صاف کرین اور سر پر نطول کرین -

**نطول** - کہ سکتے والے کو نافع ہے مرزنجوش شبت شیح برگ اترج صعتر اکلیل الملک بابونہ فوتنج بری سداب حاشا جملہ مساوی الوزن پانی مین جوش و صاف کرکے اوپر سر و فقرات صاحب سکتے کے تنطیل کرین -

**نطول** - کہ سبات سہری کو کہ اُسمین علامات صفرا کے غالب ہون اور علامات بلغم کے نفع کرے بنفشہ اصل السوس اکلیل الملک بابونہ کشک جو شبت پانی مین جوش کرکے سر کو اُسکے بخار پر رکھین اور سر پر بھی گرائین اور اگر علامات بلغم کے ظاہر زیادہ ہون ورق الغار و سداب و فوتنج و زوفا و صعتر و جند بیدستر بھی اجزاے مسطور مین زیادہ کرین -

**نطول** - کہ بخارات ردیہ جو طرف سر کے صعود کرکے صداع اور دیگر علل حارہ کو پیدا کرین دفع کرے روغن گل خام کہ تازہ ہو ساتھ پانی سرد و گلاب کے ملاکر سر پر گرائین لیکن اگر بخار کثیر المقدار ہو چاہیے کہ روغن بابونہ تھوڑا ملاکر نیم گرم تنطیل کرین تو

حلتیت جند بید ستر سکنجبین عسلی مین حل کرکے وجور کرین یعنی
حلق مین ٹپکائین۔

**وجور**۔ کہ ہچکی کو نفع کرتا ہے سونف انیسون زیرہ کرمانی پانی
مین جوش کرکے صاف کرین اور گلقند اُس مین حل کرکے
وجور بنائین۔

**وجور**۔ کہ واسطے صرع اطفال کے نافع ہے ستر جند بیدستر
زیرہ کرمانی مساوی الوزن کوٹ کر چھان کر مقدار تین جو
کے اس سے دودھ مین حل کرکے حلق مین لڑکے کے
ڈالین۔

**فائدہ**۔ وجور او بر وزن غفور کے واحد اور وجورات جمع اسکی
ہے اور وجور ان ادویہ کو کہتے ہین کہ منھ مین مریض کے ڈالین
جسوقت کہ مریض تناول دوا سے عاجز ہو۔

## حرف الیاء

**یاقوتی**۔ کہ اعضاے رئیسہ کو قوت دے اور وسواس
سوداوی کو دفع کرے اور نشاط لائے اور رنگ کو صاف
کرے اور ضعف دل و غشی کو فائدہ کرے یاقوت سرخ
بسد کہربا جدوار لاجورد گل ارمنی بادروج سنبل الطیب
ساذج ہندی بہمن سرخ ہر ایک دو مثقال یاقوت
زرد یاقوت کبود یاقوت سفید عقیق یمنی مروارید ناسفتہ
پوست بیرون پستہ بادرنجبویہ گل مختوم عنبر اشہب
زر محلول نقرہ محلول گل سرخ دارچینی درونج عقربی
بہمن سفید ہر ایک چار مثقال لعل فیروزہ یشب ابریشم
مقرض قرنفل نیلوفر صندلین کبابہ قاقلہ کبار جوزبوا ہر ایک
تین مثقال زمرد ایک مثقال و نصف تخم فرنجمشک
گاوزبان طباشیر سفید ہر ایک پانچ مثقال اسارون
آملہ قشر پوست ہلیلہ کابلی ہر ایک تیس مثقال عصارۂ
زرشک بینداڑہ درم مشک خالص ڈیڑھ مثقال کافور
ایک مثقال پانی سیب وبہی کا ہر ایک ایک من پانی
حماض ترنج کا آدھا من نبات ایک من و نصف پہلے
نبات کو گلاب و عرق مین پگھلاکر ساتھ پانی سیب و
بہی کے قوام کرین جب اُتار لیوین پانی حماض ترنج کا
اُس پر ڈالین اور ادویہ کوٹکر چھانین اور جواہر کو خوب
پیسکر ملائین اور بعد چھ مہینے کے استعمال کرین مقدار شربت
ایک مثقال ہے۔

**یاقوتی**۔ کہ نہایت قوی ہے واسطے شدت تفریح روحانی
کے کہتے ہین کہ واسطے مالیخولیا و امراض سوداوی کے
نفع تمام رکھتی ہے اور دل و جگر کو قوت دیتی ہے مروارید
ناسفتہ مرجان کہربا فرنجمشک ہر ایک ایک درم صندلین
طباشیر زرنباد بادرنجبویہ قرنفل ساذج عود قماری ابریشم
مقرض پوست ترنج ہر ایک دو درم گاوزبان درونج
عقربی لعل یاقوت عقیق یمنی ورق طلا ورق نقرہ عنبر اشہب
زعفران کافور ہر ایک ایک درم مشک نصف درم قند
سفید و عسل صافی ہر ایک پچاس درم معجون بنائین موافق
رسم کے۔

**یاقوتی معتدل**۔ کہ وسواس سوداوی و ضعف دل
و خفقان کو نافع ہے اور دل کو قوت دے اور نشاط لاے
مروارید ناسفتہ تخم بادرنجبویہ پوست بیرون پستہ پوست
ترنج صندلین گل سرخ ہر ایک تین درم بہمن
سرخ کبابہ ہر ایک ڈیڑھ درم کہربا یشب قرنفل

دارچینی ساذج ہندی ہر ایک ایک درم لعل عود خام ہر ایک ایک مثقال یاقوت زرد عنبر اشہب زر محلول نقرۂ محلول ہر ایک آدھا مثقال بہمن سفید کشنیز خشک گل ارمنی طباشیر ہر ایک دو درم زرنباد کافور قیصوری ہر ایک آدھا درم گاؤزبان آنولہ ہر ایک پانچ درم عصارۂ زرشک دس درم زعفران ڈیڑھ دانگ شربت بہی بیس مثقال شربت حماض آدھا من شربت سیب چالیس مثقال ادویہ کوٹ کر چھان کر جواہر کو حلایہ کر کے شربت ہاے مذکورہ مین ڈالکر قوام کرین مقدار شربت ایک مثقال ہے۔

## یاقوتی بہ نسخۂ شیخ بوعلی سینا کہ مالیخولیاے

سوداوی کو نہایت سودمند ہے اور بیچ تقویت اعضاے رئیسہ اور تنشیط کے اثر تمام رکھتی ہے یاقوت رمانی گاؤزبان تخم کاسنی مشک خالص کافور ہر ایک ایک درم مروارید ناسفتہ کہربا بسد ہر ایک ایک درم و نصف ابریشم مقرض سرطان بحری محرق ہر ایک ایک مثقال اور ایک دانگ برادہ طلا اکلیل الملک دو درم تخم فرنجمشک تخم بادروج اسطوخودوس ہر ایک تین درم بہمن سفید عود خام حجر ارمنی مغسول لاجورد مغسول مصطگی سلیخہ دارچینی زعفران ہال قاقلہ کبار قرنفل ماہ فرفیون خطائی ہر ایک ایک مثقال افتیمون اڑھائی درم ترنجبین سنبل ساذج ہندی ہر ایک دو درم درونج عقربی عنبر اشہب ہر ایک دو مثقال تخم خیار گل سرخ ہر ایک چار درم گلاب سو مثقال شربت حماض شربت سیب شربت انار شیرین ہر ایک تیس مثقال شہد صافی بقدر حاجت کے بطریق معہود معجون بنائین مقدار شربت ایک مثقال ہے اور بعد چالیس دن کے استعمال کرین۔

## یاقوتی

- کہ فرح لائے اور دماغ و دل کو قوت دے اور خفقان و غشی و کرب کو نفع کرے مروارید ناسفتہ چھ درم بسد چار درم یاقوت رمانی گل مختوم بادرنجبویہ بہمنین صندل سرخ ہر ایک دو درم ورق طلا عقیق یمنی یشب سبز ساذج ہندی زرنباد درونج رومی ہر ایک ایک مثقال لاجورد مغسول ایک مثقال و نصف لعل کہربا زرشک منقی نیلوفر کشنیز خشک تخم گل و پوست ترنج گاؤزبان ریوند چینی تخم کاسنی عود ہندی ابریشم محرق ہر ایک تین درم طباشیر سات درم صندل سفید گل سرخ ہر ایک پانچ درم کافور ریاحی عنبر اشہب ہر ایک دو مثقال مشک تبتی آدھا مثقال شیر آملہ پوست ہلیلہ کابلی آب انارین شربت سیب شربت بہی ہر ایک بیس درم ادویہ کو قتنی کوٹ کر اور ریشمی کپڑے مین چھان کر ساتھ شربتون و گلاب و آب انارین کے قوام کر کے معجون بنائین اور بعد چالیس دن کے کہ درمیان جو کے رکھا ہو استعمال کرین مقدار شربت ایک مثقال ہے۔

# باب دوسرا بیچ ادویۂ چشم کے

پہلے کئی ضابطے کہ بیان کرنا ان کا اس مقام مین ضروری ہے ہم ذکر کرتے ہین اور کیفیت حفاظت قوت چشم کی اس باب کے اخیر مین بیان کرین گے۔ جاننا چاہیے کہ

جس دوا کو آنکھ مین استعمال کرنا چاہین شرط یہ ہے کہ بعد تنقیہ بدن کے استعمال کرین اور جب تک حقیقت طبقات سبعہ و رطوبات ثلثہ و عصبۂ مجوفہ کی اور ان امراض کی کہ ان مین عارض ہوتے ہین بالاصالت یا بشرکت خوب نجانے جرأت و دلیری علاج مین نہ کرنا چاہیئے اس لیے کہ مقدمہ آنکھ کا بہت نازک ہے اور ادویۂ عینیہ کا تدبیر کرنا واجب ہے جب تک کہ ان کو مدبر نہ کرین مرکب مین داخل نہ کرین و بعض ادویہ مدبر کرنے کی صورتون مین پہلے احراق ہے پس غسل پس تصویل ہے اور وہ مانند اقلیمیا و صدف و حلزون و زاجات و بسد کے ہین اور طریق احراق کا مشہور ہے اور تدبیر بعض ادویہ کی فقط غسل ہے اور وہ مانند شادنج و توتیا و مارقشیشا و سنگ سر دہ و مرداریہ وغیرہ کے ہین اور طریق غسل کا یون ہے کہ دوا کو خوب کوٹین اور پانی شیرین اُس پہ ڈالین اور ہلائین جس قدر اوپر پانی کے آئے اُس کو ساتھ تھوڑے پانی کے لیکر اور باسن مین رکھین اور جس قدر کہ باقی ہے اُس مین اور پانی ڈال کر ہلائین بدستور پہلی مرتبہ کے پس باقی کو دوسرے باسن مین رکھین اور اُسی طرح مکرر کرتے رہین کہ ناعم ہمارلیث سے متمیز ہو پس یہ پانی کہ دوسرے باسن مین رکھا گیا ہے اور ساتھ اجزاے باقیۂ ناعم ہبا کے ملا ہوا ہے ایک مدت تک رہنے دین تو اجزاے مذکورہ باسن مین مترسب ہو جائین بعد اس کے پانی اُس کا اس طرح سے پھینکین کہ دوا کو حرکت نہو اور اجزاے ناعمہ راسبہ کو سکھا لیوین

اس طرح کہ غبار سے محفوظ رہین بعد اس کے استعمال کرین اور اسفیداج کو اس قدر دھوئین کہ ترشی اُس مین باقی نہ رہے اور توبال نحاس کو اور مس سوختہ یعنی روسختج کو پہلے دھوئین بعد اُس کے کوٹین اور چھلنی باریک مین چھانین پھر دھو کر صلایہ کرین اور تدبیر انزروت کی یون ہے کہ گدھی یا عورت کے دودھ مین آلودہ کرکے اوپر لکڑی درخت جھاؤ کے رکھکر تنور مین جو قریب سرد ہونے کے ہو رکھین تو انزروت خشک ہو جائے یا دودھ مین گھولکر دھوپ مین غبار سے چھپا کر رکھین جب سوکھ جائے پھر تر کرین اسی طور سے تین مرتبہ کرین اور سنبل الطیب کو پہلے مقراض سے کاٹین بعد اُس کے ہاون مین اس قدر کوٹین کہ کوٹنے کی شدت سے قریب جلنے کے پہونچے پس پارچہ بیز کرین کہ مانند غبار کے ہو جائے اور اُشنہ کو لکڑی سے علیحدہ کرکے کپڑے مین رکھکر ملین تو پوست سیاہ اُس سے جدا ہو جاوے اور سفید رہ جائے پس تھوڑا پانی اُس پر ٹپکائین اور کوٹین کہ مانند مغز یعنی گودے کے ہو جائے پس سایہ مین خشک کرکے خوب کوٹ کر چھان کر استعمال کرین خشک کرنا اُس کا سایے مین اس لیے ہے کہ دھوپ مین لطافت اُس کی جاتی رہتی ہے اور غبار سے بھی محفوظ رکھنا چاہیئے وقت کوٹنے اور سکھانے کے کہ مارنا غبار کا ادویہ مین آنکھ کی اثر دوا کا کم کرتا ہے اور زنجار کو دھو کر تھوڑا اُس سے

ساتھ بہت سفیدہ کے ملائین اور اشق و سکبینج اور ان کے مثل کو توڑ کر گرم پانی مین بھگوئین تو نرم ہوجائین بعد اُس کے ہاون وغیرہ مین ملین تو بالکل حل ہوجائین پس اور ادویہ کے ساتھ ترکیب دین اور صمغ عربی و کتیرا پہلے توڑ کر پانی مین تر کرین تو نرم ہوجائین پس صاف کپڑے مین رکھکر نچوڑین تو صاف اُس کا نکل آئے لیکر استعمال کرین اور افیون کو توڑ کر اور ٹکڑے تانبے کے رکھکر اوکھ گرم پر رکھین تو ٹکڑا تانبے کا گرم ہوجاے پھر جلد اُٹھا لیوین تو افیون جلنے نہ پائے اور قوت اُس کی جاتی نہ رہے بعد اُس کے پانی مین بھگوئین اور ہاون مین ملین کر حل ہوجائے اور کام مین لائین اور مشک کو بالون اور پوست سے صاف کرکے کوٹین اور چھانین اور مقدار معتدل استعمال کرین اور جاننا چاہیے کہ مشک مین ایسی قوت ہے کہ دوا کی کیفیت و قوت کو قعر بدن مین پہونچاتا ہے اور طبقات مین نافذ کرتا ہے اب معلوم کرنا چاہیے کہ جب واسطے نزول الماء وغیرہ کے دوا کو استعمال کرین چاہیے کہ مریض پیٹھ تکیہ پر رکھکر دوا لگائے اور جب واسطے بیماریون پلک کے دوا مستعمل ہو بعد استعمال دوا کے پلک کو بند کرکے سو رہین اور جب واسطے دمعے یعنی سیلان آب چشم کے دوا مستعمل ہو پلک کو بند نہ کرین اور کھڑے ہوکر لگائین اور گرم مزاج والا سرمہ حار رات کو یا وقت صبح کے لگائے اور اگر سرمہ حار اور مریض کا مزاج سرد ہو آخر دن مین لگائے اور اگر دونون بارد المزاج ہون وسط روز مین استعمال کرے اور بہترین اوقات واسطے بنانے شیافون کے شروع زمانہ ربیع کا ہے اور واسطے بنانے ذرورات کے آخر ربیع اور اول خریف ہے۔

## حرف الالف

**اکسیرین مرکب** معروف ہے اور دوا یہ مین آنکھ کی کہ گوشت جما دے اور قرحۂ چشم و مور سرج کو نافع ہے اور کہتے ہین کہ معنی اُس کے اصل کار ہین اس لیئے کہ نزدیک اہل کیمیا کے اصل کار کو اکسیر کہتے ہین اور بعضے کہتے ہین کہ معنی اُس کے شافی و نافع و لفاذہ بلاغ و شفا ہین سفیدۂ ارزیز آٹھ درم اقلیما نقرہ صمغ عربی ہر ایک چار درم تانبا جلایا ہوا نشاستہ افیون ہر ایک دو درم کوٹ کر چھان کر استعمال کرین اور قاعدۂ کلی یہ ہے کہ دوائین آنکھ کی اس قدر باریک پیسین کہ مانند غبار کے ہوجائین۔

**اکسیرین دیگر**۔ کہ یہی منفعت اُس مین ہے شادنج مغسول تین درم نشاستہ اقلیمیا ے نقرہ افیون سرمہ اصفہانی ہر ایک ایک درم صمغ عربی ارزروت ہر ایک دو درم سفیدۂ ارزیز آٹھ درم صلایہ کرکے استعمال کرین۔

**اغبرلولو**۔ کہ جرب و سبل و شرناق و ضعف باصرہ کو فائدہ کرے توتیا کرمانی مغسول شیح محرق مغسول ہر ایک دس درم مروارید نا سفتہ چھ درم نبات پانچ درم صلایہ کرین۔

## حرف الباء

**برابوما** - دوا ہے کہ رمد کو ایک دن میں اچھا کرتی ہے لہذا یہ نام رکھا گیا اور جو اس دوا کے اکثر شیاف بنا رکھتے ہیں اس وجہ سے شیاف برابوما مشہور ہے واسطے تسکین ضربان چشم کے اور منع مادہ کے اثر تمام رکھتی ہے شیاف مامیثا انزروت مربے ہر ایک آٹھ درم کتیرا ایک درم زعفران دو درم افیون نصف درم صلایہ کرکے آب باران میں شیاف بنائیں اور وقت حاجت کے انڈے کی سفیدی میں حل کرکے استعمال کریں۔

**باسلیقون کبیر** - کہ تاریکی چشم و ابتدائے نزول الماء و دمعہ و جرب و سبل و ظفرہ و شترناق کو نافع ہے اور معنی باسلیقون کے کحل روشنائی ہیں اور کہتے ہیں کہ معنی اُس کے جالب السعادت ہیں اور کہتے ہیں کہ یہ نام اُس بادشاہ کا ہے کہ یہ دوا واسطے اُس کے بنائی گئی تھی پس اسی کے نام سے مشہور ہوئی اور بقراط اُس کا مولف ہے اور سب نسخوں میں معتدل اثر یہ نسخہ ہے کف دریا اقلیمیائے نقرہ ہر ایک دس درم نمک اندرانی ساذج ہندی سفیدہ ارزیز فلفل دار فلفل سنبل الطیب سرمۂ اصفہانی ہر ایک دو درم نمک ہندی قرنفل دوالہ ہر ایک ایک درم صبر سقوطری عصارہ مامیثا تانبا جلا ہوا ہر ایک پانچ درم مامیران چینی مرکی نوشادر زرد چوبہ ہر ایک تین درم زرد ٹھر چار درم صلایہ کرکے مانند غبار کے پیسیں اور لگائیں۔

**نوعدیگیر** - کہ واسطے غشاوہ و موٹائی پلک کے اور بیاض مزمن کے نافع ہے اور واسطے سبل و جرب و دمعہ کے بھی مفید ہے اقلیمیائے نقرہ زبد البحر ہر ایک پانچ مثقال تانبا جلا ہوا سات مثقال سفیدہ ارزیز جعدہ نمک ترکی فلفل سیاہ نوشادر دار فلفل ہر ایک ایک مثقال قرنفل اشنہ ہر ایک نصف درم کافور ربع مثقال ساذج ہندی جندبیدستر سنبل الطیب سرمۂ اصفہانی ہر ایک ایک درم۔

**باسلیقون صغیر** - کہ منافع اُس کے قریب منافع کبیر کے ہیں اقلیمیائے نقرہ پانچ درم تانبا جلا ہوا اڑھائی درم سفیدۂ ارزیز نمک اندرانی نوشادر جعدہ فلفل دار فلفل ہر ایک نصف درم کوٹ کر ریشمی کپڑے میں چھان کر مانند غبار کے تیار کریں۔

**برود** - جو دوا ساتھ پانی مخصوص کے پیسکر مانند ذرور کے استعمال کریں اُس کو برود کہتے ہیں اور جو ابتدا میں یہ دوا کافور و دیگر مبردات سے بنائی گئی ہے اس کا نام برود رکھا گیا بعد اس کے بہ رعایت چھڑکرا اوپر ادویۂ گرم و غیر مرطب کے اطلاق کیا گیا چنانچہ کتب سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس لفظ کو بدون قید کے اطلاق کرتے ہیں اور جس نے پہلے اُس کو تالیف کیا سلیپانوس حکیم ہے اور فرق درمیان برود و کحل و ذرور کے یہ ہے کہ اجزا برود کے ساتھ اور چیزوں کے کہ بہنے والی ہوں ملا کر استعمال کرتے ہیں بخلاف کحل و ذرور کے کہ دوائیں اُن کی اکثر کوٹ کر اور ریشمی کپڑے میں چھان کر بدون ملانے شئے سائل کے استعمال

کرتے ہین اور ذرور فقط آنکھ سے مخصوص نہین بلکہ زخمون مین بھی مستعمل ہوتا ہی لہذا ذرور کو باب مراہم مین بھی بیان کیا جاتا ہی اور طریق استعمال ذرور کا یہ ہی کہ کوٹ کر ریشمی کپڑے مین چھان کر چھڑکتے ہین اور کحل وہ ہی کہ سلائی سے آنکھ مین لگائین تو بقدار تحلیل دوا سے آنکھ مین مستعمل ہو اور شیاف وہ ہی کہ ادویہ مایعات مین گھولکر لانبی گولیان بنائین اور وقت حاجت کے مایعات مناسبہ مین حل کر کے آنکھ مین انگلی سے لگائین اور شیاف سوائے آنکھ کے اور عضو مین بھی مستعمل ہی کما لایخفی۔

**برود حصرم** ۔ کہ جرب و بیاض و دمعہ و سلاق و سبل و ظفرہ کو نافع ہی توتیائے کرمانی مغسول وزن ۱۰ درم زنجبیل ہلیلۂ زرد زرد چوبہ ہر ایک پانچ درم دار فلفل مامیران چینی ہر ایک تین درم نمک ہندی ایک درم کوٹکر ریشمی کپڑے مین چھانکر بیس دن آب غورہ مین پرورده کرین بعد اس کے سایہ مین خشک کرین اور پھر کوٹکر ریشمی کپڑے مین چھانکر آنکھ مین چھڑکین۔

**برود بنفشہ** ۔ کہ جرب چشم کو نافع ہی گل بنفشہ کشنیز خشک بریان صمغ عربی کتیرا ہر ایک ایک درم نشاستہ تین درم کوٹ کر چھان کر پانچ دفعہ سرکے مین پرورده کر کے خشک کرین پھر پیس کر ریشمی کپڑے مین چھان کر استعمال کرین۔

**برود دمعہ** ۔ استخوان ہلیلۂ کابلی سوختہ تین درم مازو نمک اندرانی ہر ایک ڈیڑھ درم کوٹکر ریشمی کپڑے مین چھان کر استعمال کرین کہ سیلان اشک اور ترے ہنے آنکھ کو فائدہ مند ہی۔

**برود پارسی** ۔ قوت باصرہ زیادہ کرے اور آنکھ کو محافظت کرے توتیا مارقیشیا اقلیمیا سے نقرہ ہر ایک پانچ درم سنبل الطیب ساذج زعفران ہر ایک ایک درم مروارید ناسفتہ دو درم کافور دو دانگ مشک ایک دانگ کوٹکر ریشمی کپڑے مین چھانکر استعمال کرین۔

**برود احمر** ۔ کہ آنکھ کو ٹھنڈا اور سوزش اُس کی موقوف کرے شادنج عدسی مغسول وزن ۱۰ درم مس جلا ہوا پانچ درم مروارید ناسفتہ ایک مثقال دو دانگ نبات ایک درم کوٹ کر ریشمی کپڑے مین چھان کر استعمال کرین۔

**برود کافوری** ۔ حمرت و حرارت آنکھ کو مفید ہی توتیا آب غورہ انگور مین پرورده کر کے پانچ درم کافور ایک قیراط کوٹکر ریشمی کپڑے مین چھانکر استعمال کرین۔

**برود رمانی** ۔ کہ اس کا نام برود نقاشین ہی واسطے تقویت آنکھ اور ازالۂ ضعف بصارت کے مجرب ہی انار ترش و شیرین لیکر بیج اور گودا اُس کا نکال کر کوٹین اور نچوڑین اور صاف پانی اُس کا لیکر ایک من اس پانی مین ایک سو درم شہد صاف ملا کر بیچ دیگ پتھر کے گرم آگ پر پکائین اور کف دور کرتے رہین یہان تک کہ قوام ہو جائے بعد اُس کے چاندی یا شیشے کے باسن مین رکھین اور تھوڑا آنکھ مین لگائین فقط یا گلاب مین ملاکر۔

**برود** ۔ کہ نہایت مقوی بصر و حافظ صحت چشم ہی اور

قاطع دمعہ و قاطع بیاض و سبل و جرب مزمن و محلل ورم
ہی اور جالینوس نے اس کو تالیف کیا نام اُس کا جلاء کحل الرائین
و برود النقاشین ہی تو تیار کرنا۔ ساذج ہندی مس سوختہ
ہر ایک ایک جزو صبر فلفل دار فلفل شادنج عدسی مغسول
یا مغناطیس سوختہ مغسول ہر ایک نصف جزو مامیثا مازو
چشمیزج انزروت زبد البحر ہر ایک ربع جزو باریک کر کے
آب انارین مین پانچ مرتبہ پرورده کر کے ہر مرتبہ دھوپ
مین رکھین۔

**برود**۔ کہ جلا کرتا ہی اور مقوی ہی نشاستہ چار درم صمغ
عربی دو درم سرمۂ سرخ سفیدۂ ارزیز ہر ایک ایک درم مانند
غبار کے پیسین۔

**بنفسجی**۔ کہ جس وقت جرب آنکھ مین ہیجان کرے
اور ادویہ حارہ سے نفرت ہو اس کو استعمال کرین تو
گرمی موقوف ہو جائے گل بنفشہ کشنیز سوختہ صمغ عربی
کتیرا ہر ایک ایک درم نشاستہ تین درم کوٹ کر چھان کر
سرکے مین پانچ مرتبہ پرورده کر کے ریشمی کپڑے مین
چھان کر نگاہ رکھین۔

**نوع دیگر**۔ کہ تاریکی کو آنکھ کی اور دمعہ و جرب و حکہ کو
نافع ہی اور اس نسخے مین اگرچہ بنفشہ داخل نہین ہی
لیکن جو رنگ اُس کا مشابہ رنگ بنفشہ کے ہی اس
نام سے مسمی ہی شادنج مغسول دو درم مس سوختہ
دار فلفل سنبل الطیب ہر ایک آدھا درم ساذج
ہندی دو دانگ قاقلہ مشک دم الاخوین ہر ایک
ایک دانگ کافور نصف دانگ مانند غبار کے تیار
کرین۔

## حرف الحاء

**حزم**۔ بجائے مہملہ و زاے معجمہ وہ دوا ہے
مرکب ہی کہ آنکھ مین استعمال کرتے ہین اور واسطے قلع
بیاض کے مجرب ہی اور اصل اس مین پوست بیضہ مدبر
ہی کہ باریک پیسین پس اگر ساتھ اکیلی شکر کے ملائین حزم
صغیر کہتے ہین اور اگر ادویہ دیگر ملائین حزم کبیر اور اگر وقت
استعمال کے عسل بھی اضافہ کرین حزم معسل کہتے ہین اور
اُن کو بیاض غلیظ مین اور ابدان قوی مین استعمال کرتے
ہین اور طریق تدبیر قشور بیضہ کا یون ہی کہ چھلکے کو انڈے
کے شیرین پانی مین تر کر کے دھوپ مین غبار سے چھپا کر
رکھین جب پانی سڑ جائے پانی بدل دین اور آہستہ
دھوئین اور پوست باریک کہ چھلکے کے اندر سے جدا ہو
دور کرین اور تازہ پانی گرا کر ایسے باسن مین کہ منھ
اُس کا بند کیا ہو دھوپ مین رکھین تو غبار نہ پہونچے
اور پانی سڑ جائے بعد اُس کے اسی طرح پھر تر کرین اور
دھوئین اور پانی بدل ڈالین یہان تک کہ پانی نہ سڑے
اور پوست چھلکے سے جدا نہ ہو پس چھلکے کو سکھا کر کام
مین لائین۔

**حزم کبیر مجرب**۔ کہ بیاض قوی کو قلع کرے قشور
بیضۂ مدبر مروارید عقد نہ کئے ہمنہ خاکستر صدف زبد البحر شیح
بعر الضب و ہیچ اقلیمیاے نقرہ اقلیمیاے طلا شادنج
مغسول بسد رماد جناح نسر ہر ایک ایک جزو حجر المس
ربع جزو شیرزق نصف جزو کوٹ کر ریشمی کپڑے مین
چھان کر سلائی سے آنکھ مین لگائین یا چھڑک کر پٹی

باندھین -

**حرز معسل** - کہ حرز کبیر سے قوی ہی بعد النصب قشور
مربر بیضہ لعام صدف محرق شیخ سرگین خطاف بید (بیضہ مرغ ۱۲ — ابابیل ۱۲)
بورہ ارمنی سب سات دوائین ہین برابر لیکر پیسین اور
زہرہ کرگس وکلنگ مین ترکرین بعد اُس کے خشک کرین اور
مانند غبار کے پیسکر نگاہ رکھین اور وقت حاجت کے شہد
رقیق مین گھولکر لگائین -

**حب عشا** - یعنی شبکوری تربد موصوف ایک درم
غاریقون پوست ہلیلہ کابلی ہرایک آدھا درم صبر چار دانگ
گل سُرخ دو دانگ مقل ایک دانگ سقمونیا سے مشوی تھا
دانگ پانی مین گولیان بنائین اور دیا ایک خوراک ہی اور
حبوب کہ آنکھ کو مفید ہین مانند حب ذہب و بنفشہ و مانند
اُن کے جو سر کو بھی مفید تھین تحت امراض سر مین مذکور
ہوئین چاہیے کہ وہان دیکھ لین اور اوزان اس حب
کے موافق ایک خوراک کے لکھے گیے اس لیے کہ حق حبوب
مین خصوصاً جو مسہل ہون لایق یہ ہی کہ صبح کو بنائین اور
رات کو کھائین تو خشک اور سخت نہو جائین اور شدت سے
نرم بھی نہ رہین -

## حرف الدال

**دوا** - کہ درد چشم کو ایک لحظے مین ساکن کرے لودھ
پٹھانی مایدہ گندم روغن گاؤ ہر ایک چار درم اجزا کو خمیر کر کے
چار غلولہ بنائین اور ٹھیکری مٹی کی اوپر ملائم آگ کے رکھکر ایک
غلولہ اُس پر رکھیں جب گرم ہووے نرم کر کے اوپر آنکھ کے
رکھین اُس وقت تک کہ سرد ہو جائے پس غلولہ دوسرا کہ
گرم ہوا ہو اُس کو آنکھ پر رکھین اسی طرح کرتے رہین تو درد
جاتا رہے -

**دیگر** - زردچوب دیودار دارہلد کوٹ کر چھان کر ساتھ دودھ
عورت کے یا دودھ بکری کے جوش کرین اور کف اُس کا
آنکھ مین لگائین اور یہ دونون دوائین واسطے رمد دموی
وصفراوی کے موضوع ہین اور رمد بلغمی وسوداوی و ریحی کو
بھی نافع ہین اور واجب ہی کہ رمد دموی مین پہلے فصد یا
حجامت سے خون نکالین اور ساتھ جوشاندے ہلیلہ یا فلوس
خیار شنبر و کشمش کے طبع کو ملائم کرین اور رمد صفراوی
مین تلیین کافی ہی اور بعد تنقیہ کے کشنیز خشک ایک
درم برابر اُس کے نبات کوٹ کر چھان کر وقت خواب کے
کھلائین کہ رمد کو جو حرارت سے ہو دفع کرتی ہی اور بخار کو
روکتی ہی -

**دوا** - کہ درد چشم کو جو ساتھ خشکی و خارش اور سرخی کے
ہو اور پانی آنکھ سے جاری ہو اور درد سر ہو اور جو دوا اوپر
آنکھ کے لگاتے ہون جلد خشک ہو جاتی ہو فائدہ کرے
صندل برگ نیم بیخ سوسن دیودار نمک سنگ پیسکر ساتھ
پانی گرم کے گرد آنکھ کے طلا کرین -

**دوا** - کہ سب اصناف رمد کو نافع ہی لودھ چھ درم پوست ہلیلہ
تین درم پانی مین گھسین اور روئی دھنکی ہوئی اُسمین ڈبوکر اوپر پشت
آنکھ کے رکھین اور باندھین -

**دوا** - کہ سب اقسام رمد کو مفید ہی لیمو کا پانی چوڑے لوہے
مین رکھ کر لوہے کے ٹکڑے سے پیسین اور لحظہ لحظہ پانی لیمو کا
ڈالتے رہین تو غلیظ ہو جائے پس اس کو پلک پر رکھین
اور دو تین مرتبہ تکرار کرین اور اگر پکے آم کو لوہے کے

باسن مین خوب کوٹین اور اُس کو آنکھ پر باندھین یہی عمل کرے مجرب ہی۔

**نوع دیگر۔** پوست نیم برگ بانسہ گیرو کرائتہ زنجبیل گلو صندل سُرخ ترپھلا موتھہ زرد چوبہ اندرجو ہر ایک پندرہ درم نیم کوفتہ کرکے پانچ درم اِس مجموعہ سے لیکر چار سیر پانی مین جوش کرین جب آدھا سیر رہے صاف کرکے پلائین اور اکیس دن مداومت کرین انواع درد چشم کو دفع کرے۔

**دوا۔** کہ رمد بلغمی کو نافع ہی برگ نیم نمک سنگ زنجبیل پانی مین پیس کر آنکھ مین لگائین۔

**دوا۔** کہ قرحہ چشم کو نافع ہی جوشاندہ ترپھلا کا ساتھ نبات کے پلائین اور السی اور میتھی پانی مین ترکرکے لعاب اُس کا آنکھ مین ٹپکائین اور فصد اور نکالنا خون کا جس طرح سے کہ ممکن ہو سب تدبیرون سے مقدم جانین اور جب شفا ہونے لگے زردی انڈے مرغ کی اور زعفران پیسکر طلا کرین کہ بالکل شفا حاصل ہو۔

**دوا۔** کہ بیاض چشم کو نافع ہی اگر جدید ہی پہلے تنقیہ کرین بعدہ سر کو پانی گرم کرکے بخار پر رکھین یا حمام کرین بعد اُسکے کسی شخص سے کہین کہ زنجبیل کھا کر اپنے زبان سے آنکھ کو چاٹے اور اگر بیاض کہنہ و سطبر آنکھ کو چھپالے پنبہ دانہ کو کوٹ کر مغز اُس کا لیکر روغن نکالین ایک درم یہ روغن اور دو درم دودھ ناگ کف دریا کوٹ کر ملا کر آنکھ مین لگائین اور مداومت کرین مجرب ہی۔

**دوا۔** کہ گل چشم کو کہ ہندی مین پھلی کہتے ہین نافع ہی ناخن تیل تو تیائے سبز زعفران ساتھ دودھ اُس عورت کے کہ لڑکا جنی ہو پیسکر آنکھ مین لگائین۔

**دیگر۔** دودھ درخت برگد کا آنکھ مین لگائین۔

**دیگر۔** سونٹھ پھٹکری نمک سنگ جملہ برابر کوٹکر چھانکر ہر دن تین مرتبہ آنکھ مین لگائین کہ گل چشم گھوڑے اور ہاتھی اور آدمی کا برطرف ہوتا ہی مجرب ہی۔

**دیگر۔** زہرہ آدمی کا خشک ہو یا تر آنکھ مین لگائین۔

**دیگر۔** موصلی سفید ساتھ پانی یا سرکہ کہ ہندی کے پیسکر آنکھ مین لگائین۔

**دوا۔** کہ جرب یعنی خارش پلک کو مفید ہی پہلے سر رو کی فصد کھولین بعد تنقیہ کے مطبوخ ہلیلہ دین اور شیاف احمر لگائین۔

**دوا۔** کہ غدہ چشم کو نافع ہی اور غدہ وہ ہی کہ کوئے مین آنکھ کے جو جانب ناک کے ہی زیادتی حاصل ہو مقدار ایک بیر کے یا کم اس سے زنگار نوشادر کو پانی مین پیس کر اس پر لگائین اور مداومت کرین اور اگر یہ دوا اثر نکرے لوہے کے آلہ سے کاٹین اور سفیدی انڈے مرغ کی اُس پر لگائین۔

**دوا۔** کہ ظفرہ یعنی ناخنہ کو نافع ہی چرک گوش آدمی کا ساتھ شہد کے ملا کر ہر دن لگائین اگر ضعیف اور ہلکا ہوگا برطرف ہو جائیگا اور اگر کہنہ و موٹا ہوگا زیادہ ہونے سے باز رہیگا اور ناخنے موٹے کا علاج سوائے کاٹنے کے اور نہین ہی۔

**دوا۔** کہ نقطے چشم کو کہ عربی مین طرفہ کہتے ہین نافع ہی کبوتر یا بو کے شہپر کا خون لیکر گرم گرم آنکھ مین لگائین کئی مرتبہ اور اگر فصد کو مقدم کرین بہتر ہی

**دوا** ۔ کہ سبل چشم کو نافع ہی پہلے فصد سر رو کی اور صافن کی کھولیں اور ہر دن دس درم سفوف تر پھلا کھلائیں ۔

**دیگر** ۔ سونٹھ پیپل نمک لاہوری کف دریا گچ بیل پوست بیضہ با رنگ ہرتال سرخ تر پھلا برابر کوٹکر ریشمی کپڑے میں چھانکر آنکھ میں لگائیں اور رغنا مجرہی و روغن گلادیا دوا جمیری کھلائیں ۔

**دوا** ۔ کہ شعر زائد کو نافع ہی بال کو اکھاڑ کر فی الفور خون وسٹے کا یا روغن کچلے کا اس پر ملیں اور تکرار کریں اور خون مینڈک کا بھی یہی حکم رکھتا ہی لیکن تنقیہ بدفعات کرنا چاہیے تو عود نکرے ۔

**دوا** ۔ کہ سلاق کو یعنی گر جانے بال پلک کو ساتھ کھجلی کے نفع کرے اول دماغ کو ساتھ سعوط پانی چھیل کٹائی خرد کے پاک کریں بعد اس کے سرکہ اور بخار پانی گرم کے رکھیں اور بہت مرتبہ حمام کریں اور سنگ بصری و توتیا ۔ سبز و نبات کافور بوزن برابر پیسکر ساتھ پانی کے حب بنائیں اور ہر دن باسی پانی میں گھسکر آنکھ میں لگائیں ۔ اور جاننا چاہیے کہ سلاق دو طرح ہی ایک وہ کہ کنارے پلک کے سرخ و درشت ہو جائیں یہ قسم کمتر علاج کو قبول کرتی ہی مگر فصد سر رو کی کھولیں اور دوسرے وہ کہ کھجلی ہو اور بال گر جائیں اور سوا اس کے او رکچھ نہو تدبیر اسکی لکھی گئی ۔

**دوا** ۔ کہ عشا یعنی شب کوری کو نافع ہی اگر خون سے ہو رگ سر رو کی یا رگ پیشانی کی یا رگین دونوں گوشے چشم کی کھولیں یا اوپر چاپ گردن کی حجامت کریں بعد اس کے مسہل دیں اور استفراغ کریں اور پانی کٹائی خرد کے سعوط سے دماغ کو پاک کریں اور اگر بلغم سے ہو تنقیہ کریں و رشہد اور پیپل آنکھ میں لگائیں ۔

**دیگر** ۔ زہرۂ ماہی روہو یا کوتر یا فاختہ کا آنکھ میں لگائیں ۔

**دیگر** ۔ میل بکری کے کان کا ساتھ شہد کے آنکھ میں لگائیں اور اگر کسی چیز سے دفع نہو حب صبر شحم حنظل سے طبع کو نرم کریں ۔

**دوا** ۔ کہ دمعہ کو نافع ہی سنگ بصری ہلیلہ زرد ہر ایک ایک درم صبر سقوطری فلفل گرد ہر ایک آدھا درم کوٹ کر چھان کر آنکھ میں لگائیں ۔

**دیگر** ۔ زہرۂ خرد س کا آنکھ میں اکتحال کریں ۔

**دوا** ۔ کہ ربوہ کو فائدہ کرے ربوہ وہ بیماری ہی کہ رطوبت باریک مانند تار عنکبوت کے سر سے اُترکے آنکھ میں چھپے اور آدمی گمان کرے کہ کوئی چیز خارج دماغ آنکھ میں آئی ہی کف دریا سنگ بصری توتیا سبز توتیا سفید چاکسو مقشر سب برابر پیسکر آنکھ میں لگائیں ۔

**دوا** ۔ کہ شعیرہ کو نافع ہی موم کو گرم کر کے کئی مرتبہ اوپر شعیرہ کے رکھیں ۔

**دیگر** ۔ سر نرگس کا پیس کر طلا کریں اور آنکھ کو اوپر بخار گرم پانی کے رکھیں ۔

**دیگر** ۔ کہ غرب کو فائدہ کرے اور غرب وہ بیماری ہی کہ پہلے ورم ہوتا ہی بعد اس کے ناسور ہو جاتا ہی اور زرد آب اور پیپ اُس سے نکلتی ہی مگر جب تک زرد آب نہیں آتا دماغ کو ساتھ پانی پھل کٹائی وغیرہ کے پاک کریں بعد اسکے

زرد چوبہ نانخواہ مساوی الوزن کوٹ چھان کر اس پر چھڑکین
اور بعد پیدا ہونے زرد آب کے سوائے داغ کے اور کوئی
علاج نہیں ہے۔

**دوا** ۔ کہ تجربہ کو ابتدا مین نافع ہے توتیائے سبز نوشادر پانی مین
پیسکر ملین بکرر اور اگر نفع نہ کرے قطع کرین

**دوا** ۔ کہ خیرگی چشم کو نافع ہے زنجبیل فلفل فلفلین تخم کرنج زرد چوبہ
دار چوبہ نمک سنگ پوست بیخ بید انجیر سنکھ یعنے بوتی کو ٹکر چھان کر ساتھ
دودھ بکری کے پیس کر آنکھ مین لگائین خیرگی دست جبکہ ری جاتی
رہے۔

**دوا** ۔ کہ ضعف بصر کو نافع ہے بیدہ شکر و روغن سے حلوا پکائین
اور قدرے فلفل دراز ملا کر ہر نہار ساتھ درم اس سے تناول
کرین۔

**دیگر** ۔ زعفران سرمہ عدنی صندل سفید دار چینی کافور جو دانہ
قسط الایچی سرخ ناگرمہ جملہ برابر پیسکر ساتھ پانی کے حب بنائین
اور وقت حاجت کے سرد پانی مین پیسکر آنکھ مین لگائین کہ انواع
ضعف کو فائدہ مند ہے۔

**فائدہ** ۔ نزول الماء و شرناق و ناخنہ و سبل وغیرہ کہ دستکاری سے
تعلق رکھتے ہین جراح کامل سے رجوع کرین۔

**انتباہ** ۔ شرناق کی تحقیق کتب مطول مین مذکور ہے۔

## حرف الذال

**ذرور ملکایا** ۔ درد بیچ و ابتدائے رمد کو نافع ہے انزروت
مربے بشیر خر نشاستہ صمغ عربی نبات جملہ برابر کوٹ کر چھان کر آنکھ
مین لگائین۔

**ذرور اصفر** ۔ واسطے کہنہ المدہ در مد رطوبی کے نافع ہے
انزروت مربے پانچ درم شیاف مامیثا دو درم صبر زعفران تخم گل ہر
ایک آدھا درم افیون چار دانگ۔

**ذرور اصفر نوع دیگر** ۔ انزروت مربے دس درم صبر زعفران حضض
ہر ایک دو درم مرصافی ایک درم۔

**ذرور** ۔ کہ قرحہ و سرخ کو نافع ہے سرمہ صفہانی شادنج عدسی مغسول
جملہ برابر کو ٹکر چھانکر ذرور بنائین۔

**ذرور ابیض** ۔ کہ ابتدائے رمد کو نافع ہے اقلیمیائے نقرہ
صبر سفیدہ ارزیز ہر ایک دو درم کتیرا تیس درم صمغ عربی چالیس
درم گل سفید ساٹھ درم نشاستہ تین درم افیون دس درم
کوٹ کر ریشمی کپڑے مین چھان کر پانی سونف مین پرورده کر کے
ذرور بنائین

**فائدہ** ۔ پرورده مین یہ امر گذر چکا ہے کہ اجزا ذرور کے اکثر بدون
ملانے شے سائل کے مستعمل ہوتے ہین کلیہ نہین ہے پس یہان
کہ پرورده کرنا اجزائے ذرور کا سونف کے پانی مین کہا گیا
کسی کو وہم نہ ہو کہ یہ برده ہے اور سہوا ذرور مین مرقوم
ہوا ہے۔

**ذرور رمادی** ۔ جرب و سبل و دمعہ کو نافع ہے مامیران چینی ایک
درم توتیائے کرمانی پرورده اثمد سوختہ مغسول توبال مس سوختہ مغسول
سرمہ صفہانی پرورده ہر ایک دو درم۔

**ذرور انزروت** ۔ قرحہ کو پاک کرے نشاستہ تین درم انزروت
مربے سفیدہ ارزیز ہر ایک دو درم

**ذرور غرب** ۔ ہرتال کو ساتھ پیشاب لڑکے کے پیسکر خشک کرین
بعد اسکے مانند غبار کے پیسکر ناصور مین گوشہ چشم کے چھڑکین لیکن ناسور
کو نچوڑ کر پاک کرین۔

**ذرور معسل** ۔ بیاض کو نافع ہے اگر قرنیہ مین نتوئے

بلندی نہو سرگین خطاطیف عاقرقرحا انزروت زنگار سجو تونیا
اقلیمیا کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد مصفا کے گوندھکر استعمال
کرین اور یہ گذر چکا ہی کہ اجزا ذرور کے ساتھ مائعات کے بھی
مستعمل ہوتے ہین۔

**ذرور دی**۔ کہ موسرج وشبیرہ وقرحہ رطب کو نافع ہی
سپیدہ ارزیز تین درم اقلیمیاے نقرہ دو درم اور دو دانگ
افیون دو دانگ صمغ عربی ایک درم دو دانگ انزروت
آدھا درم سن سوختہ دو حبہ دو دانگ شاذنج مغسول
چار دانگ

**ذرور**۔ کہ دمعہ وجرب وضعف بصر کو نافع ہی اور بڈھون
کو موافق ہی توتیاے مغسول دس درم پوست ہلیلہ
زرد صبر سقوطری زرد چوبہ دار فلفل ہرایک پانچ درم
فلفل دو درم۔

**ذرور**۔ کہ واسطے درد کہنہ چشم اور سرخی کے اور نکلنے
پانی کے نافع ہی توتیاے مغسول نشاستہ سپیدہ ارزیز جملہ
مساوی الوزن۔

**ذرور ظفرہ**۔ شیاف مامیثا ساذج ہندی حضض ہرایک ایک دانگ
ونصف سرمہ فلفل زنگار ہرایک ایک درم۔

**ذرور**۔ کہ واسطے جرب وسبل ظفرہ وآکلہ وجفن کے نافع ہی مامیثا
فضی صمغ عربی ہرایک تین درم زعفران فلفل شنجرف ہرایک دو
درم افیون ڈیڑھ درم۔

**ذرور**۔ کہ واسطے درد چشم اطفال کے نافع ہی انزروت
مربے چینک ہرایک دس درم مامیران دم الاخوین ہرایک
دو درم۔

**ذرور کہنہ**۔ حضض ہلیلہ زرد ہرایک دو درم دارفلفل
مامیران ہرایک دو دانگ زبد البحر ایک درم صبر ڈیڑھ دانگ۔

**ذرور سبل**۔ توتیاے مغسول دو مثقال مامیران چینی دو
درم زبد البحر حضض مکی صبر سقوطری دارفلفل ہلیلہ زرد ہرایک ایک
درم انزروت عربی چار مثقال صمغ عربی ایک مثقال۔

**ذرور بیاض**۔ ساذج ہندی چھ درم مس سوختہ
سرمہ اصفہانی توبال مس سوختہ ہرایک تین درم شاذنج
مغسول مرصاف ہرایک ایک درم صدف سوختہ مامیران
چینی ہرایک دو درم۔

**ذرور کافور**۔ واسطے حرارت چشم کے اور رمد کے نافع ہی
صدف سوختہ مروارید ناسفتہ ہرایک دو درم نشاستہ ایک درم کافور
ایک دانگ۔

**ذرور ابیض نسخہ دیگر**۔ کہ بہت لطیف اور محلل رمد کا اور
مجفف رطوبات کا اور واسطے اور امراض چشم اطفال کے بہت نافع
ہی انزروت کشمیزج ہرایک ایک جزو حبۃ السود نشاستہ ہرایک
نصف جزو سفیداب قلعی ربع جزو۔

**ذرور منصف**۔ عبارت ہی ترکیب ذرور ابیض اور
ذرور اصفر سے کہ بالمناصفہ ہو اور پارسی ہین اسکو ذرور نیا نیم کہتے
ہین نفع اسکا جامع ہی۔

**ذرور کشمیزج**۔ واسطے بیاض رقیق وجرب وحکہ وحمرت
ملتحمہ وبقایاے رمد کے وحرقت ودمعہ خارہ کے نافع ہی اور نہایت
مجرب ہی کشمیزج کہ اس کو تشمیزج کہتے ہین بیس درم ساتھ گیاہ
ماشیا کے کہ بیس درم ہو جوش کہکے تین دن اسی پانی مین رہنے
دین بعدہ نکالکر خشک کرین پس مغز مقشر کشمیزج کا دس درم
صمغ سماق صمغ آلو انزروت بنات گرد اسبغول کی کہ اس کے
کوٹنے سے جدا ہوتی ہی ہرایک دو درم افیون بقدر دو نخود ملاکر

ذرور بنائین -

**ذرور مامیران** - واسطے اختلاج دائمی چشم کے اور امراض مزمنہ کے اور تقویت بصر کے مجرب ہی زنجبیل قرنفل مامیران فلفل دار فلفل توتیای کرمانی مغسول صمغ عربی جملہ برابر -

**ذرور** - واسطے دفع کرنے سرخی چشم کے اور رمد کے اور صاف کرنے آثار کے اور طرفہ کے مجرب ہی برگ عنب الثعلب سوختہ کشوث سوختہ مروارید ناسفتہ مقناطیس سوختہ مغسول ریگ کہ زرگر چاندی کو اس سے صاف کرتے ہین جملہ برابر کوٹ چھانکر ذرور بنائین -

**ذرور** - کہ اکثر امراض چشم کو نافع ہی حضض گل زعفران کاسنی بنات ہر ایک وزن مین برابر ذرور بناکر استعمال کرین -

## حرف الشین

**شیاف عنبر** - واسطے تاریکی چشم و ضعف بصر کے نہایت مفید ہی توتیای مغسول بیس مثقال مشک ایک قیراط عنبر دو دانگ حضض تین درم پہلے حضض کو پانی مین حل کرین پھر ادویہ کو بعد بہت پیسنے کے اس مین ملا کر شیاف کرین -

**شیاف ابن زہیر** - کہ آنکھ کو جلا دے حضض ہندی مرکی کف دریا ہر ایک ایک درم زعفران سنبل روس ہر ایک آدھا درم بورۂ ارمنی ربع درم کوٹ کر ریشمی کپڑے مین چھانکر گلاب مین شیاف بناکر وقت حاجت کے ساتھ سفیدی انڈے مرغ کے آنکھ مین لگائین -

**شیاف ابیض** - واسطے امراض حارہ و تحلیل اورام اور ردع کے مفید ہی سفیدۂ ارزیز کتیرا صمغ عربی ہر ایک تین درم نشاستہ ایک درم اور اگر ربع درم افیون اضافہ کرین مسمی ہوتا ہی بنام شیاف ابیض افیونی کے یہ درد صعب کو موقوف کرتا ہی اور مخدر ہی اور اگر دو درم انزروت مربے بہ شیر خر اضافہ کرین شیاف ابیض انزروتی نام ہوتا ہی پس اگر اس مین افیون بھی ڈالین شیاف ابیض انزروتی افیونی نام ہوگا اور شیاف انزروتی قوی تر ہی شیاف ابیض سادہ سے اور دفع کرنے مین رمص کے نافع ہی اور اگر کندر دو قیراط سے آدھے درم تک اضافہ کرین شیاف ابیض کندری کہتے ہین یہ شیاف کندری واسطے قروح چشم کے مستعمل ہی بالجملہ شیاف ابیض کو ساتھ لعاب اسبغول کے یا سفیدی بیضہ مرغ کے بنانا چاہیے -

**شیاف وردی** - تالیف کیا ہوا ابن رضوان کا رادع و محلل و مسکن مواد و مانع نزلات و مقوی اعضاے عین اور واسطے درد و بیخ و رمد کے نافع اور عظیم الاثر ہی امراض حارہ کے لیئے گل سرخ بے اقماع دو مثقال صندل سفید و سرخ ہر ایک پانچ مثقال حضض کتیرا صبر ماث شیاف مامیثا ہر ایک ایک مثقال گلاب مین پیسکر شیاف بنائین -

**شیاف وردی نسخہ محمد زکریا** - واسطے رمد کے نافع ہی اور بہترین و سبک ترین شیاف وردی مین ہی حدت اس کی کمتر حدت شیاف ابیض سے ہی گل سرخ چار درم زعفران سفیدۂ ارزیز ہر ایک دو درم افیون صمغ عربی ہر ایک ایک درم -

**شیاف وردی** ۔ کہ تکلیف و شدت درد چشم کو اُسی وقت موقوف کرے گل سرخ پندرہ درم زعفران آٹھ درم افیون دس درم سنبل الطیب دو درم صمغ عربی ایک درم ساتھ آب باران کے شیاف بنائیں ۔

**شیاف وردی** ۔ کہ قرحہ و نخہ و بثرہ و مو ر سرخ و تنو و قرنیہ و مبیضہ و کمنۃ المدۃ و رمد کہنہ کو نافع ہے گل سرخ تازہ ستر درم اقلیمیائے نقرہ محرق مغسول صمغ عربی ہر ایک چوبیس درم زعفران چھ درم افیون سرمہ ہر ایک تین درم زنگار توبال مس سنبل ہندی ہر ایک دو درم مرصافی چار درم آب باران میں شیاف بنائیں ۔

**شیاف مرارات** ۔ کہ انتشار و ابتدائے نزول الماء کو نافع ہے زہرہ کلنگ زہرہ شیوط زہرہ بز کوہی زہرہ باز زہرہ عقاب زہرہ کبک مجموع کو خشک کر کے دس درم شحم حنظل سکبینج فرفیون ہر ایک ایک درم سونف کے پانی میں شیاف بنائیں ۔

**شیاف مرارات** ۔ کہ ضعف بصر کو اور ابتدائے نزول الماء کو نافع ہے زہرہ باسق زہرہ عقاب زہرہ خرس زہرہ شیوط زہرہ روباہ خشک کردہ مساوی الوزن سونف کے پانی میں شیاف بنائیں ۔

**شیاف مرارات** ۔ کہ قوی تر پہلے سے ہے زہرہ کلنگ زہرہ کبک زہرہ گرگ زہرہ بز کوہی زہرہ باشہ زہرہ شیر زہرہ خرگور زہرہ کبوتر زہرہ لقلق زہرہ خوک زہرہ روباہ زہرہ خرگوش زہرہ آہو زہرہ ماہی ہر ایک خشک کیا ہوا دو درم سکبینج فرفیون شحم حنظل ہر ایک ایک درم سکبینج کو پہلے سونف کے پانی میں حل کریں پھر ادویہ کو کوٹ کر چھانکر ان میں ملا کر شیاف بنائیں ۔

**شیاف ابیض** ۔ کہ واسطے نزول آب اور قوح اور غشاوہ اور رطوبت کے مفید ہے اور بسبب سرعت نفوذ کے طبقات میں تاثیر کرتا ہے اور قوت اس کی دو برس تک باقی رہتی ہے اقلیمیائے محرق پندرہ درم صمغ عربی آٹھ درم مداد ہندی فلفل سفید ہر ایک پانچ درم سفیدہ قلعی چار درم اشق سکبینج روغن بلسان جاوشیر ہر ایک دو درم زہرہ کفتار افیون ہر ایک ایک درم زہرہ ماہی زہرہ شیوط زہرہ کبک ہر ایک سات درم زہرہ باشہ زہرہ گاؤ زہرہ خرس زہرہ عقاب زہرہ گرگ زہرہ غراب زہرہ باز ہر ایک ڈیڑھ درم اور اگر روغن بلسان نہ ملے روغن آجر بدلے اس کے ڈالیں اور شیخ ابو علی سینا نے کہا کہ زہرہ شیوط و گرگ ضروری ہیں اور زہرہ ہائے دیگر زوائد ہیں اور چاہیے کہ اس شیاف کو ساتھ پانی سونف کے آنکھ میں لگائیں اور مجرب ہے تصریح کی ہے کہ زہرہ حداۃ و بوم دجحل کا رفع کرنے میں نزول الماء و عشاوہ کے مجرب ہے حداۃ کو غلیواج اور جحل کو کبک فارسی میں کہتے ہیں اور بوم مشہور ہے ۔

**شیاف** ۔ کہ قائم مقام شیاف مرارات کے ہے زہرہ بز کوہی ظرف مسی میں خشک کیا ہوا دس درم شحم حنظل آدھا درم سکبینج دو درم فرفیون نوشادر ہر ایک ایک درم ساتھ پانی سداب یا سونف کے شیاف بنائیں ۔

**شیاف** ۔ مجرب واسطے نزول الماء کے مارقشیشا سوختہ دار فلفل اقلیمیائے ذہبی دود مس کہ مکان میں گلانے مس سے جمع ہوتا ہے جملہ مساوی الوزن ساتھ پانی

سونف کے شیاف بنائین۔

**فائدہ**۔ طریق جلانے مارقشیشا کا یہ ہے کہ اُسکو کوزۂ شیشہ مین رکھکر سر اُس کا گل حکمت کرکے تنور گرم مین یہانتک رکھین کہ راکھ ہو جاوے۔

**شیاف حلتیت**۔ خیالات وابتداے نزول الماء کو نافع ہے حلتیت خربق سفید ہر ایک دس درم سکبینج تین درم ساتھ شہد کے شیاف بنائین۔

**شیاف**۔ کہ ابتداء نزول الماء کو مفید ہے خربق سفید ایک اوقیہ فلفل نصف اوقیہ اشق ایک درم ساتھ پانی برگ مولی کے شیاف بنائین۔

**شیاف روشنائی**۔ کہ شروع نزول الماء کو مفید ہے اور جرب وظفرہ وانتشار کو نافع ہے اقلیمیاے نقرہ اقلیمیاے طلا مروارید ناسفتہ ہر ایک دو درم کافور مشک ہر ایک ایک دانگ ساتھ آب باران کے شیاف بنائین۔

**فائدہ**۔ تحفۃ المومنین مین لکھا ہے کہ یہ لفظ روشیانی ہے یا بعد شین کے اور نون بعد الف کے ہے اور کہا ہے کہ کلمۂ یونانی ہے یعنی مقوی بصر لیکن کتب قدیم الخط جو نظر سے اس درویش کی گذرین تو بعد شین کے اور یا بعد الف کے ہے اور شفاء الاسقام مین معنے اس کے جالب النور لکھے ہین یعنے کھینچنے والا روشنی کا۔

**شیاف اصفر**۔ واسطے ابتداے نزول الماء و تاریکی چشم کے مفید ہے انزروت مربی شیاف مامیثا ہر ایک آٹھ درم مرکی بورہ ارمنی فلفل سفید ہر ایک چار درم ہرتال زرد دو درم زعفران ڈیڑھ درم

**شیاف اصفر دیگر**۔ ہلیلہ زرد توتیاے ہندی ہر ایک پانچ درم فلفل سفید صمغ عربی ہر ایک تین درم زعفران ایک درم ساتھ پانی سونف کے شیاف بنائین۔

**شیاف احمر لین**۔ واسطے سلاق اور غلظ اجفان اور رمد منتہی کے نافع ہے شادنج عدسی مغسول دس درم مس سوختہ آٹھ درم صمغ عربی کتیرا صاف ہر ایک دو دو درم بسد مروارید ناسفتہ سادج ہندی ہر ایک چار درم دم الاخوین زعفران ہر ایک ایک درم۔

**شیاف احمر لین نوع دیگر**۔ کہ واسطے بقایاے رمد کے نافع ہے کتیرا صمغ عربی سادج ہندی ہر ایک ایک جزو مرصافی دم الاخوین زعفران ہر ایک نصف جزو۔

**شیاف احمر حاد**۔ سبل وظفرہ وسلاق وبیاض کو نافع ہے شادنج مغسول چھ درم صمغ عربی پانچ درم مس سوختہ زاج سوختہ ہر ایک دو دو درم افیون صبر سقوطری ہر ایک نصف درم زنگار دو درم زعفران مرصافی ہر ایک ڈیڑھ دانگ۔

**فائدہ**۔ سعادت کی لکھا ہے کہ احمر لین کو لابنا اور احمر حاد کو گول بناتے ہین تو درمیان دونو کے فرق ہے۔

**شیاف اخضر**۔ جرب وسبل وبیاض کو نافع ہے زنگار تین درم اقلیمیاے نقرہ اشق صمغ عربی سفیداب ارزیز ہر ایک دو دو درم صمغ واشق کو پانی سداب مین پہلے حل کرین بعد اُسکے ادویہ کو کوٹ کر چھانکر اُسمین ملاکر شیاف بنائین۔

**شیاف اخضر نوع دیگر**۔ کہ سلاق وجرب وحکہ وغشاوہ وسبل وبیاض کو نافع ہے صمغ عربی سفیداب قلعی اشق ہر ایک ایک جزو زنگار شادنج عدسی ہر ایک نصف جزو اور اگر شادنج میسر نہو تو نقشا طیس محرق مغسول بدلے اُسکے ڈالین۔

**شیاف اسود** - نافع ہی ساتھ لگانے اور طلا کرنے کے واسطے اُس ریح کے کہ پلک اور آنکھ مین ہو افیون مس سوختہ ہر ایک ایک درم و نصف زعفران شیاف مامیثا ہر ایک آدھا درم مرواریدنا سفتہ بسبہ ہر ایک ایک درم اقاقیا پانچ درم ساتھ آب باران کے شیاف بنائین -

**شیاف مدیرج** - کہ کمنہ و جرب و سبل و سلاق و شعر زائد کو نافع ہی اور معنی مدیرج کے لغت یونان مین اسود یعنی سیاہ ہین زنگار چھ درم صمغ عربی اشق ہر ایک چار درم اقلیمیا طلا افیون ہر ایک دو دو درم بارزد مازو ہر ایک ایک درم ساتھ پانی سداب کے شیاف بنائین -

**شیاف نارنج** - واسطے منع نوازل و حمرت و جرب و حکہ و دمعہ و رمد کے اور حفظ صحت چشم اور امراض پلک کے مجرب ہی توتیا آب نارنج پرورده دس درم کتیرا نشاستہ انزروت گل سرخ صبر زرد حضض مکی ہر ایک ایک درم سفیدآب قلعی ہلیلہ زرد مع ہر ایک دو درم افیون ربع درم -

**شیاف** - واسطے بال زائد کے زاج صداء الحدید ہر ایک ایک جزو زنجار نوشادر توبال نحاس سوختہ ہر ایک نصف جزو ساتھ زہرہ جس طرح کہ میسر ہو شیاف بنائین -

**شیاف موقالیا** - واسطے تاریکی بصر کے اور مواد منجلہ اور اوجاع کے اور قروح مزمنہ اور جرب کے اور طول رمد کے اور اکثر امراض چشم کے نافع ہی اقلیمیا ے ذہبی توبال مس صمغ عربی ہر ایک دو درم مرصافی سنبل افیون زعفران سانج ہر ایک ایک درم فلفل سفید چھ قیراط شراب مین گھول کر شیاف بنائین -

**فائدہ** - موقولیا بالضم میم و سکون واو و فتح قاف کے اور بعد اسکے لف و لام و تحتانی والف لفظ یونانی ہی بمعنی مخلل -

**شیاف تفاحی** - نہایت لطیف و بے غائلہ اور واسطے قروح و حضر بان و غشاو قبور و و مور سرح کے اور خصوصًا جو آدمی دوا لگا نہین سکتے ہین اُن کے لیے سفید ہی اقلیمیا ے محرق بجھایا ہوا بیچ دودھ گدھی کے یا دودھ عورت کے سولہ درم سفیدآب قلعی مغسول آٹھ درم زعفران چار درم کتیرا دو درم ساتھ آب فطر کے یا آب باران کے شیاف بنائین و سا تھ سفیدی تخم مرغ کے استعمال کرین اور قانون مین کہا ہی کہ بجی بما ء الفطر اور صاحب تحفۃ المومنین نے ترجمہ اُس کا آب باران لکھا ہی ظاہر العبض نسخون مین عوض فطر کے مطر اُس کی نظر مین آیا یا فطر کو ساتھ قاف کے پڑھا اور اُس سے آب باران مراد لیا با لجملہ فطر ساتھ فا کے جو پانی اُس کا ادویہ چشم مین مستعمل ہی اگر ساتھ پانی ان ادویہ کے ملائین اقوی ہوگا -

**شیاف سماق کبیر** - واسطے رطوبات و دمعہ و حکہ و سلاق و جرب و بیاض رقیق و امراض حارہ کے نافع ہی سماق دس جزو برگ ہلیلہ زرد ہر ایک اڑھائی جزو یعنی ربع سماق سب اجزا کو دو منیم پانی مین جوش کرین تو ربع رہجاے بعد اسکے صاف کر کے پھر جوش کرین یہان تک کہ ثلث رہی پس ان ادویہ کو کہ مذکور ہوئی ہین اُس مین ملا کر شیاف بنائین -

**شیاف مامیثا** - سرمہ توتیا ے کرمانی نحاس محرق سفید آب قلعی ہر ایک ایک جزو اقاقیا نصف جزو کتیرا افیون نشاستہ ہر ایک ربع جزو -

**شیاف سماق صغیر** - واسطے رمد و حرارت چشم کے او

التہاب و حکہ و دمعہ و جرب و سبل و ضمور رمد قدیم و ماق اتصاق پلک کے نافع ہو اور مجرب سماق بیدانہ دس جزو سفیداب ایک جزو کتیرا نصف جزو دکا فور ربع جزو بدستور کبیر کے شیاف بنائین۔

**شیاف سماق** - کہ جرب و سوزش و حچوڑا کو نافع ہے سماق تیس مثقال ساتھ آب باران کے پکاکر نچوڑین اور صاف کرین پھر دوبارہ جوش کرین کہ غلیظ ہو وے اور بعد سرد ہونے کے سفیدہ دس درم اس مین ملائین اور بعض لوگ آب سماق کو جوش کرتے ہین یہان تک کہ غلیظ ہو جاوے پس گرد سماق کا اسمین شیاف بناتے ہین۔

**شیاف حضرم** - کہ جرب و حکہ و کمنہ کو نافع ہے زنجبیل پانچ درم ہلیلہ زرد صمغ عربی توتیا مغسول ہر ایک دس درم حضض مکی چار درم زرد چوبہ زعفران ہر ایک ایک درم ساتھ پانی غوزہ کے شیاف بنائین۔

**شیاف دینارگون** - کہ سبل رقیق کو دور کرے زرد چوبہ شادنج عدسی مغسول صبر سقوطری شیاف مامیثا سب اجزا برابر لیکر آب باران مین شیاف بنائین۔

**فائدہ** - چونکہ اس شیاف کا مشابہ سونے کے ہے اس وجہ سے نام اسکا دینارگون ہوا۔

**شیاف دینارگون بہ نسخہ دیگر** - بدرسوداوی کو نفع کرتا ہے سفیداب ارزیز اقلیمیا ہر ایک دس درم افیون نشاستہ ہر ایک ایک درم کتیرا انزروت ہر ایک ایک درم و نصف آب باران مین تیار کرین۔

**شیاف دینارگون نوع دیگر** - کہ سبل ظفرہ و جرب کو نافع ہے اور آنکھ کی جلا کرتا ہے اقلیمیا مینی سفیداب ارزیز ہر ایک دس درم کتیرا مرصاف ہر ایک پانچ درم مروارید ناسفتہ بسد دم الاخوین ہر ایک چار درم ہرتال سرخ نبات اقاقیا ہر ایک آدھا درم افیون سات درم زعفران نشاستہ مس سوختہ ہر ایک دو درم سونف کے پانی مین شیاف بنائین۔

**شیاف بریوما** - کہ رمد کو ایک دن مین اصلاح پر لاتا ہے اور سرخی کو کھوتا ہے اور آماس کو دور اور درد کو ساکن کرتا ہے اقلیمیا فضہ مس سوختہ ہر ایک تین درم کتیرا اقاقیا صمغ عربی ہر ایک دو درم زعفران افیون ہر ایک ایک درم انڈے کی سفیدی مین شیاف بنائین اور نسخہ دوسرا اور تحقیق لفظ بریوما کی حرف بائے موحدہ مین بیان کرچکے ہین۔

**شیاف طرحماطیقون** - کمنہ و جرب سلاق و دمعہ و استرخاء جفن و سبل و ریح کو نافع ہے شادنج مغسول بارہ درم صمغ عربی دس درم زنگار قلقطار سوختہ ہر ایک پانچ درم مس سوختہ چار درم افیون زعفران ہر ایک ایک درم ساتھ پانی سونف کے شیاف بنائین۔

**شیاف قیصر** - ظفرہ و شحم زائد کو نافع ہے شادنج مغسول بارہ درم صمغ عربی مس سوختہ ہر ایک چھ درم قلقطار سوختہ زنگار ہر ایک دو درم سونف کے پانی مین شیاف بنائین۔

**شیاف خلوقی** - کہ ریاح کو پراگندہ کرے اور آماس ملتحمہ کو دور کرے مس سوختہ تین درم اقاقیا دو درم کتیرا صمغ عربی سنبل زعفران ہر ایک ایک درم ساتھ آب باران کے شیاف بنائین۔

**شیاف غرب و ناصور** - کہ واسطے امراض مذکورہ کے

مجرب ہی صبر کندر انزروت گلنار سرمہ شب یمانی دم الاخوین ہرایک
ایک درم زنگار ربع درم پانی مین شیاف بنائین اور پہلے قرحہ کو دبا کر
صاف کرین بعد اسکے شیاف ٹپکائین

**شیاف** ۔ کہ واسطے تقویت آنکھ کے اور قبول نکرنے آفات
کے اور دور کرنے سرخی کے اور جلاے بصر کے مفید ہی گلسرخ
صمغ آلو صمغ عربی ہرایک تین درم حضض دو درم اقلیمیاے نقرہ
ایک درم نشاستہ توتیاے ہندی مغسول انزروت ہرایک چار
درم و نصف پانی مین شیاف بنائین ۔

**شیاف آبار** ۔ قرحہ و مور سرخ کو نافع ہی کہ گرمی کو کم کرتا ہی
اور پلک کو مضبوط کرتا ہی اقلیمیاے طلا سفیداب ارزیز
مس سوختہ سرمہ اصفہانی صمغ عربی کتیرا سرب سوختہ
ہرایک آٹھ درم افیون ایک درم آب باران مین
شیاف بنائین ۔

**شیاف آبار نوع دیگر** ۔ قریب پہلے کے ہی آبار سوختہ
سرمہ صفہانی توتیا مس سوختہ کتیرا صمغ عربی ہرایک چھ درم
افیون نصف درم اور بعض لوگ اقلیمیاے طلا سفیداب ارزیز
ہرایک چھ درم کندر چار درم اضافہ کرتے ہین ۔

**فائدہ** ۔ آبار سرب ہی ۔

**شیاف قلقند** ۔ کہ واسطے ظفرہ کے نافع ہی مس سوختہ پانچ
درم زنگار دس درم نوشادر قلقند بورہ ارمنی ہرایک ایک درم
زرنیخ نصف درم سرکے مین ملا کر ایک ہفتہ رہنے دین بعد اُسکے
شیاف بنائین اور استعمال کرین ۔

**شیاف** ۔ کہ ظفرہ کو خصوصاً نافع ہی کندر زعفران ہرایک
ایک درم زرنیخ سرخ نصف درم شیاف بنائین اور تازے
دھنیے کے پانی مین گھسکر لگائین ۔

**شیاف** ۔ کہ بثرہ اور قرحہ کو فائدہ کرے اور نشان قرحہ
کو کھو دیوے شاخ گوزن سوختہ مغسول سرب سوختہ شستہ
ہرایک چار درم توبال مس سوختہ و شستہ دو درم صمغ عربی
تین درم افیون ایک درم ۔

**شیاف جالب النور** ۔ واسطے درد شدید اور جمیع
اورام کے سودمند ہی اور واسطے تجلب مواد قوی التحلب
کے بہت نافع ہی شیاف مامیثا چھ درم انزروت مربے
زعفران افیون مرصافی زراج سوختہ ہرایک دو درم صمغ عربی
تین درم آب باران مین شیاف بنائین اور انڈے کی سفیدی
مین ملا کر استعمال کرین

**شیاف** ۔ کہ رمد شدید کو جو غلبہ حرارت سے ہو فائدہ
کرے اور ورم بزرگ کو نفع کرے افیون کتیرا فیلزہرج
اسفیداب ہرایک چھ درم صمغ عربی بارہ درم سب اجزا کو
باریک پیسین بعد اُس کے شاہسفرم تازہ ایک رطل آب
باران مین پکائین اور جب تہائی رہجاے پس صاف پانی اُسکا
لیکر ساتھ ادویہ پسی ہوئی کے ملا کر شیاف بنائین بقدر نخود
کے اور سایے مین سکھا کر رکھین اور بوقت احتیاج کے
سرد پانی مین یا عورت کے دودھ مین یا انڈے کی سفیدی مین
یا میتھی کے جوشاندے مین جست پر یا تانبے پر گھسکر سات سلائی
یا گیارہ سلائی اس سے وقت صبح کے آنکھ مین لگائین اور اسیقدر
وقت شام کے ۔

**شیاف زنگار** ۔ جرب و سبل کو نافع ہی صمغ عربی سفیداب
زنگار برابر جملہ ساتھ پانی سداب کے شیاف بنائین

**شیاف کافور** ۔ واسطے رمد گرم کے سفیدہ ارزیز
تین درم صمغ عربی ہرایک چار درم بعر الضب ایک درم

کافور نصف درم۔

## حرف الضاد

ضماد۔ کہ ورم درد چشم کو موقوف کرے آرد جو دس درم ہلیلہ پانچ درم اقاقیا ایک درم سپیدہ تخم مرغ ایک عدد ساتھ پانی چھنے ترکے اور پانی کاسنی کے لاکر استعمال کرین۔

ضماد۔ کہ درد و رمد کو موقوف کرے خصوصا فصل جاڑے مین سیب کو لیکر ضماد کرین مجرب ہے۔

ضماد۔ کہ درد شدید آنکھ کو ہو نفع کرے صندل احمر شیافت مامیثا صبر فوفل صمغ عربی افیون اقاقیا جملہ برابر ساتھ پانی مکو کے یا پانی دھنیے ترکے اور اگر ضربان اشد ہو ساتھ جوشاندے گوکنار کے یا پانی کاہو کے گھول کر پلک پر ضماد کرین۔

ضماد۔ کہ رمد کو نفع کرے اور درد آنکھ کو موقوف کرے پنیر تر و تازہ اور گوشت تازہ اور زردی انڈے کی کہ مسلوق ہو ہر ایک کوان سے روغن گل مین گھول کر ضماد کرین کہ مسکن وجع ہے۔

ضماد۔ کہ نزول مواد ردیہ کو آنکھ سے باز رکھے صندل سفید کہ اوپر پتھر کے پیسا ہو ایک جزو انزروت نصف جزو سفیدی انڈے مین ملا کر صدغین پر ضماد کرین اور پوست خربزہ اوپر پیشانی کے ضماد کرنا یہی عمل کرتا ہے۔

## حرف الطاء

طلاء۔ کہ جو اوپر پیشانی اور پشت چشم کے ملین ابتدائے رمد کو فائدہ کرے اور مادے کو دفع کرے شیافت مامیثا صبر حضض گل سرخ صندل سرخ فوفل زعفران جملہ مساوی ساتھ پانی کشنیز ترکے یا آب کاسنی کے طلا کرین۔

طلا۔ کہ شترا ق کو نافع ہے صبر ایک درم شیافت مامیثا اقاقیا مر بسد ہر ایک دو درم زعفران نیم درم کوٹ کر چھان کر ساتھ آب مورد یا آب کاسنی کے طلا کرین۔

طلا۔ کہ آنکھ کے ورم کو موقوف اور درد کو ساکن کرے عدس مقشر گل سرخ صندل سرخ ہر ایک دو درم کافور ایک دانگ و نصف کاسنی کے پانی مین گھول کر اوپر پیشانی اور پلک کے طلا کرین۔

طلا۔ کہ یہی عمل کرتا ہے صبر شیاف مامیثا حضض مکی زعفران افیون اقاقیا گل ارمنی صندل سرخ مساوی الوزن ساتھ پانی مکو کے یا گلاب کے طلا کرین۔

طلاء۔ کہ واسطے زوال سرخی چشم کے مجرب ہے ہلیلہ زرد نرکچور صندل سرخ زنجبیل ہر ایک آدھا ماشہ سب کو گلاب مین پیسکر آنکھ پر لیپ کرین۔

طلاء۔ کہ جحوظ چشم کو فائدہ کرے صبر حضض اقاقیا عصارہ لحیۃ التیس ساتھ پانی مکو کے طلا کرین۔

طلاء۔ کہ نشان کبودی کو جو ضربہ سے اوپر آنکھ کے بعد اچھے ہونے کے باقی رہ جاتا ہے دور کرے اور نیز دور کرنے آنکھ کی سرخی کے مفید ہے کزبرہ فوتنج حجر الفلفل زرنیخ جملہ برابر گلاب مین یا پانی مین پیسکر طلا کرین۔

فائدہ۔ حجر الفلفل ایک پتھر ہے کہ بیچ بورے اور تھیلے فلفل کے پایا جاتا ہے کذا قال السمرقندی فی شرح الاسباب والعلامات۔

طلاء۔ کہ بیاض کو دور کرے شاخ گوزن کوشیہ لحیۃ التیس مین

پیسکر اوپر آنکھ کے طلا کرین۔
**فائدہ** لحیۃ التیس کو ہندی مین درخت سرس کہتے ہین۔
**طلاء** کہ گرنے بالون پلک کو منع کرے او مجرب ہی استخوان خرما سوختہ سنبل الطیب سرگین موش صدف سوختہ فلفل ہر ایک ایک جزء سر مہ تین جزو قلعی سوختہ مسول چھ جزو زعفران نصف جزو۔
**طلاء** کہ واسطے شعر زائد کے اگر بعد اکھاڑنے کے پلک پر طلا کرین پھر نہ جمنے دے زعفران ایک مثقال کافور نصف دانگ پیسکر استعمال کرین۔
**طلاء** کہ تہیج اور ورم پلک کو فائدہ کرے گل سرخ شیاف مامیثا حضض گل ارمنی زعفران زردچوبہ صبر ساتھ پانی کشنیز تر اور آب کاسنی کے طلا کرین۔
**طلاء دیگر** کہ واسطے شعر زائد کے مجرب ہی ارضہ نوشادر تخم خرمحرق جملہ برابر لیکر ساتھ سرکے شراب کے کہ پرانا ہو بعد اکھاڑنے بالون کے طلا کرین۔

## حرف القاف

**قطور** کہ شب کوری کو دور کرے آب سداب آب کشنیز مساوی جوش کرین یہان تک کہ آدھا رہجائے صاف کرکے دو تین مرتبہ آنکھ مین ٹپکائین۔
**قطور** کہ رمد مین جلد اثر کرتا ہی حضض ایک درم شب یمانی مقدار نخود کے دونون کو دودھ مین عورت کے حل کرکے آنکھ مین ٹپکائین۔
**قرادارو** یہ لفظ ترکی ہی او نام دوا کا ہی کہ بعد کاٹنے سبل کے استعمال کرتے ہین نوشادر مس سوختہ ہر ایک دو درم توتیا بارہ درم کو تکر چھان کر انڈے کی زردی مین گھول کر پوست مین انڈے کے رکھکر گل حکمت کرین اور پوست کو زے جدید مین رکھکر بھٹی مین رکھین یہانتک کہ پک جاے بعد اسکے صلایہ کرکے باریک کرین اور آنکھ مین لگائین۔

## حرف الکاف

**کحل** کہ واسطے تقویت بصر کے عجیب الاثر ہی اور جملہ امراض آنکھ کو فائدہ کرتا ہی سرمہ بیس تولہ سنگ بصری ایک تولہ مروارید دو تولہ مامیران نصف تولہ مرجان ایک تولہ تین ماشے ورق طلا چار ماشے سواے ورق طلا کے جملہ اجزا کو باریک کرکے ساتھ پانی ہلیلہ کے کھرل کرین چار دن تک بعد اس کے گلاب مین چار دن تک کھرل کرین نوین دن ورق طلا اضافہ کرکے ساتھ گلاب کے پیسین بعد اُس کے ظرف شیشے یا چینی یا طلائی مین رکھین او رسلائی سے آنکھ مین لگائین اور چاہیے کہ کھرل سماق کا ہو یا چقماق کا یہ ترکیب ہندی ہی لہذا اساتھ اوزان ہندی کے مرقوم ہی تولہ بارہ ماشہ کا ہی ماشہ آٹھ سرخ و سرخ کو ہندی مین رتی کہتے ہین اور جیسا کہ اوزان مین اہل ولایت کے مرقوم ہی اُس کے حساب سے دو رتی معتدل المقدار بوزن تین حبہ کے ہوتی ہین۔
**کحل الجواہر** کہ بصر کو قوت دے سرمہ صفہانی سات درم مارقشیشا پانچ درم اقلیمیا ہی طلا بارہ درم مروارید ناسفتہ تین درم زعفران نصف درم سانج ہندی دو درم۔
**کحل الجواہر نسخہ دیگر** سرمہ چھ درم توتیا چار درم بسد مارقشیشا ہر ایک دو درم مروارید سات درم

ساذج ہندی ایک درم مشک ایک طسوج۔

**کحل** کہ حفظ صحت آنکھ کی کرے توتیا دس درم صبر حضض ہر ایک ایک درم شیاف ماميثا تین درم کافور ایک دانگ کوٹکر چھانکر ساتھ پانی غورہ یا سماق کے پرورده کرین اور سایے مین خشک کرین اور صبح و شام آنکھ مین لگائین

**کحل** کہ بصر کو تیز کرے اگر بسبب ضعف رطوبت ہو توتیا کو تین مرتبے پانی مرزنجوش مین بھیین اور خشک کرین بعد اسکے فلفل دار فلفل زنجبیل ماميران ہر ایک دسوان حصہ توتیا کہ ساتھ پانی سونف کے پیسکر توتیا مین ملائین اور آنکھ مین لگائین۔

**فائدہ**۔ اثمد و توتیا کہ پانی سونف یا مرزنجوش مین دو مرتبہ مدبر کیا ہو مقوی بصر ہے اسی طرح لگانا پانی سونف و شکر کا اور اسی طرح رات دن مین مکرر سونے کی سلائی آنکھ مین پھیرنا۔

**کحل الجواہر**۔ اختراع متاخرین کا ہے واسطے تقویت قوت باصرہ کے ورفع کرنے غشاوہ کے اور تقویت طبقات آنکھ اور احفان کے اور دور کرنے دمعہ و جرب و سبل رقیق کے اور انتشار کے نفع کرتا ہے اور حافظ صحت آنکھ کا ہے سرمہ اصفہانی دس درم توتیاے ہندی کہ سوا قسم حاد کے توتیا سے ہے مارقشیشا ذہبی مرجان لاجورد مغسول شادنج ہندی فیروزہ ورق نقرہ ماميران فلفل سفید اقلیمیاے ذہبی توبال مس شادنج اور اگر شادنج نہو مقناطیس محرق مغسول ہر ایک چار درم سرطان بحری چھ درم یاقوت سبد لعل زبرجد ورق طلا مروارید ناسفتہ دار فلفل عقیق یمنی ایک ایک درم زعفران تین درم اور بعضے نسخہ مین دہنہ فرنگی چار درم اضافہ کیا ہے اور بعضے نسخے مین سرمہ سب اجزا کا ہے اور صمغ عربی وکتیرا مغز تخم تشمیزج و صمغ آلو ہر ایک پانچ درم و افیون تین درم اضافہ کیا ہے اور طریق داخل کرنے ورق طلا و نقرہ کا یون ہے کہ ساتھ صمغ عربی یا کتیرا کے ملاکر اوپر تھپر سماق کے اسقدر پیسین کہ مکلس ہوجائے

**کحل الجواہر** کہ تقویت مین باصرہ کی نظیر نہین رکھتا ہے لعل فیروزہ مارقشیشا اسفیداج نشاستہ ہر ایک دو درم مروارید سبد ہلیلہ زرد ہر ایک تین درم شادنہ حضض شیاف ماميثا سرطان بحری اقلیمیا ہر ایک ایک درم توتیا طباشیر و ماميرانج ہر ایک ایک مثقال آب غورہ پانچ درم انزروت چار درم سرمہ مبیض درم کافور زنجبیل ہر ایک ایک دانگ۔

**کحل ملکایا** معرب مقلیا کا ہے کہ سریانی مین ماند کو کہتے ہین اور کتب مین یونانیون کی مسطور ہے کہ بقراط کو خواب مین اس کحل کا الہام ہوا اور یہ سرمہ جالی و محلل و ملطف ہے اور واسطے اواخر امراض صعبہ کے اور اقسام رمد کے نافع ہے انزروت مربی بہ شیر خر نشاستہ شکر سفید ہر ایک پانچ درم مغز تخم تشمیزج ایک درم۔

**کحل ساذج**۔ تالیف قدما کا عجیب الفعل ہے بیچ رفع کرنے بیاض و غشاوہ و دمعہ و حکہ و استرخاے جفن کے اور اکثر امراض آنکھ کے اور جالی و حافظ صحت کا ہے اور کہتے ہین جو دن شنبہ و چہارشنبے مین ساتھ میل طلا کے آنکھ مین یہ سرمہ لگائین اندھے ہونے سے محفوظ رہین سرمہ اصفہانی مارقشیشاے فضی ہر ایک چار درم اقلیمیاے فضی سبد ہر ایک دو درم ساذج ہندی ایک درم مروارید زعفران ہر ایک آدھا درم مشک چار قیراط۔

**کحل** کہ بیاض کو تیس دن مین البتہ زائل کرے
ہرچند صاحب علت علاج سے مایوس ہوا ہو منقول
نصف نحہ سے ہی زبدالبحر بورہ ارمنی سرگین سوسمار شکر
سفید مسحقہ توتیا یا السوبہ ساتھ ایک رطل پانی کے کہ
مامیران اور وج ہرایک دس درم اسمین جوش کیا ہو
یہانتک کہ چوتھائی رہا ہو دھوپ مین مکرر پیسکر صاف
کرین اور سایہ مین خشک کرکے سفت کپڑے سے
چھان کر استعمال کرین۔

**کحل** کہ آثار قرح وبیاض چشم کو دور کرے اور شعیر کو
نافع ہی زبدالبحر اقلیمیا سے نقرہ سفید آب ارزیز سوختہ
ہرایک چار درم سنبل مرداریہ ہرایک دو درم صمغ عربی
کتیرا انزروت بعرالضب نشاستہ مسحقو نیا ہرایک ایک
درم اور جاننا چاہیے کہ اکتحال ساتھ سرطان بحری محرق
مسحوق کے رفع کرنے مین بیاض کے مجرب ہی

**کحل مقوی** کہ واسطے ضعف باصرہ وغلظ روح ونزول
آب وخیالات کے مفید ہی اور جمیع افعال مین اشیاف
مرارات سے قوی تر ہی اور تیز وحاد نہین ہی توتیا سے
کرمانی مغسول بیس درم ساتھ پانی مروق مرزنجوش
تر کے خمیر کرکے خشک کرین اور بعدہ زنجبیل فلفل
دار فلفل مامیران ہرایک دو درم نوشادر ایک درم مجموع
کو کوٹ کر سونف تازہ کے پانی مین پیسین اور خشک
کرین اور اسکے ساتھ توتیا سے مدبر مذکور ریشمی کپڑے
مین چھان کر استعمال کرین۔

**فائدہ** طریق ترویق آب مرزنجوش کا یون ہی کہ آب
مرزنجوش کو ایک رات ظرف مین رکھین تو درد نیچے
بیٹھ جاوے اور پانی صاف اوپر ہو آوے۔

**کحل** کہ نزول الماء کو نافع ہی زہرہ بزکوہی دو درم
شحم حنظل ایک مثقال فرفیون نوشادر ہرایک نصف
مثقال سکبینج نصف درم کوٹ کر چھان کر ساتھ آب رازیانی
کے یا ساتھ آب سداب کے گھولین اور خشک کرین بعد
اسکے دوبارہ صلایہ کرکے آنکھ مین لگائین۔

**کحل زعفرانی** کہ حکہ جفن وتاریکی چشم و دمعہ وسیلان
کو نافع ہی زعفران سنبل ہرایک دو درم دار فلفل ایک درم
قلفل سفید کافور ہرایک ڈیڑھ دانگ نوشادر نصف درم
مازو تین درم۔

**کحل دمعہ** توتیا سے مغسول دس درم بسد ہلیلہ زرد
صبر ہرایک چار درم فلفل نصف درم دار فلفل
ایک درم۔

**کحل** کہ دمعہ رمد کو نفع دے وصحت آنکھ کو نگاہ
رکھے توتیا ہندی خستہ ہلیلہ دونون مساوی ساتھ آب
شوربہ کے یا سماق کے پیسین اور خشک کرین۔

**کحل** کہ دمعہ کو فائدہ کرے ہلیلہ پر خمیر لگا کر تنور مین
اور پرانیٹ کے جلائین یہانتک کہ خمیر سرخ ہو جاوے بعد
اسکے ہلیلہ کو کاٹ کر پوست اسکا لیوین اور تھوڑی زعفران
اسمین ملا کر باریک کرکے استعمال کرین۔

**کحل دمعہ نوع دیگر** ہلیلہ زرد بریان بسد صبر ہرایک
ایک جزو دار فلفل نصف جزو زعفران ثلث جزو۔

**کحل الاشفار** واسطے جمانے بالون پلک اور گھنے
ہونے بالون کے نہایت موثر ہی دانہ خرما سوختہ پانچ درم
دخان الکندر چار درم سنبل الطیب تین درم حجر لاجورد

حب بلسان ہر ایک درم اوپر منبت بالون کے لگائین اور اگر سر مکھی کا جدا کرکے جلائین بعد اس کے پیس کر پلک پر لگائین یہی عمل کرتا ہے اور اسی طرح حجر ارمنی ودا جو ردہی ہے۔

**کحل عزیزی** - تالیف یونس سے مجرب ہے واسطے حفظ صحت کے اور قلع دمعہ وامراض کے کہ رمد سے پیدا ہوتے ہین نافع ہے اور تمام بیماریون مین آنکھ کی منافع اسکے مانند منافع باسلیقون کبیر کے ہین اقلیمیاے ذہبی توبال نحاس توتیاے ہندی قرنفل صبر برگ ترنجشک ہر ایک ایک درم ملح ہندی زبد البحر نوشادر ہر ایک ڈیڑھ درم مشک ایک دانگ۔

**کحل عزیزی نوع دیگر** - کہ بصر کو تیز کرے اور تاریکی آنکھ کو دور کرے اور دمعہ وسبل کو نافع ہے سرمۂ اصفہانی سوختہ پانچ درم اقلیمیاے طلا و نقرہ شادنج عدسی مغسول توتیاے ہندی مس سوختہ ہر ایک دو درم پوست ہلیلہ زرد سادج ہندی فلفل دار فلفل نوشادر صبر سقوطری حضض مکی مرزعفران و سرطان بحری ہر ایک ایک درم زنجبیل نصف درم کافور نیم دانگ مشک تین حبہ قرنفل دو دانگ۔

**کحل روشنائی** - واسطے ضعف بصر و شبکوری کے دیجانے نافع ہے اور تحقیق اس لفظ کی بحث شیاف مین گذری ہے کہ مابعد شین کے ہے اور نون بعد الف کے یا عکس اسکا ہے مس سوختہ شادنج مغسول ہر ایک پانچ درم فلفل دار فلفل تخم حنظل زعفران ہر ایک ڈیڑھ درم زنگار بورہ ارمنی صبر سقوطری ہر ایک ایک درم اقلیمیا دو درم۔

**کحل وردی** - تالیف جالینوس کا واسطے قرحہ و ظلمت بصر و حکہ و غشاوہ کے نافع ہے اور حافظ صحت آنکھ کا سفیدآب قلعی کا آٹھ درم اقلیمیاے فضی صمغ عربی شادنج اور اگر نہ ہو مقناطیس محرق مغسول ہر ایک چار درم افیون بسباسہ نحاس محرق مغسول زعفران ہر ایک ایک درم کافور ایک قیراط۔

**کحل بقراطی** - واسطے رفع کرنے بیاض کے بیعدیل ہے کہ تھوڑے زمانہ مین قطع کرتا ہے شیشہ سبز محرق مغسول دو درم آدھی زبد البحر ہر ایک ایک درم۔

**کحل** - کہ غشا کے واسطے مجرب ہے دار فلفل فلفل قنبیل حلبہ برابر برابر۔

**کحل** - کہ حول کو زائل کرے اور مجرب ہے سندروس صافی اللون پیسکر کپڑے مین رکھکر بتیان بنائین پس ایک بتی باسن مین رکھکر اُس پر گل روغن شیرخشت ڈالین اور جلائین اوپر اُس کے طاس لطیف تانبے کا اوندھا دین تو دھوان اُسکا اسمین لگ رہے بعد اسکے جانور کے پر سے اس دوا کو جمع کرین اور تھوڑا عنبر مشک اسمین ملاکر آنکھ مین لگائین۔

**کحل** - کہ ارشاد سے منقول ہے اور زبدۃ الکاتب مشہور ہے واسطے حفظ صحت آنکھ اور نشف رطوبت و تقویت بصر کے فائدہ کرتا ہے شیاف ماپیشا تخم ورد ہر ایک ایک درم سرمۂ اصفہانی پروردہ باآب باران دو درم ہلیلہ زرد نیم درم آب غورہ انگور ایک درم کافور ایک دانگ۔

**کحل باسلیقون** - حرف با مین گذرا۔

## حرف المیم

**معجون وج** - کہ ابتداے نزول الماء مین نافع ہے وج حلتیت

زنجبیل پروردہ زیانہ مساوی الوزن شہد مین ملا کر معجون کرین۔

**مطبوخ قنطوریون** - کہ نزول الماء کو آنکھ سے باز رکھے قنطوریون دقیق تر بد مرضوض ہر ایک تین درم بسفایج مرضوض سات درم سونف تیس درم سب کو ڈیڑھ سو درم پانی مین جوش کرین جب تہائی حصہ رہجائے چھانکر پیئین ساتھ ایک مثقال ایارہ فیقرہ کے ہر ہفتے مین ایک بار عمل مین لائین۔

**فائدہ** - بیان مین کیفیت حفظ قوت آنکھ کے جاننا چاہیے کہ جو چیزین آنکھ کو مضر ہین مشہور و عام تر و معلوم ہوتی ہین طالب صحت کو اُن سے اجتناب و احتراز واجب ہے اور اشیاء مضر آنکھ کی یہ ہین ملاقات دخان و غبار کی اور ریاح گرم سرد کی اور نظر کرنا طرف اشیاء صیقلیہ مضیہ کے کہ اُن کی روشنی آنکھ کے نور پر غالب ہو مانند آئینہ کے کہ مقابل آفتاب کے رکھین اور دیکھنا طرف کسی چیز کے اس طرح کہ اسی پر نظر قائم رکھے اور پلک نہ مارے اور بہت رونا اور دیکھنا نقوش باریک کا اور پڑھنا خطوط باریک کا مگر بطریق ریاضت کے اور اکثر چت سونا اور بہت سونا اور امتلاء کے وقت سونا اور اطعمہ و اشربہ ردی الجواہر اور اغذیہ گرم و تیز اکثر کھانا مانند گندنا و لسن و پیاز کے اور نمک طعام بہت ڈالکر کھانا اور جماع کثیر اور فصد و حجامت کثیر اور تناول کرنا مضرات معدے کا اور کھانا بادنجان و زیتون مدرک و شبت کا اور نشہ مفرط اور تناول کرنا مسکرات کا اور یہ جانیئے کہ اگر آنکھ کثیر الوجع ہی سلائی آنکھ مین نہ ڈالین بلکہ ادویہ دودھ مین حل کرکے آنکھ مین ٹپکائین اور جب دوا سے تیز آنکھ مین ڈالین اور حاجت تکرار کی ہو چاہیے کہ پے در پے نہ ڈالین بلکہ یہان تک صبر کرین کہ آنکھ پہلی مرتبہ دوا کی تکلیف سے آرام پائے بعد اُسکے پھر دوا ڈالین۔

# باب تیسرا بیچ بیان ادویہ گوش کے

جاننا چاہیے کہ فاضل ترین حواس ظاہری مین حاسہ سمع کا ہے اس لیے کہ سیکھنا علم کا اور قادر ہونا اوپر بولنے کے کہ وصف کامل انسانی ہے موقوف سمع پر ہے جب تک نہین سنتے نہین بولتے اسی وجہ سے بہرا مادر زاد گونگا ہوتا ہے اور احتیاط یہ ہے کہ حاسہ سمعی کو ہوائے گرم و سرد سے اور پانی اور مٹی اور ہوام اور تمام آفات خارجی و داخلی سے محفوظ رکھین اور میل اُس سے گاہ گاہ باحتیاط صاف کرتے رہین اور ہفتے مین ایک بار روغن بادام تلخ ٹپکائین اور یہ حفظ صحت مین کان کی عجیب ہے اور اسی طرح ٹپکانا شیاف مامیثا کا ہر ہفتے مین ایک بار امان دیتا ہے نزول نوازل سے اور جہان کہین خوف پیدا ہونے ثبور کا ہو کان مین شیاف مامیثا سرکے مین حل کرکے ٹپکائین اور جو دوا کان مین ٹپکائین بالقوہ سرد ہو یا گرم ہر حال واجب ہے کہ نیم گرم کرکے ٹپکائین اس لیے کہ سرد بالفعل کان کو ضرر کرتی ہے اگرچہ سوء مزاج گرم ہو اور کثرت کلام اور سننا آواز قوی کا اور پڑھنا چلا کر اور قے اور حرکت سخت اور حمام اور تخمہ اور امتلا خصوصًا خواب اوپر امتلاء کے اور سکر متواتر اور تناول منجرات کا اور مانند

اُن کے حاسہ سمع کو اور جمیع حواس کو ضرر کرتے ہین اور یوحنا بن ماسویہ نے کہا کہ جو شخص چاہے کہ کان اُس کے بدون آفت کے ہون چاہیے کہ وقت خواب کے روئی ان مین رکھے اور نزدیک اس درویش کے احوط یہ ہے کہ جاگنے مین بھی روئی کان مین رکھے رہین تو دخول حیوانات وملاقات ہوائے گرم وسرد سے محفوظ رہے اور امراض مادی مین کان کے جب تک تنقیہ نہ کرین کان مین کوئی دوا نہ ڈالین اور اسی طرح آنکھ مین بھی اور جب واسطے تسکین اوجاع شدید کے افیون کو قطور کرین چاہیے کہ دودھ مین حل کر کے ٹپکائین اور ساتھ روغن کے استعمال نہ کرین اس لیے کہ بسبب خلط روغن کے خوف اس کا ہے کہ افیون کوئی جگہ کان مین چپک کر سبب زیادتی درد کا ہو بخلاف دودھ کے کہ وہ بسبب مائیت کے کہ جالی دغسال ہے مانع چپکنے نہین کا ہوتا ہے اور ساتھ اس کے ارخا و تسکین مین روغن گل وغیرہ سے نافع زیادہ ہے اور اُس سے خالی بھی نہین ہے اور بھی چاہیے کہ استعمال مخدرات کا زیادہ نہ کرین ورنہ وقر ہو جائیگا اور رالہ افیون کی تخدیر و تخفیف مین قوی زیادہ ہے پس جب درد شدید ہو افیون جلا کر استعمال کرین اور واسطے اصلاح افیون کے تھوڑا جندبیدستر ملانا چاہیے۔

## حرف الدال

**دوا** - کہ واسطے گرم خون کے نافع ہے شراب دو درم عسل تین درم روغن گل ایک درم سپیدی انڈے کی دو عدد سب کو آپس مین ملا کر نمدے کا ٹکڑا اُس مین تر کر کے نیم گرم کان مین رکھین اور ایک ساعت کان کو اوپر کیے کے رکھین تو کیڑے اُس مین لگ رہین پس اس ٹکڑے کو دفعۃً نکال لین۔

**دوا** - کہ اگر پانی کان مین گیا ہو اور حیل سے اور دیگر تدابیر سے نہ نکلتا ہو اُس پانی کو فی الفور نکالتی ہے چوب بردی یا شبت یا بادیان کی متلزز نہو یعنی ٹھونس نہو بلکہ متخلخل ہو مقدار ایک بالشت کے لے کر ایک طرف اُس کا بمقدار تیسرے حصہ کے کہ چار انگشت مضموم ہوتا ہے روئی سے لپیٹ کر روغن زیت یا اور کوئی روغن سے اس طرف کو تر کر کے اور طرف دوسری لکڑی مذکور کی جو کان مین رکھین گے اس طرح ہموار کرین کہ کان مین برابر چسپان ہو کر ہوا کو داخل ہونے کی گنجایش نہ دے اور اگر کچھ جگہ خالی رہے کپڑے سے یا روئی سے بھر لین دو طرف پنبہ دار جلائین جب گرمی اُس کی کان مین خوب معلوم ہو لکڑی کو دفعۃً باہر نکال لین تو بسبب ضرورت جلا کے پانی منجذب ہو جائیگا اور درمیان اُس عمل کے مریض اُسی کی جانب کروٹ لیٹا رہے تو پانی باسانی نکل آئے اور اگر پانی تھوڑا ہے اکثر بسبب گرمی کے خود بخود منجذب ہو کر تحلیل ہو جاتا ہے جیسا کہ دیکھا جاتا ہے روغن چراغ مین اور حاجت اُس کی نہین ہوئی ہے کہ دفعۃً کھینچین لکڑی کو یا بند کرنے مین مداخل ہوا کے کوشش کرین لہذا نجیب الدین سمرقندی اور اکثر اطبا نے طرف اس طریق کے اشعار

رکھا ہو وبس۔

**دوا۔** کہ درد کان کو جو بسبب صفرا کے ہو موقوف کرے زنجبیل برگ حنا گل معصفر صندل سرخ ہر ایک دو درم روغن ستوربیس درم و روغ گاؤ سنو درم ادویہ کو جو کوب کرکے اور سب ادویہ ملا کر جوش کرین یہانتک کہ روغ بالکل جل جائے اور روغن رہجائے پس صاف کرکے رکھین اور ہر دن تین چار قطرے کان مین ٹپکائین۔

**دوا۔** کہ درد کان کو جو سردی وتری سے ہو فائدہ کرے اور یہ درد موسم مین برسات کے اکثر ہوتا ہی عاقرقرحا اسپغول ناروان کو کوٹکر پانی مین جوش کرکے بعد صاف کرنے کے غرغرہ کرین اور تخم کتائی تر و خشک کو فتہ کرکے سونگھین تو چھینک آئے اور اگر روغن تلخ و روغن کنجد و روغن کرنج وگلاب ملاکے جوش کرین بعد اسکے نمک سنگ زنجبیل فلفل نمک دریا کو کوٹکر چھانکر اسمین ملائین اور شیر گرم کانمین ڈالین وہی عمل کرے۔

**دوا۔** کہ درد کان کو جو بسبب تولید ریح و برودت کے ہو فائدہ کرے برگ آک تازہ پر گرم کرکے تھوڑے گھی سے چرب کرین بعد اسکے ملکر نچوڑین اور کئی قطرے کان مین ڈالین اور اگر لہسن سبز کو ٹکر آگ مین پیسٹ کر گرم کرین بعد اس کے نچوڑکر پانی اُس کا کان مین ڈالین نافع تر و مقوی تر ہوگا اور بھی سرگین اسپ یا سرگین خر تازہ کپڑے مین رکھکر نچوڑین اور کئی قطرے کان مین ٹپکائین یہی عمل کرتا ہی۔

**دوا۔** کہ ورم کان کو پکا کر منفجر کرے ہلہل کہ بنات مشہور ہی اور اہل ہند اس کو پکا کر کھاتے ہین سپتے اُس کے لے کر کوٹین کئی قطرے اُس کے پانی کے کان مین ٹپکائین اور کئی مرتبہ ایسا کرین کہ ریم بالکل نکل جائے اور سپارہ سفید پختہ کا پانی ساتھ لعاب میتھی یا اسپغول یا السی کے ملا کر کان مین ڈالین۔

**دوا۔** کہ واسطے چرک کان کے مفید ہی سہاگہ جس کو عربی مین تنکار کہتے ہین بریان کرکے پیسین اور کان مین ڈالین اوپر اُس کے کئی قطرے آب لیموں کے ٹپکائین اور مداومت کرین ریم موقوف ہو اور بوے بد دور ہو جائے۔

**فائدہ۔** لڑکوں کے کان مین جو چرک ہوتا ہی حاجت دوا کی نہین ہی اسلیے کہ خود بخود دفع ہوتا ہی بعد بلوغ کے اور اگر بعد بلوغ کے رہجائے یہی دوا کافی ہی۔

**دوا۔** کہ کان کے کیڑون کو مار ڈالے ایلوا پانی مین حل کرکے اس قدر کان مین ڈالین کہ کان بھر جائے بعد ایک ساعت کے کان کو ٹیڑھا کرین تو کیڑے مرکر ساتھ پانی کے نکل آئین۔

**نوع دیگر۔** حنظل تازہ کو آگ مین پکا کر مغز اسکا ملکر نچوڑین اور گرم گرم کانمین ڈالین تو کیڑے مرجائین۔

**دوا۔** کہ طنین کو جو خشکی دماغ سے ہو دفع کرے زنجبیل تین درم تخم خشخاش سات درم مغز بادام پانچ درم نشاستہ دس درم شکر سفید سات درم شیر گاؤ اس قدر کہ ادویہ اُس مین پک جائین حریرہ بنا کر دو ہفتے تک پیین۔

**دوا۔** کہ ورم بیرونی کان کو فائدہ کرے بعد فصد یا جونک لگانے کے بیج ہنکوٹ زردچوبہ بیج اندرائن نمک دیوار ساتھ پانی کے پیسکر طلا کریں۔

**دوا۔** کہ طرش یعنی کری کان کو نافع ہے بیج تازہ حنظل کی کوٹ کر شیرہ اس کا ٹپکائین اور ٹپکانا بول شتر کا کئی دن متواتر بدستور۔

**فائدہ۔** جب کان مین دانہ یا دار کوئی چیز گھس جاوے اور نہ نکلے اوپر سر سلائی کے لتہ لپیٹ کر اور کوئی چیز چپ مانند کندر و سریش کے اس پر ملکر کان مین ڈالین تو دانہ اس مین چپک کر نکل آئے اور اشیاے عطسہ آور سونگھائین اور جب عطسہ آئے منھ و ناک کو زور سے بند کرین تو قوت عطسہ کی طرف کان کے جائے اور دانہ نکل آئے اور اگر یہ تدبیرین کفایت نہ کرین کدو حجامت کہ سر اس کا تنگ ہو اوپر سوراخ کان کے رکھکر بتدریج خوب چوسین اور اگر پانی کان مین جائے ہاتھ اوپر کان کے رکھکر سر کو اوندھا کرین اور پانؤن سے اسی طرف کے مجل کرین یعنی دوسرا پانؤن اٹھا کر ایک پانؤن سے کودین تو پانی نکل آئے اگر کوئی ازرہ دشمنی کے پارہ کان مین ڈالے وقت خواب کے پس جلدی سے کان کو اوندھا کرین کہ نکل آئے اگر تھوڑا رہجائے اور درد اور دیگر آفات پیدا کرے روغن نیم گرم ٹپکائین اور تدابیر دیگر نکالنے کی کہ بیان کی گئین عمل مین لائین۔

## حرف الراء

**روغن زیت** واسطے تحلیل ریاح باردہ غلیظ کے ٹپکانا نافع ہے اسی طرح روغن غار و روغن سداب و روغن بیدانجیر اور اگر ان روغنون کو آب پیاز و آب سداب مین پروردہ کرین یعنی پکائین تو تیز ہوتے ہین اور جس وقت تسخین و تحلیل زیادہ مطلوب ہو جند بیدستر فرفیون تھوڑا اضافہ کرین۔

**روغن ترب۔** مانند روغن زیت کے ہے اور کہتے ہین کہ وہ گرم روغن بیدانجیر سے ہوتا ہے اور درد بارد کو کان کے نافع ہے اور ریاح کو تحلیل کرتا ہے آب ترب تین جزو روغن کنجد ایک جزو جوش کرین کہ پانی جلجائے روغن رہجاوے۔

**روغن کندر۔** کہ درد کان کو جو سردی سے ہو دور کرے کندر پانچ درم صبر مر صافی مصطگی جند بیدستر حضض زہرۂ گاؤ ہر ایک ایک درم روغن بادام تلخ بیس درم شراب کہنہ چالیس درم ادویہ کوٹ کر چھانکر ساتھ شراب و روغن کے جوش کرین یہان تک کہ روغن باقی رہے۔

**روغن ناردین۔** یہی عمل کرتا ہے اور ادویہ سعوطون مین گذر چکا ہے۔

**روغن۔** کہ درد کان کو جو حرارت سے ہو موقوف کرے روغن گل دس درم روغن بادام شیرین پانچ درم سرکہ کہنہ تین درم جوش کرین یہانتک کہ روغن رہجاوے۔

## حرف الضاد

**ضماد۔** کہ ورم بارد کان کو فائدہ کرے آرد حلبہ بابونہ

راتیانج ساتھ موم وزیت کے ضماد کریں۔

**ضماد**۔ کہ انکسار الاذن کو یعنی کوفتہ ہونے کان کو نافع ہے صبر مرصافی مغاث اقاقیا راتیانج حنا آپس مین ملاکر اس جانب کہ گڑھا پڑا ہو رکھیں اور کان کو اوپر شکل صلی کے باندھیں۔

**ضماد**۔ کہ ورم بن گوش کو موقوف کرے بیہ بط مرغ ہر ایک پانچ درم کھلائیں اور مینگنی پرانی بکری کی پانچ درم کوٹ کر چھانکر ملاکر ضماد کریں۔

## حرف الطاء

**طلاء**۔ کہ ورم پس گوش کو نافع ہے صندل سرخ فوفل شیاف ماشیا صبر زعفران مرصافی جملہ برابر گلاب مین ملاکر طلا کریں۔

**طلاء** کہ مسمی بہ نرد ہے طلا کرنا اس کا ورم داخلی کان کو نفع کرتا ہے اور مبرد و مسکن درد کا ہے بعد فصد کے لگانا چاہیے صندلین مامیثا گل ارمنی حضض سفیداج بوش تخم کاسنی طباشیر کافور جملہ دس دوائیں مین ہر ایک سے بقدر مناسب لیوین اور ساتھ بعضے شیرہ ہائے سرد کے مانند آب کشنیز تر و آب عنب الثعلب و آب کاسنی کے حل کرکے بنادق بشکل نرد کے یعنی سر باریک اور جڑ موٹی پھلدار بنائیں اور وقت حاجت کے ساتھ شیرہ ہائے مذکورہ کے اوپر پتھر کے گھسکر طلا کریں۔

**فائدہ**۔ واضع اس مرکب کا حسین بن اسحاق ہے اور غرض پھلدار کرنے سے یہ ہے کہ جلد گھس جائے۔

## حرف العین

**عطوس**۔ کہ سدے کان کو جو خلط غلیظ بلغمی سے ہو کھولے بعد تنقیہ کے کندر صبر حبۃ السوداء جملہ یا تنہا باریک کرکے ناک مین ڈالیں تو چھینک آئے۔

## حرف الفاء

**فتیلا**۔ کہ واسطے درد و ریم کان کے نافع ہے تخم مرو انزروت کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد کے ملاکر بتی اس مین آلودہ کرکے کان مین رکھیں۔

**فتیلا**۔ کہ گرانی کان کی دور کرے انجیر سفید فربہ چیر کر تخم و شہد اس کا جدا کریں اور بورہ خردل قدر دانا کوٹ کر اس مین گھولیں اور بتی بناکر کان مین رکھیں اور خردل مع انجیر کو اگر کوٹ کر کان مین رکھیں یہی عمل کرتا ہے۔

**فتیلا**۔ کہ قرحہ کہنہ کو مفید ہے زہرہ گاؤ دو جزو عسل یک جزو آپس مین ملاکر لتہ کہنہ دھوئے ہوئے کی بتی بناکر اس مین آلودہ کریں اور صبح و شام کان مین رکھیں اور اگر بتی کپڑے کی شہد مین آلودہ کرکے کان مین رکھیں قرحہ جدیدہ و کہنہ کو نافع ہے اور اگر انزروت باریک کرکے شہد مین ملائیں قوی تر ہو۔

## حرف القاف

**قطور**۔ کہ قرحہ کو نفع کرے اور چرک کو پاک کرے انزروت صبر بورہ ارمنی زبد البحر دم الاخوین کندر زنگار مرصافی خبث الحدید کوٹ کر چھان کر سرکہ مین ملاکر کان مین ٹپکائیں بعد اس کے کہ پہلے کئی مرتبہ ماء العسل ٹپکایا ہو بتی شہد مین اور ان ادویہ مین آلودہ کرکے کان مین رکھیں۔

**قطور**۔ کہ قرحہ کان کو دور کرے لعاب حلبہ تخم کتان تخم مرو

ساتھ دودھ عورت کے ملاکر کان مین ٹپکائین تنہا یا مجموع -

**قطور** - کہ چرک کان کو پاک کرے روغن بادام تلخ رات کو کان مین ٹپکائین اور دن کو حمام کرین اور کان مین اوپر انیٹ گرم خانہ اندرونی حمام کے رکھین تو ریم نکلجائے -

**قطور جالینوس** - کہ کان کو ریم سے پاک کرے اور درد کو موقوف کرے انار کہ تخم و شحم اس کا دور کرین اور اندر انار کے پیشاب لڑکے کا ڈال کر اوپر آگ کے گرم کرکے ٹپکائین اور تقطیر شیر کی واسطے درد قروح کان کے نافع ہے اور عسل کے ساتھ پانی و شراب کہ پتلا اور رقیق کیا ہوا کان مین ڈالکر کان کو نیچا کرکے نکالڈالین ایک دن مین اسی طرح کئی مرتبہ کرین کہ قروح کو فائدہ کرتا ہے اور اسی طرح تقطیر آب پیاز کے ساتھ سفیدی انڈے کی واسطے قروح و مدہ و قیح کے مفید ہے اور تقطیر نبیذ کی کہ ساتھ روغن گل کے ملا یا ہو قرحہ مزمن کو پاک کرتی ہے -

**قطور** - کہ رطوبت صرف کہ کان سے بہتی ہے بدون مدہ کے دور کرے مازو باریک کرکے شراب کہنہ مین ملاکر ٹپکائین -

**قطور** - کہ قرحہ دیرینہ چرک دار کو فائدہ کرے کئی قطرے خل خبث الحدید کے کان مین ٹپکائین اور طریق صنعت خل خبث الحدید کا یون ہے کہ خبث الحدید کو سرکے مین ایک مہینے یا زیادہ اس سے ترکرین پس اس سرکے کو ٹپکائین اور بعضے لوگ کہتے ہین کہ خبث الحدید کو کوٹین اور سرکے مین دھوئین پھر خشک کرین پھر دھوئین سات مرتبہ تک اسیطرح دھوکر پھر خشک کرین اور سرکہ کہنہ مین پکائین

طریق بنانے سرکہ خبث الحدید کا

کہ موافق قوام عسل کے ہوجاے -

**قطور** - کہ قرحہ کو مفید ہے مرہم ابیض کو روغن گل مین حل کرکے ٹپکائین لیکن پہلے ماء العسل سے قرحہ کو پاک کرین اور انزروت دم الاخوین کندر عصارہ لحیۃ التیس سے ذرور بنائین اور بتی آمین آلودہ کرکے رکھین اور تقطیر مرہم مصری و مرہم باسلیقون کبیر و مرہم احمر و سرکہ خبث الحدید کی قرحہ کہنہ کو مفید ہے اور یہ مراہم حرف میم مین ہم ذکر کرینگے

**قطور** - واسطے درد کان کے جو سردی سے ہو آب سداب آب مرزنجوش ہر ایک سات درم روغن بابونہ پندرہ درم روغن فرفیون دو درم شراب کہنہ بیس درم سب کو جوش کرین یہانتک کہ روغن رہجاے -

**قطور دیگر** - واسطے درد سر کان کے افیون جند بیدستر ہر ایک دو درم دو من سفنج مین پکائین تو قوام مین آکے یا روغن سوسن مین حل کرکے ٹپکائین -

**قطور دیگر** - واسطے درد سر کان کے لہسن نیمکوفتہ ساتھ زہرہ گوسفند کے جوش کرکے صاف کرین اور نیمگرم ٹپکائین

**قطور دیگر** - کہ درد گرم کو فائدہ کرے روغن گل چھ درم روغن بادام شیرین پانچ درم سرکہ بیس درم اوپر نرم آگ کے پکائین یہانتک کہ سرکہ جلجائے پس نیمگرم کانمین ٹپکائین اور اوپر کہا گیا کہ جو دوا کان مین ڈالین چاہیے کہ گرم ڈالین اگرچہ مرض گرم ہو -

**قطور دیگر** - واسطے درد گرم کے افیون ایک درم شیاف ابیض تین درم روغن گل چار درم سرکہ کہنہ تین درم آپس مین ملاکر کان مین ٹپکائین -

**قطور** - کہ درد شدید کہ جو گرمی سے ہو موقوف کرے

کافور افیون ہر ایک طسوج روغن مین خلاف کے حل
کرکے ناک اور کان مین ٹپکائین اور سفیدی انڈے کی نیم گرم
ٹپکانا اور اسی طرح دودھ عورت کا نیم گرم تسکین مین درد کی
عجیب الاثر ہے۔

**قطور**۔ کہ درد سرد و گرم کو مفید ہے۔ زہرہ گاؤ تازہ دو مثقال
روغن خیری دس درم جوش کرین یہانتک کہ تری زہرہ کی
جاتی رہے ایک قطرہ کان مین ٹپکائین۔

**قطور**۔ کہ خون کہ جو کان مین بستہ ہوجائے گھلائے شیرۂ کرنب
ساتھ سرکے کے نیم گرم ٹپکائین۔

**قطور**۔ کہ طنین و دوی و وقر کو نافع ہے کندر زعفران فرفیون
جند بیدستر خربق سفید مرصافی ہر ایک تین درم نطرون
بورہ ارمنی ہر ایک اڑھائی درم کوٹ کر چھانکر شراب مین حل
کرکے ٹپکائین۔

**قطور**۔ واسطے طنین و دوی و وقر کے شحم حنظل ایک
درم بورۂ ارمنی آدھا درم جند بیدستر زراوند مدحرج
ہر ایک ڈیڑھ درم عصارۂ افسنتین قسط فرفیون ہر ایک
ڈیڑھ دانگ کوٹ کر چھان کر ساتھ زہرۂ گاؤ کے گھولکر گولہ
بنائین اور وقت حاجت کے روغن بادام مین حل کرکے
تین قطرے ٹپکائین۔

**قطور**۔ کہ طنین کو نافع ہے قرنفل نصف درم مشک ایک
دانگ ساتھ آب مرزنجوش کے پیسکر ٹپکائین۔

**قطور**۔ واسطے طرش کے خربق سفید ایک درم جند بیدستر
آدھا درم نطرون ایک دانگ کوٹ کر چھان کر ساتھ
پرانے سرکے کے ملاکر ٹپکائین اور قطور آب سرگین
تازہ اسپ کا اور قطور آب ترب کا کہ ساتھ شہد کے
جوش کیا ہو یہی اثر رکھتا ہے اور تقطیر روغن بادام کی طرش
کو جو خلط غلیظ سے فائدہ کرے اور قطور تمام مرارات
کا خصوصًا مرارہ سنغر کا ساتھ روغن بادام کے ملاکر
بدستور۔

**قطور**۔ کہ شبرہ کو جو کان مین پیدا ہو ساتھ ضربان شدید کے
نافع ہے افیون ایک قیراط دودھ مین حل کرکے نیم گرم ٹپکائین ساتھ
شرائط مذکورہ کے ہے۔

**قطور**۔ کہ سیلان خون کو کان سے باز رکھے انار مع پوست
اور اُس چیز کے کہ اندر اُس کے ہے سرکے مین پکاکر ٹپکائین اور
تقطیر آب بارتنگ کی ساتھ اقلیمیا و اقاقیا کے بھی حابس
ہے اور جانین کہ بند کرنا خون کا لائق نہین ہے مگر وقت افراط
و خوف غشی کے۔

**قطور**۔ کہ کیڑون کو قتل کرے خواہ خارج سے کان مین
آئے ہون خواہ وہان پیدا ہوئے ہون شیرہ برگ
شفتالو یہ شیرۂ پودینہ تنہا یا مرکب ٹپکائین اور اگر قدرے
سقمونیا بھی ملائین قوی تر ہو اور شیرۂ ترب کا تنہا اور
شیرۂ پیاز کا تنہا اور صبر ساتھ پانی کے اور مرارات تنہا بھی
قاتل ہین قطورًا۔

## حرف الکاف

**کماد**۔ واسطے درد کان کے کہ سبب اسکا ملاقات سرما
و ہوائے سرد ہو روئی زیت مین آلودہ کرکے نیمگرم تکمید کرین
اور بھی تکمید اشیائے گرم کی یہی عمل کرتی ہے۔

**کماد**۔ واسطے درد کان کے کہ سبب اس کا ورم خارج
صماخ ہو کپڑا یا نمد آب شیرین نیم گرم مین آلودہ کرکے

رکھین اور اگر درد شدید ہو نمک گرم کرکے تکمید کرین۔

**کماد**۔ واسطے وقر وصمم وطرش کے کہ سبب اُن کا خلط غلیظ خام ہو لیکن پہلے چاہیے کہ تنقیہ کرین حنظل قوقی برگ غار مرزنجوش برنجاسف تمام صعتر بابونہ جوش کرکے اسفنج یا نمدا اسمین تر کرکے یا اُس جوشاندے کو شانے مین گاؤ کے ڈالکر گرد کان کے اور پس گردن تکمید کرین۔

## حرف المیم

**مرہم مصری**۔ واسطے جراحت اندرون کے سرکہ سات درم عسل آٹھ درم آپس مین جوش کرین تو قوام ہو پس دو درم زنگار پیسا ہوا اسپر چھڑک کر مرہم بنائین اور بتی اُسمین آلودہ کرکے کان مین رکھین۔

**مرہم مصری نوع دیگر**۔ زنگار عسل سرکہ کندر جملہ برابر پکائین تو موافق عسل کے قوام ہو جائے پس موم اور روغن گل بقدر احتیاج کے لائین

**مرہم باسلیقون کبیر**۔ واسطے قرحہ کان کے موم نیم رطل زفت رومی چار اوقیہ مرصافی راتینج علک الانباط ہر ایک دو دو اوقیہ زیت دو رطل پہلے موم کو روغن زیت مین پگھلائین اور ادویہ کو اُسمین گھولکر فتیلہ اسمین آلودہ کرکے کان مین رکھین۔

**مرہم احمر**۔ کہ قرحہ کان کو نافع ہے مرداسنج زیت ہر ایک دو جزو سرکہ دس جزو آپس مین ملاکر خوب ملائین تو منعقد ہو جاوے اور اگر آگ پر پکائین جلد غلیظ ہو جائے بالجملہ بعد غلیظ ہونے کے جس طرح سے کہ ہو ایک درہم اُس مین عروق الصباغین باریک کرکے ملائین اور فتیلہ اُس مین آلودہ کرکے رکھین اور یہ تینون مرہم وہان کام آتے ہین جس جگہ قرحہ کان کا کہنہ و چرک بھرا ہو۔

**مرہم ابیض**۔ زخم تازہ کان کو نفع کرے اور سوزش موقوف کرے سفیدہ ارزیز موم ہر ایک ایک جزو روغن گل یا روغن کنجد دو جزو پہلے موم کو روغن مین پگھلاکر سفیدی کو ہاون مین رکھین تھوڑا تھوڑا موم پگھلا ہوا سفیدی پر گرائین اور کوٹتے جائین تو سفیدہ نیچے نہ بیٹھے اور خوب ملجائے پس فتیلے پر لگاکر زخم پر رکھین۔

## حرف النون

**نطول**۔ کہ گرانی کان کو جو بعد مسہل کے بسبب صعود کرنے بخار کے پیدا ہوتی ہے دور کرے بابونہ اکلیل الملک قیصوم ہر ایک دس درم تمام مرزنجوش اذخر گل سرخ پوست بیخ رازیانہ پوست بیخ کرفس ہر ایک پانچ درم دس من پانی مین جوش کرین جب تین من رہے سر اور کان کو اُس کے بخار پر رکھین اور اُس کو انکباب کہتے ہین۔

**فائدہ**۔ نطول ایک لفظ عام ہے انکباب کو بھی کہتے ہین اور سکوب کو بھی اور آبزن کو بھی۔

**نطول**۔ کہ درد کان کو کہ سبب اُس کا ریح سرد غلیظ جو بسبب ملاقات سرما اور ہوائے سرد کے ہو فائدہ کرے شبت رطبہ بابونہ اکلیل الملک ورق غار مرزنجوش تمام قیصوم سب کو جوش کرکے انکباب کرین اور بخار جوشاندے شلغم کا تنہا بھی یہی عمل کرتا ہے

**نطول** ۔ کہ نقصان و بطلان سمع کو جو بسبب خلط غلیظ خام کے ہو فائدہ کرے بعد تنقیہ دماغ کے سداب صعتر افسنتین ساتھ سرکے و زیت و پانی کے پکا کر آفتابے مین اور ایک نے اوپر آفتابے کے قائم کرکے ایک سری کا کان مین رکھین تو بخار اُس کا کان مین اُسی نے سے جاوے ۔

**نطول** ۔ کہ طنین و دوی کو بسبب انصباب خلط کے ہو فائدہ کرتا ہی بعد تنقیۂ دماغ کے فوتنج افسنتین مرزنجوش صعتر جوش کرکے انکباب کرین ۔

**نطول** ۔ کہ تحلیل مواد باردہ تقویت عضو کی کرے خواہ نوجی گوش مین ہو خواہ اور اعضا مین برنجاسف گل بابونہ افسنتین رومی مرزنجوش اسطوخودوس مشکطرامشیع عصفر حاشا جعد خاخسک ۔ اسل قطراسالیون شحم حنظل جوزالسرو کمافیطوس نارشیشعان سنبر پودینہ جملہ دواؤن سے جو میسر ہو جوش کرین حوالی گوش یا اور عضو ماؤف پر گرائین اور واسطے درد ریحی اور بلغمی کان کے اور اُس کے بخار پر انکباب کرین ۔

# باب چوتھا ادویہ مین ناک کی

اور بیان مین اُس چیز کے کہ اس مقام سے تعلق رکھتی ہی ۔

## حرف الدال

**دوا** ۔ کہ رعاف کو بند کرے اگر سبب اُسکا غلبہ حرارت کا اور گرمی آفتاب کی ہو صندل سفید بیخ نے موتھ پت پاپڑہ بانسہ ہر ایک درم جوش کرکے یا تر کرکے صاف کرین اور پلائین ۔

**دیگر** ۔ طباشیر گل مصعتر انار خام برابر وزن مین پیسکر ساتھ پانی کے سعوط کرین رعاف جس طور کا ہو بند ہو جائیگا ۔

**دیگر** ۔ بیج کسنہ پانی مین پیسکر اوپر پیشانی کے طلا کرین ۔

**دیگر** ۔ آنولہ نو درم بیچ دو سیر پانی کے بھگوئین جب نرم ہو پانی لیکر شکر سفید نو درم ڈالکر پیین اور آنولہ پیسکر اوپر تالو کے رکھین اور جاننا چاہیے کہ سیر سے چوبیس تولہ مراد ہین ۔

**دوا** ۔ کہ رعاف کو جو بسبب پھٹ جانے رگ کے ہو فائدہ کرے پوست ہلیلہ پوست درخت کچنار مشک پیسکر سعوط کرین ۔

**دیگر** ۔ برگ چنپہ ترپھلا روغن چترک مساوی الوزن پیس کر اوپر پیشانی کے طلا کرین اور حابسات رعاف کے بیچ سعوط و ضماد و فتیلہ و نقوع کے اسی باب مین آئینگے ۔

**فائدہ** ۔ جو رعاف کہ حمیات مین اور بعد بحران کے ہوتا ہی جبتک ممکن ہو بند نہ کرین جب ضعف لاحق ہو بند کرین اور باندھنا دونون بازو اور رانون و خصیتین کا اور پکڑنا سر ناک کا مضبوطی سے رعاف کو بند کرتا ہی اسی طرح اگر رعاف بائین سوراخ ناک سے ہو نیچے پستان چپ کے اور اگر داہنے سے ہو نیچے پستان راست کے کدو یا شاخ حجامت کو رکھکر چوسین بدون اُسکے کہ پچھنے لگائین اور کو نجین یعنے خون نہ نکالین تو جذب بدون تنقیہ کے حاصل ہو ۔

**دوا** ۔ کہ خشم کو فائدہ کرے اور خشم وہ ہی کہ منفذ نفس کا تنگ ہو اور کثرت بلغم غلیظ سے مجری ناک کا بند ہو جاوے اور شامہ بو کو دریافت نہ کرے بابرنگ چوب تازہ ملٹھی نمک سانگ سب برابر روغن تلخ بوزن مجموع کے جوش کرکے روغن کو صاف کرکے ناک مین ٹپکائین ۔

**دیگر** ۔ کلونجی ساتھ بول خر کے پیسکر ہر صبح ٹپکائین ۔

دیگر۔ بول شتر کو ہر روز ٹپکائیں۔
دیگر۔ بول بزنا زادہ کا سعوط کریں اور یہ دوا کھائیں زیرۂ سفید کشنیز اجوائن نمک سنگ بانسہ مرچ پیپل چیتر ک ہر ایک ایک درم تتری اجمود گل دہاوا زنجبیل بال بیل ہر ایک تین درم مغز کنیتھہ آٹھ درم کوٹ کر چھان کر ہر روز دو درم کھائیں۔
دوا۔ کہ واسطے بند ہونے ناک کے اور زکام کے نہایت نافع ہی ترکنہ جیٹھی تیرنگ تالیسر جاب الملیت زہرۂ سفید ہر ایک ایک درم تج تیرج دانہ الائچی خرد ہر ایک ایک ٹانک قند سیاہ کہنہ چوبیس درم معجون بنائیں اور آدھا درم جو ساڑھے وسل ماشے ہوتا ہی ہر روز صبح کو کھائیں یا وقت خواب کے۔
دوا۔ کہ بدبوئے ناک کو دور کرے جوزبوا دارچینی بسباسہ قرنفل ہر ایک ایک درم کوٹ کر چھان کر شہد کے ساتھ کھائیں اور شاشۂ اونٹ کا ہر روز سعوط کریں۔
دوا۔ کہ زخم ناک کو رفع کرے پوست درخت سرس سیاہ جوش کرکے اُس سے زخم کو دھوئیں۔
دیگر۔ آب برگ چینیا آب ہلیلہ و بلیلہ و آملہ اور قدرے رنگ ترہتی پیسکر ناک مین ملین تو زخم جلد صحت پاوے۔
دوا۔ کہ ناسور ناک کو فائدہ کرے اور ناسور ناک کا گوشت زائد ہو کہ بیچ ناک کے پیدا ہوتا ہی زنگار نوشادر اشخار یکجا کرکے شہد مین ملائیں اور بتی اُس مین آلودہ کرکے سوراخ مین ناک کے رکھیں اور گوشت و شیرینی سے پرہیز کریں۔

## حرف السین

سعوط۔ کہ رعاف کو بند کرے کاغذ سوختہ پوست بیضۂ مرغ سوختہ اقاقیا مازو کہ سرکہ مین جلایا ہو پوست انار ترش کندر مرصافی صدف سوختہ شادنج مغسول ہر ایک ایک جزو کافور ربع جزو کوٹ کر چھان کر ساتھ آب بادروج کے ناک مین ٹپکائیں اور عصارہ بلچ کا اور عصارہ کراث کا تنہا یا مرکب سعوط کرنا یہی عمل کرتا ہی اور اسی طرح سعوط عصارہ سرگین خر کا مجرب ہی اور اسیطرح آب سرد سرکے مین ملاکر استنشاق کرنا اور آب سرد اوپر منہ اور سر کے ڈالنا اور ہاتھ پاؤن کو باندھنا۔
سعوط۔ کہ بدبوئے ناک کو دور کرے مجرب ہی پیشاب گدھے کا ٹپکائیں فانہ لایخلف البتہ اور استنشاق خمر ریحانی کا بدستور۔
سعوط۔ کہ بطلان شم کو دور کرے شونیز زہرۂ کلنگ تخم حنظل خربق سفید جلبہ برابر گولیان بنائیں موافق مقدار عدس کے پس ایک گولی روغن سوسن مین پیسکر ٹپکائیں اور اگر اس سعوط سے درد اُٹھے روغن گل کا سعوط کریں اور آب گرم اوپر سر کے گرائیں۔
فائدہ۔ چاہیے کہ مریض وقت سعوط کرنے اس دوا کے منہ مین پانی بھر لیوے اور پیٹھ پر لیٹ کر سر کو اوندھا کے اور سعوط کو اوپر کھینچے تو فعل دوا کا خوب سرایت کرے اور کپڑا گرم پانی مین تر کرکے سر پر رکھے اور یہ احتیاط و قاعدہ سب سعوطون حادین مرعی رکھیں اور تقطیر آب چقندر کی ناک مین منقح سدے کی ہی۔
سعوط۔ کہ نافع ہی اُس شخص کو جو بوے بد حس کرتا ہو اور بوے نیک کو حس نہ کرتا ہو جند بیدستر کو ہمیشہ ٹپکائیں۔
نوع دیگر۔ واسطے اُس شخص کے کہ بوے نیک معلوم کرے اور بوے بد

کو معلوم ہو کرے مشک خالص ٹپکائیں

## حرف الضاد

**ضماد** - کہ اوپر سر و پیشانی کے اگر لگائیں رعاف مفرط کو باز رکھے خصوصاً کہ پہلے پانی خوب سرد اوپر سر کے گرا کر پیچھے تضمید کریں مازو سبز پوست انار گل سرخ خشک ہر ایک ایک جزو عدس مقشر دو جزو حضض برابر سب دواؤں کے کوٹ کر چھان کر ساتھ آب آتش و گلاب کے گھول کر اوپر تالو اور پیشانی کے رکھیں اور اگر کپڑا کتان کا گلاب مین جو برف مین سرد کیا گیا ہو تر کرکے اوپر تالو کے رکھیں حبس رعاف کرے اور لوبیا کو بجا کر ضماد کرنا بھی حابس ہے۔

**ضماد** - کہ یہی عمل کرتا ہے گل ارمنی عصارہ لحیۃ التیس گلنار عدس مقشر ہر ایک ایک جزو کافور افیون ہر ایک ربع جزو کوٹ کر چھان کر ساتھ سرکہ انگوری کے گھول کر تالو پر رکھیں اور اگر برگ خلاف و برگ کرم و فوتینج و گل سرخ تر و آرد جو ساتھ پانی خرفے کے یا آب سادہ کے پیشانی و تالو پر ضماد کریں یہی عمل کرے۔

## حرف الطاء

**طلاء** - کہ رعاف انف کو فائدہ کرے ماش زعفران مر صافی رامک سک گل ارمنی خطمی لادن کوٹ کر چھان کر ساتھ پانی طرفا کے گھول کر پہلے ناک کو ہاتھ سے سیدھا و درست کریں اور اسکے پر لتہ لپیٹ کر ناک مین رکھیں پس اس طلا کو استعمال کریں ناک پر

## حرف الفاء

**فتیلہ** - کہ رعاف کو روکے گلنار گردآسیا مازو ہر ایک آدھا درم افیون ایک دانگ کوٹ کر ریشمی کپڑے مین چھانکر ساتھ عصارہ سرگین خر کے گھولین اور مکڑی کے جالے مین لپیٹ کر ناک مین رکھین لیکن پہلے ناک کو ساتھ گلاب اور سرکے کے دھولیوین۔

**فتیلہ** - کہ یہی عمل کرتا ہے مازو جلایا ہوا اندر سرکے کے دو درم زاج سیاہ چار درم شب یمانی چھ درم کافور ایک دانگ کوٹ کر ریشمی کپڑے مین چھان کر اور فتیلہ کتان کا ساتھ عصارہ سرگین خر کے آلودہ کرکے بعد اُسکے یہ دوا لپیٹ کر ناک مین رکھین

**فتیلہ دیگر** - کہ یہی عمل کرتا ہے کاغذ سوختہ پوست تخم مرغ سوختہ اقاقیا پوست انار ہر ایک دو درم کوٹ کر چھان کر ساتھ پانی بادروج کے یا آب بارتنگ کے گھولکر فتیلے کو اسمین آلودہ کرکے رکھین۔

**فتیلہ** - کہ یہی عمل کرتا ہے کتان کے کپڑے کا فتیلہ بنا کر شراب مین تر کرین اور زاج مصری باریک کرکے اُس پر چھڑکین اور رکھین اور جو غلبہ خون کا بہت ہو اکثر فصد قیفال کی کہ رعاف کو حبس کرتی ہے لین خون تھوڑا نکالین اور فصد باریک کرین تو زمانہ دراز مین خون تھوڑا نکلے اور بعض طبیب اس امر پر ہین کہ ہفت اندام کھولین اور خون اتنا نکالین کہ غشی آئے اور خون بسبب غلیظ ہونے قوام کے غشی کے سبب سے ہو جاتا ہے خود بخود بند ہو جاتا ہے لیکن جب تک ضرورت شدید نہو جرأت نہ کرین۔

**فتیلہ** - کہ گندگی یعنے بد بوے ناک کو دور کرے مر صافی

پوست انار ترش ہر ایک دو درم عصب الذریرہ بزرالبنج ہر
ایک ایک درم وقصف زاج قرنفل ہر ایک ایک درم
فتیلے کو شراب مین تر کرکے ادویہ کوٹنے اور چھاننے کی اُس
مین آلودہ کرکے ناک مین رکھین ۔

**فتیلہ** ۔ کہ زخم ناک کو فائدہ کرے زاج سیاہ شب یمانی
مازو سرماقی توبال مس سوختہ ہر ایک پانچ درم زراوند طویل
چھ درم کندر بارہ درم جملہ کوٹ کر دو من پانی مین پکا کر
صاف کرین اور پھر جوش کرین جب موافق قوام شہد کے
ہووے فتیلہ کو اسمین آلودہ کرکے ناک مین رکھین اور مکرر
اُسکو کرین ۔

**فتیلہ** ۔ کہ چشم کو فائدہ کرے سعد سنبل صبر گل سرخ
قرنفل کوٹ کر چھان کر ساتھ پانی لوڈنیے کے گھول کر
ناک مین رکھین بعد اُس کے کہ ناک کو گلاب وسرکے
سے کئی مرتبہ دھویا ہو اور اگر شونیز کو بریان کرکے
ایک رات دن پرانے سرکے مین بھگوئین اور ساتھ
تھوڑے روغن زیت کے ناک مین ٹپکائین یہی عمل
کرے اسی طرح اگر فتیلے کو اُس مین آلودہ
کرکے رکھین ۔

## حرف النون

**نطول** ۔ کہ سدے ناک کو کھولے لادن چوب چھاؤ شونیز کو
جوش کرکے اُسکے بخار پر سر کو رکھین یا سبوس گندم کو سرکے
مین جوش کرکے سر کو اُسکے بخار پر رکھین ۔

**نفوخ** ۔ کہ گندہ بینی کو دور کرے مشک زاج قرنفل مساوی اون
کو تنکر چھانکر ناک مین دم کرین نے مین رکھکر ۔

**نفوخ** ۔ کہ رعاف کو روکے قرطاس سوختہ صدف سوختہ
ہر ایک ایک جزو قلقطار آدھا جزو بہت باریک پیسکر ناک
مین دم کرین ۔

**دیگر** ۔ کہ رعاف کو بند کرے حضض کو کتان کے کپڑے مین
باندھکر جلائین اور راکھ اسکی لیکر ناک مین دم کرین ۔

**دیگر** ۔ کہ حبس مین نہایت خوب ہے آہک سفید ناک مین دم
کرین ایک مرتبہ بعد دوسرے مرتبے کے پس فتیلے کو
انڈے کی سفیدی مین تر کرکے آہک پسا ہوا لگا کر ناک
مین رکھین ۔

**فائدہ** ۔ مزاج ناک کا کان سے ارطب ہے اور آنکھ سے
ایبس ہے پس ادویہ کان کی زیادہ مائل بہ خشکی دینا چاہیے
اور ادویہ آنکھ کی زیادہ مائل بہ تری اور ادویہ ناک کی چاہیے
کہ معتدل ہون ۔

# باب پانچوان بیانمین ادویہ لب کے

## حرف الدال

**دواء** ۔ کہ بیاض لب کو بہت نافع ہے روغن ناردین وخیری
دیاسمین وخلوق ناک مین ٹپکائین بعد تنقیہ بلغم کے اور ہریسہ و
بقول کے کھانے سے پرہیز کرین ۔

**دواء** ۔ کہ تشقق وتقشر وجفاف لب کو نفع کرے قیروطی
اور ادیان وشحوم ملین اوپر لب کے اور ناف اور مقعد کو
ساتھ روغن بنفشہ کے چرب رکھین اور یہ مرہم مجرب ہے
اسفیداج مازو نشاستہ کتیرا باریک کرکے چربی مین مرغی کے

کر پگھلائی ہو گھول کر لب پر رکھین اور جو چیز لب پر رکھین تو
اندرونی انڈے کا اسپر لگا دین تو ہوا سے محفوظ رہے اور جو صفرا انگیز
ہو اس سے پرہیز کرین۔

**دوا۔** کہ بواسیر لب کو فائدہ کرے عدس بابونہ اکلیل الملک
قطرہ پانی مین پکا کر بعد اس کے ملکر ساتھ زردی انڈے کے
اور چربی مرغی کی ملا کر لگائین بعد فصد سر رو و چہار رگ کے
اور بعد پینے جوشاندہ افتیمون کے اور اگر رنگ بواسیر کا سیاہ
ہو اور لب کے بھی شرط کرین یا جونک لگائین اور بعد شرط
کے سرکہ ملین تو خون بند ہو جائے اور اگر بواسیر سرخ رنگ ہو شرط
کرنے سے اور جونک لگانے سے پرہیز کرین اور بعد تنقیہ عام کے
ضماد مسطور لگائین اور یہ مرہم مفید ہے مرداسنگ اسفیداج زعفران
شب یمانی باریک کر کے ساتھ روغن بادام و موم پگھلے ہوئے
کے گھولکر رکھین۔

**دوا۔** کہ آماس گرم لب کو نافع ہے حضض بابونہ آرد جو گلاب
عنب الثعلب تر ضماد کرین بعد فصد و اسہال کے اور انتہا
مین قیروطی کہ روغن بادام و موم سے بنائی ہو لگائین و ربانی
گرم سے مکرر دھوئین۔

**دیگر۔** کہ آماس بلغمی کو نفع کرتی ہے شبت بابونہ اکلیل الملک و مانند
انکے طلا کرین۔

**دیگر۔** کہ آماس سوداوی کو فائدہ کرے جو کچھ سرطان مین مستعمل ہے
کام مین لائین اور تقلیل غذا و ترک غشا واجب جانین۔

**دوا۔** کہ بثور لب کو نافع ہے خون سے ہون یا صفرا سے جو چیزین
کہ ورم گرم سے بیان ہوئین استعمال کرین۔

**دوا۔** کہ قروح لب کو نافع ہے مرہم سفیدی کا لگائین اور بھی
قیروطی مازو و مرداسنگ موم اور روغن خستہ زردآلو سے بنا کر

لگائین اور واسطے اکلہ لب کے جو چیزین کہ اکلہ دہان مین گذری
ہین نفع کرتی ہین۔

**فائدہ۔** اگر اختلاج لب کا بشرکت فم معدے کے ہو مقدمہ
قے کا ہے ساتھ متلی ہچکی کے ہوگا اور بمشارکت عصب دماغی
کے یہ مقدمہ لقوہ و صرع کا ہوگا اور دماغ مین آفت ہوگی اور
ان دو قسم مین تنقیہ عضو مشارکت کا کرتے ہین اور امراض
مین سر کے جو چیزین کہ باب اختلاج مطلق مین گذری ہین
استعمال کرین اور اگر بسبب تولد ریح کے لب مین اختلاج
ہے مفتحات لب پر ملین اور جوزبوا روغن مین بابونہ کے
پیسکر لگائین کہ سریع الاثر ہے اور اگر بسبب خون کے ہے کہ
باریک رگون مین لب کے امتلا پیدا کرے اور مستحیل بریاح
ہو جائے بعد فصد سر رو و چار رگ کے واسطے تفتیح مسام کے
محللات ضماد کرین اور غذا کم کھائین اور ہر ایک سوء مزاج کو ادویہ
مضادہ سے علاج کرین۔

## باب چھٹا بیان میں ادویہ دندان و لثہ کے

ہم پہلے تدبیر حفظ دندان کی بیان کرتے ہین طالب صحت
دندان کو واجب ہے کہ آٹھ چیز کی رعایت کرے ایک وہ کہ
تواتر فساد طعام و شراب سے معدے مین پرہیز کرے
خواہ سبب فساد کا ردی ہونا جوہر طعام کا ہو اور بسرعت
قبول کرنا طعام کا فساد کو مانند دودھ اور مچھلی نمکین و صحنا
کے خواہ سوء تدبیر غذا دوم وہ کہ بہت قے نکرے خصوصاً
اگر مادہ گھٹا ہو موسم وہ کہ چبانے چیز علک سے خصوصاً
کہ شیرین ہو مانند ناطف کے یعنی حلوا سوہن اور مانند

انجیر خشک کے اجتناب کرے چہارم وہ کہ کوئی چیز سخت دانتون سے ہرگز نہ توڑے اور جو چیز کہ دانتون کو کند کرتی ہی اُس سے پرہیز کرے پنجم وہ کہ جو چیز کہ شدید البرد ہی اُس کو دانتون سے دور رکھے خصوصًا اوپر گرم چیز کے اسی طرح شدید الحرارت کو مضر جانے خصوصًا اوپر بارد کے ششم وہ کہ ہمیشہ دانتون کو پاک رکھے جو چیز کہ درمیان دانتون کے رہ جاوے اُس کو خلال سے اس طرح پاک کرے کہ دانتون کو اور گوشت کو جو دانتون کی جڑمین ہی صدمہ نہ پہونچے ہفتم وہ کہ بعضے چیزین کہ دانتون کو بالخاصیت ضرر کرتی ہین مانند کراث کے اُن چیزون سے احتراز کرے اور جاننا چاہیے کہ کراث یعنے گندنا مضرترین اشیا ہی واسطے دانتون کے اور لثہ کے ہشتم وہ کہ مسواک کو ہمیشہ کرتا رہے لیکن اُسکے استعمال مین نرمی کرے اور استقصا یعنی مبالغہ نہ کرے ورنہ دانتون کا پانی جاتا رہیگا اور پانی کا جاتا رہنا مہیا کرتا ہی دانتون کو اوپر قبول نوازل اور ابخرہ صاعدہ معدہ کے اور چاہیے کہ مسواک درخت اراک یا اور درختان مشہورہ سے ہو اور جبتک حقیقت لکڑی کی خوب معلوم نہ کرے مسواک اُس سے نہ بنائے اسلیے کہ مشاہدہ ہوا ہی کہ بعضے لکڑیان مجرد پہونچنے دانتون تک دانتون کو گرا دیتی ہین اور مسواک کرنا باعتدال دانتون کو جلا دیتا ہی اور قوی کرتا ہی عمور کو اور جملہ حفظ صحت دانتون سے یہ ہی کہ وقت خواب کے روغن گل دانتون پر ملے اور بھی ہر مہینے مین دو مرتبہ اُس شراب سے کہ جس مین اصل تیوع کی جوش کی ہو کلیان کرین خانہ خاتمہ ہانع

لاالصب صاحبہ وجع الاسنان اور اسی طرح نمک طبرزد پسا ہوا کہ ساتھ شہد کے ملایا ہوا دانتون پر ملنا مجلی و منقی مشد ولثہ کا ہی اور ملنا رس کا بدستور اور اسی طرح نمک خمیر ملنا جلا یا ہو یا بدون جلانے کے مگر جلایا ہوا بہتر ہی اور واجب ہی کہ نمک کے بندقہ بنائے بعد اُس کے کپڑے مین رکھکر دانتون کو ملے جب دانت ان ادویہ مسطورہ سے گرم ہو جاوین چاہیے کہ شہد ملے یا شکر بعد اُس کے روغن گل ملے اور جب دانت واسطے قبول نوازل کے مہیا ہون چاہیے کہ جو قابضہ اشیاے قابضہ کا منھ مین دیر تک رکھے اور بھی شب یمانی اور ملح کو جلا کر باریک پیس کر دانتون کو ذرور کرے تو انصباب مادہ کا دانتون پر نہ ہو

## حرف التاء

**تریاق الاسنان** — دوا ہے مجرب ہی اگر دانتون پر ملین درد دانتون کو جو بسبب سردی کے ہو فائدہ کرے چند بیدستر حلتیت مرصافی فلفل زرا وند مدحرج زنجبیل میعہ افیون بزرالبنج مساوی الوزن کوٹ کر چھان کر شہد مین گھول کر روئی کو اسمین آلودہ کرکے دانتون پر رکھین یا گولیان بنا کر منھ مین رکھین

## حرف الدال

**دوا** — کہ درد سرد دانتون کو مفید ہی فلفل عاقرقرحا مویزج زنجبیل مساوی الوزن کوٹ چھان کر شہد مین ملا کر ملین اور اگر سلائی لوہے کی گرم کرکے دو

تین مرتبہ دانتون پر رکھین درد کو موقوف کرے۔

**دوا** ۔ کہ واسطے درد دانتون کے جو بسبب گرمی کے ہو نفع کرے افیون نیم دانگ روغن گل مین حل کرین اور تھوڑی روئی اُس مین آلودہ کرکے دانتون پر رکھین اور عاقرقرحا و کافور کوٹ کر روغن گل مین ڈالین اور تھوڑی روئی اُس مین آلودہ کرکے دانتون پر رکھین اور اگر اوپر جڑ دانتون کے شرط کرین یا جونک لگائین جلد نفع کرے

**دوا** ۔ کہ درد دانتونکو جو سوراخ دار ہین نافع ہے قلفل عاقرقرحا بارزد مساوی الوزن لیکر مرچ و عاقرقرحا کو باریک پیس کر ساتھ بارزد کے ملاکر دانتون کے سوراخ مین رکھین ۔

**دیگر** ۔ کہ لثہ کو محکم کرے اور گوشت کٹے ہوئے کو جماوے زراوند مدحرج کندر دم الاخوین کرسنہ بیخ سوسن مساوی الوزن کوٹ کر چھان کر ساتھ سکنجبین عنصلی کے گھول کر استعمال کرین ۔

**دوا** ۔ کہ درد دانتون کو ساکن کرے عاقرقرحا مویزج ہر ایک تین درم تخم ہر ایک درم آب کشنیز تازہ بیس مثقال شیرگاؤ بیس مثقال جوش کرکے گولیان بنائین اور دانتون پر رکھین اور اگر سداب تازہ ساتھ مویز سیاہ کے کوٹکر دانتون پر رکھین یہی عمل کرے ۔

**دوا** ۔ کہ اسنان کو قلع کرے شب یمانی مردہ سنگ کو وزن مین برابر لیکر کوٹین اور اوپر اس دانت کے کہ اکھاڑنا اس کا مطلوب ہے رکھین لیکن اور دانتون تک نہ پہونچے اور اس دوا کو لگا کر تھوڑی دیر توقف کرین اور دانت جڑ سے نکل آئے اور اگر عاقرقرحا سرکے مین چالیس دن بھگوئین بعد اُس کے پیسین لیکن پہلے گرد دانتون کے دو تین جگہ نشتر لگائین بعد اُس کے یہ دوا لگائین تو جلد اکھاڑ دیگا اور کبھی دُرد سرکہ کہنہ کا کئی دن طلا کرے دانت کو کھینچین تو باسانی نکل آئے اور کبھی ضفدع بری کو روغن مین زیت کے اس قدر پکائین کہ گھل جائے اور گرد دانت کے پچھنے لگاکر روغن مذکور کو کئی مرتبہ ملین تو آسانی سے نکل آئے اور کبھی اگر دانت متآکل ہو تخم ماز ریوند و شیر حرم کوٹ کر چھان کر قطران مین ملاکر سوراخ کو بھر دین تو ریزہ ہو جائے ۔

**فائدہ** ۔ درد دانت کا اگر سردی و تری سے ہو دماغ کو ساتھ مسہل و منقی کے بعد اُس کے ساتھ سعوط کرنے شیرہ پھل کٹائی کے پاک کرین بعد اسکے شیت زرد چوبہ عاقرقرحا حلتیت برابر ساتھ شہد کے ملاکر ہر دن مقدار قلیل کھائے اور کبھی تھوڑی سی نیچے دانت کے رکھے ۔

**دیگر** ۔ برگ سنبھالو نمک سنگ برنگ جو کوب کرکے کپڑے مین رکھکر نیچے دانت کے رکھین ۔

**دیگر** ۔ لکڑی اگ کی جو باریک و نرم ہو ملائم آگ پر گرم کرکے نیچے دانت کے رکھین اور اسکو چبائین ۔

**فائدہ** ۔ جسوقت درد دانت کا بسبب زیادتی خون کے ہو رگ سر رو کھولین یا چار رگ اور گلاب و سرکہ و کافور کی کلیان کرین اور طبع کو نرم کرین ۔

**دوا** ۔ کہ جنبش دانتون کو جو بسبب گرمی و عفونت کے ہو فائدہ کرے برگ گل جاہی برنگ لودھ جوش کرکے کلیان کرے اور اگر شب یمانی و کف دریا زیادہ کرین بہتر ہے اور اگر سبب جنبش کا رطوبت ہو صندل فوفل مازو بلیلہ زرد

باریک کر کے دانتوں کی جڑ میں ملیں۔

## حرف السین

سنون۔ کہ دانتوں کے کند ہونے کو نافع ہے لیکن اگر سبب اس کا تناول کرنا ترشی کا ہو تو دارو گرم کا کہ ساتھ زردی انڈے کے پکایا ہو دانت پر رکھیں اور دانت سے کاٹیں اور کبھی موم زرد چبائیں اور اگر بلغم ترش سے ہو جو فم معدے میں جمع ہوا ہے تنقیہ معدہ کا کریں اور دانتوں کو روغن گل سے چرب رکھیں۔

سنون۔ کہ کرم دانتوں کو نافع ہے لیکن ابتدا میں کہ ابھی تک کیڑوں نے دانتوں کی جڑ کو بالکل ضائع نہ کیا ہو کٹائی تازہ مع جڑ و شاخ و پتے لیکر کوٹے شیرہ اسکا نکال کر اس سے مضمضہ کرے چند دن نہار متواتر۔

سنون ضعف اسنان کو نافع ہے سورنجان قرنفل سعد کرنا زج پوست ہلیلہ زرد صندل سفید گل سرخ مساوی الوزن کوٹ کر چھان کر سنون بنائیں۔

سنون۔ کہ حافظ صحت اسنان ہے شاخ گوزن سوختہ کزمازج سعد سنبل ہر ایک چار درم نمک اندرانی ایک درم کوٹ کر چھان کر سنون بنائیں۔

سنون۔ کہ دانتوں کو میل سے پاک کرے نمک اندرانی بیج سوختہ زبد البحر سماق مسحوق نیا مساوی الوزن کوٹ کر چھان کر سنون بنائیں۔

سنون۔ کہ دانتوں متحرک کو مضبوط کرے گلنار آملہ شب یمانی اقاقیا مساوی الوزن کوٹکر چھانکر سنون بنائیں۔

سنون۔ کہ نافع ہے واسطے درد دانتوں کے کہ سبب اُس کا ورم لثہ ہے تخم خرفہ کشنیز خشک سماق عدس مقشر صندل سفید عاقرقرحا کافور مساوی الوزن کوٹ کر چھان کر اوپر لثہ اور دانت کے چھڑکیں بعد اُس کے کہ گلاب و سرکہ کو ایک ساعت منہ میں نگاہ رکھا ہو۔

سنون۔ کہ دانتوں کی جڑ کو سخت کرے اور خون کو باز رکھے شاخ گوزن سوختہ نمک اندرانی سوختہ پوست ہلیلہ زرد گل سرخ ہر ایک دو دو درم گلنار ایک درم کوٹ کر چھان کر اوپر لثہ اور دانتوں کے چھڑکیں۔

سنون۔ کہ بوے دہن کو خوش کرے اور خون نکلنے کو بند کرے اور دانتوں کو مضبوط کرے ہلیلہ بلیلہ آملہ مقشر گل سرخ اقاقیا شب یمانی قرط طباشیر عاقرقرحا مساوی الوزن کوٹ کر چھان کر سنون بناویں کہ لثہ وامیہ کو نافع ہے شب یمانی سوختہ ایک درم نمک بریان دو درم سماق تین درم کوٹ کر چھان کر سنون بنائیں۔

سنون الملوک۔ کہ درد دانتوں کو نافع ہے اور بوے دہن کو خوش کرے مرجوز السرو اہل عاقرقرحا مساوی الوزن کوٹکر چھان کر استعمال کریں۔

سنون۔ کہ ناصور بن دندان کو صلاح کرے بیخ سوسن عاقرقرحا ایک درم شب یمانی گلنار مازو سماق ہر ایک دو دو درم کوٹکر چھانکر سنون بنائیں۔

سنون۔ کہ زردی و سیاہی کو دانتوں سے دور کرے اور بو منہ کی اچھی کرے کزمازج زنجبیل زبد البحر دار فلفل قاقلہ ہر ایک دو دو درم نمک بریان دس درم جو سوختہ سات درم کوٹکر چھانکر سنون بنائیں۔

سنون۔ کہ ورم لثہ و ناصور کو فائدہ کرے کات ہندی

قسط شیرین تونیا ے ہندیان زنجبیل مساوی الوزن کوٹ کر چھان کر سنون بنائین

**سنون** - کہ واسطے درد دانتون کے کہ سبب اُس کا رطوبت ہو فائدہ کرے فلفل اڑھائی درم بورہ ارمنی ڈیڑھ درم زنجبیل مویزج ہر ایک ایک درم کوٹکر چھانکر استعمال کرین

**سنون** - کہ نکلنے خون کو دانتون کی جڑ سے موقوف کرے کات ہندی نوفل گلنار سرخ دم الاخوین سماق مساوی الوزن کوٹکر چھانکر چھڑکین اور صبح کو گلاب و پانیکی کلیان کرین

**سنون** - کہ دانتون سیاہ ہوئے کو سفید کرے پوست ہلیلہ زرد دس درم فلفل چار درم حاما تین درم سافج ہندی دو درم مازو سوختہ آٹھ درم کوٹکر چھانکر او پر دانتون کے ملین -

**سنون** - کہ لثہ کو محکم اور رطوبت کو خشک کرے گلنار دس درم نوشادر دو درم مویزج تین درم مازو ایک درم پودینہ سوختہ شہد مین ملا کر جلایا ہو سات درم کوٹ کر چھان کر استعمال کرین -

**سنون** - کہ دانتون کو سفید کرے اور بوے دہن کو اچھا کرے زبد البحر نمک بریان ہر ایک دو درم عود سوختہ جو سوختہ سفال چینی کندر تج گلنار عاقرقرحا قرنفل سافج ہندی گل سرخ سعد سماق ہر ایک پانچدرم زراوند طویل سک حب الآس ہر ایک تین درم کوٹ کر چھانکر دانتون پر ملین -

**سنون** - کہ جوشش آتشک جو اوپر دانتون کے اور منھ مین ظاہر ہوئی ہو بسبب تناول ادویہ مخصوصہ آتشک کے رفع کرے زراوند مدحرج برگ مورد کندر سعد گلنار بیخ سوسن دم الاخوین مازو مساوی الوزن کوٹکر چھانکر کام مین لاوین -

**سنون** - کہ لثہ کو محکم کرے اور منھ کی بو کو خوش کرے اور قلاع کو مفید ہو شیاف ماميثا طباشیر بارتنگ تخم گوگل پوست ہلیلہ زرد گلنار برگ زیتون کزمازج شب یمانی مساوی الوزن کوٹ کر چھان کر استعمال کرین -

**سنون** - کہ آکلہ و ناصور کو جو دانتون کی جڑ مین ہو فائدہ کرے اور خون کے نکلنے کو موقوف کرے مرصافی نوسادر بیخ سوسن زرد بیخ سرخ عاقرقرحا مساوی الوزن کوٹ کر چھان کر استعمال کرین -

**سنون دیگر** - کہ یہی خاصیت رکھتا ہے بیخ سوسن عاقرقرحا ہر ایک ایک درم شب یمانی گلنار مازو سماق ہر ایک دو درم کوٹ کر چھان کر استعمال کرین -

**سورنجان** - کہ دندان متحرک کو محکم کرے مرصافی تونیا شب یمانی نشاستہ گل سرخ سماق پوست انار ترش استخوان ہلیلہ سک گلنار مازو کزمازج مساوی الوزن کوٹکر چھان کر دانتون پر چھڑکین -

**سورتیجان دیگر** - کہ آکلہ کو جو لثہ اور منھ مین ہو نافع ہے پوست انار ترش و شیرین ہر ایک تیس درم نمک ہندی نوشادر ہر ایک پانچ درم مازو گلنار شب یمانی کاغذ سوختہ عاقرقرحا ہر ایک دس درم سماق پندرہ درم کوٹکر چھانکر سرکے مین ملا کر گلولہ بناوین اور سایے مین خشک کرین اور وقت حاجت کے دوسری بار کوٹ کر استعمال کرین -

**سورتیجان دیگر** - کہ استرخاے دو درم لثہ کو مفید ہے اور دانتون کو میل سے صاف کرے پوست انار ترش دو درم گلنار زردچوب سماق شب یمانی مازو ہر ایک ایکدرم کوٹکر چھان کر استعمال کرین

**فائدہ** - سورتیجان لفظ یونانی ہے اور نام بعضے سنون کا ہے

**سلاقہ** - کہ درم استرخاے لثہ کو نافع ہے طراثیث قرط شب یمانی

پوست انار ترش سماق جملہ برابر پانی مین جوش کرکے کلیان کرین
سلاقہ دیگر۔ کہ یہی عمل کرتا ہے برگ سرو جوز السرو گلنار
مازو کرنا مانج برابر سرکے مین پکا کر کلیان کرین۔

## حرف اللام

لصوق۔ کہ لثہ و دندان کو محکم کرے اور سرخی لثہ کو نفع کرے
گلنار طباشیر گل سرخ کرمانج بالسویہ باریک کرکے لثہ پر لگائین
انقباہ۔ بسبب اتفاق ہوتا ہے کہ گوشت بن دندان کا بڑھ
جاتا ہے یا دانتون سے جدا ہوتا ہے اور اس مین میل جمع ہو کر
ریم نکلتا ہے اس حالت مین تدبیر بہتر یہ ہے کہ لثہ زائد کو ناخن
گیر سے قطع کرین اور جب ایک دانت اور دانتون سے بڑا
ہو جائے تدبیر اس کی قطع کرنا ہے آلات مخصوصہ سے اور
مبرد سے حک کرنا اور جس وقت دانتون مین کھجلی ظاہر ہو جس
سبب سے کہ ہو تنقیہ بدن و دماغ کا کرنا چاہیے اور ساتھ
سکنجبین عنصلی کے کلیان کرنا چاہیے اور جب دانت خواب
مین بجین اور پیسین اس کو صریر الاسنان کہتے ہین تدبیر اسکی
تنقیہ ہے ساتھ ایارج فیقرا کے اور غرغرون کے اور واسطے
تقویت دماغ اور اعصاب کے روغن قسط و خلوق اوپر گردن
کے ملنا ان السعوق مبدء عضلات الفکین

## حرف المیم

مضمضہ۔ کہ درد دندان اور تحرک دندان کو مفید ہے
چوب اس بیخ کبر الحرف کبر بیخ کا کنج جوز السرو گل سرخ
برادہ دندان فیل شب یمانی جملہ برابر لے کر سرکے مین پکا کر
کلیان کرین۔

بیان۔ ادویہ کا کہ دندان لڑکون کو آسانی سے نکالین
روغن مسکہ اور چربی بیان اور مغز ساق گاؤ کا اور مغز اس کے
سر کا اور مغز خرگوش کو پکا کر اوپر جبڑے کے ملین اور شیر سگ
کا ملنا مجرب ہے اور جس وقت درمیان جمنے دانتون کے
درد زائد ہو عصارۂ عنب الثعلب و روغن گل لا کر نیم گرم
کرکے انگلی کو چرب آہین کرین اور آہستہ جبڑے پر ملین
اور جو دندان نکلنے لگین سر گردن و بناگوش و فک کو
ساتھ روغن موم کے چرب رکھین اور ایک قطرہ روغن
نیم گرم کا کان مین ٹپکائین بہتر ہووے اور چبانے سے باز رکھے
تو مادہ دانتون کا تحلیل نہو جاوے اور شہد کو دانتون پر ملین۔

# باب ساتوان ادویہ مین منھ وحلق کے

جان تو کہ معنی حلق کے باب مین خناق کے بیان ہوان گے

## حرف الدال

دواء۔ کہ قلاع سرخ کو فائدہ کرے تخم گل مع پتے طباشیر
نشاستہ عدس مقشر تخم خرفہ کشنیز خشک سماق حنا عاقرقرحا
جملہ برابر لیکر کافور تھوڑا تھوڑا کوٹ کر چھان کر سب کے
برابر شکر ملا کر منھ مین رکھین اور ملین بعد اس کے سرکہ و
گلاب منھ مین رکھین اور بہتر یہ ہے کہ قلاع سرخ مین پہلے
خون نکالین فصد و حجامت سے یا جونک سے۔
دواء۔ کہ قلاع سفید کو نافع ہے نمک شہد مین ملا کر
منھ مین ملین بعد اس کے سکنجبین یا ایکامہ منھ مین رکھین
اور بہی جوشاندہ عاقرقرحا و مویزج سے کلیان کرین

اور اگر مامیران اور عاقرقرحا سرکے میں جوش کرکے
کلیاں کریں قلاع سفید بلغمی کو بہت فائدہ ہوتا ہے اور
اگر مادہ بہت ہو پہلے حب صبر سے اور یا حب ذا اس کے
سے تنقیہ واجب ہے

دوا۔ کہ قلاع سیاہ کو فائدہ کرے ابتدا میں واسطے
تنقیح بلغمین کے مغز سماق گاڑھا کریں اور واسطے تخفیف
کے برگ چبا وین بعد اس کے اس سرکے کی کہ اسمیں
مازو و پوست انار و گلنار و سماق و کشنیز جوش کیا ہو
کلیاں کریں اور بہتر یہ ہے کہ پہلے ساتھ جو شاندے
افتیمون کے سودا کا استفراغ کیا جاوے اور اگر
سماق و گل سرخ و کشنیز و گلنار و آس و خرنوب کو پانی
مین پکاکر کلیاں کریں اور اگر برگ زیتون و برگ
غوزنج و اقاقیا ہر ایک دس درم شب یمانی دو درم
زعفران نصف درم کوٹ کر چھان کر منہ مین ڈالین
قلاع سیاہ کو مفید ہے۔

دوا۔ کہ آکلہ دہن ولثہ وامیہ کو نافع ہے زرنیخ سرخ
وزرد و آہک مازو ہر ایک دس درم زنگار قلقطار ہر ایک
پانچ درم اقاقیا شب یمانی گلنار ہر ایک تین درم سرکے
مین پیسکر ایک ہفتہ دھوپ مین رکھین بعد اسکے اقراص
بناکر رکھین احتیاط سے اور وقت حاجت کے ایک
دانگ اسے لیکر پیسین اور اوپر لثہ اور منہ کے لگاکر ایک
ساعت رہنے دیوین اور بعد اس کے روغن گل منہ
مین لین اور ایک زمانے تک رہنے دین فائدہ ظاہر
ہوتا ہے اور یہ اقراص کہ نام انکا اقراص زرنیخ ہے قرحہ مین
امعاکے مذکور ہونگے انکا حقنہ کرتے ہین اور آکلہ اعضا
دیگر کے لیے بھی مجرب ہے

دوا۔ کہ آکلہ ساعیہ کو نافع ہے شب یمانی ایک جزو
قلقطار قلقدیس نمک سوختہ نوشادر ہر ایک نصف جزو
مازو مدبر کاغذ مصری سوختہ آہک زندہ یعنے آب نادیدہ
ہر ایک ایک جزو و نصف زعفران کندر برگ حنا ہر ایک
نصف جزو و زرنیخ جزو کوٹ کر چھان کر اقراص بناوین
اور سرکے مین حل کرکے کلیاں کرین اور منہ مین رکھین
اور فلیفلون اس کام مین بھی مجرب ہے صفت اسکی یہ ہے
اقاقیا زرنیخ سرخ ہر ایک دس درم مرمکی چار درم
آہک زندہ آٹھ درم شب یمانی چھ درم قرص بنا کر
رکھین اور تھوڑا اوپر آکلہ کے چھڑکین اور علاج مین آکلہ
کے تنقیہ مکرر کرین خصوصاً اگر ساعیہ ہو اور تنقیہ خون کا
نسبت اور اخلاط سے زیادہ کرین۔

دوا۔ کہ قلاع سرخ و سیاہ کو فائدہ کرے وارچینی بیخ
سوسن ہلیلہ برگ چینا کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد کے
ملاکر ملین۔

دوا دیگر۔ کہ یہی عمل کرتی ہے الایچی کلان بادیان نبات
مساوی الوزن کوٹ کر چھان کر اندک منہ مین رکھ کر
پانی اس کا نگلین اور اسی طرح بیخ سوسن ساتھ نبات
کے لحظہ لحظہ منہ مین ڈالین اور بدستور دونوں صندل
وطباشیر نفع کرتے ہین اور جانین کہ قلاع سفید اکثر لڑکون
کو ہوتا ہے تدبیر اس کی تنقیہ دودھ پلانیوالی کا اور اصلاح
کرنا اس کے دودھ کی ہے اور اگر پستان گوسفند کی منہ
مین لڑکے کے رکھکر وہ مین نفع کرے۔

دوا۔ کہ قروح حلق کو نافع ہے زاج سفید و سیاہ

کاغذ سوختہ مازو سے سبز کندر رحناز عفران ہر ایک ایک مثقال نمک سوختہ نوشادر ہر ایک نیم مثقال کوٹ کر چھان کر ساتھ سرکے کے غرغرہ کرین۔

**دوا دیگر۔** کہ سب اقسام قلاع و ثبور دہن کو فائدہ کرے ہبوت کو ساتھ لیمو کے یا سرکے کے پیسکر ملین اور اگر روغن گل ہین و ردکا رد کو ملاکر کلیان کرین فائدہ کرے۔

**دوا دیگر۔** کہ یہی عمل کرتی ہے دانہ الایچی کتھ کہ ساتھ پان کے کھاتے ہین کشنیز خشک پھٹکری سوختہ جملہ برابر کوٹ کر چھان کر منھ مین چھڑکین ساعت بساعت لیکن پانی اس کا نگلین اس لیے کہ پھٹکری کے کھانے سے سل ہو جاتی ہے اور اکیلی پھٹکری بھی کافی ہے چھڑکین اور منھ کھلا رکھین تو رطوبات باہر نکل آوین۔

**دوا دیگر۔** کہ مجرب ہے برگ انجیر دو عدد و نصف ملیٹھی نیم دام بیخ اہری کہ دکھن مین اسی نام سے مشہور ہے نصف دام پانی مین پیسکر ملکر کلیان کرین۔

**فائدہ۔** وزن دام کا اکیس ماشے ہے۔

**دوا دیگر۔** ترپھلا چوب کبر درخت چنبیلی مع شاخ و برگ جملہ برابر لیکر پانی مین جوش کرین اور کلیان کرین۔

**دوا دیگر۔** لودھ گیرو فلفل ہر ایک چار ماشے پھٹکری تین ماشے تھوتھا دو ماشے باریک کرکے منھ و زبان ہین ملین صبح و شام اغلب کہ ایک دن مین نفع کرے اور اگر حاجت تبرید کی ہو پینا شیرہ کاسنی کا اور مانند اس کے لازم جانین اور معلوم کرین کہ اگرچہ قلاع ماوے صفراسے کمتر ہوتا ہے اسی سبب سے قسم زرد نہین لکھی ہے لیکن کوئی قسم قلاع کی نہین ہے کہ صفرا ان ہین خروج نہ واکثر ہین۔

**دوا ر۔** کہ بخر کو نافع اور بوے دہن کو خوش کرے سک قرنفل قرفہ جوزبوا سی سنبل پوست اترج عود خام جملہ برابر مشک تھوڑا تھوڑا کوٹ کر چھان کر ساتھ زردآلو خوشبو دادہ کے ملاکر گولیان بنائین بقدر نخود کے اور ہر دن تین گولی اُنسے لیکر اندک اندک چباوین اور پانی اُسکا نگلین اور بکثرت تناول کرنا اس کی بخر کو بہت نافع ہے۔

**دوا دیگر۔** اطراف رطب وزن آس کے لیکر اور برابر اُس کے مویز منقے دونون کو کوٹ کر گولیان بقدر چار مغز کے ایک گولی صبح اور ایک وقت خواب کے کھاوین۔

**دوا دیگر۔** کہ بو کو خوش کرے سعد پوست ترنج سنبل قرنفل جوزبوا مشک عود خام بسباسہ قرفہ ہیل لواکبابہ ہر ایک ایک درم مشک ایک قیراط کوٹ کر چھان کر ساتھ پانی سیب کے گولیان بنائین اور منھ مین رکھین پانی اُس کا نگلین سفل اسکا زبان پر ملین۔

**دوا دیگر۔** کہ بو کو اچھا کرے سنبل سازج سعد سک پوست ترنج قرنفل حماما عود مصطگی نمک کہ ساتھ شہد کے جلایا ہو کوٹ کر چھان کر سنون بنائین۔

**دوا دیگر۔** واسطے بخر معدے کے قرفہ اطراف آس رطب املہ سعد سنبل پوست ترنج فقاح اذخر مصطگی ہر ایک نصف جزو سک قرنفل جوزبوا کبابہ ہیل زنجبیل ہر ایک نصف جزو زبیب منقے دو چند سب اجزا کا معجون بناکر ہر دن بقدر جوز کے کھاوین ساتھ شراب ریحانی یا گلاب کے اور چاہیے کہ پہلے تنقیہ معدے کا قے و مسہل سے بدفعات کیا ہو اور اُس مرض مین اغذیہ چرب و لزج سے

سے پرہیز واجب جانین۔

**دوا دیگر۔** واسطے بحر کے جو بسبب نزلے کے ہو جس وقت سبب بحر کا اترنا رطوبات بدبودار کا طرف دماغ سے طرف تالو کے ہو تدبیر اسکی غرغرہ کرنا ہی ساتھ رائی و سکنجبین کے بعد اسکے ساتھ اس شراب کے کہ جس مین قرنفل سعد سادہ سنبل پکایا ہو مکرر غرغرہ و کلیان کرین اور دماغ کو ساتھ تناول ایارجات کے پاک کرنا تو مادہ اس سے نہ گرے اور منھ و لثہ کو ساتھ کلیون سرکے کے کہ اس مین آس و گلنار پکایا ہو قوی کرنا کہ نزلون کو قبول نہ کرے۔

**تنبیہ۔** واسطے بحر ریحی کے جہان تک ممکن ہو تنقیہ و تجفیف رطوبات مین ریہ کے کوشش کرین ساتھ فصد و باسلیق و سلیم و مسہلات مناسبہ کے توسل ہو جاوے اور فرق درمیان بحر معدی و ریحی کے آثار مخصوصہ سے ہر ایک سوء مزاج کے کر سکتے ہین اور خاصہ معدہ کا یہ ہی کہ بعد کھانے کے کمتر ہوتا ہی۔

**فائدہ۔** بحر چار طرح پر ہی ایک وہ کہ مادہ عفنہ منھ و دندان مین محصور ہو فقط تدبیر اسکی اصلاح مزاج لثہ و دہن کے ہی اور ہمیشہ کلیان کرنا ساتھ ادویہ مناسبہ مذکورہ کے اور اس حالت مین مضمضہ روغن کنجد کا مکرر کرنا اور حبہای مطیبہ ہمیشہ منھ مین رکھنا اور منھ دانتون کو مسواک و سنونات سے ہمیشہ ملنا نافع ہی دوسرا وہ کہ مادہ عفنہ معدے مین ہو یہان تنقیہ معدے کا ضروری ہی ہر صبح نقوع زرد آلو کا پینا اور ستو جو کے ساتھ شکر کے ملا کر پانی سرد اس مین ملا کر کھانا اور مربات کو اطریفل صغیر و کبیر ہمیشہ تناول کرنا اول صبح کو غذا کھانا تو حرارت معدے کی شدید نہ ہو اور فواکہ مبردہ مانند خیار و شفتالو و زرد آلو و تربوز کے نافع ہین اور یہ کہ کہا گیا اس صورت مین ہی کہ مادہ گرم ہو اور آثار حرارت معدے کے پیدا ہون و الا اگر سبب بحر کا اجتماع بلغم کا معدے مین ہو ماہی شور کھلاوین بعد اسکے جوشاندہ مولی و لوبیا و شبت کا پلا کر قی کرڈالین اور کبھی ساتھ ایارجات کے اسہال کرین اور حب بہت نفع کرتی اور نقوع صبر ساتھ شربت افسنتین کے بدستور اور بعد تنقیہ کے زنجبیل مربا و اطریفل صغیر و گلقند عسلی و سکنجبین عسلی پر مداومت کرین اور کباب و تلیہ پر از مصالح اور جو چیز کہ ناشف ہو غذا کرین تیسرا وہ کہ مادہ عصبہ بیچ شش کے ہو یہان بھی موافق مادے کے تنقیہ شش کرنا چاہیے بعد اسکے تقویت اسکی چوتھا وہ کہ مادہ دماغ سے آتا ہو تدبیر اسکی بند کرنا نزلے کا ہی اور تنقیہ مع تقویت دماغ کا کرنا اور حب امسک منھ مین رکھنا جمیع اقسام بحر کو فائدہ کرتا ہی فوفل قرنفل خولنجان عاقرقرحا ہر ایک ایک درم گل سرخ صندل سفید بلیلہ ہر ایک دو درم طباشیر نصف درم مشک کافور ہر ایک ایک دانگ کوٹ کر چھان کر ساتھ آب بہی و گلاب کے گولیان بنائین۔

**دوا دیگر۔** کہ بحر معدے کو نفع کرے مصطکی کبابہ ناگرموتھا جوزبوا عود قرنفل بسباسہ جملہ برابر کوٹ کر ساتھ تھوڑی شکر کے ملا کر گولیان بنائین اور خشک کرین اور منھ مین رکھین پانی انکا نگلتے رہین اور تناول کرنا احسن کا اس قسم سے بہت فائدہ دیتا ہی۔

**دوا دیگر۔** کہ بحر کو نافع ہی الایچی ناگرموتھا ملیٹھی بالاقسط جملہ برابر پیس کر گولیان بناوین اور ہمیشہ منھ مین رکھین اور اگر

گل ڈیرگی جاہی کہ مشہور ہی اور قسط بیچ و مرکہ سب وزن مین برابر ہون پیسکر گولیان بنادین یہی عمل کرے۔

دوا۔ کہ بوے لہسن و پیاز و گندنا کو کھو دیوے پنیر کو باریک پیسکر اُسپر چھڑکین پانی مین جوش کرین اور قرنفل کو باریک پیسکر اُسپر چھڑکین اور بعد کھانے پیاز وغیرہ کے اُسکو کھاوین۔

دوا دیگر۔ کشنیز تر خشک بہت چبا کر تھوڑا پانی اُس کا نگلین۔

دیگر۔ باقلا و عدس دونون بریان کرکے کھاوین سداب کو چباوین اور کھاوین۔

دیگر۔ زرنباد چبا کر تھوڑا پانی اُس کا نگلین۔

دیگر۔ اطراف علیق کے چباوین اور شراب ریحانی تھوڑی پیئین۔

دیگر۔ نعناع یا پودینہ چباوین عقب اُسکے سرکہ پیئین۔

دوا۔ کہ بوے شراب کو قطع کرے سعد کو مضغ کرین اور اگر کبابہ بھی ساتھ اُسکے یار کرین توی تر ہی۔

دیگر۔ کبابہ بعدہ زرنباد چباوین اور کوٹ کر چھان کر اوپر دندان و دہن کے ملین۔

دیگر۔ شلغم مخلل و بصل و بصل مخلل کھاوین بعد اُسکے تھوڑا سرکہ گھونٹ گھونٹ پیئین اور دھنیا چباوین۔

دوا۔ کہ بوے لہسن و پیاز و گندنا و شراب کی منھ سے دفع کرے پوست ترنج فرنجمشک بیل زنجبیل کبابہ پیسا ہوا سعد ہر ایک پانچ درم مشک طباشیر ہر ایک نصف درم عنبر اشہب نصف مثقال صندل گلاب مین پیسا ہوا دس درم صمغ عربی ایک لنگ گلاب مین گولیان بناوین۔

دیگر۔ کہ یہی عمل کرے کبابہ قرفہ قرنفل طباشیر ہر ایک دو درم مشک ایک دانگ عنبر نصف درم عود ایک درم کوٹ کر چھان کر ساتھ گلاب کے کہ اُس مین صمغ عربی کو نقوع کیا ہو گولیان بنادین۔

دوا۔ سیلان لعاب کو روکے یعنے اُس سیلان لعاب کو جو خواب مین بسبب حرارت معدے کے ہو کاسنی تازہ ساتھ تھوڑے نمک نیم کوفتہ کے کھاوین اور مبردات یابسہ استعمال کرین اور جو شاندہ سماق عدس و گل سرخ و اطراف آس و توت و گلنار سے کلیان کرین اور اگر یہ کفایت نہ کرے فصد باسلیق کی کرین اور خاصہ اِس قسم کا ہی کہ حالت مین خلاے معدے کے اور وقت تقلیل غذا کے سیلان لعاب زیادہ ہوتا ہی اور اگر بسبب اجتماع بلغم کے معدے مین سیلان لعاب ہی قی کرین اور اطریفلات وجوارشات گرم مانند کمونی و خوزیجی تناول کرین اور سویق گندم ساتھ تھوڑی رائی کے کھاوین اور مری کو نہار گھونٹ گھونٹ پیئین و کندر و مصطگی چباوین۔

دوا۔ کہ سیلان لعاب کو کہ بسبب قلاع کے ہو فائدہ کرے اقاقیا پیسین اور ساتھ پانی عنب الثعلب کے حل کرے تھوڑا سرکہ اس پر ٹپکا کر کلیان کرین

دوا۔ کہ ورم دموی زبان کو نافع ہی ابتدا مین ساتھ شیرۂ کاہو و کاسنی و کدو کے غرغرہ کرین اور کپڑا ان عصارات مین تر کرکے ہمیشہ زبان پر رکھین اور بعد زمانے ابتدا کے ساتھ پانی کاکنج و پانی کرنب کے مع لعاب اسبغول کے غرغرہ کرین اور زمانے انتہا مین ساتھ جوشاندے بابونہ و اکلیل الملک و بنفشہ و لب خیار شنبر کے اور جس وقت کہ ادہ خون کا سبب ہو پہلے فصد کرین اور ساتھ مطبوخات و نقوعات منقیہ

سلہ شلغم مخلل یعنے اچار شلغم کا ۱۲۱۲

کے طبخ کو ملائم کرین اور اگر بسبب عظیم ہونے ورم کے مجری حلق کا بند ہو گیا ہو اور پینا ملیّنات کا متعذر ہو حقنہ ملیّنہ کرین۔

دواء۔ کہ ورم صفراوی زبان کو فائدہ کرے ادویہ باردہ سے کہ ورم دموی مین مذکور ہوئین کلیان کرین اور مسہل صفرا کھلاوین۔

دواء۔ کہ ورم بلغمی کو نافع ہی ایارج فیقرا سے غرغرہ کرین اور شہد اکیلا یا ساتھ صعتر وایارج کے ملا کر زبان پر ملین اور کبھی معجون شمر و دیطوس و سلیشا و سنجرینا کو نیچے زبان کے ملین اور چاہیے کہ پہلے تنقیہ بلغم کا ساتھ حقنے کے یا مطبوخ ملائم کے کرتے رہین۔

دواء۔ کہ ورم سوداوی زبان کو نافع ہی جوشاندہ انجیر و حلبہ و تخم کتان سے کہ روغن بنفشہ و عسل مغز خیار شنبر اُس مین ملایا ہو غرغرہ کرین اور شیرۂ کاہو و کاسنی و کشنیز کا اکثر منھ مین رکھین اور ساتھ جوشاندۂ افیون کے تنقیہ لازم ہی۔

دواء۔ کہ بطلان ذوق و فساد الذوق کو نفع کرے برودت سے ہی رائی عاقر قرحا مویزج کو جوش کر کے کلیان کرین بعد تضیج و تنقیہ دماغ کے کہ ساتھ ایارج فیقرا کے کیا ہو اور اگر حرارت سے ہو ریباس گل سرخ و سماق کو جوش کرین اور اس کے جوشاندے مین سکنجبین یا ترنجبین یا مری ملا کر غرغرہ کرین۔

دواء۔ کہ ثقل زبان کو جو برودت سے ہو فائدہ کرے نوشادر زنجبیل عاقر قرحا خردل مویزج پورق صعتر نمک ہندی شونیز مرزنجوش پانی مین پکا کر غرغرہ کرین اور احتیاط کرین پانی اُس کا حلق مین نہ اُتر جاوے اور بھی ساتھ مری نبطی یا سرکے ورائی کے کئی دن تک غرغرہ کرتے رہین خصوصاً اوپر نہار کے اور ہر مرتبہ بعد غرغرہ کے ساتھ نوشادر و عاقر قرحا و دار فلفل کے کہ وزن مین برابر ہون باریک پیس کر نیچے زبان کے خوب ملین اور اگر ثقل زبان مین حرارت و یبس سے ہو اوپر فقرات گردن کے اور بیچ گوش کے آب گرم سے نطول کرین اور روغن بادام نیم گرم ملین اور منھ مین بھی رکھین مانند روغن بنفشہ نیلوفر و کدو وغیرہ کے اور تدابیر مرطبہ استعمال کرین اور اگر سبب ثقل کا استرخا ہو نیچے زنخدان کے محجمہ ناری لگا دین اور ساتھ خردل و شہد وغیرہ کے کلیان کرین اور شاید کھولنے رگ زیر زبان کی حاجت ہو۔

دواء۔ کہ عظم اللسان کو نافع ہی اور اس کو ربع اللسان بھی کہتے ہین پس اگر سبب اس مرض کا رطوبت دموی ہو پہلے فصد کرین بعد اُس کے مقل و حماض و اترج و مانند اُن کے جو چیز مقطع و بہانے والی لعاب کی ہو مانند انار ترش کے اوپر زبان کے ملین اور اگر رطوبت بلغمی ہو تنقیہ ساتھ ایارج کے کر کے نمک و سرکہ و زنجبیل یا نوشادر سرکہ مین ملا کر زبان پر ملین۔

دواء۔ کہ ضفدع اللسان کو مفید ہی نوشادر زاز و باریک کر کے خوب ملین اور اس دوا پر مداومت کرین ضفدع اللسان کو فنا کرے اور اگر یہ دوا کفایت نہ کرے دواء الحاد کہ اکلۃ الفم و الخشامیہ مین مستعمل ہی ملین بعد اُس کے منھ مین سرکہ کہ اُس مین نمک ملایا ہو رکھین اور جب غلبہ خون کا معلوم ہو خون نکالنا چاہیے اور اگر یہ کفایت نہ کرے لوہے سے قطع کرین لیکن وقت قطع کے احتیاط کرین کہ رگین زیر زبان کی نہ کٹ جاوین

دوا۔ کہ شقاق اللسان کو نفع کرے اسپغول ساتھ تھوڑی شکر کے منھ مین رکھین اور رماد الشعیر پیین اور رُب خیار و تیر و طلی اور جو چیز کہ مرطب ہے اوپر زبان کے ملین اور روغن مغز بادام اور روغن مغز تخم کدو ناک مین ٹپکا دین اگر سبب شقاق خشکی دماغ کی ہے لیکن اگر سبب اسکا جمع ہونا اخلاط کا معدے مین تنقیہ معدے کا مقدم کرین۔

دوا۔ کہ خشکی زبان کو جو بسبب حرارت و یبوست کے ہو نفع کرے اشیاے مرطب و سرد مانند لعابات کے اور پانی فواکہ کے پیین اور مضمضہ مکرر کرین اور روغن بادام ملین اور اگر سبب یبوست کا رطوبت لزج ہے کہ اوپر زبان کے چپکی ہے چوب سکنجبین مین تر کرکے زبان پر ملین

دوا۔ کہ حرقۃ اللسان کو نفع کرے جو چیز کہ سرد و مرطب ہے اس سے کلیان کرین اور اگر سبب اسکا حرارت و سوء مزاج معدے کی ہے اشیاے سرد و مرطب کو پیین۔

دوا۔ کہ حکہ زبان کو فائدہ کرے پہلے تنقیہ خلط کا کرین بعد اسکے دودھ شکر کی کلیان کرین یا ساتھ سرکے و روغن گل کے اور چبانا زردچوب کا اور ملنا اسکا اوپر زبان کے نکالنے مین مواد حار کے کہ نیچے زبان کے ہو نفع تمام رکھتا ہے۔

دوا۔ کہ بثور دہن کو نافع ہے ابتدا مین بعد تنقیہ کے کلیان سرکے کی جس مین گل سرخ و کشنیز و عصارہ راعی و برگ عنب الثعلب و برگ و بیخ کاسنی و عدس جوش کیا ہو کرین۔

دوا۔ کہ تالو کے ورم کو نافع ہے طباشیر گل سرخ خرفہ نشاستہ کتیرا صمغ عربی آرد عدس کوٹ کر چھان کر تھوڑا کافور ملا کر بعد فصد و اسہال کے تالو پر چھڑکین اور بھی ابتدا مین بعد تنقیہ کے کلیان روادع سے کرین اور انتہا مین ساتھ محللات مرخیہ کے کہ خناق مین مذکور ہونگی کلیان کرین۔

فصل۔ بیچ بیان ادویۂ لہاۃ کے۔

دوا۔ کہ ورم لہاۃ کو نافع ہے جو چیز کہ ورم مین زبان کے گذری ہے موافق اقسام اربعہ مواد کے یہان بھی استعمال کرین۔

دوا۔ کہ استرخا یعنی سقوط لہاۃ کو نفع کرے مغاث اقاقیا گل دودہ سیدہ یعنی طین مختومہ اور اسپغول و سرشیا و کشنیز خشک سے پہلے سواے اسپغول کے جملہ اجزا کو کوٹین پھر مجموع کو مع اسپغول بیچ اس سرکے کے جس مین برگ مورد و کشنیز خشک جوش کیا ہو ملا کر تالو پر رکھین بعد مونڈنے بالون کے اور یہ دوا لڑکون کو نافع ہے اور جوانون کو بھی۔

دوا دیگر۔ کہ ملاذہ کو لڑکون کے اٹھا دے مازو کو بیچ سرکے کے پیس کر تالو پر رکھین یا مٹی سبو ہونے کی جلا کر سرکے مین ملا کر لگاوین اور جب لہاۃ مسترخی کی جڑ باریک اور سر غلیظ ہو جاوے اور کوئی دوا فائدہ نکرے چاہیے کہ زفت بیچ پانی گرم کے پگھلا کر گرم غرغرہ کرین تو ورم نرم اور تحلیل ہو جاوے بعد اس کے ساتھ عصارہ لحیۃ التیس کے کہ سک اور مازو اس مین ملایا ہو غرغرہ کرین تو مادہ دوسرا بسبب قبض کے اس پر نہ گرے اور جب لہاۃ مین سرخی و گرمی ظاہر ہو ساتھ مکوہ و کشنیز تر کے غرغرہ کرین اور بھی ساتھ سرکے و گلاب کے کلیان کرین اور گل سرخ و صندل و گلنار و کافور ملین اور جانین کہ گرنا لہاۃ کا اگر بسبب غلبے خون کے ہے فصد کو مقدم رکھین اور جو کچھ ورم مین زبان کے بیان ہوا کام مین لاوین بعد

فصل بیان مین ادویہ لہاۃ قادری مین ملاذہ [illegible]

اس کے ادویہ جاذبہ رکھین اور اگر بلغم سے ہی پہلے ساتھ ماء العسل کے اور جوشاندہ زوفا کے غرغرہ کرین بعد اس کے شب دآس باریک کرکے پانی مین شحم انار مین کے ملاکر کلیان کرین اور شب یمانی و شاخ گوزن سوختہ اور نوشادر کو باریک پیسکر انبوبہ سے دم کرین یا چھوٹے چمچے پر رکھکر لہاۃ کو اٹھا دین اور اگر سر اس کا بہت موٹا اور جڑ بہت باریک ہو اور دوا سے موٹائی اس کی تحلیل نہو اور سبب تکلیف کا ہو جس قدر لہاۃ زائد ہوا ہی لوہے سے کاٹین بعد اس کے سماق کو گلاب مین جوش کرکے کلیان اس سے کرین تو خون بہت جلد نکل جائے اور جب کاٹنا واجب ہو پہلے تنقیہ بدن کا واجب جانین۔

**فصل** بیچ ان ادویہ کے کہ جونک جو منھ مین لٹک رہی اور چھوڑا دوین سرکہ و نمک یا ہینگ ملاکر غرغرہ کرین اور ایرسا پیسکر بیچ سرکہ یا روغن گل کے ملاکر غرغرہ کرین اور اگر مٹی کالی ہتھیلی مین رکھکر بیمار کے منھ مین بھر دین جونک جس جگہ کہ لٹکی ہوگی طرف مٹی کے میل کریگی پس مٹی کو نکال لین جونک بھی اس کے ساتھ نکل آویگی اور اگر لہسن کھلاکر آفتاب مین بٹھائین تو گرمی خوب معلوم ہو بعد اس کے کوزہ پانی سرد کا بھرا ہوا لب پر رکھین اور مریض منھ کو کھولے رہے جونک نکل آویگی اور رکھنا کالی کا منھ مین یا اوپر لب کے بدستور اور یہ تدابیر کہ کہی گئین اس صورت مین ہین کہ جونک نیچے حلق کے ہو اور نظر نہ آتی ہو اور جب گردن اس کی منقاش سے پکڑین چاہیے کہ ایک ساعت اسی طرح منقاش سے دبائے رہین یہان تک کہ جونک عضو کو چھوڑ دیوے پس نکال لین اس لیے کہ اگر جلد و زور سے نکال لینگے سر جونک کا قطع ہوکر حلق مین رہجاویگا اور آفت قوی پیدا ہوگی اور اگر جونک حلق کی راہ سے طرف اس راہ کے کہ اوپر تالو کے جانب ناک کے ہی نکل کر وہان لٹک رہی ہی شونیز عصارۂ قثاء الحمار و خربق سرکہ مین پکاکر ناک مین ٹپکاوین یا استنشاق کرین اور جو چیزین کہ واسطے غرغرہ کے کہی گئی ہین ان سے تسعیط کرین اور اگر جونک اس جگہ سے کہ لٹکی تھی جدا ہوکر معدے مین گر پڑے اگر قے آسان ہو فورًا قے کرین ورنہ مسہل دیوین پس اگر دفع ہووے بہتر ہی ورنہ شیح قیصوم و افسنتین و شونیز و ترمس و قسط برنگ کابلی مقشر و سرخس ہر ایک دو درم سرکے و پانی مین پکاکر صاف کرکے پلادین تو اگر جونک زندہ ہی یہ دوا اس کو مار کر اتار دیویگی اور جب کانٹا یا طعام وغیرہ گلے مین اٹکے اور رک جاوے اگر نکل سکے نکال لیوین ورنہ کوشش کرین کہ اتر جاوے۔

# باب آٹھوان ادویہ مین خناق وذبحہ کے

جو مقام خناق کا حلق ہی یا حنجرہ و مری ذکر اسکا بعد حلق کے اور قبل حنجرہ مری کے لائق معلوم ہوا۔

**فائدہ**۔ حلق نزدیک جمہور کے عبارت ہی اس فضا سے کہ مجری نفس اور غذا کا اس مین ہی پس حنجرہ و مری حد حلق سے خارج ہین۔

## حرف الدال

**دوا ء۔** کہ خناق دموی اور صفراوی کو زمانہ مین ابتدا کے نفع کرتی ہی بعد فصد و اسہال کے تخم گل تخم خرفہ نشاستہ طباشیر سماق کتیرا ہر ایک ایک درم کافور ایک دانگ کوٹ کر لعاب اسبغول مین گولیان بنائین اور ہمیشہ نیچے زبان کے رکھین اور بھی ساتھ سرکے و گلاب کے یا ساتھ سکنجبین و شربت عناب کے کہ ساتھ جوشاندے عدس و تخم کاہو و تخم کاسنی و کشنیز کے ممزوج ہو یا ساتھ رب توت اور سرکہ جوز تر کے یا ساتھ عصارے عنب الثعلب و عصارے کشنیز تر و عصارے خرفہ کے غرغرہ کرین۔

**دواء دیگر۔** کہ خناق گرم کو نافع ہی خمیر ترش کو آب مین انار شیرین کے یا آب مین برگ خرفہ کے یا آب مین کشنیز تر کے حل کر کے غرغرہ کرین۔

**دواء دیگر۔** رب توت دس درم لب خیار شنبر تین درم آب عنب الثعلب بیس درم ملا کر غرغرہ کرین لیکن قبل از تنقیہ وہ غرغرہ کہ جس مین ردع ہو ہرگز نہ کرین اس لیے کہ خوف پھرنے مادے کا طرف ریہ و دل کے ہی۔

**دواء دیگر۔** کہ زمانے مین ابتدا کے قبل از تنقیہ بھی استعمال کر سکتے ہین اور تسکین وجع کی کرتی ہی اور سب اقسام مین نافع ہی مغز فلوس خیار شنبر دودھ مین گائے کے یا کشکاب مین حل کر کے صاف کرین اور غرغرہ کرین۔

**دواء دیگر۔** کہ زمانے مین انتہا کے خناق دموی کے کرنا چاہیے اور انتہا اس مرض کی دن تیسرا یا چوتھا ہی انجیر مویز حلبہ تخم مرو تخم کتان پانی مین جوش کر کے صاف کرین اور ساتھ دودھ تازہ کے کہ مغز خیار شنبر اس مین حل کیا ہو ملا کر غرغرہ کرین اور جانین کہ دموی مین حاجت تلئین و تحلیل ورم کی زیادہ ہی اور صفراوی مین حاجت تبرید کی زیادہ اور انتہا مین خناق دموی کے اگر روئی پانی مین تر کرین اور قیروطی کہ روغن گل و موم صاف سے بنائی ہو روئی پر لگا کر گرد حلقوم کے رکھین بہتر ہی۔

**دواء دیگر۔** انتہای خناق صفراوی مین کام آوے سبوس گندم پانی مین جوش کر کے مغز فلوس خیار شنبر اس مین حل و صاف کر کے غرغرہ کرین۔

**دواء دیگر۔** کہ ورم منفجر کرے بورہ حلتیت پیراز گندہ خطاطیف دودھ تازہ اور روغن گرم ملا کر غرغرہ کرین۔

**دواء دیگر۔** کہ یہی عمل کرتی ہی مازو گلنار تسپ بمانی پوست انار و ماشدان کے جو قابض ہو پانی مین جوش کرین اور اُس کے جوشاندے سے غرغرہ کرین تو کہ واسطے شدت جمع ہونے اجزا کے ورم کو منفجر کرے اور اگر انفجار مین کچھ تاخیر ہو ورم کو انگلی سے اگر ممکن ہو دبا دین ورنہ مبزان سے کہ وہ ایک آلہ ہی مخصوص اُس کے لیے چیرین لیکن استعمال لوہے کا بدون ضرورت شدیدہ کے نہ چاہیے کرنا اور جانین کہ جب ورم سرخی چھوڑ کر میل بزردی کرے اور ڈھیلا ہو دلیل نضج مادے کی اور حصول مدہ کی ہی اگر خود بخود پھوٹے بہتر ورنہ غرغرہ کرین یا دواے منفجر کو کام مین لاوین

انتہا اس مرض کی بیشتر خناق کی تیسرا یا چوتھا دن ہے ۱۲

**دوا دیگر۔** کہ بعد انفجار کے کام آوے روغن گاؤ یا روغن بنفشہ پانی گرم مین ملا کر غرغرہ کرین یا ساتھ دودھ و شہد کے غرغرہ کرین اور جب ریم سے حلق بالکل پاک وصاف ہوجاوے کرنا یہ ایک جزو بیخ سوسن آسمانگونی نصف جزو پانی مین پکاکر غرغرہ کرین تو خشک کردیوے۔

**دوا۔** کہ مادے کو باطن سے ظاہر مین لاوے زفت نطرون خردل سداب بری کوٹ کر چھان کر ساتھ پانی کے ملا کر حلق کے باہر ضماد کرین اور نیکوترین حیلون مین واسطے جذب مادے کے لگانا محاجم کا ہے نیچے ذقن کے اور جانین کہ جس وقت ورم عضلات اندرونی مین ہو اور ظاہر مین کچھ اثر پیدا ہو بہ خصوص تاکہ بنظر دیکھنے سے بھی حلق مین کوئی نشان ورم کا دکھلائی نہ دیوے اس صورت مین بعد تنقیہ کے بہترین تدابیر جذب کرنا مادے کا طرف خارج کے ہے مبالغۃً۔

**دوا۔** کہ خناق بلغمی کو نفع کرے بعد تنقیہ کے ساتھ مری و عسل کے غرغرہ کرین یا ساتھ رب عنب و سکنجبین عنصلی و آب ترب و خردل و مویزج و عاقر قرحا کے ساتھ رب کے پوست جوز و آب بادیان کے اور غرغرہ کرنا ساتھ سرکے و عسل کے نافع ترین دوا مین ہے قطع کرنے مین مادے کے ابتدا مین غرغرہ کرنا ساتھ آب کامہ ورب توت کے لازم ہے اور جب ورم مین ریم پڑے غرغرہ منفجرہ کام مین لاوین۔

**دوا۔** کہ جس وقت ورم نہ پھٹے اور بسبب استعمال مسخنات کے حلق مین خشونت ظاہر ہو نفع کرے تازہ دودھ روغن مین ملا کر غرغرہ کرین

**دوا دیگر۔** کہ وقت انتہا و انحطاط کے نفع کرے موم سفید ساتھ روغن سوسن کے ملا کر خارج سے طلا کرین۔

**دوا۔** کہ خناق سوداوی کو بعد تنقیہ کے نفع کرے لعاب حلبہ لب خیار شنبر جوشاندے مین انجیر کے یا مری مین ڈالکر غرغرہ کرین۔

**دوا دیگر۔** جلاب نیم گرم وماء العسل مسفنج سے یا جوشاندے اکلیل الملک وتخم کتان و بابونہ و حلبہ سے غرغرہ کرین۔

**دیگر۔** حلبہ تخم کتان ثابت بابونہ برگ وتخم کرنب مرزنجوش کوٹ کر چھانکر ساتھ روغن نرگس وچربی بط پگھلی ہوئی کے ملا کر اوپر خارج حلق کے ضماد کرین۔

**دوا انحطاط طیف۔** خناق بلغمی وسوداوی کو نافع ہے جو اُس سے غرغرہ کرین یا خارج حلق پر طلا کرین تخم کرفس انیسون نانخواہ ہزار اسپند دارچینی مرمکی زراوند طویل زعفران ہر ایک دس درم گل سرخ بیس درم قسط مادالخطاطیف ہر ایک تیس درم نشاستہ سنبل الطیب ہر ایک پانچ درم مازو سبز دس عدد کوٹ کر چھانکر شہد مین ملا کر کام مین لاوین۔

**دوا۔** کہ خناق صعب کو کہ کسی وجہ سے نفع نہین ہوتا ہے نفع دے رگ زیر زبان کی کھولین اور قفا پر اوپر زیر ذقن حجامت کرین اور اگر ضرورت ہو اور مادہ بارد ہو شہد بلادر کا اوپر حلق کے خارج سے طلا کرین تو زخم ہوجاوے اور زرد آب وہان سے نکل جاوے۔

## باب نوان ادویہ مین حنجرہ وقصبہ ریہ ومری کے

جو اکثر امراض اور تدابیر مین یہ دونون عضو شراکت رکھتے ہین ایک باب مین بیان کیے گئے اور تدبیر غریق ومخنوق بلمنہ کی بھی اسی باب مین آتی ہے۔

## حرف الدال

**دوا** ۔ کہ انطباق المری و استرخاء الحنجرہ کو نافع ہی انیسون سنبل کندر ہمنین مصطگی جوش کرکے نیم گرم تجرع کرین اور زیرزنخ مجمہ یا شرط کرین اور جند بید ستر و سکبینج و مانند اسکے طلا کرین اور چاہیے کہ پہلے واسطے تنشف رطوبت کے کہ سبب انطباق مری کا و استرخاے حنجرہ کا ہی ایارجات دیوین اور غراغر نا شفہ کام مین لادین بعد اسکے واسطے تقویت کے دوا مسطور استعمال کرین۔

**دوا** ۔ کہ بثور ریہ حلق و مری و قصبہ ریہ کو قبل از تفرح نافع اور لذع و سوزش کے مسکن ہی شیرہ جو نشاستہ روغن بنفشہ لیکر حریرہ بنادین اور تناول کرین بعد فصد کے اور ساتھ آب فواکہ کے طبع کو نرم کرین اور رات کے وقت لعاب اسبغول نیم گرم تجرع کرین اور سرد پانی سے پرہیز کرین اور بنفشہ و کتیرا و رب السوس و تخم خیار مقشر و نشاستہ کوٹ کر چھان کر لعاب اسبغول مین گولیان بنادین اور ہمیشہ منھ مین رکھین۔

**دوا** ۔ کہ بثور متقرح کو واسطے تسکین درد کے نافع ہی روغن بادام یا روغن گل بادام و موم سفید سے قیروطی بنادین اور تنہا یا ساتھ زردی انڈے کے نیمگرم تجرع کرین اور مرہم اسفیداج بدستور اور چاہین کہ جسوقت حاجت پکانے بثور کی ہو علاج پکانے خناق کا کرین اور جب پختہ ہو جاوے اور تنخع سے ریم نکلے جو کچھ خناق منفجرہ مین گذرا کام مین لادین اور ابتدا مین تھوڑا سرکہ ساتھ پانی نیمگرم کے تجرع کرین اور اسی سے غرغرہ بھی کرین تو اس موضع کو ریم سے دھو ڈالے اور اگر سرکے کی تیزی سے کچھ تکلیف پہونچے روغن گل یا روغن بنفشہ ساتھ لعاب تخم کتان کے ملا کر تجرع کرین اور غرغرہ بھی کرین۔

**دوا** ۔ کہ حکاک المری کو نافع ہی اور یہ اکثر بخار معدے سے ہوتا ہی شبت لوبیا تخم ترب جوش کرین اور سکنجبین عنصلی ملا کر پیین اور قی کرین اور ساتھ سرکہ کہنہ کے غرغرہ کرین اور واسطے تسکین لذع اور حکہ کے تازہ دودھ ساتھ شکر کے جرعہ جرعہ تناول کرین اور اس مرض مین پینا شربت گندر شیرین کا نافع ترین ادویہ ہی۔

**دوا** ۔ کہ اختلاج و ارتعاش قصبہ ریہ کو نفع کرے وج ایارج فیقرا خردل زنجبیل عاقرقرحا موبیج فودنہ صعتر اصل السوس پوست بیخ کبر کوٹ کر چھان کر شہد ملا کر غرغرہ کرین اور بھی موافق سبب کے جو ادویہ مین سر کے واسطے اختلاج و رعشی کے کہا گیا عمل مین لادین اور فرق درمیان اختلاج و ارتعاش قصبہ ریہ کے وہ ہی کہ اختلاج مین لجلجہ کلام مین پڑتا ہی اور ہمیشہ نہین رہتا ہی بخلاف ارتعاش کے کہ اس مین کلام مرتعش و لرزان ہمیشہ رہتا ہی۔

**دوا** ۔ کہ ورم گرم مری کو ابتدا مین بعد فصد کے نفع کرتی ہی شربت توت و شربت فواکہ کو ساتھ شیرہ خرفہ و آب انار کے ملا کر جرعہ جرعہ پیین اور صندل و گلاب و آب بہ و آب آس درمیان دونون شانے کے ضماد کرین پس اگر مادہ روع نہ ہوا اور انتہا کو نہ پہونچ جاوے

شربت بنفشہ کا گنج ساتھ لعاب خیارشنبر کے یا ماء الشعیر کے ملا کر پیین اور آرد جو یا بونہ خطمی ساتھ عنب الثعلب وروغن گل کے ضماد کرین درمیان دونون شانے کے اور بیچ ورم گرم مری کے تپ لازم ہوتی ہے اور تشنگی شدید اور درمیان دونون شانے کے درد ہوتا ہے خصوصًا وقت نگلنے لقمے کے۔

**دوا۔** کہ ورم سرد مری کو نافع ہے شبت یا بونہ اکلیل الملک تخم یا بونہ تخم کتان پانی مین جوش کرین بعد اُس کے پانی مذکور سکنجبین مین ملا کر جرعہ جرعہ پیین اور یہی ادویہ مذکور ضماد کرین اور روغنہاے گرم ملین درمیان دونون شانے کے جو مری طرف پشت کے واقع ہے اور قصبہ ریہ طرف سینے کے لگانا دوا کا امراض مری مین درمیان دونون شانون کے چاہیے اور بیماریون قصبہ ریہ کے اوپر سینے کے۔

**دوا۔** کہ قروح مری کو نافع ہے وہی دوائین کہ بثور متقرحہ مین گذری ہین یہان فائدہ کرتی ہین اور فرق ورم و قرحہ مری مین یون کرتے ہین کہ ورم مری مین بڑے لقمے سے تکلیف زیادہ ہوتی ہے اور قروح مری مین طعام تیز و شور سے تکلیف زیادہ ہوتی ہے۔

**دوا۔** کہ تفرق اتصال مری کو نافع ہے صمغ عربی نشاستہ گل ارمنی باریک کر کے تھوڑا تھوڑا کھاوین اور موافق سبب کے تنقیہ وغیرہ مین کوشش کرین۔

**دوا۔** کہ تغیر بطلان آواز کو کہ سبب اُسکا تشنگی ہو نفع کرے انار شیرین پر کپڑا اور خمیر لگا کر گرم راکھ مین رکھین کہ پکجاوے بعد اُس کے سر اُس کا کاٹ کر درمیان اُس کا صاف کر کے جلاب پختہ اور تھوڑا روغن بنفشہ یا روغن بادام اُس مین ڈالکر خوب ملا کر نیمگرم تجرع کرین اسی طرح جو چیز کہ مرطب ہے دوا و غذا سے عمل مین لاوین۔

**دوا دیگر۔** اگر سبب اس مرض کا رطوبت ہو نافع ہے زنجبیل سو درم تازے دودھ مین تر کرین اور ہر دن دودھ تازہ ڈالین یہانتک کہ نرم ہو جاوے پس خوب باریک کرین اور پچاس درم دار فلفل اور تین درم زعفران اور ایک سو ستر درم نشاستہ باریک مانند سرمے کے سب کو ساتھ عسل یا شکر کے قوام کر کے لعوق بناوین اور ہر صبح بقدر ایک چمچے کے چاٹین اور لعوق کرنب و لعوق ہینگ اور لعوق انجیر بھی یہی عمل کرتا ہے۔

**دوا۔** کہ بحۃ الصوت یعنی گرفتگی آواز کو نفع کرے اگر سبب اُس کا سوء مزاج بارد سادہ ہو کہ حنجرہ مین حاصل ہوا ہے فلفل حلتیت خردل زعفران ساوی کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد کے منعقد کرین اور ہر صبح بقدر بندقہ کے کھاوین اور خردل بریان فلفل مرصافی ولینی فنہ باریک کر کے ساتھ شہد کے گولیان بناوین اور ہمیشہ نیچے زبان کے رکھین۔

**دیگر۔** کہ اگر سبب اُس مرض کا سوء مزاج تر ہو نافع ہے حلبہ حب صنوبر کبار رب السوس میعہ مرصافی کوٹ کر چھان کر ساتھ عسل کے چاٹین اور بیخ کرفس بیخ بادیان بیخ سہک بیخ سوسن آسمانگونی کو پانی مین جوش کر کے جرعہ جرعہ پیین اور تجرع جو شاندے انجیر کا تنہا بھی نافع ہے اور تغرغر مجففات کا اور تناول ان کا بدستور اور اس قسم

میں مقام میں حنجرہ کے بیمار گرانی پاتا ہی اگر بدون الم و درشتی کے
دیگر۔ اگر سبب اس مرض کا یبوست ہو نفع دیوے روغن بنفشہ اور لعاب اسپغول شکر ملا کر تجرع کریں اور اسفیدباج مرغ فربہ کا تناول کریں اور اس قسم میں درد حنجرہ میں ہوتا ہی۔

**دوا دیگر**۔ کہ اگر سبب اس بیماری کا نزلہ گرم ہو نفع دیوے شربت خشخاش تجرع کریں اور غرغرا قابضہ اور طلا کرنا اور نطول کرنا مغلظات کا اوپر سر کے مفید ہی۔

**دیگر**۔ کہ اگر سبب اس بیماری کا سوء مزاج گرم سادہ ہو نفع کرے اور یہ بیماری اکثر تپ گرم میں پیدا ہوتی ہی ما الشعیر پیویں اور جو چیز سرد مرطب ہو کام میں لاویں غرغرۃ و تجرعا۔

**دیگر**۔ اگر سبب اس بیماری کا صیاح شدید ہو نفع کرے صمغ عربی نشاستہ کتیرا خشخاش سفید تخم کدو بنفشہ کو کوٹکر چھان کر ساتھ لعاب اسبغول کے گولیاں مفرطح بنا دیں اور ہمیشہ منھ میں رکھیں اور جو چیز مرطب اور چکنی ہو کام میں لاویں تجرعا و غرغرۃ اور استحمام ساتھ پانی نیم گرم کے نفع کرتا ہی۔

**دوا**۔ کہ غریق کو نافع ہی بعد نکالنے پانی کے اسکے پیٹ سے بطریق تنکیس کے فلفل زنجبیل کو سرکے میں جوش کرکے صاف کریں اور حلق میں ڈالیں اور بعد افاقہ کے کئی دن حریرہ آرد نخود کے شیرے سے بنا کر دیا کریں تو مزاج ریہ کا درست ہو جاوے

**دوا**۔ کہ مخنوق بالوتق کو نافع ہی روغن بنفشہ آب گرم کا غرغرہ کریں اور واسطے جذب مادہ متصاعدہ کے اسفل کے رگ سرو کی کھولیں اور حقنہ کریں اور پاشویہ کریں اور ہمیشہ پانو کو ملا کریں۔

## باب دسوان بیچ بیان ادویہ تنفس و سینہ حجابونکے

اور بیان میں اُس کے جو متعلق جنب کے ہی۔

## حرف الباء

**بخور**۔ کہ ربو و سعال بلغمی کو نافع ہی سلیخہ مر قسط زعفران برابر کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد کے گھول کر اقراص بنا کر جلاویں اور دھواں اُس کا منھ میں لیویں

**بخور**۔ کہ ربو و سعال یا ربو مزمن و نفث منتن کو فائدہ کرے اور نفس بستہ کو فی الفور کھولے مر مکی میعہ یابسہ قسط تینوں برابر زرنیخ برابر وزن سب کے روغن گاؤ میں گولیاں بنا کر جلا دیں اور بواسطہ قمع کے دھواں اسکا نہار منھ میں لیویں۔

**بخور**۔ کہ یہی عمل کرتا ہی زراوند میعہ بارزد برابر اور زرنیخ برابر سب کے روغن گاؤ میں گولیاں بنا کر دھواں اُس کا کھینچیں اور اگر گندھک دہن تال کو کوٹکر ساتھ چربی گردہ بز کے قرص بنا دیں اور دھواں اسکا کھینچیں

## حرف الحاء

**حب**۔ کہ ربو و سعال بلغمی کو نافع ہی و مسمی بہ حب ربو ہی ترید ایک درم ایرسا نصف درم ایارہ فیقرا غاریقون ہر ایک ایک درم محمودہ ایک دانگ مقل دو دانگ بنفشہ نصف درم پانی میں گولیاں بنائیں مقدار شربت دو درم سے چار درم تک ہی۔

**حب الصدر**۔ سرفہ کہنہ و ربو و ضیق النفس امراض سینہ کو نافع ہی غاریقون ترید سفید ہر ایک تین درم

اصل السوس شحم حنظل ایارۂ فیقرا انزروت ہر ایک دو درم پانی مین گولیان بنا دین مقدار شربت ایک مثقال ہی ساتھ ماء العسل کے۔

**حب بنفشہ**۔ اخلاط غلیظ کو سینے سے پاک کرے اور ربو وضیق النفس کو فائدہ کرے اور صفرا کو نکالے بنفشہ دو درم تربد ایک مثقال محمودہ ڈیڑھ دانگ رب السوس نصف درم پانی مین گولیان بنا دین یہ سب ایک مقدار خوراک کی ہی

**حب غاریقون**۔ کہ واسطے علل باردہ سینہ ورتیہ کے نافع ہی غاریقون تیس درم تربد پانچ درم رب السوس ایک درم ایارج فیقرا شحم حنظل انزروت ہر ایک دو درم کوٹ کر چھان کر پانی خالص یا جوشاندہ تخم کتان مین گولیان بنا دین مقدار شربت ایک مثقال سے دو درم تک ہی

**حب**۔ کہ منھ مین رکھین اور اخلاط غلیظہ کو ساتھ نفث کے نکالے رب السوس فلفل شکر ہر سہ مساوی کوٹ کر گولیان بنا وین۔

**حب**۔ کہ شش کو پاک کرے تربد سفید ایک مثقال صبر ساتھ پانی میٹھے کے دھویا ہوا ہر ایک ایک درم رب السوس ایک درم کوٹ کر چھان کر گولیان بنا وین ایک مقدار خوراک۔

**حب**۔ واسطے تقویت شش کے اور دفع سعال کے مجرب ہی زفت ایک درم مغز بادام شکر سفید ہر ایک دو درم کوٹ کر گولیان بنا وین اور منھ مین رکھین

**حب میعہ**۔ کہ سعال بارد و مزمن کو جو نوم کو منع کرتی ہی نفع کرے میعہ مرصافی انیسون جملہ مساوی الوزن کوٹ کر چھان کر گولیان موافق مقدار حمص کے بنا دین ایک گولی کھلا کر پیچھے اُس کے شربت خشخاش چٹا دین۔

**حب**۔ کہ سعال کہنہ ردی کو نفع کرے میعہ جند بیدستر اسارون افیون جملہ برابر گولیان بنا کر منھ مین رکھین۔

**حب**۔ کہ درد سینہ در بو و سرفہ بلغمی کو نافع ہی مغز بادام مغز پستہ صمغ عربی شکر نیغال باقلا زنجبیل کوٹ کر چھان کر گولیان بنائین۔

**حب ہندی**۔ کہ واسطے سرفہ شدید کے جو کثرت سرفہ سے کھانا قے مین نکل آئے اور اطبا اُس کے علاج سے عاجز ہوئے ہون نفع کرے اور ضیق النفس کو بھی مفید ہی فلفل تین درم دارفلفل چھ درم انار دانہ بارہ درم قند سیاہ چوبیس درم چوا کھار کہ ایک نوع بورۂ ارمنی سے ہی ڈیڑھ درم ادویہ کوٹ کر چھان کر قند سیاہ مین گولیان بنائین۔

**فائدہ**۔ انار دانہ کہ ادویہ مین سعال کے واقع ہوا ساتھ اس امر کے کہ ترشیان کھانسی مین منع ہین متوقف نہون اُس لیے کہ شیخ الرئیس نے قانون مین اندر باب سعال کے ایک حب لکھی ہی کہ اُس مین تمر ہندی ہی پس منع کرنا ترشیون سے اندر کھانسی کے مفید ہی ساتھ اس امر کے کہ ترشی تنہا ہو یا بعد ترکیب اُس کا غلبہ ہوا ہو اور جسوقت ترشی تنہا نہ ہو بلکہ ساتھ شیرنی کے مرکب ہوا اور شیرنی کو غلبہ ہو ممنوع نہین ہی۔

**حب**۔ کہ کھانسی بارد کو نفع کرے اور تالیفات شیخ الرئیس سے ہی تمر ہندی کہ گٹھلی و چھلکے سے پاک ہو

رب السوس لبابِ شبہ لقمح زعفران کتیرا حب صنوبر حب البقطن حب الآس پوست خشخاش نیسون شبت مرصافی فانید ہر ایک سے بقدر حاجت کے لیکر گولیان بناوین اور منھ مین رکھین۔

**حب** - کہ سینے کو نرم کرے اور ربود سرفہ شدید کو - جو ہمیشہ رہے اور ساتھ گرمی کے ہو فائدہ کرے مغز بادام شیرین مغز بادام تلخ بزرکتان بریان مغز چلغوزہ ہر ایک دو درم کتیرا انیسون صمغ عربی اصل السوس رب السوس ہر ایک ڈیڑھ درم قند سیاہ سات درم ساتھ آب رازیانہ اور تھوڑے شہد کے گولیان بناوین اور منھ مین رکھین۔

**حب** - کہ سرفہ بلغمی و صفراوی کو نافع ہی اور تلیین صدر کرے رب السوس مویز دانہ نکالا ہوا ہر ایک تین درم نشاستہ صمغ عربی کتیرا مغز تخم کدو ہر ایک ایک درم قند سفید نصف جملہ اجزا کا ساتھ لعاب بہدانہ کے گولیان بناوین اور اندر بعضے نسخون کے قند و خشخاش چار درم لکھا ہی اور باقی اجزا بدستور ہین۔

**حب** - کہ سعال گرم کو نافع ہی نشاستہ کتیرا رب السوس ساتھ شیرۂ کاہو کے گولیان بنائین۔

**حب** - کہ سعال گرم کو نافع ہی مغز بادام مغز تخم خیارین نشاستہ صمغ عربی خشخاش ہر ایک ایک درم رب السوس دو درم باقلا تین درم ساتھ لعاب اسبغول کے گولیان بناوین

**حب** - کہ خشک کھانسی کو نافع ہی نشاستہ صمغ عربی رب السوس مغز تخم خیارین تخم خطمی کتیرا ساتھ لعاب بہدانے کے گولیان بناوین۔

**حب** - کہ مدقوق و مسلول کو نافع ہی اور کھانسی گرم و خشک کو مفید ہی صمغ عربی کتیرا مغز بہدانہ تخم خطمی رب السوس خشخاش سفید تخم خرفہ قند سفید ہر ایک تین درم مغز بادام مغز باقلا مغز تخم خیار مغز کدو ہر ایک پانچ درم اسبغول کے لعاب مین گولیان بناوین۔

**حب** - نافع ہی اطفال کو جو کھانسی کی شدت سے قے کرتے ہین اور سرفہ خشک کو جوانون اور لڑکون کے جو مانع خواب کا ہو رات کے وقت اور نوازل حارہ کو نفع کرتی ہی نشاستہ صمغ عربی رب السوس خشخاش سفید افیون مساوی الوزن کوٹ کر چھان کر ساتھ لعاب بہدانے کے گولیان بناوین ہر ایک گولی بقدر نخود کے۔

**حسو** - کہ جب درم ریہ و سینہ کا کھلجاوے و دیتے ہین تو ریم سے پاک کرے آرد باقلا آرد کرسنہ آرد نخود خند دو سیر ساتھ عسل کے پکا کر پلاوین اور پینا ماء العسل کا بھی اس وقت مین مفید ہی واسطے تنقیہ سینے کے۔

## حرف الدال

**دواء الکبریت** تنگی نفس و سرفہ کو نافع ہی اور واسطے ریم کے کہ سینے سے نکلتی ہی اور واسطے حمیات کہنہ و لرزہ و استسقاء و سپرز و عسر البول و سنگ گردہ و مثانے کے اور دفع کرنے مضرت ادویہ سمیہ اور لدغ عقرب اور رتیلا کے مفید ہی گوگرد زرد مرصافی بزر البنج سفید فرد مانا میعہ سائلہ ہر ایک چار درم سداب قسط تلخ ہر ایک پانچ درم افیون زعفران ہر ایک ایک درم سلیخہ چھ درم فلفل سفید گیارہ درم کوٹ کر چھان کر شہد مین معجون بناوین مقدار شربت

ماتے لیمون کو کہتے ہین اور ابیار یعنی مغز لیمون کو جسکو ابار بھی کہتے ہین ۲ زیرہ کو کہتے ہین

ایک مثقال ہے دیا قوذ نسخہ مشہور ہے اور واسطے اقسام سرفہ و
تنگی لے کے نافع اور امراض سرین لکھا گیا۔

دوا۔ کہ ضیق النفس و ربو و سرفہ بلغمی کو نافع ہو عاقرقرحا
فلفل پوست انار اجوو برگ بانسہ بیخ کتائی پوست مغیلان
اشخار سفید سنگ نمک سانبھر ہر ایک دو درم افیون دو ماشے
کوٹ کر چھان کر شیرہ میں ادرک کے گولیاں بنادیں بقدر نخود
کے اور منھ میں رکھیں۔

دیگر۔ کہ سرفہ و ضیق النفس کو نفع کرے جواکھار فلفل برگ
اک کوٹکر چھانکر بقدر نخود کے گولیاں بنادیں اور اگر بجاے
جواکھار کے نمک سانبھر ڈالیں بہتر ہے۔

دیگر۔ ضیق النفس و سرفہ کہنہ کو مجرب ہے تخم حنظل بھنگرہ دیودار
گوکرو مقشر زنجبیل جملہ برابر کوٹکر چھان کر ایک درم اس سے
ساتھ شہد کے کھلادیں۔

دیگر۔ کہ سرفہ ہر قسم کو نافع اور مجرب ہے کاکڑا سینگی کوٹکر چھانکر
پانی میں مقدار مرچ کے گولیاں بنائیں۔

دیگر۔ کہ ضیق النفس و سرفہ بلغمی کو نفع کرے ریوند چینی ایلوا سہاگہ
جملہ برابر کوٹ کر چھان کر ساتھ شیرۂ کسوندھی کے گولیاں بنادیں
مانند نخود کے ایک صبح ایک شام کھلادیں اور غذا گوشت کبوتر
وغیرہ کا ہو۔

دیگر۔ کہ اقسام سرفہ و ضیق النفس کو نفع کرے پوہکر مول
بھارنگی منقے ملٹھی فلفل گرد جملہ برابر کوٹ کر چھان کر
ساتھ شہد کے ملادیں اور دو ماشے سے چار ماشے تک
دیا کریں۔

دیگر۔ کہ یہی عمل کرتی ہے بیاہانسہ خاردار ساتھ برگ و بیخ
کے کر خشک کریں پھر کوٹ کر چھان کر ہر صبح ایک
کف بھر کھادیں۔

دیگر۔ کہ یہی عمل کرتی ہے بیخ کتائی بزرگ ریزہ ریزہ کرکے اندر ایک
پاؤ پانی کے جوش کریں جب چہارم حصہ رہے صاف
کرکے پییں۔

دیگر۔ کہ سرفہ و سل و دق کو فائدہ کرے بانسہ کہ پھول اسکا
سفید ہو اور اسکا نام ارد وسہ ہے جلائیں اور اسکی راکھ کا کھار
نکالیں جس طرح کہ معمول ہے پس وہ کھار ایک درم کتیرا صمغ عربی
ملٹھی ہر ایک تین درم کوٹ کر چھان کر تیار کریں اور وقت
حاجت کے کھادیں۔

دیگر۔ کہ ضیق و سرفہ بلغمی کو نافع ہے مغز تخم مین پھل کہ عربی
میں جوز القی کہتے ہیں کوٹ کو چھان کر ایک ماشہ
ہر روز کھلادیں اور اگر چاہیں کہ قے لائے تین چار
ماشے دینا چاہیے اور اگر تھوڑا تخم مین پھل سے اور
دو دانہ مرچ پانی میں پیسکر لڑکے کو دیں بلغم سینے کا قے
سے نکالے۔

دیگر۔ کہ ضیق بلغمی اور بادی کو نفع کرے ہوبیر زنجبیل فلفل
دار فلفل چترک بابرنگ کچور مشک ہر ایک دو درم ریم آہن
کہنہ آدھا سیر سفوف بنا کر تین درم ہر دن ساتھ شہد کے
کھادیں۔

دیگر۔ کہ یہی عمل کرتی ہے کلونجی سونٹھ بانسہ پوکھر مول دھاماہر
ایک ایک درم تھوڑے پانی میں جوش کریں جب تھوڑا رہجائے
صاف کرکے پییں۔

دیگر۔ کہ یہی فائدہ کرتی ہے فلفل دراز چودہ درم فلفل بارہ
درم قرنفل آٹھ درم زنجبیل چوبیس درم ناردان دس
درم نالیسر آٹھ درم شکر تری چھتیس درم سفوف بنا کر تین درم

ہر دن کھاوین۔

**دیگر۔** سرفۂ سرد کو نفع کرے فلفل بیخ اگ برابر ہمپیکر ساتھ پانی بانسہ کے گولیان بناوین اور سالئے مین خشک کرکے ہر دن صبح و شام منہ مین رکھین اور لعاب اُس کا تبدیج بلع کرین۔

**دیگر۔** کہ سرفۂ دق کو نافع ہی طباشیر پانچ درم دار فلفل چار درم زنجبیل تین درم فلفل تالیسر الایچی ناگ کیسر ترنج ہر ایک دو درم نبات برابر سب کے سفوف بناکر تین درم دین۔

**دیگر۔** کہ یہی عمل کرتی ہو نبات شہد مسکہ یکجا کرکے چاٹین

**دیگر۔** کہ یہی عمل کرتی ہی بوزہ کہ جو یا چانول سے بنایا ہو پئین۔

## حرف الراء

**روغن مدبر۔** کہ واسطے مسلول کے کام آئے اگر تپ نہو ہمراہ آش جو و شیر خشک کے دین اور مسلول کے طعام مین بھی یہی عمل کرتا ہی مویز منقے اصل السوس مقشر مغز فلوس خیار شنبر ہر ایک بیس درم عناب تیس درم سپستان ایک سو عدد انجیر دس عدد ان کو پانچ رطل پانی کے پکاوین یہانتک کہ تہائی رہجائے پس صاف کرین اور مسکہ گاؤ روغن کدو ہر ایک ایک وقیہ و نیم روغن کنجد خالص کہ اسمین نمک نہو تین اوقیہ ملا کر پکا دین جب پانی جاتا رہے روغن رہجاوے احتیاط رکھین اور وقت حاجت کے استعمال کرین۔ واضح ہو کہ یہ روغن کثیر النفع ہے بشرط مداومت

## حرف السین

**سکنجبین عنصلی۔** ربو و ضیق النفس و سرفۂ بلغمی کو نافع ہی سرکہ عنصلی ایک حصہ شہد تین حصے قوام کرین۔

**سکنجبین عنصلی۔** واسطے ضیق النفس و سرفۂ کہنہ کے کہ رطوبت سے ہو نافع ہی اور واسطے قطع اخلاط غلیظہ و تفتیح سدہ و صلابت سپرز کے مفید ہی پیاز عنصل ڈیڑھ رطل لکڑی کی چھری سے ریزہ ریزہ کرکے ساتھ پندرہ رطل سرکے کے نرم آگ پر جوش کرین تو کھلجائے پس صاف کرکے بمقابلہ ہر ایک رطل کے اس سے ڈیڑھ رطل قند اضافہ کرکے قوام کرین اور ایک جماعت قدما نے یہ ادویہ زائد کیے ہین زنجبیل زیرۂ کرمانی عاقرقرحا بیخ انجدان زوفا خشک پودینہ نعناع ہر ایک پانچ درم فلفل دس درم تخم گزر بری کاشم ہر ایک اڑھائی درم فرودمانا دو درم سداب چھ درم سافنج ہندی تین درم ساتھ عنصل کے سرکے مین بھگو کر جوش کرین اس صورت مین جمیع بیماریون عصبانی اور امراض باردہ مزمنہ کو نہایت نافع ہی۔

**دیگر۔** کہ واسطے سرفۂ کہنہ ضیق النفس و مواد بلغمی و سوداوی و سدہ احشا و تقویت معدے و دماغ کے مکرر تجربہ ہوا پیاز عنصل دس درم زوفا یابس اصل السوس حکوک گل گاؤزبان پرسیاوشان اسطوخودوس غاریقون سفید ہر ایک پانچ درم نعناع رازیانہ بیخ سوسن کبود فرودمانا ہر ایک تین درم جملہ کو ڈیڑھ سو درم سرکہ اور چار سو پچاس درم پانی مین دو رات دن بھگو کر جوش کرین یہان تک کہ نصف رہجے پس صاف کرکے ساتھ تین سو درم قند سفید کے قوام

کرین اور ہر دن پانچ درم سے دس درم تک ساتھ جوشاندے پرسیاؤ شان کے پیین۔

**سفوف** ۔ کہ سرفۂ گرم کو جو ساتھ نرم شکم کے ہو فائدہ کرے حب الآس شاہ بلوط خشخاش خرنوب شامی ہرایک چار درم صمغ عربی دو درم کوٹ کر چھان کر تین درم ساتھ گلاب کے دین۔

**سفوف** ۔ کہ سل وسعال کو نافع ہی صمغ عربی طباشیر گل ارمنی حب الآس ہرایک چار درم پرسیاؤشان کندر ہرایک ایک درم اور بعض لوگ خرنوب شامی ومقل کو بھی داخل کرتے ہین شربت تین درم ساتھ رب آس کے اور اگر کھانسی شدید ہو شربت خشخاش کے ساتھ دین۔

**سفوف نفث الدم** ۔ طباشیر گل سرخ گل ارمنی گل مختوم خرفہ شاہ ذنہ عدس مغسول ہرایک پانچ درم بسد کہربا مر دار بیذ بااسقنہ خشخاش سفید رب السوس اقاقیا عصارہ لحیۃ التیس ہرایک تین درم بزر قطونا بیس درم افیون دو درم سواے بزر قطونا کے سب کو کوٹین اور چھانین وسفوف بنادین مقدار شربت دو درم ہمراہ آب باران کے یا آب برگ خرفہ کے اور اگر حرارت قوی نہو کندر بیں درم اس نسخہ مین زیادہ کرین۔

**سفوف سرطان** ۔ کہ مسلول کو نہایت نافع ہی سرطان نہری سوختہ دو درم طین قبرسی صمغ عربی خشخاش سفید خشخاش سیاہ مغز تخم خربزہ ہرایک پانچ درم کوٹ کر چھانکر سفوف بنادین مقدار شربت ایک مثقال ساتھ شربت انار شیرین یا شربت خشخاش کے۔

**سفوف** ۔ کہ مسلول ومدقوق وقروح سینہ ونفث الدم کو نافع ہی صمغ عربی نشاستہ کتیرا مغز ہیدانہ شیرین تخم خشخاش سیاہ کاہو تخم خطمی ہرایک چھ درم صندل سفید دو درم سکر العشر طباشیر ہرایک تین درم گل سرخ تخم خبازی تخم خرفہ ہرایک پانچ درم مغز تخم خیارین مغز تخم کدو گل ارمنی عصارہ بارتنگ گل مختوم گل قبرسی ہرایک چار درم زعفران ایک درم کوٹ کر چھان کر سفوف بنادین مقدار شربت دو درم ساتھ نصف دانگ کافور اور دو دانگ رماد السرطان کے ہمراہ شربت خشخاش اور شیرہ تخم خرفے کے۔

**سفوف** ۔ کہ سرفہ وسل وتپ دق خلطی واسہال کو نافع ہی اور واسطے منع کرنے نزلات حارہ کے مجرب ہی باقلا مقشر سات درم کتیرا نشاستہ صمغ عربی مغز کدو مغز تخم تربز مغز ہیدانہ رب السوس طباشیر مغز تخم خیار گل ارمنی عصارہ لحیۃ التیس ہرایک چار درم تخم خطمی گلنار اقاقیا ہرایک دو درم مغز بادام تین درم خشخاش سفید سرطان سوختہ ہرایک دس درم کوٹ کر چھان کر سفوف بنادین مقدار شربت دو مثقال سے تین مثقال تک ہی۔

## حرف الشین

**شراب سعال** ۔ سرفۂ کہنہ کو نہایت مفید ہی اور سینے کو اخلاط سے پاک کرے اور ربو وضیق النفس کو فائدہ کرے انجیر سفید چھ اوقیہ پیاز عنصل ایک اوقیہ مویز منقے دو اوقیہ انیسون نیم اوقیہ جملہ کو تین دن بیچ تھوڑے سرکے انگوری و پانی کے تر کر کے جوش کرین اور صاف

کرین شہد دو رطل اضافہ کرکے قوام کرین۔

**شراب حلبہ**۔ کہ دردمزمن سینے کو اور نفث الدم و قرحۂ صدر کو نفع کرے حلبہ بیس درم انجیر پندرہ عدد مویز تمر ہندی ہر ایک دس درم عسل دو چند۔

**شراب حب الآس**۔ کہ سرفہ یا اسہال کو نافع ہے حب الآس کو کوٹکر جوش کرین یہان تک کہ ہرا ہو جاوے پس ملکر چھانین اور بمقابلہ دو جزو کے اس سے دس جزو قند سفید اضافہ کرکے قوام کرین اور اگر تھوڑی طباشیر سفید پسی ہوئی زیادہ کرین بہتر ہے۔

**شراب زوفاء سافج**۔ کہ ضیق النفس و سرفہ کو نافع ہے زوفاء یابس کو لکڑی سے پاک کرکے اضعف رطل بہت گرم پانی مین ایک رات دن بھگو کر پکاوین اور صاف کرکے قند سفید یا شکر سفید چار رطل اور عسل ایک رطل ملا کر قوام کرین۔

**شراب زوفاء مدبر**۔ کہ بلغم غلیظ کو جو مجاری النفس مین ہو پکاوے اور سینے کو نرم کرے اور ضیق النفس و سرفہ کو فائدہ کرے رازیانہ تخم کرفس ہر ایک پانچ درم زوفاء یابس سات درم انجیر دس عدد مویز منقے تیس درم حلبہ چار درم تخم خطمی اصل السوس ایرسا ہر ایک تین درم پرسیاوشان چھ درم قند سفید دو رطل گلقند ایک رطل بدستور متعارف شربت بناوین مقدار شربت دس درم سے پندرہ درم تک ساتھ ایک درم مغز بادام تلخ کے۔

**نوع دیگر**۔ کہ واسطے اوجاع سینہ سرفہ کہنہ و ضیق النفس و نزلہ و سختی معدہ و سدہ کے نافع ہے مویز منقے تیس درم عناب سپستان انجیر خشک بیخ سوسن اصل السوس ہر ایک بیس درم رازیانہ بیخ کرفس زوفاء خشک پرسیاوشان ہر ایک دس درم بہدانہ انیسون تخم رازیانہ ہر ایک پانچ درم جو مقشر مغز تخم خیارین مغز کدو مغز تخم خربزہ مغز پستہ مغز چلغوزہ اذخر سنبل الطیب تخم خطمی تخم کتان ہر ایک تین درم سوا مغزون کے سب اجزا نیم کوفتہ کرکے جوش کرین اور ساتھ چار رطل قند سفید کے قوام کرین بعد اسکے مغزون کو خوب کوٹکر اس مین حل کرین۔

**نوع دیگر**۔ کہ سرفہ بلغمی کو نافع ہے اور سینہ و ریہ کو اخلاط سے پاک کرے اور ربو ضیق النفس کو فائدہ کرے عناب تیس دانہ سپستان پچاس دانے انجیر سفید بیس دانہ گل بنفشہ چار درم تخم خطمی تخم خبازی ہر ایک پانچ درم پرسیاوشان سات درم اصل السوس خراشیدہ زوفاے یابس ہر ایک آٹھ درم ادویہ کو پانی مین جوش کرین اور مل کر صاف کرین اور قند سفید ایک من اضافہ کرکے قوام کرین اور بعض لوگ فراسیون پانچ درم داخل کرتے ہین۔

**نوع دیگر**۔ کہ سینے کو اخلاط غلیظہ سے پاک کرے بیخ کرفس بیخ بادیان بیخ کبر ہر ایک تین درم زوفا چار درم جوش کرین اور ساتھ قند سفید کے قوام کرین۔

**نوع دیگر**۔ کہ تنگی نفس کو فائدہ کرے اور سینے کو مادہ غلیظہ سے پاک کرے انجیر خرما ہر ایک دس عدد حلبہ پودینہ فراسیون ہر ایک پانچ درم پرسیاوشان سات درم بیخ کرفس بیخ بادیان تخم کرفس تخم بادیان زوفاء خشک بیخ سوسن ہر ایک دس درم قند ایک من شربت بناوین جیسا کہ معمول ہے مقدار شربت چار درم اور بیچ بعضے نسخون کے تخم ترب دو درم زیادہ کیا ہے اور بیچ بعضے کے زراوند

مدحرج پانچدرم بیخ سوسن آسمانگونی تین درم خشخاش وپوست بیخ کبر ہرایک دو درم اضافہ کیا ہے

**شراب سپستان** ۔ واسطے کھانسی وجع و سینے وخشونت کے نافع ہے اور ادویہ مین اسعال کے بیان کیا جاویگا۔

**شراب بنفشہ** ۔ کہ سرفہ و شوصہ کو نافع ہے بنفشہ تازہ ایک رطل تخم خطمی بہدانہ صمغ عربی ہرایک دس درم جملہ کو اندر پانچ رطل پانی کے ایک رات دن بھگو کر جوش کرین یہان تک کہ تہائی رہے بعد اس کے ملکر صاف کرین اور قند سفید یا نبات ایک من اضافہ کر کے قوام کرین مقدار شربت سات درم۔

**فائدہ** ۔ اقسام شربت بنفشہ کے کہ سرفہ و ذات الجنب و ربو کو نافع ہین اور اقسام شربت خشخاش کے کہ ان بیماریون مین فائدہ کرتے ہین اندر امراض سرفہ کے مرقوم ہوئے ہین پس چاہیے کہ وہان دیکھین۔

**شراب عناب** ۔ کہ سرفہ اور درد سینہ کو نافع ہے اور ماشرا و آبلہ و غلبہ خون کو سفید ہے عناب ولایتی ایک رطل پانی مین جوش کر کے ساتھ دو رطل یا تین رطل قند سفید کے قوام کرین۔

**نوع دیگر** ۔ کہ قوی تر ہے اور سعال کو لڑکون کے صلاح دیتا ہے عناب ایک رطل کشنیز عدس مقشر بیخ کاسنی ہرایک دو اوقیہ اندر دس رطل پانی کے جوش کرین جب تہائی رہجاوے صاف کر کے ساتھ قند کے کہ برابر اسکے ہو قوام کرین۔

**شراب عناب** ۔ کہ ذات الریہ کو نافع ہے عناب گرگانی گٹھلی دور کیا ہوا سو درم سویز سرخ نکالا ہوا گٹھلی سے پچاس درم اصل السوس مقشر صوص بیس درم فلوس خیار شنبر کوفتہ ۱۲ چالیس درم بقدر حاجت۔

**شراب** ۔ کہ سرفہ کو نہایت نافع ہے بنفشہ نیلوفر تخم خشخاش ہر ایک تین تولے عناب تخم خبازی ہرایک دو تولے کوکنار بارہ عدد تخم کتان تخم ریحان تخم حلبہ ہرایک ڈیڑھ تولے اسبغول بہدانہ ہرایک ایک تولہ عسل و نبات بقدر حاجت کے ڈال کر شربت بنا دین۔

**شراب** ۔ کہ سرفہ کو جو ساتھ نفث الدم کے ہو فائدہ کرے تخم کتان بنفشہ حلبہ ہرایک تین درم جوش کر کے صاف کرین پس اسبغول دو تولہ اس مین ملا کر لعاب نکالین اور ساتھ قند کے شربت بنائین۔

**شربت اعجاز** ۔ تالیفات اس درویش سے کہ واسطے اقسام سرفہ تر و خشک کے نافع ہے اور واسطے تپ دق کے مفید ہے عناب ولایتی بیس دانے سپستان کلان ساٹھ دانے اصل السوس مقشر تخم خطمی تخم خبازی گل نیلوفر گل بنفشہ ہرایک سات درم بہدانہ پانچدرم کتیرا صمغ عربی ہرایک تین درم برگ اروسہ ایک رطل قند سفید دو رطل سوائے صمغ و کتیرا کے سب کو جوش کرین و بطریق معمول ساتھ قند کے قوام کرین بعد اس کے کتیرا اور صمغ عربی کوٹ کر چھان کر داخل کرین اور اروسہ اس بانسہ کو کہتے ہین جس کا پھول سفید ہے کہ ہندی بھاشا مین [illegible]

**شراب عنب** ۔ کہ سعال کو نفع کرے اور بیش ہو ام کو مفید ہے انگور شیرین پرانے درخت کے لے کر پانی مین دھو کر شیرہ اس کا لین اور جوش کرین یہان تک کہ تہائی رہجاوے برابر شیرہ کے قند سفید ملاوین اور پکا دین اور کف دور کر کے قوام کرین۔

**شراب رمان** - کہ واسطے کھانسی اور الام سینے کو نافع ہی انار شیرین پختہ باریک چھلکے کا لکڑی کی چھری سے پوست اُسکا دُور کرین پانی اُسکا لیکر بمقابلہ چار اوقیہ پانی انار کے ایک رطل قند اضافہ کرکے قوام کرین اور اگر چاہین کہ قوت زیادہ ہو آب انار کو وزن مین زیادہ کرین۔

**شراب نرجس** - کہ ضیق النفس وانتصاب النفس کو نافع ہی نرگس تازہ سالم عفونت سے ربع رطل بہت گرم پانی مین ایک رات دن بھگوئین بعد اُسکے نرم آگ پر جوش کرین صاف کرین اور ایک رطل قند یا شہد ملا کر قوام کرین۔

ف اس کو فارسی میں بالنگ اور ہندی میں بجورا کہتے ہیں ۱۲

**شراب فراسیون** - کہ ضیق النفس وسعال کو جو بسبب بلغم غلیظ کے ہو نافع ہی فراسیون چالیس درم اصل السوس زوفا وبیخ نہری پرسیاوشان ہر ایک دس درم مغز بادام مغز چلغوزہ حلبہ تخم بادیان افیون ہر ایک پانچدرم مصطگی دارچینی زنجبیل ہر ایک دو درم مویز منقے تیس درم عناب سپستان ہر ایک سو دانے انجیر سفید بیس عدد جملہ اندر چوبیس رطل پانی گرم کے ایک رات دن بھگوئین بعد اُسکے نرم آگ پر پکاوین یہانتک کہ نصف رہے پس صاف کرکے ساتھ پانچ رطل قند سفید کے قوام کرین مقدار شربت ایک اوقیہ سے دو اوقیہ تک۔

**شراب مدبر** - کہ ضیق وسعال قدیم کو نافع ہی راسن اصل السوس پرسیاوشان چوب خطمی تخم خطمی گل بنفشہ ہر ایک چھ درم فراسیون زوفا ہر ایک چار درم اسطوخودوس انیسون ہر ایک دو درم مویز منقے دو اوقیہ گاؤزبان پانچدرم تخم خیار تخم خربزہ ہر ایک دس درم جوش کرکے صاف کرین اور دو رطل قند سفید اور رب انگور نصف رطل ملا کر قوام کرین اور آب تین بڑے لیمو سبز کا ڈالین نزدیک قوام کے اور اتار لیوین

**شراب عرق السوس مدبر** - کہ سرفہ کہنہ وجملہ علل سینہ وریہ ونزلات دربو وضیق النفس وبہر کو نافع ہی اور سدہ کھولے اور بول کو نکالے اور مزاج اس شربت کا معتدل ہی اور اصحاب تپ کو غیر مناسب ہی اصل السوس مقشر ساٹھ درم پرسیاوشان خشخاش سفید ہر ایک بیس درم زوفا یابس تخم خطمی تخم رازیانہ انیسون ہر ایک دس درم عناب سپستان ہر ایک سو دانے جملہ کو اندر چودہ رطل پانی گرم کے ایک رات دن تر کرکے نرم آگ پر پکاوین یہانتک کہ ثلث باقی رہے پس صاف کرکے رب انگور دو رطل قند سفید ایک رطل ملا کر قوام کرین۔

**شراب اصل السوس سادہ** - کہ واسطے سرفہ وبحۃ الصوت کے نافع ہی اور پہلے سے قریب عرق السوس مقشر خراشیدہ ایک رطل رات دن پانی مین بھگو کر نرم آگ پر جوش کرکے صاف کرین اور رب عنب دو رطل قند سفید ایک رطل اور شہد ربع رطل اضافہ کرکے قوام کرین۔

**شراب برگ اترج** - گرم خشک ہی تنگی نفس کو کہ بلغم سے ظاہر ہوئی ہو وسیع کرے اور خفقان کو فائدہ کرے برگ ترنج تازہ پچاس عدد لیکر غبار کو کہ اسپر ہوتا ہی کپڑے سے صاف وعلیحدہ کرکے اندر دس رطل ثلث کے صاف باسن دوپاکیزہ مین ایک ہفتے تک بھگوئین بعد اُس کے صاف کرکے عسل مصفا ڈیڑھ رطل اضافہ کرکے خوب ملاوین اور قوام کرین اور باسن میں شیشے کے رکھین اور بعد تین دن کے استعمال کرین۔

**نوع دیگر**۔ برگ ترنج پچاس عدد اندر شراب کہنہ صاف یا جمہوری کے کہ چھ قسط ہو اور ہر قسط بوزن ڈیڑھ سو مثقال کے ہو سات دن بھگوئین بعد اُس کے صاف کرکے ساتھ ڈیڑھ سو مثقال شہد کف گرفتہ کے قوام کرین اور بعض لوگ ایک رطل پوست ترنج کو بیچ اڑھائی سو مثقال پانی خالص کے بھگوکر جوش دیتے ہین جبتک تہائی کو پہونچے صاف کرکے ایک رطل شہد ڈال کر قوام کرتے ہین ۔

**فائدہ**۔ ترنج کو فارسی مین بالنگ کہتے ہین ۔

**شربت قصب السکر**۔ واسطے کھانسی و شوصہ کے نافع ہی اور ادویہ مین معدے کے آئے گا

**ضماد**۔ کہ مادے ذات الجنب و ذات الریہ کو پکاوے گل بنفشہ خطمی گل بابونہ ہر ایک ایک جزو اصل السوس مقشر دو جزو آرد باقلا آرد جو ہر ایک ڈیڑھ جزو کوٹ کر چھان کر ساتھ موم و روغن بنفشہ کے یا روغن کنجد کے ملاکر لگاوین اور جو حاجت تحلیل کی زیادہ ہو مغز تخم کتان بھی زیادہ کرین اور ساتھ مینفخج کے ضماد کرین ۔

**ضماد مختصر**۔ کہ اندر ذات الصدر و ذات الجنب کے جب مادہ غلیظہ ہو لگاوین تو مادہ کو نرمی سے تحلیل کرے آرد جو پانچ درم خطمی سفید غیر مغشوش گل بنفشہ ہر ایک تین درم کوٹ کر چھان کر ساتھ پانی برگ خبازی کے گھولکر ضماد کرین اور جب خشک ہوجاوے تازہ لگائین ۔

## حرف الضاد

**ضماد شوصہ**۔ کہ تسکین اوجاع شوصہ و ذات الجنب و ذات الصدر و ذات العرض و ذات الریہ کی کرے اور مادے کو پکاوے گل بنفشہ گل بابونہ تخم شبت سبوس گندم تخم کتان گل خطمی حلبہ جو کوٹ کر چھان کر پانی مین پکاوین اور روغن گل ملاکر نیم گرم ضماد کرین اور اگر حرارت بہت نہو راکھ درخت انگور کی اور چربی پرانی بھی زیادہ کرین ۔

**نوع دیگر**۔ بنفشہ سبوس گندم آرد جو خطمی آرد باقلا اکلیل الملک مساوی الوزن لیکر کوٹ کر ساتھ روغن گل بنفشہ کے ملاکر ضماد کرین اور اگر تھوڑا موم ملاوین بہتر ہی اور اگر مادہ غلیظ اور بطی النضج ہی روغن سوسن و تخم کتان و حلبہ و آب کرنب زیادہ کرین ۔

## حرف الطاء

**طلاء**۔ کہ اندر تسکین سوزش سینے کے کہ ذات الجنب مین پیدا ہو نہایت نفع کرے آب عصی الراعی آب حی العالم آب برگ خبازی آب لسان الحمل آب برگ اسبغول آب شاہترہ اسبغول لعاب اسبغول جملہ کو آپسمین خوب ملا کر کپڑا اسمین ترکرکے لگاوین جب گرم ہوجاوے تجدید کرین اسی طرح مکرر لگاوین کہ یہ طلا مسکن سوزش و معدل مزاج و مزیل سرخی و مسہل ہی اور جسوقت کہ جانین کہ وہ غلیظ ہی نہ تحلیل ہوتا ہی اور نہ رقیق ہوتا ہی ضماد مختصر کہ مذکور ہوا استعمال کرین ۔

**طلاء قیروطی**۔ کہ اورام کو تحلیل کرے اور ذات الصدر کو نفع دے موم کو بیچ روغن بنفشہ کے پگھلاکر آب برگ خبازی آب برگ خلاف آب پوست کدو اسمین ڈال کر کف مال کرین تو یہ سب پانی بیچ موم کے تشرب ہوجائین لیپ

اندر ایک باسن کے رکھین اور بدفعات متواتر استعمال کرین یعنی جب خشک ہو جاوے تجدید کرین اور استعمال اس طلا کا اُس وقت چاہیے کہ اعراض مین کچھ تسکین اور شدت علت نے سکون پایا ہو۔

**طلاء قیروطی نوع دیگر** کہ سوزش سینے کی ساتھ تپ کے ہو یا بدون تپ کے دور کرے موم سفید مغسول روغن گل مین پگھلا کر آب خیار و آب کدو و آب برگ خرفہ جملہ برابر بقدر حاجت کے کف مال کرین تو خوب مخلوط ہو جاوے پس کپڑا اُس مین تر کرکے اور برف مین سرد کرکے استعمال کرین۔

**طلاء** - کہ واسطے درد و فتق کے کہ ضربہ و سقطہ سے ہو اوپر سینہ کے یا اور جس عضو کے کہ ضربہ یا سقطہ پہونچا ہو فائدہ کرے سنگ ماش مقشر گل ارمنی ہر ایک دس درم اقاقیا صبر ہر ایک تین درم ساتھ آب برگ مورد کے گھولکر طلا کرین۔

**طلاء دیگر** - کہ یہی عمل کرتا ہی ماش لادن گل ارمنی ہر ایک دس درم صبر سک زعفران ہر ایک تین درم گلاب و آب برگ مورد مین گھولکر طلا کرین اور واسطے اعضاے عصبانی کے تھوڑی شراب و روغن نرگس بھی ملائین۔

**طلاء** - کہ نفث الدم کو فائدہ کرے اقاقیا ہو فقسطید اس کندر گلنار مازو و مر صافی صمغ عربی گل ارمنی افیون جملہ برابر کوٹکر چھانکر اقراص بنائین اور وقت حاجت کے اوپر سینے اور معدے و ناف کے طلا کرین اگر مادہ نفث الدم کا نواحی مین سینے کے ہو اور یہ طلا نزف الدم کو جو شانے و رحم وغیرہ سے بھی ہو فائدہ کرتا ہی اگر اوپر عانہ و قبل کے طلا کرین اور بھی قبل مین اس سے حقنہ کرین اور اسی طرح جو عضو

کہ جہان نزف کا ہو اسی پر طلا کرین۔

**طبیخ زوفاے صغیر** - کہ واسطے سرفہ کے جو ساتھ حرارت کے ہو اور واسطے ربو و خشونت و سل سینہ کے نافع ہی انجیر زرد صاف بیج ایک دس عدد سپستان تیس دانے پرسیاوشان اصل السوس زوفاے خشک ہر ایک دس درم تخم خطمی بہدانہ اسبغول گل بنفشہ ہر ایک پانچ درم اندر تین رطل پانی کے پکاوین تو ایک رطل رہجاوے بعد اُس کے تین اوقیہ اس سے ساتھ بنفشہ مربے کے پیین۔

**طبیخ زوفاے کبیر** - کہ سرفہ کثیر الرطوبت و ربو و اخلاط غلیظہ سینہ کو اور نفث المدہ کو نافع ہی انجیر زرد دس عدد تمر ہیرون منقے حلبہ اصل السوس زوفا یابس ہر ایک دس درم پرسیاوشان سات درم ایرسا بیخ بادیان تخم کرفس تخم بادیان تخم انجرہ فوتنج فراسیون ہر ایک پانچ درم بطریق مذکور کے طبخ دین۔

**طبیخ** - کہ واسطے ذات الجنب و ذات الریہ و درد سینہ و سرفہ کے نافع ہی عناب بیس دانے سپستان تیس دانے انجیر زرد دس عدد مویز منقے اصل السوس پرسیاوشان ہر ایک تین مثقال تخم خطمی تخم خبازی دو دو مثقال جو مقشر چار مثقال اندر چار رطل پانی کے جوش کرین جب ایک رطل رہ جاوے صاف کرکے ہر دن آدھا رطل ساتھ روغن بادام کے پیین

**طبیخ** - کہ واسطے ربو و ضیق و سعال مزمن کے کہ نوازل سے ہو اور واسطے اوجاع جنب و حجب کے نافع ہی اور تپ کو مفید ہی مویز منقے پندرہ درم جو مقشر درم خشخاش سفید چار درم گل نیلوفر گل بنفشہ تخم خیار خرفہ زوفا پرسیاوشان اصل السوس فراسیون

ہر ایک تین درم انجیر زرد فربہ پانچ عدد اند ۔ پانچ رطل
پانی کے پکاوین جب سبع رہے صاف کرکے دس درم
قند یا نبات ملاوین و روغن بادام شیرین اضافہ کرکے
جلد یا نصف موافق حاجت وقوت کے پیین۔

## حرف الغین

**غرغرہ** ۔ کہ سرفہ وضیق کو جو سبب اُسکا نزلہ ہو فائدہ
کرے گل سرخ خرنوب شامی گلنار پانی مین پکاوین اور
قبل از خواب غرغرہ کرین اور غرغرہ ساتھ جوشاندے
کوکنار و دیگر حابسات کا بدستور غرغرہ کہ سرفہ مزمن کو جو
غلبۂ بلغم سے ہو مفید ہی اور رکوا اگر اُتر آیا ہو اُس کو بھی فائدہ
کرے اور حابس نزلے کا ہی انار دانہ ترش سماق ماز و
ہر ایک ایک جزو نیکوفتہ تازے دودھ مین ایک رات
دن بھگوئین پس صاف کرکے استعمال کرین

## حرف القاف

**قرص خشخاش** ۔ کہ زخم سینہ و نفث کو نافع ہی گل سرخ
صمغ عربی ہر ایک چار درم نشاستہ رب السوس کتیرا
ہر ایک دو درم خشخاش سفید خشخاش سیاہ ہر ایک تین
درم زعفران نصف درم طباشیر سفید پانچدرم ساتھ
پانی خالص کے قرص بناوین مقدار شربت ایک
مثقال سے دو مثقال تک ساتھ شربت خشخاش کے۔

**قرص سل** ۔ مغز تخم خیارین دس درم تخم خرفہ
اصل السوس ہر ایک چار درم طباشیر سرطان سوختہ
ہر ایک دو درم نشاستہ کتیرا ہر ایک ایک درم کوٹکر چھانکر
ساتھ لعاب اسبغول کے قرص بناوین۔

**قرص سرطان** ۔ کہ سل و دق و نفث الدم کو نافع
ہی گل مختوم گل ارمنی نشاستہ گل سرخ ہر ایک چھ درم
سرطان سوختہ دس درم طباشیر کتیرا شادنہ مغسول
ہر ایک پانچ درم رب السوس تین درم کوٹکر چھانکر
ساتھ آب بارتنگ کے قرص بناوین۔

**قرص** ۔ کہ سرفہ و نفث الدم کو کہ ساتھ اسہال کے
ہو نافع ہی تخم حماض بریان طباشیر زرشک منقے نشاستہ
حب الآس شاہ بلوط ہر ایک پانچدرم زعفران ایک درم
گل مختوم صمغ عربی ہر ایک دو درم کہربا بسد ہر ایک تین درم کوٹکر
چھانکر ساتھ پانی خالص کے قرص بناوین مقدار شربت دو درم

**قرص نفث الدم** ۔ کندر گلنار دم الاخوین ہر ایک ایک
درم دو دوانگ کہربا پانچدرم شادنہ عدسی گل مختوم ہر ایک
دس درم شب یمانی اڑھائی درم افیون دارچینی ہر ایک
دو درم مجموع کو بدستور معمول دس قرص بناوین مقدار
شربت ایک قرص ساتھ آب خرفہ کے۔

**قرص ذات الجنب** ۔ کہ بیچ آسان کرنے نفث
کے اور سرعت نضج کے معین ہی گل بنفشہ رب السوس ہر ایک
دس درم نشاستہ تخم خطمی کتیرا تخم رازیانہ ہر ایک تین درم
کوٹکر چھانکر ساتھ لعاب اسبغول و بہدانہ و تخم کتان
گھول کر اقراص بناوین مقدار شربت تین درم ساتھ
شربت بنفشہ کے۔

**قرص** ۔ کہ سرفہ و نفث غلیظ کو نافع ہی اگر ساتھ اُسکے
تپ و نرمی شکم کی ہو تخم بادیان تخم کرفس پرسیاوشان
رب السوس مغز بادام تلخ بالسویہ ساتھ لعاب تخم کتان

کے قرص بناوین مقدار شربت تین درم ساتھ گرم پانی کے اور اگر ساتھ جوشاندے خیار شنبر کے کھاوین خوب عمل کرے اور بحث میم مین یہ مذکور ہوگا

**قرص بنفشہ**۔ کہ واسطے خشونت سینہ وسرفہ ذات الجنب وسل کے عجیب ہے اور صفرا کو اسہال کرے گل بنفشہ دو درم سقمونیا مشوی ایک مثقال رب السوس کتیرا نشاستہ ہر ایک ایک درم کوٹ کر چھان کر لعاب اسبغول مین جو جلاب مین ڈالا گیا ہو قرص بناوین مقدار شربت ایک مثقال۔

**قرص دیگر**۔ کہ ذات الریہ کو نافع ہے گل بنفشہ تخم خطمی تخم خیارین مغز تخم خیار مغز تخم خربزہ رب السوس قثاح اذخر اکلیل الملک کتیرا کوٹ کر چھان کر لعاب تخم کتان مین قرص بناوین اور ساتھ شربت انجیر کے کھلاوین۔

**قرص سپید** کہ واسطے نفث الدم کے جو پیچھے کھانسی کے واقع ہو نافع ہے اور بھی قی الدم کو مفید صمغ عربی گل ارمنی ہر ایک چار درم کہربا بسد شادنج ہر ایک ایک درم و نصف رب السوس دم الاخوین نشاستہ بلوط یان ہر ایک دو درم اقراص بناوین اور تین درم یہ قرص اور ایک دانگ بزر البنج سفید پیس کر ملا کر کھاوین اور دیگر اقراص جو سینہ وتشنج کو نفع کرتے ہیں بیچ ادویہ حمیات واسہال کے مذکور ہوتے گے۔

**قرص وطی**۔ کہ سینہ وا ورام حجب کو فائدہ کرے اندر بحث طلا کے لکھی گئی ہے

## حرف الکاف

**کلکلانج فیروزی**۔ واسطے سرفہ وضیق النفس بلغمی کے نافع ہے اور یہ بین کبد کے آوے گا۔

## حرف اللام

**لعوق سپستان** سرفہ وخشونت حلق کو نافع اور سینے کو نرم اور نفث کو آسان اور طبع کو نرم کرے سپستان دو سو عدد مویز منقے چالیس درم فلوس خیار شنبر پندرہ درم سپستان و مویز کو ۹ رطل پانی مین جوش کرین جب دو رطل رہے ملکر صاف کرین بعد اُس کے فلوس خیار شنبر اُس مین حل کر پھر صاف کرین اور قند سفید ایک رطل اضافہ کر کے قوام کرین اور چھانین۔

**لعوق سپستان دیگر** کہ قوی تر پہلے سے ہے اور سرفہ گرم کو زائل کرے سپستان ایک سو تیس دانے عناب پچاس دانے مویز منقے چالیس دانے تین من پانی مین پکاوین یہانتک کہ ایک من رہجاوے پس فلوس صاف کرین اور خیار شنبر تیس درم فانیذ سو درم اُس مین حل کرین اور سو درم سپستان اضافہ کر کے قوام کرین۔

**لعوق دیگر**۔ کہ قوی تر سابقین سے ہے اور لعوق سپستان کے سب نسخون مین بہتر اور نام اُسکا لعوق السعال ہے اور واسطے سرفہ وضیق کے نہایت نافع وہو من الاشیاء التی تضیق بہا سپستان اقماع سے پاک کیے گیے پچاس دانے عناب بیس دانے انجیر زرد فربہ دس دانے مویز منقے اصل السوس خراشیدہ ہر ایک پندرہ درم جو مقشر کوفتہ بیس درم بہدانہ پرسیاؤشان کتیرا اسفید تخم خطمی ہر ایک پانچ درم بیج رازیانہ تین درم کو فتنی کوٹ کر سب کو اندر چار

رطل پانی کے یا زیادہ اس سے سوائے کتیرے کے ایک رات دن تر کرین بعد اُسکے نرم آگ پر جوش کرین ملین اور صاف کرین اور قند سفید آدھا رطل ڈال کر گاڑھا کرین اس لیے کہ اگر سائل رہا جلد کھٹا و متعفن ہوگا۔

**لعوق بادام**۔ کہ سرفہ وخشونت حلق وحنجرہ کو نافع ہی صمغ عربی کتیرا نشاستہ رب السوس ہر ایک پانچدرم قند سفید بیس درم مغز بادام مغز تخم کدو ہر ایک تین درم کوٹ کر چھان کر روغن بادام سے چرب کر کے جلاب مین ملاکر لعوق بنا دین اور چاٹین۔

**لعوق**۔ کہ سرفہ خشک کو نفع اور سینہ کو نرم کرے رب السوس مغز بہدانہ ہر ایک دو درم مغز باقلا نشاستہ کتیرا صمغ عربی تخم خطمی مغز تخم خیارین مغز تخم کدو مغز تخم خربزہ ہر ایک پانچدرم خشخاش دس درم مغز بادام مویز منقے ہر ایک بیس درم مویز کو اندر روغن بادام کے پکاوین اور ادویہ کو کوٹکر چھانکر اسمین ملاوین اور ساتھ میفختج کے گھولین

**لعوق صمغ**۔ کہ سرفہ خشک کو نہایت نفع کرے صمغ عربی سفید پانی مین پگھلا کر صاف کرین بعد اُس کے روغن بادام اُسپر ڈال کر جوش کرین یہانتک کہ گاڑھا ہو جاوے اور ہر وقت چاٹین۔

**لعوق العبہ**۔ واسطے کھانسی کے جو حرارت ویبوست سے ہو نہایت نافع ہی لعاب اسبغول وبہدانہ وتخم خطمی شیرۂ تخم خرفہ وتخم خیار ہر ایک ایک درم سکر جہ آب انار شیرین آب خیار آب کدو آب برگ خرفہ شیرۂ نیشکر ہر ایک ایک وقیہ وثلث کتیرا صمغ عربی مغز بادام شیرین ہر ایک چار استار قند ایک رطل تخم خشخاش دس درم لعوق بنا وین

**لعوق بارد**۔ واسطے سرفہ خشک وحرارت نزلے کے جو اوپر سینہ و ریہ کے گرے مغز بادام شیرین دس درم مغز تخم کدو مغز تخم خیارین تخم خربزہ تخم کاہو ہر ایک پانچ درم صمغ عربی سفید کتیرا نشاستہ ہر ایک چار درم تخم خشخاش تین درم جملہ کو باریک کر کے پہلے ترنجبین پچاس درم اندر پانی تر بتر کے حل کر کے صاف کرین اور قوام کرین بعد اُسکے ادویہ پسی ہوئی اوس مین گھولین اور روغن بادام شیرین بیس درم ملاکر پانچدرم سے ایک استار تک چاٹین اور اگر نزلہ قوی ہی وزن خشخاش کا زیادہ کرین اور پوستے کوکنار بھی اضافہ کرتے ہین بقدر حاجت کے۔

**لعوق خشخاش**۔ کہ نزدیک اطبا کے متداول ہی واسطے نزلات گرم رقیق کے اور خشونت حلق کے اور سرفہ کے نافع ہی تخم خشخاش سفید دس درم نشاستہ کتیرا صمغ عربی ہر ایک چار درم مغز تخم کدو مغز تخم بہدانہ شیرین ہر ایک تین درم کوٹ کر چھان کر جلاب مین گھولین۔

**نوع دیگر**۔ واسطے سرفہ نزلے کے بے مانند ہی تخم خطمی بہدانہ ہر ایک سات درم اصل السوس پانچدرم اندر راڑھائی سو درم پانی کے رات کو بھگو کر صبح کو جوش کرین جب آدھا رہجاے ایک سو بیس درم قند سفید مین قوام کرین بعد اُسکے خشخاش سفید وسیاہ ہر ایک پانچدرم مغز بہدانہ صمغ عربی ہر ایک تین درم کتیرا چار درم خوب پیسکر ملا وین۔

**نوع دیگر**۔ واسطے سل اور اوجاع سینہ وشش وسرفہ مزمن کے جو نزلات حادہ سے ہون بزر قطونا بزر خطمی بزر ضبازی ہر ایک تین درم سپستان بیس دانے اصل السوس دس درم تخم خشخاش دو اوقیہ جملہ کو سوائے اسبغول کے جوکوب کرے

اندر پانچ رطل پانی کے سب کو تر کرین پھر جوش کرین یہانتک کہ آدھا رہجائے پس صاف کر کے ساتھ ایک رطل قند سفید کے قوام کرین اور بعد اُتارنے کے آگ سے صمغ عربی کتیرا ہرایک پانچ درم باریک پیس کر ملاوین اور ہلاتے رہین تو خوب ملجاوے اور گرہ نہ پڑے۔

**لعوق دیگر**۔ واسطے سرفہ و سل و نزف الدم و قرحہ امعا کے کوکنار سفید پچاس درم اندر دو رطل پانی کے جوش کرین جب ایک رطل رہجاوے قند سفید ایک رطل ملاکر قوام کرین بعد اُسکے رب السوس مغز بادام مغز تخم کدو ہرایک پانچدرم کوٹ کر اسمین ملاوین مقدار شربت دس درم۔

**لعوق صبیان** واسطے سرفہ و حرارت و خشونت گلوے اطفال کے ساتھ دودھ عورت کے یا دودھ گدھی کے ملاکر چٹاوین صمغ عربی کتیرا سفید رب السوس قند سفید ہرایک چار درم مغز دانہ بہی دو درم کوٹکر شہد مین ملاوین۔

**لعوق طباشیر** واسطے سرفہ و سل و تپ کے صمغ عربی نشاستہ خشخاش سفید ہرایک بیس درم مغز تخم کدو مغز تخم خیارین ہرایک دس درم طباشیر چار درم تخم خطمی تخم خبازی ہرایک تین درم کوٹ کر بیچ جلاب غلیظ القوام و روغن بادام کے بناوین۔

**لعوق رمان** واسطے سرفہ مزمن و نزلات کے اور پاک کرنے سینے و شش کے آب انار شیرین کہ اُسمین تخم انار داخل نہوا ہو جسقدر چاہین لیکر پکاوین جب قریب قوام کے پہونچے رب عنب شیرین اور قند سفید ملاکر قوام کرین بعد اُسکے آگ سے اُتار کر صمغ عربی کتیرا رب السوس ہرایک پانچدرم بمقابلہ ایک رطل پانی انار کے صاف کر کے شیشے کے باسن مین رکھین۔

**لعوق خیار شنبر** واسطے ذات الریہ و ذات الجنب و نرم کرنے شکم کے اور توڑنے تیزی مواد ملتہبہ کے فلوس خیار شنبر پچاس درم پانی مین گھول کر صاف کرین بعد اُس کے کتیرا و صمغ بادام ہرایک پانچدرم باقلا سات درم مغز بادام دس درم خوب کوٹ کر چھان کر قند سفید پندرہ درم اور روغن بادام تین درم مین ملاوین اور دس درم سے پندرہ درم تک چاٹین

**دیگر**۔ کہ مسہل صفرا و بلغم ہی خصوصًا حوالی حلق و سینہ و ریہ سے فلوس خیار شنبر گلقند ہرایک پندرہ درم بنفشہ مربا دس درم شیرخشت دس مثقال ریوند چینی آدھا مثقال روغن بادام ایک درم لعوق بناوین اور اگر واسطے تنقیہ بلغمی و صفرا کے قوی تر منظور ہو محمودہ و تربد و غاریقون موافق حاجت کے زیادہ کرین۔

**لعوق ورد**۔ واسطے ذات الجنب دموی اور صفراوی کے اور درد سینہ و سرفہ و سل و نفث الدم و قی الدم و حمیات حادہ کے نافع ہی گل سرخ صمغ عربی ہرایک تین درم نشاستہ کتیرا خشخاش سفید ہرایک دو درم گل مختوم طباشیر سفید رب السوس ہرایک چار درم زعفران نصف درم ساتھ دوشاب انگور کے لعوق بناوین۔

**لعوق بزر البنج**۔ واسطے نزلہ کے جو سینے پر گرتا ہو بزر البنج بارہ درم مغز چلغوزہ چھ درم مر صافی ایک درم جلاب مین گھول کر لعوق بنائین

**لعوق دیگر**۔ کہ اندر منع کرنے گرنے مواد و نزلے کے اور رفع کرنے سرفہ کے مجربات سے ہی اور نام اسکا تریاق

تریاق الزلہ ہی بمرالنیج کوکنار ہرایک تیس درم تخم کاہو بیس درم تخم خشخاش سفید چالیس درم گل گاوزبان تخم سورد کشنیز خشک ہرایک بیس درم اسطوخودوس پانچدرم پانی مین جوش کرین اور تین سو درم قند سفید اضافہ کرکے قوام کرین اور گل سرخ کشنیز خشک رب السوس نشاستہ صمغ عربی کتیرا مرصافی ہرایک پانچدرم خوب پیسکر اُس مین ملاوین مقدار شربت تین مثقال۔

**لعوق بنفشہ**۔ واسطے سرفہ وقولنج ورمی وصفراوی کے بہت موثر ہی گل بنفشہ دس درم مویز منقے عناب ہرایک بیس دانے سپستان چالیس دانے پانی مین بھگوکر جوش کرین بعد اُسکے صاف کرکے آدھا رطل قند سفید بیس درم عسل خیارشنبر تیس درم روغن بادام ملاکر قوام کرین اور بنفشہ تیس درم باریک کرکے اضافہ کرین اور پانچ سے سات مثقال تک چاٹین۔

**لعوق زوفا**۔ ربو دسرفۂ کہنہ کو نافع ہی اور سینے وشش کو اخلاط غلیظ سے پاک کرے زوفا یابس بیخ سوسن آسمانگونی ہرایک بیس درم اندر تین رطل پانی کے جوش کرین جب ایک رطل رہ جاوے صاف کرکے ایک رطل شہد صاف ڈالکر قوام کرین اور صاحب اعراض نے لکھا ہی کہ زوفا وبیخ سوسن کو کوٹ کر چھانکر ساتھ سکنجبین یا انگبین کے گھولین اور اگر بیخ سوسن نہ ملے شونیز بدلے اُسکے ڈالین مقدار شربت ایک سیر۔

**نوع دیگر**۔ کہ پہلے سے قوی ہی اور اندر تفتیح وتقطیع مواد غلیظ سینے کے نافع ہی زوفا یابس فراسیون تخم بلوبان ہرایک تین درم پرسیاوشان اصل السوس ہرایک دس درم صمغ البطم حلبہ ہرایک دودرم مویز منقے پندرہ درم انجیر زرد فربہ دس عدد سوائے صمغ کے جملہ کو تین رطل پانی مین پکاوین جب ڈیڑھ رطل پانی رہجاوے حل کرکے صاف کرین اور ساتھ ڈیڑھ رطل عسل کے قوام کرین بعد اُسکے صمغ کو حل کرین۔

**لعوق بزرکتان**۔ ربو وسعال مزمن کو نافع ہی اور سینے کو اخلاط سے پاک کرے اور اوپر نفث کے مددیوے بزرک بریان تیس درم قرومانا دس درم کوٹ کر چھان کر شہد مین گھولین اور اگر بزرک تنہا کو اکیلے کوٹکر چھان کر شہد مین گھولین اور لعوق بناوین یہی اثر حاصل ہی۔

**دیگر**۔ پہلے سے قوی تر بزرک بریان ایک جزو کندر آدھا جزو قرومانا زیرہ ہرایک ربع جزو کوٹ کر چھان کر ساتھ دونے وزن شہد کے گھول کر لعوق بناوین مقدار شربت ایک کفچہ صبح وشام۔

**لعوق حب الرشاد**۔ کہ یہی عمل کرتا ہی تخم ترہ تیزک دس درم اصل السوس چار درم انیسون رازیانہ ہرایک تین درم جملہ نیکوب کرکے اندر دو رطل پانی کے جوش کرین جب ایک رطل رہجاوے صاف کرکے ساتھ ایک رطل شہد کے قوام کرین۔

**دیگر**۔ تخم ترہ تیزک دس درم شونیز چار درم انیسون تخم بادیان ہرایک دو درم زراوند گرد ایک مثقال پودینہ دشتی صعتر ہرایک تین درم کوٹ کر چھان کر شہد مین تیار کرین مقدار شربت دو درم ساتھ سکنجبین عنصلی کے

**لعوق حلبہ**۔ غلظ صوت کو نافع ہی اور سینہ کو نرم کرے اور نفث کو آسان کرے حلبہ مغز بادام ہرایک چار درم کتیرا

اصل السوس مغز چلغوزہ نشاستہ صمغ عربی ہرایک دو درم کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد یا قند یا جلاب متقوم کے ملاوین اور اگر تخم کتان بریان پانچدرم اضافہ کرین قوی تر ہو

**دیگر**۔ واسطے ربو و سرفہ خشک کے نافع ہی حلیہ مویز بیدانہ بنفشہ جو مقشر گاوزبان جوش کرین اور ساتھ شہد کے قوام کرین مغز تخم کدو مغز چلغوزہ تخم رازیانہ موافق حاجت کے خوب کوٹ کر اضافہ کرین اور پانچ مثقال اس سے ساتھ ماء الشعیر کے پلاوین۔

**لعوق رب السوس**۔ کہ سرفہ مزمن کو نافع ہی اور فضول لزجہ کو سینے سے دفع کرے اور نفث پر مدد دیوے رب السوس کتیرا بارزد مغز بادام رازیانہ مساوی کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد و روغن بادام کے گھولین اور بعضے نسخون مین مغز تخم خیار بھی مندرج ہی۔

**لعوق اسقیل**۔ ربو و سرفہ مزمن کو جو ساتھ رطوبت کے ہو نافع ہی پیاز عنصل مشوی تین درم ایرسا دو درم فراسیون زوفا ہر ایک ایک درم کوٹکر چھانکر شہد مین گھولین اور چاٹین فقط اور اگر ساتھ جو شاندہ حاشا یا پودینہ کو ہی بابر تجاسف کے استعمال کرین خوب و بہتر عمل کرے۔

**لعوق کرنب**۔ سرفہ و بحۃ الصوت کو نافع ہی اور سینے کو اخلاط سے پاک کرے آب کرنب پختہ تین رطل ساتھ شہد دو رطل کے قوام کرین بعد اسکے مغز چلغوزہ و مغز پنبہ دانہ باقلا مقشر ہر ایک دس۱۰ درم خوب کوٹکر مغز بادام پانچدرم مغز پستہ پندرہ درم خوب کوٹ کر اسمین ملاوین مقدار شربت پانچ درم۔

**لعوق حب القطن**۔ سینے کو اخلاط سے پاک کرے مغز بادام شیرین دس۱۰ درم مغز پنبہ دانہ دو درم باقلا مقشر پانچدرم کرسنہ فراسیون ہر ایک تین درم قند سفید سا ٹھ درم

**دیگر**۔ کہ واسطے بحۃ الصوت و رطوبت حنجرہ کے نہایت نافع ہی مغز پنبہ دانہ مغز چلغوزہ ہر ایک بیس۲۰ درم حلبہ تخم کتان ہر ایک دس۱۰ درم ساتھ عسل یا دوشاب انگوری کے گھولین

**لعوق حرمل**۔ واسطے ضیق النفس و سرفہ رطوبی کے عدیل ہی حرمل تخم کتان بالسویہ ساتھ عسل کے تیار کرین۔

**لعوق انجیر**۔ واسطے ضیق النفس و سرفہ کہنہ و ربو کے نہایت نافع ہی انجیر زرد پچاس عدد جوش کرین جب گلجاوین پانی اس کا ساتھ ایک رطل دوشاب انگوری کے قوام کرکے مغز چلغوزہ مغز پستہ مغز بادام تلخ ہر ایک پانچدرم مغز تخم الجزر تخم رازیانہ کرسنہ حلبہ ہر ایک تین درم مغز پنبہ دانہ حب القلقل ہر ایک چار درم خوب پیسکر ساتھ دس۱۰ درم روغن بادام تلخ کے چرب کرکے لعوق بناوین۔

**لعوق صنوبر**۔ واسطے سرفہ کہنہ و ضیق النفس و بحۃ الصوت و خفقان رطوبی و ربو کے نہایت مفید و عدیل ہی حلبہ کو پانی مین بھگو کر مقشر کرین بعد اسکے کوٹکر شیرہ اسکا نکالین اور ساتھ دوشاب انگوری یا شہد کے جوش کرین تو گاڑھا ہو جاوے برابر حلبہ کے مغز چلغوزہ مقشر خوب کوٹ کر ملاوین اور کئی جوش دیکر اتار لیوین۔

**لعوق سیر**۔ سرفۂ بلغمی کو نافع ہی اور مادے کو نضج دے اور سینے کو پاک کرے لہسن پاک کیا ہوا آدھا من آدھ سیر روغن گاؤ مین پکاوین کہ گلجاوے پس کوٹکر اور ملاکر ایک من عسل مصفے مین قوام کرین۔

**لعوق غافقون**۔ سینہ کو اخلاط سے پاک کرتا ہی رب السوس

پرسیاوشان ہرایک سات درم تخم بادیان فراسیون زوفائ یابس غاریقون ہرایک تیس درم میعہ سائلہ صمغ عربی ہرایک ایک درم مویز منقے بیس درم میعہ و صمغ کو پہلے میفختج مین حل کرین اور مویز کو خوب کوٹین اور ادویہ کو کوٹ کر چھان کر اُسمین ملادین بعد اُسکے جملہ کو ساتھ شہد کے ملادین مقدار شربت ایک مثقال

**لعوق بیزرد** - سینے کو ریم سے پاک کرے رب السوس پانچدرم کثیرا بیرزرد مغز بادام تلخ بادیان ہرایک تین درم بیرزد کو ساتھ روغن گاؤ و عسل کے پگھلادین اور ادویہ کوٹ کر چھان کر اُسمین ملادین مقدار شربت تین درم ساتھ جوشاندے زوفا کے

**لعوق زنجبیل** - بحۃ الصوت کو کہ سبب اُسکا رطوبت شدید ہو نافع ہی زنجبیل سو درم تازے دودھ مین بھگوئین اور ہر دن دودھ بدلین یہانتک کہ زنجبیل نرم ہوجائے پس اُسکو خوب کوٹین اور پچاس درم دار فلفل مانند غبار کے پیس کر بیس درم زعفران اور برابر ان تینون کے نشاستہ کو ملکر چھانکر ساتھ شہد کے یا قوام قند کے گھولین اور ہر صبح ایک کفچہ کھلادین۔

## حرف المیم

**مطحتات** بمیم و طائے مہملہ و حائے مہملہ و ثلثہ والف لعوق ہی کہ واسطے سرفہ بے نفث کے نافع ہی ترنجبین مغز بادام نشاستہ بہدانہ مویز منقے رب السوس لعوق بناوین۔

**مطبوخ خیار شنبر** - واسطے سرفہ و خشونت سینے و زکام کے نافع ہی اور بلغم کو نرم کرے اور اگر اُسکو ساتھ اُس قرص کے کہ باب قاف مین گذرا ہی استعمال کرین سرفہ کو نفع کثیر دیوے چنانچہ وہان بھی اُس کی طرف اشارہ ہوا ہی عناب بیس دانے سپستان تیس دانے مویز منقے دس درم بنفشہ چار درم انجیر زرد دس عدد اصل السوس مقشر پرسیاوشان ہرایک پانچدرم اندر تین رطل پانی کے پکاوین یہانتک کہ ایک رطل رہجائے پس ملکر صاف کرین اور لب خیار شنبر سات درم ترنجبین دس درم اُسمین حل کر کے صاف کرین اور بقدر حاجت کے استعمال کرین اور جسوقت زکام مین مستعمل ہو پرسیاوشان نکال ڈالین۔

**مطبوخ** - واسطے تنقیہ سینہ کے اور تسکین سرفہ اور تصفیہ آواز کے اور قطع کرنے زکام کے نہایت نافع ہی دن ساتھ مربی و بنفشہ کے تناول کرین عناب دس دانے سپستان بیس دانے انجیر زرد اصل السوس مقشر بہدانہ اسبغول بنفشہ ہرایک چار درم پرسیاوشان مویز منقے تخم خطمی ہرایک دس درم پانچ رطل پانی مین پکاوین یہانتک کہ ایک رطل رہجاوے اور ملکر صاف کرین اور تین اوقیہ اُس سے پیین۔

**مطبوخ** - کہ مادے سینے و ریہ کو نضج کرے عناب دس دانے سپستان بیس دانے مویز منقے بیس دانے اصل السوس تخم خربزہ نیمکوفتہ ہرایک پانچدرم پرسیاوشان پوست بیخ خطمی ہرایک تین درم تخم کتان چار درم نخود مقشر کوفتہ کشک جو ہرایک دس درم بطریق معمول پکاوین اور قدر سے چالیس درم کے ساتھ دس درم گلقند شکری کے دیوین۔

**مطبوخ** - کہ سینے کو پاک کرے اور ریہ کو نفع دیوے مویز منقے تیس دانے عناب انجیر زرد ہرایک دس دانے سپستان چالیس دانے گاؤزبان چار درم گل بنفشہ گلقند فلوس خیار شنبر ہرایک دس درم بادیانہ ترید سفید ہرایک تین درم

غاریقون ایک درم بطریق معمول پکاوین اور غاریقون
کو ساتھ شکر منقوم کے گھولکر اس مطبوخ مین حل کرین
اور بقدر حاجت کے دلوین۔

**مطبوخ سپستان۔** مسلول کو مفید ہی اور واسطے تلئین کے
دیتے ہین اگر اُسکے بدن مین فضول ہون گل بنفشہ سات
درم مویز منقے تیس درم عناب دس دانے سپستان تیس
دانے دو من پانی مین پکاوین یہانتک کہ تہائی رہجاوے
پس صاف کرکے ترنجبین تیس درم فلوس خیار شنبر سات
درم حل کرکے صاف کرین اور پھر جوش کرین یہان تک
کہ سو درم رہے اور بقدر حاجت کے پیین۔

**مطبوخ۔** کہ مسلول کو وقت حاجت کے اس سے
تلیین کرین مغز خیار شنبر پانچ درم بنفشہ دس درم مویز منقے
تیس درم عناب دس دانے سپستان تیس دانے جملہ کو
اندر چار رطل پانی کے پکاوین یہانتک کہ ایک رطل رہجاوے
پس صاف کرکے قند سفید ایک رطل روغن بادام شیرین
ثلث رطل ملاکر پکاوین یہانتک کہ قریب بستہ ہونے کے
پہونچے پس بنفشہ ثلث رطل کوٹ کر چھانکر اسمین ڈالین
اور ملادین اور قدر قوت کے کھلادین۔

**مطبوخ زوفا۔** واسطے ربو وضیق النفس و سرفہ کے
نافع ہی عناب سپستان ہر ایک بیس دانے مویز منقے
انجیر زرد ہر ایک دس عدد اصل السوس چار درم پرسیاؤشان
تین درم تخم خطمی تخم خبازی زوفا یابس بیخ سوسن حلبہ
ہر ایک دو دو درم اندر چار رطل پانی کے جوش کرین جب
ایک رطل رہے صاف کرین اور ہر روز تین مثقال اُس سے
ساتھ بنفشہ مربی کے یا لعوق خشخاش کے یا معجون قفی کے
باضافہ روغن بادام کے پیین۔

**مغلی حلو۔** واسطے خشک کھانسی کے کہ ساتھ تھوڑی سی
حرارت کے ہو نافع ہی عناب سپستان ہر ایک دس دانے
تخم خطمی تخم خبازی گل بنفشہ ہر ایک تین درم تخم بادیان
ایک درم گل نیلوفر تین عدد پرسیاؤشان خرما لطیفہ قریب
تین درم کے اصل السوس ایک مثقال بطریق معلوم
جوش کرکے قند سفید پندرہ درم حل کرکے دلوین

**معجون زراوند۔** کہ اسکو معجون ربو بھی کہتے ہین واسطے
ضیق وسرفہ بلغمی کے نافع ہی اور واسطے اخراج خلط غلیظ
کے اور مدہ سینے کے عجیب الاثر و فائق ہی زراوند مدحرج
قردمانا دار فلفل کرسنہ تخم سپندان مغز بادام تلخ انجرہ ہر ایک
پانچ درم رب السوس پرسیاؤشان زوفا ہر ایک دو درم کوٹکر
چھانکر ساتھ شہد کے معجون بناوین مقدار شربت تین درم
ساتھ جوشاندے زوفا کے اور اسی نسخے کو نجیب الدین
سمرقندی نے اس طرح لکھا ہی رب السوس زوفا یابس پرسیاؤشان
ہر ایک دس درم ایرسا تخم انجرہ قردمانا زراوند مدحرج بادام تلخ
ہر ایک پانچ درم عسل دو چند مقدار شربت ایک مثقال ساتھ
طبیخ زوفا کے لیں کے

**معجون السعال۔** واسطے سرفہ کے کہ سبب اُس کا
رطوبت نافع ہی مغز چلغوزہ تین درم مغز پستہ پانچ درم
مغز بادام مقشر بزرک ہر ایک دس درم قند سفید تیس درم
معجون بناوین مقدار شربت مقابل جوز کے۔

**معجون قفی۔** سرفہ و درد سینہ و درد معدہ و جگر کو نافع ہی اور
پیشاب جاری کرے اور آواز کو صاف کرے مویز منقے یا مشمش چھیلے
درم زعفران سنبل سلیخہ دارچینی دار شیشعان ہر ایک ایک درم قصب الذریرہ

فقاح اذخر علک البطم مقل ازرق ہرایک اڑھائی درم مرصافی چار درم جولائق حل کرنے کے ہی شلث مین حل کرین اور جولائق کوٹنے کے ہین کوٹ کر ملا دین پھر جملہ کو ساتھ شہد مصفا کے معجون بناوین مقدار شربت ایک درم ساتھ شربت زوفا کے اندر درد سینہ و سرفہ کے اور ساتھ گرم پانی کے اندر درد جگر و معدے کے اور اس نسخے کو نجیب الدین سمرقندی نے اس طرح لکھا کہ مویز چوبیس درم زعفران سنبل سلیخہ دارچینی قصب الزریرہ فقاح اذخر علک الانباط ہرایک دو درم لک دو درم و نصف مرصافی چار درم عسل بقدر حاجت۔

**معجون** ۔ کہ ریہ کو پاک کرے اصل السوس سات درم ایرسا تین درم ساتھ شہد کے بناوین۔

**معجون** ۔ کہ سرفہ رطب کو نافع او طبع کو نرم کرے اور ساتھ اس کے معدے کو قوت دے مویز منقے ایک رطل مصطگی کشنیز تیرہ درم تربد سفید خراشیدہ بیس درم قند مقوم پانچ استار مقدار شربت واسطے مداومت کے تین درم اور واسطے استفراغ کے دس درم یا بارہ درم۔

**معجون برملی** ۔ واسطے ضیق النفس کے کہ سرفہ مین ہو نافع ہی اور ریاح بواسیر اور درد حلق کو مفید ہی اور مخرج حب القرع ہی تربد موصوف تین جزو بلیلہ کابلی آملہ بیخ مقشر ہرایک ایک جزو قند سفید برابر جملہ کے مقدار شربت چار درم ساتھ پانی مویز کے۔

**معجون قباد الملک** ۔ واسطے سرفہ کہنہ و درد سینے اور ضیق النفس کے نافع اور واسطے مفاصل و درد تلی و حمیات کہنہ اور زخم امعا اور تاریکی چشم اور غلبہ ریاح کے مفید ہی اور بعد چھ مہینے کے استعمال کرین جنطیانا رومی اسطوخودوس فرومانا چاؤشیر کمافیطوس تخم سداب فراسیون میعہ سائلہ ہر ایک پانچ مثقال مرصافی زعفران قسط فلفل سفید اذخر سنبل فرفیون پوست بیخ تفاح اشق پودینہ رازیانہ دوقو ورق گل نار دین حب بلسان ہرایک تین مثقال قرفہ آٹھ مثقال سلیخہ سولہ مثقال عصارہ غافث تخم جندقوقی صمغ بادام ہرایک چار درم افیون بزرالبنج سفید ہرایک چھ مثقال قند سفید چار مثقال جولائق حل کرنے کے ہین شلث مین حل کرین اور جو قابل کوٹنے کے ہین کوٹ کر اس مین ملا دین او شہد مین معجون بناوین اور قرابادین مین مرقوم ہی کہ معجون قباد الملک قبل از چھ مہینے کے اگر استعمال کرین قتل کرتی ہی۔

**معجون** ۔ کہ نافع سعال کو ہی جو محتاج نفث خلط غلیظ کی یا مدہ کی یا خرخر سینہ کی ہو اور لین طبع بہت نرم نہو پرسیاوشان مغز تخم خربزہ ہر ایک دس درم مغز بادام خطمیا نا زراوند ہرایک پانچ درم ایرسا تین درم پوست بیخ کبر کرسنہ تخم کرفس بادیان ہرایک دو درم ساتھ شہد صاف کے معجون بنائین۔

**معجون** ۔ کہ سینہ و شش و مثانے کو نافع ہی کدو کو کہ تازہ چھیلکر مغز اسکا باہر پھینکین اور ٹکڑے ٹکڑے کر کے پانی و شہد مین ڈالکر جوش کرین تو قوام مین آوے۔

**مربے زردک** ۔ واسطے صفائی آواز و تنقیہ ریہ و منع نوازل و سرفہ و تقویت باہ کے نافع ہی زردک کلان کو اندر سے خالی کر کے اوپر سے پوست اس کا چھیل کر ریزہ ریزہ کرین اور پانی و شہد مین جوش کرین تو ٹھہرا ہو جاوے بعد اس کے نکالکر شہد مین رکھکر ایک جوش دیکر اتار رکھین

اور بعد چالیس دن کے کام مین لاوین اگر عود قرنفل دارچینی زنجبیل ہیل جوز بوا زرنباد کبابہ ہر ایک نصف مثقال مقابلہ سو مثقال مربا مذکور کے اضافہ کرین واسطے تقویت معدے و جگر کے بھی مفید ہووے اگر تھوڑا مشک و زعفران بھی ملاوین مرغوب تر ہووے۔

**مربے بنفشہ** یعنی خمیرۂ بنفشہ واسطے خشونت سینہ و حلق کے اور سرفہ گرم اور ترطیب دماغ و آلات نفس اور حمیات گرم اور حرقۃ البول اور نزلات کو نافع ہی اور طبع کو نرم کرے لیکن مرخی معدہ اور مسقط شہوت ہی بنفشہ تازہ اقماع سے پاک ہوا ہموزن اُس کے شکر کوٹ کر کئی دن دھوپ مین رکھین اور پھر دن ہلاتے رہین اور اگر شکر کمی کرے تھوڑی اور اضافہ کرین اور اگر بنفشہ تازہ نہو بنفشہ خشک کو جوشاندے مین بنفشہ کے ایک رات دن ترکرین پس برابر اُس کے شکر ملاکر دھوپ مین رکھین مقدار شربت پانچ مثقال سے دس مثقال تک۔

**مربے گل** ۔یعنی گلقند ترکیب اُس کی مشہور ہی گلقند شکری تازہ کو اگر ہمیشہ تناول کرین یہان تک کہ ساتھ روٹی کے سل کو نفع کرے اور اگر نفس تنگی کرنے خشکی سے ساتھ شربت نوفا و بنفشہ کے تدارک دین۔

**مربے بادام** ۔واسطے سرفہ و خشونت سینہ کے نافع ہی بادام تازہ پوست سے پاک کرکے ساتھ عسل کے کئی جوش دیکر رکھین اور بعد تین چار دن کے شہد تازہ ڈالکر جوش دلوین اور نگاہ رکھین۔

**میفختج** ۔معرب می پختہ فارسی کا ہی عربی مین عقد العنب نام ہی اور وہ پانی انگور کا ہی کہ جوش کرنے مین زیادہ دو تہائی سے جلجاوے اور غلیظ ہو جاوے واسطے سینہ و ریہ کے نافع ہی اور محرک باہ و ملین طبع و موافق آبلہ و حصبہ ہی لیکن کثرت اُس کی اندر محرورون کے مولد صفرا ہی مصلح اُس کا آب میوہاے سرد و تر ہی اور بحث مین باہ کے منفصل مذکور ہوگا۔

**مروخ** ۔کہ نفث کہ آسان اور صدر کی تلیین کرے اور سرفۂ خشک و سل کو نفع کرے موم زرد دس درم روغن خیری تیس درم میعہ پانچ درم سپیلط نو درم پگھلاکر اوپر سینے کے ملین۔

**مروخ دیگر** ۔کہ سینے کو نرم اور راو پر نفث کے مدد کرے اور سرفہ و ضیق النفس کو مفید ہو سبب اُس کا یبوست ہو یا مادہ غلیظ چربی گردہ بکری کی موم زرد ہر ایک سات درم روغن بادام یا روغن تخم کدو یا روغن کنجد یا زیت موافق مزاج کے چالیس درم اور اگر تبرید مطلوب ہو روغن تخم کدو یا بادام اختیار کرین اور بعد تیار ہونے کے ساتھ شیرۂ خرفۂ تر کے یا اور شیرۂ سبز کے مخلوط کرین اور اوپر سینہ کے ملین یا اوپر پارچے کے لیکر سینہ پر رکھین۔

**مروخ دیگر** ۔واسطے التہاب سینہ و حمیات محرقہ و ذات الصدر و اورام ملتہبہ کے نافع ہی موم سفید پانچ مثقال روغن گل تیس مثقال پگھلادین اور ساتھ آب خیار و آب کدو و آب برگ خرفہ کے کف مال کرین اور ملین اور اگر ترتیب زیادہ مطلوب ہو روغن بنفشہ عوض روغن گل کے ڈالین اور آب برگ بید و برگ خبازی کا

تسقیہ کرین اور اس سبب سے کہ یہ مائل بہ سبزی ہے قیروطی اخضر اسکو کہتے ہین۔

# باب (۱۱) گیارھوان بیان مین ادویۂ دل کے

جاننا چاہیے کہ دل عضو رئیس مطلق ہے اور اشرف جمیع اعضا سے ہے اسکے علاج مین سستی نہ چاہیے کرنا بلکہ سب سے جلدتر سبقت اسکے کام مین کرین و تنقیح کرین کہ مرض اسکا اصلی ہے یا شرطی اور موافق اسکے علاج کرین چنانچہ اس حقر نے طب اکبر مین مشروحا لکہا ہے۔

## حرف الالف والبار

**انوشدارو** - تقویت مین دل کے مجرب ہے خصوصا لولوی در ادویہ مین سر کے مذکور ہے۔

**بنجور** - مقوی دل دافع غشی اور یا شویہ کہ جذب بخار مین دل کے نفع تمام رکہتا ہے اور جلنجبین گاوزبانی واسطے تقویت دل کے نافع ہے یہ بھی ادویۂ مین سر کے مذکور ہے۔

## حرف الجیم

**جلنجبین گل** - کہ دل کو بھی مفید ہے ادویہ مین معدہ کے مذکور ہوگا۔

**جوارش عود و عنبر و مشک** - کہ واسطے خفقان دل کے نفع کرتے ہین ادویہ مین سدہ کے آوینگے۔

**جوارش** - کہ رطوبت دل کو انفع ہے بسد و کہربا مروارید فرنجمشک پوست آملہ پوست اترج ہر ایک چھ درم ابریشم خام بادرنجبویہ گاوزبان ہر ایک دس درم کشنیز خشک بادروج ہر ایک دو دو درم مصطگی سندروس ہر ایک تین درم بہمن سرخ بہمن سفید ہر ایک پانچ درم مشک عنبر ہر ایک ایک درم عسل اسقدر کہ ادویہ آپس مین معجون ہون۔

## حرف الدال

**دوا** - کہ ورم کو دونون گوش دل کے نافع ہے اور یہ ورم سرد ہوتا ہے اسلیے کہ اگر گرم ہو فی الفور قتل کرتا ہے بابونہ اکلیل الملک پرسیاوشان سبوس گندم جوش کرکے اوپر سینے و فم معدے کے گراوین۔

**ایضا** - بابونہ اکلیل الملک و نمام و تخم کتان و برگ خطمی و برگ کرنب و زعفران ضماد کرین واسطے تحلیل مادے کے اور واسطے تقویت دل کے کوشش کرین با دوئیہ و اغذیہ اور نشانی اس بیماری کی یہ ہے کہ درمیان سینے کے کہ جگہ قاعدۂ دل کی ہے ثقل محسوس ہوتا ہے اور اکثر حالت مانند غشی کے پیدا ہوتی ہے اور منھ نہایت زرد ہوتا ہے اور تہیج اوپر آنکھ کے ظاہر ہوتا ہے اور دل منبسط نہین ہوتا ہے اندر حرکت انبساطی کے جیسا چاہیے۔

**دوا** - کہ ضعف القلب کو نفع کرے جو سبب اس بیماری کا سودا دی قلیل ہے کہ جگر سے اوپر دل کے گرتا ہے تنقیہ سودا کا ساتھ معجون نجاح کے اور ما نند اس کے کرین اور اندر اصلاح جگر کے اور تقویت دل کے مبالغہ کرین اور نشانی اس بیماری کی یہ ہے کہ مریض اپنے دلکو پاتا ہے کہ کوئی اسکو نچوڑتا اور دباتا ہے پس غشی پیدا ہوتی ہے اور بہت لعاب منھ

سے نکلتا ہی۔

**دواء**۔ کہ تقشعر کو فائدہ کرے اغذیۂ لطیفہ اور جید الکیموس تناول کرین اور اصلاح خون کی کرین اور اگر غلبۂ صفرا کا ہو تنقیہ اُس کا کرین اور اگر نزلہ باعث اس بیماری کا ہو تدبیر نزلے کی کرین اور نشانی اس بیماری کی یہ ہی کہ مریض ایسا معلوم کرے کہ گویا دل اُسکا پھیلتا ہی اور شدت تکلیف سے بیہوش ہوجاتا ہی پھر فوراً ہوش مین آتا ہی بسبب ضعیف ہونے قلب کے۔

**دواء**۔ کہ قذف القلب کو نافع ہی جو سبب اِس بیماری کا خون ہوتا ہی یا صفرا تنقیہ ساتھ فصد و اسہال کے واجب ہی اور واسطے تعدیل مزاج کے ادویہ و اغذیہ مصلحہ ہمیشہ کھانا اور نشانی اس بیماری کی یہ ہی کہ دل تڑپے اور کثرت طپش سے ایسا معلوم ہو کہ دل سینے سے نکلا پڑتا ہی اور موافق رنگ مادے موجبہ کے تغیر رنگ کا منھ پر ظاہر ہوگا۔

**دواء**۔ کہ احتواء الرطوبۃ علی القلب کو نفع کرے اور وہ یہ ہی کہ مریض معلوم کرے کہ دل اُسکا گویا پانی مین ڈوبا ہی اور ساتھ اُسکے حرکت اختلاجی کرے تدبیر اُسکی یہ ہی کہ ایارجات کبار دیوین اور ریاضت کرین اور گل سرخ سنبل زعفران ساتھ آب بادرنجبویہ کے ملا کر ضماد کرین اور مریض کو غصے مین لا دین کہ واسطے تسخین و تحلیل رطوبات دل کے غصہ سب چیزون سے موثر زیادہ ہی اگر جفاف اندر رطوبات کے حائل ہو قیروطیات اوپر سینے کے ملین۔

**دواء**۔ کہ جذب القلب کو نافع ہی اور جو یہ بیماری ہر ایک مادے سے ممکن الوقوع ہی موافق مادے کے استفراغ کرنا چاہیے اسلیے کہ کشیدگی اور تمدد واقع ہو۔

**فائدہ**۔ سوء مزاج کہ دل مین پیدا ہوتا ہی کبھی وقت افراط کے اور نام اُسکا ہوتا ہی مانند خفقان و غشی وغیرہ کے تدبیر اُنکی ذیل ادویۂ مرکبہ مین مرقوم ہوتی ہی۔

**دواء**۔ کہ تڑپنے دل کو یعنی خفقان کو نافع ہی اور جمیع بیماریون دل کو مانند غشی کے نفع کرتی ہی اور مالیخولیا و سیلان عرق کو کہ اہل ہند اُسکو سیت باو کہتے ہین سودمند ہی صندل سفید دار فلفل ریوند چینی خطائی دار بلد تگر رکھ بھکا اسگند ہلیلہ بلیلہ آملہ سرک ملٹھی فنسوت بیج اندرائن المبید الائچی خرد کانکونی چھڑ کانکونی کنکوال دار چینی بابرنگ مرماکھ عناب ناگ کیسر چوک دیودار میدہا بید تبرج مغز المتاس موہنی جانفل مجیٹھ بدھارا چترک پھالسہ دھنیا چھارہ بارہ پھکرس مول زیرہ سفید موتھ تالیس تیر بنیک نترمالا کھیرسا یعنی مغز چوب کھیر تخم کنج بداری جوالنسا جملہ برابر کوٹ کر چھان کر اندر شیرۂ بانسہ شیرۂ بیخ کے تین بار تصفیہ کرین پھر جب خشک ہو برابر سب کے نبات ملا کر شہد مین تیار کرین پہلے دن دو ماشے دیوین اور ہر دن آدھا ماشہ بڑھایا کرین یہانتک کہ دس ماشہ کو پہونچے اور منفخات سے پرہیز کرین۔

**دواء**۔ کہ خفقان گرم کو مجرب ہی گاؤزبان سات درم کہربا بسد مروارید نا سفتہ ابریشم خام شب یمانی بریان ہر ایک تین درم گل ارمنی کشنیز خشک بریان ہر ایک پانچ درم فرنجمشک سعد طباشیر ہر ایک دو درم کافور نصف درم کوٹ کر چھان کر ہر صبح دو درم یا دو ٹنچان ساتھ شربت مقوم قند سفید کے کھا دین۔

**دواء المسک حلو**۔ اُسکو دواء المسک حار بھی کہتے ہین ضعف

ضعف دل و معدہ و خفقان و صرع و لقوہ و ضیق النفس کو نافع ہی اور تپ ربع و امراض سوداوی کو فائدہ کرے اور ریاح عورت حاملہ کو دفع کرے اور رنگ اچھا کرے مروارید ناسفتہ کہربا بسد ابریشم مقرض زرنباد درونج عقربی ہر ایک ایک درم بہمن سرخ بہمن سفید سنبل الطیب قاقلہ قرنفل سانج ہندی اشنہ ہر ایک ایک درم جند بیدستر مشک دارفلفل زنجبیل ہر ایک نیم درم اور نزدیک بعضے کے جند ایک درم و مشک ایک درم شہد آتش نادیدہ دو چند یا سہ چند بطریق مشہور کے تیار کرین مقدار شربت ایک مثقال تک ہی بعد چالیس دن کے استعمال کرین اور بعض لوگون نے بعد چھ مہینے کے رکھا ہی اور جانین کہ اوزان مین اس دوا کے کتابون مین بہت تفاوت ہی جو معتمد علیہ تھا لکھا گیا اور نسخہ سمرقندی کا کہ وہ بھی معتبر ہی یون ہی ہی زرنباد درونج مروارید کہربا بسد ہر ایک دس درم ابریشم خام بہمن سانج سنبل قاقلہ قرنفل ہر ایک پانچ درم اشنہ دارفلفل زنجبیل ہر ایک چار درم مشک دو درم شہد خام مین تیار کرین۔

**دواء المسک مر** - کہ واسطے خفقان بارد و ادرار حلق و رطوبت معدہ و ریح اعشا و صرع صبیان کو نافع ہی افسنتین رومی صبر سقوطری ہر ایک آٹھ درم ریوند چینی چھ درم نانخواہ زعفران تخم کرفس ہر ایک چار درم سنبل مشک سانج ہندی مرصافی ہر ایک دو درم جند بیدستر ڈیڑھ درم شہد خام سہ چند مقدار شربت ایک مثقال واسطے قوی لوگون کے۔

**دواء المسک تلخ نوع دیگر** - واسطے غشی و خفقان و وحشت و وہم کے اور برد معدے و سوء ہضم کے ہی مصطگی عود خام پوست ترنج دارچینی قرنفل سنبل سک کبابہ قاقلہ خیربوا اسعد اذخر تخم بادروج تخم فرنجمشک تخم بادرنجبویہ تخم شاہتخم مرزنجوش مروارید ناسفتہ بسد کہربا ابریشم خام بہمن سرخ و سفید ہر ایک دس درم مشک خالص پانچ درم ساتھ شیرۂ ہلیلہ مربے کے تیار کرین۔

**دواء المسک بارد** - واسطے خفقان غشی حار و تقویت دل و دماغ و جگر گرم کے اور واسطے ناقہون کے نفع تمام رکھتی ہی غنچہ گل سرخ طباشیر کشنیز خشک ابریشم مقرض گل گاوزبان مروارید ناسفتہ کہربا زرشک بہدانہ بہہ تخم خرفہ صندل سفید ہر ایک پانچ درم فوفل گل ارمنی شستہ ہر ایک تین درم عنبر اشہب نشاستہ ورق نقرہ ہر ایک دو درم ورق طلا مشک خالص ہر ایک ایک درم قند سفید دو چند آب سیب انارین ہر ایک نوے درم عرق بید مشک گلاب ہر ایک پچاس درم قوام کرکے تیار کرین اور اگر یاقوت دو درم اضافہ کرین نہایت موثر ہووے اور اگر حرارت غالب ہو مشک نکالڈالین اور عنبر پر قناعت کرین اور اس صورت مین دواء العنبر نام ہوگا۔

**دواء المسک عنبری بارد** - واسطے تقویت دل گرم کے اور ازالہ جمیع امراض حارہ دل کے نافع ہی مروارید ناسفتہ گل گاوزبان ابریشم طباشیر گل سرخ ہر ایک تین درم بسد کہربا ہر ایک ایک درم یاقوت تخم کاہو ہر ایک ڈیڑھ درم کشنیز خشک صندل سفید زرشک بہدانہ تخم خرفہ تخم کاسنی ہر ایک دو درم ورق

طلا و نقرہ ہر ایک ایک مثقال عنبر اشہب مشک ہر ایک ایک درم و ثلث قند سفید دو چند عرق بید مشک و گلاب و عرق بید و عرق نیلوفر برابر بجاے آب کے کہ قند اس مین ڈال کر قوام کرین۔

**دواء المسک بارد مختصر**۔ کہربا طباشیر گل سرخ گل گاؤزبان تخم خرفہ ہر ایک پانچ درم کشیز ابسد مروارید صندل سفید ابریشم مقرض ہر ایک تین درم مشک ایک درم آملہ مقشر سات درم دارچینی ایک درم زعفران نیم درم قند دو چند مقدار شربت دو درم تک۔

**دواء المسک معتدل**۔ مروارید ناسفتہ کہربا مرجان درونج ابریشم مقرض زرنباد بہمن ہر ایک و درم قرنفل سنبل الطیب بالبوا سارخ ہندی دارچینی زعفران مصطگی طباشیر سفید صندلین ہر ایک نیم درم عنبر اشہب ایک درم مشک نیم درم شیرہ نبات و عسل مین ملائین۔

## حرف السین

**سفوف طباشیر**۔ دل گرم کو فائدہ کرے گل سرخ طباشیر ہر ایک ایک درم کشنیز خشک دو درم کہربا پست جو مروارید ہر ایک نصف درم کافور ایک دانگ مقدار شربت دو درم ساتھ سکنجبین سفرجلی کے کھاوین

**سفوف**۔ کہ خفقان گرم کو نفع کرے گل گاؤزبان نبات ہر ایک آٹھ درم گل ارمنی چار درم کوٹکر چھان کر تیار کرین مقدار شربت پانچ درم تک ہے

**دیگر**۔ واسطے خفقان بہت گرم کے گل ارمنی کشنیز خشک ہر ایک چار درم طباشیر کہربا ہر ایک دو درم کافور دو دانگ مقدار شربت تین درم ساتھ دوغ گاؤ کے۔

**دیگر**۔ واسطے غشی و توحش کے جو بدون تپ کے ہو کہربا مروارید طباشیر گل سرخ ہر ایک تین درم بسد چار درم فرنجمشک گاؤزبان ہر ایک چھ درم بادرنجبویہ پانچ درم کشنیز بریان دو درم قرنفل ایک درم مقدار شربت ایک مثقال ساتھ بہیہ کے۔

**دیگر**۔ واسطے خفقان سرد کے نعناع کہربا شب یمانی بریان ہر ایک تین درم زراوند گرد زرنباد درونج ہر ایک آدھا درم مروارید ایک درم قند سفید بیس درم مقدار شربت تین درم ساتھ جوشاندے افسنتین کے یا عرق گاؤزبان کے اور مانند اسکے۔

**سفوف مروارید**۔ کہ واسطے ضعف دل و خفقان وسوء مزاج حار کے کہ دل پر غالب ہو نافع ہے اور ازالہ توحش کا کرتا ہے اور رعدۂ دل و جگر و جمیع اعضاء باطنی کو قوت دیتا ہے اور وہ سفوف مروارید کہ ادویہ سر مین مرقوم ہوا ہے قریب اس نسخے کے ہے پوست ہلیلۂ کابلی ہلیلۂ سیاہ گاؤزبان ہر ایک دس درم بہمن سرخ بہمن سفید درونج عراقی تخم ریحان تخم بادرنجبویہ مصطگی زرنباد ہر ایک پانچ درم حجر ارمنی مغسول حجر لاجورد مغسول عقیق سرخ سوختہ کہربا شامی مروارید ناسفتہ ابریشم سوختہ اسطوخودوس عود ہندی ہر ایک تین درم ورق طلا ورق نقرہ ہر ایک ایک مثقال قند سفید برابر سب کے مقدار شربت ایک مثقال ساتھ عرق

گاؤزبان

گاؤزبان یا شربت حماض کے ۔

## حرف الشین

**شراب صندل** ۔ دل کو قوت دیوے اور خفقان گرم و ضعف دل کو نافع ہی اور واسطے تقویت جگر معدے کے اور رفع کرنے اسہال کے مفید ہی صندل سفید خوشبو آٹھ مثقال سوہان کیا ہوا یا خوب نیم کوب کیا ہوا اندر ایک رطل گلاب کے تر کرین دو رات دن بعد اُسکے گلاب مذکور صاف کر کے رکھین اور صندل مذکور کو اندر پانی خالص شیرین کے جوش کرین تو قوت صندل کی کماحقہ نکل آوے اور پانی بقدر مناسب رہجاوے پس اُس پانی کو صاف کر کے ساتھ گلاب مذکور کے ملاوین اور قند سفید دو رطل یا کم موافق ذائقہ کے حل کر کے قوام کرین ۔

**فائدہ** ۔ بہترین صندل سفید مین وہ ہی کہ مائل بزردی اور چکنا معلوم ہو ۔

**شراب صندلین** ۔ کہ باوجود منافع مذکور کے قبض مین اسہال کے خصوصًا اگر اسہال دموی ہو نفع کثیر رکھتا ہی صندل سفید موصوف صندل سُرخ مشرق اللون ہر ایک دس مثقال سوہان کیا ہوا یا خوب جو کوب کیا ہوا ایک رطل گلاب مین دو رات دن تر کرین بعد اُس کے بدستور مرقوم صندلین کو پانی مین جوش کرین اور پانی اُن کا ساتھ گلاب صاف کے ملا کر ساتھ دو رطل قند کے قوام کرین اور قریب تمام ہونے قوام کے وہ پانی کہ ایک اوقیہ انار دانۂ ترش اُس مین تر کیے ہون صاف کر کے اضافہ کرین اور تیار کر کے نگاہ رکھین ۔

**شراب صندل ترش** ۔ مسمّی بہ شراب صندل مبرد کہ تسکین مین سوزش دل و معدے و جگر کے نافع ہی اور واسطے خفقان و غشی و تپ محرقہ و تپ دق کے مفید ہی صندل سفید موصوف تیس درم سوہان کیا ہوا تھیلی مین رکھکر اندر آدھے رطل سرکہ اور آدھے رطل گلاب کے تر کرین ایک رات دن پس تین رطل آب شیرین مضاعف کر کے جوش کرین یہانتک کہ چہارم حصہ یعنی ایک رطل رہے صاف کر کے آب انار میخوش آب تمر ہندی ہر ایک آدھا رطل ملاوین اور ساتھ تین رطل قند سفید کے اوپر آگ کے قوام کرین اور ہلاتے رہین یہان تک کہ سرد ہو پس طباشیر و صندل سفید کوٹ کر چھانکر ہر ایک دو درم کافور ریاحی آدھا مثقال زیادہ کرین اور اگر تھوڑی زعفران بھی ڈالین بہتر ہی تا کہ پہونچانے والی اثر کافور کی دل تک ہو مقدار شربت دس درم ساتھ شیرۂ تخم خیارین و خرفہ کے اور جس وقت قطع اسہال و قطع خون بھی مطلوب ہو آب تمر ہندی آب انار نکال ڈالین اور صندل سُرخ ساتھ صندل سفید کے بالمناصفہ ملاوین اور احسن یہ ہی کہ عوض سرکے کے آب زرشک آب انار دانہ ڈالین اور ساتھ شیرۂ خرفۂ بریان کے کھاوین ۔

**شراب** ۔ کہ تشنگی و حرارت دلکی موقوف کرے اور خفقان گرم کو بہت نفع دیوے آب انار ترش آب ترنج ترش آب غورہ آب آلوے ترش آب تمر ہندی

جملہ مساوی لیکر برابر اُن کے قند سفید ملاکر قوام کرین اور ساتھ شیرہ ہاے مناسبہ کے دیوین۔

**شراب گاؤزبان انگوری** ۔ واسطے تقویت دل کے نافع ترین اشربہ ہی اور امراض دل کو جو بشرکت معدے کے ہون یا بدون اس کے نفع کثیر کرتا ہی اور مقوی جمیع اعضا کا ہی اور اختلاف اجزا کا اس نسخے مین نظر بقبض طبع و لین طبع و نظر بسرفہ کے کہ سرفہ ہی یا نہین اور حرارت کس درجے کی ہی مرقوم ہوا اور یہ نسخہ مخترعات مؤلف سے ہی گل گاؤزبان ہر ایک دس درم گل سرخ صندل سفید ہر ایک پانچ درم گلاب ایک رطل بید مشک نیم رطل آب دو رطل ادویہ کو اندر پانی اور عرقون کے ایک رات دن تر کرکے جوش کرین یہان تک کہ تہائی رہجاوے پس صاف کرکے آب مروق کاسنی آدھا رطل و آب انار آدھا رطل ملاکر ساتھ دو رطل قند سفید کے قوام کرین بعد اُس کے عنبر اشہب ایک رطل مروارید ناسفتہ یاقوت لسبد کہربا طباشیر ہر ایک ڈیڑھ درم ورق طلا و نقرہ ہر ایک آدھا رطل مخلوط کرین اور جس جگہ حرارت مزاج مین قوی ہو کافور ریاحی ایک درم زعفران آدھا درم اضافہ کرین اور ساتھ عرق نیلوفر کے کھلاوین اور اگر کھلاوین اور کھانسی نہو آب ترنج یا آب تمر ہندی یا آب زرشک یا آب لیمو بقدر حاجت کے وقت قوام کے ممزوج کرین اور رعایت قبض و نرمی شکم کی ان موضعات مین کرین اور جس وقت تلئین زیادہ مطلوب ہو ترنجبین صافی بجاے قند کے ڈالین اور تصرفات دیگر اوپر راے حذاقت پیراے طبیب کے ہی جو اصلح جانے عمل مین لاوے اور دو نسخے دیگر شربت گاؤزبان کے کہ دل کو بھی نافع ہین ادویہ سر مین گذرے اور ایک نسخہ جلیل القدر ادویہ مین معدے کے آئیگا۔

**شراب بادرنجبویہ** ۔ کہ دل کو قوت دیوے اور توحش سوداوی کو دور کرے تخم بادرنجبویہ تخم کاسنی فرنجمشک ہر ایک بیس درم گاؤزبان تیس درم برگ بادرنجبویہ پندرہ درم اصل السوس دس درم تخم بادیان بسفائج ہر ایک سات درم گلاب چھ حصے جملہ دوا کا آب سیب شیرین دو چند سب دوا کا ادویہ کو گلاب و آب سیب مین تر کرکے جوش کرین تو تیسرا حصہ رہجاوے اور صاف کرین اور قند سفید بقدر حاجت ملائین اور قوام کرین اور اگر ان ادویہ کی سکنجبین بناوین روا ہی اور نسخہ دیگر سہل الوجود اشربہ مین سر کے گذرا ہی۔

**شراب** ۔ کہ واسطے قوت دل و جگر و معدے کے نافع ہی اور واسطے تعدیل مزاج دل کے مفید ہی عصارۂ گاؤزبان عصارۂ تخم کاسنی ہر ایک آدھا رطل عصارہ سیب دو رطل گلاب چھ رطل قند سفید ڈیڑھ رطل مطبوخ کرین بتدریج یہانتک کہ قوام مین آئے۔

**شراب** ۔ کہ واسطے تقویت دل کے بے نظیر ہی اور ساتھ ادنی تصرف کے مناسب سب مزاجون کو ہوتا ہی عصارۂ بادرنجبویہ ایک حصہ عصارۂ گاؤزبان برابر اُس کے اگر مزاج معتدل ہو اور جس جگہ حرارت غالب ہو عصارۂ گاؤزبان دو حصے کرین اور اگر برودت زائد ہو عصارۂ بادرنجبویہ مضاعف کرین اور جسطرح

ہو ہر ایک دونوں کے گلاب ملا کر ساتھ شربت سیب کے
قوام کریں اور اگر بادرنجبویہ وگاؤزبان تر و تازہ نہ ملیں خشک
کو گلاب میں جوش کریں کہ قوت اُنکی گلاب میں آجائے بعد
اُسکے شربت بنائیں۔

**شراب نارنج** - واسطے تقویت دل و معدے کے
نافع ہے قند سفید جسقدر کہ چاہیں لیویں اور بجائے
پانی کے عرق گاؤزبان ڈالکر جوش کریں اور کف نکالیں اور
قوام میں گاڑھا کریں پس پانی ترشا وہ و ترنج کا چار اوقیہ
ایک رطل قند کے اندر گلاب کے حل کر کے ملائیں اور کام
میں لائیں۔

**شراب مفرح معتدل** - کہ درد دل کو نفع کرے
اور ابخرون سوداوی کو اصلاح دے ابریشم خام زرد
براق شکل خوارزمی گاؤزبان ہر ایک اوقیہ زرورد
صندل مقاصری بہمن درونج عقربی عراقی تخم ریحان
تخم بادرنجبویہ ہر ایک تین درم عود ہندی ایک مثقال
کزبرہ شامی چار درم جو کوٹنے کے لائق ہے جو کوب کر کے
بیچ چار رطل پانی کے ایک رات دن تر کریں اور نرم آگ
پر جوش کریں یہاں تک کہ آدھا رہے پس ملا کر صاف
کریں اور قند سفید دو رطل ملا کر قوام کریں اور اخیر
جوش میں رب سیب و رب بہی و رب حماض ہر ایک آدھا
رطل و آب گاؤزبان دو اوقیہ اضافہ کر کے قوام کو تمام
کریں اور بیچ باسن شیشے کے یا چینی کے کہ باطن اُسکا
ایک قیراط مشک سے جو ساتھ تین درم گلاب کے حل کیا ہو مسوح
کیا ہو رکھیں اور کبھی واسطے تقویت عمل کے ورق طلاء
نقرہ ہر ایک دس ۱۰ عدد لاجورد حجر ارمنی مغسول لیں مروارید
ناسفتہ ہر ایک ایک مثقال زعفران نصف مثقال زیادہ
کرتے ہیں۔

**شراب ترنج** - واسطے خفقان گرم و امراض حارہ دل کے
نہایت مجرب ہے ترنج کو مکرر پانی سے دھوویں تو اثر ترشی کا اُس
میں باقی نہ رہے پس بمقابلہ ہر ایک عدد ترنج کے چھ مثقال
قند اضافہ کر کے قوام کریں۔

**شراب برگ ترنج** - نسخہ قدماء کا واسطے ضعف دل و
خفقان و ضعف معدے کے نہایت نافع ہے برگ ترنج
کہ پارس میں برگ درخت بالنگ ہے پچاس عدد اندر شراب
کہنہ صاف جمہوری کے بقدر چھ قسط کے کہ ہر قسط بوزن ڈیڑھ سو
مثقال کے ہوتا ہے سات دن بھگوئیں بعد اسکے صاف کر کے
ساتھ ڈیڑھ سو مثقال شہد کف گرفتہ کے قوام کریں اور
بعض لوگ پوست ترنج سے بشرح مسطور بناتے ہیں
اور بعض لوگ ایک رطل پوست ترنج کو اندر اڑھائی سو
مثقال پانی کے بھگو کر جوش کرتے ہیں یہانتک کہ تہائی
رہجاوے بعد اُسکے صاف کر کے ساتھ ایک رطل شہد کے
قوام کرتے ہیں۔

**شراب ابریشم** - کہ دل و معدے و جگر کو قوت
دیوے و خفقان و غشی و توحش کو زائل کرے اور نشاط
و سرور خوب لاتا ہے اور شکم کو بند کرتا ہے ابریشم خام پچاس
درم ایک رات دن اندر اُس پانی کے کہ طلاء و نقرہ مکرر گرم
کر کے اُس میں سرد کیا ہو جوش کر کے صاف کریں بعد
اُس کے گاؤزبان فرنجمشک گل سرخ سنبل اشنہ ہر ایک
دو درم گلاب میں جوش و صاف کر کے اضافہ کریں اور
نبات سفید بقدر حاجت کے ملا کر قوام کریں اور مروارید

ناسفتہ وکہربا ویشب ہرایک دو درم گلاب مین پیسکر صندل سفید تین درم عنبر اشہب ایک درم مشک ایک دانگ باریک پیسکر ملائین مقدار شربت دو مثقال ساتھ عرق بید مشک و گاؤزبان وگلاب کے اور اگر حرارت مزاج مین غالب ہو فرنجمشک واشنہ وسنبل نکالڈالین۔

**نوع دیگر**۔ کہ منافع مسطورہ مین قوی تر پہلے سے ہے ابریشم سو مثقال طباشیر مروارید ہرایک تین مثقال کہربا بسد گلسرخ صندل سفید ہرایک دو مثقال عنبر اشہب دو درم مشک ایک درم رب سیب رب ہی ہرایک پچاس درم قند سفید ساٹھ درم عرق گاؤزبان اسی مثقال گلاب وبید مشک بقدر حاجت کے بنائین جیسا کہ گذرا۔

**نوع دیگر**۔ کہ واسطے تقویت دل واعضاے رئیسہ کے اور معدے کے اور واسطے اقسام مالیخولیا وتوحش وہموم کے نہایت موثر ہے اور اکثر امزجہ کو موافق ہے اور اندر ازالہ خفقان وموادسوداویہ کے سفید ابریشم حریر تین سو مثقال کو تین دن اندر عرق گاؤزبان وعرق بیدمشک وعرق شاہترہ وگلاب کے کہ ہرایک چھ سو مثقال ہو اور آب سیب شیرین آب امرود شیرین آب انار شیرین آب ہی شیرین کہ ہرایک دو سو مثقال ہو ترکر کے جوش کرین اور وقت جوش کرنے کے مصطگی سنبل جوزبوا بسباسہ زعفران ہرایک ایک مثقال ہیل قرنفل عود ساذج ہرایک ایک مثقال ونصف دارچینی تین مثقال سب کو کوٹ کر اندر کپڑے کے باندھکر اس مین ڈالین جب پانی ربع رہجاوے ابریشم وادویہ کو نچوڑ کر آب صاف لیکر ساتھ چھ سو مثقال قند سفید اور بیس مثقال شہد کے قوام کرین اور عنبر اشہب ورق طلا ہرایک ایک مثقال ورق نقرہ تین مثقال مشک آدھا مثقال اس مین حل کرین اور اگر قوی زیادہ چاہین مصطگی زعفران درونج بہمنین قرنفل عود ہیل صندل زرد ہرایک آدھا مثقال کوٹ کر چھانکر اضافہ کرین اور بعض لوگ قند ایک ہزار دو سو مثقال اور شہد تین سو مثقال ڈالتے ہین اور زعفران کو جوش نہین کرتے بلکہ بعد قوام کے اس مین ملاتے ہین اور یہی انسب ہے اسلیے کہ زعفران جوش کرنے سے ضعیف الاثر ہو جاتی ہے اور جاننا کہ اکثر اشربہ کہ نافع دل ہین اندر ادویہ سر کے لکھے گئے اور کبھی ادویہ مین معدے وجگر وحمیات کے لکھے جاوین گی انشاء اللہ تعالے

## حرف الضاد

**ضماد**۔ کہ گرمی دل کو نافع ہے صندل کو گلاب مین گھسین اور قدرے کافور ملاکر ضماد کرین اوپر سینے ودل کے۔

**ضماد**۔ کہ سوء مزاج سرد دل کو نافع ہے سعد دارچینی قرنفل گلسرخ کوٹکر چھانکر ساتھ پانی مرزنجوش وآب شاہسفرم و آب بادرنجبویہ کے گھولکر سینے پر ضماد کرین۔

**ضماد**۔ کہ سوء مزاج خشک دل کو نفع دے موم سفید روغن بنفشہ وروغن کدو مین پگھلادین اور اندر آب کشنیز تر و آب کاہو کے کف مال کر کے اوپر سینے کے رکھین اور یہ ضماد مسمی بہ قیروطی اخضر ہے

**ضماد**۔ کہ خفقان سرد کو دور کرے قسط سنبل سعد دارچینی خشک کوٹکر چھانکر ساتھ پانی مورد او رساتھ شراب ریحانی کے گھولکر دل وسینے پر ضماد کرین۔

## حرف القاف

**قرص مروارید**۔ دل ودماغ کو قوت دے اور خفقان گرم اور یرقان کو نافع آئے گل سرخ دو درم طباشیر مروارید ناسفتہ بسد صندل سفید ہر ایک ایک درم مغز تخم خیارین مغز تخم کدو ہر ایک پانچدرم تخم خرفہ تین درم زعفران آدھا درم کوٹکر چھانکر ساتھ لعاب اسبغول کے ملاکر قرص بناوین مقدار شربت ایک مثقال ساتھ سکنجبین کے۔

**قرص مشک**۔ دل ومعدے وجگر کے بارد کو قوت ہووے اور خفقان وغشی اور اوجاع معدے کو جو بسبب برودت کے ہو فائدہ کرے مصطگی قرنفل دارچینی عود سنبل ساک جوز بوا کبابہ ہیل پوست ترنج قاقلہ ہر ایک ایک مثقال مشک ایک دانگ کوٹکر چھانکر ساتھ شراب ریحانی کے قرص بناوین مقدار شربت ایک مثقال اور بعض لوگون نے ایک دانگ عنبر زیادہ کیا ہے اس صورت مین قوی تر ہوتا ہے۔

**قرص کافور**۔ واسطے خفقان گرم کے نافع ہے اور تپ کو مفید طباشیر مغز تخم خیارین تخم کاسنی تخم کاہو تخم خرفہ گلسرخ صندل سفید جملہ مساوی الوزن کافور تھوڑا سا اور بہتر یہ کہ اگر ادویہ مین ہر ایک ایک مثقال ہو کافور ایک طسوج ہو کوٹ کر چھانکر ساتھ آب سیب کے قرص بناوین اور ہر دن دو مثقال ساتھ آب سیب کے کھلاوین اور جوزہ مرغ کا ساتھ ترشیون کے غذا کرین اور سکنجبین شکری دیتے رہین۔

**قرص کافور**۔ واسطے خفقان وتپ دق ومحرقہ وعطش کے نافع ہے گلسرخ چھ درم طباشیر صمغ عربی کتیرا ہر ایک چار درم مغز تخم کدو مغز تخم خیارین تخم خرفہ اصل السوس ہر ایک آٹھ درم نشاستہ تین درم زعفران ایک درم کافور نصف درم ساتھ لعاب اسبغول کے قرص بناوین اور ایک درم ساتھ آب انار میخوش کے استعمال کرین اور کل قرص کافور اندر ادویۂ حمیات کے مذکور ہونگے۔

## حرف المیم

**معجون قیصر** خفقان بارد کو نافع ہے ومعجون مفرح واسطے تقویت دل کے مفید ہے اور یہ دونون اور اکثر مفرحات مقویہ دل کے اندر ادویہ سر کے کہے گئے بقیہ یہان مذکور ہوتے ہین۔

**مفرح معتدل**۔ دل کو قوت دیتا ہے اور خفقان کو نافع ہے اور نشاط لاتا ہے اور رنگ کو اچھا کرتا ہے اور تشنگی کو موقوف کرتا ہے مروارید ناسفتہ عنبر درونج بسد گاؤزبان عود خام ہر ایک دو درم کہربا تخم کاسنی تخم کشنیز ہر ایک پانچدرم صندل سرخ وسفید طباشیر ہر ایک آٹھ درم اقتیمون گل سرخ ہر ایک چھ درم ساذج ہندی زرنباد تخم فرنجمشک تخم بادرنجبویہ خشخاش سفید بنفشہ گل ارمنی ہر ایک چار درم زعفران کافور ہر ایک ایک درم مشک نیم درم کوٹ کر چھانکر ساتھ شراب سیب کے گھولین۔

**مفرح حار** - خفقان و ضعف دل کو کہ جو سردی سے ہو نافع ہی گاؤزبان بادرنجبویہ بہمنین تخم فرنجمشک ہر ایک آٹھ درم آملہ مقشر بریان بیس درم عود قماری دس درم گل مختوم مروارید ناسفتہ ہر ایک ایک مثقال زعفران ایک درم بسد سوختہ کہربا سوختہ کشنیز خشک زرنب قرنفل دارچینی ہر ایک دو درم کباب چینی زرنباد ہر ایک تین درم گلسرخ صندل ہر ایک پانچ درم عسل ہلیلہ جملہ چار حصہ جملہ دوا کا یاقوت ورق زر ہر ایک آدھا درم درونج ڈیڑھ درم مویز منقے قند سفید ہر ایک نیم من عسل ہلیلہ و قند کو آپس مین ملا کر جوش دین اور مویز کو کوٹ کر اضافہ کرکے قوام کرین پھر سب ادویہ کو کوٹکر چھان کر اُس مین ڈالین مقدار شربت ایک مثقال -

**مفرح بارد** - خفقان گرم کو نافع ہی دل کو قوت دیتا ہی گلسرخ طباشیر بہمن سفید گاؤزبان کشنیز خشک بریان صندل سفید ہر ایک ایک درم مغز تخم خیارین مغز تخم کدو ہر ایک چار درم تخم خرفہ پانزدہ درم زرشک منقے چھ درم مروارید ناسفتہ کہربا زعفران کافور ہر ایک آدھا درم قند سفید سو درم قند کو بیچ عرق بید مشک کے پگھلا کر ساتھ پچاس مثقال پانی سیب کے قوام کرین پھر ادویہ کو کوٹ کر چھانکر اُسمین ڈالین -

**مفرح بارد نوع دیگر** - مروارید ناسفتہ بسد سوختہ طباشیر کہربا گاؤزبان گل ارمنی ہر ایک دو درم مشک آدھا درم قند سفید تیس درم معجون بنادین جیساکہ مرسوم ہی -

**مفرح دلکشا معتدل** - خفقان و ضعف دل کو زائل کرے اور نشاط تمام لادے بہمن سفید بہمن سرخ ہر ایک پانچ درم پوست ہلیلہ کابلی پوست بیرون پستہ پوست ترنج ابریشم خام مقرض مروارید ناسفتہ ہر ایک دو درم گاؤزبان شاہترہ بادرنجبویہ ہر ایک دس درم کشنیز خشک طباشیر ہر ایک تین درم بسد کہربا زرنباد درونج ہر ایک ایک درم عود خام ایک مثقال آب انار آب بہی آب حماض آب زرشک ہر ایک دس درم قند سفید شراب بنفشہ ہر ایک سو مثقال پانیون کو ساتھ شربت بنفشہ و قند کے قوام کرکے ادویہ کوٹکر چھان کر ملا دین -

**مفرح دلکشا حار** - خفقان و ضعف دل کو کہ سردی سے ہو نافع ہی پوست ترنج گل سرخ بادرنجبویہ مغز تخم خیارین ہر ایک پانچ درم بہمن سرخ بہمن سفید ہر ایک اڑھائی درم ہلیلہ سیاہ مغز بادام شیرین خشخاش سفید کنجد مقشر ہر ایک تین درم زعفران دو درم دارچینی ساڑھے تین درم تخم کرفس ایک درم مشک ایک مثقال روغن بادام پانچ مثقال قند سفید ترنجبین ہر ایک نصف من قند و ترنجبین کو گلاب مین حل کرکے ادویہ کو اُس مین ملا کر قوام کرین -

**مفرح دلکشا بارد** - طباشیر بہمنین گل سرخ بسد کہربا مروارید ناسفتہ ہر ایک ایک مثقال صندل سفید کشنیز خشک ہر ایک دو درم تخم خرفہ آٹھ درم زرشک بیدانہ دس درم ورق زر و ورق نقرہ ہر ایک آدھا درم پوست بیرون پستہ ایک درم قند سفید ایک من آب ترنج چالیس مثقال بطریق معہود معجون -

**مفرح بارد** - واسطے محرور کے نہایت نافع اور سب درجہ سے بہتر ہی دوا المسک بارد اور یاقوتی سے اور

واسطے خفقان و تپ دق کے اور واسطے ناقہون کے اور بخار سوداوی محترق کے نہایت مفید ہی شیخ رئیس نے اندر ادویۂ قلبیہ کے مرقوم کیا ہی تخم کاہو مغز تخم خربزہ مغز تخم کدو مغز تخم خیار تخم خرفہ ہر ایک تین مثقال مروارید ناسفتہ بسد سوختہ کہربا سرطان نہری سوختہ ابریشم مقرض صندل سُرخ کافور ہر ایک ایک مثقال صندل سفید ہیل طباشیر ہر ایک دو مثقال گل سُرخ پانچ مثقال عود ہندی درونج زرنباد بہمن سفید ہر ایک ایک مثقال دو دانگ زعفران آدھی مثقال گاؤزبان تین مثقال و نصف مشک ایک دانگ عنبر دو دانگ رب سیب دانار وبہی بالسویہ سہ چندیا دوچند سب اجزا کا جملہ ادویہ کو کوٹ کرچھانکر اسمین ملاکر مفرح بناوین۔

**مفرح** ۔کہ خفقان سوداوی کو نافع ہی سازج ہندی نانخواہ انیسون اشنہ تخم کرفس تخم فرنجمشک ہر ایک تین درم مروارید ناسفتہ بسد سوختہ ہر ایک پانچ درم عصارۂ افسنتین چھ درم زعفران مشک ہر ایک ایک درم بادرنجبویہ دس درم پوست ترنج دو درم گاؤزبان سات درم قند سفید دو چند سب اجزا کا افتیمون دس درم پہلے افتیمون کو پانی مین جوش کرکے صاف کرین اور قند کو اس مین قوام کرین پھر ادویہ کو کوٹ کرچھان کر اس مین ملادین مقدار شربت تین مثقال۔

**مفرح** ۔کہ دل کو قوت دے اور خفقان گرم وحرارت معدے کو نافع ہی گل سُرخ طباشیر سفید ہر ایک تین درم کشنیز خشک دو درم بسد مروارید ناسفتہ کہربا ہر ایک آدھا درم کافور ایک دانگ کوٹ کرچھان کر ساتھ شربت سیب قندی کے گھولین مقدار شربت ایک درم۔

**مفرح یاقوتی معتدل** ۔دل کو قوت دے اور وسواس کو دفع کرے اور نشاط لائے مروارید ناسفتہ گاؤزبان بسد کشنیز خشک بہمن سفید برگ گلسُرخ کہربا پوست اُترج ابریشم سفید سوختہ تخم خرفہ ہر ایک دو درم کافور ایک درم کوٹ کرچھان کر عسل مین ہلیلہ مربے کے گھولکر تیار کرین مقدار شربت دو درم۔

## مفرح یاقوتی معتدل مائل بہ برودت

کہ تام النفع ہی سب مفرحات سے اور امراض مختلفہ مین مفید اور واسطے اکثر امراض دل کے اور واسطے اسہال وعلل رحم کے نافع ہی مروارید ناسفتہ زعفران گاؤزبان مصطگی بسد دارچینی ابریشم خام مقرض پوست اترج کہربا بہمن سفید زرنبا داشنہ مغز تخم کدو اظفار الطیب انبرباریس تخم خرفہ تخم فرنجمشک طباشیر مغز تخم خیار ہر ایک دو درم صندل سفید عود ہندی درونج عقربی گل سُرخ ہر ایک تین درم عنبر اشہب قاقلہ کبار ورق نقرہ ورق طلا کافور گل مختوم کشنیز خشک لاجورد مغسول گل ارمنی قرفہ سنبل الطیب نارمشک ہر ایک ایک درم لعل شفاف یاقوت رمانی تخم بادرنجبویہ ہر ایک ایک مثقال مشک اذفر آدھا مثقال شربت حماض سو درم بطریق معہود کے معجون بناوین مقدار شربت ایک مثقال۔

**مفرح یاقوتی مائل بحرارت** ۔گاؤزبان تخم بادرنجبویہ

تخم فرنجمشک بہمن سفید بہمن سُرخ ہر ایک سات درم دارچینی کز برہ شامیہ یابسہ طباشیر کہربا بسد عود ہندی ابریشم خام مروارید ناسفتہ قرنفل زرنب ہر ایک دو درم زعفران ایک مثقال زرنباد درونج کبابہ قاقلہ برادہ صندل سفید ہر ایک تین درم ورق زر ورق نقرہ یاقوت سُرخ مشک اذفر ہر ایک نصف مثقال آملہ منقے کہ شراب مین ترکرکے خشک کیا ہو بیس درم گل سرخ پانچ درم ادویہ کو باریک کرین اور جواہر کو صلایہ کرین تو مانند غبار کے ہوجاوین اور عسل ہلیلہ کابلی مربی آدھا رطل وجلاب کہ ساتھ آب سیب وگلاب کے تیار کیا ہو اور موافق قوام شہد کے پہونچا ہو ایک رطل ہیکل ادویہ کو اس مین گھولین مقدار شربت ایک مثقال سے دو مثقال تک۔

**مفرح** ۔ کہ پہلے سے گرم زیادہ ہے قرفہ قرنفل دارچینی سنبل الطیب فرنجمشک درونج عقربی ہر ایک دس درم زرنباد کبابہ قاقلہ ہر ایک پانچ درم نارمشک عود ہندی ساذج ہندی اشنہ ہندی ہر ایک تین درم زعفران مصطگی عنبر اشہب ہر ایک ایک مثقال مشک نصف مثقال ورق زر ربع مثقال آملہ کہ اندر آب سویز سُرخ کے ترکرکے خشک کیا ہو پندرہ درم ادویہ کو باریک کرکے ساتھ عسل ہلیلہ مربی کے گھولین مقدار شربت ایک مثقال سے دو درم تک۔

**مفرح یاقوتی بارد** ۔ تخم خشخاش سفید طباشیر گل سُرخ ہر ایک دس درم مغز تخم خیارین مغز تخم خربزہ کشنیز خشک عصارۂ زرشک گل ارمنی شیر آملہ گاؤزبان ہر ایک پانچ درم کافور ورق نقرہ فرنجمشک عود ہندی ہر ایک ایک مثقال صندل سفید مروارید ناسفتہ بسد کہربا ہر ایک تین درم بادرنجبویہ بہمن سفید بہمن سُرخ درونج ابریشم خام پوست بیرون پستہ ہر ایک دو درم یاقوت سُرخ ربع مثقال زعفران نصف درم کوٹ کر چھان کر ساتھ شربت سیب کے تیار کرین مقدار شربت ایک مثقال۔

**مفرح کبیر** تالیف شیخ رئیس کی اور اُس نے کہا ہے کہ مین نے اُس کو بادشاہون اور امیرون کو دیا منافع بہت ظاہر ہوئے خصوصًا اندر خفقان وضعف دل وسواس وتوحش واکثر امراض مزمنہ کے کہ کوئی تدبیر سے دفع نہین ہوتا تھا اس دوا سے نفع ہوا اور اندر علل دماغ معدے وجگر وسپرز وقولنج واوجاع مفاصل وحمیات کہنہ کے نفع کثیر اُس سے دیکھا گیا ریزہ یاقوت کے خصوصًا کہ سُرخ ہون حجر یشب عقیق سُرخ ہر ایک ایک مثقال ورق زر دو دانگ ورق نقرہ ایک دانگ غاریقون افتیمون فلفل زنجبیل قرنفل مرزنجوش ہر ایک آدھا مثقال اور ڈیڑھ دانگ حجر ارمنی حجر لاجورد ملح نفطی زرنباد دعاج درونج بہمن گاؤزبان ہر ایک آدھا مثقال اور ایک دانگ ناردین فلیطی حماما ساذج ہندی دارچینی صعتر جاشا زوفا کمون ہر ایک تین ربع ایک مثقال سے اور تین ربع ایک دانگ سے مشکطرامشیع فطراسالیون بلیبون حجر الیہود تخم کرفس مرصافی کندر زعفران فلفل سفید ہر ایک آدھا مثقال اور آدھا دانگ اور معلوم کرین کہ جواہر وزر ونقرہ کو مجموعًا ایک جزو قرار دین اور غاریقون سے مرزنجوش تک ہر ایک نصف جزو اور حجر ارمنی سے گاؤزبان تک ایک ثلث جزو اور ناردین سے کمون تک ہر ایک ربع جزو اور مشکطرامشیع سے فلفل تک ہر ایک سدس جزو اور اسی حساب سے اوزان لکھے گئے جواہر بہت صلایہ کرین ورق بھی اندر جواہر کے ڈالکر ساتھ شراب کے صلایہ بلیغ

کرکے اور ادویہ کو باریک کرکے جملہ کو اندر عسل ہلیلہ کے یعنی وہ عسل کہ ہلیلہ کو اسمین پروردہ کیا ہو معجون بناوین۔

**مفرح سوسنبری** - حکماے فرس سے یہ مفرح منقول ہی اور مساوی ہین اجزا واُس کے ساتھ اُس کی ارواح کے اور مطلق مزاجون کو نافع ہی اندر ہر وقت کے اور اعادہ کرتی ہی قوتون ساقط اور ارواح کا کہ کم ہوگئی ہون بسبب مرض کے یا مسہل کے یا سم کے یا سواے اُن کے اور واسطے خفقان و رعشہ و استسقا و یرقان و سوء ہضم کے اور زیادہ کرنے باہ کے مفید ہی اور ساکن کرتی ہی درد نقرس و مفاصل کو معتدل ہی اور بعضے کہتے ہین کہ گرم ہی اول درجے مین اُس مین کوئی ضرر نہین پایا ہی درونج زرنباد بہمن سُرخ و سفید تخم بادرنجبویہ ہر ایک دس مثقال فرنجمشک چھ مثقال وج عود قماری ہر ایک پانچ مثقال لغلغ خشک سوسنبر دارچینی کنجد مقشر جوزبوا ورق نقرہ کہربا زعفران ہر ایک دو مثقال بسباسہ یاقوت رمانی ہر ایک ایک مثقال ادویہ کو خوب باریک پیسکر سواے نقرہ و کہربا و یاقوت کے سب کو گلاب و عرق بید مشک و آب بید مشک و آب سیب و آب مرزنجوش و آب گاؤزبان مین کہ ہر ایک سولہ[16] مثقال ہو بھگوئین فصل بہار مین ایک رات دن اور سرما مین دو رات بعد اُسکے عسل کف گرفتہ اڑھائی سو مثقال اور برابر اُسکے تازہ دودھ ملاکر جوش کرین جب دودھ جذب ہو جاوے اور شہد رہ جاوے روغن بنفشہ یا بادام پچیس[25] مثقال شہد مین ملاکر پھر جوش دین یہان تک کہ بستہ ہو جاوے پس آگ سے اُتار ادویہ کو کہ عرق مین بھیگی ہین ملاوین اور پھر آگ پر رکھکر تھوڑا جوش دین بعد اُسکے پھر پتیلے مین رہنے دین صبح کو دیکھین اگر پانی اس مین کچھ دکھائی دے پھر نرم آگ پر رکھین تو جوش مین نہ آنے اور پانی بخار ہوکر تحلیل ہو جاوے اُس وقت کہربا و یاقوت و نقرہ اضافہ کرین شیخ رئیس نے فرمایا ہی کہ فادزہر اگر معدنی ہو دو مثقال اگر حیوانی ہو بارہ قیراط اندر گلاب کے حل کرکے تسقیہ کرین پس ایک درم اس سے نشے اور کیفیت مین برابری کرتا ہی ساتھ ایک من خمر کے باوجود سلامت حس و صحت ادراک کے مقدار شربت اِس کا دو درم تک ہی اور قوت اِس کی بیس[2] برس تک باقی رہتی ہی۔

**فائدہ** - اس دوا کو واسطے حفظ صحت کے نہار تناول کرین اور واسطے قوت باہ کے رات کو اور واسطے دفع کرنے زہرون کیساتھ آب بازیانہ کے اور واسطے خفقان کیساتھ عرق گاؤزبان کے۔

**مفرح سہل الوجود** - واسطے رفع کرنے خفقان و غشی کے اور سقوط قوی کے اور صداع مزمن کے اور امراض جگر کے اور توحش کے اور حمیات عفنی کے نافع ہی اور اس مفرح مین سرد و تر کیب بہت ہی اور یہ مفرح خون کو صاف کرتی ہی اور کسل و بلادت کو دور کرتی ہی قوت اُس کی ایک سال تک باقی رہتی ہی مقدار شربت اُس کا ایک اوقیہ آب شیرین دس[10] رطل لیکر لوہا گرم یا طلا و نقرہ گرم جو ان سے کہ میسر ہو اس مین سرد کرین بعد اس کے قرنفل بسباسہ افتیمون قاقلہ کبار صندل سُرخ ہر ایک سات مثقال کوٹکر بیچ کپڑے کے باندھکر ابریشم خام تیس درم بیچ پانی مذکور کے بھگوئین دس[10] دن تک بعد اُسکے جوش کرین تو ربع

رہجاوے بعد اُسکے صاف کرکے ساتھ ہموزن اسکے قند سفید وہموزن اُسکے آب سیب یا شربت سیب کے قوام کرین اور اسوقت مین تخم ریحان تخم بادرنجبویہ ہرایک دس درم اضافہ کرین اور آگ سے اُتار لیوین۔

**مفرح یاقوتی** - کہ شیخ رئیس نے بیچ ادویہ قلبیہ کے ذکر کیا اور اکثر اطبا نے اُس کو تجربہ کیا اور تعریف اُس کی لکھی اور ساتھ تھوڑے تصرف کے بیچ زیادتی وکمی کے موافق جمیع امزجہ کے ہی اور واسطے خفقان وناقہون کے اور اکثر امراض معدے کے نہایت فائدہ رکھتی ہی اور واسطے توحش وانواع مالیخولیا کے مفید اور بیچ تفریح ونشاط کے اور تقویت اعضاے رئیس کے بیعدیل ہی قرصًا ومعجونًا استعمال کرسکتے ہین مروارید کہربا بسد افتیمون ہرایک ڈیڑھ درم ابریشم مقرض سرطان محرق نہری ہرایک ایک مثقال اور ایک دانگ سحالۂ طلا دو دانگ گاؤزبان تخم کاسنی ہرایک پانچ درم یاقوت یک درم تخم فرنجمشک تخم بادروج تخم بادرنجبویہ برگ بادرنجبویہ اسطوخودوس ہرایک تین درم بہمنین کافور عود ہندی حجر ارمنی مغسول لاجورد مصطگی سلیخہ دارچینی زعفران ہیل قاقلہ کبابہ بسباسہ جدوار عنبر ہرایک ایک مثقال مشک درونج رومی ہرایک دو مثقال سنبل سافج ہرایک دو درم مغز تخم خیارگل سُرخ ہرایک چار درم ترنجبین دس درم اگر جدوار نہو زرنباد عوض اُس کے بقدر تین مثقال کے ڈالین اور ادویہ اصل خمیرہ ہین اور واسطے معتدل المزاج کے کم وزیادہ اُس مین نہین کرسکتے خواہ شہد مین معجون بناوین خواہ ادویہ کو گلاب مین گھول کر قرص بناوین ہرایک قرص ایک مثقال اور اگر افیون کو بھی داخل کرنا چاہین چاہیے کہ افیون وجندبیدستر ہرایک پانچ مثقال آپس مین پیس کر اضافہ کرین اور ساتھ شہد کے معجون کرکے بعد چھ مہینے کے استعمال کرین اور جب وقت کسی پر سوء مزاج حار غالب ہو چاہیے کہ مشک وزعفران کو آدھا مثقال ڈالین اور افتیمون کو خارج کرکے بدل اُس کے سنا مکی چار درم قسط ایک درم شاہترہ ڈیڑھ مثقال کرین اور بھی خرفہ طباشیر ہرایک ڈیڑھ درم تخم کاہو دو درم صندل سفید تین درم اضافہ کرین اور جب کسی پر سوء مزاج سرد غالب ہو چاہیے کہ بسباسہ پوست ترنج عود بلسان زنجبیل فلفل ہرایک تین درم جندبیدستر دو مثقال اوپر اصل ترکیب کے زیادہ کرین اور روزن کافور کا نصف مثقال کرین اور اگر صاحب مزاج گرم ہو ایک مقدار شربت اس ترکیب اصل سے ساتھ ایک مثقال طباشیر اور تھوڑے رب سیب کے کھائین اور صاحب مزاج سرد ایک مقدار شربت اس سے ساتھ ایک طسوج جندبیدستر کے کھائے اور حاجت تغیر وتبدل اس نسخے کی نہین ہی۔

**مفرح گرم** - کہ خفقان بلغمی وسوداوی کو مفید ہی بہمنین زرنباد ہرایک بیس درم درونج عقربی بادرنجبویہ عود قماری بسد ہرایک دس درم قرنفل سنبل زعفران ہرایک پانچ درم مشک ورق طلا ہرایک آدھا مثقال ادویہ کوٹ کر چھان کر ساتھ دو چند

دو چند، شربت سیب سے معجون کرین مقدار شربت ایک مثقال۔

**مفرح بارد** — کہ خفقان دموی صفراوی کو نافع ہو ۔ تخم خرفہ تخم گاؤزبان تخم کاسنی ہر ایک تین درم آملہ منقے بقدر دو درم صندل سفید گلسرخ مروارید ناسفتہ کہربا بسد سوختہ ہر ایک چار درم زعفران آدھا درم ورق نقرہ آدھا مثقال شربت سیب قندی دو چند سب اجزا کا۔

**مفرح یاقوتی** — کہ معروف ہے مفرح صندلین ہی مروارید ناسفتہ کہربا ہر ایک ایک درم نصف بسد ایک درم یاقوت رمانی لعل آتشی حجر یشب ورق زر ورق نقرہ ماہ فرفیون زعفران درونج عقربی مصطگی ہر ایک ایک مثقال ریوند چینی مشک خالص ہر ایک دو درم صندل سفید و سرخ ہر ایک چھ درم تخم خرفہ تخم کاسنی آملہ منقے کشنیز خشک خشخاش سفید پوست بیرون پستہ عنبر اشہب عود قماری ہر ایک پانچ درم گاؤزبان تخم کاہو پوست ترنج ہر ایک تیس درم زرشک بیدانہ آٹھ درم طباشیر سفید گل سرخ ہر ایک چار درم آب سیب آب بہی ہر ایک بیس درم عرق بید عرق گاؤزبان گلاب ہر ایک پچاس درم نبات سفید ایک من نبات کو ساتھ عرقون کے قوام کرکے آب سیب و آب بہی اضافہ کرین اور ادویہ کوٹ کر چھان کر اس مین ملا کر تیار کرین مقدار شربت ایک درم سے ایک مثقال تک۔

**مفرح مسیحی** — دل و دماغ و جگر و معدے کو قوت دے اور قوت پشت و گردے کی زیادہ کرے اور ہاضمے کو قوی کرے اور نعوظ تمام لائے او باہ کو زیادہ کرے اور معدے کو قوت دے اور اشتہا پیدا کرے قرفہ گاؤزبان گلسرخ ہر ایک پانچ درم خولنجان بہمن قرنفل جوز الطیب قاقلہ کبابہ صندل تخم فرنجمشک ورق نقرہ زعفران مصطگی پوست ترنج لسان العصافیر بسباسہ ہر ایک تین درم بہمنین ناسفتہ سنبل الطیب ہر ایک چار درم سادج ہندی زنجبیل دار فلفل لعل کہربا بسد ہر ایک ایک درم سعد ہندی ڈیڑھ درم عنبر اشہب مروارید ناسفتہ ہر ایک دو درم مشک ترکی آدھا درم ورق نقرہ ورق طلا ہر ایک آدھا مثقال جز و اعظم خوب پیسا ہوا تیس مثقال روغن بادام بیس درم قند سفید سہ چند مقدار شربت بقدر حاجت کے اور اگر شہد عوض قند کے ملا دین شہد دو چند کافی ہی۔

**مفرح مسیحی نوع دیگر** — قرنفل خولنجان بسباسہ قرفہ ہر ایک چار درم قاقلہ کبابہ ناسفتہ پوست ترنج ورق لعل قرنفل گاؤزبان زنجبیل مصطگی گل سرخ مروارید ناسفتہ یاقوت کہربا زعفران ہر ایک تین درم جوز الطیب سنبل الطیب بہمنین خصیۃ الثعلب تار مشک فرنجمشک ہر ایک پانچ درم عاقرقرحا بسد کہربا لعل آتشی ہر ایک ایک درم عنبر اشہب سعد ہر ایک دو درم مشک ترکی آدھا درم ورق طلا ورق نقرہ ہر ایک نصف مثقال جز و اعظم خوب پیسا ہوا تیس مثقال قند سفید ایک من اور اگر شہد ڈالا چاہین نصف من ڈالین۔

**مفرح** — کہ خفقان و ضعف دل و وسواس کو فائدہ کرے اور واسطے قوت دل کے نہایت نافع ہی اور واسطے تقویت جگر و گردے و دماغ کے اور صاف

کرنے زنگ اور حاصل ہونے نشاط اور رفع کرنے ریاح
سوداوی کے نافع ہی اور خواص بہت رکھتی ہی بیان
مختصر ہنے بیان کئے یاقوت سُرخ کہربا حجرلاجورد و بادرنج
گل ارمنی سنبل الطیب ساذج ہندی بہمن سرخ ہرایک و
مثقال یاقوت زرد یاقوت کبود یاقوت سفید عقیق مروارید
پوست بیرون پستہ بادرنجبویہ عود قماری درونج عقربی
طین مختوم عنبر اشہب ورق زر ورق نقرہ گل سُرخ
بہمن سفید ہر ایک چار مثقال لعل فیروزہ یشب ابریشم
محرق ورق قرنفل گل نیلوفر صندلین قرنفل دارچینی
کباب چینی تخم بادرنجبویہ قاقلہ کبار ہرایک تین مثقال
زامرد مشک ترکی ہرایک ڈیڑھ مثقال تخم فرنجمشک گاؤزبان
طباشیر سفید ہرایک پانچ مثقال آملہ مقشر پوست ہلیلہ
کابلی ہرایک دس مثقال عصارہ زرشک پندرہ درم
کافور قیصوری آدھا مثقال آب سیب آب بہی
اصفہانی گلاب ہرایک ایک من آب حامض نیم من
عرق بید مشک بنات ہرایک دومن بنات کو ساتھ
عرق وآب سیب وبہی کے قوام کرین اور جب آتار
لیوین آب حامض اُس پر گرادین اور ادویہ اُس مین
ڈالکر تیار کرین مقدار شربت آدھے درم سے ایک
درم تک۔

**مفرح**۔ کہ خفقان کو نافع ہی مروارید ناسفتہ کہربا بسد
گاؤزبان گل ارمنی ہرایک دو درم طباشیر ایک درم
مشک ترکی نصف دانگ قند سفید دس درم ادویہ
کو کوٹ کر چھانکر گلاب مین ڈالکر تیار کرین مقدار شربت
ایک درم۔

**مربا سیب وبہی وآملہ کا**۔ دل گرم کو نہایت
نافع ہی۔

**ماءاللحم**۔ غذا ہی لطیف ومقوی دل وروح حیوانی
وطبیعی ونفسانی اور زیادہ کرنے والا خون کا اور رافع
ضعف کا جو امراض مزمنہ اور کھانے مسہلات ونزف الدم
وفصد وجماع وغیرہ سے حاصل ہوا ہو اور بیچ سرعت
تقویت کے کوئی چیز اُس کو نہین پہونچتی ہی خصوصًا جس
وقت ساتھ تھوڑے خمیر کے ممزوج کیا ہو اور شیخ رئیس
نے کہا کہ گوشت اگرچہ غذاے صرف ہی لیکن پانی اُس
کا بیچ علاج ضعف دل کے داخل ہی اور قوی ترون
گوشتون مین اندر اس امر کے گوشت برہ یک
سالہ کا ہی اور اندر بعضے مزاجون کے ماءاللحم گوشت
کبک ومرغ مانند ان کے سے بناتے ہین اور جو
ماءاللحم جوزہ سے اور گوشت گردن جدی سے بناتے
ہین الطف وقلیل الحرارت ہی اور احسن یہ ہی کہ گوشت
چڑیون کا ساتھ گوشت برہ کے جمع نہ کرین اور طریق
بنانے ماءاللحم کا تین طرح پر ہی ایک وہ کہ گوشت سُرخ و
فربہ کو چربی سے جدا کرکے پھر ورق ورق کرکے میٹھے
پانی مین خوب پکاوین تو گھل جاوے اور پانی غلیظ
ہوجاوے بعد اُس کے قرع وانبیق مین عرق کھینچین
اور اگر تقویت زیادہ منظور ہو لحوم کو بیچ گرم مزاج
کے ساتھ مقدار مناسب کے بہی وسیب وادویہ باردہ
عطریہ سے اور بیچ سرد مزاج کے ساتھ مثل
پوست ترنج واشیاے حارہ لطیفہ کے طبخ کرین بعد
اُس کے تقطیر کرین طریق دوسرا وہ کہ گوشت بزغالہ یا

بزۂ یک سالہ کا لے کر سپیدی اُس کی جدا کرین اور سُرخی کو کباب کرین اور بیچ پتیلہ سنگین کے رکھین اور تھوڑا گلاب اُس پر ٹپکاوین اور سر پتیلہ کا بند کر کے نرم آگ پر رکھین تو پانی گوشت سے جدا ہووے اور گوشت ابھی تک ناپختہ ہو کہ وہ پانی اُس کا نکال لیوین اور گوشت کو نچوڑین تو جس قدر تری کہ گوشت مین ہی نکل آوے اور تری گوشت کو دوسری مرتبے ایک جوش دین تو خوب پک جاوے اور خوشتر ہو جاوے اور تھوڑا نمک و کشنیز خشک اس مین اور دین صاحب ذخیرہ تپ دق مین اس طریق کو لکھتا ہی اور حقیر نے مکر یہی طریق لوگون کو بتایا اور نفع اُس کا بیشتر قسم اول سے پایا طریق تیسرا وہ کہ گوشت حلوان فربہ کا چربی سے پاک کر کے یا گوشت سینہ و ران جوزہ اور مرغی موٹی کا بقدر نخود کے کاٹین اور تھوڑا نمک و مصطگی اس مین ملاوین اگر کوئی مانع نہو اور اُس گوشت کو اوپر دیگ کے رکھکر سر دیگ کا خمیر سے مضبوط بند کر کے کوئلے کی آگ پر رکھین اور دیگ کو حرکت دیتے رہین ساعت بساعت تو جلنے نہ پاوے بعد اُس کے نچوڑین اور پانی کہ گوشت سے اُس مین جدا ہو لیوین کذا فی شفاء الاسقام اور وہ پانی کہ گوشت کو اُس مین جوش کرین اور بدون مقطر کرنے کے دین ہر چند نسبت جرم گوشت کے بمراتب اثر مین قوی ہی اور سریع التقویت ہی لیکن نسبت ماء اللحم کے مرتبے مین بہت کم ہی اس لیے کہ سرعت نفوذ کو لطیف ہونا نافذ کا مشروط ہی اور اگر چہ بعضے اطبا نے اطلاق ماء اللحم کا اس پانی پر کیا ہی لیکن نزدیک اہل تحقیق کے سوائے اُسکے ہی کما مر۔

## حرف النون

**نقوع حماض و نقوع کشنیز** بیچ سوء مزاج گرم دل کے نفع کرتے ہین اندر ادویہ سر کے مذکور ہوئے۔

## حرف الواو

**وجور**۔ کہ واسطے غشی کے جو بعد اسہال کے ہوئی ہو نافع ہی مشک قدرے بیچ پانی بہی کے حل کر کے حلق مین ٹپکاوین۔

## حرف الیاء

**یاقوتیہا**۔ بیچ تقویت دل کے اور ازالہ علل دل کے اور اُسکی تنشیط مین مجرب ہین بیچ ادویہ سر کے لکھی گئی اور اس بحث مین بھی اندر مفرحات کے مرقوم ہوئین۔

**فائدہ**۔ اندر اکثر اقسام غشی کے کوشش کرنا تو قے آوے نافع ترین تدبیرون مین ہی اور اسی طرح اطراف کو ملنا اور گرم رکھنا اور اوپر فم معدے کے روغنہائے گرم ملنا اور عطریات حسب مزاج سونگھنا اور چھینٹے آب سرد و گلاب کے اوپر منھ و سینے کے مارنا لیکن جس جگہ سبب غشی کا کثرت عرق کی ہو قے کرنا نہ چاہیے کہ قے سے ضرر ہو گا اور یہ دستور جس جگہ سبب غشی کا اسہال مفرط اور یا نکلنا بہت خون کا اور مانند اسکے کہ سردی لانے والا ہو اور سبب غشی کا ہو آب سرد و گلاب اوپر سینے کے نہ چاہیے ڈالنا اور ماء اللحم ساتھ تھوڑی شراب رقیق اندر حلق کے ٹپکانا وقت غشی کے سریع النفع و سریع الاثر ہی۔

## باب بارھوان (۱۲) بیچ بیان ادویہ معدے کے

جونکہ ہضم اول معدے مین ہوا رشتہ ہضم کا منحصر ہے اُوسی کے ہے طالب صحت کو واجب ہے کہ جیانے مین اشیائے بہت کرے تو غذا وارد کچھ ہضم پذیر معدے مین ہاوے گا اور اُس کے سبب سے تاثیر ہضم معدے کی غذا مین کامل تر ہوکر ہوا اور چاہیے کہ جو ادویہ واسطے تقویت معدے کے کام مین لاوین جیسے جوارش وغیرہ ادویہ حارہ طبین اور اُن کے پینے مین مبالغہ نہ کرین تو دوا معدے مین دیر تک رہے اور موثر زیادہ ہو صاحب شفاء الاسقام نے اندر نقصان و بطلان ہضم کے لکھا کہ ور دار رکھنا دوا کے معدے کا مخصوص جوارش و معاجین مین ہے بخلاف سفوفات وغیرہ اور مثل اُسکے کہ اسمین خوب پیسا بہتر ہے اور اگر فم معدے مین ضعف ہو احسن یہ ہے کہ دوائے مقوی بعد طعام کے کھاوین تو دوا بسبب حائل ہونے غذا کے جلد نیچے نہ اترے بلکہ زمانہ طویل تک اعلائے معدے سے ملی رہے اور جو معدہ عضو مشارک ہے اور فساد اُس کا مستلزم فساد جمیع اعضا کا ہے اسکے تدبیر مین اہتمام تمام لازم جانین اور وقت لاحق ہونے آفت کے اسمین زود تر تدارک کرکے علاج اسکا کرین اور ملاک امر اس باب مین وہ ہے کہ جہانتک ممکن ہو امتلا سے اور بہت کھانا کھانے سے اور متواتر شی کھانے سے اور سوتے ہی سے بعد کھانا کھانے کے جیسا کہ مفرح القلوب مین مشروحاً لکھا ہے مین نے تحرز رہین اور جانین کہ غذائے خوشبودار جلد ہضم ہونے والی ہے غیر خوشبودار سے اور دوا خوشبودار نافع تر ہے غیر خوشبودار سے اسی سبب ادویہ موضعیہ معدی زکیہ کی مین ملانا ادویہ طیبہ کا واجب لکھا ہے اور جب غذا مین فساد محسوس ہوا اور ابھی غذا معدے مین ہو کوئی تدبیر قے سے بہتر نہین ہے اور بعد سوء ہضم کے جبتک اشتہائے صادق یعنی وہ بھوک جو بیقرار کردے ظاہر ہو سبقت کھانے پر نہ کرین اور نکالنا خون کا الفصد معدے سے ساتھ محاجم و جونک کے ضرر جانین۔

### حرف الالف

**اطریفل کبیر** واسطے استرخاء و رطوبت معدے کے وہضم طعام کے اور منع کرنے صعود بخار معدے کے طرف دماغ کے اور تقویت معدہ واسعاء و مثانہ وحواس کے اور تصفیہ خون وذہن کے اور زیادہ کرنے تیزی فہم وذکا کے اور تقویت اعصاب کے اور اعانت باہ کے اور دفع کرنے نسیان وبلادت کے اور دفع کرنے جمیع علل باردہ رطبیہ دماغی کے اور دفع کرنے سرعت پیری کے اور دفع کرنے بواسیر ریحی کے اور تحسین رنگ کے اور تسخین معدے کے اور فربہ کرنے بدن کے نافع ہے لیکن محرور المزاج کو مناسب نہین ہے اور سوائے سرما کے استعمال نہ چاہیے کرنا مگر بضرورت پوست ہلیلہ کابلی ہلیلہ سیاہ پوست ہلیلہ آملہ مقشر فلفل دار فلفل ہر ایک چھ درم شقاقل زنجبیل تودرین لسان العصافیر بہمنین حب القلقل سمسم مقشر شکر طبرزد خشخاش سفید ہر ایک دو درم کوٹین اور روغن گاؤ یا روغن بادام کہ چہارم حصہ دواؤن کا ہو چرب کرکے سہ چند

عمل کف گرفتہ مین ملا دین اور بعد تین مہینے کے استعمال کرین اور قوت اس کی تین برس تک باقی رہتی ہے اور یہ نسخہ کہ لکھا گیا مطابق شفاء الاسقام کے ہی لیکن قرابادین نجیب الدین سمرقندی مین ایسا مرقوم ہی ہلیلۂ کابلی ہلیلہ آملہ فلفل دار فلفل ہر ایک پانچ درم زنجبیل بوزیدان شیطرج بسباسہ شقاقل بہمنین ہر ایک تین درم لسان العصافیر حب القلقل ہر ایک دو درم سمسم مقشر شکر طبرزد ہر ایک دس درم شہد سہ چند اور نسخہ اطریفل کبیر کا کہ صاحب تحفۃ المومنین نے لکھا ہی ساتھ اس نسخہ کے کثیر الاختلاف ہی ادویہ مین سر کی مرقوم ہوا ساتھ اطریفل صغیر کے اور وہ نسخے معدے کو بھی نافع ہین۔

**ایارجات والقرویا وانوشدارو**۔ باقسامہا معدے کو مفید ہین اور بیچ ادویۂ سر کے مرقوم ہین۔

**امروسیا**۔ واسطے درد معدے کے کہ برودت سے ہو نافع ہی اور طعام کو ہضم کرے اور ریح غلیظ اور درد جگر وسپرز کو فائدہ دے تخم حزریری یعنی دوقو عود بلسان سلیخہ قردمانا تفاح اذخر کرفس ہر ایک ایک درم فلفل سیاہ فلفل سفید قسط تلخ ہر ایک نصف درم مرصافی تین درم حب النار دو دانہ اگر ترکی زعفران ہر ایک دو درم کوٹ کر چھانکر ساتھ سہ چند عسل گرفتہ کے گھولین اور بعد دو مہینے کے استعمال کرین مقدار شربت دو درم ساتھ پانی گرم کے اور نسخہ دوسرا امروسیا کا کہ ساتھ جگر کے مخصوص ہی۔

**اثاناسیا**۔ کہ واسطے اوجاع معدے کے نافع ہی بیچ ادویہ جگر کے آوینگے۔

**ارسطون صغیر**۔ واسطے درد معدہ و امعا و سل و حمی دقی و حمی مختلط و قولنج و وجع رحم و برودت بدن کے نافع ہی اور ارسطون ساتھ اثبات نون کے ہی یعنی جلیل القدر افیون مصری سلیخہ ہر ایک چار درم اقاقیا فلفل گوگرد زرد سنبل الطیب ہر ایک دس درم عاقرقرحا زعفران فرفیون ہر ایک تین درم حماما بیس درم عسل صافی بقدر حاجت کے معجون کرین مقدار شربت ایک مثقال۔

**فائدہ**۔ ارسطو بحذف نون و باثبات نون بمعنے جلیل القدر اور جو ادویہ ارسطون کبیر کی نایاب ہین اور منافع دونون کے آپس مین قریب ہین نسخہ ارسطون صغیر کا لکھا گیا اور اسی پر کفایت ہوئی۔

**آبکامہ**۔ لفظ فارسی ہی اُس کو عربی مین مری کہتے ہین تبشدید الیاء والعام بتخفیفہ وہ ادویہ قدیمہ سے ہی اور اُس کے مایہ کو فودج بفا و واو و دال مہملہ و جیم کہتے ہین چنانچہ طریق بنانے فودج کا بیچ بیان بنانے مری کے کہا جاویگا اور طبیعت آبکامے کی گرم و خشک ہی دوسرے درجہ مین اور کہتے ہین کہ پہلے درجے مین گرم اور دوسرے درجہ مین خشک ہی بالجملہ واسطے نشف تری معدے و تسخین معدے و جگر کے اور قطع لزوجات کے اور منع کرنے اجتماع بلغم غلیظ کے معدے و امعا مین نافع ہی اسی سبب سے جو شخص معتاد بحدوث قولنج ہو یا تولد دیدان اور اُس کے کھانے پر مداومت کرے نفع پائے اور بھی تلطیف اغذیہ

اغذیہ کی کرتا ہی اور شکم کو جاری کرتا ہی اور اشتہا
اٹھاتا ہی اور ربو کو خوش کرتا ہی اور تشرب ساتھ تھوڑی
لک کے کئی دن واسطے دبلا کرنے بدن کے مجربات
سے ہی اور حقنہ اُسکا واسطے قرحہ امعاء و قولنج و درد
ورک کے اور نطول اُسکا واسطے قروح خبیثہ و نہش
کلب لکلب کے اور غرغرہ اُسکا واسطے ورم لہاۃ و
لوزتین کے اور جذب کرنے بلغم دماغی کے اور دفع کرنے
نقصان ذائقہ کے مؤثر اور قطور اُسکا آنکھ مین مانع
نکلنے آبلے کا اور اگر نکلا ہو بیچ ازالہ آبلہ کے مجرب
ہی اور تشرب اُسکا بالخاصیت واسطے درد ورک عرق النسا
کے بھی نافع ہی لیکن مجفف بدن ہی اور معطش و مضر سینہ
و نفش ولبواسیر و صاحبان خارش اور مصلح اسکا العبہ
اور چربیان اور شیر بنیان اور طریق بنانے مری کے
بہت ہین جیساکہ بیان مین آوینگے لیکن وہ سرکے
سے تیار ہوتی ہی اُسمین قوت مسہلہ ضعیف اور قوت
تفتیح غالب اور امعا کو مضر ہی اور بیچ حقنون کے
استعمال اُسکا جائز نہین ہی اور جو دودھ سے مرتب
ہوتی ہی اوسکو مسر کہتے ہین وہ مضر سینہ اور سرفہ کو
نہین اور تجفیف اسمین کمتر ہی لیکن بیچ اور خواص کے
قریب مری بے سرکہ کے ہی اور کثرت کومسہ کی باعث
حمیات عفنہ کی ہی بالجملہ ترتیب مری سے ایک یہ ہی
کہ آرد جو گندم سے مثلاً تیس رطل لیوین اور بعد اُسکے
چھاننے مین مبالغہ کرین تو مانند غبار کے ہوجاوے
پس ہمچند آرد کے فودنج بری بھی لیوین بعد اسکے
آرد جو کو تنہا ساتھ پانی کے خمیر کرین بدون اسکے خمیر
و نمک اسمین ڈالین اور روٹی بناکر تنور مین پکاوین
بعد اُسکے روٹی کو ساتھ فودنج مذکور کے کوٹین اور
بیس درم نمک و ایک رطل بادیان و ربع رطل شونیز
ملاوین اور کبھی حبت مبرودین کے قدرے تخم کرفس
و دارچینی و قرنفل و امثال انکے بھی اضافہ کرتے ہین
پس جملہ کو ساتھ پانی کے خمیر کرین اور شدت مین
گرما کی بیس دن دھوپ مین رکھین اور ہر دن تین بار
ہلاوین اول دن اور درمیان دن مین اور آخر دن مین
مین اور ہر دن مین تھوڑا پانی اُس پر چھڑکین جب سیاہ
ہوجاوے پانی مین حل کرکے ایک باسن مین رکھین
دو ہفتے تک اور ان دنون مین صبح و شام حرکت دیتے
رہین جب جوش کرے حرکت دین یہانتک کہ جوش موقوف
ہوجاوے پس صاف اُس مین سے لیکر بیچ ایک باسن صاف
کے علیحدہ کرین اور اُسکے ثفل مین پانی دوسرا برابر اسکے ڈالکر
دھوپ مین رکھین اور صبح و شام حرکت دیتے رہین پس
صاف اسمین سے بھی جدا کرکے ساتھ صاف پہلے کے ملاوین اور
ثفل مین پھر پانی اور ڈالکر ایک ہفتہ دھوپ مین رکھین اور دو
وقت ہلاتے رہین پس یہ پانی تیسری مرتبے کا بھی ساتھ پہلے
صاف و دوسرے کے ملاوین اور کام مین لاوین کہ مری یہی
ہی مایہ اسکا عبارت ہی آرد جو آرد گندم سے کہ ساتھ گرم
پانی کے ملائین بے نمک و بے خمیر کے اور اُسکے وسط مین بہت
سوراخ کرین اور برگ انجیر مین لپیٹین اور بیچ ظرف کے رکھکر
سایہ مین رکھین تو متعفن ہوجاوے پس نکالکر خشک کرین
اُسکو فودج کہتے ہین ضماد کرنا اُسکا ساتھ سرکے و روغن گل کے واسطے
جرب و حکہ و نضج و ماسیل و تحلیل مواد غلیظہ کے نافع ہی اور فودج

ماء یہ اور ترشیون کا بھی ہوتا ہی طریق دوسرا یہ ہی کہ روٹی تازی گرم بیچ کوزہ کورے کے کہ پانی اُس مین نہ پہونچا ہو رکھین تو سبز ہو بعد اُس کے سرکے مین خمیر کرین اور دھوپ مین رکھین اور دس دن تک سرکہ اُس پر گرادین اور دس دن اور ساتھ دوشاب کے خمیر اُس کا تازہ کرین اور دس دن اور ساتھ شیرۂ انگور کے خمیر اُسکا تازہ کرین بعد اُس کے ادویہ گرم کوٹکر چھانکر اُس پر ڈالین اور جب چاہین کہ آبکامہ تحقیق بناوین اس خمیر سے مقدار ایک من کے لیکر تین من سرکہ کہنہ اُس پر ڈالین اور تھیلی بھری ہوئی ادویہ گرم نیمکوفتہ سے اُس مین ڈالین اور چالیس دن دھوپ مین رکھین بعد اُس کے استعمال کرین طریق تیسرا دہ کہ فود کوکہ مایہ آبکامہ کا ہی اندر سرکے کے حل کرکے آفتاب مین رکھین اور بیچ صفاہان کے بجاے سرکے کے دودھ مین حل کرتے ہین اور لغت اصفہانی مین اُس کو کومہ کہتے ہین اور اطلاق مری کا اوپر کومہ کے مجازاً کرتے ہین اور خواص مری سرکہ وار کا اور کومے کا اندر بیان خواص کے گذرا اور مری کے بنانے کا طریق اور بھی ہی لیکن حسن یہی ہی جو لکھا گیا۔

**فائدہ**۔ اہل ہند بھی آبکامہ بناتے ہین اور کانجی نام رکھتے ہین اور ساتھ سرکہ ہندی کے مشہور ہی واسطے ہضم طعام کے اور اُٹھانے اشتہاے محرور کے تسکین حرارت خون و صفرا کے اور جلانے اور قوت دینے اعضا کے اور تقطیع بلغم کے نفع تمام رکھتی ہی اور رکھتے ہین کہ معدے کو مضر ہی مصلح اسکے شہد و گلقند ہین اور طریق اُسکا یہ ہی کہ جب غذائی خوب گھلا کر بگاوین بعد اُسکے صاف کرکے شیشے مین رکھین اور چالیس دن بیچ دھوپ کے رکھین یا زیادہ اس سے اور

جو جانول سے بناتے ہین بہتر ہی۔

## حرف الباء

**بائو مہرج**۔ برودت معدہ و جگر و رحم و احتباس طمث کو نافع ہی اور ریاح غلیظ کو دفع کرے اور سدۂ جگر و سپرز کا کھولے زر بناد درونج عقربی افیون جند بید ستر عاقر قرحا فلفل دار فلفل سلیخہ ہوم المجوس بزر البنج قسط البنی جاؤشیر زعفران ہر ایک چھ درم حلبہ آٹھ درم بارزد مر صافی چار درم مروارید نا سفتہ دو درم عسل مصفی دو چند سب ادویہ کا معجون کرین۔

**پختہ جوش**۔ واسطے برودت معدے کے نافع ہی اور بیچ ادویۂ سر کے گذرا۔

## حرف التاء

**تریاق**۔ قدر ایک ترمس کے ساتھ ماءالعسل کے واسطے نفخ معدے کے وسقوط اشتہا کے نافع ہی تجربہ ہا اسکا بیچ بحث سر کے گذرا۔

**تریاق الذریب**۔ واسطے اسہال معدے کے مجرب ہی باب اسہال مین آویگا۔

## حرف الثاء

**شاوریطوس**۔ واسطے اوجاع معدے کے نافع ہی بیچ ادویہ سر کے گذرا۔

## حرف الجیم

**جوارش اترج** - معدے کو قوت دے اور اشتہا پیدا کرے اور ریاح کو توڑے اور بوے دہن کو خوش کرے پوست ترنج خشک کیا ہوا تین درہم قرنفل جوزبوا فلفل دار فلفل قرفہ قاقلہ خولنجان زنجبیل ہرایک ایک درم مشک دو دانگ کوٹ کر چھانکر شہد مین بنا دین مقدار شربت دو درم یعنی جوارش کے اور نسخہ جوارش جالینوس و جوارش کندی کا بیچ ادویہ سکر مرقوم ہوا اور باقی یہان ذکر کیے جاتے ہین

**جوارش قشر اترج نو عدیگر** - واسطے ہضم طعام و تقویت معدے و دل و جگر و تفریح کے نافع ہی ہر چند دونون نسخے کے قشر مستعمل ہین لیکن اس وجہ سے کہ اس نسخے مین قشر اترج غیر مدقوق مستعمل ہوتا ہی اور ظاہر ہوتا ہی مضاف بہ قشر کیا ہی پوست زرد بیرونی ترنج ایک رطل اور اُس کو اس طرح شیرین کرین کہ پانی مین جوش کرین جب کئی جوش کھاوے پوست ترنج کو نکال کر گرم سرد شیرین پانی مین ڈال کر ایک ساعت رہنے دیوین بعد اُس کے نکال کر جدید پانی مین پھر جوش کر کے سرد پانی مین ڈالین اسی طرح مکرر جدید پانی مین جوش کر کے سرد پانی مین ڈالین تو کھٹ پک جاوے اور شیرین ہو جاوے اور وقت جوش اخیر کے تھوڑی شکر بھی ملا دین کہ اس عمل سے جلد شیرین ہو جاوے گا پس پوست مذکورہ ڈال کر اور کپڑے کتان کے بچھا دین اور پھیلا دین تو ماہیت اُس کی خشک ہو جاوے پس اُس پوست کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرین لیکن نہ کوٹین بعد اُس کے شکر و عسل ہر ایک ایک رطل جوش کرین جب قوام کے نزدیک پہونچے ٹکڑے پوست مذکور کے اُس مین ڈال کر نرم آگ پر رکھین اور قوام کو حرکت دیتے ہین اور پوست کو آزما دین اگر جلاب نے اُن کے جرم مین سرایت کی ہی اور قوام جلاب کا اس حد پر کہ مطلوب ہی پہونچا ہی فہوالمراد آتار کر کے زنجبیل دار فلفل دارچینی مصطگی ہر ایک تین درم بسباسہ برگ تنبول جوزبوا قرنفل عود ہندی سنبل الطیب ہر ایک ایک مثقال زعفران دو درم کوٹ کر چھانکر اُس مین ملا دین اور اگر جلاب نے سرایت کی ہی لیکن قوام حد مطلوب کو نہین پہونچا چاہیے کہ پوست کو جلاب سے باہر نکالکر قوام کو تمام کر کے پوست مع ادویہ مخرج کرین اور حکم باخراج پوست نزدیک طبخ جلاب کے اس وجہ سے کیا ہی کہ بہت جوش کرنا پوست ترنج کا بیچ جلاب کے سبب تغیر کا ہی کذا ذکر فی شفاء الاسقام۔

**جوارش عود** - واسطے تقویت معدے و تخفیف رطوبات و اعانت ہضم و ازالہ خفقان و ضعف جگر کے نافع ہی عود ہندی سنبل الطیب سنبل رومی مصطگی قرنفل دانہ ہیل جوزبوا ہر ایک تین درم پوست ہلیلہ کابلی قرفہ تخم کرفس انیسون پوست ترنج زرنباد درونج عقربی ہر ایک ڈیڑھ درم زعفران بسباسہ زنجبیل ہر ایک آدھا درم مشک نصف مثقال قند سفید ڈیڑھ حصہ دوا کا بدستور مشہور بنا دین مقدار شربت دو مثقال تک ہی۔

**نوع دیگر** - معدے کو قوت دے اور گرم کرے ساتھ گرمی قوی ولطیف کے قند سفید ایک رطل جوش کرکے عود ہندی دو درم کوٹ کر چھان کر درمیان جوش کے ملا دین اور قوام کرین اور اگر بعد قوام کے زعفران قرنفل و قاقلہ ما نند ان کے بقدر مناسب زیادہ کرین قوی تر ہو۔

**نوع دیگر** - معدے و دل کو قوت دے اور ہضم کرے اور ریاح کو توڑے اور خفقان و دل کی تنگی کو زائل کرے اور مرکبات شیخ ابو علی اور اُس کے مجربات سے ہے عود ہندی رازیانہ تخم کرفس وج سنبل ہر ایک تین درم بسباسہ نارمشک قرنجمشک سعد زرنب زرنباد ہر ایک ایک مثقال دارچینی زنجبیل فلفل قرنفل مصطگی ہر ایک دو درم گاؤزبان پانچ درم کافور ڈیڑھ دانگ مشک دو دانگ کوٹ کر چھان کر عسل مین ملا دین اور صاحب شفاء الاسقام نے اسی نسخے کو بدون نام رکھنے جوارش عود ترش کے اس طرح لکھا ہے عود ہندی رازیانہ تخم کرفس وج سنبل ہر ایک تین درم کافور قیصوری ربع درم مشک ثلث درم بسباسہ نارمشک سعد قرنجمشک زرنباد زرنب ہر ایک ایک مثقال دارچینی مصطگی زنجبیل فلفل دارفلفل قرنفل ہر ایک دو درم گاؤزبان پانچ درم ادویہ کوٹ کر چھان کر ساتھ سہ چند اُن کے عسل کف گرفتہ مین بناوین مقدار شربت ایک درم سے ایک مثقال تک۔

**نوع دیگر** کہ تقویت و تسخین معدے کی کرے بغیر افراط کے اور ہضم طعام و نشف بلغم کرے سنبل الطیب سنبل رومی تخم کرفس انیسون مصطگی ہر ایک ایک درم عود ہندی ہر بایسے جوز ہر ایک تین درم قرنفل قرفہ سلیخہ ورد قصب الذریرہ ہر ایک دو درم بسباسہ ہلیلہ کابلی شراب میں ... کے بریان کیا ہوا قرنجمشک ہر ایک دو درم و نصف کوٹ کر چھان کر ساتھ میبہ کے بناوین مقدار شربت دو مثقال۔

**نوع دیگر** - کہ یہی عمل کرتی ہے ہیل زنجبیل دارچینی سلیخہ زعفران فلفل زرنباد قرنجمشک ہر ایک پانچ درم زرشک زرنب سعد ساذج ہندی قرنفل ہر ایک تین درم عود خام سات درم عنبر ایک مثقال زرورد کافور ہر ایک دو دانگ تمر ہندی چار درم ملح ہندی ایک درم کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد و شکر مقوم کے گوندھین۔

**نوع دیگر** - معدے و دل کو قوت دیوے اور بوڑھون کو موافق ہو عود خام قرنفل ساذج زنجبیل قاقلہ قرنجمشک دارفلفل ہر ایک دو درم زعفران ایک درم کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد کے بناوین۔

**نوع دیگر** - کہ ہاضمے کو قوت دے اور اشتہا لگا دے اور بلغم و رطوبت کو دفع کرے قرنفل تین درم سنبل قاقلتین ہر ایک دو درم عود پانچ درم زعفران ایک درم کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد کے بناوین۔

**نوع دیگر** - معدے سرد کو گرم کرے اور اشتہا لا دے اور ہاضمے کو قوت دے قرنفل دو درم سنبل ایک درم عود خام پانچ درم نبات ایک من نبات کو بیچ گلاب کے پگھلا کر قوام کرین اور بعد اُتارنے کے ادویہ کوٹ کر چھان کر اُس پر چھڑکین اور بہتر یہ ہے کہ دیگ سنگین

میں پکا دین۔

**نوع دیگر۔** معدے کی اصلاح کرے اور اشتہا پیدا کرے عود خام پانچ درم پوست ترنج دس درم مصطکی ایک مثقال نبات ایک من بدستور بنا دین۔

**نوع دیگر۔** معدے کو قوت دیوے اور اشتہا لاوے تج عود قاقلہ ہر ایک دو درم پوست ہلیلہ کابلی چوبیس مثقال جملہ کو جوکوب کرکے خمر و گلاب کثیر المقدار میں بھگوئیں ایک رات دن بعد اُس کے صاف کرکے قند سفید نصف رطل ملاکر قوام کرین عنبر نصف مثقال اضافہ کرین۔

**جوارش عود مسہل**۔ واسطے رطوبت و برودت کے نافع ہی اور بیچ ادویۂ امعا کے آویگی اسلیے کہ یہ امر مقرر ہوا ہی کہ جو مسہل یا قابض ہو وہان کہا جاویگا۔

**جوارش عود ترش**۔ واسطے اُٹھانے اشتہا کے قوی تر ہی اور محرور کو مناسب تر ہی اور ذائقے میں لذیذ تر اور معلوم کرین کہ یہ سب نسخے جوارش عود کے کہ مرقوم ہوئے ہین جس نسخے کو چاہین باضافہ آب لیمون یا سکہ یا آب زرشک یا آب صاف تمر ہندی کے اور امثال اُن کے ترش کرین اور مقدار ترشی کا اور اختیار کرنا کسی ترش خالص کا حموضات سے مفردہ و مجموعہ موافق حاجت کے مفوض اوپر رائے طبیب کے ہی اور افادہ یہ کہ اکثر بیچ جوارشون عود کے مستعمل ہین یہ ہین عود زنجبیل فرنفل فلافل ہیل قاقلہ زعفران خولنجان دارچینی اور مصطکی بسباسہ کبابہ مشک عنبر سلیخہ ساذج اشنہ قرفہ سنبل اذخر جوز بوا انار مشک صعتر فرنجمشک پوست اترج کافور ان سے جو مناسب حال کے ہو جمع کرکے ترتیب دیوین۔

**جوارش عود ترش اکبری**۔ کہ دل اور جگر اور معدے کو قوت دے زنجبیل بادیان فرنجمشک گاؤزبان زرشک صمغ عربی قرنفل مصطکی سنبل الطیب قرفہ زرنب جوزبوا بسباسہ ہیل پوست بیرون پستہ زعفران دارچینی مشک کافور شربت سیب شربت آلو قند و عسل ہر ایک بقدر حاجت اور گھٹانے بڑھانے میں ادویہ کے حسب حاجت مختار ہون اور ترشی اگر زیادہ چاہین سرکہ یا لیمو یا تمر ہندی قوام میں زیادہ کرین۔

**جوارش آملہ**۔ معدے و دل و جگر کو قوت دے اور اشتہا لاوے اور غذا کو ہضم کرے آملہ مقشر پانچ درم عود مصطکی ہر ایک تین درم عنبر آدھا مثقال قند سفید نصف من آب لیمون آب سماق ہر ایک دس درم بدستور مشہور بنا دین۔

**نوع دیگر**۔ کہ معدے کو قوت دے اور اشتہا لاوے اور سردی معدے کی لیجاوے اور قوت دل کی زیادہ کرے اور فرح پیدا کرے شیر آملہ بیس مثقال پوست بیرون پستہ مصطکی عود خام پوست ترنج زرشک بیدانہ سنبل الطیب ہر ایک تین درم عنبر اشہب ایک مثقال قند سفید ڈیڑھ من اور نسخہ دوسرا جوارش آملہ کا کہ قابض ہی بیچ ادویۂ امعا کے آویگا۔

**جوارش مصطکی**۔ سردی معدے و جگر کو نافع ہے

اور بلغم کو دفع کرے اور نکلنے پانی کو منھ سے موقوف کرے مصطگی تین مثقال کوٹ کر ساتھ ایک من قند و تیس درم گلاب کے دیگ سنگی مین قوام کرین اور بہتر وہ ہی کہ مصطگی کو بعد قوام کے ملاوین تنہا پیسکر یا ساتھ گلاب کے حل کر کے۔

**جوارش عنبر** - سردی معدہ و بدی ہضم و خفقان و اوجاع رحم کو نافع ہی اور واسطے مشائخ کے نہایت مفید قاقلتین بسباسہ دارچینی ہر ایک چار درم دار فلفل زنجبیل ہر ایک دس درم دوالہ مصطگی عنبر ہر ایک دو درم قرنفل زعفران ہر ایک اڑھائی درم جوز بوا پانچ درم مشک ایک درم کوٹ کر چھان کر شہد مین گھولین مقدار شربت ایک مثقال۔

**نوع دیگر** - معدے و دل کو قوت دیوے اور باہ کو زیادہ کرے اور منافع بہت رکھتی ہی قاقلہ بسباسہ لبان ذکر ہر ایک چار مثقال دار فلفل زنجبیل ہر ایک آٹھ مثقال قرفہ قرنفل انیسون بزر البنج مشک ترکی ہر ایک ایک دانگ عنبر اشہب دو درم روغن بلسان چار درم پہلے عنبر کو روغن بلسان مین پگھلا کر برابر سب کے قند سفید اضافہ کر کے ساتھ شہد کف گرفتہ کے بناوین مقدار شربت محرور المزاج کو آدھا درم اور مرطوبی کو ایک درم۔

**نوع دیگر** - معدے کو گرم اور ریاح غلیظ کو تحلیل اور بلغم کو قطع کرے اور دل و دماغ کو قوت دے اور حواس کو تیز کرے ہیل دارچینی دار فلفل زنجبیل جوز بوا ہر ایک ایک درم اسارون قرنفل زعفران ہر ایک آدھا درم عنبر مشک ہر ایک دو دانگ نبات سفید ایک رطل جیسا کہ معمول ہی بناوین۔

**نوع دیگر** - کہ اکیلے عنبر سے بناوین اور یہ قریب النفع اور جوارشات عنبری مذکورہ سے ہی عنبر ایک مثقال قند سفید ایک من قند کو قوام کر کے اُتار لیوین اور عنبر اُس مین حل کرین۔

**جوارش مشک** - ریاح معدے کو دفع کرے اور خفقان و بواسیر کو نافع ہی فلفل قاقلتین دار فلفل زنجبیل ہر ایک دس درم مشک نصف مثقال قند سفید ساٹھ درم کوٹ کر چھان کر شہد مین بناوین مقدار شربت دو درم۔

**نوع دیگر** - واسطے ضعف معدے و نفخ معدے و برد جگر و انعاش حرارت غریزی و کسر ریاح بواسیر و ازالہ خفقان فواد کے نافع ہی مشک نصف مثقال قاقلہ خیر بوا قرفہ زنجبیل دار فلفل ہر ایک دس درم دارچینی تین درم عود ایک اوقیہ زعفران دو درم قند سفید برابر سب کے عسل اس مقدار کہ ادویہ اس مین ملائی جاوین اور بیچ نسخے کفایہ کے عود دس درم مشک ایک درم۔

**نوع دیگر** - واسطے سردی معدے و جگر و احشاء خفقان و غشی و تقویت حرارت غریزی کے نافع ہی مشک آدھا مثقال قرفہ دارچینی جوز بوا قاقلہ صغار قرنفل خولنجان دار فلفل عود ہندی ہر ایک پانچ درم زعفران دو درم قند سفید نصف رطل شہد صاف سہ چند مقدار شربت نصف مثقال سے ایک مثقال تک۔

**جوارش تفاحی** - واسطے معدہ و جگر و احشا کو قوت دے اور قے موقوف کرے اور صفرا کو دفع کرے اور اگر اس سے مسہل کرین خلط کو دفع کرے سیب ترش و شیرین آب سیب آب بہی آب امرود آب غورہ آب زرشک آب سماق آب لیمون مجموع مساوی الوزن جوش کرین یہانتک کہ نصف رہجاوے پس اتار کے قند کو قوام کرکے یہ سب پانی اسمین ملاوین اور پھر قوام کرلین -

**جوارش تفاحی** - واسطے تقویت معدے و جگر کے نافع ہے اور صاحب خفقان و اصحاب سودا کو سفید سیب شیرین خوشبودار چھلکے اور بیج سے پاک کرکے کوٹین اور پانی اُس کا اڑھائی رطل اور گلاب و شکر سفید و عسل ہرایک رطل اُس مین اضافہ کرکے جوش کرین کہ قوام ہوجاوے بعد اُس کے سنبل دارچینی بادرنجبویہ قرنفل مصطگی ہرایک ایک درم گاوزبان عود خام ہرایک دو درم کوٹ کر چھان کر ملاوین مقدار شربت پانچ درم

**نوع دیگر** - کہ معدے کو قوت دے اور اشتہا لگاوے اور ہضم زائد کرے سیب شیرین پکا ہو خوشبودار ایک رطل پوست و تخم سے پاک کرکے بیچ مثلث یا خمر کے بھگوئین دو رات دن تک بعد اُسکے جوش کرین یہانتک کہ پک جاوے بعد اُسکے کوٹ کر عسل اُس مین جس قدر منظور ہو اور مناسب ہو ڈالکر پکاوین یہانتک کہ قریب بستہ ہونے کے پہونچے پس زنجبیل قاقلہ نارمشک ہرایک نصف درم عود دارچینی ہرایک ربع مثقال زعفران نصف درم مشک نصف دانگ باریک کرکے ملاوین اور ہلاوین تو برابر ہوجاوے -

**جوارش سفرجلی** - واسطے تقویت معدہ و جگر کے نافع ہے اور جس شخص کی کہ بھوک جاتی رہی ہو اور طعام ہضم نہوتا ہو فائدہ کرے بہی کلان ز رخت پوست و تخم سے پاک کرکے کوٹین عصارہ اسکا موافق دو قسط رومی کے لیکر عسل کف گرفتہ برابر اُس کے اور سرکہ خمر کا ڈیڑھ قسط اُس مین ملاکر نرم آگ پر پکاوین اور کف نکالتے جاوین بعد اُس کے زنجبیل تین اوقیہ فلفل سفید دو اوقیہ کوٹکر اُس مین ملاکر قوام کرین اور چاہیے کہ پیش از غذا بدو ساعت یا تین ساعت کھاوین اور اگر بعد طعام کے کھاوین ضرر نہین ہے اور جب مریض کے معدے مین گرمی یا صفرا ہووے فلفل و زنجبیل نکال ڈالین اور جب مزاج معدے کا متوسط ہو یعنے اجتماع صفرا و بلغم سے پاک ہو فلفل ایک اوقیہ زنجبیل ڈیڑھ اوقیہ یعنے نصف وزن پہلے کا ڈالین اور اگر معدہ بلغمی ہے فلفل چار اوقیہ و زنجبیل چھ اوقیہ یعنی مضاعف وزن پہلے کا ڈالین -

**نوع دیگر** - کہ اشتہا لاوے اور معدے کو قوت دے عصارہ بہ و عسل ہرایک تین رطل سرکہ بہت تیز دو رطل جملہ کو یکجا کرکے اوپر آگ کوئلے کے پکاوین اور کف پھینکتے جاوین اور زنجبیل پانچ درم فلفل سیاہ و سفید دارفلفل عود خام ہرایک تین درم دارچینی دو درم کوٹکر چھانکر اُسمین اضافہ کرکے قوام کرین اور نسخے قابضہ و مسہلہ جوارش سفرجلی کے بیچ ادویہ امعا کے مذکور ہونگے -

**جوارش نارمشک** واسطے درد معدہ و ضعف معدے کے کہ برودت سے ہو نافع ہے نارمشک

قلفل دار فلفل ہر ایک دو درم دارچینی چار درم سنبل کندر ہر ایک پانچدرم قند سفید تیس درم کوٹ کرچھان کر ساتھ ہچند شہد کے ملاکر بناوین مقدار شربت دو مثقال ساتھ پانی سرد کے قبل غذا و بعد غذا کے تناول کرین اور نسخے مسہلا سکے ادویہ امعامین آوینگے۔

**نوعدیگر**۔ واسطے ضعف معدہ و استسقاء طبلی کے نافع ہی انار مشک تین درم ہال ایک درم قاقلہ دو درم دارچینی چار درم دار فلفل پانچدرم قند سفید تیس درم کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد کے لاوین مقدار شربت دو مثقال۔

**جوارش شکر**۔ معدے کو قوت دے اور بلغم کو تحلیل کرے اور بھوک لگاوے قاقلہ کبابہ قرنفل زنجبیل دارچینی زعفران دار فلفل ہر ایک تین درم فلفل عود ہر ایک ایک درم شکر سفید ایک رطل ادویہ کوٹ کرچھان کر شکر مقوم مین ملاوین۔

**جوارش بزوری**۔ معدے کو قوت دے اور غذا کو ہضم اور ریاح کو تحلیل کرے تخم کرفس نانخواہ ہر ایک دو درم مصطگی خولنجان قرفہ قرنفل ہر ایک تین درم حب الرشاد بریان بیس درم ابہل پانچدرم کوٹ کر چھانکر ساتھ شہد مصفا کے تیار کرین مقدار شربت تین درم

**جوارش سیسم**۔ معدے کو قوت دے اور بھوک لاوے اور شہوت رویہ حاملہ عورتون کی دفع کرے اور رنگ و لبوا چھا کرے کنجد مقشر دس درم زرنباد تخم کرفس زیرہ کرمانی نانخواہ ہر ایک دو درم کندر زنجبیل فلفل دار فلفل دارچینی قاقلہ ہر ایک تین درم قند سفید نوے مثقال قند کو گلاب مین قوام کرکے ادویہ کو بعد کوٹنے اور چھاننے کے اسمین ملاکر تیار کرین۔

**جوارش فلافلی**۔ واسطے درد معدہ اور سردی معدہ و جگر کے اور کثرت بلغم اور رطوبت کے اور کثرت ڈکار کے اور واسطے سوء استمراء کے جو سردی سے ہو نافع ہی اور ریاح غلیظ کو تحلیل کرے اور شہوت کلبی اور ابردہ کو فائدہ کرے اور حمی ریحی و بلغمی کو قلع کرے اور ادرار بول کرے فلفل سیاہ و سفید دار فلفل ہر ایک دو اوقیہ چوب بلسان ایک اوقیہ سنبل الطیب حماما ہر ایک چار درم زنجبیل تخم کرفس بسبایہ رومی سلیخہ اسارون راسن ہر ایک ایک درم ادویہ کو کوٹکر چھانکر ساتھ سہ چند شہد مصفا کے تیار کرین اور ایک نسخے مین ہر ایک فلفل ثلثہ سے تین اوقیہ ہی اور اوزان باقی ادویہ کے بحال مین مقدار شربت ایک درم ساتھ آب گرم کے اور بیچ شفاء الاسقام کے کہ بجائے راسن کے ابر باریس لکھا ہی غالب یہ ہی کہ ناسخ اول کی خطا ہی اسلیئے کہ بیچ قانون و دیگر کتب معتبرہ کے راسن مرقوم ہی۔

**جوارش کمونی**۔ نسخہ قدیم و قوی التاثیر ہی بیچ تقویت معدے کے اور ہضم طعام کے اور ازالہ شہوت کلبی کے اور جشاء حامض کے اور اوجاع احشا کے جو بلغم و برد سے ہو اور واسطے اوجاع باردہ انثیین و مفاصل کے اور ریاح کو تحلیل کرتی ہی اور تخمہ کو دور کرتی ہی اور مداومت اسکی بیچ رفع کرنے قولنج و موی کے مجرب ہی اور طلا کرنا اسکا عانہ پر واسطے سلس البول کے مفید ہی اور اس کے نسخون مین جو دواؤن مین یا اوزان مین تفاوت و فرق ہی باعتبار حاجت کے اور عادت مزاج کے ہی جیسا مشہور ہوگا

بیان ہوگا اور معلوم کرین کہ اجزاے اصلی اس نسخے کے
کمون مدبر و سداب و زنجبیل و فلفل و بورہ ہین پس جب طبع
مریض کی قبض ہو اور مزاج اُس کا قولنجی ہو اجزاے مذکورہ
برابر لیوین اور بورہ سرخ کہ نطرون ہی اختیار کرین کہ
قوت مسہلہ اُس مین غالب ہی اور بعضے لوگون نے بورہ
کو زیادہ کیا ہی اُس وقت مین اور افتیمون کو بھی زیادہ کیا
ہی اور فلفل سفید بیچ امر اسہال کے سیاہ سے بہتر ہی اور
سیاہ قوی زیادہ ہی سفید سے بیچ ادرار کے لازم ہی کہ ادویہ
کو جریش یعنی دردری رکھین اور بہت باریک نہ کرین
کہ ملاک امر باب اسہال مین رعایت کرنا اُس کا ہی ضروری
کما نص علیہ الشیخ مع حکایت مصاحبہ اور اگر ساتھ شہد
کے ان اجزا کو ملاوین چاہیے کہ ساتھ شہد غیر منزوع الرغوہ
ہو لانہ اعون علی الاسہال اور جب طبع نرم ہو بورہ کم ڈالین مثلاً
اگر اجزاے اصلیہ دیگر ہر ایک سے دو جزو ہون بورہ ایک جزو
کرین بلکہ نصف جزو اور اُس وقت بورہ سواے سرخ کے اور
رنگ کا اختیار نہ کرین اور افتیمون موقوف رکھین پس اگر
ادرار مطلوب ہو ناخواہ زیادہ کرین موافق حاجت کے
اور ادویہ کو باریک کرین اور ساتھ شہد مطبوع منزوع الرغوہ
یعنی کف گرفتہ کے ملاوین اور فلفل سیاہ کو اس حالت مین
مناسب جانین لماذکر اور زیرے کو بہر حال سرکہ مین بھگو کر
خشک و بریان کرکے کام مین لانا ضرور ہی اسلیے کہ یہ عمل مصلح
و مقوی اُس کی تلطیف کا ہی اور کمونی مین زیرہ سیاہ مستعمل ہی
کہ اُسکو کرمانی کہتے ہین اور اُسکے بریان کرنے مین احتیاط کرین
ایسا نہو کہ جلجاوے اور سداب کہ مستعمل ہوتا ہی چاہیے کہ تازہ
لیکر سایہ مین خشک کرین اور جسوقت کہ لائق کوٹنے کے ہو اور
ابھی خشکی خوب اُسمین نہ آئی ہو کوٹکر داخل کرین اس لیے کہ سداب
بہت خشک نہایت گرم و حار ہوتا ہی اور جانین کہ اجزا کمونی کو
کبھی بطور سفوف کے بدون ملانے شہد کے استعمال کرتے ہین
لیکن سفوف کمونی کا بیچ ماءالشعیر کے یا بیچ غذاے دیگر کے
موافق حال کے ہو ملاکر کھاتے ہین قبل از طعام کے یا بعد از
طعام اور جو ساتھ شہد کے مرکب ہو اُسکو بعد طعام کے استعمال
کرنا اوفق ہی اور دریافت کرین کہ کمونی نسخے کو بلع کرین یعنی نگلجاوین اور
نہ چبائین اس لیے کہ بورہ ارمنی دانتون کو نقصان کرتا ہی اگر
چباوین نگلے اور جو بیچ اوزان و اجزاے نسخے کمونی کے اختلاف زیادہ ہی
اِس سے بھی کہ لکھا گیا نسخے مذکور بعینہا لکھے جاتے ہین تو موافق حاجت
کے اختیار کرین ۔

**نسخہ کمونی** - کہ برودت معدہ و شہوت کلبی و حمیات بلغمی و سوداوی
اور فواق امتلائی و بلغمی و قولنج ریحی و دقیق کو نافع ہی اور ریاح کو
توڑے زیرہ کرمانی مدبر پچاس درم فلفل سیاہ پندرہ درم زنجبیل
سداب ہر ایک بیس درم بورہ ارمنی پانچ درم عسل تین وزن
ادویہ کا ۔

**نوع دیگر** - زیرہ مدبر سات اوقیہ فلفل تین اوقیہ زنجبیل چار
درم بورہ ارمنی دو درم شہد مین بناوین اور اس نسخے مین سداب
داخل نہین ہی ۔

**نوع دیگر** - واسطے سردی معدہ و حمیات بلغمی و سوداوی و سردی
انثیین و قراقر کے کہ کثرت بلغم سے ہو اور واسطے درد شکم کے نافع ہی زیرہ
کرمانی مدبر دو رطل بغدادی فلفل تیس درم برگ سداب زنجبیل
چالیس درم بورہ ارمنی دس درم عسل سہ چند اور اگر چاہین کہ مسہل
ہو تربد موصوف پچاس درم زیادہ کرین ۔

**نوع دیگر** - کہ مسمی بہ کمونی کبیر ہی زیرہ مدبر دو رطل فلفل تیس درم

ف جیسا کہ نص کیا ہی بیچ اس کے شیخ نے ساتھ حکایت مصاحبت کے ۱۲
ف غیر منزوع الرغوہ یعنی کف نہ نکالی گئی ہو شہد ۱۲
ف مددگار زیادہ تر ہی واسطے اسہال کے ۱۲
ف کمونی کو بلع کرین اور مضغ نہ کرین اس لیے کہ بورہ دانتون کو ضرر کرتا ہی ۱۲

زنجبیل ورق سداب ہرایک چالیس درم بورۂ ارمنی دس
درم سلیخہ رومی دارچینی حب بلسان قرفہ سنبل الطیب مصطگی
ہرایک چار درم عسل صاف سہ چند مقدار شربت ایک مثقال
سے دو مثقال تک۔

**نوع دیگر**۔ کہ مسمّیٰ ہے بکمونی اکبر اور ترکیب اس فقیر کی ہے
اور سب خواص مذکورہ مین قوی تر ہے اور واسطے تقویت
معدہ و دل و دماغ کے اور نرم کرنے طبع کے اور دفع ڈکار
دخانی کے قوی الاثر ہے اور جو شخص کہ معتاد ہو درد معدے
کا یا قولنج کا اور مداومت اُس کی کرے ایمن رہے اُس کے
حدوث سے بامر خالق تعالیٰ کے زیرہ کرمانی مدبر پچاس
درم فلفل سفید اصیل فلفل سیاہ ہرایک سات درم
سداب موصوف پندرہ درم دارچینی بورۂ سرخ ہرایک
پانچ درم زنجبیل مربی چالیس درم ہلیلہ مربی خستہ دور کیا
ہوا ساٹھ درم گلقند سو درم مربائے زنجبیل مربائے ہلیلہ کو
کوٹین تو مانند معجون کے ہو دین ادویہ کو کوٹکر لیکن خوب
باریک نہ کرین چھانکر اُس مین ملادین اور اگر لذیذ چاہین
بیچ قوام نرم قند سفید و شہد کے کہ بالمناصفہ ہو سو درم یا
کم اس سے قوام کرکے اضافہ کرین مقدار شربت چار درم
سے چھ درم تک ہے اور یہ جوارش حدت مین کمتر اور قوت
مین قوی تر ہے۔

**جوارش طالیسفر**۔ واسطے سردی معدے کے
اور ریاح غلیظ معدہ و کبد کے نافع ہے طالیسفر پانچ درم
زنجبیل بیس درم فلفل بارہ درم ہیل قرفہ ہرایک چھ درم
شکر طبرزد پانچ رطل۔

**جوارش صندل**۔ واسطے سوء ہضم کے کہ حرارت
سے ہو نافع ہے ورد و طباشیر صندل مقاصری ہرایک پانچ درم
مصطگی مشک سنبل عود خام ہرایک ایک مثقال انبرباریس
منزوع الحب چار درم کافور دو درم کوٹکر چھانکر رب سفرجل مین
بناوین مقدار شربت چار درم۔

**جوارش کہربا**۔ واسطے اوجاع معدے کے نافع ہے کہربا گلسرخ
انبرباریس ہرایک چار درم عود خام مصطگی زعفران ہرایک تین درم
سنبل الطیب کمون ہرایک دو درم قند سفید اُس قدر کہ دوائین
طجاوین مقدار شربت دو درم ساتھ شربت سیب کے۔

**جوارش طباشیر**۔ واسطے حرارت معدہ اور ضعف معدے
کے طباشیر دس درم گلسرخ سماق دانے سے پاک کیا ہوا ہرایک تین درم
قاقلہ کبار گلنار عودنی مصطگی ہرایک نیم درم بیچ جلاب کے جو ساتھ پانی
بہی کے قوام کیا گیا ہو ملاوین مقدار شربت تین درم تک ہے

**جوارش قندادیقون**۔ واسطے درد پشت و معدے کے
اور واسطے ضعف معدے کے کہ سبب استکبار و تولد ریاح غلیظ
ہو نافع ہے زنجبیل فلفل سنبل ہرایک چھ درم مصطگی نانخواہ ہرایک چار
درم تخم کرفس فودنج بری ہرایک پانچ درم کمون سلیخہ بلسان قرفہ
ہرایک دو درم سادج ہندی ایک درم ساتھ شہد کے ملاوین مقدار
شربت نصف مثقال۔

**نوع دیگر**۔ کہ معدے کو گرم کرے اور ریاح کو توڑے اور
معدے واسطے کو نافع ہے تخم کرفس فودنج بری ہرایک پانچ درم
سداب زعفران انجدان زنجبیل حاشا مغز بادام شیرین ہرایک
چھ درم کندر مغز بادام تلخ ہرایک دو درم فلفل آٹھ درم عسل
دو چند یا سہ چند۔

**جوارش بلادر**۔ واسطے درد معدے قدیمی کے اور
برودت و نسیان کے اور تحسین رنگ کے اور تلطیف فکر و ذہن کے

نافع ہی وہ ہو جوارش الحکماء ولقمان نہ سلیمان علی نبینا وعلیہ السلام فلفل دراز فلفل ہلیلہ سیاہ بلیلہ آملہ جند بید ستر ہر ایک چار درم قسط بلادر و رسنج شکر طبرزد حب الغار ہر ایک بارہ درم سعد آٹھ درم بلادر کو اکیلا خوب کوٹین اور باقی ادویہ کو بھی کوٹکر چھانکر بعد اُس کے روغن گاؤ وعسل بالسویہ جوش کر کے بلادر کٹی ہوئی اور ادویہ چھانی ہوئی کو اُس مین ڈالین اور منعقد کرین اُس کے بعد چھ مہینے کے استعمال کرین مقدار شربت دو درم ساتھ جوشاندہ کرفس ودرازیانہ کے۔

**فائدہ**۔ استعمال کرنیوالا اس جوارش کا چاہیے کہ تعب وغم وحرارت وجماع سے اور پینے شراب کثیر سے باز رہے اور شوربا سے اسفیداج لطیف تناول کرین۔

**جوارش فنجنوش** — واسطے استرخاے معدہ ورباح بواسیر کے اور فساد مزاج کے اور برائی رنگ بدن کے اور پیدا کرنے باہ کے نافع ہی ہلیلہ بلیلہ شیر آملہ قاقلہ دار فلفل فلفل زنجبیل سعد شیطرج ہندی سنبل الطیب ہر ایک دس درم تخم شبت تخم گندنا ہر ایک چار درم خبث الحدید مدبر سو درم کوٹ کر ساتھ شہد کف گرفتہ وگھی گاے کے کہ بقدر حاجت ہون تیار کرین اور بعد چھ مہینے کے استعمال کرین مقدار شربت دو درم اور اگر مشک خالص دو درم بھی داخل کرین روا ہی اور تدبیر خبث الحدید کی کہ فارسی مین فنجنوش کہتے ہین یون ہی کہ برادہ لوہے کا باریک کر کے سرکہ انگوری یا شراب ریحانی مین بھگوئین ادنی مدت ایک ہفتہ ونہایت سولہ دن بعد اُسکے سایہ مین خشک کر کے چمچے آہنی مین بریان کر کے کام مین لاوین اور اگر بعد بریان کرنے کے بیچ روغن بادام یا گھی گاے کے کہ برابر خبث الحدید کے ہون خوب جلایہ کر کے عمل مین لاوین بہتر ہی اور براس تقدیر پر حاجت ملانے اور روغن کی وقت ملانے عسل کے نہین ہی اس لیے کہ جزو اعظم اس جوارش کا فنجنوش ہی اس سبب سے اس جوارش کا نام فنجنوش رکھا گیا۔

**نوع دیگر**۔ کہ معدے کو قوت دے و گرم کرے اور بواسیر کو نافع ہی اور ریاح کو دفع کرے اور مجرب ہی ہلیلہ کابلی بلیلہ آملہ فلفل دار فلفل زنجبیل زیرہ تخم شبت تخم کرفس تخم گندنا تخم جرجیر تخم شلجم تخم جوز گل سرخ سلیخہ سعد کوفی دارچینی قرنفل جوز بوا ہر ایک ایک درم بسباسہ سنبل قاقلہ سک عود خام مشک ہر ایک دو درم حب الرشاد سفید تین اوقیہ خبث الحدید مدبر برابر سب اجزا کے عسل صافی دو چند یا سہ چند سب اجزا کا۔

**نوع دیگر**۔ کہ یہی عمل کرے شیطرج ہندی زرنب حب بلسان طالیسفر ہلیلہ سیاہ زرد بلیلہ آملہ سلیخہ قرنفل حب محلب ہر ایک چھ مثقال نعنع قلنجہ زرنباد درونج دار فلفل ہر ایک چار مثقال دارچینی سنبل جوز بوا عطر زنجبیل فنطفلمون ہر ایک تین مثقال سعد دس مثقال شکر سفید سولہ مثقال خبث الحدید مدبر ایک من مشک نصف درم عسل مصفا دو چند یا سہ چند سب اجزا کا۔

**نوع دیگر**۔ واسطے برد معدہ وبواسیر کے نافع ہی ہلیلہ کابلی بلیلہ آملہ اصل السوس زنجبیل عود فی جوز بوا اسک ورد سنبل اذخر مصطگی ہر ایک دس درم مشک ایک درم برادہ ابرہ شراب ریحانی مین مدبر کیا ہوا برابر سب اجزا کے روغن بادام یا روغن گاؤ مین چرب کر کے شہد مین بناوین مقدار شربت دو مثقال ساتھ شراب ریحانی یا میبہ کے۔

**نوع دیگر**۔ واسطے ضعف معدۂ حار کے نافع ہی ہلیلہ کابلی بلیلہ آملہ اصل السوس مقشر گل سرخ اذخر

ہر ایک دس درم خبث الحدید سرکے مین برابر سب کے
شہد طبرزد یعنی نبات مقوم مین بنائین مقدار شربت
دو درم ساتھ شربت سیب کے۔

**جوارش متوکل منسوب بہ سلمویہ** - واسطے
تقویت معدہ و سوء ہضم کے مجرب ہی اور اسرائیل متوکل
اسکو استعمال کرتا تھا سنبل قرنفل دارچینی جوز بوا قاقلہ ہر ایک
ہر ایک ایک مثقال فلفل سفید زنجبیل جندبیدستر ہر ایک
دو مثقال لبان ذکر ابعض چار مثقال قند سفید برابر سب
کے ادویہ کوٹ کر چھان کر آپسمین ملا کر ساتھ شہد صافی
کے تیار کرین مقدار شربت تین مثقال۔

**جوارش انجدان** - واسطے نفخ شکم و معدہ و قراقر
ریح غلیظ کے نافع ہی انجدان اسود چودہ درم فلفل تخم
کرفس ہر ایک دس درم فطراسالیون ماميران فوتنج
حاشا سیسالیوس ہر ایک آٹھ درم کاشم تیرہ درم عسل سہ چند

**جوارش کافور** - واسطے ضعف معدے و جگر کے نافع
ہی اور مدد کرتی ہی اوپر ہضم کے اور ریاح کو دور کرتی ہی کافور
زعفران عود قاقلتین کبابہ کاشم قرفہ قرنفل اشنہ سنبل بسباسہ
صندل سفید فلفل دارچینی شیطرج نارمشک شقاقل خولنجان
سعد جوزبوا زنجبیل فلفلمون یہ جملہ برابر شکر سفید برابر سب کی

**نوع دیگر** - واسطے سوء ہضم ضعف معدہ و بلغم غلیظ کے
نافع ہی فلفل جوزبوا زنجبیل قرنفل بسباسہ قرفہ دارچینی
نارغیث فلفلمون نارقیصر قرنفل بستانی کافور زعفران
ہر ایک دو درم ساتھ شہد صافی کے بنائین۔

**نوع دیگر** کہ قوی زیادہ دونون نسخون پہلے سے ہی زنجبیل
فلفل دار فلفل قرفہ دارچینی ساذج ہندی سنبل الطیب
شیطرج ہندی جوزبوا صندل زرد حب بلسان قاقلہ بسباسہ
قرنفل نارغیث طالیسفر سعد طباشیر عود ہندی ہر ایک
نصف اوقیہ کافور مشک ہر ایک اڑھائی درم قند سفید
ساڑھے دس اوقیہ شہد مین بنا دین۔

**جوارش دارچینی** - واسطے ضعف معدے و جگر
و گردے کے اور تنقیہ اخلاط غلیظ کے اور دفع کرنے
ریاح کے نافع ہی دارچینی عود راسن ہر ایک چھ درم قرنفل
فلفل سیاہ دار فلفل سنبل اسارون ہر ایک پانچ درم
زنجبیل ایک اوقیہ نعناع آٹھ درم خیربوا قرفہ ہر ایک
دو درم انیسون سلیخہ رازیانہ کبابہ یعنی علیٰ مصطگی ہر ایک دو
درم صاف شہد مین بنا دین۔

**جوارش زنجبیل** - واسطے ضعف معدے و امعا
کے اور ہضم کرنے طعام کے اور دفع کرنے ریاح کے
نافع ہی اور میٹھے کو مفید ہی اور شکم کی حابس ہی زنجبیل بیس
درم صمغ عربی خیربوا ہر ایک پانچ درم جوزبوا ایک عدد
زعفران ایک درم نشاستہ بیالیس درم قند سفید ایک رطل

**جوارش تمر ہندی** - عمل عطار کوہن سے واسطے
تقویت معدے و جگر و دل کے اور منع کرنے قی کے
اور اُٹھانے اشتہا کے مجرب ہی تمر ہندی پوست و
دانے سے پاک کی ہوئی مویز کلان دانے سے پاک
کیا ہوا اور خل خمر مین تر کیا ہوا اور انار دانہ ہر ایک ایک
رطل لیکر جدا جدا کوٹین تو تمر ہندی و مویز مانند مرہم
کے ہو جاوین اور انار دانے کو پارچہ بیز کرین پس تینون
کو ایک جا کر کے خوب ملا دین بعد اسکے قند سفید اُس
مقدار کہ مزہ دوا کو مائل بہ شیرینی کر دے قوام کرین حب ضرب

قوام کے پہونچے تینون دوائین کوٹی ہوئی اسمین ملاکر ہلادین تو سب یکسان ہوجاوین اور اسوقت آب لیمون وسرکہ تیز وآب حصرم کو تسقیہ کرتے رہین آہستہ آہستہ اور ہلاتے رہین اور اگر غورہ موجود نہو آب انار ترش بدلے اسکے ڈالین اور اخیر طبخ مین ورق نعناع ورق ریحان صعتری وحمام[۱] بقدر حاجت کے اضافہ کرین اور وقت اتارنے آگ سے فلفل زنجبیل قرفہ ہال قرنفل کباس[۲] جوز بوا عود قاقلی اس مقدار کہ مزہ خوب ظاہر ہو کوٹکر چھانکر زیادہ کرین اور تھوڑا گلاب کہ تھوڑا مشک اسمین حل کیا ہو ڈال کرکے اتارلیوین اور پاکیزہ باسن مین کہ پہلے اسکے عود کا بخور کیا ہوا ور مشک ملا ہو رکھین اور استعمال کرین اور چاہیے کہ دوا کو دیگ سنگین مین پکاوین۔

**جوارش خوزی**۔ہاضم ہی اور یہ جگہ مین آویگی اور معاجین بھی۔

**جلنجبین** معرب گل انگبین کا ہی اور شکری کو فارسی مین گلقند وگل شکر کہتے ہین اور عربی مین جلنجبین شکری قوت عسلی کی چار سال تک رہتی ہی اور قوت شکری کی دو برس تک عسلی آخر دوسرے درجہ مین گرم وخشک اور شکری اول دوسرے درجہ مین گرم اور یبوست مین معتدل اور دونون مقوی معدہ ودماغ اور مجفف رطوبات غریبہ معدے کے ہین اگر نہار خوب چباکر کھاوین اور بعد غذا کے صعود بخارات کو طرف دماغ کے منع کرتے ہین اور عسلی واسطے مبردین کے اور فضول باردہ کو اوفق ہی اور واسطے درد مفاصل ونقرس ودماغ کے اور تفتیح سنگ گردے ومثانے کے اور حبس بول کے نافع ہی اور ساتھ زیرے کے کہ ربع اسکا ہو واسطے تحلیل ریاح غلیظ ودور کرنے ہضم طعام کے مفید ہی اور جو ساتھ تربد وتخم کرفس کے جوش کرکے صاف کرین اور مکرر تناول کرین ازالہ فالج ولقوہ واسترخاے زبان کا کرے اور واسطے ابتداے وجع مفاصل کے مجرب جانا ہی اور شکری واسطے محرورین ویابس المزاج کے اوفق ہی اور واسطے وسواس وجنون کے نافع ہی اور صاحب شفاء الاسقام نے بیچ تپ دق کے لکھا کہ اگر شکم مدقوق کا کھانے دودھ سے نرم ہو گلقند دین تو قبض ہو اور شیخ رئیس نے بیچ بحث سل کے فرمایا کہ گلقند تازہ دین یہانتک کہ نان خورش[۳] بھی ہو کہ کثیر النفع ہی اور گلقند شکری ساتھ گل سرخ پسی ہوئی اور طباشیر کے معدے گرم کو نفع کرتا ہی اور جو گلقند کو ساتھ مثل اسکے اسطوخودوس ونعنع اسکے مرباے بنفشہ ملاکر مداومت کرین رطوبت وبخار کو اور ضعف باصرہ ودرد سر شقیقہ واخلاط سوختہ وسدہ وکبد کو دور کرے اور اسکو اطبا نے مجرب جانا ہی اور جو ساتھ تمر ہندی وعناب کے جوش کرین بیچ ازالہ سدہ کے نہایت مفید ہی اور گلقند کو جوش کرکے صاف کرین قائمقام شربت درد مکرر کے ہی لہذا شیخ رئیس نے لکھا کہ جوشاندہ اس کا قوی التلیین ہی اور بیچ حمی ربع کے فرمایا کہ جو اس کو بہت جوش کرین قائم مقام ماء الجبن کے ہوتا ہی مقدار شربت اسکا بیچ جوشاندے کے چودہ مثقال تک اور اسکے جرم سے چار مثقال اور جوش مین چاہیے کہ پانی چھپے سکے ہو

یہانتک کہ جوش مین تنہا ئی رہجاوے اور کہتے ہین کہ گلقند مورث پیاس کا ہی اور جگر کو مضر ہی مصلح اسکا خشخاش لیکن قول ساتھ مضر ہونے گلقند کے جگر کو خلاف قیاس و تجربۂ مذاق کے ہی لہذا صاحب شفاء الاسقام نے تصریح کیا اور کہا کہ السکری مقوی الکبد والعسلی تنفع الاستقام اور صنعت جلنجبین شکری کی یون ہی کہ گل سرخ تازہ اتماع اور تخم سے پاک کیا ہوا بیچ باسن پاک کے ہاتھ سے ملین تو خوب گھلجاوے پس ساتھ قند پسے ہوئے کے ملادین کہ خوب آپمین ملجاوے اور تین دن تک ہردن صبح و شام الٹتے رہین بعد اسکے چالیس دن دھوپ مین رکھین اور جب شکر کم ہوجاوے اور ملاوین وزن شکر کا سہ چند نہایت چاہئے چند پھول کے چاہیے اور بعض لوگون نے بعد ہردن کے تحریک واختلاط لازم جانا ہی اور واجب ہی کہ باسن کو پر نہ کرین تو جوش نہ کر سکے اور صنعت جلنجبین عسلی کی مانند صنعت شکری کی ہی یعنی برگ گل کو ملے اور ساتھ شہد کف گرفتہ کے موافق اوزان مذکورہ کے ملاکر ایام مذکورہ تک آفتاب مین رکھین اور بعض لوگ ایسا کرتے ہین کہ ایک جزو پھول کو ساتھ ہمچند اسکے قند یا شکر کے ملاتے ہین تو ملجاوین بعد اسکے برابر انکے شہد کف گرفتہ مقوم اضافہ کر کے ملتے ہین تو بالکل ملجاوے اور بعض لوگ زعفران نصف درم خولنجان ایک درم کوٹ کر چھان کر اضافہ کرتے ہین یہ بیچ امراض بارد کے نافع تر ہی اور اگر پھول تازہ میسر نہ آوین برگ گل خشک کو گلاب مین تر کرین تو نرم ہو جاوین بعد اسکے قند یا شہد مین ملاکر بطریق معلوم ترتیب دیوین قریب النفع ساتھ اول کے ہوا ہی اور گلقند جسقدر تازہ بنا یا ہو قلیل الحرارت ہوتا ہی نسبت اس گلقند کے کہ مدت کا بنایا ہوا ہو۔

**جلنجبین گل بہی**۔ واسطے تقویت معدے و دل و دماغ کے نافع ہی اور طریق بنانے کا وہی ہی جو بیان ہوا

## حرف الحاء

**حب جدوار**۔ واسطے تقویت معدے و دل و دماغ کے اور زیادتی باہ کے مفید ہی جدوار اصیل عنبر اشہب زعفران ہر ایک برابر کوٹ کر چھان کر گلاب مین گولیان بناوین بمقدار مرچ سیاہ کے اور دو گولی سے پانچ گولی تک کھاوین۔

**نوع دیگر**۔ کہ پہلے سے قوی تر ہی جدوار مروارید دار فلفل تخم بادرنجبویہ ہر ایک ایک مثقال تخم بالنگو عود قماری قرنفل کبابہ قرفہ فلفل ہر ایک دو مثقال خصیۃ الثعلب مثقال ہر ایک تین مثقال زعفران نصف مثقال قند سفید بائیس مثقال قند کو قوام کر کے ادویہ کو کوٹ کر چھان کر اسمین ملاکر گولیان بناوین مقدار شربت نصف مثقال۔

**نوع دیگر**۔ واسطے ہضم طعام و باہ وغیرہ کے مذکور ہوا مجرب ہی جدوار عود زرنباد صندل مصطگی قرنفل صمغ عربی درونج قلفل دارچینی ہر ایک دو مثقال زعفران عاقرقرحا مشک ہر ایک نصف مثقال مصری کے پانی مین گولیان بناوین اور اگر افیون مثقال

ف
قول بضرر گلقند کا جگر کو خلاف قیاس و تجربہ ہی ۱۲

اضافہ کرین واسطے نشے کے خوب ہی لیکن بیچ تقویت باہ کے ضعیف ہوجاوینگے اور اس نسخے مین جملہ اجزا وزن مین برابر ہین۔

حب شبیار۔ واسطے درد معدہ کے مجرب ہی اور بیچ ادویہ سر کے بیان ہوئی ہی۔

حب نار مشک۔ واسطے تحلیل ریاح و درد معدے کے اور تقویت معدے کے نافع ہی بیچ۔ ادویہ امعا کے آویگی لانہ مسہل۔

حب قرص لورد۔ واسطے تنقیہ خمل معدے کے بلغم سے اور ریح سے اور تسکین درد معدے کے مجرب ہی ایارج فیقرا چھ درم ہلیلہ سیاہ پوست کابلی مصطگی ہر ایک دو درم قرص ورد ملح ہندی ہر ایک تین درم فودنج خشک جوز بوا نانخواہ انیسون قرنفل مرباجوز ہر ایک ڈیڑھ درم ترید موصوف سات درم فودنج کے پانی مین گولیان بناوین مقدار شربت ایک مثقال ساتھ شربت افسنتین کے یا میبہ کے۔

حب مصطگی واسطے تقویت معدہ ضعیف کے کہ بلغم و ریح اسمین پیدا ہو کے باعث رنج و تکلیف کے ہوتی ہون نفع خوب کرتی ہی ہلیلہ سیاہ چار درم پوست ہلیلہ زرد ڈیڑھ درم زنجبیل سنبل ہر ایک دو درم مصطگی تین درم ملح ہندی ایک درم صبر آٹھ درم گندنا کے پانی مین گولیان بناوین قدر شربت ایک درم اور جاننا چاہیے کہ لکھنا ان دونون گولیون کے نسخے کا اور سوا اسکے اس مقام مین باوجود اسکے کہ اوپر لکھا ہی کہ اجزاے مسہل امعا مین مذکور کرینگے اس سبب سے ہی کہ ان گولیون سے اسہال مقصود نہین ہی بلکہ یہ گولیان واسطے امراض مذکورہ کے بدون اسہال کرنے کے نفع کرتی ہین لہذا قدر شربت انکا واسطے مداومت قلیل مقرر ہوا اور اگر کبھی اسہال مطلوب ہو وزن زیادہ کرین۔

حب کبریت۔ واسطے اشتہا و ہضم کے مجرب ہی اور بیچ حرف دال کے بیان ہوگی۔

حب خبث الحدید۔ واسطے ضعف معدے کے نافع ہی اور واسطے بواسیر و نفخ ریاح باردہ کے سودمند ہی خبث الحدید مدبر سو مثقال گندنا کے پانی مین بھگووین سات رات دن اور ہر دن مین ایک مرتبہ پانی بدلاوین اور حب الرشاد دس درم تخم گندنا تخم جرجیر تخم کرفس تخم جزر تخم ترب تخم پیاز تخم حلبہ فلفل ہر ایک پچیس درم کوٹ کر چھان کر گندنا کے پانی مین گولیان بناوین۔

حب انیسون۔ واسطے نفخ و کثرت ریاح و تشنج عصب و نفخہ انثیین اور درد ریحی کے نافع ہی تخم کرفس حرمل انیسون مصطگی زعفران سکبینج مقل ازرق ہر ایک ایک درم ہلیلہ سیاہ ہلیلہ آملہ ہر ایک دو درم فودنج فطراسالیون فقاح اذخر قسط اسارون زرنباد دعوالوج ہر ایک نصف درم ساتھ پانی سداب کے گولیان بناوین اور ایک درم کھاوین

حب الحالیق۔ واسطے جلا کرنے معدے کے بلغم و سودا سے اور توڑنے ریاح کے اور تقویت ہاضمے کے نافع ہی گرما و سرما مین دے سکتے ہین دارچینی زعفران قسط سنبل حماما کماازریوس حب البان محلب قرفہ

غاریقون ہر ایک دو درم مرصافی قرنفل ہر ایک تین درم صبر سولہ درم گرما مین ساتھ شیرۂ گل سرخ کے اور سرما مین ساتھ شیرۂ کرنب کے گولیان بناوین قدر شربت ایک درم ساتھ طلا کے قبل از طعام کھاوین اور اُس وقت آب نخود غذا کرین۔

**حب قیصر** کہ حب ذہب بھی کہتے ہین معالجات بقراطی سے ہے واسطے تنقیۂ معدے کے رطوبات سے اور تقویت معدے کے اور حب بعد طعام ہر روز ایک گولی تناول کرین رطوبات لزجہ نکالتی ہے اور معدے کو ضعیف نہین کرتی ہے نانخواہ زیرہ انیسون ہلیلہ سیاہ ملح نفطی ہر ایک ایک درم مصطگی تین درم صبر سقوطری برابر سب کے آب برگ ترنج مین خمیر کرکے گولیان بناوین ہر ایک گولی ایک دانگ سے دو دانگ تک۔

**حب کوتوالی** - کہ امراض معدے کو نافع ہے بحث سر مین لکھی گئی۔

**حب مقل** - درد معدہ و امعا و بواسیر کو نافع ہے ہلیلۂ سیاہ ہلیلۂ آملہ ہر ایک ایک جزو مقل برابر سب کے مقل کو گندنا کے پانی مین یا گلاب مین حل کرین اور ادویہ کوٹکر چھانکر اُسمین ملاکر گولیان بناوین قدر شربت اڑھائی درم۔

**حب تنکار** - بھوک لگاوے اور درد معدۂ شکم کو اور گرانی معدے کو دور کرے صبر سقوطری سولہ درم فلفل سیاہ بارہ درم تنکار دو درم اجوائن خراسانی اڑھائی درم کوٹ کر چھانکر بیچ شیرۂ درخت صبر کے کہ ہندی مین اُس کو گھیکوار کہتے ہین گولیان بقدر نخود کے بناوین اور واسطے تحلیل مواد بیچ دو تین گولی دین اور اگر دفع کرنا قبض کا مطلوب ہو زیادہ اس سے دین مدامت اس گولی کی بیچ شکم مین ہرگز نہین چھوڑتی ہے اور بڑائی کو شکم کی فرد کرتی ہے مجرب ہے۔

**حب** [illegible] کہ گرسنگی لاوے اور ہاضمے کو قوت دے اور نعوظ خوب پیدا کرے اور ربطو انزال مین اثر خوب رکھتی ہے عود خام قرنفل کبابہ قرفہ فلفل ہر ایک تین درم زعفران نصف درم بالنگو دو درم تخم بابونہ یا گل بابونہ مروارید ناسفتہ دار فلفل ہر ایک ایک درم کوٹ کر چھانکر جلاب قند سفید کہ گلاب مین قوام اُس کا کیا ہو گھول کر بقدر نخود کے گولیان بناوین اور واسطے اشتہا و ہضم طعام کے سات گولیان کھاوین اور واسطے امساک کے دو گولی مُنھ مین رکھین اگر جلد گھلجائین اور رکھین مجرب ہے۔

## حرف الخاء

**خبث بالرائب** - واسطے ضعف معدے و ہزال کے نافع ہے خبث الحدید مانند غبار کے پیسا ہوا شونیز نانخواہ کاشم زیرہ حلبہ ہر ایک ایک کف سداب کرفس نعناع ہر ایک ایک اوقیہ رائب سات رطل آپس مین ملاکر دو رات دن رکھین بعد اُس کے ایک رطل اُس سے لیکر صبح کو تناول کرین اور بعد چار ساعت کے طعام نیک کھاوین اور سرکا اور جمیع ترشی سے پرہیز کرین اور بقول و نمکین سے بھی اور جب پیاس لگے رائب مذکور بیچ اندک اندک یہان تک کہ رائب بھی ایک رطل کو پہونچے پس اسی طرح کئی دن ہر روز دو رطل پئین۔

**خبث بشراب** - بیچ اشربہ کے آئیگا۔

**خند یقون** - بخاء معجمہ صحیح ہے اور بجائے حملہ بھی آیا ہے اور
وہ عبارت ہے اُس شربت سے کہ اُس مین خمر و شہد و افادیہ
ہون واسطے برودت معدے و احشاو جگر کے نفع تمام رکھتا
ہے اور ہاضمہ کو قوت دیتا ہے اور واسطے بوڑھون کے مفید ہے
شراب کہنہ دس رطل عسل صاف تین رطل زنجبیل دس
درم قاقلتین زعفران ہر ایک ایک مثقال قرنفل مشک
ہر ایک نصف درم دارچینی فلفل ہر ایک ایک درم ادویہ
کو نیم کوفتہ کرین سوائے مشک و زعفران کے پھر اُسکو تھیلی
مین رکھ کر سر تھیلی کا ڈھیلا باندھین اور شراب و عسل کو
جوش کرین اور تھیلی اُس مین ڈال کر ہر ساعت ہاتھ سے
ملین یہان تک کہ قوام ہووے پس تھیلی کو نکال ڈالین
اور مشک و زعفران اُس مین حل کرین اور نگاہ رکھین
اور بقدر حاجت کے پیین اور نسخہ دوسرا شربہ مین
آویگا -

## حرف الدال

**دواء اللک** - واسطے برودت و صلابت معدہ کے نافع ہے
بیچ ادویہ جگر کے آویگی -
**دوا** - کہ قے خوب لاوے بدون تکلیف کے شبت
بیس درم بیچ ایک رطل پانی کے جوش کرین یہان تک
کہ آدھا رہے اور جوز القی ایک درم ساتھ تھوڑے
نمک کے پیس کر اور شہد مین ملا کر ساتھ جوشاندے
مذکور کے ملا کر بقدر حاجت کے آب گرم اور تھوڑا شہد داخل
کر کے پیین -
**دوا** - کہ قے فراغت سے لاوے اور دوا رکو کہ سبب
بخار کے ہو دفع کرے شبت ایک قبضہ بیچ تین رطل پانی کے
جوش کرین یہان تک کہ ایک رطل رہجاوے اور تھوڑا نمک اور
تھوڑا شہد اس مین ملا کر پیین -
**دیگر** - مولی کو چیرین اور کئی ٹکڑے خربق اسود کے اُسمین
چھوڑ کر ایک رات دن تک رکھین تو قوت خربق کی مولی مین
آجاوے بعد اُسکے خربق کو مولی سے نکالکر مولی کو کوٹین اور پانی
اُسکا نچوڑ کر پیین -
**دیگر** رقاع پانی ایک درم سے دو درم تک کھاوین قے قوت
سے ہوگی جلاہنگ آدھا درم ہی عمل کرتا ہے اور اگر قے بہت دشواری
سے آتی ہو آب گرم ساتھ فقاح کے گرم گرم تجرع کرین اور پر مرغ
کا حلق مین ڈالین تو مدد کرے -
**دیگر نسخہ سکنجبین مقئی** - تخم سرمق ایک
اوقیہ کنکرزد بطیخ مقدد ہر ایک دو اوقیہ بیچ ایک رطل
سرکہ و پانی نے بھگوئین پس نیم کوفتہ کردہ پکا کر صاف کرین اور قند سفید
برابر سرکے کے ملا کر قوام کرین اور سر ہر ایک رطل کے
اس سے کنکرزد ایک اوقیہ اضافہ کرین اور وقت
حاجت بقدر مناسب پلاوین اور اگر قے دشوار ہو پانی نیم
گرم کثیر المقدار ساتھ نصف اوقیہ روغن کنجد کے پیین تو
آسانی سے ہووے -
**دیگر** - کہ قے سہولت سے لاوے کنکرزد جوز القی ہر ایک ایک
درم تخم ترب تین درم کوٹکر عسل مین ملا کر پیین ساتھ جوشاندے
شبت کے اور اصلاح کنکرزد و جوز القی کی یون ہے کہ تھوڑا نمک
طعام الت مین ملاوے -
**دیگر** - کہ یہی عمل کرے تخم سرمق ایک اوقیہ کوشک جو چار
اوقیہ اصل الخبازی دو اوقیہ نمک نانکوفتہ دو درم سب کو مانند

کشکاب کے پکاوین اور سو درم اس سے لیکر تیس درم سکنجبین عسلی ملاکر پیین -

**دوا ء** - کہ مجرور البدن کو اُس سے قے کرتے ہین برگ خیار کو کوٹکر پانی اُسکا لیوین شکر سرخ سکنجبین ملاکر پلاوین -

**دیگر** - کہ مقی صفرا ہے ماء الشعیر تیس درم آب سرمق پختہ تیس درم اور وہ پانی کہ جس مین اصل خیار کو پکایا ہو اور سکنجبین ہر ایک دس درم -

**دیگر** - کہ یہی عمل کرے سکنجبین قندی دس مثقال بیچ چالیس مثقال آب پالک کے یا آب نان کلاغ کے یا ماء الشعیر کے حل کرکے نیمگرم پیین -

**دوا ء** - کہ مقی بلغم ہے خردل سفید ایک درم بورہ نصف درم کندش ملح ہندی ہر ایک ربع درم سب کو کوٹکر ساتھ شہد کے ملاکر سات درم جوشاندے شبت اور چالیس درم سکنجبین عسلی کے حل کرین اور پیین

**دوا ء** - کہ مقی سودا ہے سوسنی مقطع ایک عدد نمک ہندی پانچ درم شبت ایک گڈھی سب کو بیچ دو رطل پانی کے پکاوین یہان تک کہ نصف باقی رہے اور ساتھ سکنجبین عسلی کے ملاکر پیین -

**دوا ء** - کہ مقی صفرا و بلغم ہے سکنجبین عسلی دس مثقال نمک دو مثقال آب ترب چالیس مثقال ملاکے پیین

**دوا ء** - کہ مقی صفرا و بلغم صفرا سوختہ کی ہے ترب ریزہ کی ہوئی بیس مثقال شبت تازہ دس مثقال نمک ہندی پانچ مثقال تخم خربزہ نیکو فتہ تخم پالک ہر ایک چار درم سب کو بیچ چار رطل پانی کے جوش کرین جب تہائی رہے صاف کرین اور سکنجبین ملاکر پیین اور اگر دفع کرنا بلغم کا زیادہ مطلوب ہو ساتھ شہد کے پیین -

**دیگر** - کہ مقی صفرا و بلغم ہے کنگر زد دو درم لب رقاع یمانی ایک درم بار یک کرکے ساتھ دس درم سکنجبین عسلی کے اور دس استار جوشاندے ترب کے بعد تناول حنظیہ دلفیتہ و شوربا ے مچھلی مالح کے پیین اور فی الفور انگلی بیچ حلق کے ڈالکر قے کرین اور اگر قے خوب نہ آوے آب نیمگرم ساتھ نصف اوقیہ روغن کنجد کے پیین -

**دیگر** - کہ یہی عمل کرتا ہے تخم ترب جوز القی تخم حرجیر شبت تخم سرمق نمک ہندی رقاع یمانی ہر ایک نصف درم کوٹکر چھانکر ساتھ شہد کے ملاکر پیین اوپر اسکے آب گرم کثیر المقدار پیین -

**دوا ء** - کہ صفرا و سودا و بلغم کو قے سے نکالے بیچ سوسن تراشیدہ نیم کوفتہ تخم شبت ہر ایک پانچ درم تخم نان کلاغ کشک جو ہر ایک تین درم جملہ بیچ ایک کانسہ پانی کے پکاوین یہان تک کہ نصف رہے صاف کرکے دس مثقال شربت افتیمون سے شیرین کرین سرکہ انگوری ترش ملاکر نیم گرم پیین -

**دیگر** - کہ مقی مرۃ السودا و مرۃ الصفرا ہے اور بیچ حمیات مرکبہ و سوداویہ کے دے سکتے ہین تخم ترہ تیزک کنگر زد تخم ترب جوز القی تخم شبت ملح نفطی تخم پالک جملہ برابر کوٹکر ساتھ اُس پانی کے کہ تخم شبت اس مین جوش کیا ہو حل کرکے پیین اور اگر قے فراغت سے نہ آوے شاخین شبت کی کہ تازی ہون پانی مین جوش کرکے اور اُس جوشاندے مین شہد ملاکر پلاوین کہ خوب مدد کرے اور جانین کہ شبت اپنے تخم سے بیچ باب قے کے قوی زیادہ ہے -

**دیگر** - کہ مقی رطوبات معدہ و مرۃ الصفرا و مرۃ السودا

ہے ترب بسیار ریزہ کی ہوئی ایک رات دن بیچ سکنجبین عسلی کے بھگو کر صاف کرین اور ساتھ نصف مثقال کنکر زرد کے پیین۔

دیگر۔ کہ یہی عمل کرتی ہے تخم ترب تخم شبت تخم خربزہ بیج خربزہ اصل السوس ہر ایک تین مثقال پانی مین پکا کر پانی اُسکا ساتھ کنکر زرد سکنجبین کے پیین۔

دیگر۔ کہ مقئی مواد مختلفہ کی ہے ترب ریزہ کی ہوئی بیس درم شاخین شبت کی دس درم نمک ہندی پانچ درم مغز تخم خیارین تخم سرمق ہر ایک چار درم بیچ چار رطل پانی شیرین کے پکاوین یہان تک کہ تہائی رہجاوے اور صاف کر کے نیم گرم پیین اور خوب قی کرین۔

دیگر۔ کہ بیچ حمیات ربع کے اُس سے قی کرین کنکر زرد تخم شبت تخم ترب ہر ایک دو درم جوز القی سو درم ملح ہندی نصف درم کوٹکر ساتھ ماء العسل کے پیین۔

دوا مقئی۔ کہ معدے کو پاک کرے شبت خردل عسل جوش کر کے پیین۔

دوا۔ کہ قی قوت سے لاوے اور ہرگز طبع کو اُس سے کراہت نہین ہوتی ہے کنکر زرد ایک درم ترنجبین تین درم دونون کو بستہ کر کے گولیان بناکر کھاوین۔

دوا مقئی کہ معدے کو پاک کرے اور مناسب مرطوب مزاجون کے ہے تخم ترب تخم شبت ترہ تیزک سب برابر کوٹکر چھان کر پندرہ درم لے کر سکنجبین عسلی آب نیم گرم مین ملاکر پیین۔

دوا۔ کہ مقئی مواد مختلفہ کی ہے قطف یا تخم اُس کا تخم ترب ہر ایک پانچ درم شبت لوبیا سُرخ برگ چقندر ہر ایک دس درم تخم خربزہ مقشر پندرہ درم سورنجان سفید کوفتہ کنکر زرد ہر ایک ایک مثقال نمک ہندی دو درم جملہ کو بیچ چار رطل پانی کے پکاوین یہان تک کہ ایک رطل رہے پھر صاف کرین اور نمک نان ایک درم سکنجبین عسلی یا عنصلی چالیس درم اضافہ کر کے ساتھ پانی نیم گرم کے پیین۔

دیگر۔ کہ یہی عمل کرتی ہے خردل ڈیڑھ مثقال بورہ نصف مثقال کنکر زرد جوز القی نمک ہر ایک نصف درم تخم ترب تین درم جملہ کوٹ کر شہد مین ملاوین بعد اُس کے شبت تازہ ربع من تخم شبت بیس درم تخم ترب دس درم ترب موصوف پانچ درم تخم خربزہ مقشر بیس درم جملہ کو بیچ تین من پانی کے بھگوئین اور پکاوین یہان تک کہ تہائی رہے بعد اُس کے صاف کر کے دو مقدار شربت کرین اور ہر شربت مین سکنجبین عنصلی دس درم روغن کنجد پانچ درم ملاوین اور رکھاوین اور شربت دوسرا واسطے دوسرے مرتبے کے رکھین اور اُسی دن مکرر پیین یا دوسرے دن اور اگر ایک شربت سے تنقیہ کما حقہ ہو جاوے تو حاجت تکرار کی نہین ہے مگر در صورت عادت کے۔

دوا ہندی۔ کہ مواد مختلف کو قی سے نکالے تخم ترئی تلخ فلفل ہر ایک اکیس دانے پانی مین پیسکر نیم گرم پیین لیکن پہلے کئی لقمے غذا کے کھالیوین۔

فائدہ۔ بیچ بیان چند امور کے کہ قی سے علاقہ رکھتے ہین

ہر چند بیچ مفرح القلوب کے بحث مین قی کی مشروحاً مین نے
ذکر کیا ہی لیکن اِس مختصر مین بھی بقدر ضرورت کے لکھنا
لازم ہی جاننا چاہیے کہ درمیان قی کے چاہیے کہ قی کرنیوالا
قریب سیدھا ہونے کے ہوا ور سر اوندھانے سے محترز
رہے اور دونون آنکھین رفادہ و عصابہ سے باندھے ہو
یا اور شخص دونون ہاتھ سے دونون آنکھین اُسکی بند کیے
ہوا ور جبتک قی سے فارغ نہو آنکھین نہ کھولے اور بعض
اطبا نے فرمایا ہی کہ ہتھیلی کو سرمہ پسے ہوئے سے بھر کر آنکھون
پر بجائے گدی کے رکھے اور اوپر اُسکے پٹی باندھے یا ہاتھ
سے پکڑے رہے اور بھی شکم کو باندھے بطور معتدل کے
اور بعد فراغت کے محرور المزاج کلیان ساتھ سرکے کے کہ
پانی ملا ہو کرے اور اپنے منھ کو سرد پانی و گلاب سے دھووے
اور بعد ایک ساعت کے گل شکر کھا دے اور جو کوئی مرطوب
و مبرود ہوا اُسکو چاہیے کہ بعد قی کے مضمضہ ساتھ شراب یا عرق
بادیان یا گرم پانی کے کرے اور منھ کو گرم پانی سے دھووے
اور قدرے زنجبیل مربی یا ہیل مربی و دوار المسک کھاوے یا
وہ پانی کہ اسمین زیرہ انیسون جوش کیا ہو پیے اور جس
شخص کی رطوبت غلیظ ہو بعد قی کے وہ پانی کہ زوفاے
خشک اسمین جوش کیا ہووے یا سکنجبین عسلی و خندیقون
یا شراب تھوڑی مرچ اسمین ملا کر پیے اور بعد قی کے جبتک
تین ساعت نہ گذرین کھانا نہ کھاوے اور قی کرنے والا
اگر گرم مزاج ہو چاہیے کہ پہلے کوئی چیز ملائم کھاوے
بعد اسکے قی کرے اور اسیطرح اگر دبلا و ناتوان ہو لیکن اُن
لوگون کو پہلے حمام کرنا نفع کرتا ہی بخلاف مرطوبی مزاج
فربہ و بلغمی مزاج کے کہ اُن کو قی کرنا دوپہر نہار کے اور بعد

ریاضت و استحمام کے لازم ہی اور جس شخص کا بدن نحیف ہوا ور
گردن باریک و سینہ تنگ ہو یا بیچ سینہ یا سر کے آفت
ہوا ور جو شخص کہ مستعد بہ سل ہوا ور وہ شخص کہ اُس کو
قی مشکل سے ہوتی ہو قی نہ کرانا چاہیے اور واسطے قی
اختیاری کے وقت معین نہ کرنا چاہیے تو عادت نہو جاوے
بلکہ بدون تعین کے ایک مہینے مین یا بعد دو تین مہینے
کے دو دن متصل قی کرے کہ واسطے حفظ صحت کے نہایت
مفید ہی بخلاف اضطراری کے کہ وقت اُس کا وہی
ہی جب لاحق ہوا ور بہترین ایام واسطے قی کے گرما ہی
اور بہترین ساعت نصف نہار اور اغذیہ مقیہ سے زلابی
ہی اور علیقہ رطب و لوزینج بدون گلاب کے اور آن مین
روغن کنجد اور اسی طرح بھیجا و چربی و چقندر و لوبیا و
دماغ و ماہی شور اگر ساتھ روٹی کے کھاوین اور شراب
سے منع کرین تو پیاس زیادہ نہو بعد اس کے جوشاندہ
مولی و لوبیا و خردل کا ساتھ سکنجبین عسلی کے پیین قے
بسہولت آوے اور قوا کہ مقیہ سے مغز جوز ہی اور
مغز لوز و مغز فندق و مغز تخم خربزہ و مغز تخم خیارین
و شکر مین ملا کر اور بیچ امر قی کے جب تک کام
دوا آسان سے نکلے دوائین قوی نہ چاہیے استعمال
کرنا اور ادویہ مذکور سے جو ہر ایک شخص کے حال کو
مناسب ہو اختیار کرنا چاہیے اور جہان تک ممکن
ہو بیچ فصل خریف کے قی نہ کرنا چاہیے کہ فوراً تپ لاتی ہی
اگر قی ساتھ ادویہ کے ہو لیکن قی کرنا ساتھ غذا کے مضائقہ
نہین ہی اور جملہ معینات قے سے اوپر آسان
کرنے قی کے گرم کرنا معدہ اطراف کے ہی اور جس وقت

قی افراط کرے اطراف کو باندھین اگر باندھنا اطراف
کا قی کو بند نہ کرے ادویہ حابسہ مذکورہ دیوین۔

**دواء**۔ کہ قی صفراوی کو باز رکھے زرشک بیدانہ انار دانہ
ترش سماق دانہ جدا کردہ پوست بیرون پستہ ہر ایک ایک
جزو طباشیر گل سرخ غورہ خشک ہر ایک نصف جزو
کوٹ کر چھان کر دو درم سے تین مثقال تک اس سے
لیکر ساتھ آب بہی یا آب انارین یا شربت بہی وماننداُن کے کے ملا کر پلاوین۔

**دواء دیگر**۔ کہ یہی عمل رکھتی ہے انار دانہ ترش مویز دانہ دار
ہر ایک پانچ درم زیرہ کرمانی ایک درم کوٹ کر چھان کر
تین مثقال تک آبہائے مذکورہ بالا کے ساتھ پیین۔

**دواء دیگر**۔ کہ قی بلغمی و سوداوی کو باز رکھے گل سرخ
چار مثقال زرشک بیدانہ تین مثقال نعناع پوست بیرون
پستہ مصطگی عود خام قرفہ سنبل الطیب قرنفل فرنجمشک زیرہ
کرمانی مدبر ہر ایک دس درم کوٹ کر چھان کر دو مثقال
ساتھ سکنجبین سفرجلی کے یا مانند انکے کے پیین۔

**دواء ہندی** کہ قی صفراوی کو دفع کرے گلوے
نیکو فتہ رات کو پانی مین بھگوئین علی الصباح صاف
کر کے پیین۔

**دیگر**۔ کہ یہی عمل کرتی ہے طباشیر پانچدرم فلفل دراز
چار درم زنجبیل تین درم فلفل گرد الایچی پیرج تالیسر
ناگیسر ہر ایک دو درم نبات برابر سب کے کوٹکر چھانکر
ہر روز دو درم کھاوین۔

**دواء**۔ کہ جملہ انواع قی کو دفع کرے قرنفل الایچی
موتھ مکھی ناگیسر بابرنگ ناگرموتھ صندل سفید فلفل دراز
ہر ایک تین درم کوٹ کر چھان کر ہر صبح نہار دو درم
کھاوین ساتھ باسی پانی کے۔

**دواء**۔ کہ قی بلغمی کو اور اُس قی کو جو سردی و ریح سے
ہو دفع کرے بابرنگ نمک سیاہ فلفل زنجبیل برابر
پیسکر ساتھ شہد کے کھاوین۔

**دواء**۔ کہ یہی عمل کرتی ہے عود ہندی ناگیسر دارچینی
تالیسر الایچی پوست ہلیلہ زنجبیل برابر کوٹ کر چھان کر
ساتھ شہد کے نہار کھاوین۔

**دواء دیگر**۔ کہ یہی عمل رکھتی ہے جوز بوا قرنفل ہر ایک ایک
درم الایچی نصف درم کوٹکر چھانکر ساتھ شہد کے کھاوین
اور جوز بوا اکیلا بھی کافی ہے۔

**دواء** اس قی کو جسمین اکیلا خون نکلتا ہے یا خلط دوسری
شریک ہے دفع کرے بیخ کاسنی ناگرموتھا اندرجو ملیٹھی صندل
سفید ہر ایک دس درم کوٹ کر چھان کر تین درم شہد
کے ساتھ کھاوین۔

**دواء دیگر**۔ کہ یہی اثر رکھتی ہے بیخ چیتہ صندل سفید برگ
پرول پوست نیم ہر ایک تین درم جوش کرکے ساتھ
دو درم مصری کے کھاوین۔

**دواء** آب برگ بانسہ ساتھ شہد کے کھاوین قے
خونی بند ہو جاوے۔

**دواء**۔ کہ قی و غثیان و تہوّع کو باز رکھے مغز ریٹھہ تین
چار گھڑی پانی مین بھگوئین تو نرم ہو جائے پس پانی
اُسکا تھوڑا چھانکر مع ٹکڑے اُسکے کے نگل لیوین۔

**دیگر**۔ کپور کچری قسم خرد کو کہ کرم خوردہ نہو باریک پیسین
ولقدر دانے مونگ کے گولیان بناوین اور دو تین

گولی دین اگر پہلی مرتبہ قی بند نہو بعد ایک ساعت کے
دو تین گولی اور کھلاوین۔
**دواء۔** کہ تہوع کو موقوف کرے پر طاوس کا جلا کر راکھ
اُس کی ساتھ شہد کے دو تین م انگلی چٹاوین۔
**دواء۔** کہ قی مفرط کو جو بعد پینے شراب کے ظاہر ہوتی
ہے دفع کرے برنج سرخ موٹے کہ ہندی مین انکو ساٹھی کہتے ہین
تھوڑے پانی مین تر کر کے پانی اُس کا پلاوین۔
**دیگر۔** کہ قی کو جس قسم سے ہو دفع کرے دانۂ الایچی خرد
قرنفل ناگیسر مغز کنول گٹہ موٹھ صندل فلفل دراز
کلیل دھان یعنی شالی بریان جملہ برابر کوٹ کر چھان کر
اندک اندک ساتھ شہد کے یا شکر کے ملا کر کھاوین۔
**دیگر۔** کہ یہی عمل کرے انار دانہ ترش مویز دانہ بر آوردہ
ہر ایک پانچ درم زیرۂ کرمانی ایک درم خوب کوٹ کر
تین مثقال تک دین۔
**دواء۔** کہ تقلب النفس یعنی غثیان لازم کو دفع کرے
مغز کنار صحرائی برگ تلسی نبات ہر ایک ایک دام فلفل
نصف دام کوٹ کر چھان کر ساتھ عسل کے اور اُس پانی
کے کہ سونا اُسمین سات مرتبہ سرد کیا ہو ملا کر مقدار کنار صحرائی
کے گولیان بنا کر ایک گولی کھاوین۔
**دواء۔** کہ ضعف جاذبہ معدے کو نافع ہے بلیلہ چھ درم فلفل
چار درم چیتک تین درم نمک سنگ دو درم کوٹکر چھانکر ساتھ
پانی نیچ کے خمیر کر کے گولیان بنا دین اور سایہ مین خشک
کرین اور ہر روز نہار دو درم کھاوین اور نشانی ضعف جاذبہ
کی یہ ہے کہ اشتہا نہو اور تکلیف سے کھانا کھایا جاوے
اور یہ مرض اکثر سردی سے ہوتا ہے۔

**دیگر۔** کہ نقصان اشتہا کو دور کرے سماق نار دین اجوائن
زنجبیل ہر ایک دو درم قرنفل ایک درم کوٹکر چھان کر دو درم
صبح و شام کھاوین اور اگر مادہ معدے مین جمع ہوا ہو تو تنقیہ
اس کا مقدم کرین۔
**دواء۔** کہ قلت جوع کو جو گرمی فم معدے سے ہو فائدہ
کرے ہلیلہ بلیلہ آملہ گل سرخ ہر ایک چار درم طباشیر ڈیڑھ درم
کوٹکر چھانکر ساتھ شہد کے ہر دن ساتھ پانی سرد کے کھاوین
اور نشانی گرم فم معدے کی یہ ہے کہ پیاس بہت ہو اور سوزش
و غثیان و دوران سر ہو اور پانی سرد سے نفع ہو
**دواء۔** کہ ضعف ماسکہ معدے کو نفع کرے افیون قدر
دانہ مونگ یا کم زیادہ موافق مزاج کے کھاوین اور
جو دواکہ قابض ہے نفع کرتی ہے اور نشانی ضعف ماسکہ معدے
کی یہ ہے کہ طعام معدے مین کم ٹھہرے اور اس سبب سے
فضلہ غیر منہضم نکلے اور بدن دبلا ہووے۔
**دواء۔** کہ ضعف ہاضمہ معدے کو سود مند ہے نانخواہ رازیانہ
ہر دن دو درم کھاوین
**دیگر۔** الایچی ترنج ناگیسر اجھوز زنجبیل چیتک فلفل گرد فلفلمویہ زیرہ
سفید ہر ایک دو درم مغز کوٹکر آٹھ درم گل دھاوہ لودھ بان بیل
ہر ایک تین درم شکر تری چھ درم کوٹکر چھانکر کھاوین ہر دن دو درم
**دیگر۔** زنجبیل انگزہ برابر پیکر نیکوب کرکے روغن گاؤ مین
بریان کرین اور ہر دن صبح کو قدر سے کھاوین۔
**دیگر۔** زنجبیل یا جوشاندہ قرنفل کا ہر صبح کو کھاوین اور
ادویہ یہ ہے کہ پہلے تنقیہ معدے کا کرین بعد اسکے مقویات
ہضم کو استعمال کرین۔
**دواء۔** کہ ضعف دافعہ معدے کو فائدہ کرے رال کو

کوٹ کر چھان کر بقدر ایک درم شکر برابر اُسکے ملا کر ساتھ گرم پانی کے کھاوین یا دودھ میش یا گاؤمیش کا شکر سے شیرین کر کے نہار پیئین اور جو چیزین ہی نفع کرتی ہی اور نشانی ضعف دافعۂ معدے کی یہ ہی کہ طعام دیر تک معدے مین ٹھہرے لیکن فضلہ منہضم نکلے اگرہاضمہ درست ہی والا فلا۔

**دوا۔** کہ قوی اربعہ معدہ وامعا کو قوت دے مشہی ہی اور ہاضم بھی اگر شکم نرم ہو قبض کرے اور اگر قبض ہو نرم کرے اس لیے کہ جو قوت ضعیف ہو اسکو یہ دوا قوی کرتی ہی اور مجرب ہی انار دانہ ترش کہ کہنہ ہو سو درم زنجبیل زیرہ سفید ہر ایک دو درم تربد سفید زیرہ سیاہ چترک پوست ہلیلہ زرد پوست بلیلہ ہر ایک ایک دام نمک سنگ اڑھائی دام سب کو کوٹین اور باریک کرین اور قبل طعام اور بعد طعام دو درم سے تین درم تک کھاوین اور اگر دو وقت کھاوین درست ہی لیکن اگر قبض مطلوب ہو دوا دویہ کو سفت کپڑے مین چھانین تو باریک ہون اور اگر تلیین مقصود ہو غیر سفت مین بلکہ چھلنی مین چھانین تو دردری رہین۔

**دوا۔** کہ درد معدے و نفخ کو اور سوء ہضم کو نافع ہی چترک زنجبیل فلفلین فلفلمون انار دانہ تخم کرفس ہر ایک دو درم کوٹ کر چھانکر ہر دن دو درم قبل از طعام کھاوین۔

**دوا۔** کہ نام اسکا اگن موکھ ہی بھوک بہت لگاتی ہی انگزہ بریان ایک جزو بیخ دو جزو فلفل دراز تین جزو زنجبیل چار جزو اجوائن پانچ جزو بلیلہ چھ جزو شیطرج سات جزو کوٹ جسکو عربی مین قسط کہتے ہین آٹھ جزو کوٹ کر چھان کر ساتھ دہی کے یا آب گرم کے یا شراب کے کھاوین اور یہ دوا باوجود مشہی ہونے کے واسطے بدہضمی و نفخ و ہیچکی کے اور جمیع بیماریون معدے کے اور گولہ و بواسیر کے بھی نافع ہی۔

**دیگر۔** کہ بھوک لگاوے اور ہاضمہ زائد کرے طباشیر الانچی خرد قرفہ ہر ایک چھ درم طالیسفر فلفل دراز نرفل ہر ایک تین درم زنجبیل دو درم نبات سفید چار حصے ان سب دواؤن کو کوٹکر چھانکر دو درم نہار کھاوین۔

**دیگر۔** کہ یہی عمل کرے زنجبیل نانخواہ ہلیلہ بلیلہ آملہ فلفل دراز فلفل گرد شیطرج نمک سیاہ نمک سنگ بیخ کٹائی زیرہ برگ تنبول جملہ برابر کوٹکر چھانکر دو درم کھاوین۔

**دیگر۔** کہ مسمے بہ حب کبریت ہی اور واسطے اشتہا و ہضم طعام کے نفع کرتی ہی اور دور کرنے والی جرب و قوبا و امراض بلغمی کی ہی اور بلغم و رطوبت فضلی کو معدے مین ہو کشف کرے کبریت زرد مغسول فلفل ہر ایک پانچ درم نمک ہندی آدھا درم کوٹ کر چھان کر ساتھ پانی لیمون کے گولیان بنا وین بقدر نخود مقدار شربت دو گولیان یا تین گولیان۔

**حب کبریت بہ نسخۂ دیگر۔** اول سے قوی زیادہ نمک سیندھا تین دام پوست ہلیلہ چار دام فلفل کبریت مغسول برنگ اجمود جواکھار ہر ایک دو درم نمک سیاہ و دار فلفل کف دریا ہر ایک ایک درم کوٹ کر چھان کر ایک مرتبہ شیرۂ ادرک مین تسقیہ کرین بعد اُسکے آنجہ بہر لیمو کے پانی مین حلا یہ کرکے گولیان بنا وین اور غسل کبریت کا طریق یون ہی کہ ایک باسن مین دودھ رکھین اور اوپر

پاس سے کپڑا باندھکر اوپر کپڑے کے کبریت کو چھوٹا چھوٹا کرکے
رکھین اور اوپر اُس کے تابہ گرم کرکے رکھین اس طرح کہ
کبریت جلنے نہ پائے بلکہ گھل کر دودھ مین ٹپک آوے
اسی طرح سات مرتبہ دھودین اور ہر مرتبہ دودھ تازہ ہو اور
اقل اسکا تین مرتبہ ہے۔

دواء ـ کہ نام اسکا حب ہاضم ہے قرنفل تین فلفل
دار فلفل کشنیز بابڑ نمک نانخواہ ترپھلا ترنک چوک کہ
ایک قسم ہے ترشی سے انار دانہ نمک سونچل نمک سفید یا نمک
سانبھر نمک دریا جواکھار مرچ گنگول اجمود بادیان ترج
جملہ برابر کوٹ کر چھان کر نیمو کے پانی مین گولیان
بنادین۔

دواء الفرس ـ واسطے ضعف معدے کے کہ سبب
اُس کا برودت و رطوبت ہو نافع ہے ہلیلہ سیاہ روغن گاؤ
مین بریان کیا ہوا دس درم حرف بریان پانچ درم
نانخواہ صعتر فارسی ہرایک تین درم خبث الحدید مدبر
گیارہ درم مقدار خوراک دو درم ساتھ شراب کہنہ یا
مثلث کے۔

دواء ـ کہ ورم گرم معدے کو نفع کرے بعد سکون غلبہ
حرارت کے پانی کاسنی کا مطبوخ اور مروق کرکے مغز خیار شنبر
اُس مین حل کرکے پیین۔

## حرف الراء

روغن فسنتین کہ معدے و جگر اور جمیع احشا کو
قوت دے طریق بنانا اُسکا افسنتین رومی تازہ اڑھائی سیر
بیچ روغن زیت یا روغن بادام تلخ یا روغن جوز یا

روغن حسنہ زرد ڈالکر تلخ کے کر نصف من ہو ڈالکر شیشے مین
چالیس دن تک دھوپ مین لٹکادین۔

روغن اللہ کہ معدے سرد کو گرم کرے اور نفخ کو تحلیل کرے
اور اگر ساتھ حب البطم یا صمغ کے ملادین ورم کو بھی نفع
کرے برگ اللہ شیشے مین رکھین اور روغن زیت اُس پر
ڈالین اور ایک مہینا اور اقلاً دس دن آفتاب مین لٹکادین
بعد اسکے ملین۔

روغن مصطگی کہ معدے مسترخیہ کو قوت دے اور سختی
اور اورام معدے کو نافع ہے اور صلابت کو تلیین کرے
مصطگی رومی دس درم بیچ پچاس درم روغن زیت
یا کنجد کے ڈالکر شیشے مین رکھین اور بیچ دیگ پر آب کے
لٹکادین تو پانی دیگ کا جوش کرے اور مصطگی گھل
جاوے۔

روغن قسط کہ معدے سرد کو نفع کرے بیچ ادویہ سر کے
مذکور ہے۔

روغن دار شیشعان ـ واسطے ضعف معدے و تحلیل
ریاح و اسہال کے نافع ہے دار شیشعان سینتالیس مثقال
سلیخہ پینسٹھ مثقال عود بلسان پینتیس مثقال قرفہ ستائیس
مثقال قصب الذریرہ پندرہ مثقال جملہ کو نیمکوب کرکے پانی
مین بھگوئین اور جوش کرین جب آدھا رہے صاف کرین اور
روغن کنجد نصف اُس آب مطبوخ کے کہ باقی رہا ہے اضافہ کرکے
جوش کرین یہان تک کہ روغن رہجاوے اور اگر روغن اعلیٰ طبخ
مین ساتھ ادویہ کے ملادین یون بھی روا ہے۔

روغن محلل ـ واسطے تقویت معدے کے بے نظیر اور
بیچ ہضم اور تحلیل ریاح معدہ و جگر کے بے عدیل ہے مثقال زنق

سنبل الطیب مصطگی علک البطم ہر ایک تین مثقال اشق اسارون قصب الذریرہ اذخر ہر ایک دو مثقال روغن بابونہ روغن گل سرخ ہر ایک آدھا رطل ادویہ کو جو کوب کرکے ساتھ روغنون کے مخلوط کرکے آفتاب مین رکھین اور ہر دن ہلاتے رہین دس دن تک ورنہ بیچ گرم راکھ کے رکھین۔

**روغن علقم**۔ روغن حنظل ہی اور اس کو روغن قثاء الحمار بھی کہتے ہین اور اکثر اطباے اسکو سب روغنون سے بہتر جانا ہی اور خصوصًا واسطے اشتہا و برودت معدے اور درد مفاصل و نقرس و عرق النسا کے اور تقویت باہ کے عجیب الفعل زیادہ روغن ناردین سے جانتے ہین عصارۂ قثاء الحمار دس رطل میعہ سائلہ پندرہ مثقال قنطوریون تخم حنظل زراوند مدحرج زوفاے خشک پودینہ کوہی و بری و نہری سکبینج برگ دفلی بیخ سوسن آسمانگونی ہر ایک دس مثقال عاقرقرحا چار مثقال روغن زیتون آب صاف بالمناصفہ پندرہ رطل بعد بھگونے کے جوش کرین یہان تک کہ پانی جلکر روغن رہے بعد اُسکے صاف کرکے استعمال کرین۔

**روغن ناردین**۔ واسطے اورام صلب معدے کے نافع ہی روغن بان ایک رطل سنبل نصف اوقیہ مصطگی سعد قسط اذخر قصب الذریرہ ہر ایک ثمن ادویہ کو کوٹ کر روغن مین کہ بیچ شیشے کے ہو ڈال کر آفتاب مین رکھین لیکن سر شیشے کا بند کیا ہو سات دن تک پس روغن کو صاف کرین اور پھر ادویہ مذکورہ اُسی وزن سے لے کر بیچ روغن مذکور کے ڈالین اُسی طرح تین مرتبہ کرین اور ہر بار ایک ہفتہ آفتاب مین رکھین اور ثفل کو بھی نہ چھوڑین اور نہ بیچ روغن صافی کے ملا دین اور ثفل معصفر اُس کا بیچ اضمدہ کے داخل کرین نہایت نفع کرے ورم معدے کو۔

**روغن**۔ کہ ورم معدہ کو نافع ہی بابونہ اکلیل الملک ایک جزو پانی مین پکاوین اور صاف کرین اور مقدار تیسرے حصے اس پانی صاف کے روغن بادام شیرین ملا کر پھر جوش کرین یہان تک کہ روغن رہجاوے مقدار شربت ڈیڑھ درم۔

**روغن سعد**۔ واسطے معدے باردہ کے نافع ہی سعد کوفی ایک اوقیہ جو کوب کرین اور سفنج اس قدر کہ دوا کو چھپالیوے ڈالین اور روغن زیت یا کنجد نصف رطل اسپر اضافہ کرکے دو رات دن گرم مقام مین رکھین اور ہر دن مین تین چار مرتبے ہلاتے رہین بعد اسکے جوش کرین یہانتک کہ روغن رہجاوے۔

**روغن داموں** واسطے برد معدہ و عصب کے نافع ہی اور مقوی اعضا و لذفاع فضول و ملین اعصاب حاسہ اور دامن لفظ رومی ہی تفسیر اسکی دوعشرۂ اخلاط ہی میعہ سائلہ سافج ہندی سنبل ہر ایک چار اوقیہ مصطگی موم سفید روغن بلسان ہر ایک بارہ اوقیہ فربیون تین اوقیہ دارچینی چھ اوقیہ روغن بان اڑتالیس اوقیہ فلفل ایک اوقیہ جو دوا خشک ہی اس کو کوٹین اور غیر خشک کو پگھلا کر آپس مین ملا کر رکھین

**روغن کلکلانج**۔ حکماے ہندی سے ہی تشرب اس کا واسطے تقویت معدے و جگر و گردے کے نافع اور مدر حیض و بول ہی اور طلا اس کا واسطے فالج و درد مفاصل عیا کے اور ازالۂ آثار کے اور تقویت بالون کے مفید ہی ہلیلہ تینون قسم کا بلیلہ آملہ فلفل دار فلفل زنجبیل ہر ایک

پچھ مثقال جاؤشیر اشق سکنجبین ہر ایک پانچ مثقال تربد سفید چار مثقال خشک کر نب تازہ سداب تازہ ہر ایک دس درم ساتھ ایک ہزار دو سو مثقال پانی کے جوش کرین یہان تک کہ نصف رہے پس صاف کر کے ساتھ چار سو مثقال روغن بیدانجیر کے جوش کرین یہان تک کہ روغن رہجائے۔

**روغن عفران** بھی مفید ہے اور بیچ ادویہ رحم کے آئیگا۔

**رب ریباس**۔ قی شدیدہ کو باز رکھے اور معدے کو قوت دے دغشیان کو دور اور شکم کو بند اور تپ کو نفع کرے ریباس تازہ کوٹکر پانی اسکا لیکر صاف کرین اور دیگ سنگین پاکیزہ مین رکھکر نرم آگ پر جوش کرین یہان تک کہ چہارم حصہ رہجاوے پس تھوڑی زعفران ملادین اگر چاہین۔

**رب آس**۔ واسطے قی و خلفہ کے کہ ساتھ سرفہ کے ہو نفع کرے حب الآس تازہ بختہ کوٹکر پانی اُس کا نچوڑین اور دیگ سنگین مین پکادین یہان تک کہ چہارم حصہ رہے۔

**رب حصرم**۔ واسطے قی صفراوی و عطش و حمیات کے نافع ہے غورہ انگور جید کثیر الماء لیکر چوب سے پاک کر کے پانی اُس کا نچوڑین اور دیگ سنگین مین پکادین یہان تک کہ چہارم حصہ رہے۔

**رب بسر**۔ معدے کو قوت دے اور قی و اسہال کو روکے خرما نارسیدہ یعنی غورہ خرما کہ اُس کو آدھا پکا کہتے ہین لیکر دانہ نکالکر شیرہ اسکا لیوین اور نرم آگ پر پکا دین یہان تک کہ سوم حصہ یا چہارم حصہ رہجاوے۔

**رب رمان**۔ واسطے قی و ہیضے کے نافع ہے اور قوت دیتا ہے معدے و جگر کو اور قامع صفرا ہے آب انار ترش لیکر ایک رات رکھین تو ساکن ہو جاوے بعد اُسکے پکادین اور کف نکالتے جاوین یہانتک کہ قوام جلاب کے موافق ہو پس کئی ڈالیان نعناع تازہ کی اُس مین ڈال کر رہنے دین یہان تک کہ سرد ہووے پس ڈالیان نعناع کی اُس سے نکال کر پھینک دین اور رب کو استعمال کرین۔

**رب فواکہ**۔ واسطے تقویت معدے و دفع غشیان و قی کے نافع ہے آب بہی آب سیب آب انارین آب امرود ہر ایک ایک جزو آب غورہ آب زعفران آب زرشک ہر ایک نصف جزو جوش کرین یہان تک کہ ربع رہجاوے اور اگر آب حماض اترج بھی اضافہ کرین بہتر ہے۔

**رب سیب و رب بہی**۔ معدے و دل کو مفید ہین طریق بنانے کا وہی ہے کہ گذرا اور فرق درمیان رب و شربت کے بیچ ادویہ سر کے بیان ہوا ہے۔

## حرف الزاء

**زرعونی**۔ معدے کو قوت دیوے اور اشتہا لگاوے اور بلغم کو دفع کرے اور بوے دہن کو خوش کرے اور منہ سے پانی نکلنے کو باز رکھے اور پشت و گردہ کو محکم کرے اور ریاح کو توڑے اور رت کو مثانے سے پاک کرے اور منی کو زیادہ کرے تخم کرفس تخم گندنا تخم شلغم تخم شبت نانخواہ رازیانہ مغز تخم خربزہ تخم بادرنگ بیخ کرفس ہر ایک پانچ مثقال عاقرقرحا زعفران مصطگی عود خام ہر ایک پانچ درم بسباسہ قرنفل کبابہ فلفلمویہ ہر ایک تین درم عنبر اشہب ایک مثقال عسل تین وزن ادویہ کا پہلے عنبر کو بیچ شہد کف گرفتہ کے پگھلا دین بعد کو ادویہ کوٹ کر چھان کر اُس مین

ملاوین اور بعد دو مہینے کے استعمال کرین مقدار خوراک دو مثقال اور زر زرعونی کے نسخے دوسرے بیچ ادویہ باہیہ کے آوینگے۔

## حرف السین

**سنجر نیا** - ساتھ سین مہملہ و جیم و زا ے معجمہ و تحتانی و نون و تحتانی ثانی و الف کے معنی اُس کے کثیر النفع[1] ہین اور کہا گیا ہی الدواء[2] المعاد بالجملہ دوا ے مذکور مشہور و مجرب ہی اور واسطے گرم کرنے معدے کے اور ازالہ تخمے اور تفتیح سدے جگر کے اور تحلیل صلابت احشا کے اور دفع کرنے ریاح غلیظ کے اور تسکین درد معدے کے اور درد دندان کے اور واسطے تاکل دندان کے اور واسطے بطوء ہضم کے اور واسطے قولنج و عسر البول کے کہ بعد بلغم و مخاطیبول سے ہو نافع ہی اور نسخے اُسکے متعدد ہین چنانچہ قانون مین بتمامہ مذکور ہین اور اس مختصر مین جو معمول اکثر اطبا کے ہین مرقوم ہوئے جند بیدستر دار چینی افیون اسارون قو مودو قو ہر ایک ایک درم فلفل دار فلفل بازرد قسط ہر ایک چھ درم زعفران نصف درم اور ایک نسخے مین چھ قیراط اور بعض نے مرصافی چھ درم اضافہ کیا ہی بازرد کو بیچ عسل کے کہ سہ چند جملہ اجزا کا ہو حل کرکے ادویہ مسحوقہ منخولہ اُس مین ملاوین اور بعد چھ مہینے کے استعمال مین لاوین مقدار شربت ایک دانگ سے دو مثقال تک ہی اور ایک نسخے مین مقدار اُسکی بقدر نخود کے لکھی ہی اور دوسرے نسخے مین بقدر مرچ کے اور یہ اختلاف باعتبار حالات و امزجہ کے ہین اور اطبا نے کہا ہی کہ ایک قیراط اس سے اگر حل کرکے اوپر محل لسع یا لذع کے ملین نفع کرے اور اگر تھوڑا روغن سوسن مین ملاکر ساتھ صوف کے حمول کرین ریاح رحم و قلت حیض و قلت توالد کو نفع کرے اور تدہین اس سے ساتھ روغن زنبق کے پگھلا کر عورت کو سونگھانا بدستور نافع ہی اور بقدر نخود کھانا ساتھ طلاے صرف کے واسطے درد سینہ و درد گردہ و سرفہ و عسر البول و برادہ کے نفع کرتا ہی اور ایک مثقال ساتھ طلاے صرف کے واسطے تخمے کے مفید۔

**فائدہ** - طلا عبارت آب انگور سے ہی کہ پکاوین اور دو ثلث یا زیادہ اس سے جلجاوے۔

**نوع دیگر** - جند دار چینی قو مودو قوا سارون ہر ایک ایک مثقال کوٹ کر چھان کر ساتھ سہ چند عسل کف گرفتہ کے گھولین اور کبھی ربع رطل مثلث و تین قیراط زعفران زیادہ کرتے ہین۔

**سفرجلی** - معدے کو قوت دے اور اشتہاے طعام پیدا کرے اور قے و غثیان کو منع اور رنگ کو اچھا کرے نام اُس کا سفرجلی ممسک ہی بہی اصفہانی پاک کی ہوئی دانے و پوست سے ایک رطل سرکے مین جوش کرین یہان تک کہ گھل جاوے بعد اُس کے کوٹ کر ایک رطل شہد اُس پر ڈال کر جوش کرین یہان تک کہ قوام ہو جاوے بعد اُس کے اُتار کر یہ داکو فتہ بیختہ اُس مین ملاوین زنجبیل فلفل دار فلفل ہر ایک چار درم تخم کرفس نانخواہ زعفران ہر ایک دو درم مقدار خوراک چار مثقال اور نسخے سفرجلی

[1] قولہ کثیر النفع بہت فائدہ والی ۱۲

[2] قولہ الدواء المعاد دوا اسلام ۱۲

مسہل ہے ادویہ اسہال مین آتے ہین۔
**سکنجبین افسنتین۔** درد معدے کو جو بسبب صفرا کے ہو نفع کرے افسنتین کو سرکے مین بھگو کر اُس سرکے سے سکنجبین بناوین جیسا کہ رسم ہے۔
**سکنجبین صبری۔** کہ معدے کو صفرا سے پاک کرے اور درد معدے کو کہ صفرا سے ہو دفع کرے تخم کاسنی تخم کشوث گل سرخ تخم شاہترہ ہر ایک دس درم سرکہ تیز پانچ رطل آب شیرین دو رطل جملہ کو یکجا کرکے پکاوین یہانتک کہ نصف رہجاوے پس صاف کرکے قند سفید تین من ڈال کر قوام کرین اور بعد اتارنے کے صبر سقوطری مسحوق تین اوقیہ ملاوین مقدار خوراک دس درم ساتھ گلاب و آب سرد کے۔
**سکنجبین۔** کہ درد معدے گرم کو نفع کرے گلقند شکری گلاب مین حل کرکے صاف کرین اور سرکہ جسقدر کہ منظور ہو ملا کر قوام کرین۔
**سکنجبین ربیعی۔** بیچ تقویت معدے و جگر کے بینظیر ہے اور قلیل التبرید موثر کو سرکے مین تر کرکے صاف کرکے ساتھ شہد یا قند کے جیسا کہ دستور ہے پکاوین۔
**سکنجبین سفرجلی** معدے و جگر کو قوت دے اور واسطے قلت ہضم کے کہ ساتھ پیاس شدید کے ہو فایدہ کرے اور ڈکار بدبو کو دفع کرے اور اشتہا لاوے اور طعام کو ہضم کرے اور حرارت و حرقت معدے کو دور کرے اور سدہ جگر کا کھولے اور ناقہون کو کہ ہضم مین اُنکے خلل ہو بہت کرے آب بہی خصوصًا کہ ترش ہو قند سفید ہر ایک ایک من ربع من سرکہ ہین جوش کرین کہ قوام ہو جاوے اور اگر بجاے سرکہ کے آب لیمون ڈالین بہتر ہے اور جالینوس ضامن ہوا ہے کہ سکنجبین سفرجلی کہ اُس مین تھوڑی سونٹھ ڈالین جمیع بیماریون معدے کو جو بہت گرم نہون فائدہ کرتی ہے اور مقدار اُسکا ایسا ہو کہ ہر ایک من سکنجبین کے ایک اوقیہ سونٹھ ملا دین۔
**سکنجبین سفرجلی مرکب بہ ادویہ۔** واسطے تقویت معدے کے اور سب امور کے نافع ہے سواے اُسکے حرارت کثیر مین نہین دے سکتے ہین آب بہی قند ہر ایک ایک رطل سرکہ ربع رطل مصطگی سنبل قرنفل ہر ایک ایک درم ادویہ کو خریطے مین رکھکر وقت طبخ کے ڈالین۔
**سکنجبین لیمونی۔** کہ یہی عمل کرتی ہے آب بہی پچاس مثقال سرکہ صاف گلاب آب لیمو ہر ایک تیس مثقال قند سفید ایک من ہیت قوام کرین اور اگر چاہین مرکب کرین تو ادویہ مسطور ملا دین۔
**سکنجبین تفاحی۔** مخترعات سے اس احقر کی ہے واسطے اشتہا و ہضم و تفتیح سدہ جگر و تقویت معدہ و دل کے اور دفع کرنے غشیان و قے کے نافع ہے آب سیب پختہ شیرین سو درم سرکہ چالیس درم آب انار ترش آب لیمو گلاب بید مشک ہر ایک بیس درم قند سفید ڈیڑھ من پودینہ سنبل یک مشت پودینے کو جوش مین ڈالین جیسا کہ ہے یعنی نہ کوٹین بعد خوب جوش ہونے کے نکال ڈالین۔
**سکنجبین رمانی۔** معدے و جگر گرم کو نافع ہے

اور حمیات محترقہ کو مفید ہی اور مسکن عطش آب انار ترش وشیرین ہر ایک ایک رطل آب زرشک سرکہ صاف ہر ایک ربع رطل قند دو رطل قوام کرین۔

**سکنجبین نانخواہ**۔ کہ طعام کو ہضم کرے اور اشتہا لاوے اور معدے کو مفید ہی نانخواہ زیرہ سیاہ زوفا جعدہ جبلی ہر ایک ایک اوقیہ سرکہ کہنہ ڈیڑھ اوقیہ قسط عسل نصف قسط ادویہ کو سرکہ مین بھگوئین ایک رات دن بعد اُسکے پکا دین یہانتک کہ تہائی رہے بعد اُسکے صاف کرکے شہد ملا کر قوام کرین اور ساتھ آب قلیل البرد کے دین اور نسخے اور سکنجبینون کے بیچ ادویۂ جگر و حمیات کے آوین گے۔

**سفوف قاقلہ**۔ کہ واسطے شہوت کھانے مٹی کے اور شہوات ردیہ عورتون حاملہ کے نافع ہی قاقلہ خیر بوا کبابہ مساوی شکر سفید برابر سب کے مقدار خوراک دو درم ساتھ آب گرم کے اور ایک نسخے مین بجائے کبابہ کے عبسا سری۔

**نوع دیگر**۔ کہ شہوت طین وغیرہ جو حاملہ کو ہوتی ہی دفع کرے اور معدے کو قوت دے اور اشتہا لاوے زرنباد تخم کرفس نانخواہ زیرہ کرمانی ہر ایک دو درم کندر تین درم کنجد مقشر دس درم نبات نو درم مقدار خوراک دو درم۔

**دیگر**۔ کہ شہوت ردیہ کو نافع ہی انیسون تخم کرفس زیرہ کرمانی نانخواہ ہر ایک دس درم فلفل سفید اڑھائی درم قرنفل پانچ درم کوٹ کر چھان کر تیار کرین مقدار خوراک ایک مثقال ہر صبح و شام۔

**دیگر**۔ کہ یہی عمل کرے مصطگی زیرہ کرمانی نانخواہ تاقلتین مساوی نبات برابر سب کے۔

**سفوف مصطگی**۔ ریاح معدے کو دفع کرے اور اخلاط غلیظۂ بلغمی کو تحلیل کرے اور فضول کو منحدر اور طبع کو نرم کرے اور پیش از طعام و بعد از طعام کھا سکتے ہین اور تناول اُسکا بعد غذا کے خوب اجابت کرتا ہی اور اگر تین دن متواتر کھاوین معدے کو نفع بہت کرے مصطگی ایک جزو شکر دو جزو وقت حاجت کے چار درم تناول کرین

**سفوف شمار**۔ غذا کو ہضم کرے اور اشتہا لاوے اور ریاح کو تحلیل کرے شمار یعنی رازیانہ تین اوقیہ پوست بیخ کرفس چھ درم پوست بیخ کبر چار درم گل بنفشہ سات درم بیخ سوسن دو اوقیہ انیسون ایک اوقیہ مصطگی تخم کشوث ہر ایک آدھا اوقیہ زرورد تین درم کوٹکر چھانکر برابر سب کے شکر سفید ملا کر دین

**سفوف نمک**۔ واسطے اشتہا کے نافع ہی اور واسطے معدے و جگر و اوجاع مفاصل کے اور ہر مرض کے کہ سبب اُسکا امتلا ہو مفید ہی نمک طعام ایک رطل نوشادر زنجبیل فلفل سیاہ حبق یعنی پودینہ کوہی ہر ایک دو اوقیہ فلفل سفید تین اوقیہ انیسون حب الصنوبر چرنانخواہ سنبل ہر ایک ایک اوقیہ تخم کرفس بری ڈیڑھ اوقیہ کوٹ کر چھان کر دو مثقال ساتھ آب گرم کے کھاوین

**نوع دیگر**۔ کہ بھوک لگاوے اور محرورون کو مناسب ہی اور واسطے اسہال ہر روزہ کے مفید ہی نمک اندرانی ریزہ ریزہ کرکے اوپر تابہ آہنی یا اوپر ٹھیکرے گرم کے یا اوپر قرن کے رکھین اور سرکہ تیز اُس پر چھڑکین اور حرکت دین نمک کو جب خشک ہووے اور سرکہ چھڑکین اسی

طرح سرکے کو ملکر چھڑکین بعد اُسکے بیس درم نمک اگر ہو تو کشنیز بریان عصارۂ زرشک انار دانہ بریان سماق پاک کیا ہوا تخم سے ہر ایک سے دس درم اضافہ کرین اور کوٹ کر چھان کر بقدر حاجت کھاوین۔

**نوع دیگر**۔ کہ مسمی بہ ملح سلیمانی ہی اور واسطے تخمہ و درد معدہ و تبیج و جارع مفاصل وغیرہ کے نافع ہی اور تیز کرنے والا بصر کا اور صاف کرنے والا رنگ کا اور دور کرنے والا نسیان و کلف و بہق کا اور نرم کرنیوالا گردون کا اور دور کرنے والا بو کا اور محرک جماع کا اور کثیر کرنے والا منی کا اور زیادہ کرنے والا شوق کا طرف عورتون کے اور دفع کرنے والا ہم کا اور دفع کرنے والا دہم کا اور قایم مقام تریاق کے ہی بلکہ اس سے اجود اور گرمی و جاڑے مین مستعمل نمک سنگ چار رطل لیکر خوب بریان کرین بعد اُسکے مٹی کے باسن مین رکھ کر بیچ تنور کے رکھین یہانتک کہ آگ تنور کی سرد ہو جاوے بعد اُسکے ملح ہندی نوشادر ملح اندرانی ہر ایک چھ اوقیہ تخم کرفس بیس درم فلفل سیاہ پندرہ درم فلفل سفید بارہ درم اذخر گیارہ درم افتیمون سنبل الطیب حلتیت کمون ہر ایک چھ درم دارچینی کاشم لب قرطم زنجبیل انیسون اصل السوس ہر ایک چار درم ہر ایک کو جدا جدا کوٹین بعد اُس کے وزن کرکے ساتھ نمک مزبور کے خلط کرین اور بیچ باسن چینی سبز یا سفال سبز کے رکھ کر جو مین دفن کرین اور جس قدر کہنہ ہو بہتر ہو اور واسطے تیزی بصر کے دو دانگ نہار کھاوین اور واسطے باہ کے بیضۂ نیمبرشت کے ساتھ اور واسطے ہضم کے ہمراہ طعام کے بقدر حاجت اور واسطے او جاع و اورام کے چاہیے کہ پہلے شہد اوپر مقام درد کے ملین اوپر اسکے اس نمک کو چھڑکین اور اگر کاشم کہ زیرہ کوہی ہی میسر نہو عوض اُسکے زیرہ معروف ایک مثل و ربع اسکا ملاوین۔

**سفوف نعناع** معدے کو قوت دے اور ریح کو دفع کرے اور وہ بالطبع کاسر النفخ ہی پیش از غذا اور بعد اسکے کھا سکتے ہین نعناع خشک دس درم سماق پانچ درم فلفل دو درم نمک پانچ درم کوٹ کر چھان کر ایک درم سے دو مثقال تک کھاوین۔

**دیگر**۔ کہ معدے کو قوت دیوے پودینہ خشک عود مصطگی جملہ برابر کوٹ کر چھانکر مقدار شربت دو درم۔

**سفوف عود**۔ معدۂ سرد و تر کو نفع کرے قرنفل کبابہ ہر ایک پانچ درم مصطگی سنبل ہر ایک تین درم عود خام بیس درم قند سفید برابر سب کے مقدار خوراک ایک مثقال ساتھ دس درم گلقند آفتابی کے۔

**دیگر**۔ واسطے برد معدے اور ریاح غلیظ معدے کے نافع ہی مصطگی کبابہ قرنفل ہر ایک پانچ درم عود ہندی بیس درم سک مشک تین مثقال قند سفید تیس درم مقدار خوراک تین درم اور بیچ ایک نسخے کے قرنفل کبابہ ہر ایک پانچ درم مصطگی سک ہر ایک تین درم عود خام بیس درم شکر سفید برابر سب کے مقدار خوراک ایک مثقال اور صاحب شفاء الاسقام نے

بیچ سفوف عود کے لکھا ہی کہ ادویہ کو بہت باریک کرین
اور ساتھ ادویہ مطیب کے کام مین لاوین اور سک خشک
کہ بیچ نسخے وسط کے لکھا ہی مراد بیہ ہی کہ سک اصلی
وغیرہ اصلی کو ساتھ تھوڑے خشک کے ملا دین۔

**سفوف عود نوع دیگر۔** واسطے تقویت معدے
کے اور سردی معدے کے اور بھوک لگانے کے نافع
ہی قاقلہ طباشیر اصل السوس ریوند گل سرخ مصطگی کبابہ
فرنجمشک نعناع خشک تخم کرفس ہر ایک پانچ درم
عود ہندی اڑھائی درم قند سفید بیس درم کوٹ کر
چھان کر استعمال کرین۔

**سفوف۔** کہ ریاح معدے کو دفع کرے اور اخلاط
غلیظ سے معدے کو پاک کرے انیسون نانخواہ
تخم کرفس ہر ایک پانچ درم کندر چار درم فقاح اذخر
قسط مصطگی ہر ایک تین درم سپندان سفید کیا
ہوا تیس درم کوٹ کر چھان کر قند کہ برابر سب کے
ہو ملا دین مقدار شربت پانچ درم اور بیچ ایک نسخے
کے سپندان نہین ہی۔

**سفوف اذخر۔** اشتہا غذا کی لاوے اور معدے
کو قوت دے بیچ اذخر ایک درم سنبل آدھا درم کوٹکر
چھانکر ساتھ سرد پانی کے تناول کرین۔

**سفوف قرنفل۔** واسطے ضعف معدے کے
مجرب ہی قرنفل رازیانہ ہر ایک تین درم انیسون مصطگی
ہر ایک دو درم زنجبیل نبات ہر ایک ایک درم کوٹ کر
چھان کر دو درم پیش از غذا کھاوین۔

**سفوف آملہ۔** معدے و جگر کو قوت دے اور
اسہال معدے کو بند کرے آملہ تین درم مصطگی عود خام
ریوند چینی گل سرخ زیرہ مدبر کردیا مدبر رب السوس
مغز تخم خیارین نعناع خشک ہر ایک ایک
درم مقدار شربت ایک درم ساتھ گلاب
کے۔

**سفوف کرفس۔** ریاح کو توڑے اور بزرگی
شکم و نفخ معدے و استسقاء طبلی کو نہایت مجرب
ہی تخم کرفس رازیانہ انیسون اسارون قسط ریوند چینی
ہر ایک دو درم زیرہ کرمانی تین درم سنبل سعد ہر ایک
ڈیڑھ درم کوٹ کر چھان کر مقدار ایک درم کے
کھاوین اور اس درویش نے بیچ اس نسخے کے عنبر
آدھا درم واسطے دولتمندون کے اضافہ کیا نافع تر
پایا اور اگر طبع قبض ہو تیسرا حصہ جملہ ادویہ کا برگ
سنا ممزوج کرین نہایت مفید ہی۔

**سفوف نرد۔** ریاح کو توڑے اور معدے کو
قوی کرے کردیا انیسون زیرہ کرمانی قاقلہ تخم
کرفس قرفہ نانخواہ ہر ایک دو درم قرنفل نصف درم
زنجبیل دار فلفل ہر ایک دو دانگ قند بیس درم کوٹکر چھانکر
دو درم کھاوین۔

**سفوف نانخواہ۔** واسطے ریاح و درد معدے
و طحال کے اور تقویت ہضم کے اور رفع کرنے جنس
بخارات کے نافع ہی نانخواہ تخم کرفس برابر مقدار
ہمچند مقدار شربت دو درم۔

**سفوف کہربا۔** واسطے ضعف معدے کے جو سبب
حرارت معدے کے ہو نافع ہی کہربا گل سرخ ہر ایک پانچ درم

عود خام دو درم زرشک دس درم آملہ طباشیر ہر ایک
تین درم سنبل ایک درم زعفران کافور ہر ایک دو دانگ
کوٹ کر چھان کر مقدار شربت ایک درم ساتھ شربت
انار کے۔

**سفوف طباشیر**۔ معدے گرم کو قوت دے
اور ڈکار دخانی دفع کرے گلسرخ دس درم طباشیر
سماق منقے ہر ایک تین درم کشنیز خشک دو درم اور
ایک نسخے مین طباشیر بھی دس درم اور کشنیز سرکے مین
تر کرکے بریان کی ہوئی پانچ درم مرقوم ہی مقدار
شربت دو درم ساتھ سکنجبین سفرجلی بادردی یا شربت
انار ترش کے۔

**سفوف ورد**۔ واسطے ضعف شہوت طعام کے کہ بعد
حمیات کے ایام نقاہت مین پیدا ہوتا ہی نافع ہی گلسرخ
پانچ درم سماق دو درم قاقلہ کبار ہر ایک ایک درم مقدار
شربت دو درم اور جانین کہ سویق شعیر ساتھ سرکے و پانی
کے یا ساتھ آب انار کے منبہ شہوت محرورون کا اور قاطع
عطش کا ہی شفا واکلاً۔

**سفوف حاکمی**۔ کہ رات دن پیش از غذا و بعد از
غذا لے سکتے ہین نہ مسخن ہی نہ مبرد نہ مسہل ہی نہ قابض
بلکہ معتدل ہی اور محلل ریاح و مقوی اعضاے باطنیہ
کلہا خصوصاً معدے و کبد کا مفتح سدد و مشہی و ہاضم
و محسن لون مطفی سیب و مقوی باہ ہی زرورد و سنا درم
انیسون نو درم کزبرہ شامی آٹھ درم سک مشک سات
درم طباشیر صندل مقاصری ایک چھ درم ہلیلۂ
کابلی و ہندی ہر ایک پانچ درم مصطگی اسارون
رومی سنبل عصفر یعنے ہندی آملہ کر دیا دار چینی
قسط حلو کبابہ تہ قرنفل ہر ایک چار درم تک بسبر
ایک درم شکر سفید دو چند سب کی مقدار خوراک
پانچ درم۔

**سفوف فواق**۔ واسطے ہچکی شدید امتلائی کے
نافع ہی تخم کرفس سعد زیرۂ کرمانی مساوی مقدار شربت
ایک درم۔

**دیگر**۔ واسطے ہچکی بلغمی کے مجرب ہی تخم کرفس
فطراسالیون سعد ہر ایک دو درم دوقو پوست بیرون
پستہ انیسون پودینہ اسارون قسط زیرۂ کرمانی
ہر ایک تین درم وج آدھا درم مقدار شربت
تین درم۔

**دیگر**۔ فواق وقی کو دفع کرے اور بلغم کو قطع کرے کندر
گلسرخ ہر ایک تین درم مصطگی اڑھائی درم عود چار
درم انار دانہ پوست اترج فرنجمشک ہر ایک پانچ درم
قرنفل بری قاقلہ بسباسہ نعناع ہر ایک دو درم قند سفید
سات درم مقدار شربت تین درم ساتھ سکنجبین سادہ
کے یا بہی بریان کے یا گلقند عسلی یا شکری یا نبات
مقوم کے۔

**دیگر**۔ کہ ہچکی ریحی کو دفع کرے اور باد محتبس کو حرکت
دیگر ساتھ ڈکار کے نکالے صعتر برگ سداب کر دیا پودینہ
نعناع نانخواہ قرنفل مصطگی کندر جملہ برابر کوٹکر چھانکر بقدر حاجت
کے ساتھ گرم پانی کے کھاوین۔

**دیگر**۔ کہ فواق بلغمی و ریحی کو دفع کرے زیرہ سفید مصطگی
ہر ایک چار درم شونیز ایک درم کوٹکر چھان کر ساتھ ٹھنڈے

پانی کے کھاوین اور ایک نسخے مین عوض مصطگی کے کندر ہی۔
**سفوف** ۔ کہ غثیان و تہوع کو باز رکھے انار دانہ دس درم کندر مصطگی عود ہر ایک ایک درم کوٹکر چھان کر ساتھ شربت پودینہ کے دین۔
**دیگر** ۔ کہ قی صفراوی کو روکے عود خام طباشیر ہر ایک تین درم تخم ترش نعناع انار دانہ بریان زرشک منقے ہر ایک پانچ درم سماق منقے چار درم ایک نسخے مین انار دانہ دس درم ہی کوٹ کر چھان کر ایک درم ساتھ آب نعناع یا ریباس یا انار یا سیب کے کھاوین۔
**دیگر** ۔ کہ غثیان و قی کو نافع ہی اور جگر کو مفید ہی زرشک سماق انار دانہ ترش گل سرخ طباشیر ہر ایک پانچ درم پوست بیرون پستہ پودینہ ہر ایک دو درم عود خام ایک درم مقدار شربت ایک مثقال ساتھ آب انار کے اور شربت نعناع کے۔
**سفوف دیگر** کہ قی کو اکثر باز رکھتا ہی سماق کشنیز خشک تخم گل طباشیر کوٹکر چھانکر بقدر حاجت دین۔
**دیگر** ۔ کہ قی بلغمی کو دفع کرے کندر انار دانہ سنبل آملہ مصطگی ہر ایک پانچ درم عود خام سات درم قرنفل کبابہ قاقلہ جوزبوا بسباسہ سعد نعناع ہر ایک چار درم پوست ترنج خشک ہر ایک دس درم گل سرخ چھ درم کوٹ کر چھان کر تین درم کھاوین اور ایک نسخے مین انار دانہ پندرہ درم ہی۔
**دیگر** ۔ کہ قی الدم کو نافع ہی گل ارمنی صمغ عربی گلنار دم الاخوین کندر جلے برابر کوٹ کر چھان کر بقدر حاجت کے ساتھ دس درم بہی کے کھلاوین۔

**سفوف** کہ درد معدے کو جو گرمی سے ہو فائدہ کرے اور یہ نسخہ قریب نسخے کہربا کے ہی کہ مذکور ہوا کہربا گل سرخ زرشک منقے ہر ایک پانچ درم عود خام مصطگی طباشیر سماق ہر ایک تین درم سنبل الطیب کافور زعفران ہر ایک دو درم زیرہ انیسون ہر ایک اڑھائی درم مقدار شربت دو درم ساتھ ایک اوقیہ رب سیب کے اور سفوف مناسب معدے کے جو واسطے قبض و اسہال کے مخصوص ہین بیچ ادویہ اسہال کے بیان ہونگے۔

## حرف الشین

**شربت فواکہ معتدل** ۔ مقوی اعضا اور کل قوتون کا اور واسطے ناقہون کے اور ضعف احشا کے نافع ہی۔ آب انار شیرین و ترش و آب بہی شیرین و ترش و آب سیب شیرین و ترش و آب امرود شیرین و ترش ہر ایک ایک جز و آب زعرور و آب زرشک ہر ایک ایک جز قند سفید تہائی سب پانیون کا قوام کرین جیسا کہ معروف ہی اور بعض لوگون نے ایک جز آب انگور اضافہ کیا ہی بہتر و مناسب ہی اور اگر آب انگور کو علیحدہ پکا دین یہان تک کہ ثلث جلکر دو ثلث رہے اوسے ہو اور شربت مذکور فواکہ شیرین و ترش سے مرکب ہوا ہی ساتھ اسم معتدل کے مسمی ہوا اور اُس سبب سے یہ نسخہ بسبب ترکیب کے ساتھ اکثر مزاجون کے مناسبت رکھتا ہی اکثر نسخے شربت فواکہ کے بترتیب مرقوم ہوئے ہین چنانچہ بشرح مذکور ہوتے ہین۔
**شربت فواکہ شیرین** ۔ واسطے تقویت احشا و ناقہون کے اور صاحبان لین طبع کے اور صاحبان سعال کے

موافق ہی آب میوہ ہاے شیرین کو ساتھ قند کے کہ تنہائی انکا ہو قوام کرین۔

**شربت فواکہ ترش** - تابعض زیادہ ہی شربت فواکہ شیرین سے اور منافع مین مانند اُسکے ہی لیکن سعال کو مناسب نہین ہی اور ترکیب وہی ہی کہ آب میوہ ہاے ترش سے بدستور مسطور بناوین اور ہرایک ان اشربہ سے موافق احوال ہر شخص کے ساتھ ادویہ موافقہ کے قوی کر سکتے ہین چنانچہ معلوم ہوتا ہی

**دیگر** - کہ پیاس کو فرو کرے اور حرارت معدے و جگر و دل کو تسکین دے آب انار ترش آب آلو آب تمرہندی ہرایک ایک رطل آب حماض اترج نصف رطل جملہ کو نرم آگ پر پکاوین یہان تک کہ غلیظ ہو جاوے پس ساتھ پانی برف کے یا آب سرد کے پیوین قدر حاجت کے۔

**دیگر** - کہ معدے کو قوت دے اور اشتہاے محرورون کی زاید کرے اور قی صفراوی کو دفع کرے سیب وبہی وحماض واترج وامرود وانار وحصرم سے پانی نچوڑین اور اسمین تھوڑا سماق وزعرور دونبق وحب الآس وزرشک بھگوئین اور ایک رات دن رکھین پھر نچوڑ کر صاف کرین اور عسل ملا کر قوام کرین اور اگر قند عوض شہد کے ڈالین بہتر ہی واسطے محرور کے اور اگر پانی فواکہ کو کہ ادویہ مرقومہ اُس مین بھگوئے ہین بعد صاف کرنے کے فقط جوش کرین بدون اختلاط شیرینی کے قوی تر اور محرور کو موافق تر ہو۔

**دیگر** - کہ معدے وجگر کو قوت دے اور طبع کو قبض کرے امرود خشک سیب خشک حب الآس حب الرمان ترش ابنر باریس جملہ کو نیمکوب کرین اور بیچ آب انار ترش کے کہ چہار چندان ادویہ کا ہو پکا دین یہانتک کہ ثلث رہے پس صاف کر کے نرم آگ پر پکا وین تو غلیظ ہوئے اور فواکہ خشک وغیرہ سے بھی شربت بناتے ہین پانی مین جوش کر کے قند ملا کر قوام کرین۔

**شربت فواکہ نوع دیگر** - معدے کو قوت دے اور قی کو روکے اور دل کو قوی کرے آب بہی آب سیب آب انار شیرین آب انار ترش آب امرود ہرایک ایک جزو آب زرشک آب سماق آب غورہ آب زعرور ہرایک نصف جزو پکا دین یہانتک کہ ثلث رہجاوے پھر بمقدار کفایت کے قند اضافہ کر کے پکا وین تو قوام ہو جاوے اور اگر آب ہاے مسطور کو بدون جوش کرنے کے قند ڈال کر قوام کرین بھی درست ہی لیکن پہلی صورت مین قوی تر ہوتا ہی بسبب کثرت دوائیت کے اور بیچ ادویہ سر کے بیان ربوب مین یہ امر مرقوم ہوا ہی کہ شربت و رب بطور ترادف کے بھی استعمال کرتے ہین۔

**فائدہ** - مقدار شیرینی کا اشربہ مین احسن یہ ہی کہ سوم حصہ پانی کا ہو اور کم وزیادہ بھی ہو سکتا ہی جیسا کہ مشہور ہی۔

**نوع دیگر** کہ معدے کو قوت دے اور قی کو باز رکھے اور امراض صفراوی کو نفع پہونچاوے آب سیب مز آب انار مز آب بہی آب تمرہندی آب ریباس ہرایک ایک رطل گلاب آب حصرم منعنع مشمش ہرایک نصف رطل جملہ کو نرم آگ پر پکاوین اور درمیان طبخ کے عود مصطگی

وطباشیر وسک ہر ایک دو درم بیچ کپڑے کتان کے ڈھیلا باندھ کر ڈالین جب نصف رہے قند سفید ڈیڑھ من برگ نعناع قدر حاجت کے اضافہ کرکے قوام کرین اور بعد آتارنے کے کافور ربع درم زیادہ کرین اور احسن یہ ہی کہ قند ڈیڑھ رطل ہو۔

**دیگر۔** کہ معدے و احشا کو قوت دے اور صفرا و قی کو قطع کرے اور تقذف کو کہ بسبب رحم کے زنان حاملہ کو ہوتا ہی فائدہ کرے آب سیب آب امرود سبز شامی آب انار آب زعرور اور اگر زعرور میسر نہو آب حصرم بدلے اُس کے ڈالین اور جملہ کو پکا دین تو چہارم حصہ جاتا رہے اور کف پھینکتے جا دین اور ہم وزن اُس کے قند سفید ڈالکر قوام کرین۔

**دیگر۔** کہ نسخے ہی بہ شربت فواکہ ترش معدے کو قوت دے اور قی رو کے اور دل و جگر کو مفید ہی سیب و بہی و زرشک و سماق و غورہ و انارین و زعرور سے پانی لیوین ہر ایک سے ایک جزو اور آب لیمو و حماض ہر ایک نصف جزو اور پکا دین جب ثلث جاتا رہے قند سفید بقدر کفایت کے ڈالکر قوام کرین۔

**دیگر۔** کہ قی کو روکے اور معدے کو قوت دے اور بھوک لاوے بہی و سیب و حماض و اترج و امرود و انار و غورہ انگور سے پانی لیکر تھوڑا سماق و زعرور و نبق و حب الآس و عنبر و انبر باریس کو ٹکڑ پانی مذکو معصور مین ایک رات دن تر کرین بعد اُس کے صاف کرکے ساتھ قند کے قوام کرین اور اگر قند نہ ملا دین سب پانی کو تنہا غلیظ کرکے رب بنا دین قوی تر ہو اور نسخے شربت فواکہ ملین کے کہ فواکہ ترسے یا خشک سے بناتے ہین بیچ ادویۂ اسہال کے آوینگے۔

**شربت عود ساذج۔** کہ معدے و دل و جگر کو قوت دے اور قی و اسہال کو روکے عود رطب چوبیس درم بیچ پانی بہت گرم کے ایک رات دن بھگو کر نرم آگ پر جوش کرین تو قوت اُس کی نکل آوے بعد اُس کے صاف کرکے ساتھ نصف رطل عسل اور ساڑھے چار رطل قند کے قوام کرین اور اگر عود رطب نہ ملے عود قاقلی کام مین لا دین اور عود بہتر وہ ہی کہ اندر اُس کا سیاہ صرف و ظاہر اُس کا سیاہ مایل بہ شقرت ہو اور بھاری ہو اور پانی مین بیٹھ جاوے اور چکنا معلوم ہو۔

**شربت عود مدبر۔** واسطے تقویت معدہ و تجوید ہضم و سوء استمراء کے جو برو سے ہوتا نافع ہی اور بو کو خوش کرتا ہی گلاب ایک رطل دیگ مین رکھین اور عود ہندی و سک و مشک ہر ایک دو درم سنبل الطیب قرنفل جوزبوا مصطگی ہر ایک ایک درم سب کو نیم کوفتہ کرکے بیچ کپڑے سنگین کے ڈھیلا باندھ کر گلاب مین ڈالین اور ایک رات رہنے دین بعد اس کے قند سفید نصف رطل ملا کر اوپر آگ معتدل کے پکا دین جب خوب جوش کرے کپڑے کو ملکر نکال ڈالین اور قوام پورا کرکے مشک ایک دانگ حل کرکے زیادہ کرین اور اتار لیوین۔

**شربت عود ترش۔** معدے و جگر و دل و دماغ کو قوت دے اور غثیان و فساد ہضم کو اور بخارات محترقہ و ڈکار دخانی کو دفع کرے سیب ترش و شیرین و انار ترش و شیرین و لیمو ہر ایک سے ڈیڑھ سو درم پانی لیکر ساتھ

تین سو درم قند کے قوام کرین اور عود قماری پانچ درم صندل سفید تین درم بادرنجبویہ گل سرخ قرنفل مصطگی ہرایک دو درم سنبل الطیب اسارون بسباسہ سافج ورق نقرہ ہرایک ایک درم عنبر و مشک و ورق طلا ہرایک نصف درم اُس مین حل کرین۔

**شربت تفاح سادہ**۔ واسطے تقویت فم معدہ و دل اور تفریح نفس کے اور دفع کرنے خفقان کے اور تسکین قَے و قیام کے نافع ہے اور جو شربت کہ خوشبو ہو بیچ تقویت دل کے قوی تر ہے تفاح یعنے سیب صفہانی اندر اور باہر سے پاک کرکے بیچ ہاون سنگین یا چوبین کے کوٹ کر پانی اُس کا دس من لے کر پکاوین یہان تک کہ دو من رہجاوے پس ایک من قند اضافہ کرکے پکاوین تو قوام ہوجاوے اور بعض لوگ آب سیب کو جوش نہین دیتے نصف اسکے قند ملاکر قوام کرتے ہین اور اگر وقت قوام کے گلاب بھی ملاوین بہتر ہے۔

**شربت سیب نوع دیگر**۔ کہ معدے کو قوت دے اور دل ضعیف سوداوی کو فائدہ کرے آب سیب شیرین دو من آب بہی شیرین شراب ریحانی ہرایک ایک من سب کو ملاکر قرنفل ایک مثقال عود ہندی گل سرخ ہرایک دو درم گاؤزبان بادرنجبویہ ہرایک تین درم جملہ کوفتہ کرکے تھیلی مین رکھکر پانی مذکور مین ڈالین اور نرم آگ پر پکاوین جب نصف رہے تھیلی کو ہاتھ سے ملکر پھینک دیوین اور قند سفید ایک من ملاکر قوام کرین مقدار خوراک دو اوقیہ۔

**نوع دیگر**۔ کہ بیچ منافع نسخے پہلے دوسرے کے مساوی ہے سیب اصفہانی پختہ اندر اور باہر سے پاک کرکے پانچ رطل لیکر کوٹین کہ یکسان ہوجاوے اور قند سفید یا عسل پانچ رطل اُس مین ملاکر خوب ملین تو سب ایک ذات ہوجاوے پس دھوپ مین ایک مہینے رکھین اور صاف کرین اور اگر چاہین کہ خوشبو ہو مشک ایک درم عود تین درم سک مصطگی ہرایک دو درم باریک کرکے اُس مین حل کرین اور جاننا چاہیے کہ شربت سیب حامض کا بیچ تقویت معدے و تسکین قَے و قبض شکم کے قوی تر ہے اور شربت سیب شیرین کا منافع مسطور مین ضعیف اس سے ہے لیکن کھانسی کے مناسب زیادہ ہے۔

**دیگر**۔ کہ واسطے ضعف معدہ و خفقان الفواد کے جو حرارت سے ہو نافع ہے اور قَے صفراوی پیاس کو مفید ہے سیب کو کوٹ کر پانی اُس کا نچوڑین اور پکاوین جب آدھا رہے صاف کرکے ایک رات رہنے دین بعد اس کے پھر دیگ مین ڈال کر آگ پر پکاوین تو غلیظ ہوجاوے اور بیچ باسن شیشے کے رکھین پس اگر زمانہ گرمی کا ہے باسن کو دھوپ مین کئی دن رکھین تو ماہیت دور ہوجاوے اور اگر چاہین شربت شیرین ہو قند سفید ایک رطل بیچ ایک من عصارہ کے ملاکر قوام کرین۔

**شربت سفرجل**۔ واسطے بھوک کے کثیر النفع ہے یہان تک کہ بھوک ساقط کو پھیر لاتا ہے اور طبیع کو قبض کرتا ہے خصوصاً سفرجل خام کا اور واسطے

منع کرنے قی کے اور تجوید ہضم و استمرار کے اور تسکین عطش
و غثیان کے خصوصًا شربت بہی ترش کا نافع ہی اور
واسطے تقویت معدہ و دل کے اور نشاط کے اور ازالۂ
خفقان کے مفید ہی لیکن سینہ و حنجرہ کو خشن کرتا ہی سفرجل
یعنی بہی کو کپڑے سے صاف کرکے تخم و چوب اس سے
جدا کرین اور ہاون سنگین یا چوبین مین کوٹ کر پانی
اس کا نکال کر صاف کرین اور اس کے ایک رطل
مین چار اوقیہ شکر ملاکر قوام کرین اور بہتر وہ ہی کہ
شکر نصف رطل ہو اور بعض لوگ کہتے ہین کہ قند
پانچوان حصہ پانی بہی کا چاہیے اور شک نہین ہی
کہ شربت مین دوائیت غالب ہو وہ قوی الاثر ہوتا ہی
اور جو شربت بہی شیرین و ترش سے بنا دین
معتدل ہوتا ہی اور صاحب شفاء الاسقام نے بیچ
بحث اسہال کے لکھا ہی کہ شربت بہی کا مدر بول
ہی اور قابض شکم کا۔

**نوع دیگر**۔ کہ واسطے ضعف معدہ و جگر و قی و اسہال
و غثیان و تشنگی کے نافع ہی بہی ترش دانہ و پوست
سے پاک کی ہوئی پانی اسکا نچوڑین اور دو رطل پانی
لیکر تفل کو بھی بیچ شراب جمہوری کے کہ ایک رطل ہو
ایک رات دن ترکرین بعد اس کے مل کر صاف کرین
اور ساتھ نچوڑے ہوئے پانی بہی کے ملاکر پکا دین
یہان تک کہ نصف رہ جاوے پھر ساتھ نصف
رطل شہد صاف کے قوام کرین اور زنجبیل و
مصطگی ہر ایک دو درم قاقلہ کبار و صغار و دارچینی
و زعفران غیر مسحوق ہر ایک چار درم قرنفل تین
درم کپڑے مین باندھکر اسمین جوش کرین اور اگر دو
دانگ مشک بھی داخل کرین ہو سکتا ہی۔

**شربت انار ترش**۔ کہ غثیان و قی و غلبہ صفرا کو
دفع کرے انار ترش رقیق القشر احمر اللون پختہ سالم
عفونت سے لیکر چھری چوبین سے پوست اسکا جدا
کرین اور اسکے دانون سے پانی نچوڑین اگر ایک رطل
پانی ہو چار اوقیہ قند سفید ملاکر قوام کرین اور اگر قوی
چاہین ادویہ مناسبہ زیادہ کرین۔

**شربت انار منعنع**۔ قی و فواق کو کہ گرمی سے ہو
دفع کرے اور طبع کو قبض کرے آب انار میخوش لیکر
پکا دین یہان تک کہ نصف رہے پس اگر یہ پانی
جوش کیا ہوا ایک من ہو آب نعناع نچوڑا ہوا اور
قند سفید ہر ایک نصف من ملاکر قوام کرین اور اگر
انار میخوش میسر نہو آب انار ترش و آب انار شیرین
عوض اسکے کرین اور بعض لوگ آب نعناع نہین ملاتے
ہین بلکہ وقت طبخ کے شاخون نعناع سے شربت
کو ہلاتے ہین تو قوت اسکی شربت مین آجاوے

**دیگر**۔ کہ معدے کو قوت دے اور قی کو روکے
اور صفرا کو دفع کرے آب انار ترش دو من نعناع
تازہ دو دستہ عود خام آملہ مصطگی ہر ایک دو درم
پوست بیرون پستہ پانچ درم کوٹ کر پانی مین
سوائے مصطگی کے جوش کرین یہان تک کہ
آدھا رہ جاوے پس صاف کرکے ایک من
قند سفید ڈال کر قوام کرین بعد اس کے مصطگی
اضافہ کرین۔

دیگر - کہ مسمی بہ شربت رمان منعنع مرہی واسطے قمع صفرا کے اور تقویت فم معدہ اور واسطے غثیان وقی معدے کے کہ صفرا سے ہوا اور واسطے غثیان وقی صفراوی کے نافع ہی اور واسطے تسکین پیاس کے اور دور کرنے درد سر کے کہ بسبب التہاب کے ہو مفید و قابض شکم ہی آب انار میخوش کا آگ پر رکھین اور قند اس قدر کہ میخوشی اسکی بالکل باطل نکرے ملاوین اور پانی سیب کا اس مقدار کہ کڑوائی پیدا نہ کرے ملاوین اور برگ اترج یا چھلکا اسکا اسقدر کہ بو اسکی ظاہر ہو ڈالکر جوش کرین یہانتک کہ قوام ہو جاوے اور اگر مادۂ بلغم کا سبب قی ہو ہیضہ مین خصوصًا معدے مین بھی سردی سے ضعف ہو چاہیے کہ وقت قوام کے مصطگی و سنبل و قاقلہ و مانند انکے باریک کرکے بقدر حاجت اس پر چھڑکین -

**شربت حب الرمان** - واسطے غثیان وقی کے نافع ہی انار دانہ ترش نصف رطل سماق ربع رطل چار رطل پانی سادہ مین ڈالکر پکاوین جب دو رطل رہجاوے صاف کرکے برگ اترج برگ نعناع ہر ایک دو طاقہ قرنفل دو درم سک یک درم کندر پانچ درم پوست بیرون پستہ سبز تین درم باریک کرکے اسمین ڈالین اور وقت غثیان شدید کے اور ہیضہ مین دین اور اگر گلاب مین بناوین بہتر ہو اور اگر برگ اترج نملے پوست ترنج دو درم بدلے اُنکے ڈالین اسیطرح اگر نعناع تازہ نہ ملے نعناع خشک دو درم بدلا اُسکا ہی اور جانین کہ اس نسخے مین قند نہین ہی اگر ملاوین مضائقہ بھی نہین ہی اور نسخہ شربت انار شیرین کا بیچ امراض سینے کے گذرا -

**شربت انار مسہل** - بیچ ادویہ امعا کے آوے گا

**شربت ریباس** - معدے کو قوت دے اور تشنگی موقوف کرے اور قی و اسہال صفراوی کو باز رکھے ریباس کا سرو بالا لکڑی کی چھری سے کاٹ کر پھینک دیوین اور ریباس کو ہاون سنگین یا چوبین مین کوٹکر پانی اس کا لیوین اور ہموزن اُس کے قند سفید ملاکر کف دور کرین بعد اُس کے قوام کرین اور بہتر وہ ہی کہ پہلے عصارہ کو پکاوین جب ایک ثلث جاتا رہی برابر اُس باقی ماندہ کے قند سفید ملاکر قوام کرین -

**شربت لیمونی** - واسطے تقویت ہاضمہ و تسکین عطش معدے و کبدی کے نافع ہی آب بہی شیرین دو جزو آب لیمو ایک جزو قند سفید نصف یا ثلث مجموع کا بدستور معروف قوام کرین اور نسخہ شربت لیمو بیچ ادویہ سر کے گذرا وہ بھی واسطے ضعف معدے وقی صفراوی و عطش کے نافع ہی -

**شربت حصرم منعنع** - واسطے تقویت و باعث معدے کے اور ازالہ حرارت معدے کے اور قطع کرنے عطش وقی و اسہال کے کہ صفرا سے ہوا اور واسطے تسکین غم کے کہ گرمی سے ہو نافع ہی اور ہر مرض کو کہ فساد ہوا سے پیدا ہوا ہو دور کرے اور حاملہ کو فائدہ ہو کہ اور فضول کو گرنے سے اوپر معدے حاملہ کے باز رکھے ارحام اور جنین کو قوت دے اور اسقاط حمل کو کہ حرارت سے ہو دفع کرے

اور حمیات گرم کو مفید ہی اور صفرا ورم و بلغم کو قمع کرے آب غورہ انگور پکا وین اور کف نکالتے جاوین جب نصف رہے اُتار کر ایک رات نگاہ رکھین بعد اسکے صاف کرین اور فی رطل اُس پانی مطبوخ کے آب نعناع و قند سفید ہر ایک نصف رطل ملا کر قوام کرین اور نسخہ غیر منقع کا بھی معدے کو نافع ہی اور تسبیح ادویہ سر کے گذرا۔

**شربت آملہ**۔ معدے کو خصوصاً جو گرم ہو نافع ہی اور بھوک لگاوے اور تقویت دل کی کرے آملہ تین اوقیہ بیچ تین رطل گلاب کے تر کرین اور صندل مقاصری نصف درم عود قاقلی ربع درم ابنر باریس تین درم بھی اضافہ کرین اور جوش کرین یہان تک کہ قوت ادویہ کی نکل آوے پس صاف کرین اور اور یہ پانی صاف کیا ہوا اور اگر دو حصہ ہو مثلاً قند سفید تین حصہ اضافہ کرکے قوام کرین اور برابر بھی روا ہی اور جب نزدیک قوام کے پہونچے انار دانہ نصف اوقیہ کہ بیچ پانی یا گلاب کے تر کیا ہو پانی صاف اُس کا لیوین اور جلاب کو اُس سے توڑین اور قوام تمام کرین۔

**شربت گاؤزبان**۔ واسطے کرب معدے خفقان کے کہ بمشارکت معدے کے ہو نافع ہی اور صفرا کو معدے سے دور کرے اور فزع وسہر و مالیخولیا کو اور لاغر دلت اور خشک مزاج والون کو فایدہ کرے برگ گاؤزبان چالیس درم گل بنفشہ تخم کشوث ہر ایک بیس درم گل سرخ نشکاعی نعناع ریحان الاترج ہر ایک دس درم جملہ کو بیچ دس رطل آب گرم کے ایک رات دن تر کرین بعد اُسکے نرم آگ پر پکا وین یہان تک کہ ثلث رہے پس مل کر صاف کرین اور آب انار ترش و آب کاسنی مروق ہر ایک ایک رطل اور قند سفید چار رطل اضافہ کرکے اوپر نرم آگ کے قوام کرین مقدار شربت ایک اوقیہ۔

**شربت بلخ**۔ کہ معدے کو قوت دیوے اور طبع کو بند کرے بلخ اخضر کو ہاون سنگین مین کوٹ کر پانی اسکا لیوین اور پانچ رطل پانی قند سفید اڑھائی رطل اضافہ کرکے قوام کرین۔

**شربت کمون**۔ کہ غثیان و قے کو دفع کرے اور بلغم کو قطع کرے زیرہ سفید چار درم مصطگی تین درم انار دانہ ترش بیس درم تمام نعناع ہر ایک دس تناخ جملہ کو بیچ چار رطل پانی کے پکا وین یہانتک کہ ایک رطل رہی پس صاف کرکے قند سفید سو درم ملا کر قوام کرین

**شراب میبہ سادہ**۔ واسطے تقویت معدے و جگر کے اور رفع کرنے غثیان و قے و عطش و خلفہ کے نافع ہی قند سفید پانچ رطل بیچ پانی کے حل کرکے پکا وین اور کف دور کرتے رہین بعد اسکے آب سفرجل مروق و شراب مثلث ہر ایک ڈیڑھ رطل اضافہ کرین اور قوام مین لاوین اور مثلث کہ اُسمین استعمال کرتے ہین چاہیے کہ چالیس دن اُسکو آفتاب مین رکھا ہو بعد اُسکے چالیس دن سلگے مین رکھا ہوا اور اگر گرم تر قوی تر چاہین عوض مثلث کے خمر ڈالین اور بدلے قند کے عسل۔

**فائدہ**۔ میبہ لفظ فارسی ہی مرکب ہی مے و بہ سے

نوع دیگر میبہ مقویہ - معدے وجگر کو قوت دے اور تجویز ہضم کرے اور سوء مزاج کو کہ پیچھے حمیات کے ظاہر ہوتا ہے نافع ہے اور دل کو فرحت بخشے اور حرارت عزیزی مشائخ وصبر دو مزاجون کی اُٹھا دے اور غثیان وقی وفواق واسہال وہیضہ وغشی کو کہ ہیضے سے ہوئی ہو دور کرے فلفل دار چینی زنجبیل ہر ایک تین درم عود ہندی قاقلہ بسباسہ سنبل الطیب زعفران ہیل جوزبوا ہر ایک ایک درم مشک خالص ایک دانگ جملہ کو باریک کرین اور جب شربت میبہ سادہ کو آگ سے اُتارین ان اشیا کو ملا دین اور بعض لوگ مصطگی وقرنفل ہر ایک دو دو درم زیادہ کرتے ہین اور بعض لوگ ان کو باریک نہین کرتے بلکہ جوکوب کرکے تھیلی مین رکھکر عین جوش مین ڈالتے ہین اور بعد سرد ہونیکے تھیلی کو نچوڑکر پھینکتے ہین -

شراب میبہ نوع دیگر - واسطے برو معدے وضعف معدے کے نافع ہے آب بہی مجوش لیکر ایک رات دن رکھکر صاف کرین اور اس سے اور شراب کہنہ اور قند سے برابر لیکر پکا دین آہستہ آہستہ یہان تک کہ قوام جلاب کا ہوجاوے اور کف دور کرتے رہین بعد اُس کے فی ایک رطل اس شربت متقوم سے زنجبیل سنبل قرنفہ دار فلفل ہر ایک ایک درم مصطگی دو درم کوفتہ کرکے تھیلی مین باندھکر اسمین اسوقت ڈالین کہ شربت گرم ہو جب سرد ہوجاوے تھیلی کو نچوڑکر پھینک دیوین -

دیگر - کہ یہی عمل کرے قند سفید عسل مثلث خمر آب بہی جملہ برابر لیکر قوام کرین -

دیگر - معدے کو قوت دیوے اور ریاح کو تحلیل کرے اور طبع کو بند کرے آب بہی دو من شراب کہ اُس مین ثقل نچوڑا ہوا بہی کا ایک دن بھگویا ہو اور عسل صافی ہر ایک ڈیڑھ من پکا دین اور کف دور کرتے رہین پس قوام کرکے اتار لیوین اور سک وجوزبوا عود قرنفل زعفران دار فلفل قاقلہ کبار ہر ایک ایک درم کوٹ کرچھان کر ملا دین یہان تک کہ برابر ویکسان ہوجا دین مقدار شربت پانچ درم سے دس درم تک -

نوع دیگر - معدے وجگر کو قوت دے آب بہی پانچ من شراب کہنہ یا جمہوری اڑھائی من پکا وین جب نصف رہے صاف کرکے عسل یا قند سفید دو من اضافہ کرکے قوام کرین اور درمیان طبخ کے زنجبیل سک دار چینی قاقلہ ہر ایک ایک مثقال قرنفل سعد زعفران صعتر ہر ایک ایک درم کپڑے کتان مین باندھکر ڈالین اور بعد قوام کے نچوڑکر پھینک دین اور مشک نصف درم شراب مین حل کرکے ملا دین

دیگر - کہ درد معدے کو جو ساتھ اسہال کے ہو نافع ہے آب بہی ترش شراب کہنہ ہر ایک ایک رطل پکا دین تو قوام ہوجاوے اور مشک دو مثقال ملا دین -

دیگر - واسطے تقویت معدے و درد جگر و غثیان وقی کے نافع ہے اور اسہال مزمن کو باز رکھے اور پیاس کو موقوف کرے آب بہی ترش دو رطل آب سیب ترش ایک رطل جوش کرین جب نصف رہے صاف کرکے ساتھ عسل شراب کہنہ کے کہ ہر ایک ایک رطل ہو پکا دین تو غلیظ ہوجاوے اور کف دور کرتے رہین پس عود زنجبیل ہر ایک

دو مثقال زعفران مصطگی ہر ایک ایک مثقال سنبل قرنفل
جوز بوا قاقلتین دارچینی ہر ایک نصف مثقال بسباسہ ڈیڑھ
درم سک ایک درم مشک دو دانگ اضافہ کرین۔

**شربت قشر اترج** ۔ معدے کو قوت دیوے پوست
ترنج خوشبو پختہ ڈیڑھ رطل بیچ ڈیڑھ قسط پانی کے پکاوین
جب تہائی رہے صاف کرین اور شہد موافق حاجت
ملا کر اوپر آگ نرم کے قوام کرین۔

**دیگر** ۔ کہ نہایت مقوی معدہ ہی اور ہاضم طعام اور خوشبو
کرنے والا بوے دہن کا اور بوڑھون ضعیفون کو کہ معدہ
ان کا ضعیف الہضم ہوا ہو فایدہ کرتا ہی پوست ترنج
دس درم زنجبیل سافج قاقلہ کبار زرنبشک دار فلفل
ہر ایک دو مثقال قرنفل مصطگی سنبل جوز بوا ہر ایک دو
درم عود ہندی سات درم اجزا کو کوٹ کر بیچ تھیلی
پھیلی ہوئی کے باندھ کر بیچ تین من گلاب کے پکاوین
بعد اسکے صاف کرکے ساتھ تین من عسل اور ایک من
قند کے قوام کرین اور آخر مین مشک و زعفران ہر ایک
ایک مثقال اضافہ کرین مقدار شربت تین درم سے پانچ درم تک

**شربت ورق الاترج** ۔ ضعف معدے کو نفع کرے
اور بیچ ادویہ سینہ کے گذرا۔

**شربت افسنتین** ۔ غثیان و قے کو باز رکھے تمر ہندی افسنتین
ہر ایک دس درم بیچ استار گلاب کے پکاوین یہانتک
کہ آدھا رہے پس آب انار میخوش مشحوم اور آب سیب
ترش و آب نعناع ہر ایک دو استار پوست بیرون پستہ
دو درم قند سفید بقدر حاجت کے جملہ کو پکاوین یہانتک
کہ قوام ہو جاوے اور پوست پستہ کو شربت مین

رہنے دین اور نہ نکالین کذا قال السمرقندی فی قرابادینہ

**شربت تمر ہندی** ۔ معدے کو قوت دے اور
قے کو باز رکھے خصوصا اگر اسمین نعناع پڑا ہوا ور مصطگی
و قامع صفرا و مسکن عطش و ملین طبع ہی اور جب واسطے تبرید
کے استعمال کرنا چاہین منفعہ نہ بناوین تمر ہندی کو گٹھلی
و پوست سے پاک کرکے اڑھائی رطل بیچ پانی
شدید الحرارت کے بھگوئین ایک رات دن بعد اسکے
صاف کرکے ساتھ دس رطل قند سفید کے قوام کرین
اور بعض ایک رطل تمر ہندی بیچ چار رطل پانی کے جوش کرتے
ہین یہانتک کہ ایک رطل پانی رہے پس صاف کرکے ساتھ
ڈیڑھ رطل قند سفید کے قوام کرتے ہین اور اگر منفعہ کرین آخر
طبخ مین ایک باقہ نعناع کا یا عصارہ نعناع زیادہ کرین۔

**شربت آلو** ۔ واسطے پیاس کے فایدہ کرتا ہی بیچ ادویہ
سینہ کے گذرا اور احسن یہ ہی کہ آلو گٹھلی سے پاک کرکے
جوش کرین۔

**شربت راسن** ۔ کہ معروف بہ شراب اکسی ہی بجلالتہ
قدرہ اور شراب مبرور بھی لتفریحہ واسطے تقویت معدہ
و تجوید ہضم کے اور تنبیہ شہوت جماع کے اور بسط
نفس کے اور دفع فزع کے اور زیادہ کرنے حرارت
غریزی کے اور تسمین بدن و تعدیل مزاج و تحسین رنگ
و تصفیہ حواس و تنقیہ فصول ردیہ کے نافع ہی اور
قوت دیتا ہی جگر و دل کو اور جمیع اعضاے باطنی
کو اور افعال کو اور پیدا کرنے والا خون کا اور
گوشت کا اور مدر بول ہی اور ساتھ منافع کثیر کے
موصوف ہی بیخ راسن خشک پچاس مثقال

بیچ تھیلی فراخ کے باندھ کر پانی مین انگور شیرین
کہ سی رطل بغدادی ہو ڈالکر تین مہینے بیچ آفتاب
کے رکھین بعد اس کے صاف کرکے بقدر حاجت
وتحمل طبیعت استعمال کرین۔

**شربت قطف** ۔کہ مواد فاسدہ مختلفہ کو قے سے
نکالتا ہی تخم قطف سات درم بیج خربزہ زرد دس درم
شبت ایک قبضہ تخم ترب تین درم بیچ آٹھ رطل پانی
کے پکاوین یہانتک کہ آدھا رہے پس صاف کرکے
سرکہ شراب کا اور آب ترب ہرایک سو درم عسل تین
رطل اضافہ کرکے قوام کرین اور صمغ حرشف سات درم
نمک ہندی دو درم باریک کرکے ملاوین اور وقت
حاجت کے بقدر مطلوب نیمگرم کثیر المقدار پانی مین ملاکر
پلاوین اور قے کرادین۔

**شربت عسل** ۔معدے وجگر کو گرم کرے اور انکی
برودت کو دفع کرے سنبل الطیب مصطگی قاقلہ کبار
وصغار دارچینی عود ہندی جوزبوا ہر واحد ایک درم قرنفل
نصف درم جملہ کو کوٹ کر بیچ تین رطل پانی کے پکاوین
جب ایک رطل اس سے کم ہوجاوے صاف کرین
اور ساتھ پانچ رطل عسل کے قوام کرین۔

**شربت شکر** ۔واسطے رطوبت وبلغم معدے کے اور
اصحاب مزاج بارد کو نافع ہی زنجبیل دارچینی ہرایک پانچ
درم قاقلہ صغار وکبار ہرایک دو درم قرنفل ایک درم جملہ
کو کوٹ کر بیچ دیگ سنگین کے ساتھ سات رطل پانی کے
جوش کرین جب ایک ثلث جل جاوے سنگین کپڑے مین
چھانکر ساتھ پانچ من قند سفید کے قوام کرین بعد اسکے
زعفران نصف درم باریک پیس کر ملادین۔

**شربت عبداللہ بن طاہر** ۔جونامبردہ اس شربت
کو استعمال کرتا تھا اُسی کے نام سے مشہور ہوا واسطے
اصلاح معدہ کے مجرب ہی آب سیب آب بہی قند سفید
عسل کف گرفتہ ہرایک ایک رطل شراب ریحانی چھ رطل
سب کو قوام مین لاوین اور اگر قلیل الحرارت چاہین عوض
شہد کے قند ڈالین۔

**شربت مشک** ۔معدے کو قوت دیوے اور
بدن کو گرم کرے اور مشایخ کو نفع دے اور مقوی سب
اعضا کا ہی عسل قند سفید آب شیرین ہرایک ایک من پکاکر
قوام مین لاوین بعد اسکے مشک ایک مثقال زعفران ایکدرم
باریک کرکے ملاوین مقدار شربت تین درم سے پانچ درم تک ہے

**شربت عنبر** ۔درد معدے کو دفع کرے اگرچہ کہنہ ہو
اور درد اعصاب وخفقان بارد کو نفع دے عسل وآب
شیرین ہرایک دو من قوام کرکے عنبر وزعفران ہرایک ایک
مثقال اضافہ کرین مقدار شربت پانچ درم۔

**شربت سنبل** ۔واسطے اوجاع معدے وجگر وتلی
وحمیات مزمنہ کے نافع ہی سنبل بیس درم بیچ دو من
پانی کے پکاوین جب نصف رہے یا کمتر اس سے صاف
کرکے قند سفید یا شہد دو من ملاکر قوام مین لادین۔

**شربت فستق** ۔غثیان وقے کو نافع ہی پوست بیرون
پستہ نعناع ہرایک دو درم گل سرخ انار دانہ زرشک
ہرایک چار درم عود مصطگی ہرایک ایک درم
شاخہاے انگور چھ درم آب بہی ایک رطل
آب سیب آب انارین ڈیڑھ رطل جملہ کو

پکاوین جب آدھا رہے صاف کرکے قند سفید ملاکر قوام کرین۔

**شربت آس** ۔ واسطے ترہل نسیج معدے کے نافع ہی حب الآس تازہ و تر خواہ خشک نیکو وقتہ ایک رطل بیچ تین رطل پانی کے پکاوین یہانتک کہ گھٹ جاے پس صاف کرکے قند سفید آدھا رطل ملاکر قوام کرین اور اگر حجر الیشب صلایہ کرکے اس مین ممزوج کرین فایدہ تام حاصل ہو یہانتک کہ لٹکانا حجر الیشب کا بھی اس بیماری مین نفع کرتا ہی اور پوست سنگدان مرغ کا خشک کیا ہوا بقدر نیم مثقال کے اسی شربت مین اگر داخل کرکے ہر دن دین نفع عظیم ہوتا ہی اور پوست مذکور کبھی تنہا دین اور کبھی ساتھ قرنفل کے اور کبھی ہمراہ اطریفل کے اور کبھی ہیبہ کے ساتھ بالجملہ سنگدان مذکور بیچ ترہل واسترخاے نسیج معدے کے مجرب ترین ادویہ سے ہی جسطرح چاہین استعمال کرین نفع ہوتا ہی اور ذرب کو بھی فائدہ کرتا ہی اور یہ دوا بدستور بیچ سب بیماریون معدے کے نفع کرتا ہی خصوصاً مرض مذکور مین اور تدہین روغن مصطگی کی اوپر معدے کے بدستور۔

**شراب خبث الحدید** ۔ معدے کو گرم کرے اور بدن کو فربہ خصوصاً مبرود کا اور رنگ بشرے کو اچھا کرے اور ریح باسور کو فایدہ کرے انیسون نانخواہ رازیانہ تخم کرفس نخدان صعتر کشنیز خشک کاشم کردیا قلقل دار فلفل کندر سنبل قرنفل سعد جوز بوا تخم سداب تخم حبہ تخم پیاز ہر ایک ایک مثقال خبث الحدید مدبر سرکے مین کیا ہوا دو مثقال سب کو بیچ تین من پانی کے پکاوین یہانتک کہ آدھا رہے پس صاف کرین اور ہر دن بیس درم سے چالیس درم تک نوش کرین کذا فی القلانسی اور بیچ اکثر نسخون کے یہ ہی کہ ادویہ کو اندر چھ حصے شراب کے طبخ کرین جب نصف کو پہونچے اتار کر رکھین اور بوزن مسطور استعمال کرین اور نسخہ شربت خبث الحدید شیرینی نہین رکھتا ہی لہذا اسمرقندی نے اس نسخے کو باسم شراب نہین لکھا بلکہ الخبث بالشراب ارقام کیا اور اس درویش نے الخبث بالرائب حرف خاے مین اسی بحث کے لکھا ہی اور خبث بالشراب اس جگہ رقم کیا تو دونون موضع مین خبر اس نسخے کی حاصل ہو۔

**شراب سلمویہ** ۔ مقوی معدہ و مشتہی و رافع خفقان ہی اور منافع اسکے امراض بارد مین نہایت نہین رکھتے ہین پوست ترنج ایک رطل مربا جوزبوا وقیہ قرنفل دو مثقال عود ایک مثقال نیم کوب کرکے بیچ پانچ رطل شراب کے تین رات دن بھگوئین اور ساتھ تین رطل قند سفید اور دو مثقال مصطگی و نصف مثقال زعفران اور دو دانگ مشک کے جوش کرین جب مائل بقوام ہو صاف کرکے استعمال کرین۔

**شراب انیسون** تسکین فواق کی کرے اگر سبب اسکا طعام غلیظ ہوا انیسون زیرہ فودنج کندر بالسویہ پانی مین پکاکر قند سفید تھوڑا ملاکر تجرع کرین اور اگر سبب فواق کا برودت معدہ ہی اس انیسون تخم کرفس ڈالین اور اگر سبب اسکا ریح غلیظ ہی تخم سداب یا بس نانخواہ کوٹ کر

اور شراب مین یا شلث مین یا پانی مین پکاکر تجرع کرین۔

**شربت لعابین**۔ کہ پیاس شدید کو جو نزلے مین ہوتی ہے دور کرے لعاب اسپغول و بہدانہ ساتھ آب انار یا جلاب کے ملاکر پیوین۔

**شراب دیمقراطیس**۔ واسطے معدے و جگر و تلی کے نافع ہے اور فساد مزاج بارد کو اصلاح کرے لوگ ذکر کرتے ہین کہ دیمقراطیس حکیم بسبب استعمال اس شربت کے اپنی تمام عمر مین مبتلا بامراض نہوا بیخ سوسن آسمان گونی توفیراط رازیانہ فلفل ہر ایک ایک درم سلیخہ چار درم جملہ کو باریک کرکے بیچ باسن چینی یا شیشے کے رکھین اور شراب جید الجواہر ساڑھے سات رطل اس مین ملاکر سر اس کا مضبوط بند کرکے چالیس دن رکھین پس قبل از غذا و بعد از غذا کھاوین۔

**شربت لنعناع شربت انار منعنع**۔ ہے کہ گذرا۔

**شراب کمثری**۔ معدے کو قوت دے اور خلفہ کو باز رکھے امرود پختہ لیکر پانی مین پکاوین تو گل جاوے بعد اسکے صاف کرین پھر دیگ مین ڈالکر جوش کرین تو غلیظ ہو جاوے فانہ ینفع منفعۃ کثیرۃ۔

**شربت قصب السکر**۔ معدے کو قوت دے اور سعال و شوصہ کو مفید ہے آب انار شیرین چار رطل آب سیب شامی آب نیشکر ہر ایک ایک رطل پکاکر قوام کرین اور اگر نیشکر میسر نہو قند سفید ملاکر جوش کرین۔

**شربت افسنتین**۔ واسطے سقوط اشتہا و ضعف معدے کے نافع ہے شراب کہنہ چار قسط عسل کف گرفتہ دو قسط ملا دین اور مصطگی قسط شیرین ہر ایک چار درم اذخر سازج ہندی سنبل گل سرخ غاریقون صبر سقوطری ہر ایک دو درم شیس افسنتین سات درم زعفران غاریقون ڈیڑھ درم نیم کوب کرکے بیچ کپڑے کتان کے باندھکر شراب مین ڈالین اور بیچ ایام گرما کے سات دن آفتاب مین رکھین اور کپڑے مذکور کو ہر دن مین کئی مرتبہ ملین اور بعد ہفتہ کے استعمال کرین مقدار شربت ایک اوقیہ نہار پیوین۔

**نوع دیگر**۔ مؤلفات شیخ رئیس سے کہ سب نسخون شربت افسنتین سے فائق ہے اور مجرب افسنتین رومی سو درم تین من پانی مین پکاوین یہان تک کہ ربع ہو جاوے لیکن چاہیے کہ آگ نرم ہو بعد اس کے ملکر صاف کرین اور سفرجل کو خمیر لگاکر مشوی کرین بعد اس کے نچوڑین پس پانی مطبوخ افسنتین کا چھ حصہ ادویہ کا اور عصارہ بہ مزبور کا دو حصہ اور عسل ڈیڑھ حصہ اور شراب کہنہ تین حصے ملاکر پکاوین تو قوام ہووے اور ایک نسخہ واسطے تقویت معدے کے نافع ہے اور مالیخولیا مراقی کو مفید ہے بیچ ادویہ سر کے گذرا۔

**نوع دیگر**۔ کہ معدے ضعیف کو نافع ہے اور درد معدے کو برطرف کرے اور سدہ سپرز و جگر کا کھولے اور پیشاب جاری کرے افسنتین پانچ درم تخم کرفس تین درم سلیخہ دو درم انیسون گل سرخ ہر ایک دو درم سنبل الطیب سات درم مجموع کو نیم کوفتہ کرے بیچ دو من پانی کے جوش کرین تو آدھا رہے پس ملکر صاف کرکے ساتھ ایک من قند کے قوام کرین پس سرد کرکے مصطگی سباث درم پیسکر

ملاوین مقدار شربت پانچ درم سے دس درم تک اور نسخہاے دیگر شربت افسنتین کے کہ معدے کو نفع کرتے ہین لیکن چونکہ مسہل مین بیچ ادویہ اسہال کے مذکور رہونگے اور بعضے بیچ ادویہ جگر کے۔

**شربت تریاقی**۔ واسطے کرب معدے وغثیان کے اور اٹھانے اشتہا کے اور ازالے خفقان کے مجرب ہے اور فادزہر سموم کا اور لسع افعی کا اور تذکرہ سے منقول ہے آب زرشک آب سیب شیرین ہر ایک تین سو مثقال آب لیمو آب ترنج ہر ایک ڈیڑھ سو مثقال قند سفید ثلث جملہ اجزا یعنی دو سو مثقال شربت پکاوین اور مروارید ناسفتہ کہ ساتھ آب ترنج کے حل کیا ہو چھ مثقال اضافہ کرین اور اُسی وقت مین واسطے اکثر امراض کے قایم مقام تریاق کے ہے۔

**شربت سماق** غثیان کو باز رکھے اور معدے کو قوت دے اور نزف الدم کو کہ جس مقام سے ہو بند کرے آب سماق منقوع صاف کرکے ساتھ قند سفید کے قوام کرین۔

**شربت سعد**۔ معدہ کو قوت دے اور بواسیر کو نافع ہے اور بوے دہن کو خوش کرے سعد بیس درم آملہ دس درم دونون کو نیم کوب کرین اور ساتھ ایک من پانی اور چہارم حصہ قند سیاہ کہنہ کے بیچ ظرف چینی کے رکھکر ایک ہفتہ نیچے زمین کے دفن کرین اور بعد دو ہفتہ کے نکالکر صاف کرکے قوام کرین۔

**شربت نانخواہ**۔ برودت معدہ کو دفع کرے اور قراقر ونفخ شکم کو بھی اور ہاضمہ کو قوی کرے نانخواہ ایک رطل قند سیاہ کہنہ سات رطل پانی اسقدر کہ مطلوب ہو بیچ ظرف کے رکھکر ایک ہفتہ خانہ گرم مین رکھین بعد اُسکے جوش کرکے صاف کرین اور قوام مین لاوین مقدار شربت تین درم سے دس درم تک

**شربت سوسن**۔ کہ معروف بہ میسوسن ہے اور عیسے بھی کہتے ہین ضعف معدہ وجگر کو اور دونون کی برودت کو فائدہ کرے اور غثیان کو جو بسبب بہت استفراغ کے ہو اور اسہال اور نزف الدم وضعف دل کو فائدہ کرے گل سوسن آزاد چار سو عدد ایک ایک کرکے اوپر صاف کپڑے کے رکھین تو خشک ہو پس قسط وقرنفل و قصب الذریرہ ہر ایک دو اوقیہ نمک اندرانی سلیخہ ہر ایک تین اوقیہ حماما سنبل الطیب مصطگی ہر ایک ایک اوقیہ عود بلسان چار اوقیہ جملہ نیم کوب کرین پس ایک باسن شیشے کا لیکر اُسمین تھوڑے پھول سوسن کے ڈالین اور تھوڑی ادویہ مذکورہ کوٹ کر اُن پر رکھکر ایک رات رہنے دیوین بعد اس کے سولہ رطل مثلث اسی ظرف مین ڈالین اور دوسری مرتبہ زعفران نصف اوقیہ و مشک دو مثقال کو بیچ مثلث کے گھلا کر ادویہ اُس پر ڈالین اور میعہ سائلہ چار اوقیہ روغن بلسان ایک اوقیہ اُس مین ملاوین اور ایک ساعت سر ظرف کا چھپاوین بعد اسکے ٹکڑا کاغذ پاک وصاف کا اس پر رکھکر کتان سے چھپاوین اوپر اُس ظرف کے پاک مٹی سے گل حکمت کرکے سبوس جو مین یا پشک تر مین چھ مہینے تک سایہ مین رکھین وقت چلنے ہوا سے شمال کے بعد اُس کے کام مین لاوین۔

**شربت سکنجبین**۔ معدے کو نافع ہے اور حرف سین ادویہ سینہ مین مذکور ہے

**شراب پختہ جوش**۔ واسطے برو معدہ کے نفع کرے اور حرف الباء ادویہ سرمین بیان کی گئی۔

**شراب خندیقون**۔ واسطے برو معدہ کے اور ہضم کے اور ضعف جگر کے نافع ہی اور مشایخ و بلغمیون کو مفید سنبل قرنفل قاقلہ عود خام ہرایک دو مثقال زعفران ایک مثقال دارچینی زنجبیل فلفل ہرایک تین مثقال سک نیم مثقال مشک ربع مثقال ادویہ کو کوٹکر سوائے سک و مشک کے کتان کے کپڑے مین باندھکر بیچ شراب ریحانی کہنہ کے کہ بارہ رطل ہو ڈالین اور دو رات دن رہنے دین بعد اسکے ساتھ تین رطل شہد کے اور دو رطل قند سفید کے جوش کرین یہانتک کہ قوام ہو پس زان اتار کر سک و مشک باریک کرکے ملا وین اور نسخہ دوسرا اس کا بیچ حرف الخاء اسی بحث کے گذرا۔

## حرف الضاد

**ضماد فیلغریوس**۔ سرو معدہ و جگر و رحم اور ورام انکے کو مفید ہی زعفران دو درم مقل مصطگی شیح صبر میعہ رطبہ ہرایک تین درم شمع تین استار پیہ بطہ بارہ درم زوفائے یابس یا رطب تین درم روغن نار دین بقدر کفایت کے اور بعض نسخے مین زعفران بارہ درم ہی اور بیچ امراض رحم کے ساتھ صوف کے حمول کرنا چاہیے

**ضماد الصندلین**۔ واسطے معدہ و جگر گرم کے نافع ہی صندل سفید صندل سرخ گل سرخ شیاف مامیثا کافور کوٹ کر چھان کر ساتھ پانی مکوہ و تھوڑے سرکے کے ضماد کرین اور اگر بیچ معدے کے ورم ہو پہلے فصد کرین بعد اسکے یہ ضماد لگاوین۔

**ضماد**۔ کہ سرو معدے کو گرم کرے اور قوت دیوے سعد مصطگی سنبل قسط افسنتین ہرایک پانچ درم اذخر آملہ قرنفل دارچینی قصب الذریرہ ہرایک دو درم کوٹ کر چھان کر ساتھ شراب کہنہ و آب بہی کے ضماد کرین اور ایک نسخہ مین عوض آملہ کے سک مرقوم ہے۔

**ضماد**۔ کہ ورم صلب معدہ و جگر کو نافع ہی زعفران صبر ہرایک ایک درم افسنتین سنبل ہرایک ڈیڑھ درم کوٹکر چھان کر ساتھ گرم پانی کے ضماد کرین۔

**ضماد**۔ کہ ورم کہنہ معدے کو تحلیل کرے مقل حب البان تخم کرنب ہرایک دس درم سنبل الطیب اشق مصطگی سیاہ ہرایک پانچ درم موم تین درم روغن ناردین پندرہ درم صمغون کو بیچ شراب کے حل کرین اور ادویہ کو کوٹ کر چھان کر اضافہ کرین اور ساتھ موم روغن کے گھول کر ضماد کرین۔

**ضماد**۔ کہ ضعف معدے کو کہ سبب اسکا حرارت ہو نافع ہی حب الآس آملہ عود گلنار برگ مورد پوست بہی پوست سیب قصب الذریرہ گل سرخ صندلین کوٹ کر چھان کر گلاب و آب سیب مین ضماد کرین۔

**ضماد**۔ کہ ورم بلغمی معدے کو نافع ہی جعدہ پانچ درم اکلیل الملک حماما بابونہ شبت مصطگی ہرایک دس درم افسنتین صبر سنبل ہرایک سات درم کندر چھ درم تخم خطمی سفید پندرہ درم پیہ بط بارہ درم پیہ مرغ بیس درم موم سفید تیس درم ضماد کرین بموجب رسم کے

**ضماد** - کہ قروح معدے کو نافع ہی انیسون زعفران ہر ایک نصف دانگ مردار سنگ ایک مثقال سفیدہ ارزیز نصف درم روغن گل پانچ درم ضماد کرین -

**ضماد اصطمخیقون** - برودت معدہ و جگر و سپرز کو فائدہ کرے افسنتین سنبل الطیب سلیخہ صبر سقوطری ہر ایک تین درم عود بلسان زعفران ہر ایک دو درم موم سفید آٹھ درم موم کو بیچ روغن ناردین کے یا روغن قسط کے یا روغن سنبق کے پگھلا دین اور باقی ادویہ کو کوٹ کر چھانکر اُس مین ملاکر ضماد کرین -

**ضماد** - کہ معدے کو قوت دیوے خصوصًا بیچ اطفال کے اور اسہال کو بھی حبس کرے لادن ایک اوقیہ اقاقیا چار مثقال موم دس مثقال روغن سوسن پچیس ۲۵ درم تیار کرکے خلاے معدے مین ضماد کرین -

**ضماد** - کہ ورم معدے و جگر و سپرز بارد کو نفع کرے اور صلابات کو نرم کرے اور درد شقیقہ مزمن کو مفید ہو اور مجرب ہی زوفاے رطب کو ساتھ چربی اردک اور چربی مرغ کے ہر ایک سے دس۱۰ درم حل کرکے نیمگرم ضماد کرین -

**ضماد** - کہ قی کو روکے گل سرخ سک ہر ایک پانچ درم صندل سرخ و سفید ہر ایک چار درم عود تین درم زعفران ایکدرم کافور نیم درم ساتھ پانی بہی و سماق کے ضماد کرین -

**ضماد** - کہ واسطے گرم معدہ کے نافع ہی برگ شفتالو نمک شونیز وزن برابر ساتھ زہرۂ گاؤ و سرکہ کے گھول کر ضماد کرین -

**ضماد** - کہ اورام صلب معدے کو نفع کرے اگر وہان حرارت ہو گل بنفشہ گل بابونہ خطمی سفید آرد جو ہر ایک دس۱۰ درم گل سرخ پانچدرم سنبل الطیب مصطگی ہر ایک تین درم سعد اذخر قصب الذریرہ ہر ایک دو درم آرد حلبہ بیس درم جملہ کو کوٹ کر چھان کر لعاب تخم السی مین گھولین اور پہلے روغن ناردین نیمگرم اوپر معدے کے ملین بعد اسکے یہ ضماد لگا دین چار ساعت قبل طعام اور بعد ہضم کے اور بعد ہلکا ہونے معدے کے ثقل غذا سے اور درمیان اس زمانے کے روغن ناردین صوف مین تر کرکے واسطے تحلیل ورم کے تکمید کرین -

**ضماد** - کہ بیچ تحلیل ورم صلب معدے و جگر کے قوی الاثر ہی لیکن اس وقت استعمال کرین کہ حرارت نہو اور ورم کہنہ ہوا ہو تخم کتان تخم حلبہ تخم کرنب حب لبان حب بلسان ہر ایک دس۱۰ درم قردمانا ایرسا مغز بادام تلخ قسط سعد مر صافی سنبل ہر ایک پانچ درم مقل ازرق سات درم مصطگی میعہ سائلہ اشق ہر ایک تین درم بابونہ قنہ موم زرد پیہ بط ہر ایک بیس درم صمغون کو بیچ شراب کے حل کرین اور سب کو ملاکر ضماد کرین -

**ضماد** - کہ ورم معدے کو جو کہنہ نہو فایدہ کرے تخم حلبہ تخم کتان شبت خطمی بابونہ مصطگی ہر ایک پانچ درم سنبل اذخر قصب الذریرہ ہر ایک دو درم موم تین درم روغن بابونہ پندرہ درم بدستور معلوم ضماد بناوین -

**ضماد** - کہ یہی عمل کرتا ہی قسط سعد سنبل بیچ روغن کنجد کے تین بار پکا دین اور لعاب تخم السی و مینتھی کو جدا پکاوین یہانتک کہ گاڑھا ہو پس پچاس درم اس لعاب غلیظ سے لیکر اہم چند اس کے روغن مطبوخ ادویہ سے بھی لین اور موم سفید بقدر حاجت لیکر اسی روغن مین پگھلا دین بعد اس کے لعاب بھی اضافہ کرکے

ملا دین اور مصطگی پانچ درم باریک کرکے ملادین اور پھر خوب حل کرکے ضماد کرین۔

**ضماد**۔ کہ سختی کو جو معدے وعضلات شکم مین ہو نرم کرے اور جالینوس نے کہا کہ اس باب مین مجرب ہے موم ساٹھ درم صبر تیزرو علک الانباط ہر ایک تین درم زنجبیل جاؤشیر ہر ایک بیس درم روغن سوسن دو سو چالیس درم بطریق معروف مرہم بناکر ضماد کرین۔

**ضماد**۔ کہ معدے ضعیف کو قوت دے اور باوجود تپ کے بھی استعمال کرسکتے ہین گل سرخ پانچ درم افسنتین ساک ہر ایک تین درم سنبل ایک درم کوٹ چھان کر ساتھ پانی سیب کے پانی آس کے گھولکر ضماد کرین۔

**ضماد**۔ کہ تولد بلغم کو بیچ معدے کے نفع کرے عود خام ساک لاذن ہر ایک تین درم گل سرخ چار درم سنبل مصطگی ہر ایک دو درم مشک ایک دانگ کوٹکر چھانکر ساتھ پانی مرزنجوش کے یا آب نمام کے گھولکر ضماد کرین وقت خالی ہونے معدے کے غذا سے۔

**ضماد**۔ کہ معدے ضعیف کو قوت دے سنبل گل سرخ مصطگی قشور کندر جملہ برابر پیسکر ساتھ شراب ریحانی یا آب تفاح یا آب بہی کے گھولکر ضماد کرین۔

**ضماد دیگر**۔ کہ یہی عمل کرتا ہے لاذن افسنتین مصطگی ہر ایک ایک اوقیہ صبر دو اوقیہ خرما بیگھے قسب گل سرخ دونون شراب مین پکائے ہوئے ہر ایک تیس درم سفرجلی بیچ شراب کے پکائی ہوئی بیس درم سب کو آپس مین ملا کر ضماد کرین۔

**ختم حرف الطاء**

**طلا**۔ کہ قے کو روکے اور شکم کو بند کرے گل سرخ پانچ درم اقاقیا گلنار مازو شب یمانی جوز السرو صندل سرخ و سفید عدس برگ مورد ہر ایک تین درم طباشیر دو درم ساتھ پانی بہی کے اوپر شکم و معدے و پشت کے طلا کرین۔

**طلا دیگر**۔ کہ یہی عمل کرتا ہے اقاقیا سعد مر کندر کعک جوز السرو مازو گل سرخ آملہ گل ارمنی بلوط گاورس برنج عدس گلنار بزر البنج صندل ساتھ پانی مورد کے یا پانی بہ کے اوپر شکم کے طلا کرین۔

**طلا دیگر**۔ کہ قے و ہیضے کو بند کرے رامک ساک گرو سماق ہر ایک ایک جزو ساتھ پانی برگ مورد کے اوپر معدے کے طلا کرین۔

**طلا دیگر**۔ کہ معدے کو قوت دیوے سنبل سعد گل سرخ رامک مصطگی قصب الذریرہ ہر ایک ایک جزو کوٹکر چھانکر ساتھ پانی بہی کے معدے پر طلا کرین۔

**طلا**۔ کہ آسیب معدے وجگر اور اعضائے دیگر کو فائدہ کرے ماش لاذن گل ارمنی ہر ایک دس درم صبر ساک زعفران ہر ایک تین درم ساتھ گلاب و آب برگ مورد کے طلا کرین اور اگر محل عصبانی ہو تھوڑی شراب اور روغن نرگس ملا کر طلا کرین۔

**طلا**۔ کہ قے و خلفہ کو جو ہیضے مین ہوتے ہین نفع دیوے صندل سفید گل سرخ ساک کافور ساتھ گلاب کے طلا کرین اور اوپر اسکے کپڑا گلاب سرد مین تر کرکے رکھین اور جب گرم ہوجاوے اعادہ کرین۔

**طلا**۔ کہ زخم و آسیب معدے کو نافع ہے سیب شیرین کپڑے مین لپیٹ کر نیچے نرم آگ کے دفن کرین یہانتک کہ پکجاوے

پس صاف کرکے گوشت اسکا پچاس درم گلسرخ دس درم برگ مورد اقاقیا سنبل ہر ایک پانچ درم مصطگی جوزبوا صبر ہر ایک ایک درم کوٹین اور ساتھ گلاب کے طلا کرین اور اگر اندر حرارت ہو آرد جو دس درم زعفران ایک درم کافور نصف درم زیادہ کرین۔

**طلا**۔ کہ درد معدے کو نفع کرے دارچینی خاکسیر بیخ زنجبیل ساتھ عسل کے ملاکر معدے پر طلا کرین۔

## حرف الفاء

**فندادیقون**۔ درد معدے واسطے کو فایدہ کرے اور اُن کی برودت کو دفع کرے اور ریاح کو توڑے اور صاحب فتق کو مفید ہو زعفران انجدان تخم سداب تخم کرفس زنجبیل حاشا سعتر چلغوزہ ہر ایک چھ درم فلفل آٹھ درم عسل دو وزن ادویہ کا مقدار شربت ایک مثقال سے دو مثقال تک اور ایک نسخہ فندادیقون کا بیچ جوارشات کے گذرا۔

**فیروزنوش ممسک** معدے کو قوت دیوے اور باہ کو زیادہ کرے اور سرعت انزال کو دفع کرے پوست ہلیلہ زرد پوست ہلیلہ کابلی شیطرج ہندی تخم کرفس ہیل قسط تلخ سلیخہ قرنفل بسباسہ خولنجان نارمشک ہر ایک چھ درم پوست بلیلہ آملہ مقشر نانخواہ دار فلفل ہر ایک چار درم تودریین قرفہ سنبل جوزبوا زنجبیل فلفلموبہ ہر ایک آٹھ درم سعد دس درم مشک دو مثقال عنبر ایک مثقال خبث الحدید ازبرابر ادویہ کے روغن گاؤ چالیس مثقال عسل صافی اڑھائی وزن سب اجزا کا بطریق معہود کے معجون بناوین اور بعد چھ مہینے کے استعمال کرین مقدار شربت دو درم ساتھ نبیذ مویز کے یا ساتھ تازہ دودھ گوسفند کے اور ایک نسخہ اسکا بیچ ادویہ بسر کے گذرا۔

**فنجنوش** اسم فارسی ہے بمعنی خبث الحدید اور جزو اعظم اس معجون کا یہی ہے یہ معجون اُس کے نام سے مسمیٰ ہوئی اور بسبب بزرگی قدر کے اُس کا نام عطیۃ اللہ بھی ہوا معدے کو قوت دیوے اور بواسیر کو نفع کرے اور باہ کو زیادہ کرے اور رنگ کو اچھا کرے اور سرعت انزال کو دفع کرے نسخہ اسکا بیچ جوارش اسی بحث کے گذرا۔

**فلافلی**۔ واسطے درد معدے و شہوت کلبی و ہضم طعام و تحلیل ریاح کے نافع ہے اور نسخہ اسکا بیچ جوارشات اُسی بحث کے گذرا۔

**فوونجی**۔ درد معدے و جگر کو کہ بسبب برد کے ہو اور حمیات بلغمی و تپ ربع اور حمیات کہنہ کو نافع ہے پودینہ نہری پودینہ کوہی قطراسالیون سیسالیوس ہر ایک بارہ [۱۲] درم تخم کرفس بابونہ حاشا ہر ایک چار درم کاشم پندرہ [۱۵] درم فلفل سیاہ چوبیس درم کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد صاف کے گوندھین مقدار شربت ایک درم ساتھ گرم پانی کے۔

**فلونیا**۔ واسطے درد احشا وقے کے نفع کرے اور سب نسخے اسکے بیچ ادویہ بسر کے گذرے اور بعض نسخے قولنج مین بھی آوین گے۔

## حرف القاف

**قرص عود** - قے و سہضے کو روکے عود خام چار درم کبابہ مصطگی قرنفل سنبل ہر ایک دو درم قند سفید بارہ درم کوٹکر چھانکر قرص بناوین مقدار شربت دو درم -

**قرص دیگر** - معدے کو قوت دیوے اور اشتہا لاوے اور غذا ہضم کرے عود خام قرفہ پوست ترنج ہر ایک پانچ درم قرنفل مصطگی ہر ایک تین درم قاقلہ سنبل بسباسہ ہر ایک دو درم زعفران جوزبویہ زنجبیل دار فلفل ہر ایک ایک درم قند سفید برابر سب کے قرص بناوین -

**قرص دیگر** - کہ غشی و قے و سہضے کو نافع ہے اور غشی کو جو بعد استفراغات کے ہوتی ہے فائدہ کرے عود خام گل سرخ سک قرنفل طین خراسانی سنبل طباشیر ہر ایک ایک درم کبابہ دو درم کندر تین درم کوٹ کر چھان کر قرص بناوین مقدار خوراک ایک مثقال ساتھ رب انار و رب سیب کے اور ایک نسخے مین عود خام سنبل قرنفل ہر ایک ایک درم طین خراسانی کبابہ سک ہر ایک دو درم طباشیر کندر گل سرخ ہر ایک تین درم ہین اور بعض لوگون نے اس نسخے مین مشک نصف مثقال پوست بیرون پستہ دو درم زیادہ کیا ہے - اور مقدار شربت دو درم لکھا ہے -

**دیگر** - کہ قے و سہضے کو جو ساتھ برودت کے ہو نافع ہے عود سنبل سک المسک قرنفل کبابہ سعد کندر مصطگی ہر ایک دو دو درم گل سرخ پانچ درم کوٹ کر چھانکر ساتھ میفنج کے قرص بناوینگے -

**قرص گل** - درد و ورم معدے کو نافع ہے گل سرخ چھہ درم سنبل اکلیل الملک بابونہ اذخر ہر ایک تین درم رب السوس کہربا ہر ایک چار درم مصطگی دو درم مقدار خوراک ایک مثقال ساتھ جوشاندے انیسون کے واسطے درد معدے کے اور ساتھ پانی عنب الثعلب کے واسطے ورم معدے کے اور ایک نسخے قلانسی کے کہربا دو درم -

**قرص گل دیگر** - واسطے درد ضعف معدے کے کہ برودت و رطوبت سے ہو نافع ہے گل سرخ تین درم عود سنبل مصطگی سلیخہ اذخر دارچینی افسنتین ہر ایک ایک درم ساتھ شراب کہنہ کے قرص بناوین ہر ایک قرص دو درم کا مقدار شربت ایک قرص ساتھ سات درم گلقند کے کہ بیچ جوشاندے انیسون کے محلول ہو -

**قرص گل دیگر** - کہ واسطے حمیات بلغمی کے نافع ہے گل سرخ تازہ چھہ مثقال اصل السوس چار مثقال سنبل ہندی دو مثقال کوٹ کر چھان کر ساتھ میفنج کے قرص بناوین ہر ایک قرص بقدر ایک درم کے اور سائے مین خشک کرین مقدار خوراک ایک قرص -

**قرص دیگر** - واسطے قے شدید مزمن جو بسبب گرنے اخلاط ردیہ کے اوپر معدے کے ہو نفع کرے گل سرخ دس درم قرنفل سک ہر ایک ایک درم قرفہ دو درم راسن خشک مصطگی افیون بیروج ہر ایک ڈیڑھ درم کوٹ کر چھان کر دس قرص بناوین مقدار خوراک ایک قرص لیکن بہتر یہ ہے کہ پہلے آدھا قرص بلکہ تہائی قرص دیوین مگر افیونی کو ایک دینار مضائقہ نہین ہے -

**دیگر** - واسطے اس شخص کے کہ بعد طعام کھانے کے قے

کرتا ہو فائدہ کرے گل سرخ طباشیر زیرہ مدبر بریان ہر ایک ایک درم کشنیز کہ سرکہ مین بھگو کر بریان کیا ہوا انار دانہ ہر ایک دو درم سماق تین درم پوست بیرون پستہ مصطگی ہر ایک نصف درم کوٹ کر چھان کر قرص بنادین اور بقدر حاجت کے دیوین اور نسخہاے دیگر قرص گل کے کہ بھی معدے کو نافع ہے اور بھی حمیات کو بیچ حمیات کے ذکر کرین گے۔

**قرص مقل**۔ ورم صلب معدے کو نافع ہے مقل تین درم گل سرخ دس درم سنبل الطیب دو درم زعفران ہر ایک ایک درم قسط مغز بادام تلخ ہر ایک ڈیڑھ درم مصطگی اڑھائی درم مقل کو شراب مین گھول کر ادویہ کو بعد کوٹنے وچھاننے کے اس مین ملا کر قرص بناوین اور قدر حاجت کے دیوین۔

**قرص زرشک کبیر**۔ ورم معدے وجگر و حمیات بلغمی و استسقا کو نافع ہے عصارہ زرشک مغز تخم خیارین مغز تخم خربزہ ہر ایک تین درم گل سرخ ترنجبین ہر ایک چھ درم طباشیر تخم کشوث رب السوس تخم کاسنی مصطگی سنبل الطیب عصارہ غافث فوہ لک مغسول ریوند چینی ہر ایک دو درم زعفران نصف درم کوٹ کر چھان کر ساتھ پانی ترنجبین کے قرص بناوین اور نسخہاے دیگر قرص زرشک کے مشروحاً بیچ ادویہ جگر کے آئے ہین۔

**قرص کندر**۔ فواق بلغمی کو دفع کرے کندر پانچ درم راسن تخم سیسنبر ہر ایک تین درم پودینہ نہری صعتر برگ سداب ہر ایک دو درم نانخواہ ڈیڑھ درم قرص بناوین ہر ایک قرص بقدر ایک مثقال کے مقدار شربت ایک عدد ساتھ جوشاندے زیرہ ونانخواہ کے۔

**قرص دیگر**۔ کہ قے وہیضے کو رد کرے کندر گل نخاجی کبابہ قاقلہ سک بغدادی ہر ایک دس درم قرنفل آدھا درم کافور زرشک ہر ایک ایک دانگ کوٹ کر چھانکر قرص بنادین مقدار خوراک ایک مثقال ساتھ شربت نعناع کے۔

**دیگر**۔ کہ معدے کو قوت دیوے اور قے وہیضے کو نافع ہے کندر طین خراسانی ہر ایک دس درم کبابہ قاقلہ ہر ایک ڈیڑھ درم کافور قرنفل سک بغدادی ہر ایک ایک دانگ قرص بناوین ہر قرص بوزن ایک مثقال کے مقدار خوراک ایک قرص ساتھ آب انار کے اور جو قے کرے اور قرص دین
دہنی نافعہ للقی جداً

**قرص سنبل**۔ اورام کہنہ معدے وجگر کو نافع ہے فقاح اذخر سلیخہ گل سرخ ریوند چینی قصب الذریرہ سنبل تین درم زعفران مرصافی انیسون قسط تلخ فلفل ہر ایک ایک درم مقل ازرق مصطگی ہر ایک دو درم اشق نصف درم اقراص بناوین ہر قرص بوزن ایک مثقال کے مقدار شربت ایک قرص واسطے امراض معدے کے ساتھ میفختج کے دیوین اور واسطے درد جگر اور ورم جگر کے دو درم ساتھ سکنجبین کے۔

**قرص راسن**۔ کہ مسمی ہے یہ قرص فواق واسطے فواق ریحی و بلغمی و نفخ شکم و مغص ریحی کے نافع ہے کندر پانچ درم راسن مجفف قوتنج یابس برگ سداب

کہ سائے مین خشک کیا ہو تخم تمام ہر ایک تین درم صعتر پانچم ہر ایک ایک درم و نصف قرص بناوین ہر قرص بوزن ایک مثقال کے مقدار شربت ایک قرص ساتھ جوشاندے زیرہ کے۔

**قرص کہربا** - کہ قئ الدم کو نافع ہے کندر دم الاخوین جلنار ہر ایک تین درم کہربا پانچ درم گل مختوم شادنہ مغسول ہر ایک دس درم شب یمانی اڑھائی درم افیون دارچینی ہر ایک دو درم کوٹ کر چھان کر دس قرص بناوین مقدار شربت ایک قرص ساتھ پانی بارتنگ و پانی عصی الراعی و بادروج و خرفہ کے۔

**قرص بسد و قرص** سمہ - واسطے قئ الدم کے مجرب ہین بیچ ادویہ اسعا کے آوین گے۔

**قرص انجبار** - بدستور۔

**قرص سیلخہ** - ورد معدے کو کہ بدون قے کے نہین ٹھہرتا ہے نافع ہے اور اس قرص کو قرص ایلادس بھی کہتے ہین نفعہ اور اس قرص مین اور قرص افسنتین مین تھوڑا التفاوت ہے سیلخہ بیس درم افسنتین دس درم تخم کرفس پانچ درم جندبیدستر افیون مرصافی ہر ایک دو درم مقدار شربت دو درم ساتھ جوشاندے پودینے کے۔

**قرص مصطگی** - قے و فواق کو نفع کرتا ہے مصطگی عود ہر ایک دو درم پوست بیرون پستہ چار درم گل سرخ سک ہر ایک پانچ درم مقدار شربت دو درم۔

**قرص اقاقیا** - معدے کو قوت دے اور استرخا نسیج معدے کو فائدہ کرے اور شکم کو بند کرے اقاقیا تین درم صمغ عربی کتیرا ہر ایک دو دو درم گل سرخ گلنار ہر ایک چار درم قشار کندر عود ہندی ہر ایک ایک درم سک جید زعفران ہر ایک آدھا درم کوٹین اور ریشمی کپڑے مین چھانین اور بارانی پانی مین قرص بناوین اور ایک درم سے ایک مثقال تک ساتھ رب سیب یا رب بہی یا پانی سرد کے کھلائین۔

**قرص قسط** - کہ فواق امتلائی کو نافع ہے قسط تلخ صبر سقوطری اذخر تمام یابس فوتنج کوہی پودینہ خشک سداب خشک تخم کرفس کندر اسارون ہر ایک ایک درم افیون ڈیڑھ دانگ گل سرخ آدھا درم کوٹ کر چھان کر شلث مین گھول کر قرص بناوین اور سائے مین خشک کرین اور استعمال کرین۔

**قرص سماق** مجرب ہے واسطے اس شخص کے کہ طعام کو قے کرے اور شہوت غذا کو روکے سماق تین درم زرشک طباشیر زیرہ مدبر کزبرہ گلاب مین بھگو کر خشک کیا ہوا ہر ایک دو دو درم پوست بیرون پستہ ایک درم مصطگی نصف درم کوٹ کر چھان کر گلاب مین قرص بناوین مقدار شربت ایک درم سے دو درم تک ساتھ شربت حصرم سنعنع کے یا رب ورد مربے شکر تری کے۔

**قرص افسنتین** - معدے بارد کو فائدہ کرے اور اشتہا لگاوے اور سدہ کھولے اور واسطے حمیات کے نافع ہے افسنتین انیسون بادام تلخ تخم کرفس اسارون جملہ برابر کوٹ کر چھان کر ساتھ پانی کے قرص بناوین اور بموافق حاجت کے ساتھ سکنجبین کے دیوین۔

**دیگر** - کہ درد معدے کو جو پیچھے طعام کھانے کے ظاہر ہو اور بدون قے کے ساکن نہو فائدہ کرے افسنتین تخم کرفس

انیسون ہرایک پانچ درم سلیخہ بیس درم صافی فلفل جندبیدستر افیون ہرایک دو درم کوٹکر چھانکر ساتھ پانی سداب کے قرص بناوین اور ایک درم ساتھ شربت پودینہ کے۔

**قرص پستہ**۔ معدے کو قوت دیوے اور قی بلغمی و سوداوی کو بند کرے پوست بیرون پستہ گل سرخ ہرایک چار درم عود خام مصطگی ہرایک تین درم مسک پانچ درم کوٹ کر چھانکر ساتھ پانی کے قرص بناوین۔

**قرص نارمشک**۔ ضعف معدے و ضیق النفس و سلس البول کو نافع ہے نارمشک صمغ عربی ہرایک دو درم مصطگی ایک درم گل سرخ سنبل ہرایک تین درم گلنار طباشیر سر واحد ایک ایک مثقال و نصف کوٹکر چھانکر قرص بناوین مقدار شربت تین درم ساتھ گلقند کے۔

**قرص اقاقیا**۔ نفث الدم کو نافع ہے اقاقیا تخم گل افیون بزرالبنج گل ارمنی گلنار صمغ عربی جملہ برابر کوٹ کر چھان کر خرفے کے پانی مین قرص بناوین مقدار شربت نصف مثقال ساتھ رب بہی یا رب سیب کے۔

**قرص طباشیر**۔ معدے کو قوت دیوے اور اسہال وقی کو روکے طباشیر انار دانہ گل سرخ کشنیز بریان ہرایک دو مثقال پوست بیرون پستہ مصطگی ہرایک نصف مثقال سماق تین مثقال زیرہ کرمانی مدبر ایک مثقال کوٹکر چھانکر گلاب مین قرص بناوین اور نسخہاے قرص طباشیر مشروحاً بیچ ادویہ امعا کے آوینگے۔

**قرص مشک**۔ معدے و دل و جگر بارد کو قوت دیوے اور اوجاع باردہ معدے کو دور کرے اور غشی و خفقان بارد کو دفع کرے مصطگی قرنفل عود و دارچینی سنبل سک جوزبوا کبابہ ہیل پوست ترنج قاقلہ ہرایک ایک مثقال مشک ایک دانگ کوٹ کر چھان کر ساتھ شراب ریحانی کے قرص بناوین مقدار شربت ایک مثقال۔

**قرص سک**۔ قی و سیلان کو روکے اور طبع کو بند کرے اور خواب لاوے سک قرنفل ہرایک دس درم کزمازج پوست انار مازو ہرایک پانچ درم افیون ایک دانگ کوٹکر چھان کر ساتھ رب بہی کے گھولکر قرص بناوین مقدار شربت ڈیڑھ درم۔

**قرص کوکب الارض**۔ یہ ایسی دوا ہے کہ اطباے متقدم نے مبارک و بزرگ جانا ہے اور منافع اس کے بہت ہین امراض معدے مین اور بھی اور امراض مین و اضع اس کا سلیموس ہے اور وہ دعوت رجل کی کرتا تھا اور ہمیشہ موافق لباس اس کوکب کے لباس پہنتا تھا اور اس زمانے مین وہ معروف و ملقب بہ کوکب تھا لہذا یہ قرص بھی مسمیٰ بہ کوکب ہوا اور سبب دوسرا بیچ تسمیہ اس کے یہ ہے کہ طلق کو کوکب الارض کہتے مین اور وہ جزو اعظم اس قرص کا ہے اور فوائد اس کے ساتھ اس کے نسخے کے بیچ ادویہ سر کے مذکور ہوئے ہین۔

## حرف الکاف

**کمونی صغیر**۔ کہ معدے کو نافع ہے بیچ جوارشات اس بحث کے بیان ہوئی۔

**کماد**۔ کہ درد معدے کو جو ریح سے ہو فائدہ کرے نسخہ زیرہ رازیانہ ہرایک دو مثقال گل سرخ پانچ مثقال

کوٹ کرچھان کر ہتھیلی مین رکھکر نیم گرم اوپر معدے کے رکھین۔

**فائدہ** ۔ بیچ تکمید معدے کے احسن یہ ہی کہ تکمید اوپر شراسیف کے پڑے نہ اوپر فم معدے کے اور اس کے وسط پر اور شراسیف سر پہلو کو کہتے ہین۔

**ضماد** ۔ کہ یہی عمل کرتا ہی نمک پسا ہوا سبوس گندم ہر ایک دس درم نانخواہ پانچ درم کوٹ کرچھان کر کپڑے مین باندھ کر تکمید کرین۔

**ضماد** ۔ کہ ریاح معدے و سپرز و تہیگاہ کو دور کرے حلبہ شونیز تخم کرفس نانخواہ سب کو کوٹین اور آب نمک تھوڑا اس پر چھڑکین اور ہتھیلی مین رکھکر نیم گرم اوپر عضو کے رکھین اور اوپر معدے و جگر کے تسخین شدید و طویل روا نہ رکھین۔

**ضماد** ۔ واسطے تحلیل ریاح احشا و شکم و مراق کے اور تقویت معدے کے نافع ہی اور ایلاقی نے بیچ مالیخولیائے مراقی کے اس کو لکھا ہی شبت افسنتین فو تخم بری زیرہ سیاہ انیسون تخم کرفس صعتر پانی مین جوش کرین اور صاف کر کے مثانہ گاؤ مین ڈال کر وقت خالی ہونے معدے کے اوپر شکم کے تکمید کرین۔

**ضماد** ۔ کہ مؤلفات اس درویش سے ہی واسطے تسکین درد معدے و امعا و جگر و گردہ و سپرز و جمیع اعضا کے نافع ہی اور سریع العمل و قولنج کو نہایت نافع ہی بابونہ گلسرخ سنبل حلبہ تخم کتان تخم شبت سبوس گندم نمک اکلیل الملک پانی مین جوش کرین بعد اس کے گاؤ کے مثانے مین ڈال کر تکمید کرین اور اگر اسفنج یا نمدہ اس مین تر کر کے عضو پر رکھین قوی تر ہوا اور اس تکمید کو تکمید رطب کہتے ہین۔

## حرف اللام

**لعوق ناردان** ۔ واسطے تقویت معدے کے اور رفع کرنے قی شدید کے مجرب ہی گل سرخ آرد سنجد پوست بیرون پستہ انار دانہ زرشک دانہ دار ہر ایک پندرہ ۱۵ مثقال سماق سات مثقال نعناع تخم کرفس ہر ایک تین مثقال جملہ کو بیچ تین رطل پانی کے جوش کرین یہان تک کہ ایک رطل رہے پس صاف کر کے ساتھ آب لیمو و آب غورہ و آب بہی و آب تمر ہندی کہ ہر ایک پچیس مثقال ہو اور ساتھ سرکہ کے ساٹھ و دو مثقال اور نبات دو سو مثقال کے قوام موافق لعوق کے کرین اور تھوڑا تھوڑا چاٹین۔

**لعوق غاریقون** فضا و شہوت کو جو بلغم صفرا سے ہو نافع ہی غاریقون سفید ایک مثقال ریوند چینی ایک درم حشیش غافث نصف درم افسنتین ربع درم کوٹ کرچھان کر بیچ پانچ درم شربت بیخ کاسنی کے ملا کر چاٹین۔

## حرف المیم

**معجون افسنتین** واسطے درد معدے و وجع الفواد کے جو مواد سوداوی سے ہون نافع ہی افسنتین سات درم انیسون تخم کرفس ہر ایک پانچ درم سلیخہ دس درم افیون جند بیدستر ہر ایک دو دو درم عسل

درم چند سب کا -

**دیگر** - کہ درد معدے وجگر کو کہ برودت سے ہو زائل کرے اور استسقا کو نافع ہے۔ خستہ تخم انیسون تخم کرفس منقی بادام تلخ بسو یہ کوٹ کر چھان کر ساتھ سہ چند عسل کے گھولکر معجون بناوین مقدار شربت دو درم -

**معجون سنبل** - معدے وجگر کو نافع اور سختی معدے اور جگر کو دور کرے سنبل الطیب فقاح اذخر ہر ایک پانچ درم زعفران مرصافی انیسون ہر ایک ایک درم فلفل سیاہ مقل ہر ایک دو دو درم مقل اور مر کو بیچ شراب مثلث کے حل کرین اور ادویہ کوٹ کر چھان کر اس مین ملا دین اور ساتھ عسل کے گھولکر معجون بناوین -

**معجون سنبل دیگر** - کہ یہی عمل کرتی ہے سنبل الطیب قسط تلخ فقاح اذخر قصب الذریرہ مویز منقے ہر ایک چار درم مرمکی زعفران انیسون فلفل ہر ایک ایک درم سلیخہ پانچ درم مقل ازرق دو دو درم مقل کو مثلث مین حل کرین اور ادویہ کوٹ کر چھان کر ساتھ سہ چند عسل کے گھول کر معجون بناوین -

**معجون سنگدان** - واسطے ضعف معدے تحلیل نفخ معدے کے نافع ہے اور دل کو قوت دیوے پوست سنگدان مرغ خروس طباشیر ہر ایک دو مثقال گل سرخ تین درم نعناع خشک پوست بیرون پستہ پوست ترنج پوست ہلیلہ زرد ہر ایک ایک مثقال بہمن سرخ بہمن سفید صندل سرخ صندل سفید صعتر کشنیز خشک بریان حب الآس ہر ایک دو درم کوٹ کر چھان کر ساتھ شربت فواکہ کے معجون بناوین - مقدار شربت دو مثقال -

**معجون نانخواہ** - معدے کو پاک کرے اور اشتہا لگاوے اور باہ کو قوت دیوے اور نقوظ خوب لاوے نانخواہ صعتر زوفا نعناع شونیز زیرہ کرمانی ہر ایک پانچ مثقال دوچ بسباسہ رازیانہ زنجبیل جوز بوا تخم کرفس ہر ایک تین مثقال حاشا دو مثقال کوٹ کر چھان کر ساتھ چہار چند عسل کے گھول کر معجون بناوین قدر شربت تین درم -

**معجون نانخواہ دیگر** - کہ معدے وجگر کو قوی اور بلغم کو دور کرے اور اشتہا لاوے اور بدہضمی کو دفع کرے اور بوے دہان کو خوش کرے اور سیلان لعاب کو باز رکھے اور سدہ کھولے اور کرم شکم کو مارے اور ریاح کو توڑے اور گردون کو قوت دے اور مثانے وگردے کو ریت سے پاک کرے اور باہ کو زیادہ کرے بقراط کہتا ہے کہ اگر کوئی شخص سال مین ایک ہفتہ ہر دن تین درم یہ معجون کھاوے - جو مطلب کہ شہوت سے طلب کرے حاصل ہووے نانخواہ تخم گزر زنجبیل ہر ایک دس درم زعفران بسفائج ہر ایک ایک درم بیج کرفس پانچ درم مصطگی اڑھائی درم عود خام دو درم عاقرقرحا ڈیڑھ درم کوٹ کر چھان کر ساتھ سہ چند عسل کے معجون بناوین قدر شربت تین درم -

**دیگر** - کہ یہی عمل کرے نانخواہ شبت ہر ایک دس درم مصطگی عاقرقرحا قسط فیہ اسارون عود خام سنبل فلفل زعفران ہر ایک دو دو درم مشک خالص نصف درم

کوٹ کر چھان کر ساتھ سہ چند عسل کے معجون بناوین قدر شربت
تین درم -

**معجون پودینہ** ریاح کو توڑے اور طعام کو ہضم کرے
پودینہ برگ سداب فلفل زنجبیل نانخواہ کردیا کاشم دارچینی
دارفلفل کوٹ چھان کر عسل مین معجون بناوین مقدار شربت
دو درم -

**دیگر** - کہ نفع کثیر رکھتی ہی اور نام اسکا فودنجی ہی بیچ حرف الفا
اسی بحث کے مذکور ہوئی -

**معجون اذخر** - نافع ہی واسطے اس شخص کے کہ بسبب
درد معدے کے طعام کو قی کرتا ہو بیخ اذخر سعد ہر ایک ایک
درم نانخواہ اشنہ ہلیلہ فلفل کندر ہر ایک نصف درم زنجبیل
دارچینی سلیخہ پودینہ ہر ایک ربع درم مصطگی عود خام ہر ایک
ایک درم قرنفل سک ایک ایک دانگ مویز بادانہ دو چند
سب اجزا کو پہلے مویز سے دانے نکالکر ساتھ پانی کے
پیسین پھر اسی پانی مین گوشت مویز کو بھی پیسین اور جوش
کرین یہانتک کہ گاڑھا ہووے بعد اس کے ادویہ کوٹ کر
چھان کر اس مین ملاکر معجون بناوین قدر شربت بقدر
بادام کے -

**معجون قسط** - واسطے درد معدے اور جگر کو نافع ہی دارچینی
قسط تلخ ہر ایک سات درم انیسون تخم کرفس اسارون
ہر ایک تین درم کوٹ کر چھان کر شہد مین معجون تیار کرین مقدار
شربت ایک مثقال -

**معجون بزوری** - درد معدے و جگر و سپرز کو فائدہ دے
اور ریاح کو دفع کرے سلیخہ خرما سنبل نانخواہ رازیانہ انیسون
تخم کرفس سیسالیوس جندبیدستر تخم شبت زراوند طویل
اسارون مصطگی کردیا اذخر جملہ وزن مین برابر کوٹکر چھانکر شہد
صاف مین معجون بناوین -

**معجون عیاثی** - اشتہا پیدا کرے اور بوے دہن کو اچھا
کرے اور حفظ و منی بڑھاوے زعفران عاقرقرحا بزرالبنج فرفیون
خولنجان قاقلہ کبار دارفلفل جندبیدستر مساوی کوٹکر چھانکر ساتھ
سہ چند عسل کے معجون بناوین -

**معجون مسیحی** - اشتہا لاوے اور مدد دے اور منی کو
زائد کرے اور باہ کو اٹھاوے عاقرقرحا چھ درم فلفل سفید
مصطگی دارچینی ہر ایک سات درم زعفران تین درم
قاقلہ چار درم قرنفل دس درم جوز بوا تین عدد خیرو عظم
تیس درم مشک نصف درم کوٹ کر چھان کر دس درم
روغن بادام سے چرب کرکے ساتھ دو چند کے گھول کر
معجون تیار کرین مقدار شربت ایک مثقال سے دو
مثقال تک -

**معجون جلالی** - واسطے اشتہا و تقویت معدے و گردے
کے اور زیادہ کرنے منی و باہ کے نافع ہی قرفہ سنبل الطیب
قرنفل دارچینی قاقلہ ہر ایک دو درم انیسون تخم کرفس
ہر ایک مثقال زیرہ کرمانی مدبر بریان مصطگی نعناع
ہر ایک نصف مثقال فلفل دو مثقال عسل دو چند مقدار
خوراک دو درم -

**معجون خزی** - واسطے قوت معدے و اشتہا و ہضم طعام و
تقویت باہ و نشاط کے نافع ہی اور فوائد کثیر رکھتی ہی سنبل جوزبوا
بسباسہ ہر ایک دس درم نانخواہ زعفران ہر ایک پانچ درم خیرو عظم
ستر درم کوٹکر چھانکر ساتھ دو چند عسل کے گھولکر معجون بناوین
مقدار شربت دو مثقال -

**معجون زرنباد** - واسطے ریاح کے جو بیچ معدے حاملہ کے جمع ہوکر اذیت دیتے ہین نافع ہی زرنباد درونج عقربی ہر ایک دو درم مروارید بسید کہربا ابریشم بسباسہ قرنفل زعفران جند بید ستر ہر ایک ڈیڑھ درم سنبل اشنہ ہر ایک نصف درم کوٹ کر چھان کر عسل مین معجون تیار کرین مقدار شربت ایک مثقال۔

**معجون طباشیر** حرارت و رطوبت معدے کو نافع ہی اور معدے کو قوت دے اور اشتہا لاوے اور تشنگی کو رفع کرے اور ضرر آب فاسد کو دفع کرے طباشیر اول گل سرخ ہر ایک دس درم سماق منقی دو درم گلنار قاقلہ کبار ہر ایک ایک درم مصطگی نصف درم مقدار شربت تین درم ساتھ آب سیب یا آب بہی کے استعمال کرین۔

**معجون عود** - واسطے تقویت معدے کے نافع ہے عود عنبر شک جدوار اصیل ہر ایک ایک مثقال دارچینی مصطگی فلفل قرنفل ہر ایک ایک مثقال و نصف بادرنجبویہ گاؤزبان بادیان تخم کرفس سنبل اگر ترکی پوست ترنج ہر ایک دو مثقال کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد و نبات کے تیار کرین اور بیچ اُس نسخے کے شیخ الرئیس نے کافور ایک دانگ و نصف زیادہ کیا ہی اور اکثر نسخے عود کے بیچ بحث جوارشات کے گذرے۔

**معجون جوزی** - ملاست معدے کو نفع کرے دانہ مویز بیس درم حب الآس پچاس درم خرنوب نبطی گلنار کزمازج کندر نانخواہ ہر ایک دس درم ساتھ شہد کے تیار کرین مقدار شربت تین درم۔

**معجون خبث الحدید** ضعف معدے و بواسیر کو نافع ہی اور شہوت طین کو دور کرے اور نکلنا خون کا بواسیر سے اور حیض کو بند کرے اور رنگ اچھا کرے اور شکم کو قبض کرے ہلیلہ سیاہ آملہ کزمازج خبث الحدید مدبر بسرکہ سنبل اذخر سعد زنجبیل فلفل نانخواہ کندر جملہ وزن مین برابر کوٹین اور چھانین اور ساتھ شہد کے کہ آملہ کے پانی مین جوش کیا ہو ملا کر معجون بناوین مقدار خوراک ہر دن بقدر ایک جوز کے اور یہ نسخہ بیچ رفع کرنے حلقہ و کہنہ و ورب کے اور جمیع امراض معدے کے نافع ہی اور واسطے تقویت مثانے کے مفید اور نسخے فنجنوس کے بیچ جوارشات اسی بحث کیساتھ طریق مدبر کرنے خبث الحدید کے گذرے ہین۔

**معجون جوز جندم** دفع شہوت طین کی کرے جوز جندم ہلیلہ بلیلہ آملہ مصطگی قاقلہ کبار نانخواہ زنجبیل کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد کے ملا کر معجون بناوین اور قبل از طعام و بعد از طعام بقدر ایک جوز کے کھلاوین۔

**معجون بادمہرج** - واسطے برد معدے و رحم کے اور ریاح غلیظ کے سودمند ہی اور حیض بستہ کو کھولتی ہی زرنباد درونج بزر البنج فلفل ابیض فلفل اسود دار فلفل جند بید ستر سلیخہ سنبل قسط زنجبیل جاوشیر قنہ اشق بزر الجلب اکلیل بزر الاصف نانخواہ شونیز قرنفل صمغین لبنین میعہ یعنی سکبینج ہر ایک چھ درم حرمل وج حب الغار میعہ خربق سفید زعفران سعد ہر ایک دس درم حلبہ پندرہ درم مرداسنگ مروارید ناسفتہ صبر مر ہر ایک بارہ درم جو دوا لائق کوٹنے کے ہی کوٹین اور جو لائق حل کرنے کے ہی شراب مین حل کرین اور ساتھ شہد کے معجون بناوین مقدار شربت :

۷ بادمہرج معرب بادمہرہ کا اور اس کو مارمہرہ کہتے ہین کہ سر افعی سے نکلتی ہے یعنی ۱۲

دو درم سے دو مثقال تک اور ایک نسخہ اس کا بیچ حرف الباء کے گذرا۔

**معجون ابن ہبل**۔ واسطے وجع الفواد اور تقلب نفس کے کہ برودے ہو نافع ہی اور بہت مقوی معدے کی ہی گل سرخ فلفل زنجبیل زراوند طویل دارچینی اسارون ہر ایک دو جزو مصطگی زرنباد فودنہ انیسون ہر ایک ایک جزو جند بیدستر نصف جزو کوٹ کر چھان کر ساتھ ایک وزن شہد اور ایک وزن گلقند کے معجون بناوین مقدار خوراک دو مثقال۔

**معجون فیقرا**۔ واسطے شہوت طین اور دیگر چیزون بد کے نافع ہی ایارج فیقرا بارہ درم ہلیلہ کابلی بلیلہ آملہ ملح نفطی کوٹ کر چھانکر ساتھ شہد کے معجون بناوین مقدار شربت تین درم سے چار درم تک ساتھ جوشاندے پودینہ کے۔

**معجون**۔ کہ بیچ نفع کے مانند فیقراء مذکور کے ہی اور نہایت مجرب ہی اور مشہور یہ جوز جندم ہی ہلیلہ کابلی بلیلہ آملہ زنجبیل جوز جندم مصطگی قاقلہ کبار نانخواہ بالسویہ ساتھ شہد کے معجون بناوین پیش از طعام و پس از طعام میل کرین بقدر ایک جوز کے اور بجاے مٹی کے نشاستہ کو ساتھ نمک شور کے کھاوین یا جوز جندم کو شور کر کے تناول کرین اور غذا کو منحصر کرین بیچ کباب مرغ بچہ کے۔

**معجون بقراط**۔ واسطے تقویت معدے و جگر کے اور قطع کرنے بلغم خام کے اور اشتہاے طعام کے اور تسکین درد معدے کے اور درد دندان کے اور تحلیل ریاح مختلف کے نافع ہی اور بقراط نے کہا مین تعجب کرتا ہون اس شخص سے جو اس معجون کو کھاوے مع اصلاح اغذیہ کے کیونکر محتاج طبیب کا ہوتا ہی اور راہ مین بہت مبالغہ کیا ہی اور کہا ہی کہ کھانے والا اس کا قدرت پاتا ہی اوپر راضی کرنے دس عورت کے انیسون تخم کرفس تخم جرجیر تخم شبت ہر ایک دس درم زرورد دو درم مصطگی قرنفل عاقرقرحا ہر ایک ایک درم کوٹ کر چھان کر سہ چند شہد یا قند مین معجون بناوین مقدار شربت دو مثقال۔

**معجون ملح ہندی**۔ معدے کو قوت دیوے اور قی بلغمی و سوداوی کو بند کرے اور دوار کو کہ بلغم و سودا سے ہو نفع کرے ہلیلہ سیاہ ہلیلہ آملہ ہلیلہ کابلی اسطوخودوس ہر ایک تین درم افتیمون غاریقون سفید ہر ایک چار درم نمک ہندی دو درم ایارج فیقرا دس درم کوٹکر چھانکر سکنجبین مین بناوین مقدار شربت تین درم نہار ساتھ گرم پانی کے۔

**معجون بلادر**۔ جمیع انواع اوجاع معدہ و صداع کہنہ و ہذیان و دوار معدے و جنون و وجع صدر و کبد و طحال و کلیہ و مزاج بارد و اوجاع ارحام و نقرس و جذام و امراض سوداوی کو نافع ہی سنبل زعفران مومیز سلیخہ ساذج افتیمون اذخر حب البلسان زراوند قرنفل حب البان زنجبیل صبر مقل مرمکی دہن بلسان ہر ایک ایک اوقیہ مصطگی عسل بلادر غاریقون سفید ہر ایک آٹھ عدد ثلثیات بیخ سوسن آسمان گون دو اوقیہ پوست بیخ رازیانہ تین رطل سرکہ تین قسط پوست بیخ رازیانہ کو تین دن سرکے مین بھگو کر دیگ مین ڈال کر جوش خفیف دین پھر صاف کر کے جڑ کو نچوڑین اور عسل ڈیڑھ رطل ملا کر اوپر نرم آگ کوئلے کے پکاوین تو کچھ غلیظ ہووے پس ادویہ کوٹ کر چھان کر ملاوین مقدار شربت ایک درم ساتھ اشربہ

موافقت کے۔

**معجون ہمس**۔ واسطے درد معدے و جگر و مفاصل و سپرز کے اور واسطے استسقا و رطوبت کے نافع ہی خصوصًا نقرس کو بیچ موسم بہار کے غاریقون اسارون وج قردمانا تخم سداب فرفیون خار خسک ہر ایک سات مثقال زراوند طویل عرطنیثا نانخواہ قرنفل ہر ایک چودہ مثقال فراسیون جعدہ ہر ایک تیس ۳۰ درم کمافیطوس کمافذریوس اسقولوقندریون ہر ایک اسی درم کوٹ کر چھان کر ساتھ سہ چند عسل کف گرفتہ کے تیار کرین مقدار خوراک ایک مثقال ساتھ گرم پانی کے اور بعد چھ مہینے کے استعمال کرین۔

**معجون ابن عباد**۔ معدے کو طعام قبول نہین کرتا ہی اور فواق امتلائی و سوء ہضم و اوجاع معدے کو نہایت نافع ہی جندبیدستر قسط شیرین سنبل الطیب فلفل سیاہ دارچینی دارفلفل ہر ایک ایک اوقیہ سلیخہ دو درم مرمکی تین درم افیون ایک درم مرمکی کو بیچ شراب کہنہ ریحانی کے بھگوئین جب نرم ہوے ادویہ کوٹ کر چھان کر ساتھ مثلث کے تیار کرین اور بعد چھ مہینے کے استعمال کرین مقدار شربت ایک مثقال۔

**معجون کاسر الریاح**۔ واسطے ضعف معدے کے جو بسبب ریح و احتباس حیض کے ہو اور واسطے امراض بادی و ظُوکار و اوجاع ریحی و اوجاع مفاصل و حبس بول کے نافع ہی زیرہ کرمانی مدبر چھ درم سداب مصطکی ہر ایک تین درم قرنفل گلسرخ انیسون وج ترکی نانخواہ بورہ ارمنی پوست بیرون پستہ ہر ایک تین درم کوٹ کر چھان کر سہ چند عسل مین تیار کرین اور بعد پانچ مہینے کے استعمال کرین مقدار شربت دو مثقال۔

**معجون اہبل**۔ کہ قراقر شکم و نفخ معدہ و احشا کو برطرف کرے اہبل کندر نانخواہ دارچینی وج ترکی رازیانہ کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد کے تیار کرین مقدار شربت دو درم۔

**معجون راوند**۔ واسطے ورم معدے و جگر کے ہی بسبب ضربہ و صدمہ کے پیدا ہو نافع ہی راوند زنجبیل شہدانہ ہر ایک آدھا اوقیہ کوٹ کر چھان کر ساتھ سہ چند عسل صافی کے تیار کرین مقدار شربت ایک درم سے دو درم تک۔

**دیگر**۔ کہ درد معدہ و جگر اور اورام رحم کو نافع ہی زراوند وج بیخ انجدان تخم کرفس رازیانہ انیسون نانخواہ شہدانہ مساوی الوزن کوٹ کر چھان کر عسل مین بناوین مقدار خوراک ایک مثقال ساتھ ماء العسل کے اور بعض اطبا نے عوض شہدانہ کے راسن لکھا ہی

**معجون ملوکی**۔ واسطے تقویت معدہ و باہ و زیادتی اشتہا اور قوت مجامعت کے بہت مجرب ہی جوزبوا قرنفل بسباسہ لسان العصافیر بیخ اذخر زنجبیل دارچینی مصطکی زعفران عود ہر ایک تین مثقال قاقلہ کندر ہر ایک ایک مثقال اشنہ اڑھائی مثقال قند و گلاب ہر ایک دس مثقال عسل بقدر کفایت زیادہ کر کے قوام کرین اور ادویہ مسحوقہ کو شہد مین ملا کر تیار کرین مقدار شربت ایک مثقال اور جاننا چاہیے کہ بہت سے معاجین مانند **مخلص اکبر و معجون فلاسفہ و معجون قیصرو**

**معجون ثوم ومعجون دبید الورد ومعجون سفرجل ومعجون فولاد ومعجون القلع ومفرحات**

کہ معدہ کو نافع ہین بیچ ادویہ سر کے گذرے اور اکثر مفرحات مفید معدہ کے بیچ ادویۂ قلب کے مذکور ہوئے۔

**ومعجون مروسیا** بیچ حرف الالف اسی بحث کے اور اسیطرح۔

**معجون فنداديقون** بیچ حرف الفاء کے۔

**ومعجون سنجر نیا ومعجون سفرجلی**۔ بیچ حرف السین کے۔

**ومعجون ورد** کہ خلنجبین ہے بیچ حرف الجیم اسی بحث کے کہ بحث امراض معدہ کی ہی کی گئی۔

**ومیبہ**۔ بیچ اشربہ کے۔

**ومری**۔ کہ عبارت آبکامہ سے ہے بیچ حرف الالف کے گذرین اور یہ دونون معدے کو نافع ہین۔

**ماء العسل**۔ اشتہا لاوے اور معدے کو قوت دے اور بیچ ادویہ سر کے گذرا۔

**مربائے سیب** معدے ودل کو نافع ہے اور اچھا کرنے بو سے دہن کے موثر ہے۔

**مربائے بہی**۔ معدے کو قوت دے اور غثیان وقے کو باز رکھے اور ہیضہ وفواق ودرد جگر کو نافع ہے اور طریق بنانے دونون کے مربون کا یون ہے کہ دونون کو پوست ودانے سے پاک کرکے پانی مین جوش کرین یہان تک کہ نیم پختہ ہوجاوین پس ساتھ قند کے قوام کرین اور چاہیے کہ سیب درست کا مربا بناوین اور بہی کو دو ٹکڑے کرکے۔

**مربائے زنجبیل**۔ معدۂ بارد وگردہ ومثانہ بارد کو نافع ہے اور ریاح کو نکالے وحمیات بلغمی کو فائدہ کرے اور باہ کو زیادہ کرے زنجبیل بے ریشہ کو ریت مین بیس دن گاڑکر ہر روز آب باران اسپر ڈالا کرین بعد اس کے نکال کر دھووین اور ساتھ پانی وشہد کے جوش کرکے قوام کرین۔

**مربائے گردگان**۔ معدے کو قوت دے اور باہ کو زیادہ کرے گردگان تازہ کہ ہنوز سخت نہوا ہو پوست اسکا جدا کرکے ساتھ آب وعسل کے جوش کرین یہان تک کہ قوام ہوجاوے۔

**مربائے اترج**۔ معدے کو قوت دے خصوصًا کہ ساتھ پودینے کے ہو ترنج بزرگ لیکر زردی اس کی چھیلین اس طرح سے کہ پوست اس کا دور نہووے اور ترشی اس کی بھی جدا کرین اور گوشت اس کا ساتھ پانی کے جوش کرین یہان تک کہ نیم پختہ ہوجاوے بعد اس کے نکال کر نچوڑین اور عسل سفید اس پر زائد کرکے بہت نرم آگ پر جوش کرکے قوام کرین۔

**مربائے امرود**۔ واسطے تقویت معدے کے نہایت مفید ہے امرود بلخی یا اصفہانی لیکر جوش کرین تو نیم پختہ ہووے بعد اس کے قند سفید اسپر ڈالکر جوش کرین یہان تک کہ رنگ اس کا پھر جاوے اور بعد چالیس دن کے کام مین لاوین۔

**مربائے ہلیلہ ومربائے آملہ ومربائے وج**۔ واسطے تقویت معدے کے نہایت نافع ہین اور بیچ ادویۂ سر کے مذکور ہوئے۔

**مربائے نارنج ومربائے لیمو** واسطے تقویت معدے گرم

اور دل کے اور قطع کرنے صفرا کے نافع ہی پوست بیرونی ہرایک کا چھیل کر دانہ کش سے دانے اُن کے نکالکر پانی مین جوش کرین تو تلخی اُن مین نہ رہے بعد اُس کے ساتھ شہد و قند کے پانی اچھا ڈال کر پکاوین یہان تک کہ قوام ہو جاوے۔

**مربا بادرو**۔ کہ عبارت جلنجبین سے ہی واسطے تقویت معدہ کے نافع ہی بیچ حرف الجیم کے گذرا ساتھ فوائد کثیر کے۔

**مربا جزر**۔ واسطے تقویت معدہ کے نافع ہی خصوصًا کہ تو اول اس مین ٹرے ہون بیچ ادویہ سینہ کے گذرا۔

**مربا فستق پستہ**۔ واسطے تقویت معدہ و جگر و دل و دماغ کیواسطے امراض مزمنہ کے نہایت نافع ہی پوست بیرون پستہ سبز لیکر مثل مربے اترج کے پکاوین۔

**مطبوخ افسنتین**۔ معدے گرم ضعیف کو نافع ہی افسنتین پانچ درم گل سُرخ چھ درم تمر ہندی بیس درم مطبوخ کرین اور ترنجبین تیس درم حل کرکے و صاف کرکے تناول کرین اور اگر قوی چاہین اور نکالنا مادے کا منظور ہو ایارج فیقرا ایک درم گولی بنا کر کھاوین پیچھے اُس کے یہ مطبوخ پیوین۔

**مطبوخ بسفائج**۔ واسطے درد معدے کے مفید ہی بیچ ادویہ سر کے گذرا۔

**مطبوخ دار شیشعان**۔ واسطے رفع کرنے درد معدے بارد کے مجرب ہی دو مثقال اس سے جوش کرکے ساتھ نبات کے پیوین۔

**مطبوخ عود**۔ معدے کو پاک کرے اور دل کو قوت دے عود قاقلی ایک درم سک مشک قرنفل جوز بوا سنبل الطیب ہیل ہیل کلان مصطگی تخم ریحان تخم بادرنجبویہ زعفران ہرایک آدھا درم مشک ایک حبہ جملہ کو پیس کر بیچ کپڑے کے سست و ڈھیلا باندھکر بیچ پانی انگور کے اوپر آگ نرم کے پکاوین اور بعد تھوڑی دیر کے کپڑے کو نچوڑین اور جب قوت ادویہ کی خوب نکل آوے اُتار کر کے شیشے کے باسن مین رکھکر وقت حاجت کے کام مین لاوین۔

**مطبوخ انار دانہ**۔ معدے کو قوت دے اور قی کو روکے انار دانہ دس درم مصطگی نعناع ہرایک ایک درم بیچ ایک رطل پانی کے جوش کرین یہانتک کہ آدھا رہے بعد اُسکے صاف کرکے عود مشک ہرایک ایکدرم کوٹ کر چھانکر اضافہ کرین اور پیوین۔

**مطبوخ** کہ مسمی بہ ماء البزور ہی ریاح معدے و احشا کو تحلیل کرے اور اخلاط غلیظ کو پگھلا دے اور قولنج و استسقائے طبلی کو نافع ہی نانخواہ کاشم زیرہ کرمانی صعتر شونیز ہرایک ایک کف بیچ تین رطل پانی کے جوش کرین یہان تک کہ جب ایک رطل رہجا دے صاف کرین اور صبح و شام بیس درم اس سے ساتھ تین درم روغن انجیر کے پیوین۔

## حرف النون

**نقوع** ۔ سوء مزاج گرم معدے و دل کو نافع ہی کشنیز ایکدرم آملہ نصف درم گل سُرخ گل نیلوفر ہرایک ایک مثقال گلاب عرق کاسنی بید مشک ہرایک ایک اوقیہ ادویہ کو بیچ عرقون کے تھوڑا پانی ڈال کر بھگوئین اور صبح کو صاف کرکے ساتھ سکنجبین سادہ کے یا ساتھ شربت نیلوفر

کے یا ساتھ قند کے دین۔

**نقوع**۔ کہ غثیان وتہوع وقی کو روکے اور معدے کو قوت دے تمر ہندی پانچ درم رات کو پانی مین بھگوئین اور صبح کو بدون ملنے کے چھانین اور ساتھ شربت بہی یا سیب یا قند کے شیرین کرکے تھوڑا تھوڑا پیین اور اگر تھوڑا برگ پودینہ بھی ساتھ تمر ہندی کے ملائین خوب عمل کرے۔

**نقیع** ۔ کہ یہی عمل کرتا ہے اور بیچ تقویت معدے کے قوی زیادہ ہے اور صفرا و بلغم کو مفید عود ہندی نصف درم صندل سفید ایک درم پوست بیرون پستہ کشنیز خشک ہر ایک نصف مثقال بیچ تھوڑے پانی گرم کے تر کرین سخت اجزا کو نیمکوب کرکے اور بعد آٹھ پہر کے صاف کرکے شربت انارین منعنع سے شیرین کرکے پلاوین۔

**نقیع صبر**۔ کہ معدے کو نافع ہے بیچ ادویہ سر کے کہا گیا۔

**نقوع** ۔ کہ اشتہا لاوے ہلیلہ کابلی عود آملہ صندل زرشک آلو ہر ایک بقدر حاجت کے گلاب مین تر کرین اور صاف کرکے اسی طرح یا نبات یا اور کوئی شربت ملا کر پیئین۔

## حرف الیاء

**یاقوتیہا** کہ معدے کو نافع ہین بیچ ادویہ سرد ادویہ قلب کے مفصل مذکور ہین وہان سے لیوین۔

# باب تیرھوان بیچ ادویہ جگر وزہرہ و سپرز ویرقان کے

جو ہضم دوسرا جگر مین ہے اور شروع اس ہضم کا ماساریقا سے ہے جس وقت بیچ جگر کے کوئی فساد لاحق ہوتا ہے اور تقسیم اخلاط کی اور ہضم ان کا جیسا کہ چاہیے نہین ہوتا ہے ضرر اس کا تمام بدن مین ظاہر ہوتا ہے اور اس کی تندرستی مین بھی خلل پڑتا ہے پس اعتنا بیچ امر جگر کے نہایت اہم ہوا اور اس سبب سے کہ سپرز خادم جگر کی ہے اس وجہ سے کہ سودا کو جگر سے اپنی طرف جذب کرتی ہے اور اسیطرح پتا بھی خادم جگر کا ہے کہ صفرا کو کھینچتا ہے درست کرنا ان کے حال کا موجب درستی احوال جگر کا ہے پس بہر ان کی بھی لازم پڑی تو فساد عام نہووے اور جانین کہ جگر عضو نفیس ہے اور نازک کوئی دوا قوی التحلیل اسپر استعمال کرنا نہ چاہیے اور بیچ تناول اغذیہ کے مراعات ترتیب کی جس طرح کہ مفرح القلوب مین مفصل کہا ہم نے مرعی رکھنا چاہیے اور اگر کوئی آفت لاحق ہو جلد تدراک کیا چاہیے ساتھ ان چیزون کے کہ طب اکبر مین ہم نے ذکر کیا ہے مشروحاً اور تھوڑا بیچ اس مختصر کے بھی کلیۃً مذکور رہوا۔

## حرف الالف

**امروسیا**۔ جگر و سپرز کو فائدہ کرے اور سدہ کھولے اور بول کو جاری کرے اور سنگ کو گردے و مثانے سے پاک کرے اور ابتداے استسقا کو نافع ہے زیرہ کرمانی دو تو عود ملبسان سلیخہ قرومانا فقاح اذخر تخم کرفس ہر ایک ایک درم قسط فلفل دار فلفل ہر ایک نصف درم مرمکی تین درم حب الغار دس عدد وج زعفران ہر ایک دو درم کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد کے تیار کرین مقدار شربت مقابلہ ایک فندق کے ہے اور ایک

نسخہ اس کا کہ معدے کو نافع ہے بیچ ادویہ معدے کے مذکور ہوا۔

**اثاناسیا کبرے**۔ ضعف جگر اور صلابت جگر اور اوجاع جگر و طحال و معدے کو اور اسہال بلغمی و سعال مزمن و قی الدم و خدر و درد گلیہ و مثانہ و ربو و بواسیر کو نافع ہے اور ریاح کو توڑے اور سب اوجاع کو تسکین دے مرمکی افیون زعفران جند بید ستر بزر البنج قسط قردمانا خشخاش غافث شاخ راست بزر جلائی ہوئی جب کہ رگ خشک کیا ہوا جملہ وزن مین برابر جو لائق کوٹنے کے ہین کوٹ کر اور جو قابل حل کرنے کے ہین شراب مین حل کر کے ساتھ عسل مصفا کے گھولین اور بعد چھ مہینے کے استعمال کرین مقدار شربت نصف مثقال سے ایک درم تک ساتھ آب کاسنی کے یا ساتھ آب سیب کے کھاوین۔

**اثاناسیا صغری**۔ منافع اس کے قریب منافع کبرے کے ہین میعہ زعفران قسط سنبل افیون سلیخہ ہر ایک چار درم عصارہ غافث آٹھ درم اصل السوس بارہ درم کوٹ کر چھانکر ساتھ عسل کے معجون بنا دین مقدار شربت ایک فندق اور بیچ اور نسخے کے عود بلسان و مر ہر ایک چار درم اضافہ کیا ہے۔

**فائدہ اثاناسیا**۔ لفظ یونانی ہے ترجمہ اسکا بعض بعض لوگون نے مستغد اور بعض لوگون نے ناقص الامراض اور بعضون نے دواء الذئب کہا ہے۔

**انوشدارو**۔ بیچ تقویت جگر کے خوب نافع ہے بیچ ادویہ سر کے مذکور ہے۔

## حرف الباء

**بادمہرج**۔ برودت جگر کو نافع ہے اور مفتح سدہ جگر و سپرز و محلل ریاح اور بیچ ادویہ معدے کے گذرا۔

**پختہ جوش**۔ برد جگر کو نافع ہے اور بیچ ادویہ سر کے گذرا

## حرف التاء

**تریاق فاروق**۔ سدہ جگر و سپرز کو کھولے اور ورم صلب اسکا تحلیل کرے مقدار خوراک اسکا بیچ استسقا کے ایک فندق ہے ساتھ سرکے کے ملاکر اور بیچ یرقان سدی کے ایک ترمس ہے ساتھ جوشاندے اسارون کے اور تجربہ اسکا بیچ ادویہ سر کے مذکور ساتھ فوائد کثیر کے۔

## حرف الثاء

**جوارش شہریاران**۔ واسطے اوجاع کبد و طحال و معدے کے نافع ہے اور سدہ جگر و سپرز کو کھولے اور استسقا کو جو برودت سے ہو دفع کرے اور ضعف کو جگر سے دور کرے بیچ ادویہ سر کے گذرا۔

## حرف الجیم

**جوارش شہریاران** بسردی و جگر و معدے و قولنج و عسر البول کو نافع ہے قرفہ دارچینی قرنفل زنجبیل سلیخہ سنبل جوز بوا ہیل مصطگی قاقلہ حب بلسان زعفران ہر ایک چار درم و نصف سقمونیا تین درم تربد سفید حب النیل ہر ایک آٹھ درم قند سفید بوزن تمام ادویہ کے سب اجزا کو کوٹکر چھان کر شہد مین

ملا کر بنا وین مقدار شربت چار مثقال سے سات مثقال تک ساتھ آب گرم کے اور نسخہ دوسرا بیچ ادویہ اسہال کے آیا ہی۔

**جوارش جوزی** ۔ طعام کو ہضم کرے اور اسہال کو روکے اور سپرز کو پگھلاوے اور جس شخص کو کہ خوف استسقا کا ہو نافع ہی اور بول کو ادرار کرے قسط قرنفل قرفہ سنبل حب بلبسان سلیخہ ہر ایک دس درم جوزبوا پانچ عدد قاقلہ کبار انیسون شیطرج اکلیل الملک نارمشک ہر ایک چار درم بسباسہ درونج ہر ایک تین درم ریوند چینی زراوند مدحرج اشنہ ہر ایک پانچ درم ہلیلہ سیاہ پوست ہلیلہ کابلی ساتھ روغن زیت کے بریان کیا ہوا ہر ایک بیس درم ہلیلہ دس عدد حب الآس برابر سب اجزا کے نبات دوچند سب کو بیچ گلاب کے قوام کرین اور ادویہ کو کوٹ کر چھان کر اُس مین ملا دین اور بعد دو مہینے کے استعمال مین لاوین۔

**جوارش نارمشک** ۔ واسطے استسقاء طبلی کے نافع ہی۔

**وجوارش قشرا ترج وجوارش عود وجوارش آملہ وجوارش مصطگی وجوارش تفاح وجوارش سفرجلی وجوارش فلافلی وجوارش طالیسفر وجوارش کافور وجوارش دارچینی وجوارش مشک**

**وجوارش تمر ہندی** ۔ واسطے امراض جگر کے مفید ہین۔ اور یہ سب بیچ ادویۂ معدے کے گذرین۔

## حرف الحاء

**حب ماذریون** استسقاء زقی کو نافع ہی ماذریون مدبر دس درم ریوند چینی عصارۂ غافث تخم کرفس ہر ایک تین درم غاریقون پانچ درم کوٹ کر چھان کر گولیان بنا وین مقدار شربت دو درم اور بیچ ذخیرہ کے عوض تخم کرفس کے تخم کاسنی ہی اور بیچ قرابادین معصومی کے لکھا ہی کہ اگر حرارت ہو تخم کاسنی بہتر ہی ورنہ تخم کرفس اور یہ حب اور جو حب مسہل کہ بیچ استسقا کے دین ایک بار بیچ ہر ہفتے کے کافی ہی تو قوت بدن کی بحال رہے اور بھی مادہ بتدریج دفع ہو اور بیچ تحفۃ المومنین کے ماذریون ایک درم لکھا ہی اور ادویہ باقی اُسی وزن سے مسطور ہین اور حب ریوند نام رکھا ہی اور اس درویش نے ماذریون کو اُس نسخے مین پانچ درم کیا اور افراط وتفریط سے محفوظ پایا۔

**دیگر** ۔ کہ یہی عمل کرتا ہی تخم ماذریون مدبر سفر بادام ہر ایک نصف درم قند سفید ڈیڑھ درم کوٹ کر چھان کر گولیان بنا دین اور یہ ایک مقدار خوراک ہی اور ایک نسخے مین قند بھی نصف درم ہی اور بادام تلخ ہی۔

**دیگر** ۔ کہ اخراج ماء اصفر کرتا ہی ماذریون مدبر دو جزو گل سرخ رب السوس ہر ایک ایک جزو کوٹ کر چھان کر ساتھ آب عنب الثعلب کے حب بنا دین اور

سایہ مین خشک کرین مقدار شربت ایک مثقال سے دو درم
تک ساتھ آب گرم کے۔
دیگر۔ کہ اخراج آب کا بقوت کرے اور بیچ استسقا دبار
کے دین ماذریون مدبر سکبینج ہر ایک نصف درم نمک ہندی
زرنیخ حمام ہر ایک ایک دانگ حب بناوین یہ ایک
خوراک ہے۔
دیگر۔ کہ یہی عمل کرتی ہے اور قوی زیادہ ہے ماذریون مدبر
نصف درم سکبینج ایک درم روسختج ثلث درم فربیون
کتیرا ہر ایک ربع درم نمک ہندی برگ سداب اشق
زرنیخ حمام ہر ایک ایک دانگ حب بناوین یہ بھی ایک
خوراک ہے۔
فائدہ۔ ماذریون ادویہ سمی سے ہے لیکن جو ہلانے
مین آب استسقا کے کوئی دوا اس کو نہین پہونچتی ہے
سوا وقت ضرورت کے اس کو اطبا نے تجویز کیا ہے چاہیے کہ بعد
اصلاح کے استعمال کرین کہ اصلاح سے مضرت اسکی کم
ہوجاتی ہے اور بدون اصلاح کے ہرگز استعمال نہ کرین
اور قسم سیاہ اسکی کہ بالکل مضر ہے قطعاً استعمال کرنا نہ چاہیے
اور طریق اصلاح کا یہ ہے کہ ماذریون غیر سیاہ لیکر پتے اور
بیچ اس کے جو ہون سرکے مین تین دن غرق کرین فاً
دو رات دن بعد اس کے نکال کر شیرین پانی سے دھوئین
تین بار پس خشک کرین گرما مین بیچ سایہ کے اور
سرما مین بیچ دھوپ کے اور بعد اس کے ساتھ روغن
بادام شیرین کے چرب کرین اور تھوڑا کتیرا بھی ساتھ
اس کے ممزوج کرین اور کام مین لاوین اور چاہیے
کہ ماذریون بہت باریک نکرین اور استعمال اسکا

گرما مین محرور کو جائز نہین ہے اور جو حب و قرص کہ اس مین
ماذریون ہو ضعیف مزاجون کو نہ دینا چاہیے لہذا اہل
تدقیق نے کہا ہے کہ احسن یون ہے کہ بیچ جوشاندے
یا خیساندے کے قوت ماذریون کی لی جاوے تا جرم
اس کا کھانے مین نہ آوے بالجملہ جو دوا کہ ماذریون
رکھتی ہے پہلے کمتر دین اور بعد تحقیق اثر کے بیچ مزاج
شارب کے زیادہ کرین مقدار اس کا اور جس طرح کہ ہو
چاہیے کہ جرم ماذریون مدبر کا زیادہ نصف درم سے نکھایا
جاوے اور استعمال ماذریون کا متواتر مناسب نہین ہے
تفاریق دینا چاہیے اسی سبب سے اکثر نسخے اسکے زیادہ
ایک خوراک سے لکھے نہین گئے۔
حب غافث۔ یرقان و ورم جگر کو فائدہ کرے اور
حمیات عفنہ کو نافع ہے غافث صبر سقوطری پوست بلیلہ زرد
جملہ برابر وزن مین کوٹ کر چھان کر ساتھ پانی کرفس کے گولیان
بناوین مقدار خوراک دو درم تک ہے
حب بہرامی۔ استسقا لحمی کو نافع ہے صبر سقوطری بارہ
درم افتیمون چھ درم سقمونیا چار درم سنبل سلیخہ تربد سفید مصطگی
ہر ایک دو دو درم زعفران ڈیڑھ درم غاریقون تین درم حماما
ایک درم کوٹ کر چھان کر گولیان بناوین مقدار شربت
اڑھائی درم۔
حب زراوند۔ واسطے استسقائے لحمی کے مخصوص
ہے مقل آدھا درم غاریقون ایک درم تربد موصوف
دو درم زراوند مدحرج دو دانگ انیسون ایک دانگ جملہ
دو شربت ہین۔
حب استسقا۔ جمیع اقسام استسقا کو نافع ہے تربد

تریدا ایک درم ریوند چینی نصف درم غاریقون زراوند
مدحرج و طویل ہر ایک ایک ڈیڑھ دانگ مقل الیہود تخم انجرہ
ہر ایک دو دانگ فرفیون روغن گل مین چرب کیا ہوا ایک
دانگ کوٹ کر چھان کر ساتھ آب خالص کے گولیان بناوین
یہ ایک خوراک ہی

**دیگر**۔ کہ یہی عمل کرے ایارج فیقرا تربد موصوف ہر ایک ایک
درم غاریقون اسارون ریوند چینی انجرہ افسنتین ہر ایک نصف
درم نمک ہندی ایک دانگ مقل ازرق دو دانگ ساتھ آب
رازیانہ کے گولیان بناوین۔

**حب ہلیلہ**۔ کہ شکم کو نرم کرے اور پانی نکالے اور خفت
دے ہلیلہ زرد دس درم سکبینج پانچ درم کوٹ کر چھانکر گولیان
بناوین مقدار شربت دو درم

**حب سکبینج** واسطے استسقا کے نافع ہی۔

**حب الشفاء و حب عنبر** بھی واسطے جگر کے سفید ہین بیچ
ادویہ سر کے مذکور ہین۔

**حب کبر**۔ واسطے سپرز کے مجرب ہی ساتھ ماء العسل کے
اور مانند اُس کے پیوین پوست بیخ کبر ریوند ہر ایک دو
درم مرجان سوختہ صبر زرد تخم کرفس غاریقون نمک ہندی
ہر ایک ایک درم ساتھ عرق بید کے گولیان بناوین مقدار
شربت ایک مثقال۔

**حب صبر**۔ کہ طبیعت کو نرم کرے اور یرقان کو جو
بدون تپ کے ہو فائدہ دے صبر ایک درم سقمونیا ربع
درم غاریقون دو ثلث درم کا عصارہ غافث ثلث
درم ساتھ عصارہ کاسنی کے گولیان بناوین یہ ایک
مقدار شربت ہی۔

**حب افسنتین**۔ واسطے اوجاع بارد جگر کے اور
ابتداے استسقا کے اور حمیات مزمنہ کے نافع افسنتین
رومی پوست ہلیلہ زرد لک مغسول مصطگی زعفران ریوند
انیسون شاہترہ خشک فیقرا ہر ایک ایک جزو ساتھ آب
عنب الثعلب کے گولیان بناوین مقدار شربت ایک
مثقال وقت رات کے اور اگر سرفہ بھی ہو رب السوس نصف
وزن جملہ ادویہ کے ملاوین۔

**حب غاریقون**۔ استسقا و علل جگر کو نافع ہی اور سدہ
کھولے غاریقون چار درم افتیمون صبر سقوطری ہر ایک چھ درم
فطراسالیون دو قو تخم کرفس ہر ایک دو درم سقمونیا ایک درم
کوٹ کر چھان کر ساتھ پانی خالص کے گولیان بناوین مقدار
شربت دو درم۔

**دیگر**۔ کہ یہی عمل کرتی ہی اور طبع کو نرم کرے اگر ہر رات
ایک درم اسکو کھاوین غاریقون دس درم عصارہ غافث
ریوند ہر ایک دو درم قند سفید پندرہ درم کوٹ کر چھانکر
ساتھ پانی کے گولیان بناوین بقدر نخود کے مقدار
شربت ایک درم و نیز یسہل الانجاس و یخفف
و تنفع الکبد۔

**دیگر**۔ کہ استسقاے زقی کو نافع ہی غاریقون ایک مثقال غافث
دو دانگ گولیان بناوین یہ ایک خوراک ہی۔

**حب فیقرا**۔ دو درم صلب سپرز کو نافع ہی ہلیلہ زرد تربد
موصوف ہر ایک دس ۱۰ درم غاریقون سفید برگ کبر
ہر ایک پانچ درم انیسون اشق مقل ہر ایک تین درم نمک
ہندی دو درم مقدار شربت دو درم اور بیچ ایک نسخے کے
طرفا قایم مقام کبر کے ہی۔

**حب تربد** - وجع کبد کو نافع ہی تربد موصوف دو درم ایارج ایک درم ہلیلہ زرد ہلیلہ سیاہ افتیمون ہر ایک نصف درم انیسون نمک ہندی رازیانہ ہر ایک ڈیڑھ دانگ گولیان بناوین مقدار شربت تین درم -

## حرف الخاء

**خندیقون** - واسطے جگر بارد کے نافع ہی اور نسخہ اُسکا مع تحقیق اس امر کے کہ یہ لفظ بجاے معجمہ اصح ہی بیچ علل سدے کے گذرا -

## حرف الدال

**دحمرثا معجون** - مشہور و کثیر النفع ہی اور اکثر بیماریون کو مفید بیچ معاجین ہی بحث کے مذکور ہوگا -

**دواء اللک کبیر** - صلابت جگر و سپرز و معدے و استسقا کو اور برودت معدے کو نافع ہی اور سدہ کھولتی ہی اور بول کو نکالتی ہی اور سنگ گردہ و مثانہ کو گراتی ہی اور بدن کو لاغر کرتی ہی لک مغسول دو تولہ تخم کرفس جبلی زیرہ کرمانی زنجبیل ہر ایک آٹھ درم کمافیطوس زوفاے یابس ہر ایک چار درم اور چار دانگ جنطیانا زراوند گرد ہر ایک ایک درم صبر سقوطری سنبل ہر ایک بارہ درم فوہ پندرہ درم حب بلسان سلیخہ مصطگی مقل قصب الذریرہ اسارون ہر ایک چھ درم کندر چار درم دار فلفل زراوند طویل ہر ایک ساڑھے تین درم ریوند جعدہ اذخر ہر ایک دو درم فلفل قسط ہر ایک دس درم رب السوس اٹھائیس درم سیسالیوس تین درم کوٹ کر چھان کر شہد مین معجون بناوین مقدار شربت ایک مثقال -

**دواء اللک صغیر** - منافع اسکے قریب منافع کبیر کے ہین لک مغسول قسط تلخ تفاح اذخر ترمس حب الغار جابہ فلفل ہر ایک دس درم ریوند چینی پندرہ درم کوٹکر چھانکر شہد مین معجون بناوین مقدار شربت ایکدرم ساتھ جوشاندے افسنتین کے یا ساتھ آب گرم کے -

**دواء الکرکم کبیر** - امراض جگر و سپرز کو جو سردی سے ہون نافع ہی اور سدہ کھولے اور ریاح کو دفع کرے اور گردہ و مثانہ کو قوت دے اور بول کو ادرار کرے اور استسقا کو جو بسبب ورم جگر و سپرز کے ہو فائدہ کرے زعفران بارہ مثقال اسارون دو تولہ انیسون قطراسالیون ریوند چینی ہر ایک چار درم سنبل چھ درم قسط سلیخہ تفاح اذخر حب بلسان ہر ایک ایک درم فوہ دو درم رب السوس جعدہ مصطگی غافث ہر ایک تین درم روغن بلسان پانچ درم مر صافی چار درم کوٹ کر چھان کر شہد مین بناوین مقدار شربت ایک درم سے دو درم تک ساتھ ماء العسل کے -

**دواء الکرکم صغیر** - منافع اُس کے قریب منافع کبیر کے ہین زعفران سلیخہ سنبل ہر ایک دو درم مر تفاح اذخر قسط دارچینی ہر ایک ایک درم کوٹ کر چھان کر ایک رات دن بیچ شراب انگوری کے تر کرین اور دوسرے دن شہد مین معجون بناوین مقدار شربت ایک مثقال -

**دواء الکبریت** - واسطے استسقا و سپرز کے

نافع ہے بیچ ادویہ شش و سینے کے گذری۔

**دوا۔** کہ جگر کو پاک کرے اور قوت دے اور سدہ کھولے لک مغسول ریوند چینی ہر ایک تین درم عصارۂ غافث تخم بادیان تخم شلغم ہر ایک پانچ درم افسنتین چھ درم تخم کاسنی دس درم تخم کشوث سات درم تخم کرفس چار درم کوٹ کر چھان کر دو درم اس سے کھاویں۔

**دوا۔** کہ ورم جگر کو نافع ہے جو دینہ بنسلوچن سونٹھ ہر ایک تین درم تخم کرفس سات درم کوٹ کر چھان کر ہر دن دو درم ساتھ سرکے یا سکنجبین کے کھاویں اور اگر ورم خون سے ہو پہلے فصد باسلیق کریں دست راست سے یا جگر کی جگہ میں حجامت کریں یا جونک لگاویں اور اگر طبیعت قبض ہو مغز خیارشنبر سے کھولیں اس لیے کہ بیچ ازالۂ حرارت جگر کے اور تنقیے مادے جگر کے کوئی ملین اس کو نہیں پہونچتا ہے۔

**دوا۔** کہ ورم جگر کو نافع ہے بلیلہ بلیلہ آملہ ساتھ آب کاسنی کے یا ساتھ پانی سادہ کے پیسکر اوپر جگر کے رکھیں اور تر رکھیں خشک ہونے نہ دیں۔

**دوا۔** کہ ورم سرد جگر کو نافع ہے مومیائی نصف درم یا کم زیادہ موافق مزاج کے ساتھ قند سیاہ کے ملا کر کھاویں اور خردل ساتھ دودھ گاے کے پیسکر طلا کریں اور مداومت کریں اور اگر بول شتر کا ہر دن ایک سیر پیویں واسطے ازالۂ ورم سرد جگر کے مجرب ہے اور جس وقت ورم اور درد جگر کا مادہ خون سے ہو یا بلغم سے اور مزمن ہو اور کسی دوا سے نفع نہوتا ہو اور جگر کے تئیں بھگو داغ کریں مجرب ہے۔

**دوا۔** کہ ورم سرد سپرز کو نافع ہے خردل جوانکھار ہر ایک ایک درم کوٹ کر چھان کر بیچ آدھ سیر کیفر بز نا زائیدہ کے ملا کر پیویں اور مداومت کریں۔

**دوا دیگر۔** کہ بہی عمل کرتی اور نافع تر ہے برگ آک جو درخت سے خود بخود گر پڑے ہوں سونہ دو نمک سنگ اشخار سوہاگا زرد چوب دار چوب نمک سیاہ نمک سیندھا جوانکھار ہر ایک بیس درم انگوزہ دو تولہ درم چھلے کو باریک کرکے بیچ دس درم روغن سرشف سے اور دس سیر دودھ آک کے ملا کر اوپر پتوں آک کے دونوں جانب طلا کرکے بیچ دیگ مٹی کے کہ نئی ہو تہ بہ تہ رکھیں اور منہ دیگ پر ٹھیکر کریں بعد اس کے دیگ کو گل حکمت کرکے بعد خشک ہونے کے دیگ کو درمیان پانچ دشتی کے رکھیں اور آگ تیز جلاویں اور بعد سرد ہونے دیگ کے منہ دیگ کا کھولیں کہ جملہ اجزا جل کر راکھ ہوگئے ہوں گے اس کو لیکر نگاہ رکھیں اور ہر دن اس مقدار کہ تین انگلی سے اٹھے ساتھ باسی پانی کے کھاویں اور ترشی و شیرینی و چکنائی و مچھلی سے پرہیز کریں علت سپرز و جگر کی اور جملہ علتیں بارد و شکم کی دفع ہوویں اور پھر عود نکریں۔

**دیگر۔** ہر دن اگر ترنج نہار کھاویں سپرز پگھل جاوے۔

**دیگر۔** خردل زرد چوب ہر ایک بیس درم کوٹ کر چھان کر بیچ پیشاب بز نا زائیدہ کے تر کریں اور سائے

مین خشک کرین اور ہر دن ایک درم ساتھ پانی کے نہار منھ
کھاوین سپرز بالکل پگھل کر حالت اصلی پر آجاوے۔
نوع دیگر۔ کہ درد سپرز کو جو بیمار شدت درد سے بیقرار
ہوتی ہو دور کرے اسپند سوختنی تین درم پوست سنبھالو
بیس درم ہلیلہ بلیلہ آملہ ہر ایک پانچ درم کوٹ کر
چھان کر ہر دن دو درم ساتھ سکنجبین بزوری سادہ کے
کھاوین اور مداومت کرین نفع خوب ہووے اور
درمیان تناول اس دوا کے چاہیے کہ غذا گوشت
آب بہ و نخود آب و کباب و قلیہ ساتھ پیاز و لہسن کے اور
روٹی تنور کی مقرر کرین اور روغن سرشف ملنا اوپر سپرز
کے نافع ہے۔
دوا اور کہ واسطے استسقا کے مجرب ہے منڈوا کہ اقسام
غلے سے بیچ ہند کے مشہور ہے جس قدر چاہین لیکر
پیسین اور ساتھ آب برگ کچنال کے گھول کر روٹی بدون
ملانے نمک کے پکاوین اور ساتھ بہت گھی کے کھاوین
اور بجائے پانی کے آب جوشاندہ کچنال کا یا عرق
اس کا بلکہ غذا بھی اس مین پکاوین اور غسل و وضو و
آبدست بھی اسی پانی سے کرین انشاء اللہ دو ہفتے
مین یہ مرض دفع ہوگا۔
**حکایت**۔ ایک شخص کے مقام جگر سے درد شروع
ہو کر معدے تک پہونچتا تھا اور بیقرار کرتا تھا اور ایک
رات دن اسی حالت مین بیچین رہتا تھا اور ہر ہفتے
مین دو تین مرتبہ اس بیماری مین مبتلا ہوتا تھا اور
ہر چند تنقیہ فصد و اسہال و قے سے کرتا تھا مفید نہوتا تھا
اتفاقاً ایک عزیز نے کہا کہ ایک بیضہ مرغ کی زردی
و سفیدی نکال کر شہد آب و پیاز و لعاب تخم میتھی ہر ایک
ایک درم ملا کر اس مین ملا کر کھاوے اور غذا روٹی اور
دو پیازہ گوشت بز کا کرے اس بیمار نے ایسا ہی کیا
صحت پائی اور طبیب دانا موافق مزاج کے بیچ کم کرنے
اجزائے گرم کے مختار ہے۔
**دوا اور**۔ کہ بیچ پگھلانے سختی تلی کے بے نظیر ہے اور اشتہا بھی
زیادہ کرتی ہے عرق گندھک بقدر ایک سرخ کے لیکر پانی مین
پیین اور بتدریج بڑھاوین نہایت اس کی چار سرخ ہے زیادہ
اس سے مجوز نہین ہے۔
**نوع دیگر**۔ نصف درم ساتھ پانی مولی کے پیین و مولی
و تل برابر لیکر کوٹین اور گرم کرکے اوپر تلی کے ضماد کرین
مجرب ہے۔
**دیگر**۔ کہ ورم تلی کو پگھلاوے سونٹھ پیپل مرچ نمک
جواکھار چلیتہ کمیلہ ہر ایک برابر کوٹ کر چھان کر بیچ شیرہ گھیکوار
کے بقدر بیر جنگلی کے گولیان بناوین اور ہر دن ایک
گولی کھاوین۔
**دیگر**۔ کہ یہی عمل کرے سہاگہ بریان ایک حصہ خردل تین
حصے کوٹ کر چھان کر ایک ماشہ کھاوین۔
**دیگر**۔ کہ قوی زیادہ ہے سہاگہ بریان ایلوا برابر لیکر ساتھ
قند سیاہ کے گولیان بناوین اور موافق احتیاج کے
ایک مہینے تک کھاوین اگر متواتر نہ کھا سکے ایک دن
یا دو دن درمیان دیکر کھاوے اور چاہیے کہ یہ گولی
رات کو کھائی جاوے بعد غذا کے جب ایک ساعت
بخوبی گذر جاوے اور اوپر اسکے کوئی چیز اور نہ کھاوین
مگر قدرے پانی یا گلاب اور بادی ترشی سے

پرہیز کریں اور اس دوا سے دو تین دست بھی آتے ہیں اور بیچ پگھلانے سختی سپرز کے اور ازالے ضیق النفس و جمیع علل شکم کے مفید ہے۔

**دیگر۔** کہ بیچ دفع سختی سپرز کے مجرب ہے مہوک ایک چڑیا ہے ہند میں مشہور مشابہ زاغ کے بڑائی میں اور رنگ اس کا اشقر یعنے سرخ مائل بزردی ہوتا ہے گوشت اسکا ساتھ مصالح کے پکا کر کھلا دیں اور قوت باہ بھی اس سے زیادہ ہوتی ہے۔

**دیگر۔** کہ سختی سپرز کو نافع تر ہے اور مزیل نفخ شکم اور مشتہی ہے اجوائن پوست ہلیلہ ہر ایک بیس درم پختہ کیٹ لوہے کی یعنی میل اُس کا تیس دام بختہ تینوں کو تھوڑا کوٹکر چکنے باسن پرانے میں کہ پانی اُس سے متر شح ہو رکھیں اور پانی میٹھا دہ چند سب اجزا کا ڈالکر منھ باسن کا بند کر کے گڑھے میں کہ گوبر خشک اُس میں ڈالا ہو رکھیں اور تمام گڑھا گوبر خشک سے پُر کریں اور تین ہفتے تک اُس میں رکھیں بعد اُس کے نکالکر صاف کریں اور شیشے میں رکھیں اور صبح و شام ایک ایک دام یا کم زیادہ پیویں اور بعض لوگ قند سیاہ کہنہ برابر سب ادویہ کے بھی بیچ ابتدا کے داخل کرتے ہیں تو مرغوب زیادہ ہو اور بعضے تھوڑا شیرہ سفرجل یا گھیگوار کا ملاتے ہیں ابتدا میں اور یہ قوی تر ہوتا ہے اور اس صورت میں کہ گھیگوار داخل کریں ملانا قند سیاہ کا لازم ہے۔

**فائدہ** سختی اگر طرف جگر کے ہو اوپر اسلیم دست چپ کے داغ دیں اور اگر طرف سپرز کے ہو اوپر اسلیم دست راست کے اور داغ کو کئی دن متر شح رکھیں کہ عجیب الاثر ہے اور داغ بتی بٹی ہوئی کپڑے سے یا کاغذ بٹے ہوئے سے کرنا چاہیے جیسا کہ مشہور ہے اور اگر لوہے سے کریں یہ بھی روا ہے

## حرف الراء

**رب انار۔** مقوی جگر و معدے کا ہے اور بیچ ادویہ معدے کے گذرا۔

**روغن قسط۔** جگر سرد کو نافع ہے۔

**روغن بیدانجیر مرکب۔** سدۂ جگر کو کھولے اور یہ دونوں بیچ ادویہ سر کے گذرے۔

**روغن فستقین۔** مقوی جگر ہے۔

**روغن محلل۔** بیچ تحلیل ریاح جگر کے نافع ہے۔

**روغن کلکلانج** واسطے جگر کے مفید ہے شرباً اور سیب روغن بیچ ادویہ معدے کے گذرے۔

## حرف السین

**سجرنیا۔** معجون مشہور ہے اور واسطے سدے و جگر و صلابت جگر کے مفید اور بیچ بحث معدے کے مذکور ہے اسیطرح۔

**سکنجبین سفرجلی و سکنجبین لیمونی۔** اور اسی طرح

**سکنجبین بزوری حار** — واسطے جگر گرم کے مفید ہے اور اسیطرح

**سکنجبین تفاحی۔** اور یہ سب بیچ ادویہ معدے کے مذکور ہوئیں اور بعض سکنجبین کہ جگر و سپرز سے مخصوص ہیں ہم

یہان بیان کرتے ہین اور باقی حمیات مین آوین گی ساتھ فوائد کثیر کے و شکری و عسلی اور طریق اختیار کرنے ترش و شیرین و میخوش کا باعتبار حال کے اور منافع و مضار اُن کے مشروحاً اُسی جگہ حوالہ ہوئے ہین فلیرجع ثمہ

**سکنجبین ریوندی** ۔ یرقان و درد جگر کو کہ گرمی سے ہو فائدہ کرے تخم کاسنی نیم کوفتہ بیس۲۰ درم تخم شاہترہ گل سرخ تخم کشوث ہر ایک دس۱۰ درم ریوند پانچ درم ریوند کو خوب کوٹ کر تھیلی مین رکھین اور ساتھ ادویہ دیگر کے بیچ دو من پانی کے جوش کرین اور ہر لحظہ ریوند کو ہاتھ سے ملین تو اکثر شیرہ اُس کا نکل آوے بعد اس کے ادویہ کو صاف کر کے ساتھ ایک من قند سفید و چالیس۴۰ مثقال سرکے کے پکاوین یہان تک کہ قوام ہو مقدار شربت پندرہ۱۵ درم ۔

**سکنجبین ریوند لوعدیگر** ۔ درد جگر کو فایدہ کرے اور سدہ کھولے اور طبیعت کو نرم کرے ریوند قسم اول تیس۳۰ درم تربد سفید موصوف بسفایج فستقی تخم کاسنی نیمکوفتہ ہر ایک بیس درم غاریقون مقرر ہر ایک پانچ درم جملہ کو بیچ دو من پانی کے پکاوین زنجبیل تین درم دو دانگ کوٹکر اضافہ کر کے صاف کرین اور قند سفید ڈیڑھ من و سرکہ چہارم حصہ قند کا ڈالکر قوام کرین ۔

**لوعدیگر** ۔ کہ سختی سپرز کو نافع ہے ریوند غاریقون فوہ پوست بیخ کبر پوست درخت بید کز مازج افتیمون غافث تخم کشوث تخم کاسنی ہر ایک دس۱۰

درم قند سفید ایک من سرکہ چہارم حصہ قند کا آب بقدر حاجت ادویہ کو سرکے و پانی مین بھگوکر جوش کرین و بعد صاف کرنے کے قند ملاکر قوام کرین ۔

**سکنجبین فوہ** ۔ استسقا و صلابت سپرز و ورم صلب جگر کو نافع ہے اور سدہ کھولے رازیانہ پوست بیخ رازیانہ پوست بیخ کبر انیسون تخم کاسنی پوست بیخ کاسنی زوفا یابس فوہ غافث افسنتین ہر ایک دس درم تخم کشوث تخم کرفس پوست بیخ کرفس جعدہ سنبل اسارون ہر ایک سات درم بیچ پانی سو درم سرکے کے بھگوئین اور بعد جوش کرنے کے ساتھ ایک من قند کے قوام کرین ۔

**سکنجبین عنصلی** ۔ استسقا و درد پہلو کو جو سردی سے ہو نافع ہے اور سدہ جگر و سپرز کو کھولے اور سرفہ کہنہ بلغمی و فالج و لقوہ و سرسام بلغمی و ضیق النفس کو فائدہ کرے اور بچے مردہ کو نکالے سرفہ کہ عنصل ایک من زنجبیل رازیانہ انیسون حلتیت عاقرقرحا بودینہ دشتی ہر ایک دس۱۰ درم تخم کرفس زیرہ کرمانی قردمانا ہر ایک پانچ درم ادویہ کو نیمکوفتہ کر کے بیچ سرکے عنصل کے اور چہارم عسل کے بھگوئین اور ایک ہفتہ دھوپ مین رکھین بعد اُس کے صاف کر کے نگاہ رکھین اور پیش از طعام تین۳ درم استعمال کرین ۔

**سکنجبین عنصلی** کہ سختی جگر و سپرز کو نافع ہے اور واسطے تفتیح سدہ کے اور قطع اخلاط غلیظ کے اور رفع کرنے سعال و ضیق النفس رطوبی کے

لکھا ہی پیاز عنصل نصف رطل لکڑی کی چھری سے یا شیشے سے قطع کرین خرد خرد اور سرکہ کہنہ پانچ رطل ڈال کر نرم آگ پر پکاوین تو پیاز عنصل گھرا ہو جاوے پس صاف کرکے فی رطل سرکہ مین ڈیڑھ رطل قند سفید ڈالکر نرم آگ پر قوام کرین اور درمیان طبخ کے کف نکالتے جاوین بعد قوام کے اُتار کر کام مین لاوین -

**سکنجبین ماذریون** - استسقاے زقی کو نافع ہی سرکہ دس استار آب صاف نصف من برگ ماذریون ایک اوقیہ بیچ سرکے و پانی کے ایک ہفتہ بھگو کر جوش کرین اور بعد صاف کرنے کے قند سفید ایک من ملاکر قوام کرین اور اگر آب سفرجل پانچ استار اور بدلے پانی کے گلاب ملاوین بہتر ہی -

**سکنجبین بارد** - کہ استسقاے گرم کو نافع ہی دو درم بول تخم خیار تخم خربزہ تخم کاسنی جملہ نیم کوفتہ ہر ایک دو اوقیہ تخم کرفس نصف اوقیہ سب کو ایک رات دن بیچ سرکے کے تر کرین اور صاف کرین اور ہموزن اس کے قند سپید ملاوین اور آب خیار معصور فی رطل ایک اوقیہ اضافہ کرکے قوام کرین -

**سکنجبین حار** - کہ درد سپرز کو جو سردی سے ہو فائدہ کرے پوست بیخ کبر ثمرۃ الطرفا اسقولوقندریون پوست درخت بیدا سارون فوہ رح جملہ برابر ساتھ پانی و سرکے کے پکا کر صاف کرین اور ساتھ شہد کے قوام کرین اور تقدیر اوزان ان اجزا کی جیسے کہ مذکور ہوئی ہی مخفی نہین ہی و ہو من الادویہ العجیب -

**سکنجبین بزوری** - سدۂ جگر و سپرز کو کھولے اور واسطے ضعف معدے و حمیات عفنہ دائرہ کے اور برد مزاج اور اوجاع مفاصل بلغمی کے نفع کرے تخم کشوث رازیانہ تخم کرفس انیسون ہر ایک پانچ درم تخم کاسنی دس درم سب کو بیچ ڈیڑھ رطل سرکے قسم اول خوش مزہ کے اور دو اوقیہ آب خالص کے بھگوئین ایک رات دن تک بعد اس کے نرم آگ پر پکاوین یہان تک کہ تھوڑا پانی کم ہووے پس صاف کرکے قند سفید پانچ رطل ملاکر قوام کرین اور کف نکالتے جاوین بعد اس کے وقت حاجت کے استعمال کرین -

**سکنجبین بزوری اصولی** - سدہ جگر و سپرز کو کھولے اور بلغم کو دور کرے اور صفرا کو دفع کرے اور معدے کو نافع ہی انیسون تخم کشوث رازیانہ پوست بیخ کبر پوست بیخ کرفس ہر ایک پانچ درم تخم کاسنی دس درم جملہ کوب بیچ ڈیڑھ رطل سرکے تند خوب کے اور نصف رطل آب خالص کے ایک رات دن تر کرین بعد اُس کے نرم آگ پر پکاوین تو قدرے آب کم ہو جاوے اور قند سفید پانچ رطل حلکر کے قوام کرین -

**سفوف کرفس** - واسطے استسقاے طبلی کے مجرب ہی اور -

**سفوف نمک و سفوف آملہ و سفوف حاکمی** واسطے جگر کے اور -

**سفوف نانخواہ** - واسطے سپرز کے نافع ہی اور یہ سب ادویہ معدے مین گذرے -

**سفوف ہلیلہ**۔ ورم جگر اور سپرز کو نافع ہے ہلیلہ سیاہ پوست ہلیلہ کابلی ہر ایک چالیس درم تخم کرفس انیسون رازیانہ ہر ایک پانچ درم کوٹکر چھانکر تیار کریں مقدار شربت تین درم ساتھ شیر شتر کے۔

**سفوف بزوری**۔ ورم جگر کو نافع ہے اور بول کو جاری کرے تخم خربزہ تخم خیارین ہر ایک پانچ درم تخم کاسنی تخم کشوث ہر ایک تین درم انیسون رازیانہ تخم کرفس رب السوس ہر ایک دو درم عصارۂ زرشک چار درم ریوند چینی ایک مثقال لک مغسول چار دانگ زعفران سنبل مصطگی افسنتین ہر ایک ایک درم کافور دو دانگ مقدار خوراک تین درم

**سفوف کبدی**۔ جگر کو مخصوص ہے اور بیچ تقویت جگر کے کامل تر گل سرخ تین درم زرشک منقے لک مغسول ہر ایک ڈیڑھ درم فوہ طباشیر صندل سفید نشاستہ صمغ عربی ہر ایک ایک درم ریوند چینی نصف مثقال تخم حماض ایک مثقال زعفران دو دانگ کوٹکر چھانکر سفوف بناویں۔

**سفوف ورد**۔ درد جگر و تہیج کو نافع ہے گل سرخ آٹھ درم زرشک پانچ درم سنبل مصطگی عصارۂ غافث افسنتین رومی ریوند چینی ہر ایک دو درم اسارون فقاح اذخر رب السوس ہر ایک دو درم و نصف زعفران ایکدرم مقدار شربت دو درم ساتھ سکنجبین کے۔

**نوع دیگر**۔ حرارت جگر کو موقوف کرے اور خمار کو دفع اور اسہال صفراوی کو بند اور غلبۂ خون کو ساکن کرے اور جس شخص کو کہ چیچک نکلی ہے فائدہ کرے گل سرخ دس درم طباشیر بیس درم سماق تخم حماض عدس مقشر زرشک منقے تخم خرفہ تخم کاہو خشخاش سفید ہر ایک پانچ درم صندل سفید دو درم و نصف کافور ایک درم مقدار شربت تین درم ساتھ شربت غورہ یا شربت انار یا شربت حماض کے۔

**سفوف دیگر**۔ کہ مسمی ہے بہ سفوف تربل گل سرخ چار درم زرشک منقے اڑھائی درم سنبل مصطگی عصارۂ غافث افسنتین رومی ریوند چینی ہر ایک ایک درم قفاح اذخر اسارون رب السوس ہر ایک پانچ درم زعفران نصف درم سفوف بناویں۔

**سفوف لولوی**۔ ذوسنطاریائے کبدی کو نافع ہے اور جگر و دل و معدے کو قوت دے اور حرارت و تشنگی کو بجھاوے مروارید ناسفتہ چار درم بسد سوختہ گلنار طباشیر خرنوب گل ارمنی گل قبرسی صندل سفید تخم گل بارتنگ بریان تخم حماض بلوط بریان تخم سورد پست کنار کشنیز بریان آرد سنجد صمغ عربی بریان سماق زرشک پست جو بریان طراثیث تخم خرفہ اسبغول ہر ایک تین درم گل مختوم مصطگی ہر ایک ایک درم انار دانہ پانچ درم کہربا اقاقیا مغسول ہر ایک دو درم سوائے اسبغول و بارتنگ کے سب اجزا کو کوٹ کر آپس میں ملاویں۔

**سفوف بہدانہ**۔ نافع ہے واسطے حرارت جگر و یرقان و نفث الدم و سدۂ جگر کے بہدانہ مقشر نشاستہ مغز تخم خیارہ ہر ایک چار درم گل ارمنی گل سرخ لک مغسول سنبل اصل السوس ہر ایک ایک درم

طباشیر نصف درم مصطگی دو دانگ مقدار شربت ایک درم ساتھ ٹھنڈے پانی کے۔

**سفوف لک۔** واسطے یرقان و درد جگر و تپ صفراوی کے نافع ہے لک مغسول ایک درم طباشیر دو درم زعفران ایک درم ریوند چینی ڈیڑھ دانگ کافور ایک دانگ مقدار شربت دو درم ساتھ شربت تمر ہندی یا شربت آلو کے۔

**سفوف۔** کہ واسطے سپرز کے مجرب ہے ایک ہفتے مین زائل کرتا ہے منقول ہے تذکرہ سے مرجان سوختہ ایک درم کتیرا دو دانگ ببین اور بدستور شکر ایک مثقال عرق چار مثقال و مرجان دو دانگ ایک ہفتے تک مداومت کرین مجرب ہے۔

**دیگر۔** واسطے سپرز کے مجرب ہے زوفا یابس پوست بیخ کبر عنب الثعلب پرسیاوشان تخم فنجنکشت تخم سداب بالسویہ مقدار شربت دو درم ساتھ سکنجبین کے۔

**سفوف کزمازج۔** سدہ سپرز کو کھولے اور طحال کو نفع کرے کزمازج تخم کاسنی ہر ایک پانچ درم حب الغار ڈیڑھ درم کوٹکر چھانکر تین درم ساتھ سکنجبین کے دین۔

**سفوف لطیف۔** واسطے صدمے کے جو جگر و سپرز و معدہ و احشا پر واقع ہو نافع ہے گل ارمنی گل مختوم لک مغسول ریوند چینی قصب الذریرہ ہر ایک تین درم اکلیل الملک چار درم زعفران قسط ہر ایک دو درم کوٹکر چھانکر مقدار شربت دو درم ساتھ پانی کے کہ مغز خیار شنبر اُس مین محلول ہو اور مقدار خیار شنبر موافق احتیاج کے ہے اگر تلیین مطلوب ہو زیادہ کرین ورنہ کم۔

**سفوف مدر۔** ورم جگر کو نافع ہے مغز تخم خیارین مغز تخم خربزہ ہر ایک پانچ درم تخم کاسنی تخم کشوث تخم کرفس ہر ایک تین درم رازیانہ انیسون رب السوس ہر ایک دو درم ریوند ایک مثقال زرشک منقے چار درم سنبل زعفران افسنتین مصطگی ہر ایک ایک درم لک دو درم و ثلث ایکدرم کا کافور ثلث ایک درم کا۔

**سفوف اسہال کبدی** گل سرخ چھ درم لک مغسول تخم حماض انبر باریس ہر ایک تین درم فوہ طباشیر صمغ عربی صندل سفید ہر ایک دو درم ریوند ڈیڑھ درم زعفران ایک درم مقدار شربت دو درم ساتھ دوغ کے جو لوہے گرم سے بجھایا ہو۔

**سفوف سکبینج** واسطے استسقاء طبلی اور ریاح شکم و قولنج کے نافع ہے سکبینج ہلیلہ زرد ہر ایک ایک جزو حب الرشاد و تخم کرفس ہر ایک نصف جزو مقدار شربت دو درم ساتھ آب گرم کے۔

**سفوف۔** کہ ورم گرم جگر کو نافع ہے ہلیلہ زرد دس درم تخم کاسنی تخم کشوث مغز تخم خیارین ہر ایک دو درم لک مغسول ریوند چینی ہر ایک ایک درم سقمونیا نصف درم مقدار شربت دو درم ساتھ ماء الجبن کے اور اگر تپ قوی ہے ساتھ آب خرفہ و فلوس خیار شنبر کے دین۔

**سفوف۔** کہ جگر گرم کو نافع ہے ہلیلہ زرد دس درم لک مغسول تین درم طباشیر دو درم رازیانہ ایک درم اور بعضے عوض رازیانے کے تخم کشوث ڈالتے ہین۔

**دیگر۔** کہ یہی عمل کرے ہلیلہ زرد دس درم لک مغسول

گل سرخ طباشیر ہرایک پانچ درم ریوند تین درم رازیانہ انیسون ہرایک ایک درم مقدار شربت تین درم ساتھ شیر شتر کے۔

**سفوف عبادہ** - جگر کو قوت دے اور ہزال کو دور کرے اور رخاوت و رطوبت معدے کو سود مند ہی لک مغسول حب الآس بلوط مصطگی مازو و عود بلسان پوست انار ہرایک جزو زنجبیل کندر ہرایک ربع جزو قند سفید دوچند سب اجزا کا مقدار شربت دو درم سے تین مثقال تک اور چاہیے کہ ایک ہفتے تک دین اور صبح کو بھی اور وقت خواب کے بھی اور اس درمیان مین بھی گوشت ترک کرین اور بیچ قانون کے وزن قند کا بھی ہمراہ لک وغیرہ کے ایک جزو لکھا ہی یعنی اگر لک وغیرہ کہ ہموزن ہین ہرایک واحد اُن سے مثلاً ایک درم ہو قند بھی ایک درم لینا چاہیے لاغیر اور وزن قند کا کہ دونا سب اجزا کا لکھا گیا مختار صاحب ذخیرہ کا ہی اور صاحب ذخیرہ نے عوض لک کے بیچ نسخے مذکور کے عیدان اللک لکھا ہی اور جانئین کہ شیخ نے بیچ قانون کے لک عیدان مرقوم کیا ہی اور اکثر اطبا نے اس لفظ سے لک مراد لیا ہی اور اضافت اس کی ساتھ عیدان کے اُن کے کلام مین آئی ہی واسطے رفع مشابہت کے اس لیے کہ بعضے لکت کو جملہ کہربا سے جانتے ہین اور تحقیق مین سواے اُس کے ہی اس لیے کہ لک نبات ہی لہذا ساتھ عیدان کے مضاف ہوا اور کہربا علے الاصح معدنی ہی اور صاحب ذخیرہ نے لک عیدان کو کہ بیچ قانون کے لکھا ہی عیدان لک تفسیر کیا ہی بلحاظ تقدیم مضاف الیہ کے اوپر مضاف کے اور عجب نہین ہی کہ وقت ترجمہ کلام یونانی کے برعایت ہر کلمے کے اس کے مقام مین مترجم اول سے ایسا واقع ہوا ہو اور تقدیم مضاف الیہ کی اوپر مضاف کے کلام اہل یونان مین شایع ہی بالجملہ بیچ عمل لک کے اور عیدان لک کے یعنی اس کی لکڑیون کے اگرچہ آپس مین قریب ہین لیکن بیچ تجربہ اس درویش کے لک نافع تر ہی عیدان لک سے اور صاحب قلانسی سے بیچ نسخے سفوف مسطور کے اسی کو اختیار کیا کما انظر من کلامہ۔

## حرف الشین

**شربت فواکہ** - کہ حرارت جگر کو بجھاوے۔

**شربت عود سادہ و ترش** - جگر کو قوت دے۔

**شربت بہی لیموئی و شربت بیہ و شربت عسل و شربت سنبل و شربت سوسن و شربت خند تقون** واسطے جگر کے نافع ہی

**شراب دمیقرطیس** - واسطے جگر و سپرز کے مفید ہی اور یہ سب بیچ ادویہ معدے کے مذکور ہوئے ہین۔

**شربت دینار** - دواے جلیل القدر ہی اور ساتھ بیماریون جگر کے مخصوص مولف اسکا بختیشوع ہی اور جو حکماے دیگر نے بعد اُس کے تصرفات اس نسخے مین بہت سے کئے ہین اور کرتے ہین نسخے اس کے متعدد ہوئے چنانچہ مشروحاً مذکور ہوتے ہین اور بیچ وجہ تسمیہ اس شربت کی ساتھ دینار کے

لکھا ہی کہ بختشوع حکیم ایک مقدار خوراک اس شربت کی بدلے ایک دینار کے بیچتا تھا لہذا یہ نام ہوا اور بعضے لوگ کہتے ہین کہ دینار نام کشوث کا ہی اور جو کشوث اس مین پڑتا ہی باعتبار نام رکھنے کل کے ساتھ نام جزو کے یہ نام رکھا گیا نسخہ کہ صاحب تحفۃ المومنین نے لکھا ہی اور وہی مولف بختشوع کا ہی اور واسطے ضعف جگر و معدے و حمیات و عفونت اخلاط فاسدہ کے جو عمق بدن مین ہو نافع ہی نسخہ بیدانہ تخم کاسنی ہر ایک دس مثقال عود بیخ سوسن ہر ایک چار مثقال تخم کشوث گل سرخ قنطوریون دقیق مصطگی زعفران دارچینی فودنج ہر ایک تین مثقال ادویہ کو نیم کوب کر کے اگر واسطے تپ کے بناتے ہین آب کاسنی مین بھگوئین اور اگر واسطے خفقان کے بناتے ہین آب رازیانے مین بھگوئین اور بہتر یہ ہی کہ تین دن اس پانی مین بھگوئین جس مین کاسنی و بادیان و شبت گاوزبان دمویز منقے پاسو یہ ہر ایک سے پانچ مثقال جوش کیا ہو اور بمقابلہ ہر ایک رطل کے پانی سے ایک مثقال اسارون اضافہ کر کے ساتھ دو رطل قند سفید کے قوام کرین اور عود زعفران کو بعد قوام کے اضافہ کرین

**نوع دیگر** - کہ بیچ سدیدی کے مرقوم ہی اور قریب باعتدال و کثیر المنافع ہی اور واسطے سدہ ماساریقا و جگر و احشا کے نافع ہی اور اورام احشا کو مفید ہی اور مدر بول و ملین طبع و رافع یرقان و حرارت جگر و معدہ ہی ساتھ شیرہ تخم خیارین کے خصوصا کہ سکنجبین شکری بھی مضاف ہو اور دافع حصبہ و جدری و حمیات دمویہ و صفراویہ ہی ساتھ شربت عناب کے تخم کاسنی نیم کوفتہ مین ۱۲ مثقال پوست بیخ کاسنی مین ۱۰ درم گل سرخ پندرہ درم تخم کشوث پانچ درم ریوند اول چار مثقال اور ریوند اول کہ بیچ کتب قدیم کے ساتھ ریوند چینی کے مشہور ہی اور سوائے راوند الدواب کے ہی بیچ ملک ہند کے ریوند خطائی مشہور ہوا اور راوند الدواب کہ لکڑیاں لانبی ہین اور واسطے دواب کے کام آتا ہی باسم ریوند چینی مخصوص ہوا بالجملہ بیچ کتب طبیہ کے معالجات انسانی مین جس جگہ ریوند چینی لکھا گیا ہی مراد اس سے ریوند خطائی ہی اور وہ بمنزلہ سم گھوڑے کے ہی اور چاہیے کہ زرد مائل بسرخی ہو و گران وزن ہو اور کرم خوردہ نہو جو آدمی اشتباہ اسی سے یہان راوند الدواب استعمال کرتے ہین تفصیل کرنا اس مقام مین ہم نے واجب جانا بالجملہ ریوند کو بھی نیم کوب کرین اور تھیلی مین باندھ کر ہمراہ دیگر ادویہ کے آب مین بھگوئین اور صبح کو جوش کرین نرم آگ پر اور بعد حاصل ہونے مدعا کے صاف کرین اور قند سفید دو رطل ملا کر قوام کرین پس اگر ایک مثقال اور ریوند باریک کر کے اس پر چھڑک کر حل کرین قوی الفعل ہو مقدار شربت دس درم سے دس مثقال اور پندرہ درم تک ہی

ہذا ہو الشراب الدیناری المشہور فی الدیار المصریۃ و الشام والتبریز -

**نوعدیگر**۔ بھی سدیدی سے کہ قرابادین مختار ابن ہبل سے نقل کیا اور کہا کہ یہ نسخہ اندر تقویت احشا و قبض کے کثیر الاثر ہی اور نسخہ پہلا بیچ تفتیح و تلیین کے موثر زیادہ ہی اور بیچ منافع دیگر کے دونون برابر ہین آب کشوث تازہ دو رطل آب انار ترش آب زرشک آب سیب میخوش آب لیمون تازہ ہر ایک نصف رطل آپس مین ملا کر جوش کرین اور کف پھینکتے جاوین اور ساتھ تین رطل قند کے قوام کرین۔

**نوعدیگر**۔ کہ صاحب اقسرائی نے لکھا ہی اور واسطے ضعف جگر کے نافع ہی زرشک تخم گل ہر ایک آٹھ درم تخم کاسنی پانچ درم پوست بیخ رازیانہ بیخ کاسنی بیخ کرفس تخم کشوث ہر ایک تین درم اصل السوس دو درم ریوند چینی ایک درم قند بقدر حاجت کے شربت بنا دین۔

**نوعدیگر**۔ کہ طبع کو نرم کرے اور جگر و دل کو قوت دے اور سدہ کھولے اور سوء القنیہ و استسقا و ذات الجنب کو نافع ہی اور تشنگی بجھاوے تخم کاسنی نیم کوفتہ برگ گل ہر ایک بیس درم پوست بیخ کاسنی تازہ چالیس درم نیلوفر گاؤزبان ہر ایک دس درم تخم کشوث کتان مین باندھکر تین درم جوش کرین یہان تک کہ مہرا ہووے پس صاف کرکے ساتھ ایک من قند کے قوام کرین اور اُتار لیوین اور ریوند اول دس مثقال پیسکر اُس مین حل کرین۔

**نوعدیگر**۔ قلانسی سے واسطے یرقان جگر گرم کے نافع ہی ریوند چار درم تخم کاسنی نیم کوفتہ بیس درم تخم کشوث تخم ریحان ہر ایک دو درم جملہ کو بیچ تین من پانی کے پکا کر صاف کرین اور ساتھ ایک من قند و چالیس درم سرکے کے قوام کرین مقدار شربت پندرہ درم ساتھ گلاب کے۔

**نوعدیگر**۔ کہ صاحب طحال کو نافع ہی ریوند غاریقون پوست بیخ کبر پوست درخت خلاف کزمازو غافث تخم کشوث تخم کاسنی ہر ایک دس درم ادویہ کو بیچ سرکے و گلاب کے کہ ہر ایک ایک رطل ہو بھگوکر صبح کو جوش کرین اور صاف کرین اور ساتھ ایک من قند سفید کے قوام کرین مقدار شربت بیس درم اور نسخہ شربت تربد کا کہ واسطے سختی سپرز کے نافع ہی اور صاحب قلانسی سے ذکر کیا بدون نام رکھے شربت تربد کے بعینہ یہی نسخہ ہی مگر یہ کہ بیچ نسخے شربت تربد کے عوض ریوند کے تربد ہی اور بجاے گلاب کے آب۔

**نوعدیگر**۔ کہ واسطے حرارت جگر و دفع کرنے عفونت اخلاط کے نافع ہی اور بیچ تحفہ کے مرقوم و مذکور ہی صندل سفید گل سرخ اصل السوس ہر ایک چار مثقال تخم کاسنی دس مثقال زرشک بیدانہ سات مثقال لک مغسول دو مثقال تخم کشوث تین مثقال کوٹنے والی دوائین کوٹ کر بیچ عرق کاسنی کے یا اُس کے پانی مین بھگوکر جوش کرین بعد اُس کے صاف کرکے ساتھ نوے مثقال قند سفید کے قوام کرین اور اگر ریوند اضافہ کرین قوی تر ہوتا ہی۔

**شربت ابریشم**۔ کہ جگر و دل اور احشا و باہ کو قوت دے اور سدہ کھولے اور استسقا کو فائدہ کرے اور بیچ ادویۂ باہ کے آویگا۔

**شربت بزور** تفتیح سدہ جگر و سپرز کی کرے اور یرقان

کو دفع کرے اور حمیات مین بیان ہوگا۔

**شربت ریوند مفرد** - جگر کو قوت دے اور سدہ کھولے ریوند بیس درم بیچ تین رطل آب کے ایک رات دن بھگو کر نرم آگ مین جوش کرین اور ساتھ تین رطل قند سفید کے قوام کرین۔

**شربت ریوند مرکب** - واسطے امراض جگر و سپرز کے اور تفتیح سدہ کے اور تلیین طبع کے نافع ہی ریوند بیس درم تربد موصوف غاریقون بسفایج تخم کاسنی ہر ایک پانچ درم زنجبیل دو ثلث ایک درم کے قند سفید سو درم شربت بناوین اور بقدر حاجت کے دین۔

**شربت کشوث** - کہ بیچ صفہان کے بہت مشہور ہی مفتح سدہ وملین طبع اور مقوی جگر و معدہ اور واسطے حمیات مرکبہ اور سوء القنیہ کے مفید ہی تخم کشوث رازیانہ تخم کاسنی گل کشوث تخم خیارین تخم خربزہ گزمک پوست بیخ کاسنی ہر ایک تین مثقال بیخ رازیانہ گلسرخ انیسون ہر ایک تین مثقال قند سفید ساتھ شیرخشت کے نوے مثقال بطریق معمول شربت بناوین اور دس مثقال تک ساتھ شیرۂ تخم کاسنی و تخم خربزہ و آب کاسنی و مانند اُنکے پیوین۔

**شربت افسنتین** - واسطے ضعف جگر و سوء المزاج و سوء القنیہ کے نفع کرے ایک نسخہ اُس کا بیچ ادویہ سر کے اور ایک نسخہ اُس کا بیچ ادویہ معدے کے گذرا۔

**نوع دیگر** - کہ واسطے ضعف جگر و معدے کے کہ ساتھ یبوست طبع و حرارت مزاج کے ہو نہایت نافع ہی افسنتین دو مثقال گل سرخ چار مثقال تمر ہندی دو مثقال ترنجبین تیس مثقال ادویہ جوش کرکے صاف کرین بعد اُسکے ترنجبین اُسمین حل کرکے اور صاف کرکے تھوڑا اپکا کر پیوین مجموع ایک خوراک ہی۔

**نوع دیگر** - کہ سوء القنیہ کو نافع ہی اور دو تین دست لاتا ہی افسنتین رومی دس درم گل سرخ تیس درم تربد موصوف سات درم سنبل چار درم بیچ چھ رطل پانی کے پکاوین یہان تک کہ تہائی رہجاوے بعد اُسکے صاف کرین اور قند سفید نصف رطل ملاکر پکاوین یہان تک کہ تھوڑا قوام ہوجاوے مقدار شربت تیس درم۔

**نوع دیگر** - واسطے علل جگر و معدے کے اور التہاب و غلظ سپرز کے اور یرقان کے جو حرارت سے پیدا ہو اور واسطے ریاح قولنج حار کے اور تفتیح سدہ کے اور اخراج اخلاط کے کہ اول مین ہو نافع ہی افسنتین ایک رات دن بیچ پانی خالص کے یا بیچ عرق کاسنی کے بھگوئین اور ساتھ قند سفید کے یا شہد کے قوام کرین۔

**شربت ہندبا** یعنی بہ شربت مدبر واسطے امراض جگر کے اور تفتیح سدہ جگر کے اور اصلاح مزاج جگر کے نافع ہی پوست بیخ کاسنی بیخ رازیانہ ہر ایک تیس درم تخم کاسنی ایک اوقیہ ثمرۃ الطرفا گاوزبان اصل السوس مقشر تخم کشوث بزرخیار تخم خطمی ہر ایک دو درم تشکاعی باداُورد ہر ایک پانچ درم الک بسبد چار درم ابہر بالیس صندل سفید حشیش الغافث افسنتین رومی ہر ایک

تین درم اسارون ایک شقال بہت گرم پانی مین بعد کوٹنے کے ایک رات دن بھگوئین بعد اس کے صاف کرکے ساتھ پانچ رطل قند سفید اور سو درم آب مروق کاسنی اور نصف رطل سرکہ و نصف رطل گلقند و دو اوقیہ آب لیموے سبز و تین اوقیہ آب رازیانہ کے قوام کرین اور بعد اُتارنے کے آگ سے ریوند چینی ایک شقال کوٹ کر چھان کر ملا دین اور نسخہاے دیگر اُس کے حمیات مین آوین گے۔

**شافہ**۔ کہ استسقاے طبلی کو نافع ہو اور ریاح امعا کو توڑے سداب جرمل رازیانہ تخم کرفس تربد سفید بورہ ارمنی ہر ایک ایک درم شکر سرخ پانچ درم ساتھ آب سداب کے شیاف بنا وین۔

## حرف الضاد

**ضماد شعیر**۔ ورم جگر کو نافع ہے جو کوفتہ سرکے مین بھگو کر مہرا کیے ہوئے چھ درم طباشیر سفید فوفل ہر ایک پانچ درم افسنتین گل سرخ قصب الزریرہ صندل سفید شیاف ماميثا ہر ایک ایک درم کو ملکر چھانکر ساتھ گلاب کے اوپر جگر کے رکھین۔

**ضماد دقیق شعیر**۔ کہ استسقاے زقی کو اور استسقا کو جو ساتھ حرارت کے ہو نافع ہے آرد جو سعد لشک گوسفند کہنہ بورہ ارمنی گل ارمنی مساوی الوزن کوٹ کر چھان کر ساتھ سرکے کے ضماد کرین۔

**ضماد سداب**۔ نفخہ و صلابت سپرز کو نافع ہے سداب دس درم بورہ ارمنی فودنج ہر ایک تین درم اشق سات درم کوٹ کر چھان کر ساتھ سرکے کے ضماد کرین۔

**ضماد اشق**۔ سختی طحال کو نافع ہے اشق مقل بورہ ارمنی نمک ہندی ہر ایک چار درم اشنہ کزمازج ہر ایک چھ درم سداب آٹھ درم گوگرد دو درم انجیر دس عدد انجیر کو سرکے مین پکا دین اور اشق و مقل کو اُس مین حل کرین اور باقی ادویہ کو کوٹ کر چھان کر اضافہ کرکے ضماد کرین۔

**دیگر**۔ کہ یہی عمل کرتا ہے اشق سرکے مین حل کرکے لگا وین۔

**ضماد التین**۔ سختی سپرز کو نافع ہے مقل دو درم اشق ایک درم باقلا مقشر کرسنہ نخود اکلیل الملک بزرگ حلبہ بابونہ سنبل الطیب ترمس ہر ایک پانچ درم انجیر زرد جو بیس عدد انجیر کو سرکے مین پگھلا وین پھر آپس مین ملا کر اور ادویہ کو کوٹ کر چھان کر جملہ کو ساتھ روغن سداب یا روغن بادام یا روغن بابونہ کے گھولکر ضماد کرین۔

**ضماد الرماد**۔ سپرز سخت کو نرم کرے راکھ لکڑی انگور کی راکھ لشک بزکی مساوی الوزن سرکے مین گھولکر حمام مین ضماد کرین۔

**ضماد افسنتین**۔ سپرز کو قوت دے افسنتین سنبل کزمازج و قرومانا فقاح اذخر بیخ کبر گل سرخ مقل

تین درم کے گیارہ درم ہی باقی اجزا اُسی وزن پر ہین جو
مذکور ہوئے۔

**قرص زرشک حار**۔ اوجاع جگر کو جو برودت
سے ہون نفع کرے زرشک منقے پانچ درم لک مغسول
ریوند سنبل عصارۂ غافث انیسون مصطگی ہر ایک ایک
درم کوٹ کر چھان کر قرص بناوین اور ساتھ جوشاندے
بزور کے دین۔

**قرص ریوند**۔ ورم جگر و صلابات جگر و سپرز و
حمیات کہنہ کو نافع ہی ریوند چھ درم فوہ لک مغسول ہر
ایک تین درم تخم کرفس انیسون عصارۂ غافث ہر
ایک ایک درم کوٹ کر چھان کر ساتھ آب خالص کے
قرص بناوین اور بیچ اعراض کے ریوند آٹھ درم
فوہ ملک ہر ایک چار درم تخم کرفس غافث انیسون
ہر ایک تین درم لکھا دیکھا ہی کہ ساتھ سکنجبین کے
گھولین مقدار شربت ایک مثقال اور تحریر کیا ہی کہ
زخم و ضربہ کو کہ جو اوپر جگر و سپرز کے پہونچے بھی نفع
کرتا ہی۔

**دیگر**۔ کہ سوء مزاج بارد جگر کو اور ردی رنگ سفید
کو دور کرنے والا اور انطلاق بطن اور انتفاخ اجفان
اور اطراف کو نافع ہی اور فساد سحنہ کو جو بعد حمیات طویلہ کے
ہوتا ہی فائدہ کرتا ہی ریوند دس درم سنبل مصطگی عصارۂ
غافث فسنتین رازیانہ انیسون ہر ایک دو درم کوٹکر چھانکر
ہر قرص بقدر ایک مثقال کے بناوین مقدار خوراک ایک
قرص ساتھ سکنجبین عسلی کے اور جانین کہ ریوند بیچ اقراص
کے جو جگر سے مخصوص ہین بمنزلہ گلسرخ کے ہی بیچ اقراص
معدے کے اور مانند تخمکشت کے بیچ اقراص سپرز کے۔

**قرص دیگر**۔ کہ استسقاے طبلی کو نافع ہی ریوند لک
مغسول ہر ایک دو دو درم مغز تخم خربزہ تین درم تخم کاسنی
سات درم تخم کشوث رب السوس ہر ایک ایک مثقال
رازیانہ گل سُرخ ہر ایک پانچ درم کوٹ کر چھان کر
قرص بناوین مقدار خوراک ایکمثقال ساتھ آب کاسنی
کے یا سکنجبین کے اور اگر سرفہ ساتھ استسقا کے
ہو ساتھ مطبوخ زوفا کے یا ساتھ آب سولف و تخم
کرفس کے دین۔

**قرص دیگر**۔ کہ سوء مزاج گرم جگر کو
نافع ہی اور سحج و قرحہ امعا کو فائدہ کرے ریوند زرشک
تخم کاسنی مساوی کوٹ کر چھان کر ساتھ پانی بارتنگ
کے قرص بناوین اور سائے مین خشک کرین اور
دین۔

**قرص دیگر**۔ کہ واسطے امراض جگر کے نافع ہی اور اسہال
کو منع کرے ریوند لک مغسول ہر ایک تین درم طباشیر گل سرخ
ہر ایک چار درم تخم حماض پانچ درم زعفران نصف درم
کوٹکر چھانکر ہر ایک قرص دو درم کے وزن پر بناوین مقدار
شربت ایک قرص۔

**قرص دیگر**۔ کہ جگر سرد کو نافع ہی ریوند دس درم سنبل
مصطگی غافث فسنتین انیسون رازیانہ ہر ایک دو درم
کوٹ کر چھان کر ساتھ پانی رازیانے کے قرص
بناوین۔

**قرص غافث**۔ یرقان و درد جگر و سپرز کو اور
تپ ربع اور حمیات کہنہ کو نافع ہی اور سدہ کھولتا ہی

عصارۂ غافث بیس درم سنبل بیس درم طباشیر چار درم کوٹکر چھانکر صاف پانی مین قرص بناوین۔

**دیگر**۔ کہ درد جگر و یرقان کو اور تپ کو نافع ہی عصارۂ غافث زرشک ورد ولک مغسول ہر ایک ایک درم تخم خرفہ دو درم طباشیر نصف درم رب السوس ربع درم کوٹکر چھانکر کاسنی کے پانی مین قرص بناوین۔

**قرص شبرم**۔ استسقاے زقی کو نافع ہی شبرم ہلیلہ زرد دونون برابر کوٹکر چھانکر قرص بناوین مقدار خوراک ایک دانگ ساتھ سکنجبین کے اور بتدریج زیادہ کرین ایک درم تک اور ہفتے مین ایکبار کافی ہی اور ایک نسخے مین مرمکی داخل ہی تینون برابر۔

**قرص لک**۔ استسقاے لحمی کو سود مند ہی اور سدہ کھولتا ہی لک مغسول ریوند ہر ایک تین درم اسارون زراوند گرد جنطیانا سنبل مصطگی تخم کرفس انیسون نانخواہ اذخر ابہل مغز بادام تلخ قسط فوہ افسنتین عصارۂ غافث ہر ایک دو درم فلفل زنجبیل ہر ایک ایک درم مقدار خوراک ایک مثقال ساتھ ماء الاصول کے۔

**دیگر**۔ کہ یہی عمل کرتا ہی لک مغسول فوہ تخم کرفس عنب الثعلب ہر ایک ایک درم رازیانہ انیسون دو دو ہر ایک ایک مثقال تخم کاسنی تخم کشوث ہر ایک دو درم کوٹکر چھانکر قرص بناوین۔

**قرص افسنتین**۔ برودت جگر کو نافع ہی اور سدہ جگر و سپرز کا کھولے اور عسر البول و حمیات بلغمی کو فائدہ کرے افسنتین تخم کرفس اسارون مغز بادام مساوی کوٹ کر چھان کر آب خالص مین قرص بناوین مقدار خوراک ایک مثقال۔

**دیگر**۔ کہ جگر کی صلابت اور یرقان کو دفع کرے اور اگر شروع استسقا مین کھاوین متحلل ہونے کو منع کرے افسنتین چھ درم عصارۂ غافث رازیانہ تخم سرمق ہر ایک پانچ درم لک مغسول ریوند چینی ہر ایک تین درم تخم کاسنی دس درم تخم کشوث آٹھ درم تخم کرفس چار درم کوٹ کر چھان کر قرص بناوین یا سفوف اور ایک بار ساتھ سکنجبین کے دین اور دوسری بار ساتھ آب عنب الثعلب کے۔

**قرص کبر**۔ صلابت سپرز کو پگھلاوے اور ریح کو جو نیچے تلی کے سردی سے بند ہو تحلیل کرے پوست بیخ کبر حب الفقد ہر ایک دس درم اسقولوقندریون سات درم زراوند طویل برگ سداب حرف ہر ایک شیطرج اشق ہر ایک تین درم اشق کو تیز سرکے کے حل کر کے باقی ادویہ کو اس مین گھولین اور ہر قرص دو درم کا بناوین مقدار شربت ایک قرص ساتھ سکنجبین انصلی کے یا ماء الاصول کے۔

**دیگر**۔ کہ اوجاع سپرز کو نافع ہی اور سدہ کھولے پوست بیخ کبر اشق ہر ایک چار درم زراوند طویل دو درم تخم پنجنکشت فلفل ہر ایک چھ درم اشق سرکہ کہنہ مین حل کر کے باقی ادویہ کو کوٹ کر چھان کر اس مین گھول کر قرص بناوین۔

**دیگر**۔ کہ یہی عمل کرتا ہی پوست بیخ کبر چار درم تخم پنجنکشت فلفل سیاہ اسارون زراوند طویل ہر ایک دو درم

خوب کوٹین اور ساتھ آب برگ جھاؤ کے یا ساتھ پانی سداب کے ملاکر سکہ زیادہ کرکے ضماد کرین۔

**ضماد فیلنفریوس**۔ درد جگر و ورم جگر کو نافع ہے۔

**وضماد الصندلین**۔ واسطے حرارت جگر کے۔

**وضماد المخیقون**۔ واسطے برودت جگر و سپرز کے اور اکثر اضمدہ کہ واسطے صلابت و اورام جگر و سپرز کے مفید ہین بیچ بحث معدے کے بیان کیے گئے۔

**ضماد سنبل**۔ سوء مزاج بارد کو نافع ہے اور بیچ علل جگر کے کہ جہان قرص راوند مستعمل ہوتا ہی استعمال کرین سنبل قصب الذریرہ مصطگی اذخر زعفران ہر ایک ہمسا برابر کوٹین اور مصطگی و مر کو شراب مین حل کرین اور ادویہ کوٹ کر چھان کر اس مین گھول کر ضماد کرین اور اغذیہ باردہ ترک کرین۔

## حرف الطاء

**طلاء**۔ ورم جگر کو نافع ہے گل بنفشہ گل خطمی آرد جو ہر ایک سات درم گل سرخ چار درم صندل سرخ و سفید بابونہ اکلیل الملک تخم کاسنی تخم کشوث گل نیلوفر ہر ایک دو درم شیافت مامیثا تین درم ریوند چینی ایک درم سنبل نصف درم کوٹ کر چھان کر ساتھ گلاب و آب کاسنی کے طلا کرین۔

**فائدہ**۔ ادویہ کہ اوپر جگر و سپرز کے رکھین چاہیے کہ معدہ اس وقت غذا سے خالی ہو اور جو دوائین شدید التحلیل ہین ہرگز جگر پر نہ رکھین بخلاف سپرز کے کہ وہان مضائقہ نہین ہے اور اضمدہ کہ سپرز پر واسطے تحلیل اورام کے رکھین صلابات کے رکھین چاہیے کہ زیادہ تر تین ساعت سے نہ گذرے اور بعد اٹھانے دوا کے اس جگہ کو ساتھ جوشاندے بابونہ و کبریت کے دھوئین اور روغن خیری ملین۔

**طلاء**۔ کہ استسقاء لحمی کو نافع ہے بورہ ترکی صدف سوختہ بورہ ارمنی سرگین گاو کہنہ مساوی الوزن سرکے مین ملاکر طلا کرین۔

**طلاء**۔ کہ ورم اطراف مستسقیون کو نافع ہے اور بیرون قدم کو سرکہ تند و روغن گل دونون آپس مین ملائین اور طلا کرین اور برگ بید آس پر باندھین۔

**طلاء**۔ کہ ورم قدم کو جو بعد بیماریون کے تنہا اکثر پاؤن مین پیدا ہوتا ہی دور کرے صبر اقاقیا شیافت مامیثا مصطگی سعد زعفران حضض گل ارمنی کوٹ کر چھان کر سرکہ و آب عنب الثعلب مین طلا کرین۔

## حرف الفاء

**فودنجی**۔ درد جگر و معدے کو نافع ہے اور یہ معدے مین مذکور ہے۔

## حرف القاف

**قرص زرشک کبیر**۔ واسطے استسقاء و ورم جگر کے نافع ہے۔

**قرص سنبل**۔ ورم صلب جگر کو مفید ہے اور یہ دونون ادویہ معدہ مین مذکور ہوئے۔

**قرص زرشک صغیر** - قریب النفع ہی ساتھ کبیر کے اور واسطے حمیات محرقہ و جگر گرم کے مفید ہی زرشک منقی پندرہ درم تخم کاسنی تخم خرفہ تخم خیارین ہرایک تین درم گل سرخ پانچ درم ریوند چینی سنبل ہر ایک ایک درم لعاب اسپغول مین قرص بناوین مقدار شربت دو درم ساتھ سکنجبین کے۔

**قرص زرشک بارد** - واسطے علل گرم جگر کے اور عطش اور حرارت اور صفرت رنگ و فساد مزاج حار کے نافع ہی زرشک دس درم تخم کاسنی تخم خرفہ تخم خیارین ہرایک تین درم گل سرخ طباشیر ہرایک پانچ درم ریوند لک تخم کرفس ہرایک ایک درم سنبل نصف درم کوٹ کر چھانکر ہر قرص بوزن ایک مثقال کے تیار کرین مقدار شربت ایک قرص ساتھ سکنجبین شکری حامض کے یا آب انار کے۔

**دیگر** - کہ استسقا کو نافع ہی اور ابن زکریا استعمال کرتا تھا عصارہ ابنرباریس لک مغسول گل سرخ ریوند عصارہ کاسنی خشک تخم کشوث مساوی الوزن کوٹ کر چھان کر ہر قرص بوزن دو درم کے بناوین مقدار شربت ایک قرص۔

**دیگر** - کہ گرمی جگر کو نافع ہی عصارہ ابنرباریس دس درم تخم خرفہ مغز تخم خیار ہرایک تین درم گل سرخ دو درم ریوند ایک درم سنبل نصف درم کوٹ کر چھان کر قرص بناوین مقدار خوراک دو درم ساتھ سکنجبین کے یا آب انار کے اور اگر سرفہ بھی ہو صمغ عربی و نشاستہ و کتیرا ہرایک ایک درم رب السوس نصف درم زیادہ کرین اور ساتھ شربت بنفشہ کے دین۔

**دیگر** - کہ جگر گرم کو نافع ہی زرشک منقی پانچ درم رب السوس ڈیڑھ درم مغز تخم خیارین تخم کاسنی تخم خرفہ ہرایک اڑھائی درم گلاب مین بناوین مقدار شربت دو مثقال ساتھ سکنجبین و آب کاسنی و آب عنب الثعلب کے۔

**نوع دیگر** - کہ تپ گرم اور ورم جگر و عطش شدید کو نافع ہی اور وہ مسہل نہین ہی لیکن اس کی شان سے یہ ہی کہ مادے کو متفرق و منقسم کرتا ہی اور اعضا کے پس ہر عضو حصہ اپنے کو تحلیل کرتا ہی عصارہ زرشک اصل السوس ترنجبین ہرایک چار درم زرورد سات درم سنبل مصطگی افسنتین غافث طباشیر ہرایک دو درم مغز تخم خیار تین درم لک بیسر ریوند زعفران ہرایک ایک درم عصارہ ابنرباریس ترنجبین کو بیچ آب کاسنی مروق کے حل کرین اور ادویہ کو کوٹ کر چھان کر اس مین ملا کر قرص بناوین ہرایک قرص بوزن اڑھائی درم کے مقدار شربت ایک قرص۔

**دیگر** - کہ مسمی بہ قرص زرشک کبیر ہی زرشک منقے تازہ رب السوس زرورد مغز تخم خیار مغز تخم خربزہ ہرایک تین درم مصطگی سنبل عصارہ غافث فوہ الصبغ لک بیسر افسنتین اسارون فقاح اذخر تخم شاہترہ تخم کاسنی تخم کشوث ریوند چینی ترکی طیب زعفران طباشیر ہرایک دو درم ترنجبین چھ درم پہلے ترنجبین کو بیچ آب کاسنی کے حل کرین اور ادویہ کو کوٹ کر چھان کر اس مین ملا کر ہر قرص اڑھائی درم کا بناوین اور ایک نسخے مین زرشک بجاے

دو درم زعفران نصف درم کوٹکر چھانکر ساتھ منضج کے قرص بناوین اور ساتھ سکنجبین بزوری کے بطور چٹنی کے کھلاوین اور ایک نسخے مین ایرسا سنبل ہر ایک دو درم زیادہ ہی اور اسی نسخے مین اسقولوقندریون زیادہ کرین اسوقت نام اسکا قرص اسقولوقندریون ہوگا۔

**قرص انیسون۔** تالیف ابن اسحاق کا کہ ضعف جگر کو نافع ہی انیسون فسنتین اسارون تخم کرفس مغز بادام مقشر مساوی کوٹکر چھانکر پانی مین گھول کر قرص بناوین اور ساتھ سکنجبین کے کھاوین۔

**قرص دیگر** کہ جگر ضعیف و تپ بلغمی کو نافع ہی انیسون افسنتین مغز بادام تلخ سنبل سبز ہر ایک چار درم عصارۂ غافث سافج ہندی اسارون ہر ایک تین درم مصطگی تخم کرفس ہر ایک ایک درم کوٹکر چھانکر گلاب مین قرص بناوین مقدار خوراک ایک درم ساتھ جوشاندے افسنتین کے۔

**قرص خردل** ورد سپرز کو جو ریح سے پیدا ہو دور کرے حب الرشاد پانچ سیر سرکے مین یا پانی مین ایک رات دن بھگو کر بعد اُس کے برگ سداب خشک ایک سیر اس مین ملاوین اور ایک دن اور رکھین بعد اُسکے کوٹین اور قرص بناکر اوپر تنور نیمگرم کے بریان کرین لیکن جلنے نہ پاسے بعد اُسکے خوب کوٹکر ہر صبح کو دو درم سکنجبین کے ساتھ دین۔

**قرص ایرسا** سپرز سخت کو نرم کرے ایرسا چار درم فلفل سفید اشق ہر ایک دو درم اشق کو سرکے مین حل کرکے باقی ادویہ کوٹ کرچھان کر اُس مین گھول کر قرص بناوین اور دو درم ساتھ سکنجبین کے کھلاوین اور اعراض مین مرقوم ہی کہ اٰھرن کہتا ہی کہ مولف اس قرص نے قرص مذکور کو تین دن تک خوک کو دیا تھا بعد اس کے جو ذبح کیا تلی اُس کی گھلی ہوئی تھی۔

**قرص فنجنکشت۔** سدہ جگر و سپرز کو کھولے تخم فنجنکشت تخم کاسنی تخم خرفہ مغز تخم کدو مساوی کوٹکر چھانکر سکنجبین مین گھولکر قرص بناوین اور ایک نسخے مین مغز تخم کدو نہین ہی اور بعض اطبا نے کہا کہ ترنجبین مین گھولین اور ایک نسخے مین کزمازج بھی داخل ہی۔

دیگر ورد سپرز کو جو ساتھ تپ و حرارت کے ہو نافع ہی حب القفد یعنی تخم فنجنکشت کزمازج بھی داخل ہی۔

دیگر ورد سپرز کو جو ساتھ تپ و حرارت کے ہو نافع ہی حب القفد تخم فنجنکشت کزمازج ہر ایک دس درم تخم کاسنی تخم خرفہ ہر ایک پانچ درم کوٹ کرچھان کر قرص بناوین مقدار خوراک تین درم سے چار درم تک ساتھ سکنجبین کے۔

دیگر کہ سختی سپرز کو جو ساتھ گرمی کے ہو نافع ہی حب القفد گلسرخ طباشیر تخم خرفہ مغز تخم خربزہ مغز تخم کدو تخم کاسنی ہر ایک چھ درم لک مغسول ریوند ہر ایک دو درم کافور نیم درم مقدار خوراک ایک درم سے ایک مثقال تک ساتھ سکنجبین بزوری کے اور لڑکے کو نصف درم۔

دیگر۔ کہ سدہ و غلظ و صلابت سپرز کو نافع ہی لیکن اُس وقت دینا چاہیے کہ حرارت نہو یا کمتر ہو حب القفد دس درم تخم کاسنی پانچ درم

خرفہ پوست بیخ کبر تخم کرفس ہر ایک تین درم غذا بہ سے لینے
کزمازج چار درم کوٹ کر چھان کر قرص بناوین اور اگر
حرارت رہے کرفس و کبر کو نکال ڈالین اور رعذ بہ دس
درم کرین۔

**قرص فوہ۔** کہ طحال کو نافع ہی فوہ بارہ درم ایرسا پوست
بیخ کبر زراوند طویل ہر ایک دو درم کوٹ کر چھان کر سکنجبین
مین گھول کر قرص بناوین اور ساتھ جوشاندے انیسون
کے استعمال کرین۔

**قرص ماذریون۔** کہ استسقا کو جو حرارت و قبض
کے سبب سے ہو دفع کرے اور زرداب کو نکالے ماذریون
مدبر آرد جو پوست ہلیلہ زرد طبرزد مساوی کوٹ کر
چھان کر ایک مثقال ساتھ جلاب کے یا شراب کے
پلاوین۔

**دیگر۔** کہ استسقاے زقی کو نافع اور زرد آب کو نکالے
ماذریون مدبر غاریقون عصارۂ غافث ہر ایک ایک درم
وچار دانگ تخم کاسنی دس درم گل سرخ مغز تخم خیارین
ہر ایک ڈھائی درم کوٹ کر چھان کر مجموع کے دس قرص
بناوین مقدار خوراک ایک ساتھ سکنجبین یا شربت
پوست بیخ کاسنی کے۔

**قرص طباشیر۔** استسقاے گرم اور فساد جگر و سپرز کو
جو ساتھ اسہال کے ہو نافع ہی طباشیر گل سرخ گلنار زرشک
سماق کزمازج تخم کاسنی تخم فرفجشنک تخم خرفہ ہر ایک ایک درم
سعد فقاح اذخر انیسون سنبل ریوند لک پوست بیخ کبر
افیون ہر ایک نصف درم کافور ایک دانگ کوٹ کر چھانکر
قرص بناوین مقدار خوراک تین درم

**قرص کافور۔** واسطے علل حار جگر کے نفع بہت کرتا
ہی حمیات مین آویگا۔

**قرص مقل۔** اورام صلب جگر کو نافع ہی مقل تین درم
سنبل دو درم زعفران ہر ایک ایک درم قسط مغز بادام
تلخ ہر ایک ڈیڑھ درم مصطگی اڑھائی درم مقل کو شراب
مین حل کرکے اقراص بناوین مقدار خوراک تین درم
ساتھ آب کاسنی کے اگر حرارت ہو ورنہ ساتھ ماء العسل
یا شراب کے یا ساتھ پانی تخم کرفس کے یا ساتھ آب
رازیانہ کے۔

**قرص ورد۔** یہ دواے شریف ہی جگر و معدے کو
قوت دے اور رطوبت کو پاک کرے اور سدۂ جگر و سپرز
کو کھولے اور واسطے حمیات بلغمی کے نافع ہی گل سرخ دس
درم اصل السوس چھ درم سنبل تین درم مصطگی طباشیر
ہر ایک ایک درم کوٹ کر چھان کر گلاب مین قرص بناوین مقدار
خوراک دو درم۔

**قرص کزمازج۔** ترکیب جالینوس سے ہی سپرز سخت
کو نرم کرے کزمازج چار مثقال فلفل سفید سنبل اسارون
اشق ہر ایک دو مثقال اشق کو سرکے عنصل مین حل
کرکے باقی ادویہ کوٹ کر چھان کر اس مین گھولین اور
قرص بناوین اور ایک مثقال ساتھ سکنجبین کے
دین۔

**قرص غاریقون۔** سپرز غلیظ کو پگھلاوے غاریقون
گل سرخ ہر ایک پانچ درم طباشیر زرشک ہر ایک
دو درم سنبل عصارۂ غافث لک مغسول ریوند پوست
کبر سرکے مین ترکرکے خشک کرین اور یہ اجزا وزن مین

ڈیڑھ ڈیڑھ درم ہوں پس کوٹکہ چھانکر قرص بناویں مقدار شربت اڑھائی درم ساتھ سکنجبین کے -

**قرص استسقا** - گل سرخ تین درم عود و سنبل مصطگی سلیخہ فقاح اذخر دار چینی افسنتین ہر ایک ایک درم کوٹکر چھانکر قرص بناویں -

**قرص اسقولوقندریون** واسطے طحال کے نافع ہی اور بیچ قرص کبیر کے بیان ہوا -

**قرص دیگر** کہ یہی عمل کرتا ہی افسنتین مغز بادام تلخ انیسون اسارون غاریقون مساوی کوٹکر پیس کر قرص بناویں -

## حرف الکاف

**کلکلانج** - ترکیب جلیل القدر ہی اور واسطے علل جگر و سپرز کے مفید اور مؤلفات اہل ہند سے ہی اور انکے بہت نسخے ہین چنانچہ مشہور و ماخذ کو رہوتے ہین -

**نسخہ** - واسطے استسقا و سوء مزاج جگر و سپرز کے نافع ہی اور مایل باعتدال ہی فقاح اذخر سنبل اسارون فطر اسالیون ہر ایک تین درم غافث لک مغسول ڈیڑھ درم ریوند ڈیڑھ درم تخم کاسنی مغز تخم خیار ہر ایک چار درم مقدار شربت ایک مثقال -

**دیگر** واسطے استسقا کے نافع ہی اور معتدل و رتالیف کیا ہوا ثابت بن قرہ کا ہی برگ ماذریون مدبر پوست ہلیلہ زرد غاریقون ہر ایک پانچ درم عصارۂ افسنتین تین درم ایرسا گل سرخ مغز تخم خیار تخم کاسنی رب السوس ہر ایک دو دو درم ترنجبیل منقے فلوس خیار شنبر قند سفید ہر ایک پندرہ درم ان تینوں کو پانی مین حل کر کے پکاوین تو گاڑھی ہو جاوین پس باقی ادویہ کوٹ کر چھان کر اُس مین ملائین مقدار شربت دو درم سے تین درم تک -

**دیگر** - تالیف ثابت بن قرہ سے کہ یہی عمل کرتا ہی ماذریون مدبر غاریقون تربد ہلیلہ زرد ہر ایک پانچ درم عصارۂ افسنتین تین درم گل سرخ تخم کاسنی تخم خیار ہر ایک دو دو درم رب السوس ایک درم ترنجبین دس درم پہلے ترنجبین کو قوام کرین بعد اس کے ادویہ باقی کوٹکر چھان کر اُس مین گھولکر بناوین مقدار شربت تین درم -

**کلکلانج بارد** - استسقاے گرم کو نافع ہی ماذریون مدبر ہلیلہ زرد ہر ایک پانچ درم عصارۂ افسنتین تین درم گل سرخ اصل السوس تخم کاسنی مغز تخم خیار رب السوس ہر ایک دو دو درم ترنجبین منقی فلوس خیار شنبر قند سفید ہر ایک پندرہ درم مقدار شربت دو درم سے تین درم تک اور ترکیب وہی ہی کہ بیچ نسخے ثابت بن قرہ کے بیان ہوئی ہی -

**کلکلانج حار** کہ استسقاے سرد کو نافع ہی ماذریون مدبر غاریقون ہلیلہ زرد سکبینج ہر ایک پانچ درم ایرسا تین درم ریوند عصارہ غافث انیسون ہر ایک دو دو درم کوٹکر چھانکر عسل مین بناوین مقدار خوراک تین درم سے چار درم تک -

**کلکلانج فیروزہی** - استسقا و برودت معدے کو اور حمیات کہنہ و سرفۂ بلغمی و ضیق النفس و قولنج و صرع و طحال و سلعہ بلغمی و بہق و اختناق رحم کو فائدہ رکھتا ہی اور پیشاب کو جاری کرتا ہی ہلیلہ سیاہ پوست بلیلہ آملہ

مقشر ہر ایک سات درم فلفل زنجبیل فلفلمویہ نمک ہندی سرخ و سیاہ نمک اندرانی نمک طبرزد نمک خمیر لسان العصافیر شیطرج ہندی خیربوا قرفہ قرنفل صعتر بادرنگ کابلی مقشر شونیز حب النیل زیرہ کرمانی سانج ہندی تخم کرفس کشنیز خشک ہر ایک پانچ درم تربد سفید ڈیڑھ سو درم فلوس خیار شنبر دس درم مویز منقے نصف من شیر آملہ ایک من مویز و آملہ کو چھ من پانی مین پکاوین جب دو من رہے ملکر صاف کرکے خیار شنبر اس مین حل کرین اور تین من قند سفید بھی اُس مین گھلاوین اور نصف من روغن کنجد اُس مین ملاکر جوش کرین یہان تک کہ قوام ہو جاوے پس ادویہ کوٹکر چھانکر اُس مین گھولکر بناوین مقدار شربت پانچ درم ساتھ شیر شتر کے یا آب عنب الثعلب کے۔

## حرف المیم

**معجون کلکلانج** — واسطے مستسقیین و مکبودین و مطحولین کے نافع ہے اور طبع کو نرم کرے لک مغسول سنبل گل سرخ دو قو فطراسالیون فوہ ریوند ملح ہندی ایرسا غاریقون ہر ایک چھ درم کمافیطوس زیرہ سیاہ سیسالیوس زراوند طویل اسارون عود بلسان مصطگی جنطیانا بادرنگ مقشر سلیخہ ہر ایک چار درم زنجبیل حب القیل خیربوا قرفہ قرنفل دارفلفل نمک اندرانی نمک نفطی نمک خمیر کشنیز خشک عصارۂ غافث عصارۂ افسنتین سعد اذخر ہر ایک پانچ درم تخم کشوث تخم سرمق رب السوس سقمونیا قسط ہر ایک دس درم تخم کرفس وج انیسون رازیانہ ہر ایک تین درم تربد موصوف ڈیڑھ سو درم سب کو کوٹکر چھانین بعد اُس کے ہلیلہ سیاہ پوست بلیلہ ہر ایک پندرہ درم آملہ ایک من و نصف تمر ہندی پچاس درم مویز منقے ایک رطل اور ان پانچ جزو کو پندرہ من پانی صاف مین جوش کرین یہان تک کہ چارم حصہ رہے صاف کرکے فلوس خیار شنبر ایک رطل اُس مین حل کرکے پھر صاف کرین اور قند سفید دو من ملاکر قوام کرین بعد اُس کے مازریون مدبر بیس درم پیچ تین اوقیہ روغن بادام اور ایک رطل پانی کے پکاوین یہان تک کہ پانی جلجاوے اور روغن رہے اس روغن کو ساتھ تین آثار روغن کنجد کے ادویہ پسی ہوئی مین ڈال کر ملین تو ادویہ چرب ہو جاوین بعد اُس کے قوام مذکور مین ڈالین مقدار شربت چار درم سے پانچ درم تک ساتھ دودھ اونٹ کے یا آب عنب الثعلب یا ساتھ ماء الجبن کے۔

**معجون خبث الحدید** نسخہ محمد زکریا کا استسقائے طبلی و قولنج ریحی و مغص و تمدد شکم و جمیع امراض ریحی کو کہ ساتھ ان کے درد ہو نافع ہے سداب خشک پانچ درم نانخواہ زیرہ کرمانی تخم شبت شونیز صعتر کرویا فطراسالیون مقشر بادام تلخ فلفل دارفلفل نوشادر حب الغار جند بیدستر ہر ایک دو درم جاؤشیر جین سکبینج چار درم گوندون کو شراب مین حل کرین اور ادویہ کو کوٹکر چھان کر ہمراہ عسل کرکے ساتھ عسل کے معجون بناوین مقدار

شربت دو مثقال۔

**معجون گل** ۔ کہ ورم جگر کو نافع ہی گل سرخ چار درم بیخ سوسن سات درم ریوند لک مغسول ہر ایک ایک مثقال و نصف سلیخہ زعفران ہر ایک تین درم مرصافی نصف مثقال زعفران کو سرکے مین حل کر کے باقی ادویہ کوٹ کر چھان کر اس مین مخلوط کر کے ساتھ شہد کے معجون بنا دین۔

**معجون اصطمخیقون** ۔ کہ تباہی مزاج جگر کو اور درد معدے کو نافع ہی اور تباہی مزاج نزدیک اطبا کے ہی کہ سوء القنیہ و استسقا جگر مین ہو جاوے قسط حماما سنبل سلیخہ مصطگی ہر ایک بارہ درم زراوند طویل فلفل سیاہ تخم کرفس تخم شبت انیسون نانخواہ زیرہ کرمانی دو دو درم فطراسالیون کاشم اسارون افسنتین انجدان پودینہ نعناع ہر ایک چار درم کوٹ کر چھان کر ساتھ عسل کے معجون بنا دین۔

**معجون جنطیانا** ۔ صلابت جگر و سپرز و درد معدہ و گردہ و مثانہ کو نافع ہی اور سدہ کھولے جنطیانا رومی فلفل سیاہ ہر ایک دس درم قسط ساذج ہندی سنبل ریوند ہر ایک سات مثقال کوٹکر چھان کر ساتھ سہ چند اُسکے شہد مین معجون بنا دین مقدار شربت دو درم ساتھ آب برگ سداب کے

**معجون افسنتین** ۔ درد جگر و معدے کو جو سردی سے ہو زایل کرے اور استسقا کو نافع ہی افسنتین انیسون تخم کرفس مغز بادام تلخ مساوی الوزن کوٹکر چھانکر ساتھ سہ چند شہد کے معجون بنا وین مقدار شربت دو درم۔

**معجون جالینوس** ۔ واسطے جگر و برودت گردہ و مثانہ کے اور اصلاح بدن کے اور امراض بلغمی و ریاح جگر و سپرز کے نافع ہی فلفل سفید ہیل ہر ایک چار درم قسط بحری سنبل الطیب عود بلسان قصب الزریرہ تخم مورد زنجبیل سعد خولنجان قرنفل دار فلفل دارچینی سلیخہ اسارون زعفران مصطگی ہر ایک ایک درم کوٹ کر چھان کر شہد مین معجون بنا دین۔

**نسخہ دیگر** ۔ کامل الصناعہ سے فلفل سیاہ و سفید حماما ساذج تخم کرفس انیسون عاقرقرحا تخم انجرہ تخم سداب کوہی قسط بحری سنبل الطیب قصب الزریرہ زعفران ہر ایک پانچ مثقال شہد مین معجون بنا دین۔

**نسخہ دیگر** ۔ کہ بیچ امراض جگر کے کوئی معجون اور نافع تر اُس سے نہین ہی مویز منقے پچیس درم زعفران ایک درم قصب الزریرہ ہلد ہر ایک دو دو درم مقل ازرق اڑھائی درم ترنجبین سولہ درم مرمکی چار درم مقل کو بیچ شراب کے حل کرین اور ادویہ کوٹ کر چھان کر جملہ کو شہد مین معجون بنا دین مقدار شربت ایک مثقال اور اگر حرارت غالب ہو افیون و بزر البنج ہر ایک ایک درم اضافہ کرین۔

**معجون مشک** ۔ کہ درد جگر و ضعف معدے کو نافع ہی اور سدہ کھولے اور اورام صلبہ جگر و معدے کو تحلیل کرے مشک سلیخہ سنبل ساذج ہندی لک مغسول ریوند جنطیانا رومی ہر ایک

ہر ایک دو دو درم زعفران نانخواہ کرفس مصطگی ہر ایک تین درم
عود ہندی مرفرنفل ہر ایک ڈیڑھ مثقال کوٹ کر چھان کر ساتھ سہ چند
عسل کے معجون بناویں مقدار شربت بقدر باقلاء کے ساتھ
گرم پانی کے۔

**نسخۂ دیگر**۔ کہ درد جگر و سدۂ جگر کو فائدہ کرے اور ضعف
معدہ و سردی معدہ کو دور کرے اور ریاح غلیظ کو تحلیل
کرے مشک خالص سلیخہ سنبل الطیب ساذج ہندی
لک منقی ریوند چینی جنطیانا رومی ہر ایک دو درم زعفران
نانخواہ کرفس مصطگی ہر ایک تین درم عود ہندی قرنفل
مرصافی ہر ایک نصف درم کوٹ کر چھان کر ساتھ چند
عسل کے معجون بنادین مقدار شربت بقدر باقلا کے
ساتھ آب گرم کے۔

**معجون مسمی بہ دحمرثا**۔ واسطے سدۂ
جگر و سپرز و برد رحم و تپ ربع و مواظبہ و سرفہ رطوبی
و انقطاع نفس و سستی اعضا کے نافع ہے اور ریاح
غلیظ شکم تحلیل کرے اور حیض و بول کا ادرار
کرے تخم حرمل ڈیڑھ من لبان ذکر مصطگی
حب البلسان زعفران اکلیل الملک سنبل فلفل
سیاہ ہر ایک دس درم ریوند چینی زراوند طویل
زراوند مدحرج ہر ایک بیس درم انیسون زنجبیل
قسط تلخ سلیخہ ہر ایک تین استار سعد دس استار
قرنفل چھ درم خربق سفید گل سرخ شونیز
ہر ایک چھ استار سعد دس استار صبر سقوطری
مغسول چار درم ادویہ کوٹ کر چھان کر
ساتھ شہد کف گرفتہ کے کہ سہ چند ادویہ کا ہو

معجون بنادین۔

**معجون دحمرثا لولوی**۔ منافع اس کے مانند
منافع پہلے کے ہین زرنباد درونج افیون جندبیدستر
فلفل دار فلفل سلیخہ ہوم المجوس بزر البنج قسط شیرین
سنبل الطیب جاوشیر زعفران میعہ ہر ایک چھ
مثقال حلبہ تین مثقال مروارید ناسفتہ ۲ و
مثقال قند مرصافی ہر ایک بارہ مثقال ادویہ
کوٹ کر چھان کر ساتھ سہ چند عسل کے معجون
بنادین۔

**معجون راسن**۔ کہ درد صلب جگر و معدے
کو نافع ہے راسن ریوند زنجبیل اشترغار ہر ایک ایک
جز و تخم کرفس تخم رازیانہ تخم انیسون تخم نانخواہ
ہر ایک ڈیڑھ جز کوٹ کر چھان کر ساتھ سہ چند عسل
کے معجون بنادین مقدار خوراک موافق ایک فندق
کے۔

**معجون فلاسفہ**۔ واسطے ضعف جگر و استسقا
کے نافع ہے۔

**معجون دار چینی**۔ جگر کو قوت دے۔

**معجون ثوم**۔ مقوی جگر و مفتح سدہ ہے۔

**معجون دبید الورد**۔ مزیل استسقا و مفتح سدۂ جگر و
مقوی جگر ہے۔

**معجون سقراط**۔ واسطے تسکین درد معدے کے و یرقان
سدی طحال کو نفع کرے اور پانچ معجونین ہیچ ادویہ سر کے
مذکور ہوتین۔

**معجون نقی**۔ کہ درد جگر و گردے کو نافع ہے۔

**معجون قباد الملک** ۔ واسطے درد سپرز کے مفید ہے اور یہ
دو نون معجونین بیچ ادویہ سینے کے مذکور ہوئین۔
**معجون سنبل** ۔ سوء مزاج جگر و سختی جگر کو فائدہ کرے۔
**معجون فستقین** ۔ واسطے تفتیح سدہ جگر و سپرز کے۔
**معجون نانخواہ و معجون بقراط** ۔ واسطے تقویت جگر کے۔
**معجون قسط و معجون بزور** ۔ واسطے درد جگر و سپرز کے۔
**معجون ہرمس** ۔ واسطے استسقا و درد جگر و سپرز کے۔
**معجون ریوند** ۔ واسطے ورم جگر کے مفید ہے اور یہ آٹھ معجونین
ادویہ معدے مین مذکور ہوئین۔
**معجون حافظ الاجساد** ۔ واسطے انواع سدہ ماساریقا
و جگر کے اور ضعف و برودت جگر کے اور سوء القنیہ و دفع
معدے کے نافع ہے اور خواص کثیرہ و منافع جلیلہ
رکھتی ہے اور صاحب تحفۃ المومنین کہ مؤلف اس معجون
کا ہے کہتا ہے کہ مانند اُس کے ان امور مین کوئی اور معجون
نہین دیکھی گئی دارچینی اصل الکبر ہر ایک پانچ
مثقال زعفران بارہ مثقال فو سوا انیسون دوقو مصافی
روغن بلسان ہر ایک چار مثقال سنبل الطیب چھ مثقال
رب السوس عصارہ غافث جعدہ ہر ایک تین مثقال کوٹکر
چھانکر ساتھ شہد کے معجون بنا وین مقدار شربت ایک
مثقال اور اگر روغن بلسان نہ پایا جاوے روغن زیت کہنہ
عوض اُس کے ڈالین۔
**معجون انیسون** ۔ استسقاء طبلی کو جو ساتھ
حرارت کے نہ ہو نفع کرے انیسون فطراسالیون حب الغار
شونیز سعد کاشم جند بیدستر قردمانا سنبل الطیب حب بلسان
جاؤشیر حلتیت انجدان اسارون زعفران ہر ایک
ایک درم سکبینج وج مغز بادام تلخ سداب خشک زیرہ کرمانی نانخواہ
صعتر دوقو خولنجان ورق الغار جعدہ زنجبیل غاریقون حماما
کعب گوسالہ یا گاو سوختہ ہر ایک دو درم کوٹکر چھانکر شہد مین
معجون بنا وین۔
**معجون کرکم** ۔ کہ مشہور بہ دواء الکرکم ہے حرف دال مین گذری۔
**معجون ماذریون** ۔ استسقاے زقی کو نہایت مفید ہے
خصوصاً اگر ساتھ شیر شتر کے استعمال کرین ماذریون مدبر تربد
موصوف پوست بلیلہ زرد ہر ایک دس درم پوست بلیلہ
کابلی دو درم آملہ زنجبیل ہر ایک چار درم فلفل پانچ درم کوٹکر چھانکر
شہد کف گرفتہ مین معجون بنا وین اور ایک مثقال اُس
سے ساتھ شیر شتر کے [illegible] اور اگر بدون شیر کے [illegible] تو [illegible]
درم دینا چاہیے۔
**فائدہ** ۔ شیر شتر واسطے امراض جگر کے نہایت
نافع ہے لیکن اگر استسقا یا اور کوئی مرض جگر کا ساتھ حمی
کے ہو ہرگز شیر نہ دین کہ شیر تپ مین نہایت مضر ہے اور
بعض قدما نے کہا ہے کہ گوشت قنفذ کا اگر خشک کر کے
خوب کوٹین اور دو درم سے تین درم تک دین استسقاے
لحمی کو مفید ہے اور بدستور آب اثل کا بوزن بیس درم
اور عصارہ سوسن آسمان گونی کا دس درم ملا کر ساتھ
تھوڑی شراب ریحانی کے پینا استسقاے لحمی کو نفع ظاہر
کرتا ہے۔
**معجون غافث** ۔ استسقا کو جو ساتھ حرارت
ظاہر کے ہو نفع کرے عصارہ غافث ریوند چینی زعفران
ہر ایک ڈیڑھ درم عصارہ افسنتین تفاح اذخر مغز تخم خیار
دراز تخم خرفہ ہر ایک ایک درم لک مغسول تخم کشوث

ہر ایک دو درم کوٹ کر چھان کر شہد مین معجون بنا دین مقدار شربت ایک مثقال ساتھ پانی لبلاب کے یا کاسنی کے یا مکوہ کے ۔

**معجون دیگر** - یرقان مع الحمی کو نافع ہے کشنیز تین درم گل سرخ ڈیڑھ درم کوٹ کر چھان کر ساتھ شربت سیب کے معجون بنا دین مقدار شربت ایک مثقال ساتھ دس درم شربت سیب کے ۔

**معجون دیگر** - کہ زرد آب کو نکالے اور استسقاء زقی کو فوراً تخفیف دے پوست بلیلہ زرد تربد ہر ایک دس درم آملہ زنجبیل ہر ایک چار درم پوست بلیلہ دو درم ماذریون مدبر ایک اوقیہ فلفل پانچ درم کوٹ کر چھان کر شہد مین معجون بنا دین مقدار شربت ایک مثقال ۔

**معجون سداب** - کہ معروف بہ معجون الغار ہے ریاح غلیظہ کو کہ بیچ استسقاء طبلی و قولنج ریحی کے بیچ دیتی ہے تحلیل کرے اور سب بیماریون ریحی کو کہ بدون حرارت کے ہون فائدہ کرتی ہے اور وجع اضلاع و مغص و تمدد و تشنج کو نافع ہے برگ سداب سو درم نانخواہ زیرہ صعتر شونیز کرویا حب الغار کاشم فطراسالیون سعتر بادام تلخ فلفل دار فلفل وج فودنج ہر ایک تین درم جند بیدستر جاوشیر سکبینج ہر ایک دو درم کوٹ کر چھان کر شہد مین معجون بنا دین مقدار شربت ایک مثقال سے تین مثقال تک ساتھ آب نیم گرم کے اور ایک نسخے مین وزن سداب کا دس درم ہے اور ایک نسخے مین پانچ درم ۔

**مفرحات** - مقوی جگر کے ادویہ سر مین بیان ہوئے ۔

**ماء الاصول** - سدہ جگر کو کھولے اور سپرز و استسقاء بلغمی و برودت معدے کو نافع ہے پوست بیخ کرفس پوست بیخ رازیانہ ہر ایک سات درم بیخ اذخر تفاح اذخر ہر ایک پانچ درم سنبل مصطگی ہر ایک ڈیڑھ درم فوہ لک منقے عود بلسان ہر ایک ایک درم غافث افسنتین گل سرخ شکاعی بادآورد پوست بیخ کبر ہر ایک تین درم انجیر دس عدد مویز منقے بیس درم بیچ تین رطل پانی کے جوش کرین یہان تک کہ آدھا رہے بعد اُس کے صاف کر کے ہر دن چالیس درم ساتھ ایک درم روغن بادام تلخ و ایک درم روغن بادام شیرین کے پیین ۔

**ماء البقول** - حرارت جگر و یرقان کو نافع ہے برگ کشوث برگ کاسنی برگ عنب الثعلب برگ کاکنج برگ لبلاب برگ رازیانہ جملہ یا جو میسر ہو کوٹ کر نچوڑین اور ایک پیالہ اس سے ساتھ قند کے شیرین کر کے پیین ۔

**ماء البزور** - کہ استسقاء طبلی کو نافع ہے اور ریاح کو پراگندہ کرے بیچ مطبوخات ادویہ معدے کے گذرا ۔

**مطبوخ** - کہ ورم صلب سپرز کو نافع ہے بلیلہ سیاہ دس درم شاہترہ بیخ اذخر ثمرۃ الطرفا انیسون شونیز تخم کرفس رازیانہ ہر ایک تین درم برگ کبر پنج درم بطریق مشہور پکا دین مقدار شربت دس درم ساتھ ایک درم ایارج فیقرا اور ایک درم غاریقون کے اور بیچ ایک نسخے کے عوض غاریقون کے ایک درم تربد ہے ۔

**مطبوخ** - کہ واسطے امراض جگر و سپرز کے و استسقاء و سدے کے نافع ہے مویز منقی تمر ہندی ہر ایک دس درم انیسون اسارون اذخر غافث سنبل افسنتین ہر ایک

شاہترہ پانچ درم پوست ہلیلہ کابلی سیاہ زرد ہر ایک سات درم عناب دس دانہ بطریق معروف پکا کر صاف کرین اور مغز فلوس خیار شنبر پانچ درم اس مین حل کر کے پھر صاف کرین اور ایارج فیقرا غاریقون ہر ایک ایک درم کو ساتھ سکنجبین کے ملا کر پیش از مطبوخ مذکور کے تناول کرین اور اوپر اُسکے یہ مطبوخ پیین۔

**مطبوخ**۔ کہ ورم بلغمی سپرز کو نافع ہی اور سفیدی رنگ بدن کی کہ مایل بسیاہی ہو نشانی ورم بلغمی کی ہی ہلیلہ سیاہ ہلیلہ زرد ہر ایک سات درم و نصف شاہترہ سات درم کزمازج پوست بیخ کبر ہر ایک تین درم تخم کاسنی ایک درم تخم کشوث ڈیڑھ درم آلو و تمر ہندی بقدر حاجت کے سب کو پکاوین و صاف کرین بعد اُس کے ایارج فیقرا ایک مثقال غاریقون ایک درم کو گولی بنا کر وقت سحر کے کھاوین اور اوپر اُس کے وقت طلوع آفتاب کے یہ مطبوخ تناول کرین۔

**مطبوخ**۔ کہ ورم صلب سپرز کو نافع ہی اور یہ نسخہ بعینہ وہی ہی کہ عنقریب گذرا ساتھ ادنی تفاوت کے ہلیلہ سیاہ تربد موصوف شاہترہ ہر ایک دس درم بیخ اذخر برگ کبر ہر ایک پانچ درم انیسون اشنہ کزمازج تخم کرفس رازیانہ ہر ایک تین درم بطریق متعارف پکاوین مقدار شربت دس اوقیہ اور چاہیے کہ قبل اُسکے ایارج فیقرا اور غاریقون اور تربد ہر ایک ایک درم حب بنا کر کھاوین بعد اُسکے مطبوخ کو پیین اور شیخ رئیس نے کہا ہی کہ زوفا یابس پرسیاوشان تخم فنجنکشت بالسویہ کوٹکر چھانکر تین درم اُس سے کھانا واسطے ورم صلب سپرز کے مجرب ہی اور چاہیین کہ اگر ورم بلغمی ہو چاہیے کہ پہلے استفراغ بلغم کا کرین اور غذا مطحول کی شوربا و زیرباج ساتھ کبر کے کرین۔

**مطبوخ اصول**۔ واسطے برد جگر و سپرز و استسقا و یرقان کے نافع ہی اور اخلاط غلیظ کی تلطیف کرے اور معدے و جگر کو قوت دے پوست بیخ رازیانہ پوست بیخ کاسنی پوست بیخ کرفس بیخ اذخر انیسون تخم کرفس سنبل الطیب تخم کشوث ہر ایک تین درم فوہ مصطگی ہر ایک ایک مثقال مویز منقی پندرہ درم سب کو نیم کوب کر کے بیچ چار سو درم آب شیرین کے نرم آگ پر پکاوین یہان تک کہ چہارم حصہ رہجاوے بعد اُس کے صاف کرین مقدار شربت پچاس درم ساتھ دس درم شکر سفید دو درم روغن بادام کے اور اگر پینا اُس مطبوخ کا واسطے تنقیہ حصاۃ کے ہی حجر الیہود نصف درم زیادہ کرین۔

**مطبوخ**۔ کہ سدہ جگر و یرقان و سپرز کو نافع ہی غافث افسنتین سنبل اسارون مصطگی پرسیاوشان قرفہ زراوند عبدان بلسان ہر ایک ایک درم کوٹکر جوش کرین اور بہتر یہ کہ ریوند کو کوٹکر چھانکر سر دار و کرین۔

**مطبوخ زرشک**۔ کہ حرارت جگر کو بجھاوے اور معدے و جگر کو قوت دے زرشک منقے ایک رطل تخم کشوث تخم کاسنی ہر ایک ایک کف ریوند تین درم جو لایق کوٹنے کے ہو اُس کو کوٹین بعد اس کے سب کو بیچ ایک ظرف کے رکھین اور پانی اوپر اُس کے اس قدر ڈالین کہ دو انگشت مضموم عرض مین اوپر رہے اور دھوپ مین رکھین گرما مین تین دن

اور جاڑے مین چار دن اور بقدر اختیاج کے دین۔

## حرف النون

**نقوع خیار شنبر**۔ واسطے امراض جگر و یرقان کے نہایت نافع ہی اور سدون کو کھولے فلوس خیار شنبر بقدر حاجت کے آب کاسنی تازہ و آب رازیانہ و آب برگ عنب الثعلب مین تر کرین تمام رات اور صبح کو صاف کر کے پیین اور اگر گلاب بھی ملاوین بہتر نیک ہو۔

## حرف الیاء

**یاقوتیہا**۔ کہ سب جگر کو نافع ہین بیچ بحث سر و دل کے مذکور ہین۔

# باب چودھوان بیچ بیان ادویہ امعا و قولنج و اسہال و زحیر و سحج و مغص و دیدان

جاننا چاہیے کہ امعا چھ ہین اور جرم انکا عصبی ہی اور رحم سے شریف تر ہین لہذا امالہ مادی امعا کا طرف رحم کے تجویز ہوا ہی بالجملہ بیچ امراض امعا کے مہلت روا نہ رکھین کہ جب مرض مزمن ہو جاویگا علاج کو دیر مین قبول کریگا اور مزاج امعا مشابہ مزاج معدے کے ہی جو چیز مقوی معدے کی ہی وہ مقوی امعا کی ہی

## حرف الالف

**آبزن**۔ کہ زحیر بلغمی کو مفید ہی شبت تخم کتان حلبہ خطمی جوش کر کے اس کے جوشاندے مین کہ نیم گرم ہو آبزن کرین۔

**آبزن**۔ کہ زحیر ورمی کو نافع ہی حلبہ بنفشہ تخم کتان بیخ خطمی کو پکاوین اور روغن گل اور زردی انڈے کی ملا کر نیم گرم آبزن کرین۔

**ایارجات والقرص یا دانہ شعار و سادہ دلولوی** باقسامہا مفید امعا کو ہین اور بیچ بحث سر کے مذکور ہین۔

**اطریفل** کبیر مقوی امعا ہی۔

**امروسیا**۔ واسطے درد امعا کے و ریاح شکم کے نافع ہی۔

**ارسطون**۔ واسطے درد امعا کے مفید ہی۔

**انکامصر** یعنی مری واسطے اجتماع بلغم کے امعا مین سود مند اور یہ چار نسخے بیچ ادویہ معدے کے گذرے۔

**اتاناسیا**۔ واسطے اسہال بلغمی کے مفید اور مجرب ہی اور بیچ بحث جگر کے مذکور ہی۔

## حرف الباء

**بخور**۔ واسطے اس شخص کے کہ ہمیشہ بسبب زحیر کے مشتاق براز نکلنے کا رہتا ہو اور کچھ براز نہ نکلتا ہو اور یہ حالت دراز ہوئی ہو نافع ہی کبریت کو چربی گردہ بکری مین ملا کر جلاوین اور بوسالت قمع کے مقعد مین پہونچاوین۔

**بادھرج** یعنی سخن امعا ہی اور ادویہ معدے مین گذرا۔

**پختہ جوش**۔ واسطے برودت امعا کے نافع اور ادویہ سر مین گذرا۔

**بنادق کندری** ۔ ذرب واسہال معدی وسحجی
کندر اقاقیا مازو سنبل ایک ایک درم بلوط کزمازج ہر ایک پانچ درم افیون چار درم حب الآس دس درم کوٹکر چھانکر بنادق بنادین ہر ایک بقدر مقدار دو دانگ کے ۔

**نوع دیگر** ۔ مغص ووجع قولنج مراری کو تسکین دے
تخم کاہو تخم خرفہ افیون مساوی کوٹکر چھانکر ساتھ لعاب اسپغول کے بنادق بنادین ہر ایک ایک دانگ کا مقدار شربت دو دانگ ۔

**نوع دیگر** ۔ وجع قولنج بارد کو تسکین دے جندبیدستر شونیز نانخواہ کمون افیون مساوی الوزن کوٹکر چھانکر بنادق بنادین اور بقدر حاجت دین نہایت دو دانگ ۔

**نوع دیگر** ۔ کہ زحیر وسیطون کو نافع ہے مرداسنج ڈیڑھ دانگ کافور ایک دانگ روغن زنبق مین بندقہ بنادین اور کھلادین کہ فوراً حبس کرتا ہے اور یہ ایک خوراک ہے واسطے کلان کے اور لڑکے کو کمتر دینا چاہیے اور زیادہ اس سے کہ یہان مرقوم ہے نہ دینا چاہیے تو قولنج نہ پیدا کرے

## حرف التاء

**تریاق فاروق** ۔ واسطے قولنج بلغمی اور درد گردہ و مثانہ کے نافع ہے اور ان کے پتھرون کو نکالے اور ریح غلیظ احشا کو دفع کرے اور ہیضے کو روکے اور حب القرع کو قتل کرے اور پیچ قولنج ونفخ کے مفید تر ہے ایک ترمس ساتھ ماء العسل کے دین اور تجربہ اس کا پیچ بحث سرکے گذرا ۔

**تریاق اربعہ** ۔ قولنج کو کھولے اور ریاح کو توڑے بحث سوم مین آویگا ۔

**تریاق الذرب** ۔ واسطے ذرب وضعف معدہ وامعا وقبض شکم وتقویت اعضاے رئیس کے معتدل ہے مروارید ناسفتہ مرجان کہربا صندل سفید بہمن سرخ بہمن سفید عقیق طباشیر یشب عاج طراثیث کشنیز خشک بریان فوفل سعد زیرہ کرمانی مربر مصطگی کرویا مازو گل ارمنی شادنہ مغسولی صمغ عربی آرد کنار آرد سنجد حب الآس عدبہ دانۂ عناب بریان کردہ پوست بیرون پستہ عجم زرشک زبیب ہر ایک تین درم ورق نقرہ ایک درم تخم خرفہ بریان تخم خشخاش سفید دانہ انگور ہر ایک پانچ درم عود خام بزر البنج ہر ایک دو درم رب بہ شیرین رب سیب رب مورد بالسویہ دو چند یا سہ چند سب ادویہ کو کوٹ کر چھان کر ساتھ اشربہ کے تریاق بنادین ۔

## حرف الجیم

**جوارش تمری** ۔ قولنج وعسر البول کو کھولے زیرہ کرمانی مدبر بورۂ ارمنی فطراسالیون زنجبیل فلفل سفید ہر ایک اڑھائی درم سقمونیاے مشوی پانچ درم خرما دانہ نکالا ہوا مغز بادام مقشر بریان ہر ایک دس مثقال ورق سداب دس درم پہلے خرما کو سرکے مین ایک رات دن بھگو کر کوٹین اور چھلنی سے

چھان کر عسل کف گرفتہ مین وزن ادویہ کا اوپر تمر کے ڈالکر
جوش کرین یہان تک کہ قوام ہو پس ادویہ کو کوٹکر چھانکر
اس مین ملادین مقدار خوراک پانچ سے سات مثقال تک
ساتھ آب گرم کے۔

**جوارش مسک** ۔ واسطے قولنج کے کہ بدون حمی و
حرارت کے ہو اور ساتھ متلی کے ہو نافع ہے مسک مصطگی
قرنفل زنجبیل فلفل دار فلفل قرفہ جوز بوا سقمونیا حب بلیلہ
برابر لیکر کوٹین و چھانین بعد اُس کے آب بہی ترش
اور برابر اُس کے شہد دونون کو ملاکر جوش کرین
تو گاڑھا ہووے بعد اس کے اُس قوام سے برابر
ادویہ لیکر ملادین مقدار شربت ایک درم سے دو
درم تک۔

**جوارش شہریاران** ۔ شکم کھولے بقوت اور
فضول کو شکم سے نکالے سقمونیا دس درم فلفل زنجبیل
زیرہ برگ سداب بورہ قرفہ خولنجان بالسویہ ساڑھے
دس درم یعنی ہر ایک ڈیڑھ درم عسل دو چند سب کا
یعنے اکتالیس ۴۱ درم کوٹ کر چھان کر جوارش بنادین
مقدار خوراک ڈیڑھ درم سے تین درم تک ساتھ آب
گرم کے۔

**نوع دیگر** ۔ کہ برد امعا و معدہ و استسقا و قولنج کو نافع
ہے زنجبیل دارچینی شیطرج مصطگی نانخواہ نار مشک
ملح ہندی خیربوا ہر ایک تین درم سنبل قرفہ قرنفل
قاقلہ فلفل دار فلفل جوز بوا انیسون ہر ایک درم افتیمون
حب النیل سقمونیا ہر ایک دس درم بسفائج
پانچ درم فانیذ ہر ایک بیس درم کوٹ کر
چھان کر شہد مین تیار کرین خوراک پانچ درم سے سات
درم تک۔

**دیگر** ۔ کہ یہی عمل کرتی ہے زنجبیل قرفہ شیطرج فلفل دار فلفل
خیربوا اقر قرنفل نار مشک سافج ہندی بسباسہ قاقلہ
دارچینی سنبل سلیخہ ہر ایک چھ درم افتیمون تربد ہر ایک
بارہ ۱۲ درم سقمونیا دس درم جند بیدستر دو درم قند سفید
تین درم کوٹ کر چھان کر شہد مین جوارش بنادین اور بعضے
اس نسخے مین خولنجان و جوز بوا ہر ایک چھ درم زعفران
تین درم رازیانہ تخم کرفس انیسون ہر ایک ایک درم
زیادہ کرتے ہین مقدار شربت چار درم سے چار مثقال
تک اور ایک نسخہ اس کا بیچ جوارشات ادویہ جگر کے
مذکور ہوا۔

**جوارش سفرجلی مسہل** کہ بیچ قولنج کے جس وقت متلی
شدید ہو اور بیمار جو چیز پیے قے کرے استعمال کرین مفید
ہو آب سفرجل ترش عسل دونون برابر لیکر پکادین تو
غلیظ ہو جاوے پس سقمونیا دس درم تربد سفید مصطگی
قرنفل مشک زنجبیل فلفل دار فلفل جوز بوا بالسویہ دس درم
کوٹکر چھانکر قوام مذکور مین کہ برابر سب اجزا کے ہو جوارش
بنادین۔

**نوع دیگر** کہ یہی عمل کرے آب بہی آب سیب ہر ایک چالیس
درم قند سفید شہد ہر ایک پچاس درم جملہ اکٹھا پکادین جب
قریب انعقاد کے پہونچے مصطگی عود دارچینی ہر ایک چار درم
تربد پندرہ درم سقمونیا دو درم کوٹکر چھانکر ملادین مقدار خوراک
چار مثقال تک۔

**نوع دیگر** ۔ کہ قولنج کو کھولے سفرجل چھلکے و حب سے پاک

کی ہوئی نصف من شہد صافی ایک من سفرجل کو بیچ
سرکے یا شراب کے پکاوین کہ مہرا ہو جاوے بعد اُس کے
نکالکر اوپر بوریا صاف کے رکھین یہان تک کہ بو سرکے
کی دور ہو جاوے پس ا دن بیچ ہین مین کوٹین کہ یکسان
ہو جاوے بعد اس کے شہد کو ایک جوش دین اور کف
نکالتے جاوین اور یہی کوٹی ہوئی بہی ملاوین پس ان ادویہ
کو کوٹکر چھان کر ملائین زنجبیل دارچینی دار فلفل ہر ایک
دو درم قاقلہ زعفران ہر ایک تین درم مصطگی پانچ
درم سقمونیا دس درم تربد بیس درم مقدار خوراک چار
مثقال-

**جوارش انجدان** - قولنج کو کھولے اور ریاح کو
اور جشاے ترش کو دفع کرے انجدان پندرہ درم فلفل
دار فلفل ہر ایک پانچ درم ایرسا زنجبیل ہر ایک چھ درم
انیسون رازیانہ مصطگی نانخواہ تخم کرفس ہر ایک دو درم
کوٹ کر چھان کر شہد مین جوارش بنا دین مقدار خوراک
دو درم-

**جوارش نارمشک** طبع کو نرم کرے اور قولنج کو کھولے
اور نفخ کو دور کرے نارمشک ہلیلہ بوا ترفہ ہر ایک آٹھ
درم سقمونیا مشوی بارہ درم زنجبیل فلفل دار فلفل
ہر ایک چھ درم قند سفید چالیس درم مقدار شربت
ڈیڑھ درم سے دو درم تک اور ایک نسخے مین
ایسا لکھا ہے کہ خیر بوا ایک درم قاقلہ دارچینی
ہر ایک دو درم نارمشک قرنفل ہر ایک تین درم
دار فلفل پانچ درم زنجبیل چھ درم سقمونیا
بیس درم نبات تیس درم کوٹ کر چھان کر
شہد مین جوارش بنا دین مقدار شربت ایک درم سے
تین درم تک-

**جوارش عود مسہل** - صفرا کو اسہال کرے بدون
تکلیف کے عود خام مصطگی ہر ایک ایک درم تربد سفید
چار درم سقمونیا نصف درم کوٹ کر چھان کر شہد مین
جوارش بنا دین مقدار خوراک پانچ درم ساتھ پانی گرم
کے-

**دیگر** - کہ رطوبت و برودت معدہ و امعا کو نافع ہے عود
قرنفل زعفران جوز بوا ہر ایک ڈیڑھ دانگ سقمونیا ے
مشوی نصف دانگ شہد مین بنا کر دو درم ساتھ گرم پانی کے
کھاوین-

**جوارش تربد** - امعا و معدے کو فضلات سے پاک کرے
تربد موصوف دس درم زنجبیل پانچ درم قند سفید پندرہ
درم مقدار شربت تین درم اور بعضے پانچ درم مصطگی اس
مین اضافہ کرتے ہین اور قند برابر سب کے یعنی بیس درم
اور اس صورت مین نام اسکا دواء التربد ہوتا ہے اور حمیات
بلغمی کو نفع دے-

**نوع دیگر** - کہ طبع کو نرم کرے اور معدہ و امعا
کو قوت دے تو مواد کو قبول نکرین اور سرفہ تر کو مفید
ہے تربد موصوف بیس درم مصطگی تیرہ درم عود خام سرخ
دانہ سے پاک کیا ہوا ایک رطل جلاب مقوم پانچ
استار مقدار خوراک واسطے مداومت کے تین درم
اور واسطے استفراغ کے دس درم سے بارہ درم
تک-

**دیگر** - کہ اسہال کرے اور معدے گرم کو نافع

ہی تربد موصوف دس درم سقمونیا ایک درم طباشیر زعفران گلسرخ
ہر ایک ڈیڑھ درم قند سفید مقوم سولہ درم مقدار خوراک دو
مثقال ۔

**دیگر** ۔ کہ اسہال کرے اور معدے کو قوت دے تربد
موصوف دس درم محمودہ بریان دو درم مصطکی چار درم
عود ہندی تین درم رب سیب بیس درم مقدار خوراک
پانچ درم ۔

**جوارش ہندی** ۔ کہ قولنج کو نافع ہی اور واسطے اوجاع
مفاصل و نقرس و درد پشت کے مفید سقمونیا دس درم خیربوا
قاقلہ دارچینی زنجبیل قرفہ نارمشک قرنفل فلفل ہر ایک
پانچ درم تربد موصوف سو درم کوٹ کر چھان کر شہد مین
بناوین ۔

**جوارش قیصر** ۔ قولنج و نقرس کو نافع ہی اور اخلاط غلیظہ لزجہ کو
دفع کرے دارفلفل زنجبیل ہلیلہ زرد سقمونیا تربد موصوف
ہر ایک بارہ درم تخم کرفس نانخواہ عاقرقرحا نمک طبرزد ہر ایک
چھ درم قند سفید سولہ درم کوٹ کر چھان کر شہد مین ملا کر تیار
کرین ۔

**جوارش سقف** ۔ قولنج و لقوہ و بواسیر و ریاح معدہ و
امعا کو نافع ہی سقمونیا تربد ہر ایک پانچ درم فلفل قاقلہ ہر ایک
تین درم زنجبیل دارچینی آملہ مقشر قرنفل بسفائج
جوزبوا ہر ایک اڑھائی درم قند سفید نوے درم
کوٹ کر چھان کر شہد مین جوارش بناوین خوراک چار
مثقال ۔

قولنج ... بلغم خام کو کہ معدہ و امعا مین ہو نکالے
اور قولنج کو کھولے اور ریاح بواسیر اور درد پشت

کو نفع دے اور قے کو باز رکھے اور رباہ کو زیادہ کرے اور سقف
طبیب نے قسم کھائی اور کہا کہ نہین جانتا ہون مین کہ کسی
کے نزدیک اس سے بہتر کوئی دوا ہو تربد موصوف سقمونیا
ہر ایک سات درم و نصف فلفل زنجبیل ہر ایک چار درم ہلیلہ
آملہ منقی بسباسہ مصطکی قرنفل جوزبوا ہر ایک اڑھائی درم قند
سفید بیس درم کوٹ کر چھان کر شہد مین جوارش بناوین
مقدار شربت واسطے ہضم کے دو درم اور واسطے اسہال کے
چھ درم ۔

**جوارش ہندی نوع دیگر** ۔ کہ قولنج کھولے تربد پانچ درم
دارفلفل تین درم قند سفید چوبیس درم مقدار خوراک پانچ درم
سے چھ درم تک ۔

**دیگر جوارش ہندی** ۔ کہ مسمی بجوارش تربد ہی سقمونیا
تربد ہر ایک پانچ درم خیربوا دارچینی قاقلہ کبار زنجبیل قرفہ نارمشک
قرنفل بحری فلفل ہر ایک اڑھائی درم قند سفید پچاس درم
کوٹ کر چھان کر شہد مین بناوین مقدار شربت پانچ درم
سے دس درم تک اور یہ جوارش اوجاع مفاصل کو بھی
نافع ہی ۔

**جوارش زنجبیل** ۔ ضعف امعا و معدے کو نافع ہی اور اسہال کو بند
کرے بیچ ادویہ معدے کے مذکور ہی ۔

**جوارش کافور** ۔ اسہال صفرا کو باز رکھے اور حرارت و پیاس
کو بجھاوے کافور تین درم زرشک دس درم گلسرخ آٹھ درم
طباشیر سفید کہربا فوفل ہر ایک چار درم تخم حماض بریان
سات درم حب الآس چھ درم پست سیب پست غبیرا ہر
ایک دس درم انار دانہ بریان اٹھارہ درم زعفران شاہ بلوط
ہر ایک پانچ درم کو ملکر چھانکر ساتھ شربت حماض کے معجون بناوین

مقدار شربت دو درم

**جوارش کندر**۔ اسہال بلغمی کو باز رکھے اور معدے کو گرم کرے اور طعام کو ہضم کرے اور یہی ہے جوارش ایوب کندر ساٹھ درم فلفل دار فلفل ہر ایک بارہ درم زنجبیل خولنجان ہر ایک دس درم قرنفل جوزبوا ہر ایک پانچ درم مشک نصف درم قند سفید ساٹھ درم کوٹکر چھانکر شہد مین بناوین مقدار خوراک تین درم۔

**جوارش طباشیر**۔ اسہال صفراوی کو باز رکھے اور تپ کو نافع ہے طباشیر سفید حب الآس گل سرخ ہر ایک دس درم گلنار سماق عصارۂ لحیۃ التیس ہر ایک چھ درم زعفران افیون ہر ایک دو درم کوٹکر چھانکر ساتھ شربت سیب کے گھولین مقدار شربت تین درم۔

**جوارش سماق**۔ اسہال صفراوی کو روکے سماق بیس درم حب الآس دس درم خرنوب تیس درم گلنار صمغ عربی انار دانہ ہر ایک پانچ درم کوٹکر چھانکر ساتھ سویق کے مدقوق کے دوسری مرتبہ کوٹین مقدار خوراک تین درم۔

**دیگر**۔ سماق تیس درم سویق شعیر سویق نبق سویق تفاح کعک بغدادی خرنوب شامی ہر ایک دس درم ساتھ شربت سیب و نبات کے تیار کرین مقدار شربت پانچ درم۔

**جوارش جوزی**۔ اسہال کو روکے اور ایک نسخہ اسکا ادویہ جگر مین گذرا اور دوسرا نسخہ کہ ابن زکریا نے تالیف کیا ہے عجم زبیب کو سرکہ مین بھگوکر نکالا ہو بریان کرکے اور مانند سرمہ کے خوب باریک پیسکر تیس درم حب الآس ساٹھ درم خرنوب نبطی گلنار کزمازو ہر ایک دس درم کندر نانخواہ مصطگی سعد سنبل ہر ایک پانچ درم قند سفید مقوم باشہد اسقدر کہ ادویہ اس مین ملجاوین مقدار خوراک تین درم سے چار درم تک ہے اور یہ دوا واسطے ملائمت معدہ و امعا کے اور زلق الامعا کے اور قراقر کے نافع ہے۔

**نوع دیگر**۔ کہ واسطے ضعف ماسکہ معدے و امعا کے نفع کرے ہلیلہ سیاہ روغن مین بریان کرکے خبث الحدید سرکہ مین مدبر کیا ہوا ہر ایک دس درم حرف بریان پانچ درم نانخواہ صعتر فارسی ہر ایک تین درم کوٹ کر چھانکر شہد مین ملا دین۔

**دیگر**۔ کہ یہی عمل کرے عجم الزبیب بیس درم حب الآس پچاس درم خرنوب نبطی گلنار کزمازج کندر نانخواہ ہر ایک دس درم کوٹکر چھانکر شہد مین بناوین مقدار خوراک تین درم۔

**جوارش خرنوب**۔ اسہال کو روکے معدے و امعا کو قوت دے خرنوب نبطی بلوط گلنار دانۂ انگور کہ سرکے سے نکالا ہوا انار دانہ سرمے کے مانند پسا ہوا ہر ایک ایک جزو حب الآس دو جزو کوٹکر چھانکر ساتھ رب سفرجل کے تیار کرین۔

**جوارش فواکہ**۔ خلفہ کو جو ضعف معدے سے ہو نفع کرے سفرجل پاک کی ہوئی دانے سے ایک رطل تفاح منقی نصف رطل کمثری منقی ثلث رطل سبکو بیچ سرکہ کے یا پانی لیمو مین پکا کر خوب کوٹین عسل القصب یعنی شیرہ نیشکر ایک رطل اسپر زیادہ کرکے پھر جوش کرین تو بستہ ہو جاوے پس زرشک منقی دس درم طباشیر پانچ درم اس مین ملاوین مقدار خوراک پانچ درم۔

**جوارش مقلیاثا**۔ زحیر و مغص و بواسیر کو نافع ہے تخم ترہ تیزک بریان زیرہ کرمانی مدبر ہر ایک ایک درم مصطگی چار درم ہلیلہ کابلی روغن گاو مین بریان کیا ہوا ڈیڑھ درم کوٹکر چھانکر گلاب مین بنا دین۔

**جوارش زرشک** - اسہال و ضعف معدہ و امعا کو نافع ہے زرشک سماق منقی یعنے دانہ سے پاک کیا ہوا حب الآس پستہ حق نانخواہ زنجبیل تخم خیار ہر ایک چھ درم طباشیر قیراطی مصطکی ہر ایک تین درم خرفہ پانچ درم بسد مروارید ناسفتہ ہر ایک دو درم بارتنگ سات درم کوٹ کر چھانکر رب سفرجل یا آب حماض مین بناوین مقدار خوراک تین درم -

**دیگر** - کہ اسہال کو روکے حمی و غیر حمی مین دے سکتے ہین زرشک عنبر پست سیب ہر ایک دس درم گل سرخ حب الآس ہر ایک چھ درم طباشیر کہربا دقیق الخبز نوفل ہر ایک چار درم تخم حماض بریان سات درم سماق آٹھ درم شاہ بلوط زعفران نیلوفر ہر ایک پانچ درم حب الرمان پندرہ درم کافور تین درم کوٹ کر چھان کر رب اترج یا رب سیب مین بناوین اور اُس کو جوارش بارد بھی کہتے ہین -

**فائدہ** - جو مقوی معدہ ہے مقوی امعا ہے اور بیچ ادویۂ معدے کے جوارشات مقوی شرعًا مذکور ہوئے ہین یہان جو مسہل یا قابض ہین لکھی گئین -

## حرف الحاء

**حب شبیار** - امعا کو مواد منتشرہ سے جو اُسکے جرم مین ہے پاک کرے اور درد کو دور کرے اور بیچ ادویۂ سر کے مذکور ہے

**حب قرص لورد** - واسطے تنقیۂ بلغم کے اور تحلیل ریح کے اور تسکین درد امعا کے نافع ہے -

**حب مصطگی** - بدستور -

**حب المجا ملیق و حب قیصوم** - واسطے تنقیہ امعا کے -

**حب مقل** - واسطے درد امعا کے مفید ہین اور یہ پانچ حب بیچ ادویۂ مقعدے کے مذکور ہین اور حب مقل ادویۂ بواسیر مین ہے آئینگی

**حب سکبینج** - قولنج کھولے اور ریاح غلیظ کو دفع کرے سکبینج شحم حنظل ہر ایک دس درم سقمونیا تین درم ساتھ آب سداب کے حب بناوین مقدار خوراک ایک درم -

**حب الملوک** - نافع ہے اُس شخص کو کہ مسہلات بدمزہ سے کراہیت رکھتا ہو اور مسہل کو قے کرتا ہو ترید ایک درم و چہار دانگ غاریقون چار دانگ پوست ہلیلہ زرد مصطگی ہلیلہ سیاہ ہر ایک ڈیڑھ دانگ افتیمون نصف درم گاؤزبان طباشیر فرنجمشک بادرنجبویہ سقمونیا زعفران گل سرخ ہر ایک ایک دانگ کوٹ کر چھان کر گلاب مین گولیان بناوین یہ ایک خوراک ہے -

**نوع دیگر** - قولنج کھولے اور ریاح غلیظ کو دفع کرے صبر سقوطری پانچ درم ترید دس درم پوست ہلیلہ زرد پوست ہلیلہ کابلی ہر ایک تین درم نمک ہندی دو درم مصطگی زعفران سافج ہندی قسط سلیخہ ریوند سنبل زنجبیل انیسون تخم کرفس قرنفل دارچینی فلفل خیربوا کتیرا قاقلہ ہر ایک نصف درم سقمونیا دو مثقال مشک ایک دانگ کوٹ کر چھان کر گلاب مین گولیان بناوین مقدار خوراک تین درم -

**حب تالیف اسرائیل طبیب**۔ سلیمان بن عبداللہ کی واسطے قولنج کے عجیب الاثر ہی شبرم سکبینج ہر ایک ایک جزو انزروت شحم حنظل ہر ایک نصف جزو سقمونیا ثلث جزو کوٹ کر چھان کر ساتھ ریشمی کپڑے کے شہد مصفا مین بقدر نخود کلان کے گولیان بناوین مقدار خوراک پانچ حب کہ پانچ دست لاتی ہی۔

**حب قرطم**۔ کہ شکم کو نرم کرے لب قرطم مغز بادام دونون وزن مین برابر کوٹ کر چھان کر شہد مین گولیان بناوین مقدار خوراک چار مثقال۔

**حب فیقرا**۔ کہ شروع قولنج کو نافع ہی ایارج فیقرا ایک جزو سکبینج نصف جزو گولیان بناوین مقدار خوراک ایک مثقال سے دو درم تک یہ دوا درد قولنج کو ایک ساعت مین دور کرتی ہی اور بعد ایک ساعت کے دست لاتی ہی۔

**حب بنفشہ**۔ صفرا اور رطوبت غلیظ کو نکالے اور سرفہ کو فائدہ کرے بنفشہ ایک مثقال غاریقون دو ثلث مثقال سقمونیا ثمن مثقال کتیرا مصطگی رب السوس ہر ایک ایک دانگ یہ خوراک کامل ہی۔

**حب تربد**۔ بلغم کو اسہال سے نکالے بدون تکلیف کے تربد فیقرا ہر ایک ڈیڑھ درم شحم حنظل کتیرا ہر ایک ایک دانگ کوٹ کر چھان کر پانی مین حب بناوین۔

**حب حنظل**۔ کہ قوی الاثر ہی بیچ کھولنے قولنج کے اور جس وقت ساتھ قولنج کے غشی شدید ہو دے سکتے ہین شحم حنظل تین درم و ثلث ملح اندرانی دو درم سکبینج شبرم ہر ایک چار درم گولیان بناوین اور یہ سب نل خوراک ہین۔

**حب زنجبیل** قبیل از غذا اور بعد از غذا کھاوین طعام معدے مین بٹھاتا ہی اور ریحہ کو زائل اور شکم کو روان کرتا ہی زنجبیل فلفل دار فلفل سک نار مشک شبرم تربد سفید جملہ برابر کوٹ کر چھان کر حب بناوین مقدار خوراک نصف درم اس مقدار سے دو دست سے پانچ دست تک آتے ہین موافق مزاج کے۔

**حب انفادیہ**۔ کہ اس کو حب نار مشک بھی کہتے ہین مغص کو جو خلط غلیظ و لزج سے حادث ہو نفع کرے اور ریح کو آسانی سے روان کرے اور نفخ کو تحلیل کرے اور اشتہا لگا دے اور طعام کو ہضم کرے اور ڈکار لاوے اور معدے کو وے اور قولنج کھولے اور واسطے درد معدے کے جو قبض سے ہو نہایت مجرب ہی مصطگی قرنفل زنجبیل دارچینی فلفل دار فلفل نار مشک ہر ایک سدس مثقال سقمونیا و قند ہر ایک ایک مثقال اور سدس بقدر نخود کے گولیان بناوین ایک حب ایک دست لاتی ہی اور مختار ہین کہ پیش از غذا کھاوین یا بعد اسکے اور اگر نصف مثقال دین قولنج کھولے اور بیچ نسخہ نجیب الدین کے جملہ برابر ہین اور قند اسکو ہمچند سب اجزا کے۔

**حب ریوند**۔ بیچ تسکین درد قولنج بلغمی کے عجیب ہی ریوند مغز بادام شیرین پوست ہلیلہ زرد ہر ایک ایک درم انزروت نصف درم زعفران ربع درم کوٹ کر چھان کر گولیان بناوین اور بقدر قوت کے دین۔

**حب سکبینج**۔ وجع معدہ و امعا کو نافع ہے اور نفخ

سوداوی کو دور کرے سکنجبین عنصلی ایقون مقل بالسویہ مقدار
خوراک دو درم سے تین درم تک۔

**حب حجر ارمنی**۔ اسہال سودا کرے حجر ارمنی مغسول ایکدرم
اریقون ڈیڑھ درم سقمونیا آدھا درم قرنفل افتیمون مغسول ایک
درم ایارج فیقرا بسفائج ہر ایک اڑھائی درم قرنفل افتیمون
ہر ایک ربع درم حب بناوین مقدار خوراک تین درم۔

**حب ممسک** طبع کو قبض کرے اور خون نکلنے کو موقوف
کرے سماق دو درم مازو ایک درم پوست انار نصف درم
حب الآس دس درم حجم زبیب تین درم کوٹکر چھانکر ساتھ آب
کے یا لعاب صمغ عربی کے گولیان بناوین مقدار خوراک دو درم
ساتھ آب سورد کے اور پیچھے اسکے آب سرد پیوین۔

**نوع دیگر** کہ اسہال خون کو باز رکھے مازو کزمازج افیون جملہ
برابر ساتھ پانی کے حب بناوین مقدار شربت دو دانگ۔

**نوع دیگر** کہ اسی وقت شکم کو بند کرے افیون ایک درم اقاقیا
دس درم گل گز سماق حب الآس ہر ایک چار درم کوٹکر چھانکر
آس پانی مین کہ صمغ عربی جسمین گھولا ہو حب بناوین مقدار خوراک
نصف مثقال۔

**نوع دیگر**۔ کہ اسہال جدید و مزمن و بیچ مخوف و قرحہ امعاء و
مقعد کو نافع ہے پوست انار ترش مازو سبز برابر کوٹکر چھانکر
سرکہ و پانی مین اس قدر پکاوین کہ گولیان بناسکین پس
رہنے دین جب سخت ہوجاوے گولیان بناوین بقدر مرچ
کے مقدار خوراک دس حب سے پندرہ حب تک ساتھ سرد
پانی کے۔

**نوع دیگر**۔ کہ اسہال دموی کو بند کرے بلیلہ دس عدد حب الآس
بیس درم حجم الزبیب پانچ درم سماق سک ہر ایک تین درم
کوٹکر چھانکر ساتھ اس پانی کے کہ گوند اس مین گھولا ہو گولیان
بناوین اور سایہ مین خشک کرین مقدار خوراک دو درم ساتھ
رب آس کے۔

**نوع دیگر**۔ کہ بیچ منع کرنے روانگی شکم کے مجرب ہے
سماق ایک درم مازو دو درم پوست انار نصف درم کوٹکر
چھانکر بقدر نخود کے گولیان بناوین مقدار دس
گولی سے بیس گولی تک ساتھ زردی انڈے نیمبرشت
کے۔

**دیگر**۔ کہ یہی عمل کرے پوست انار دانہ خرنوب الشوک تینون
برابر کوٹکر چھانکر گولیان بناوین مقدار شربت ایکدرم۔

**حب حجیر** کہ اسہال کہنہ اور تپ حر کو نافع ہے اگر حرارت و تپ نہو جند بیدستر
اسارون میعہ سائلہ بزرالبنج سیاہ کندر مساوی ساتھ پانی کے
حب بناکر مقدار دو درم کے کھاوین۔

**حب الذرب** کہ زلق الامعاء ذرب مزمن کو نافع ہے مازو سبز
اقماع الرمان خرد گلنار خرنوب سماق کندر صمغ عربی مرزعفران
بالسویہ کوٹکر چھانکر ساتھ آب آس کے گولیان بناوین مقدار شربت
دو درم ساتھ آب آس کے۔

**حب مسکن**۔ کہ بیچ قولنج کے شدت درد سے خوف غشی کا
ہووے درد کو موقوف کرے زنجبیل و فلفل میعہ یابسہ زعفران
بزرالبنج ہر ایک ایک جزو افیون جندبیدستر ہر ایک ڈیڑھ
جزو کو کوٹکر چھانکر بقدر نخود کے گولیان بناوین
مقدار شربت آدھے درم سے ایک مثقال
تک۔

**فائدہ**۔ مکرر مذکور ہوا ہے کہ جبتک ضرورت شدید نہو بینا
استعمال کرنا مخدرات قوی کا منع ہے خصوصاً بیچ مزاج ضعیف

اور لوگون نے کہا ہے کہ پینا مخدرات کا اسوقت روا ہے کہ حمول انکا مفید نہو اور حمول اسوقت جایز ہے کہ طلا کرنا مخدرات کا درد کو ساکن نکرے-

**حقنہ** - کہ مفتش ریاح ہے سداب کو بیچ روغن زیت کے تین مرتبہ پکا دین یعنے ایک حصہ روغن زیت میں سداب پکا کر ملکر صاف کرین پھر سداب جدید کو اسی روغن مین ڈال کر پکا دین اسی طرح دو مرتبہ اور پکا دین پس بیس درم اس روغن سے لیکر جندبیدستر جاؤشیر سکبینج ہر ایک آدھا درم اس مین ڈالکر حقنہ کرین اگر درد شدید ہو افیون بقدر نخود کے داخل کرین-

**فائدہ** - اس سبب سے کہ تدبیر حقنے کی اور تعریف حقنہ کی بیچ مفرح القلوب کے مفصلاً ہمنے لکھی ہے یہان بقدر ضرورت بطور اجمال کے لکھتے ہین چاہیے کہ بولہ محقنہ کا حسن یہ ہے کہ منفذ رکھتا ہو ایک واسطے دخول دوا کے دوسرا واسطے خروج بیچ امعا کے جو منفذ کہ واسطے دخول دوا کے ہے وسعت اس کی دونی دوسرے منفذ کی ہو اور اگر بولہ اس شکل کا موجود نہو اور ضرورت قوی داعی ہو تو نکڑا نے کا بھی کافی ہے کما ہو المعروف اور بہتر یہ ہے کہ زرق محقنہ کا قبیل جلود سے ہو بشکل تھیلی دوختہ کے ایک کنارہ اس کا موافق شکل کدو کے ہو اور اسی کنارے کو مضبوط کرنا چاہیے تو اترنا دوا کا آسان ہو اور اگر تھیلی ایسی موجود نہو مثانہ گاؤ کا بھی کافی ہے اور چاہیے کہ مقدار پانی کا پچاس مثقال سے زیادہ نہو اور بعض لوگ یہ کہتے ہین کہ اس سے کمتر جائز نہین ہے اور اکثر اطبا نے بیچ استعمال حقنہ کے صحیح ہونا اعضاے رئیسہ کا شرط جانا ہے اور حق یہ ہے کہ شرط بیچ وقت غیر ضروری کے ہے اور وقت ضرورت کے رعایت کرنا اسکا ضرور نہین ہے اسلیے کہ وقت ضرورت کا واسطے بسرعت ان شرطونکے مہلت نہین دیتا ہے اور پانی حقنہ کا چاہیے کہ معتدل ہو وقت ... غلظت و حرارت و برودت مین اسلیے کہ افراط باعث رقیق قرحہ امعا کا ہوگا اور بہت رقیق سبب انتشار و افساد کا اور بارد پیدا کرنے والا ریاح کا اور حار موجب غشی و کرب کا ہوگا اور جو پانی حقنہ کا ٹھہرے تدبیر اس کی یہ ہے کہ نصف پانی مقدار پہلے سے اور ڈالین تو نصف پانی پہلے کو پھیر لائے اور بہتر یہ ہے کہ پیش از حقنہ روغن مناسب ہو آب گرم سے حقنہ کرین اور جس شخص کو حقنہ واسطے قولنج و سرسام وغیرہ کے نہین کرتے ہین واجب ہے کہ نہار نکرین بلکہ پہلے اس کو کوئی چیز مقوی مانند گلقند و مصطگی کے کھلا دین بعد اس کے حقنہ کرین اور محقون کو بچنا کھانسی اور چھینک اور ہچکی سے لازم جانین-

**حقنہ مسہلہ لینہ** - انجیر زرد پانچ عدد سبوس گندم گل خطمی ہر ایک ایک کف تھیلی مین باندھ کر برگ چقندر دس عدد بیچ دو رطل پانی کے پکا دین یہان تک کہ ایک رطل رہے پس صاف کرین اور بورہ ایک مثقال و روغن کنجد ایک اوقیہ ملا کر حقنہ کرین اور اگر چاہین کہ عمل قوی تر ہو تو شافہ کرائین اس کو فرزجہ بیضا کہتے ہین اور بحث شیاف مین مذکور ہوگا اس دوا مین

داخل کرین۔

حقنہ معتدلہ کہ قولنج کھولے حلبہ دو حصہ تخم کتان تخم شبت بابونہ خطمی لتے مین باندھکر خار خسک ہر ایک ایک حصہ عناب انجیر ہر ایک دس عدد پکا کر صاف کرین بعد اس کے روغن بید انجیر پانچ درم روغن کنجد دس درم نمک بورہ ارمنی ہر ایک ایک درم شکر سرخ ایک حصہ ملا دین اور حقنہ کرین۔

حقنہ کہ قولنج بلغمی و درد پشت و ریاح غلیظ کو نافع ہی حلبہ بزرک قنطوریون بابونہ خشک نیمکوفتہ گل خطمی ہر ایک ایک کف انجیر تیس عدد عناب سپستان ہر ایک تیس دانے سبوس گندم برگ چقندر برگ کرنب شبت سداب ہر ایک ایک دستہ سکبینج مقل جاوشیر ہر ایک تین درم مغز تخم کافیشہ بیس درم پکا دین اور ملکر صاف کرین جیسا کہ معمول ہی اور نمک ہندی ایک درم بورہ ارمنی شحم حنظل ہر ایک دو دانگ جند بیدستر نصف درم آبکامہ شکر سرخ ہر ایک بیس درم اضافہ کرکے حقنہ کرین۔

حقنہ دیگر کہ قولنج کھولے سنا مکی پانچ مثقال گاؤزبان شبت ہر ایک تین درم رازیانہ انیسون بسفائج ہر ایک دو درم بابونہ سبوس گندم گل خطمی ہر ایک ایک کف گل سرخ تازہ بارہ عدد روغن زیت روغن گل آب برگ چقندر ہر ایک دس مثقال آبکامہ گلقند ہر ایک دس درم بورہ ارمنی نصف درم پکا کر ملین و صاف کرین جیسا کہ معمول ہی اور کام مین لا دین۔

حقنہ کہ قولنج کو جو ورم گرم سے ہو نفع دے برگ لبلاب جو مقشر ہر ایک دو اوقیہ آب برگ خطمی ایک اوقیہ برگ نیلوفر بابونہ برگ کرنب ہر ایک ڈیڑھ اوقیہ عناب بیس دانہ سپستان تیس دانہ پرسیاوشان چار درم بیخ سوسن پانچ درم تین من پانی مین پکا دین یہان تک کہ ایک من رہے پس صاف کرین اور چہارم حصہ اس سے لے کر روغن بنفشہ روغن بادام روغن نیلوفر چربی مرغ کی ہر ایک پانچ درم اضافہ کرکے حقنہ کرین۔

حقنہ لینہ کہ قولنج خفیف کو نافع ہی عناب بیس دانہ سپستان چالیس دانہ انجیر پانچ عدد تخم خطمی سبوس ہر ایک ایک کف بابونہ بنفشہ جو نیم کوفتہ خسک ہر ایک دس درم پکا کر صاف کرین اور مقدار دو ثلث رطل کے اس سے لیکر شکر سرخ ایک اوقیہ روغن کنجد ڈیڑھ اوقیہ بورہ ارمنی ایک درم داخل کرکے نیم گرم حقنہ کرین۔

حقنہ کہ تسکین لذع صفرا و حرارت کی کرے عناب سپستان بیخ خطمی نخالہ پکا دین اور خیار شنبر اسمین حل کرین اور صاف کرکے حقنہ کرین اور اگر روغن کدو تر ملا دین انفع ہو۔

حقنہ دیگر کہ یہی عمل کرتا ہی روغن گل روغن بنفشہ روغن نیلوفر روغن کدو سفیدی انڈے کی شیر میش سبکو ملا کر کے حقنہ کرین کہ حرارت احشا کی بجھا دے۔

حقنہ ملینہ کہ باوجود تپ و سرسام کے کرسکتے ہین آب چقندر ایک سکرجہ لیکر بورہ یکدرم و روغن بنفشہ ایک اوقیہ ملا کر حقنہ کرین۔

حقنہ دیگر اگر تپ نہو استعمال کرین سبوس گندم

ایک کف جوش کرکے شکر سرخ تیس درم بورہ ارمنی دو درم روغن کنجد ایک اوقیہ ملا کر حقنہ کرین۔

**حقنہ**۔ کہ زخم امعا کو اور اسہال صفراوی کو نافع ہے آب برگ تمر ہندی آب بارتنگ ہر ایک چار مثقال تخم مرغ روغن گل مین ملا ہوا ایک عدد اقاقیا نصف درم دم الاخوین چار دانگ کاغذ سوختہ کہربا سپیدہ رانگے کا مرجان گل مختوم ہر ایک ایک درم ملا کر استعمال کرین۔

**حقنہ**۔ کہ قروح امعا و اسہال دموی کو نافع ہے کشک جو برنج شستہ پیہ گردہ بز ہر ایک تیس مثقال پکا کر صاف کرین اور سپیدہ رانگے کا اور نشاستہ اقاقیا گلنار ہر ایک نصف درم زعفران شیاف ابیض ہر ایک ایک درم زردی انڈے کی ایک عدد پیہ نو درم روغن گل کے حل کرین اور ملا کر حقنہ کرین۔

**دیگر**۔ کہ یہی عمل کرتا ہے پانی برنج کا پست جو مطبوخ پیہ بز غیر مملح ہر ایک چار اوقیہ سپیدہ رانگے کا کاغذ سوختہ صمغ عربی اقاقیا دم الاخوین ہر ایک ایک درم ادویہ باریک کر کے اس مین ملا دین اور زردی انڈے کی تین عدد سرکہ مین جوش کر کے روغن گل نصف اوقیہ مین ملا کر نیم گرم حقنہ کرین۔

**حقنہ**۔ کہ زحیر شدید کو نافع ہے اور پینا اسکا بھی مفید ہے پانی چاول مطبوخ کا لیکر ساتھ دودھ تازہ کے ملا کر پکاوین تو گاڑھا ہو جاوے صمغ عربی تھوڑا اس مین ملا کر پلا دین یا حقنہ کرین۔

**حقنہ دیگر**۔ کہ زحیر ورمی کو نافع ہے جو مقشر و برنج و گل سرخ پکا کر صاف کرین اور روغن گل ملا کر نیم گرم حقنہ کرین

**حقنہ**۔ واسطے اسہال صفراوی و گرانی کے کہ ساتھ تپ و سدہ کے ہو نافع ہے اور مجرب تخم خبازی دو دو درم گل بنفشہ ہلیلہ زرد ہر ایک پانچ درم نیلوفر تین درم جو مقشر چار درم سپستان عنب الثعلب اڑھائی درم تخم کدو سات درم جو اق کو ٹ کے ہی نیم کوب کرین اور جوش کر کے صاف کرین اور لعاب اسپغول دس درم روغن تخم کدو آٹھ درم شیر خشت نو درم ملا کر حقنہ کرین۔

**فائدہ**۔ اطبائے قدیم نے استعمال ہلیلہ کا اور یا اس کے جو مسہل بصرحت کیا ہے حقنے مین اور بعضے متاخرین نے جائز رکھا ہے چنانچہ شرح اسباب مین بیچ علاج اسہال صفراوی کے ہلیلہ بیچ حقنے کے لکھا ہے اور صاحب تحفۃ المومنین نے اسی نسخہ کو اپنے مجربات سے کہا ہے اور اویہ ہلیلہ امتناع استعمال حاضرات کے حقنے مین کلام کیا ہے لیکن نزدیک اس روش کے ترک کرنا مختلف فیہ کا اولی ہے یا اللہ مگر ضرورت داعی ہو اور نفع بہت کی امید ہو استعمال ممنوع کا کر سکتے ہین اور امتناع عقلی صاحب تحفۃ المومنین کا مخدوش ہے۔

**حقنہ**۔ زرنیخ واسطے زحیر و اسہال و قرحہ امعا و تحلیل ریاح کے قدما کا مجرب ہے نان بکسمات سوختہ زرنیخ سرخ و زرد شب یمانی مازو سنگ آہک آب نادیدہ ہر ایک ڈیڑھ جزو اقاقیا بلوط صمغ عربی دم الاخوین ہر ایک چار جزو راسخت ایک جزو افیون پندرہ جزو کوٹ کر چھان کر ساتھ آب مورد و آب مورد کے گھول کر قرص بنا دین اور ایک مثقال اس سے ساتھ پانی برنج مطبوخ کے کہ تیس مثقال ہو اور روغن گل کہ پانچ مثقال ہو ملا کر

حقنہ کرین۔

دیگر۔ کاغذ سوختہ شب یمانی زرنیخ سرخ عصارۂ حصرم توبال مس زعفران افیون آہک سرد ناکردہ بیخ طبیخ حب الآس کے ملاکر اقراص بناوین اور بقدر مثقال کے یا کم زیادہ لیکر ساتھ عصارۂ بارتنگ کے ملاکر حقنہ کرین۔

دیگر۔ کہ عجیب الاثر ہی داغ کرتا ہی اور درد نہین لاتا ہی زرنیخ زرد آہک ہر ایک دو جزو افیون دم الاخوین کندر ہر ایک ایک جزو کوٹکر چھان کر روغن بناوین اور تھوڑا اس سے ساتھ جوشاندے خشخاش و گل سرخ کے ملاکر حقنہ کرین۔

فائدہ جس وقت جانین کہ قروح امعا کے ساعی و عفن ہین چاہیے کہ ماء العسل سے جو قلیل الماء ہو حقنہ کرین تو قرحہ وسخ سے پاک ہوجاوے اور یہ مکرر کرین بعد اس کے ساتھ پانی اور نمک کے حقنہ کرین تو بیچ تنقیہ کے کچھ ریب و شک نرہے بعد اس کے واسطے اندمال کے ساتھ آب بارتنگ کے کہ گل مختوم کو اس مین ملایا ہو حقنہ کرین اور جب مرض طویل ہوجائے لیکن ابھی تک قرحہ غائر نہوا ہو حقنہ زرنیخ کا استعمال کرین اس لیئے کہ اس کے استعمال مین یہ شرط ہی کہ مرض ابتدا مین نہو ورنہ باعث زیادتی تقرح کا ہوگا اور اسی طرح غایر نہوا ہو ورنہ یہ موجب سوراخ امعا کا ہوگا اس لیئے کہ حقنہ زرنیخ کا جرم کو چھیل ڈالتا ہی اور دلیل اوپر غایر ہونے قرح کے نکلنا خراطہ ثخین کا اور بہت دراز ہونا مرض کا اور حاصل ہونا تکلیف کا ہی بالجملہ بیچ استعمال اس حقنے کے احتیاط واجب ہی اور رعایت کرنا شرائط مسطور کا ضرور ہی تا اور آفت کو نہ پہونچاوے۔

حقنہ۔ کہ قرحہ کو پاک کرے اور اندمال کو پہونچاوے آب عسل و آب نمک و مانند ان کے جو چیز کہ مجلی ہو لیکر سفیدہ رانگے کا و شادنہ و کہربا و سرمہ و کاغذ سوختہ و مانند انکے باریک کرکے اسمین ملاوین اور حقنہ کرین۔

حقنہ۔ کہ واسطے قروح امعا کے نہایت مفید ہی اور اگرچہ زرنیخ نہین رکھتا ہی لیکن نفع مین قریب نفع حقنہ زرنیخ کے ہی اور حاوی کبیر سے منقول ہی عدس مقشر گل سرخ ارز گلنار خشخاش جو مقشر پکاوین و صاف کرین اور دم الاخوین کندر سفیدہ رانگے کا اور اقاقیا کوٹ کر چھانکر گوند کے پانی مین گھول کر اقراص بناوین اور چار درم ان اقراص سے بیچ تین اوقیہ جوشاندے مذکور کے ملاوین اور روغن گل نصف اوقیہ اس مین ملاکر حقنہ کرین۔

حقنہ سہل الوجود۔ کہ اسہال و قروح امعا کو نافع ہی جوشاندہ چاول کا خصوصاً چاول سرخ کا لیکر جوش کرین تو غلیظ ہوا اور قوام عسل کا حاصل ہو بعد اسکے عمل کرین۔

حقنہ۔ کہ اسہال دموی کو روکے آب عصی الراعی ساتھ آب بارتنگ کے لیکر اقاقیا و طراثیث و مانند انکے ملادین و حقنہ کرین اور اگر خون خالص متواتر آتا ہو چیزین قاطع الدم سے حقنہ کرین مانند صوف سوختہ کے کہ بیچ زفت رطب کے یا بیچ سرگین خر کے اور مانند انکے کے ڈبویا ہی۔

حقنہ۔ کہ ثقل متحجر کو جو مانند جوز کے ہو گیا ہو اور درد پیدا کرے نافع ہے اور بیچ قرح امعا کے اکثر ہو جاتا ہے اکارع کو جوش کر کے اور روغن اُس مین ملا کر حقنہ کرین اور بھی اس سے اوپر امعا کے فطول کرین کہ بنادق کو نکالتا ہے اور درد کو موقوف کرتا ہے۔

حمول۔ کہ واسطے زحیر کے مجرب ہے زردی انڈے کی روغن گل مین ملاوین اور مرداسنگ مغسول و صمغ عربی و سفیدہ ہر ایک کے کا باریک کر کے اُس مین ملاوین اور ایک کپڑا اسمین آلودہ کر کے دبر مین رکھین۔

حمول۔ کہ قولنج ریحی کو نافع ہے اور ریح کو اسفل سے بہت نکالے اور اس امر مین عجیب ہے برگ سداب تازہ زیرہ نانخواہ نمک نان برابر کوٹکر شہد مین ملاوین اور کپڑا اُس مین آلودہ کر کے حمول کرین اور ایک دھاگا کپڑے مین بندھا رکھین کو وقت حاجت کے کپڑے کو باہر نکال سکین اور ایک نسخہ مین ایسا لکھا ہے کہ برگ سداب تازہ زیرہ ہر ایک ایک کف بخور مریم عرطنیثا ہر ایک دو درم بورہ ایک درم شہد مین ملا کر ساتھ صوف کے حمول کرین۔

حمول دیگر۔ کہ ریح کو دور کرے سداب کو پیسکر ساتھ ماء العسل کے ملاوین کہ مانند خلوق کے ہو جاوے نصف اُسکے زیرہ اور ربع اُسکے نطرون ملا کر بلوط بناوین بمقدار چھ انگل کے۔

حمول دیگر۔ کہ ریح کو باہر نکالے تخم سداب جند بیدستر ساتھ شہد زہرہ گاو کے دبورق کہ ہر ایک نصف مثقال ہو ملا کر حمول کرین۔

حمول دیگر۔ سکبینج مقل بورہ ارمنی خطل خطمی کو لیکر بلوط بناوین و حمول کرین

حمول۔ واسطے دود صغار کے کہ بیچ امعاء مستقیم کے پیدا ہوتے ہین نافع ہے خصوصاً لڑکون کو لتہ ساتھ زہرہ گاو کے یا نفط سیاہ کے یا قطران کے آلودہ کر کے دبر مین رکھین اور آب نعناع و آب برگ شفتالو بھی عمل کرتا ہے اور صبر مسحوق کر کے سرکہ مین ملا کر لتہ کو اُس مین آلودہ کر کے حمول کرین یہی عمل کرتا ہے۔

## حرف الدال

دحمرثا معنی اس کے باد مہرہ ہین یعنی ساکن کرنے والا ریاح کا اور بعض لوگون نے ترجمہ اُس کا مدر حیض لکھا ہے بالجملہ دحمرثا نسخہ قدما کا ہے واسطے قولنج ریحی و بلغمی کے اور ریاح احشا کے نفع تمام کرتا ہے حلبہ ہزار اسپند ہر ایک تیس درم درونج عقربی عاقرقرحا فلفل دار فلفل اسارون سلیخہ قسط زعفران زنجبیل ہر ایک دو درم کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد کے ملائین مقدار شربت دو درم۔

دوا ء الفرس۔ واسطے ضعف امعا و معدے کے جو بسبب برد و رطوبت کے ہو نافع ہے اور بیچ ادویہ معدے کے گذری۔

دواء۔ کہ حب القرع و کرم دراز کو مار ڈالے اور اخراج کرے قنبیل سرخس حب النیل ترمس ہر ایک نصف درم درمنہ ترکی دو درم تربد سفید برنگ کابلی مقشر ہر ایک ایک درم نمک ہندی ایک دانگ کوٹکر چھان کر ساتھ دو درم شکر

کے ملاکر پیئیں۔

**دوا دیگر**۔ کہ یہی کام کرے برنگ کابلی مقشر تین درم تربد سفید دو درم قنبیل ایک درم حب النیل نمک ہندی ہر ایک نصف درم کوٹ کر چھان کر ساتھ مویز منقے کے گھول کر تناول کریں۔

**دوا دیگر**۔ کہ یہی عمل کرے اور مجرب ہے اور اکثر مردم میں دیکھا ہے کہ اس دوا سے تھیلی حب القرع کی پانچ گز کی لانبی نکلی ہے سرخس قنبیل حب النیل شیح ارمنی خشیشرک خراسانی انیسون تربد افسنتین برگ شفتالو ترمس ہر ایک تین درم مقل ازرق سقمونیا ہر ایک ثمن درم کوٹ کر چھانکر ساتھ شراب اصول کے گولیاں بنا دیں اور کھا دیں پیچھے اس کے مغز جوز نقل کریں اور آب گرم جرعہ جرعہ پییں۔

**دیگر**۔ کہ یہی عمل کرتا ہے کبیلہ دار فلفل سفید قنبیل برنگ کابلی مقشر نمک ہندی ہر ایک پانچ درم نسناترمس مرکی ہر ایک سات درم شیح دس درم تربد پندرہ درم مقدار شربت پانچ درم ساتھ آب راسن تازہ کے۔

**دیگر**۔ کہ حیات یعنی کرم دراز کو نکالے برنگ کابلی بنفشہ ہلیلہ زرد آملہ ہر ایک ساڑھے پانچ درم تربد تیرہ درم قند سفید برابر سب کے مقدار خوراک چھ درم گرم پانی کے ساتھ۔

**دیگر**۔ کہ دیدان عراض کو نکالے برنگ کابلی مقشر سات درم بہت بھوک میں کھاویں۔

**فائدہ**۔ جو دوا واسطے دیدان کے کھاویں چاہیے کہ تین دن پہلے دودھ پئیں صبح کو اور چوتھے دن سوراخ ناک کا بند کرکے دوا کو ساتھ تازے دودھ سرکہ انگوری کے ملا کر بہت بھوک میں پئیں۔

**دوا**۔ کہ دیدان صغار کو جو نزدیک مقعد کے پیدا ہوں اور کھجلا دیں فائدہ کرے اور یہ مرض اکثر لڑکوں کو ہوتا ہے زیت ریحانی یا روغن خستہ زردآلو یا روغن خستہ شفتالو یا نفط سفید یا زہرہ گاو کا ممزوج بصبر قلیل جواں میں سے میسر ہووے روئی کو اس میں آلودہ کرکے حمول میں اور عمل دوسرا کہ عورتوں میں مشہور ہے اخراج دیدان کبیر کا کرتا ہے وہ یہ ہے کہ لڑکے کو اوندھا لٹا کر اس کی مقعد کو تھوڑا تھوڑا کھجلا دیں اور کٹوری میں مقابلہ چراغ کے جو کپڑا کہ ظاہر ہو اکھال لیں۔

**دوا ہندی** جس شخص کو قولنج بسبب ریح یا بلغم کے اکثر ہوتا ہو چاہیے کہ مقدار پانچ درم سے آرد گندم لیکر ایک درم زرد چوب باریک کرکے اس میں ملا دیں اور پانی میں گھول کر روٹی اس کی پکا دیں اور ساتھ گھی و شکر یا شیرخشت کے ملاکر وقت صبح کے کھا دیں تین دن تک اسی طرح کریں لیکن جاننا چاہیے کہ یہ دوا بیچ حدوث علت میں نہ کھاویں اس لیے کہ اس وقت میں بدون نکالنے مادہ کے کوئی اور تدبیر نہیں ہے لیکن بعد زوال اس وقت کے حالت صحت میں واسطے قلع مادے قولنج کے جو دورہ کرتا ہے استعمال اس دوا کا کریں کہ مجرب ہے

**دیگر**۔ واسطے قولنج و درد شکم کے مجرب ہے ناگیسر قرنفل الایچی زنجبیل صندل کنول گٹا خس نسلوچن ناگرموتھ کشنیز اگر سیاہ زیرہ چھڑ نیز بالا پیپل ودراز تگر جملہ برابر اور رہم چند سب کے نسوت اور اسی قدر شکر جملہ کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد کے گولیاں بمقدار بڑے جا پھل کے بنا دیں

۵۷ [illegible]

اور ہر روز ایک حب نہار کھاوین ہفتہ تک اور ایک ہفتہ ترک کرین اسی طرح چالیس دن کھاوین درد عزمن دور ہو جاوے اور پرہیز شے ثقیل و بادی سے لازم ہے۔

**دوا مسہل** کہ مقدار قلیل اس کی عمل کثیر کرتی ہے جمال گوٹہ پوست وغیرہ سے پاک کیا ہوا ایک دم آملہ چار درم باریک کر کے ساتھ پانی لیمو کے کھرل کرین اُس قدر کہ اکتیس لیمو کا پانی خرچ ہو پس بقدر نخود گولیان بناوین اور ایک حب نہایت تین حب اسہال خوب لاتی ہین بغیر اذیت کے اکثر مزاجون مین۔

**دوا مسہل دیگر** کہ یہی عمل کرتی ہے جمال گوٹہ سرگین مین پکا کر پوست و سبزی اس کی دور کر کے کوٹین اور روغن اُس کا نکالین اور وقت حاجت کے دو تین قطرہ اُس سے ساتھ شربت نبات کے اور مانند اُس کے تناول کرین تین چار دست فراغت سے آتے ہین بغیر تکلیف کے۔

**دیگر** کہ بلغم لبستہ کثیر المقدار کو نکالتی ہے اور امراض اعضاے سفلی کو اور درد عزمن پانون کو دور کرتی ہے ہلیلہ کلان زرد چوبہ نمک لاہوری ہر سہ برابر کوٹکر چھانکر ساتھ شیرۂ پھل اندرائن کے تین دن تک کھرل کرین اور بمقدار کنار صحرائی کے گولیان بناوین خوراک اُس کی موافق مزاج کے ایک گولی سے سات گولیان تک اور طریق اسکے کھانے کا یہ ہے کہ بعد تناول دوا کے حب دو گھڑی گذرین کھچڑی ساتھ بہت روغن کے کھاوین اسیلیے کہ جو روغن مصلح اندراین کا ہے البتہ روغن بہت کھانا چاہیے اور اس دوا سے اکثر بلغم بستہ مسطح دفعۃً نکالتا ہے

**دیگر** کہ طلا کرنے سے اوپر پیٹ کے دست آتا ہے گیہون کبوتر ساتھ شہد کے گھولکر اوپر ناف کے رکھین۔

**دیگر** کہ قبض و سدہ جو بیچ شکم لڑکے کے ہو رفع کرے بادیان پشک موش دونون برابر باریک کر کے ساتھ نیم گرم پانی کے نیچے ناف کے طلا کرین اوپر اُسکے برگ ترب یا برگ تنبول باندھین۔

**دوا** کہ درد شکم اور درد ہر جگہ کو جو بسبب حرارت کے ہو نفع کرے اور مجرب ہے آرد ماش سیاہ آب مین خمیر کر کے تھوڑا نمک بھی ملا کر ایک طرف سے اوپر توے گرم کے رکھین تو پک جاوے پس اُتار کر طرف خام اُس کے مین روغن کنجد یا روغن گل ملکر عضو پر باندھین اور اگر تھوڑا مین پھل کہ عربی مین اُس کو جوز القے کہتے ہین بھی ملاوین قوی تر ہو اور اگر کسی کو بوے بد سے نفرت ہو حلتیت بھی تھوڑی ملا لیوے۔

**دیگر** کہ قولنج ملوے اور حبس بول کو بھی نافع ہے اور بیچ کتب اہل یونان کے بھی مرقوم ہے فلوس خیار شنبر آب خالص مین یا عرق بادیان مین یا گلاب گرم مین بقدر حاجت کے ملین اور صاف کرین اور روغن بید انجیر تازہ نکلا ہوا موافق حاجت زیادہ کر کے پیین قدر معتدل فلوس کا تین دام اور روغن کا ایک دام ہے۔

آب لیمو مین اور اس درویش کا مختار یہ ہی کہ سنگ بصری کو فقط آگ مین سرخ کر کے دس بار گلاب مین سرد کرین اور دس بار جغرات مین اور دس بار آب لیمو مین اور دس بار آب برگ انار مین۔

**دوا** کہ اسہال خونی کو بند کرے رال جو پان کے ساتھ کھاتے ہین اور مغز بیل ہر سہ برابر کوٹکر چھانکر بمقدار قوت کے دین۔

**دیگر** کہ انواع اسہال کو بند کرے خستہ خرمائے ہندی کو ٹکر چھانکر سہ ماشہ ساتھ جغرات گاوی کے دین۔

**دوا** کہ جو اوپر شکم کے طلا کرین اسہال کو حبس کرے آملہ کو باریک پیسین ساتھ پانی کے یا دوغ کے اور گرد ناف کے دیوار اٹھاوین اور درمیان اسکے شیرہ ادرک کا بھرین اور ایک ساعت رہنے دین اور مکرر ایسا کرین۔

**دیگر** جائپھل تخم انبہ کہنہ مغز بیل ہر ایک نصف تولہ افیون ایک ماشہ ہمراہ آب گلاب کے پیسکر اوپر شکم کے طلا کرین۔

**دوا** سہل اور کثیر النفع کہ بیچ اسہال و پیچش کے اثر تمام رکھتی ہی تخم ترب بریان کوٹکر چھانکر نصف تولہ لیکر ساتھ شہد برابر کے ملاکر دین۔

**دیگر** کہ بیچ حبس اسہال کے قوی اور مجرب ہی سہاگہ بریان ایک حصہ شنگرف دو حصہ افیون چار حصہ باریک کر کے دو حصہ کرین ایک حصہ کو ساتھ شہد کے گولیان بنا دین مقدار مرچ کے اور دوسرے حصے کی گولیان ساتھ آب لیمو کے پس اگر اسہال رات کو زیادہ ہو حب عسلی دین اور اگر دن کو غلبہ کرتا ہو حب لیمونی دین۔

**دوا** کہ کرم شکم کو دفع کرے اجواین کرمانی مغز کرنجوہ پلاس پاپڑہ کمیلا یا برنگ ہر ایک ایک درم کوٹکر چھانکر ساتھ قند سیاہ کے ملا دین اگر آدمی کلان ہی اور غلبہ کرم کا بہت ہی جملہ کی دو خوراک کرین اور بیچ اطفال کے باعتبار سن کے دین اور طریق اسکے کھلانے کا یہ ہی کہ بعد تناول طعام اور پینے پانی کے وقت خواب کے ہمراہ شربت قند سفید کے کھا کر سو رہین صبح کو سب کیڑے گر پڑینگے۔

**دیگر** کہ مجرب ہی مردار سنگ پسا ہوا ایک درم ساتھ نو درم روغن کنجد کے کھا دین۔

**فائدہ** مردار سنگ جملہ سموم سے ہی اور اہل یونان اسکے تناول سے اجتناب تمام رکھتے ہین لیکن اہل ہند اکثر امراض مین اسکو بے وسواس دیتے ہین جو روغن مصلح اسکا ہی اور بے مصلح کے نہین دیتے مضرت بھی نہین کرتا ہی لیکن ساتھ اسکے جبتک دوائے غیر سمی سے کام نکلے استعمال اسکا بیچ مزاج پاک طبعون کے نچاہیے۔

**دیگر** کہ بڑے کیڑون کو گرا دے زیرہ کرمانی کوٹا چھانا ہوا ایک کف کھا دین۔

**دیگر** رالکھ تخم سنبھالو کی ساتھ شہد کے کھا دین کرم کدو دانہ گر پڑین لیکن بہتر یہ ہی کہ پہلے کباب کھا دین بعد اسکے یہ دوا ناک بند کر کے استعمال کرین۔

**دیگر** کہ انواع کیڑون کو گرا دے برگ نیم یا برنگ کمیلا ہر ایک دو درم کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد کے ملا کر کھا دین۔

**دیگر** کہ چھوٹے کیڑون کو کہ ہندی مین چنے کہتے ہین اور اکثر لڑکون کو یہ مرض ہوتا ہی نفع کرے

برگ بھنگرہ سیاہ برگ دھتورہ سیاہ برگ تنبول ہر سہ کوٹکر شیرہ نکالین اور ہر دن دو مرتبہ انگلی کے سر سے مقعد مین ملین۔

**دیگر۔** کبھی عمل کرتی ہے پتے نرم درخت ارنڈ کے ہاتھ مین ملکر شیرہ اسکا مقعد مین لگاوین۔

**دوا ہر۔** کہ خراطین وغیرہ کو نکالے پوست درخت انار کہ خصوصاً کہ ترش ہو بمقدار چار درم کے لیکر پانی مین جوش کرین جب تھوڑا پانی رہے صاف کر کے پیوین اسی طرح ہر نہار منھ مین لاوین یہانتک کہ امعا پاک ہو جاوین۔

## حرف الراء

**روغن بہی۔** امعا کو قوت دے اور معدے کو بھی اور اگر اوپر کشکاب کے ڈالکر کھاوین اسہال کو بند کرے آب بہی دو جزو آب برگ مورد ایک جزو روغن گل ایک جزو جوش کرین یہانتک کہ پانی جاتا رہے اور روغن رہجاوے۔

**روغن گل۔** تسکین التہاب معدہ و امعا ہو حقنہ کرنا اس سے رافع قرحہ امعا ہے اور تناول کرنا اس کا حابس اسہال و صفراوی اور مسہل مادہ لزجہ اور رافع زحیر و درد امعا اور چرب کرنا ادویہ حابس اسہال کا اس سے مقوی ان کے فعل کا ہے اور۔

**روغن گل بادام۔** بدستور اور بیچ حبس اسہال مراری کے نافع تر۔

**روغن بید انجیر۔** مسہل بلغم و کدو دانہ و رافع قولنج۔

**روغن بید انجیر مرکب۔** بیچ امور مذکورہ کے قوی تر اس سے

**روغن ناردین۔** واسطے قولنج و مغص کے نافع ہے

اور یہ پانچ روغن بیچ بحث سر کے مذکور ہوئے۔

**روغنہا** کہ مقوی معدہ ہین بیچ بحث معدہ کے گذرے امعا کو بھی نافع ہین۔

## حرف السین

**سفرجلی مسہل تابستانی۔** صاحب مزاج گرم کو نافع ہے اور بیچ فصل گرما کے دے سکتے ہین لہذا محمد زکریا نے اسکا نام تابستانی رکھا ہے سقمونیا اڑھائی درم تربد سفید دس درم مغز تخم خیار مغز تخم کدو ہر ایک پانچ درم گل سرخ طباشیر ہر ایک دو درم ترنجبین عصارہ بہی ہر ایک پچاس درم ترنجبین کو آب بہی مین جوش کرین یہانتک کہ ترنجبین پگھل جاوے پس صاف کر کے قوام کرین اور ادویہ کوٹ کر چھان کر اس مین ملا لین جملہ دس خوراک ہے اور نسخہائے دیگر سفرجلی کے بیچ جوارش اسی بحث کے گذرے اور ایک نسخہ سفرجلی مسک کا بیچ ادویہ معدے کے کہا گیا اور ایک نسخہ سفرجلی قابض کا بیچ معاجین اسی بحث کے آویگا۔

**سنجرنیا۔** واسطے قولنج کے نافع ہے اور بیچ بحث معدہ کے گذرا۔

**سکنجبین۔** کہ اسہال صفراوی کو باز رکھے اور حرارت خمار و صفرا کو فرو کرے اور جس شخص کے آبلہ نکلے ہون اسکو فائدہ کرے سرکہ کہنہ گلاب ہر ایک چار ٹانک برگ گل پچاس درم گلنار بیس درم بیچ سرکہ و گلاب و آب کے تین رات دن بھگوئین بعد اسکے جوش کر کے صاف کرین اور ساتھ ایک من قند کے قوام کرین۔

**سکنجبین مسہل** بلغم کو نکالے شکر سفید ایک من ویک مین

ڈالکر ہاتھ سے برابر بچھادین اور سرکہ شراب کا کہ عنصلی ہو اس
مین ڈالین اس طرح سے کہ اوپر شکر کے نہ آوے بلکہ شکر کھلی
رہے پس نرم آگ پر دیگ کو رکھین تو کف نکلے اور نکالتے رہین
بعد اس کے بقدر حاجت پانی ڈالین اور آب قرطم پانچ استار
نیم کوفتہ ملادین اور رب تربد بیس درم تھیلی مین رکھکر کہ
ڈھیلا اسے باندھا ہوا اضافہ کرکے جوش کرین اور تھیلی کو
ہر وقت ملتے رہین تو تھیلی مین رب تربد کچھ باقی نرہے اور
سکنجبین کا قوام ہو جاوے مقدار خوراک دس درم سے پندرہ
درم تک۔

**سکنجبین** کہ یہی عمل کرتی ہے عسل کف گرفتہ سرکہ تند ہر ایک
ایک قسط پکادین یہان تک کہ قوام ہووے بعد اسکے مغز
قرطم مسحوق ایک اوقیہ زیادہ کرکے کئی دن رہنے دین بعد اسکے
استعمال کرین۔

**سکنجبین** کہ اسہال صفرا کرے اسی سکنجبین مین کہ مذکور ہوئی
عوض قرطم کے سقمونیا نصف اوقیہ ملادین اور چار ساعت پہلے
غذا سے ایک ملعقہ چاٹ لیوین۔

**سکنجبین مسہل سودا** یہی سکنجبین قرطمی مذکور کے عوض قرطم
کے افتیمون مسحوق ایک اوقیہ زیادہ کرین اور پندرہ دن رکھکر
کام مین لادین۔

**سفوف تربد** معدہ و امعا کو پاک کرے بلغم و اخلاط
لزج کو نکالے تربد سفید پانچ درم زنجبیل مصطگی ہر ایک
ایک درم مغز بادام مقشر پندرہ عدد قند سفید برابر
سب اجزا کے جملہ پانچ شربت مین ساتھ گرم پانی
کے دین۔

**نوع دیگر** کہ شکم کو روان کرے اور ساتھ اس کے معدے کو
قوت دے سنا مکی انار دانہ ہر ایک چھ درم زنجبیل نمک ہندی
تربد سفید بادیان ہر ایک دو درم کوٹکر چھان کر وقت خواب
کے دو مثقال کھاوین ساتھ آب گرم کے اور اکثر ساتھ مثقال
وقت صبح کے۔

**دیگر** کہ امعا و معدے کو پاک کرے پوست ہلیلہ کابلی دو درم
نمک ہندی دار فلفل ہر ایک دو دانگ کوٹکر چھانکر ساتھ گرم
پانی کے کھاوے جملہ ایک شربت ہے۔

**نوع دیگر** کہ شکم کو روان کرے اور نفخ و ثقل کو دفع کرے تربد
موصوف بیس درم زنجبیل دس درم شکر سفید بیس درم کوٹکر
چھانکر ڈھائی درم ساتھ آب گرم کے کھاوے تین دن تک اور
اگر بیچ تربد و زنجبیل کے عوض شکر کے نمک بقدر ذائقہ کے
ملادین چاہیے کہ ساتھ سرد پانی کے کھاوین تو خوب عمل کرے
کذا قال القرشی۔

**سفوف حب الرمان** منفعت معدہ و امعا و اسہال
مراری کو نافع ہے انار دانہ بریان دس درم ملوط سماق زیرہ کرمانی
مدبر حب الآس سنجد کشنیز خشک بریان خرنوب آرد گلنار ہر ایک
پانچ درم عود خام نیم درم آملہ ڈیڑھ مثقال کوٹکر چھان کر
ساتھ رب بہی کے استعمال کرین مجرب ہے مقدار خوراک
تین درم۔

**نوع دیگر** کہ اسہال سفید و رقیق کہ ساتھ ثقل کے ملے
ہوئے آئین باز رکھے اور اشتہائے ساقط کا عود کرلاوے
انار دانہ بریان مانند سرمہ کے پیسا ہوا سو درم کشنیز خشک
سرکہ مین تر کرکے بریان کیا ہوا کرویا سرکہ مین تر کرکے بریان
کیا ہوا ہر ایک بیس درم خرنوب نبطی سماق پاک کیا ہوا
دانون سے کزمازو گلنار ہر ایک دس درم کوٹ کر چھان کر

تیار کرین مقدار خوراک ڈیڑھ درم ساتھ شربت سورد کے
یا رب بہی کے۔

**نوع دیگر** - کہ اسہال سوداوی کو باز رکھے انار دانہ بریان دس درم بہمن سرخ زرنباد بریان کہربا تخم سداب تخم شاہسفرم ہر ایک ایک درم کوٹ کر چھان کر تیار کرین مقدار خوراک تین درم۔

**نوع دیگر** - کہ واسطے اسہال کے جو ضعف معدہ و امعا سے ہو نافع ہی اور معدہ و امعا کو قوت دے انار دانہ بو دادہ حب الآس بلوط سماق زیرہ مدبر آرد کنار آرد سنجد کشنیز خشک مدبر بریان خرنوب نبطی خرنوب شامی ہر ایک ایک جزو سک رامک پھر ایک ربع جزو نیم کوب کرکے کام مین لاوین۔

**نوع دیگر** - کہ اسہال صفراوی کو باز رکھے اور عطش کو فرو کرے اور معدہ و جگر کو قوت دے انار دانہ مدبر پچانش درم قرط یمانی طراثیث دانہ مورد طباشیر کشنیز بریان ہر ایک دس درم آرد سماق کرشن یعنی دردرا تیس درم بلوط سرکے مین تر کرکے بریان کیا ہوا تیس درم کوٹ کر چھان کر تیار کرین مقدار خوراک دو مثقال ساتھ رب آس کے یا دیگر قوابض کے اور تدبیر انار دانہ کی کہ اُس نسخے مین صاحب شفاء الاسقام نے لکھا ہی یون ہی کہ انار دانہ کو ہاون مین کوٹین یہان تک کہ باریک ہو اور عجین ہو جاوے بعد اُس کے اقراص بناوین اور ساتھ روغن گل کے چرب کرکے طاجن آہنی مین بریان کرین تو سرخ ہو کر خشک ہو جاوے بعد اُس کے اتار کر ہوا مین رکھین اور جمیع نسخون حب الرمان مین بہتر یہ ہی کہ انار دانہ ترش ہو۔

**سفوف قشر الرمان** - کہ مسمی بہ علق ہی اور نزدیک افراط اسہال کے اور افراط عمل کے دیتے ہین خوگر رو کتا ہی پوست انار ماز و ہر ایک ایک درم کعک دو درم کندر نیم درم بزرالبنج ربع درم افیون ایک درم اور یہ ایک خوراک کامل ہی آدمی قوی کو ساتھ میبہ کے دین۔

**سفوف اقماع الرمان** - واسطے اسہال مفرط کے نفع کثیر کرتا ہی اور بہت عجیب ہی مراد اقماع سے یہان گل انار ہین اور قید یہان کی اسلیے کی ہی کہ بعض نے لفظ اقماع کی ساتھ قشر کے بھی کی ہی گلنار خشب بلانی سماق بلوط خرنوب الشوک آرد کنار تخم سورد انار دانہ ترش ہر ایک بزرالبنج سفید کندر طراثیث طلق کشتہ کشنیز بریان دانہ انگور بریان پوست انار سرسہ افیون ماز و سب برابر اجزا برابر تخو دبریان پانچ حصہ کوٹ کر چھان کر موافق حاجت کے دین گرما مین ساتھ پانی سرد اور سرما مین ساتھ پانی گرم کے۔

**سفوف الطین** - کہ اُس کو سفوف النشا بھی کہتے ہین اسہال صفراوی و دموی کو نافع ہی اسبغول تخم مرد تخم ریحان نشاستہ تخم حماض بریان گل ارمنی صمغ عربی طباشیر حلبہ برابر لیکر سوائے تین تخم پہلے کے باقی اجزا کو کوٹین پھر مجموع کو یکجا کرکے تین درم اس سے ساتھ روغن گل یا بادام کے چرب کرکے اور گلاب مین تر کرکے کھاوین اور اگر چاہین کہ جلد حبس ہو وے گلنار ربع یا ثمن درم موافق مزاج کے بیچ ہر مقدار خوراک اس سفوف کے کرین اور دین۔

**نوعدیگر** - کہ زحیر و اسہال و سحج کو نافع ہی اور ساتھ تپ کے دے سکتے ہین گل ارمنی صمغ عربی ہر ایک پندرہ درم اسپغول بیس درم تخم ریحان و بارتنگ تخم مرو خشخاش ہر ایک دس درم تخمون کو بریان کرین اور سوائے اسپغول و مرو ریحان و بارتنگ کے دیگر اشیا کو کوٹین مقدار شربت تین مثقال اور بعضے طبا شیر و حب الآس بقدر حاجت کے اضافہ کرتے ہین اور بیچ اسہال دموی کے اسے یا زیادہ کرتے ہین اور بعضے کو کنار بقدر حاجت کے مضائف کرتے ہین اور بیچ حبس جمیع اقسام اسہال کے نافع ترو سریع الاثر ہو اور ترتیب کرنا ادویہ سفوف الطین کا ساتھ رو غن گل کے سود مند ہی۔

**نوعدیگر** - واسطے زحیر و قرحہ امعا و مغص و سحج و اسہال مستفاد و حرقۃ خون دسرفہ کے نافع ہی گل ارمنی صمغ عربی بیچ رو غن گل کے بریان کیا ہوا نشاستہ بریان ہر ایک پانچ درم اسپغول تخم ریحان تخم خرفہ یہ چارون بریان کیئے ہوئے تخم حماض بریٰ ہر ایک سات درم دم الاخوین تین درم بطریق معمول کے سفوف کرین مقدار شربت تین درم ساتھ ربّ آس کے یا ربّ سفر جل کے یا اُسکے پانی کے صبح و شام دین۔

**فائدہ** - صاحب شفاء الاسقام و سمرقندی نے لکھا کہ بریان کرنا ادویۂ سحجیہ کا واسطے دو غرض کے ہوتا ہی ایک یہ کہ جملہ بزور لعابی ہین غروبت اُس مین ظاہر ہو دوسری غرض یہ ہی اکثر الرطوبت ہین کچھ خشکی پیدا ہوجاوے اور جو تخم حماض دونون غرض سے خالی ہی اُس کو حاجت بریان کرنے کی نہین ہی اسنتھے

کلام ہے لیکن اکثر کتابون مین اشارہ اس کے بریان کرنے کا ہوا اور ہمارے تجربہ مین بھی بودادہ اس کا بونا دادہ سے قابض تر دیکھا گیا اور معلوم کرین کہ کوٹنا اسبغول کا ممتنع ہی اس لیے اس کے باطن مین حدت ہی جو چھلکا سنگین اس کا چھپائے ہی اگر اسکے باطن کا ظاہر نہین ہو سکتا ہی مگر وقت کوٹنے کے لیکن منع کرنا کوٹنے تخم مرو و تخم ریحان و تخم بارتنگ و تخم حرف کا نہ اس سبب سے ہی کہ ان کا باطن بھی مانند اسپغول کے صاحب حدت واقع ہوا ہی اور ضرر کرتا ہی بلکہ اس واسطے کہ کوٹنے سے مقصود فوت ہوتا ہی اس لیے کہ استعمال بزور مذکورہ کا صرف واسطے غروبت کے ہی اور یہ بات ان کی ظاہر مین بہت ہی والا بیچ کتب معتبرہ کے اجازت ان کے کوٹنے کی بہت جا وارد ہوئی ہی کما لا یخفی علے مطالعہا صاحب حاوی نے واسطے زحیر و سحج کے تخم ریحان و صمغ کو فتہ کو فرمایا اور صاحب کفایہ مجاہدیہ نے بھی اس پر تصریح کی ہی اور اس درویش نے بھی بارہا آدمیون کو حکم دیا اور سریع الاثر پایا اور بیچ شفاء الاسقام کے کہا ہی کہ گل ارمنی کو بیچ ادویہ سحج کے بہت باریک نہ کرین تو جلد ہبوط نہ جاوے محل سحج سے بخلاف صمغ کے کہ اُس کو بہت باریک کرنا چاہیے تو خوب چپکے لیکن سمرقندی نے اپنی قرابادین مین لکھا ہی ولا ینعم دق الطین والصمغ لئلا تنزلا سریعا عن الموضع المتسحج اور اولے یہ ہی کہ بزور کو گلاب مین ترکر کے ساتھ صمغ و طین کے ملادین تو یہ دونون ساتھ بزور کے خوب چپک جاوین پس جملہ کو مخلوط کرین اسمین فوائد

اور یہ فوائد کلی سب جگہ اس بحث میں یاد رکھیں اور بیچ حرف دال اسی مرض کے گذرا ہے کہ بعض تجربہ والون نے اسبغول کو بھی کوٹ کر دیا ہے لیکن احتراز کوٹنے سے اچھا ہے اور بزور کو کہ بریان کرتے ہین احتیاط کرین تو جلکر ضائع نہو جاوین۔

**سفوف پھودی۔** واسطے زحیر کے مجرب ہے تخم ترہ تیزک بریان بزر قطونا بریان ابہل برشتہ ہر ایک دو درم زیرہ کرمانی تخم گندنا تخم شبت تخم خشخاش سفید انیسون تخم کرفس بزر البنج سفید ہر ایک اڑھائی درم افیون مصری تین درم اور ایک دانگ مقدار شربت دو ماشہ۔

**سفوف مقلیاثا** مغص و زحیر و اسہال کہنہ و ضعف معدہ و امعا و بواسیر کو نافع ہے تخم ترہ تیزک بیس درم زیرہ کرمانی سرکے مین بھگو کر خشک و بریان کیا ہوا پانچ مثقال تخم گندنا تخم کتان ہلیلہ سیاہ بیچ روغن زیت کے بریان کیا ہوا ہر ایک دو مثقال مصطگی ایک مثقال مجموع کو سوا ترہ تیزک کے کوٹ کر چھان کر تیار کرین مقدار خوراک دو درم ساتھ آب سرد کے۔

**نوع دیگر۔** کہ سحج و زحیر کو نافع ہے صمغ عربی سات درم نشاستہ چار درم اسبغول دس درم تخم مرو تخم ریحان شاہ بلوط حب الآس تخم حماض طباشیر گل ارمنی ہر ایک چھ درم تخم خرفہ تخم خشخاش ہر ایک تین درم سواے طباشیر و گل ارمنی و خشخاش سب اجزا کو بریان کر کے نیکوب کرین مگر اسبغول کو مسلم رکھین مقدار شربت دو درم سے تین درم تک ساتھ شربت حب الآس کے۔

**نوع دیگر۔** واسطے سحج و اسہال صفراوی کے نافع ہے اسبغول بیس درم تخم مرو تخم ریحان تخم بارتنگ نشاستہ تخم خشخاش گل ارمنی صمغ عربی ہر ایک دس درم تخم حماض تخم خرفہ کشنیز ہر ایک سات درم اور بیچ ایک نسخہ کے صمغ عربی بیس درم گل ارمنی تیس درم ہے۔

**نوع دیگر۔** کہ واسطے زحیر و مغص و اسہال و بواسیر کے نافع ہے حب الرشاد سفید بریان ڈیڑھ رطل زیرہ مدبر بریان تخم گندنا بریان ہر ایک دس استار تخم کتان بریان چار اوقیہ مصطگی ایک اوقیہ ہلیلہ کابلی کوٹ کر چھان کر روغن مین چرب کرین مقدار شربت تین درم ساتھ رب سفرجل کے یا پانی سرد کے۔

**نوع دیگر۔** کہ یہی عمل کرے سپندان سفید بریان یعنے حب الرشاد ایک رطل تخم کتان اسبغول بریان ہر ایک تین درم تخم کرفس بریان گل ارمنی ہر ایک دو درم تخم مر اڑھائی درم صمغ عربی ایک درم۔

**نوع دیگر۔** کہ سحج و زحیر و اسہال صفراوی کو نافع ہے اسبغول بریان بیس درم گل ارمنی تیس درم صمغ عربی تخم خشخاش بریان ہر ایک دس درم نشاستہ طباشیر ہر ایک پانچ درم جیسا کہ رسم ہے سفوف بناوین مقدار شربت تین درم ساتھ رب سفرجل کے۔

**نوع دیگر۔** کہ واسطے اسہال مزمن و زلق الامعا و کثرت رطوبت کے نافع ہے اور بواسیر کو مفید اور عضلہ مقعد کا مقوی و مشدد و حرف بریان ڈیڑھ اوقیہ زیرہ کرمانی مدبر بریان تخم گندنا نبطی ہر ایک پانچ درم ہلیلہ کابلی ہلیلہ ہندی دونون روغن گاؤ یا روغن گل زیتی مین بریان کیے ہوے مقل ازرق ہر ایک تین درم

سب کو درد را کوٹ کر آپس مین ملاکر دو درم سے تین
درم تک کھاوین۔
**نوع دیگر۔** کہ سحج وحرارت ومغص کو نافع ہی اسبغول تخم مرو
تخم حماض تخم خشخاش سفید تخم خرفہ حب الآس صمغ عربی
گل ارمنی جملہ برابر لیکر سوائے اسبغول کے سب کو کوٹکر
ساتھ پانی سفرجل کے بقدر حاجت دین اور اگر کھانسی ہو
ساتھ حب الآس کے دین۔
**نوع دیگر۔** کہ واسطے زلق الامعا کے مجرب ہی ہلیلہ سیاہ
بلیلہ آملہ ہر سہ روغن زیت بریان کیے ہوئے ہر ایک
پانچ درم زیرہ کرمانی مدبر حب الرشاد بریان ہر ایک
سات درم تخم کرفس انیسون سرکہ مین بھگو کر خشک و
بریان کیا ہوا ہر ایک چار درم مصطگی قرنفل قاقلہ عود ہندی
سنبل الطیب ہر ایک دو درم سعد تین درم صبح وشام
دو درم کھاوین۔
**فائدہ۔** مقلیاثا لفظ سریانی بمعنی حرف وبمعنی بزور
لہذا بعضے سفوف کو کہ حرف اس مین ہی یا بزور سفوف
مقلیاثا کہتے ہین چنانچہ ان دو نسخون مین مقلیاثا
دیکھا گیا۔
**سفوف جوز۔** اسہال بلغمی کو روکے مغز جوز بریان
تین درم نانخواہ ایک درم کندر نصف درم ساتھ گرم پانی کے
پیوین یہ ایک خوراک ہی اور لڑکے کو کم دین۔
**سفوف ابن ماسویہ۔** واسطے زحیر ودرد امعا و
سحج کے نافع ہی تخم خطمی مقشر تخم خبازی مقشر ہر ایک پانچ
درم فستاستہ بریان تین درم صمغ عربی گل ارمنی ہر ایک
دو درم کوٹکر چھان کر تیار کرین مقدار خوراک تین درم

صبح کو تین درم شام کو ساتھ پانی کے کہ طباشیر گل ارمنی
صمغ عربی اسمین بھگوئی ہون۔
**سفوف زرشک۔** شکم کو بند کرے اور ضعف معدہ
کو نافع ہی سماق زنجبیل نانخواہ انار دانہ بریان زرشک
منقی آرد کنار ہر ایک دو درم نبات سفید بیس درم کوٹکر
چھانکر مقدار خوراک ایک مثقال۔
**سفوف سماق۔** اسہال معدے دموی کو روکے
پیاس کو بجھاوے سماق دس درم حب الآس انار دانہ بریان
ہر ایک پانچ درم خرنوب پندرہ درم صمغ عربی گلنار فارسی
ہر ایک دو درم کوٹکر چھانکر تیار کرین مقدار شربت ایک
مثقال۔
**سفوف بلوط۔** فوراً شکم کو بند کرے شاہ بلوط تین
درم مازو پوست انار ہر ایک چار درم خشخاش گرد سماق
ہر ایک چھ درم حب الآس سات درم کوٹ کر چھانکر
سفوف بناوین مقدار خوراک دو درم ساتھ سرد
پانی کے۔
**نوع دیگر۔** کہ اسہال معدے دموی کو نافع ہی بلوط
سرکہ مین ایک رات دن بھگو کر سایہ مین خشک اور
آگ پر بریان کیا ہوا خرنوب شامی خرنوب برنجی ہر
ایک پانچ درم کشنیز بریان چار درم آرد کنار انار دانہ
بریان آرد سنجد ہر ایک دس درم سماق تین درم
کوٹ کر چھان کر سفوف تیار کرین مقدار خوراک
دو درم۔
**سفوف ذرب۔** تخم حماض گل سرخ زرشک
بیدن تخم زبیب کشنیز خشک بریان شاہ بلوط خرنوب

طباشیر ہر ایک ایک درم سماق حب الآس ہر ایک دو درم انار دانہ چار درم کوٹکر چھانکر سفوف بنا دین مقدار شربت دو درم۔

**سفوف خرنوب**۔ اسہال معدے و استرخاے معدہ وضعف امعا کو نافع ہے خرنوب نبطی بہیدانہ زیرہ کرمانی مدبر سماق آردکنار حب الآس مصطگی بلوط کشنیز خشک بریان جملہ برابر کوٹکر چھانکر تیار کرین مقدار خوراک ایک مثقال ساتھ آب سرد کے۔

**سفوف حب العنب**۔ شکم کو بند کرے اور معدے کو قوت دے دانہ انگور صمغ عربی ہر ایک چار درم حب الآس سماق ہر ایک دو درم مصطگی گلنار ہر ایک ایک درم کوٹ کر چھان کر سفوف بنا دین یہ ایک خوراک ہے۔

**سفوف حب الآس**۔ واسطے اسہال کے جو ساتھ کھانسی کے ہو مفید ہے حب الآس شاہ بلوط خشخاش سفید خرنوب ہر ایک دو درم صمغ عربی ایک درم کوٹ کر چھان کر سفوف تیار کرین مقدار شربت تین درم۔

**نوع دیگر**۔ حب الآس صمغ عربی طباشیر گل ارمنی ہر ایک چار درم پرسیاؤشان کندر ہر ایک ایک درم خرنوب شامی مقل مکی ہر ایک تین درم کوٹکر چھان کر سفوف تیار کرین مقدار خوراک تین درم ساتھ شربت خشخاش کے۔

**نوع دیگر**۔ کہ اسہال کو باز رکھے اور معدہ و امعا کو قوت دے حب الآس خرنوب نبطی ہر ایک بیس ۲۰ درم بلوط شاہ بلوط دانہ مویز آردکنار ہر ایک دس ۱۰ درم کوٹکر چھانکر تیار کرین مقدار خوراک تین درم۔

**نوع دیگر**۔ کہ یہی عمل کرے حب الآس بلوط ہر ایک چار درم دانہ مویز صمغ عربی تخم حماض انار دانہ ہر ایک تین درم خشخاش سفید ایک درم کوٹ کر چھان کر تیار کرین مقدار شربت تین درم اور ان دو سفوف اخیر کو بعضے لوگ سفوف بلوط کہتے ہین۔

**سفوف کندر**۔ اسہال نئے اور پرانے کو روکے کندر تخم خشخاش سفید ہر ایک کو برابر لیکر خوب کوٹ لین دو دو درم سے تین درم تک کھا وین۔

**سفوف سوقہ**۔ اسہال معدے دموی کو روکے سویق جو سویق انار دانہ سویق غبیرا سویق تفاح سویق سفرجل سویق خرنوب شامی سویق نبق سویق سماق سویق حب الآس سویق بلوط سویق ابر باریس کعک شامی ایکجا کرکے اقتماح کرین لہذا اُسکو قمیحۃ الاسوقہ کہتے ہین۔

**فائدہ**۔ فرق درمیان قمیحہ و سفوف کے یہ ہے کہ جو چیز کوٹ کر بیچ پانی یا عرق کے ڈال کر پیین اس کو قمیحہ کہتے ہین کما ہو المتعارف فی السویق اور جو چیز خشک منھ مین ڈالین اور ساتھ پانی کے اتارین اُس کو سفوف کہتے ہین اور کبھی بطور مجاز کے اقتماح کو اوپر استفاف کے بولتے ہین۔

**سفوف حصرم**۔ خلفہ صفراوی کو باز رکھے تخم حماض مقشر سماق منقی طباشیر طراثیث گلنار زرشک تخم خرفہ جملہ برابر کوٹ کر پارچہ بیز کرین اور اُس کے مقدار سے

برابر شیرہ حصرم لیکر اس مین ڈالکر دھوپ مین کھرل کرین
تو شیرہ بالکل منجذب ہو جاوے بعد اس کے نگاہ رکھین اور
وقت حاجت کے صبح و شام تین درم ساتھ اس پانی کے کہ
سویق انار دانہ ترش و سویق جو و سماق اسمین بھگویا ہو
استفاف کری یا اقتماح۔

**سفوف طباشیر**۔ واسطے اسہال اطفال کے مجرب ہی اور
غیر اطفال کو بھی نافع ہی طباشیر انار دانہ بو دادہ اور ربیت
نرم صلایہ کیا ہوا صمغ عربی کتیرا مصطگی سفید تخم مورد گل سرخ
گل ارمنی برابر سفوف بناوین اور لڑکون کو نصف مثقال
صبح کو اور نصف مثقال رات کو ساتھ شربت بہی یا شربت
سیب ترش کے دین۔

**سفوف گل**۔ واسطے اسہال مراری مزمن و بواسیر
و نواسیر حار کے نہایت نافع اور مجرب گل سرخ صمغ عربی
بریان سماق بہدانہ ہر ایک تین مثقال گل ارمنی انار دانہ
بریان دانہ انگور کہ سرکہ مین بھگو کر بعد خشک ہونے کے
بریان کیا ہو ہر ایک پانچ مثقال طباشیر گل مختوم یا
داغستانی ہر ایک دو مثقال مصطگی عود قماری ہر ایک
ایک مثقال مقدار شربت دو مثقال ساتھ رب
مناسب کے۔

**سفوف تیواج** واسطے اسہال بواسیری کے مجرب ہی
تیواج خلائی نصف مثقال نیلوفر ایک مثقال۔

**سفوف روناس**۔ واسطے اسہال خون و بلغم کے
روناس دو درم طباشیر نشاستہ صمغ عربی گلنار گل سرخ ہر
ایک پانچ درم زعفران ایک درم مقدار خوراک دو
مثقال ساتھ رب بہی کے۔

**سفوف صمغ**۔ کہ واسطے اسہال مراری و دموی و
مغص کے بہتر ادویہ مین ہی صمغ عربی ہر دن تین مثقال
پیسکر پیوین تین دن تک یا زیادہ اس سے اور اگر ساتھ
اسہال کے سدہ ہو پینا کوکنار کا کہ مانند غبار کے پیسا ہو
ایک مثقال سے دو مثقال تک مجربات سے ہی اور اگر
ساتھ صمغ کے ممزوج کرین بدستور اور اس درویش
نے تخم ریحان و صمغ دونون برابر کوکنار چہارم حصہ اسکا
ممزوج کیا اور کثیر النفع پایا اور بے مضرت۔

**سفوف سعد**۔ واسطے اسہال صبیان کے مجرب ہی
سعد کند رحب الآس خشخاش بالسویہ کوٹکر چھانکر ساتھ شیر
مرضعہ کے پلاوین۔

**سفوف لک**۔ کہ اسہال کبدی و سوداوی و صفراوی
کو مفید ہی اور سفوف لولو ادویہ جگر مین گذرے اور سفوف
تک اسہال مرہ صفرا و مرہ سودا کو مفید ہی اور مجرب کو
نافع ہی۔

**سفوف آملہ** کہ اسہال معدے کو فائدہ کرتا ہی ادویہ معدہ
مین مذکور ہوئے۔

## حرف الشین

**شربت انجیر**۔ شکم کو روان کرے اور جس شخص کو
براز خشک ہو اور قولنج بیخ دیتا ہو جب مداومت
اس کی کرے مفید ہو انجیر زرد جس قدر چاہے بیچ
دس حصہ پانی کے پکائے یہان تک کہ مہرا ہو جاوے
اور رات پھر اسی طرح انجیر کو جوش مین رہنے دین
صبح کو صاف کرین اور عسل نصف مقدار پانی جوشاندہ

ایک درہم ملا دین مقدار خوراک دو اوقیہ ـ

**شربت آلو** ـ مسہل صفرا ہی اور بلغم کو دفع کرے آلو سیاہ سو عدد تمر ہندی پاک چہار اوقیہ ترید بنفشہ ہر ایک بیس درہم تھیلی میں باندھ کر پانچ من پانی کے بھگاوین جب ایک من رہجاوے خوب ملکر چھانین اور ایک من ترنجبین صاف ڈالکر قوام کرین بعد اتارنے کے سقمونیا مشوی ایک مثقال اسمین حل کرین اور وقت حاجت کے دو مثقال یا کچھ زیادہ پیوین ـ

**شربت تمر ہندی** ـ مسہل کی بھی عمل کرتا ہے تمر ہندی عناب ہر ایک ایک رطل آلو دو رطل ترید ایک اوقیہ سبکو پانی مین پکاوین جب آدھا رہے قند سفید نصف رطل و شکر سفید ایک رطل اضافہ کرکے قوام کرین ـ

**شربت انار مسہل** ـ آب انار شیرین آب انار ترش ہر ایک ایک من ترید موصوف نیم کوفتہ تھیلی مین باندھا ہوا دو اوقیہ پکاوین یہانتک کہ آب انار مین قوت و مزہ ترید کا ظاہر ہو پس تھیلی کو نچوڑ کر باہر پھینکین اور قند سفید ایک من اضافہ کرکے قوام کرین اور کف نکالتے جاوین اور انتہائے قوام مین سقمونیا پانچ درم زعفران ایک درم تھیلی مین باندھکر ڈالین اور ملین تو گھل جاوین مقدار شربت ایک اوقیہ سے دو اوقیہ تک ـ

**شربت فاکہ ملین** ـ کہ قولنج ثفلی کو نفع کرے مشمش منقی و مویز سرخ دانہ نکالا ہوا ہر ایک ایک رطل خوخ منقی عناب آلو ہر ایک ایک رطل تیفوق انجیر سفید مویز سیاہ منقی عنجد ہر ایک پانچ استار سپستان بیس درم اس قدر پانی مین کہ وہ انگلی اوپر رہے بھگوئین ایک رات دن بعد اس کے پکاوین اور صاف کرین اور قند سفید ایک رطل و بنفشہ تھیلی مین باندھا ہوا پانچ درم اضافہ کرکے قوام کرین اور اگر شربت قابضہ فاکہہ اودیہ مقدرہ سے ہین گذرے ـ

**شربت ورد** ـ کہ اسہال بلغم و سودا کرے اور ساتھ اس کے معدہ و امعا کو قوت دے گلسرخ تازہ دو رطل ترید موصوف نیم کوفتہ افتیمون افریطی ہر ایک ایک اوقیہ سب کو پیچ چہار رطل پانی گرم کے بھگاوین ایک رات دن بعد اس کے پکاوین جب آدھا رہجاوے ملکر صاف کرین اور قند سفید ڈیڑھ رطل ملا کر بعد نکالنے کف کے قوام کرین اور درمیان طبخ کے سقمونیا دو درم عود قرنفل سنبل ہر ایک دو دانگ تھیلی مین باندھکر ڈالین اور ہر ساعت ملتے رہین یہانتک کہ قوام ہوجاوے مقدار خوراک ڈیڑھ اوقیہ سے دو اوقیہ تک ـ

**نوع دیگر شربت ورد سافج** ـ کہ طبع کو نرم کرے اور تپ اور غم و عطش کو نفع کرے اور مبرد و مخفف ہے اور موقد معدہ کا اور مقوی دل کا اور مسکن سوزش احشا کا ہے اور جو ملین اس کی بسبب عصر کے ہے آخر کو قبض کرتا ہے گل سرخ تازہ تخم اور قماع سے پاک کیا ہوا دو رطل پاکیزہ پتیلی مین دس رطل پانی اس مین ڈال کر جوش کرین یہانتک کہ جوش خوب آوے بعد اس کے صاف کرین اور ہر رطل اس پانی مین دو رطل قند سفید ملا کر قوام کرین اور کف دور کرتے ہین اور بعضے لوگ قند برابر پانی کے ڈالتے ہین یہ

قوی تر ہوتا ہی اور اس لیے کہ اسہال اس کا بعصر ہی
آب سرد مدد دیتا ہی اس کے اسہال کو پس چاہیے کہ بعد
اُسکے آب سرد البتہ پیین۔

**نوع دیگر۔** کہ مسمی ہی بہ شربت ورد مکرر مسہل واسطے
اسہال صفرا و بلغم کے و تسکین سوزش معدہ کے اور
تبرید کے نافع ہی اور واسطے احتراق و جرب و حکہ و امراض
جگر و سدہ و سودائے رقیق و صفرائے سوختہ و ضعف
معدہ و گردہ و تپ غیر خالص و حمیات مرکبہ کے مفید
ہی لیکن بسبب یبوست کے پیاس لگاتا ہی مصلح اسکا
یہ ہی کہ تھوڑا تخم کاہو و تخم خرفہ و طباشیر بھی ساتھ اسکے
ملادین درمیان طبخ کے یا وقت تشرب کے اور طریق
اُس کے بنانے کا یوں ہی کہ گل سُرخ تازہ خوشبودار
اقماع و تخم سے پاک کیا ہوا دو رطل بیچ آب شیرین
کے جوش کرین نرم آگ پر یہان تک کہ قوت
ورنگ و مزہ اُس کا پانی مین نکل آوے بعد
اسکے مل کر چھانین پھر برگ گل جدید اسی قدر یا کم اُس
سے جوشاندہ مذکور مین جوش کرین اور اسی قدر مل کر
نچوڑین اور اسی طرح پانچ مرتبہ یا سات مرتبہ یا دس
مرتبہ پھول تازہ ڈال کر جوش کرین اور معلوم کرین
کہ جس قدر تکرار زیادہ ہوتی ہی قوت مسہلہ قوی ہوتی
ہی اور بعد اتمام کے موافق مقدار پانی کے قند سفید
یا ترنجبین ملا کر قوام کرین اور اگر چاہین لذیذ ہو شیرینی
دو چند پانی کے ڈالین اور دریافت کرین کہ اطبا
بیچ مقدار وزن پھول و پانی کے اس شربت مین
اقوال مختلف رکھتے ہین لیکن جو معمول اس دردمنش کا

اور قریب الفہم و لطیف العمل و متوسط الحال و خوش مزہ
ہی یہ ہی کہ برگ گل سرخ اڑھائی رطل بیچ بارہ رطل
پانی کے جوش کرین جب دو رطل پانی جل جاوے
مل کر صاف کرین پھر اور پھول تازہ دو رطل اُس مین
جوش کرین کہ ڈیڑھ رطل پانی اور جل جاوے مل کر
صاف کرین پھر اور پھول تازہ ڈیڑھ رطل اُس مین
جوش کرین کہ ڈیڑھ رطل اور جلے اور مل کر جوش کرین
پھر اور پھول تازہ ایک رطل ملا کر جوش کرین کہ
پانی ڈیڑھ رطل اور جلے پس مل کر صاف کرین پھر
اور نصف رطل پھول تازہ طبخ کرین کہ پانی ڈیڑھ
رطل اور جلے اور چار رطل پانی رہجاوے پس قند
سفید چھ رطل ڈال کر قوام کرین مقدار خوراک چار اوقیہ
سے بیس درم تک ساتھ آب سرد و برف کے اور
اگر سکنجبین دس درم ملا دین وقت تشرب کے
بیچ تقطیع صفرا و بلغم کے نافع تر ہوگا اور خاصیت شربت
وردکی یہ ہی کہ جس قدر بعد اُس کے آب سرد پیین خوب
زیادہ عمل کرے جب تک کہ معدے مین رہے
اور اگر طبع کسی شخص کی عاصی ہو تھوڑا سقمونیا مشوی
بھی مرکب کرین اور واسطے مبرود کے عسل بجائے
قند کے ڈالین۔

**نوع دیگر۔** کہ گل خشک سے بناوین اور طبع کو خوب
نرم کرے گل سرخ خشک اقماع و تخم سے پاک کیا ہوا
ایک رطل بیچ چار رطل پانی صاف کے جوش کرین جب
ایک رطل رہجاوے مل کر صاف کرین اور قند سفید
ایک رطل ملا کر قوام کرین مقدار خوراک چالیس درم

کے ڈال کر قوام کرین اور موافق حاجت کے پیین اور اگر چاہین کہ تلئین زیادہ کرے فی رطل اس شربت کے شیر انجیر کا دو درم اضافہ کرین اور اگر چاہین کہ قلیل الحرارت ہو اور سینہ و شش کو بھی نفع کرے وساتھ اس کے تلئین بھی زائد ہو قند سفید عوض عسل کے ڈالین اور اگر اس سے زائد تلئین چاہین ترنجبین یا شیر خشت بدلے قند کے ڈالین اور اگر اس سے بھی تلیین قوی اور زاید مطلوب ہو خیار شنبر قدر حاجت کے ساتھ روغن بادام کے ماسبق پر اضافہ کرین درمیان طبخ کے اور قوام کرین۔

**نوع دیگر** - کہ شکم کو نرم کرے اور کلیہ کو فربہ اور رنگ کو اچھا اور بدن کو بھی فربہ اور ریاح کو تحلیل اور نفخ کو دور اور حرارت عزیزی کو انتعاش کرے اور مانع حدوث قولنج ہو اور اصحاب بواسیر و ضیق النفس کو فائدہ کرے اور باہ کو زیادہ کرے اور بدن محتاج گرمی کو گرم کرے انجیر زرد لحیم علک ایک رطل مویز سرخ منزوع العجم تین اوقیہ دونون کو تین رطل پانی مین پکا دین یہان تک کہ انجیر مہرا ہو جاوین اور پانی تہائی حصہ رہجاوے پس ملکر چھلنی مین چھان کر ربع اسکے قند سفید ملاکر قوام کرین اور فی رطل اس مجموع کے خولنجان دارچینی دارفلفل زنجبیل ہر ایک ایک درم باریک کر کے تھیلی مین باندھکر درمیان جوش کے ڈالین اور حرکت دیتے رہین یہان تک کہ پک جاوے اور اگر چاہین کہ بیچ امر باہ کے نافع زیادہ ہو اور درد پشت کو بھی مفید ہو نخود صد درم بھی جوش مین اضافہ کرین و قند سفید یا عسل صاف جبکہ نصف پانی باقی رہے ملاکر قوام کرین اور سنبل قرنفل خولنجان زعفران دارچینی ہر ایک ایک مثقال مرضوض کر کے جوش مین ڈالین اور اگر مویز نکال ڈالین اور اوپر انجیر نخود کے قصر کرین جیساکہ بعضے نسخون مین ہی روا ہی لیکن اولی یہ ہی کہ حقنیت واسطے قولنج کے استعمال کرین شربت انجیر کا بغیر نخود کے بنانا چاہیے۔

**شربت افسنتین** معدہ و امعا کو صفرا سے پاک کرے اور سوء المزاج گرم کو زایل کرے گل سرخ سات درم شاہترہ افسنتین ہر ایک پانچ درم آلو سیاہ بیس عدد مویز منقے تیس دانہ تمر ہندی بیس درم بیچ دو من پانی کے پکا دین یہان تک کہ نصف رہجاوے پس صاف کر کے قند سفید نصف من ملاکر قوام کرین مقدار خوراک دس درم ساتھ ایک درم صبر سقوطری کے اور صاحب قلانسی نے مویز بیس درم اور شاہترہ دس درم لکھا ہی اور قند کو نکال ڈالا ہی اور کہا ہی کہ جملہ کو بیچ دو رطل پانی کے پکا دین جب ایک رطل رہے صاف کرین اور ہر دن صبح و شام کو چار اوقیہ ساتھ ایک درم صبر سقوطری کے پیین اور مکرر گذرا ہی کہ اطبا نے بعض مطبوخات کو بیچ شربتون کے لکھا ہی۔

**نوع دیگر** - کہ طبع کو نرم کرے اور ریاح امعا کو دفع کرے اور جگر سرد و سپرز کو نافع ہی افسنتین پچاس درم سلیخہ بیس درم تخم کرفس تیس درم دو من پانی مین پکا دین جب آدھا رہے ایک من قند ڈالکر شربت بنا دین مقدار خوراک دس درم سے پندرہ درم تک۔

نوع دیگر - کہ یہی عمل کرتا ہے افسنتین پچاس درم انیسون
گلسرخ سلیخہ اسارون ہر ایک دس درم مصطگی سفید سنبل
ہر ایک سات درم دو من مین سوائے مصطگی کے پکا دین
اور صاف کرین اور ساتھ ڈیڑھ من قند کے قوام کرین بعدہ
مصطگی پیسکر ملا دین -

نوع دیگر - کہ مسمی ہے بہ شراب افسنتین کبیر اور واسطے
اسہال صفرا کے اور تفتیح سدہ کے اور تقویت معدہ و
دیگر اعصاب کے نفع رکھتا ہے افسنتین رومی غاریقون ہر ایک
چار مثقال گل سرخ آٹھ مثقال حاشا صبر زرد بیخ
کرفس بیخ رازیانہ ہر ایک دو مثقال مصطگی اذخر تخم
کرفس انیسون سنبل الطیب اسارون سادج ہندی
فوہ زعفران ہر ایک ایک مثقال و نصف انقساع
اصل السوس ہر ایک تین مثقال جملہ کو آٹھ رطل شراب
مین جوش کرین جب آدھا رہے ڈیڑھ رطل شہد ڈالکر
قوام کرین اور اگر بجائے شراب کے آب و بجائے عسل
کے شکر کرین ہو سکتا ہے

نوع دیگر - کہ معدہ و امعا کو اخلاط فاسدہ سے پاک کرے
افسنتین رومی پانچ درم گل سرخ بیس درم تربد موصوف
دس درم دو من پانی مین پکا کر ملین اور صاف کرین بعد
اس کے قند سفید ایک من اضافہ کرکے قوام کرین و
نسخہ ہائے دیگر شربت افسنتین کے کہ امعا کو نافع ہین
بیچ اوجاع سرد معدہ و جگر کے ذکر ہو گئے -

شربت تربد - اسہال بلغم کرے اور نہایت لطیف
ہو تربد موصوف سو درم نیم کوب کرکے شیشے مین رکھین
یا پانی صاف یا گلاب یا اور کوئی عرق عرقہائے مناسبہ
سے اوپر اس کے گرا دین اس قدر کہ ایک انگل بھر اونچا
رہے اور دھوپ مین رکھین بعد تین دن کے پانی اس کا
ایک باسن مین لیکر رکھین اور پانی تازہ اس پر ڈالکر تین دن
رکھین بعد تین دن کے یہ پانی نکال کر ساتھ پہلے پانی کے
ضم کرین اور پانی تازہ ڈالکر تین دن رکھین اسی طرح کرتے
رہین یہان تک کہ تربد مین کچھ جزو باقی نہ رہے پس قند سفید
ایک من اس پانی مین ڈال کر قوام کرین مقدار خوراک دو
اوقیہ سے تین اوقیہ تک اور اگر چاہین کہ اسہال بلغم غالب
کرے زنجبیل بیس درم ہمراہ تربد کے نیم کوب کرکے ڈالین
اور اگر چاہین تو کہ رقیق ہو اور صفرا کو بھی نکالے سقمونیا
قدرے وقت حاجت کے ملا کر دین اور سمرقندی نے لکھا کہ ایک
رطل تربد بیچ تین رطل پانی کے بیچ باسن سربستہ کے دس
دن رکھین گرمی مین بعد اس کے صاف کرین اور ساتھ ڈیڑھ
رطل قند سفید کے قوام کرین -

نوع دیگر - کہ شکم کو روان کرے اور اوجاع معدہ کو جو
حرارت سے ہون نفع کرے آب انار ترش آب انار شیرین
ہر ایک دو رطل تربد موصوف نیم کوب دو اوقیہ اوپر نرم
آگ کے پکا دین کہ آدھا رہ جاوے بعد اس کے صاف
کرین اور قند سفید دو رطل ملا کر قوام کرین اور لکھا ہے
کہ بعد اسکے سقمونیا مشوی پانچ درم زعفران ایک درم
پیسا ہوا اور تھیلی مین کتان کے بندھا ہوا آمیز کرین مقدار
خوراک اڑھائی اوقیہ -

نوع دیگر - کہ یہی عمل کرتا ہے تربد نیم کوفتہ ایک رطل بیچ چھ
رطل گلاب کے پکا دین یہانتک کہ ثلث رہ جاوے پس صاف
کرکے قند سفید چار رطل ملاکر قوام کرین اور سقمونیا دو درم زعفران

ساتھ آب سرد کے اور مقدار شربت کامل ساٹھ درم ہی اور اگر دس درم سکنجبین ملادین بہتر ہی پیچھے اُس کے ہر بار کہ آب سرد بیین ایک دست آویگا اور صاحب معصومی نے لکھا ہی کہ شربت ورد خشک کو دیگ کا سر بند کر کے پکانا چاہیے تو بخار نہ نکل جاوے اور اگر اس شربت کو پھر مکرر نہ بنایا چاہین ترکیب مسطور سے بنادین اور ترنجبین عوض قند ادلے تر ہی اور شربت درد قابض اسی بحث مین بعد اشربہ ملینہ کے عنقریب آتا ہی=

**شربت مسہل** کہ بہترین مسہلات مین اور امراض دماغی کو نہایت مفید ہی بیچ ادویہ سر کے گذرا ۔

**شربت شیر خشت** ۔طبع کو نرم کرے اور حمیات حادہ وحرارت کو ساکن کرے اور استعمال اس کا درست نہین ہی مگر مرد جوان کثیر الحرارت کو شیر خشت اصل آب سیب آب بہی ہر ایک دس درم کشنیز دو درم شیر خشت کو ان پانیون مین جوش کرین اور اوپر نرم آگ کے قوام کرین اور سقمونیا ایک درم کا خور ایک دانگ یا جس قدر کہ حال مقتضی ہو اس مین ملادین اس وقت کہ آگ سے اُتار لیا ہو اور ابھی تک نیم گرم ہو اور یہ سب چھ خوراک معتدل ہین ۔

**شربت ترنجبین** ملین طبع ہی و مبرد و قاطع عطش و مخرج صفرا اور جو بیچ فصل گرمی کے صبح کو پیین حرارت کو بجھا وے ترنجبین کو کاٹنے اور کوڑے سے پاک کر کے جس قدر چاہین بیچ پانی جوش کیے کہ جوش ٹھہر گیا ہو حل کر کے نرم آگ پر پکاوین تو قوام ہو جاوے اور اگر بقدر ہر اوقیہ کے اُس سے مقدار ایک قیراط ایک دانگ سقمونیا ملادین تو حکم

کو جلد روان کرے اور صفرا کو نکالے اور صاحب حمیات کو کہ محتاج باسہال ہو فائدہ کرے اور قولنج کو کہ حرارت سے ہو کھووے اور ثفل کو بدون اذیت کے نکالے ۔

**شربت سنا** ۔ کہ لائق ثنا کے ہی اور بہترین مسہلات سے معتدل مزاجون کو اور حمی مین بھی دے سکتے ہین اور اخراج اخلاط ثلاثہ کا کرتا ہی اور تناول کرنے مین قلیل المقدار و غیر کریہ الطعم ہی اور امراض دماغی و غیرہ کو مفید اور باوجود اسہال کے دل کو قوت دیتا ہی اور موٗلفات اس درویش سے برگ سنا پاک کی ہوئی بیس درم گل بنفشہ گل سرخ گاؤزبان گل نیلوفر ہر ایک پانچ درم عناب ولایتی بیس دانہ آلو بخارا پندرہ دانہ سپستان ساٹھ دانہ تخم خیارین نیم کوب چھ درم تخم کاسنی نیم کوب چار درم ترنجبین خراسانی خار و غیرہ سے پاک کی ہوئی ڈیڑھ رطل بطریق مشہور شربت بنادین اور اگر عوض آب کے گلاب و بید مشک و عرق نیلوفر مین طبخ کرین بہتر ہو اور اگر قند سفید عوض ترنجبین کے ڈالین روا ہی ۔

**فائدہ** ۔ اور اگر کوئی شخص نزف الدم مین مبتلا ہو یا اُس کو عادت نزف الدم کی ہو اُس کو ترنجبین دینا نہ چاہیے لان فیہ ادرار الدم فی شفاء الاسقام فی باب اسہال الدم اور مقدار خوراک اس شربت کا باعتبار قوت کے و مناسبت مزاج کے اوپر راے طبیب کے موقوف ہی ۔

**شربت سقمونیا** ۔ اسہال صفرا کرے سقمونیا نصف اوقیہ سیلخہ ایک اوقیہ شراب پانچ قسط ہر دو کو بیچ تھیلی کتان کے باندھ کر بیچ شراب کے ڈالین اور بعد

پانچ دن کے تھیلی کو نچوڑ کر باہر کریں اور موافق مزاج کے تھوڑا اس سے قبل از طعام ایک مرتبہ ساتھ آب گرم کے پیویں

**شربت ماہیودانہ** بلغم کو اسہال کرے ماہیودانہ منقے ایک اوقیہ سنبل رومی حب بلوک ۱۲ تین کرشہ شراب بیچ قسط کے بدستور شربت بناویں ۔

**شربت بسفائج** ۔ اسہال سودا کرے بسفائج ایک اوقیہ کو شکر جیسا تنگ بیچ کپڑے کتان کے باندھکر بیچ پانچ قسط شراب کے بھگوئیں سات دن تک ۔

**شربت بسفائج ساذج** ۔ شکم کو نرم کرے اور اخلاط کو امعا و معدے سے اتارے بسفائج سبز مکسر طری چار اوقیہ نیم کوب بیچ پانی شدید الحرارت کے ایک رات دن بھگوئیں اور نرم آگ پر جوش کریں یہاں تک کہ اس قدر پانی رہے کہ قند سفید ایک رطل اس میں حل ہو جاوے پس قند کو ہمیں حل کر کے قوام کریں اور ایک اوقیہ عسل اضافہ کریں ۔

**شربت بسفائج مدبر** اسہال اخلاط سوداوی و بلغمی کرے اور بہت منافع رکھتا ہے بسفائج سبز مکسر جید نصف رطل مویز منقے تین اوقیہ آلو کلان فراصیا ہر ایک چار اوقیہ تمر ہندی دو اوقیہ تخم خطمی خیری گاؤزبان سنا مکی ہر ایک دس درم گل بنفشہ بیس درم تخم کاسنی چھ درم اصل السوس پانچ درم رازیانہ تیرہ فلوس قند سفید چار رطل بطریق مشہور بناویں ۔

**نوع دیگر** ۔ کہ مسمی ہے بہ شربت مبارک اور بیچ قولنج و امراض باردہ کے نہایت نافع ہے اور مقوی احشا و مجرب ہے بسفائج سبز مکسر مخمسہ دو کہ باریک کوٹا ہو پچاس درم تربد موصوف مرضوض دس درم عود قاقلی مدقوق یعنی کوفتہ کہ نہ ناعم ہو اور نہ مرضوض دو درم ابریشم خام زرد صیقل مقرض سات درم سب کو خوب جوش کریں اور گلاب و عرق گاؤزبان و عرق بادرنجبویہ ہر ایک ایک سکرجہ و قند سفید تین سو درم اضافہ کر کے قوام کریں اور مشک خالص زعفران ہر ایک ربع درم زیادہ کریں مقدار شربت تیس درم ساٹھ درم آب گرم کے ۔

**شربت سپستان** ۔ کہ سرد و تر ہے شکم کو نرم کرے اور یبوست امعا کو بشرط مداومت کے زمانہ کثیر تک زایل کرے اور ورم معدہ و امعا کو کہ یبوست سادہ یا مادہ یابس سے ہو ساکن کرے اور واسطے کھانسی و خشونت حلق و سینہ و خراشید گی سینہ کے اور واسطے ذات الجنب و ذات الصدر و ذات الریہ کے اور حمیات صفراوی اور درد و حلق و حنجرہ کے نہایت نافع ہے سپستان خوب فربہ ایک چہار یک بیچ دو من آب کے جوش کریں جب تیسرا حصہ رہے ملکر صاف کریں اور قند سفید ایک من ملا کر قوام کریں مقدار شربت دس مثقال تک ۔

**شربت ملین** ۔ کہ واسطے اُس شخص کے کہ یبوست امعا میں رکھتا ہو اور براز فراغت سے نہ آتا ہو جو اِس دوا کی مداومت کرے دفع ہو اور مرکبات اِس درویش سے ہے اور سرفہ و تپ و سینہ کو نافع ہے عناب ولایتی بیس دانہ سپستان کلان ساٹھ دانہ گل بنفشہ گل سرخ ہر ایک سات درم گاؤزبان پانچ درم بہدانہ دو درم اسبغول

حل [illegible] دو دانگ یا اڑھائی دانگ [illegible] ۱۲ [illegible] حل [illegible] ۱۲ حل [illegible] ۱۲ حل [illegible] ۱۲

نو درم ادویہ کو مطبوخ کرین اور بعد ملنے و صاف کرنے کے دونون لعاب ملا کر ساتھ ایک رطل قند یا ترنجبین کے قوام کرین اور موافق حاجت کے ہر صبح ساتھ روغن بادام کے دین۔

**شربت عسل**۔ کہ ثقل کو اتارے اور معدہ کو قوت دے عسل ایک قسط مصطگی تین اوقیہ شراب پانچ قسط مصطگی کو پیس کر بیچ کپڑے کتان کے باندھ کر شراب و عسل مین ڈالین اور بعد چھ دن کے قبل غذا کے ایک بار ساتھ گرم پانی کے پیین۔

**شربت عسل**۔ کہ بلغم کو اتارے تخم قرطم چار اوقیہ نیکوب کرکے بیچ کپڑے کتان کے باندھکر بیچ پانچ قسط شراب کے اور ایک قسط عسل کے تر کرین اور بدستور مسطور عسل مین لاوین

**شربت ہلیلہ**۔ طبع کو نرم کرے اور حمیات گرم اور اوجاع مفاصل کو نفع دیوے ہلیلہ زرد کلان پانی سے دھوئے ہوئے ساٹھ عدد نیم کوفتہ کرکے اس قدر پانی مین کہ دو انگلی اوپر رہے بھگو کر تین دن دھوپ مین رکھین بعد اُس کے پانی اُس کا الگ نگاہ رکھین اور پانی ہلیلہ مین ڈالین اور تین دن پھر دھوپ مین رکھین پس پہلا پانی دوسرا آپس مین ملاوین اور ڈیڑھ سو مثقال ترنجبین پاک ملا کر قوام کرین اور بعد اتارنے کے سقمونیا سودہ ایک مثقال اس مین حل کرین اور اگر حاجت سقمونیا کی نہو نہ ملاوین اور بعض لوگ بھگونا ہلیلہ کا پانی مین دو مرتبہ مقرر نہین کرتے بلکہ اس وقت تک کہ مزہ و رنگ ہلیلہ کا پانی مین آتا ہو تجدید پانی کی اور بعد ہر تین دن کے بدلنا جائز رکھتے ہین مقدار شربت دو اوقیہ سے تین اوقیہ تک۔

**شربت شاہترہ**۔ عدہ بر طبع کو نرم کرے اور اخلاط بلغمی و سوداوی محترق کو نکالے اور جرب و حکہ و جذام کو نفع دیوے اور تسکین اخلاط و غلبہ مرار کرے ہلیلہ زرد تمر ہندی ہر ایک تیس درم ہلیلہ کابلی ہلیلہ ہندی گاؤزبان سنا مکی بسفائج اصل السوس مقشر پرسیاوشان ہر ایک بیس درم آلو تیس عدد عناب سپستان ہر ایک پچاس دانہ تخم کشوث تین درم زرور دانبر باریس ہر ایک پانچدرم گل بنفشہ سات درم گل نیلوفر تازہ تیس پھول بیچ دس رطل پانی شاہترہ کے ایک رات دن بھگوئین بعد اُسکے جوش کرین یہان تک کہ تہائی جاتی رہے پس صاف کرکے نگاہ رکھین مقدار شربت سات درم سے بیس درم تک استعمال کرین ساتھ ماء الجبن کے اور کبھی عمل خیار شنبہ و سقمونیا اضافہ کرتے ہین باعتبار قوت کے اور ایک نسخے مین افسنتین رومی بھی تین درم داخل ہے۔

**شربت دینار**۔ بہ نسخہاے متعدد و **شربت ریوند** و **شربت بنفشہ** و **شربت نیلوفر** و **شربت زوفا**۔ اور دیگر اشربہ بابینہ کہ سرفہ کو بھی نفع کرتے ہین بیچ ادویہ جگر و سینے کے تحریر ہوئے۔

**شربت ورد قابض**۔ شکم کو بند کرے اور جگر کو فائدہ دیوے گل سرخ مع اقماع ایک دفعہ بیچ دس رطل پانی کے جوش کرین یہان تک کہ ربع رہجاوے پس صاف کرکے ہموزن اُس کے قند سفید ملا کر قوام کرین اور اگر قوی چاہین مقابلہ ہین ہر ایک رطل اُس کے کے مصطگی حب الآس صندل سفید آرد کنار طباشیر کشنیز خشک ہر ایک

[illegible]

ایک مثقال کپڑے مین باندھکر درمیان طبخ کے ڈالیین اور
باقی تصرفات اوپر راے طبیب کے ہے اگر اجزاے حارہ
قابض چاہین اضافہ کرین اور اگر مرکب چاہین حارہ یا رد
دونون مضاف کرین۔

**شربت انجبار**۔ اسہال دموی ونفث الدم وسیلان و
حیض کو نفع کرے ومعدہ وجگر گرم کو قوت دے انجبار
سات مثقال صندل سرخ صندل سفید ہر ایک
پسا ہوا پانچ مثقال اقاقیا دو مثقال قند سفید ایک
رطل ملاکر شربت بناوین چنانچہ رسم ہے اور ایک نسخے
مین انجبار سات مثقال خرنوب شامی بیخ صندلین
تخم مورد ہر ایک دو مثقال ہین اور قند سفید
ایک رطل۔

**شربت قابض**۔ واسطے اسہال وزلق الامعاء کے
مجرب ہے خصوصاً جس وقت ساتھ سفوف قابضہ کے
پیین آب بہی آب امرود آب سیب ہر ایک ایک رطل
تخم سورو تیس مثقال ان مین بھگوکر جوش کرین جب
نصف رہے صاف کرکے استعمال کرین اور اگر اسہال
بلغمی ہو اثناے طبخ مین سنبل الطیب مصطگی عود ہندی
ساک ہر ایک دو مثقال کپڑے مین باندھکر
جوش کرین۔

**شربت حب الآس**۔ اسہال کو باز رکھے اور
معدہ وامعا کو قوت دے حب الآس امرود خشک
ہر ایک پچاس درم قرط طراثیث ہر ایک دس درم آب
بہی آب سیب آب انار ہر ایک ایک من ادویہ کو ٹکڑان
پانیون مین جوش کرین جب تہائی رہجاوے ملکر صاف
کرین اور دوسری مرتبہ جوش کرین بدون ملانے قند
کے یہان تک کہ قوام ہو جاوے اور اسی لیے آب فواکہ
اس شربت مین اور شربت سابقہ مین داخل ہے اگرچہ
شیرینی نہین ملاتے ہین لیکن قوام ہو جاتا ہے بطور رب
کے مگر فواکہ بعض مقام کے بسبب قوت مائیت کے
جب تک قند ان مین نہ ملاوین طبخ سے گاڑھے نہین
ہوتے اور اوپر بیان ہوا ہے کہ اطبا نے بعض
مطبوخات کو بیچ اشربہ کے شمار کیا ہے اور صاحب
اقسرائی نے ایسا لکھا ہے کہ اگر حب الآس کو نیم کوب
کرکے سات دن بیچ پانی کے تر کرکے جوش
کرین اور قند ملاکر قوام کرین اسہال و نزف کو
بند کرے

**نوع دیگر**۔ کہ بیچ حبس اسہال کے قوی تر ہے اور بیچ
قطع نزف الدم کے مجرب اور سرفہ اور امراض سینہ کو
مفید ہے حب الآس تازہ ایک رطل نیم کوفتہ مازو
نقی جید نیم کوفتہ برابر اس کے دونون کو سات دن
پانی مین بھگوکر جوش کرین اور قند سفید جو برابر پانی
کے باقی رہا ہے ملاکر قوام کرین اور اگر بجاے قند
کے شربت بہی یا شربت سیب کا ڈالین قوی تر و
مفرح ہوگا۔

**نوع دیگر**۔ حب الآس طری ایک رطل کو تین رطل پانی مین
تر کرکے جوش کرین جب تہائی رہے صاف کرکے قند سفید دو رطل
یا ایک رطل مین قوام کرین اور اگر درمیان طبخ کے تقطیع انار دانہ کا
تھوڑا سا ملاوین تو قوی تر ہووے۔

**نوع دیگر**۔ کہ شدید القبض ہے برگ آس حب الآس دونون برابر

**شافہ زبلی** — طبع کو کھولے نشک موش شکر سرخ سنا مکی گل بنفشہ بورق ارمنی جملہ برابر نرم کوٹ کرساتھ ناطف کے گھولیں اور شافہ بنا دیں —

**فائدہ** — ترجمہ زبل کا نشک ہے جسے مینگنا اور ناطف عبارت ہے قوام غلیظ ترسے شکر کے جسے شکر کو بیچ پانی کے اسقدر پکاویں کہ جب سرد ہووے سخت ہووے —

**نوع دیگر** — یہی عمل کرے اور معمول اوکثیر النفع ہے زبل الفار ملح تجبین شکر سرخ بالسویہ او پر نرم آگ سے بستہ کریں اور مانند خستہ خرما کے تبیان بنا دیں اور روغن بنفشہ خیری میں چرب کر کے دبر میں رکھیں —

**شافہ قلیل الاجزا** — کہ مجرب کو واسطے تلیین کے نفع کرے شکر سرخ کو بستہ کریں اور تھوڑا نمک اسپر چھڑک کر شافے بنا دیں —

**شافہ کہ بیچ قولنج شدید کے استعمال کرتے ہیں** مسمی بہ فرزجۃ البیضا ہے اور حقنے میں بھی پڑتا ہے جیسا کہ کہا گیا بورہ نان و نمک درم شحم حنظل پانچ درم سقمونیا اڑھائی درم حل کر کے شیاف بنا دیں —

**شافہ جند بید ستر** — شکم کھولے اور امعا کو بلغم سے پاک کرے سکبینج جاؤشیر مقل زرق انتق طلبیت تربد بسفائج حاشا ہر ایک تین درم شحم حنظل بورہ نمک سیاہ جند بید ستر ہر ایک ایک درم و نصف قنطا کی سقمونیا ایک درم —

**شافہ صابون** — کہ اسہال بلغم کرے صابون بورہ ارمنی ہر ایک تین درم جنتا السود او دو درم زنجبیل شحم حنظل جند بید ستر ہر ایک ایک درم سقمونیا دو دانگ سب اجزا کے



چیا ہر شافہ بنا دیں اور اگر قوی تر چاہیں تھوڑا تربد بھی داخل کریں —

**شافہ حب النیل** — قولنج قوی کو کھولے حب النیل حد بتہ جاؤشیر مقل اشق نمک ہندی بورہ ارمنی شحم حنظل سقمونیا برابر لیویں اور صمغ عربی کو سدا ب کے پانی میں حل کریں اور باقی دوا کو کوٹ کر چھان کر اسمیں گھول کر شیاف بنا دیں اور بعضے لوگوں نے تخم ہیدا نجیر و فانیذ کو اضافہ کیا ہے اور اگر چاہیں کہ اقوی و شدید الحدت ہو ساتھ رس گندنا کے گھول کر بنا دیں —

**شافہ کہ پیچھے مسہل کے استعمال کریں** اگر اسہال میں قصور ہوا ہو اور گرم مزاجوں کو بھی مناسب ہے ترنجبین شکر سرخ ہر ایک پانچ درم صابون رقی گل خطمی نمک طعام ہر ایک دو درم کوٹ کر چھان کر شیاف بنا دیں —

**شافہ کہ تسکین درد قولنج کرے** افیون جند بید ستر برابر لیکر چھوٹی گٹھلی خرما کے شافہ بنا دیں اور دھاگا اسمیں مضبوط باندھ کر دبر میں رکھیں تو آسانی سے بعد حصول مطلب کے باہر نکال لیویں —

**انتباہ** — جب مریض محموم ہو واسطے رفع قبض کے صرف ترنجبین سے شافہ بنا دیں اگر کفایت نہ کرے شکر سرخ مقوم کر کے وقت عقد کے نمک پیسا ہوا ملا کر شافہ بنا دیں اور اگر یہ بھی کافی نہو نشک موش نیز اضافہ کریں بالجملہ جب تک دوائے نرم سے کام نکلے اقوی کو استعمال نہ کریں اور جس جگہ امعا میں خشکی غالب ہو اور ثفل بھی خشک آوے احسن تدبیر یہ ہے کہ

مسکہ لیکر اوپر برف کے منجمد کرین اور شافہ اُس سے بنا کر
دبر بیچ رکھین اور جانین کہ بیچ شافون گرم کے واسطے مادہ
بلغمی کے قوی تر ہین اور یہ صابون ہی اور وہ اکیلا بھی اگر
شافہ اُس سے تراش کر رکھین کفایت کرتا ہی اور ملانا اُسکا
ساتھ شکر و شہد کے اور اوپر آگ کے رکھکر بستہ کرنا
قوی الفعل ہو قلیل المحدث ہی اور شافہ گرم بہت استعمال
کرنا اکثر بواسیر پیدا کرتے ہین اور بعد استعمال کے
روغن گل اور زردی بیضہ سے روغن بادام یا مسکہ
سے تدہین مبرز کی لازم جانین تو آفت سے محفوظ
رہے اور بیچ حرف الفاء کے فتائل مسہلہ بھی
مذکور ہوتے ہین ۔
**شافہ زحیر** ۔ زعفران حضض مر افیون کندر مساوی الوزن
کوٹ کر شیاف بنا وین ۔
**نوع دیگر** ۔ کہ زحیر کو جو بسبب صفرا کے ہو یا بلغم شور کے
ہو فائدہ کرے صدف سوختہ گل ارمنی اقاقیا گلنار ہر ایک
تین درم کوٹ کر چھان کر ساتھ پانی بارتنگ کے یا پانی
خرفہ کے شیاف بنا وین ۔
**نوع دیگر** ۔ کہ واسطے زحیر کے نافع ہی خردہ علک
زعفران افیون مازو سبز انار گلنار صمغ عربی کوٹ کر
ساتھ آب مورد کے شیاف بنا وین ۔
**دیگر** ۔ کہ نام اُسکا شیاف کندر ہی واسطے زحیر شدید و
درد قوی کے عجیب الاثر ہی اور مجرب کندر مازو افیون
مر بالسویہ شیاف بنا وین ۔
**دیگر** ۔ واسطے زحیر و اسہال دم و اغراس کے نفع کرتا ہی
صمغ عربی اقاقیا افیون مازو بزر البنج کندر گل ارمنی
برنج بریان مساوی الوزن کوٹ کر ساتھ آب مورد کے
یا ساتھ آب کشنیز کے شیاف بنا وین ۔
**شافہ** ۔ کہ شکم کو بند کرے اقاقیا گلنار صمغ عربی کہربا مازو
بلوط درخت بریان برنج بریان مساوی الوزن کوٹ کر
چھان کر ساتھ آب مورد کے شیاف بنا وین اور یہ دوا
مسکن وجع قولنج اور دافع زحیر کے بیچ بناد ق کے
بھی مذکور ہو گئے ہین ۔
**شافہ** ۔ کہ واسطے زحیر بلغمی کے حاضر النفع و مجرب ہی
کندر مر ہر ایک ایک جزو زعفران افیون ہر ایک نصف
جزو سب کو بہت باریک پیسکر شافہ بنا وین ۔
**شافہ** ۔ کہ واسطے زحیر کے جو بلغم لزج سے حادث ہو
فائدہ کرے مر بیعہ کندر ذکر سندروس زعفران افیون
برابر باریک کرکے پانی بیچ شیاف بنا وین اور ان
ادویہ سے بقدر نخود کے گولیان بنا کر صاحب زحیر کو
دو گولی ساتھ پانی نیم گرم کے دین نفع کرے ۔
**شافہ** ۔ کہ واسطے زحیر صفراوی کے نافع ہی کندر زعفران
حضض ہر ایک ایک جزو افیون ربع جزو ۔
**شافہ** ۔ کہ واسطے زحیر کے جو بلغم لزج سے
عارض ہو فائدہ کرے اور نشان اُسکا نکلنا
بلغم اور کم ہونا پیاس کا ہی اور جو ساتھ قراقر و
ریاح و خراطہ کے نکلے اور خون کمتر ہو زعفران
کندر مر تخم شبت برابر باریک کرکے شیاف
بنا وین اور شیاف تخدر کو لازم ہی کہ ایک طرف
اُسکے ساتھ دھاگے کے مضبوط باندھین سر دھاگے
کا باہر رکھین تو بعد حصول مطلب کے باہر نکال سکین

افسنتین قشور کندر مصطگی لاون برگ مورد گل سرخ صندل
ہر ایک دس درم پوست انار ترش آملہ ہر ایک پندرہ
درم کوٹکر چھان کر ساتھ شراب کہنہ کے ضماد کرین —

ضماد کرنب — کہ زحیر صفراوی و دوری و گرمی کو نافع ہے
کلم کو روغن گل و زردی انڈے مین پکا کر عدس مقشر عنب الثعلب
اسمین گھول کر ضماد کرین —

ضماد کعک — واسطے اسہال گرم و ذرب کے اور تقویت
معدہ و امعاء و جگر کے نافع ہے کعک کہ اسکو نان یکسمات
بھی کہتے ہین پانچدرم گل سرخ شگوفہ انگور برگ مورد
تخم مورد ہر ایک چار درم اقاقیا مازو حضض سماق جاورس
بو دادہ زعفران مصطگی ہر ایک دو دو درم کافور نصف درم
ساتھ آب مورد کے گھول کر لگاوین اور شگوفہ انگور کا
اگر میسر ہو بدلے اسکے شاخ انگور ڈالین —

ضماد — کہ واسطے اسہال بارد و تقویت معدہ و جگر و امعا
کے نافع ہے کعک پانچدرم تفاح اذخر شونیز سعد ہر ایک
چار درم شب یمانی دم الاخوین نانخواہ پوست ترنج
گاورس مصطگی کندر ہر ایک دو دو درم ساتھ آب مورد کے
گھولین اور جب تقویت احشا کی منظور ہو اور اسہال
نہو چاہیے کہ صبر سات درم زیادہ کرین اور عوض آب
مورد کے روغن ڈالین —

ضماد جاورس بیچ قطع اسہال کے مجرب ہے گاورس
تین درم کندر گل سرخ برگ مورد کعک ہر ایک دس درم
آرد جو پانچ درم ساتھ آب بہی کے یا جو شاندہ بہی کے
گھول کر ضماد کرین —

ضماد — کہ واسطے اسہال صبیان کے مجرب ہے زرورد

برگ آس زیرہ کشنیز کندر پوست انار ترش کوٹ کر چھان کر
اور ساتھ پانی بہی کے یا پانی سماق کے ضماد کرین —

ضماد — کہ واسطے اسہال اطفال وغیرہ کے اور واسطے
تقویت معدہ و امعاء اطفال وغیرہ کے نہایت
موثر ہے لاون ایک اوقیہ اقاقیا چار مثقال موم دس
مثقال روغن سوسن پچیس درم بہم خلط کر کے
ضماد کرین —

## حرف الطاء

طلاء افسنتین — حب القرع و حیات کو جو اطفال مین پیدا
ہوئے ہون خارج کرے افسنتین تین درم برگ شفتالو
دس درم زہرہ گاؤ ایک عدد گرد ناف کے طلا کرین —

طلاء ترمس — کہ حیات و حب القرع کو نافع ہے آرد ترمس
ساتھ زہرہ گاؤ کے ملا کر ناف پر طلا کرین —

طلاء — کہ واسطے حیات و حب القرع کے فائدہ کرتا ہے
آس یا آبس حنظل شونیز کندش عراقی ترمس تخم کتان بزر البنج
برابر کوٹکر ساتھ پانی و روغن گل کے پکاوین و زناف اور گرد اسکے
لگاوین —

طلاء قثاء الحمار — واسطے کھولنے قولنج کے نفع رکھتا ہے ساتھ
اسہال کے عصارۂ قثاء الحمار سقمونیا زہرہ گاؤ شحم حنظل ہر ایک
ایک جزو کوٹ کر چھان کر روغن یاسمین کہ جسمین موم پگھلایا ہو
گھول کر عانہ پر طلا کرین اور بعض لوگ بدلے سقمونیا کے
دو درم شبرم کا اور عوض موم کے موسیخ النحل ڈالتے ہین —

طلاء طباشیر — اسہال و ذوگوروٹ کے طباشیر دو درم گل سرخ
پانچدرم اقاقیا گلنار مازو شب یمانی جوز السرو صندل سرخ سفید

برگ مورد و عدس ہر ایک تین درم ساتھ آب بہی کے اوپر شکم و معدہ و پشت کے طلا کریں ۔

طلاء اقاقیا ۔ کہ اسہال کو روکے اقاقیا سعد و کندر کعک جوز السرو مازو گل سرخ آملہ گل ارمنی گاورس برنج عدس بلوط گلنار بزر البنج صندل برابر ساتھ آب مورد کے یا آب بہی کے اوپر شکم کے طلا کریں ۔

## حرف الفاء

قولہ مفشی ۔ دور کرنے والی

**فیروزنوش** ۔ قولنج و مغص ریحی کو نافع ہے اور ریاح غلیظ کو دفع کرے بیچ ادویہ سر کے گذرا ۔

**فیروزنوش ممسک و فندادیقون** ۔ واسطے درد امعاء و کسر ریاح کے نافع ہے اور ادویہ معدہ میں گذرا ۔

**فلافلی** ۔ بدستور ۔

**فلونیاء فارسی و فلونیاء رومی و فلونیاء محمودی و فلونیاء مجرب کثیر الاجزاء** ۔ یہ سب واسطے قولنج کے اور حبس اسہال کے نافع ہیں اور بیچ ادویہ سر کے گذرے ہیں ۔

**نوع دیگر** ۔ کہ مسمی ہے بہ فلونیاء رومی اور واسطے قولنج و درد دندان کے کثیر النفع ہے و سرفہ و خناق کو مفید ہے افیون دس مثقال سنبل الطیب فطراسالیون یا تخم کرفس ہر ایک چار مثقال سانج ہندی سلیخہ رومی عاقرقرحا حب بلسان فرفیون ہر ایک ایک مثقال سب کو کوٹ کر چھان کر ساتھ روغن بلسان کے یا روغن زیت کے یا روغن گاو خالص کے چرب کریں اور ساتھ عسل کف گرفتہ کے قوام کریں اور ہر صبح کو بقدر نخود کے میل کریں ۔

**نوع دیگر** ۔ کہ مسمی ہے بہ فلونیاء فارسی واسطے درد قولنج و گردہ کے نافع ہے اور کثرت حیض و سیلان رطوبت رحم کو مفید فلفل سفید بزر البنج ہر ایک بیس مثقال افیون عاقرقرحا فرفیون ہر ایک دس مثقال زعفران پانچ مثقال جندبیدستر ایک مثقال زرنباد درونج عقربی مشک اذخر مروارید نا سفتہ ہر ایک نصف مثقال کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد کف گرفتہ کے قوام کر کے تیار کریں اور بقدر نخود کے کھاویں ۔

**فلونیا** ۔ کہ مشفی ریاح و ملین بطن و مسکن وجع و جالب نوم ہے فلفل نانخواہ برگ سداب فوتنج زیرہ جندبیدستر حب الغار افیون بیروج بزر البنج ہر ایک ایک جزو سقمونیا ثلث جزو کوٹ کر چھان کر ساتھ عسل کے کہ برابر انکے ہو گھولیں مقدار خوراک ایک مثقال ۔

**فلونیا** ۔ کہ مسہل نہیں ہے لیکن مسکن وجع و مفشی ریاح غلیظہ ہے فلفل سقمونیا نانخواہ حب الغار جندبیدستر زیرہ افیون بزر البنج بیروج جملہ وزن میں برابر عسل اسقدر کہ ادویہ اسمیں گھولے جاویں ۔

**فتیلہ مسہلہ قویہ** ۔ کہ قولنج بلغمی و ثفلی کو نافع ہے بورہ ارمنی شحم حنظل ہر ایک ایک درم خطمی سفید تین درم کوٹکر چھان کر قند یا شکر کے قوام میں گھول کر تبیان بنا دیں ۔

**فتیلہ** ۔ کہ نہایت قوی و کثیر المنافع ہے گل بنفشہ عراقی چار درم نمک خمیر بورہ ہر ایک دو درم رب السوس آٹھ درم محمودہ تین درم عسل القصب یعنی آب نیشکر دس درم شکر چودہ درم ادویہ کو کوٹکر مانند سرمہ کے باریک کریں بعد اسکے شکر بیچ آب نیشکر کے ڈالکر قوام غلیظ کریں اور آگ سے اتار کر ادویہ کو اسمین گھولیں اور اوپر تیغہ کے کہ روغن تخم کتان یا روغن بنفشہ سے چکنا کیا ہو ڈالکر تبیان بنا دیں اور بیچ شیاف کے لکھا گیا کہ طول شیافہ و فتیلہ کا کہ واسطے قولنج کے بناویں قدر ایک انگلی کے

بلکہ مقدار چہ انگلی مضموم کے ہو۔

## حرف القاف

**قرص فیتیمون** کہ قولنج کو جڑ سے اکھاڑے تربد افتیمون ہر ایک دس درم سکبینج پانچدرم کوٹ کر چھان کر قرص بناویں اور ہر روز ایک قرص ساتھ ماء الاصول کے کھلاویں۔

**قرص ایلاؤس** اور یہ ایک قسم ہے قولنج سے کہ براز سخت کی راہ سے نکلتا ہے تخم کرفس انیسون غاریقون واجینی ہر ایک چھ درم افسنتین مصطگی ہر ایک چار درم فلفل افیون خربق سفید ہر ایک دو درم ساتھ آب خالص کے قرص بناویں بیچ مقدار خوراک ایک مثقال۔

**نوع دیگر قرص ایلاؤس** کہ قبض کو قطع کرے تخم کرفس انیسون ہر ایک پندرہ درم افسنتین رومی دس درم سلیخہ بیس درم فلفل خربق سفید افیون ہر ایک اڑھائی درم کوٹ کر چھان کر تیس قرص بناویں ہر قرص بقدر دو درم و ثلث کے مقدار شربت ایک قرص۔

**قرص بنفشہ** قولنج کو مستاصل کرے گل بنفشہ تربد موصوف ہر ایک دس درم رب السوس پانچدرم کوٹ کر چھان کر دس قرص بناویں مقدار شربت ایک قرص ساتھ اس مطبوخ کے انجیر زرد دس عدد مویز سرخ منقے دس درم بیچ ایک رطل پانی کے پکاویں جب نصف رہے ملکر نچوڑیں اور مغز خیار شنبر پانچ درم اسمیں حل کریں اور روغن بادام ایکدرم قرص بنفشہ مسطور ایک عدد ملا کر پئیں۔

**قرص گل مسہل** کہ گرمائیں دے سکتے ہیں گل سرخ دس درم اصل السوس مقشر سنبل ہر ایک پانچدرم سقمونیا تین درم کوٹ کر چھان کر بقدر ایک درم کے قرص بناویں مقدار شربت ایک قرص اور نسخہ سے قرص گل بیچ معدے کے گذرے اور بیچ حمیات کے بھی آویگا مستعمل ہوگا اور باقی اقراص کو بھی کو بھی نفع کرتے ہیں بیچ بحث حمیات کے ذکر کرینگے۔

**قرص مسہل نوع دیگر** کہ بیچ امراض حادہ و حمیات گرم و صرکبہ و رفع قولنج ثقل کے نہایت نافع و سریع العمل ہے اور لیے رنج اندر بہت ہیں اقسام اقراص مسہلہ سے ہے گل بنفشہ تخم خرفہ ہر ایک پانچدرم تخم کاسنی تخم خیار مقشر گل نیلوفر تخم هندوانہ مقشر ہر ایک تین درم کتیرا خشک مصطگی انیسون گل سرخ طباشیر نشاستہ کتیرا ہر ایک ایک درم حب الملوک پاک کیا ہوا مشوی بطرق حکماے ہند کے کہ خاتمہ میں بیان ہوگا دس عدد کوٹ کر چھان کر ساتھ لعاب اسبغول کے قرص بناویں مقدار شربت ایک مثقال سے نصف مثقال تک ساتھ شیرہ بادام یا آبہاے مناسبہ کے اور ایک نسخے میں اجزا مذکور ہر ایک پانچدرم لکھے ہیں الا مصطگی و انیسون کہ یہ دو نون ایک ایک درم تحریر ہیں اور جانیں کہ حب الملوک کو ساتھ کتیرا و انیسون و مصطگی کے پیسکر دو تین دن بیچ پانی لیمو کے بھگوئیں بہتر ہے اسکے تشویہ سے۔

**قرص بربکی** واسطے دفع بلغم و صفراے حاد کے بہت نافع ہے ہلیلہ بلیلہ آملہ برنگ کابلی مقشر ہر ایک ایک جزو و تربد موصوف برابر سب کے قند سفید نیم وزن سب اجزا کے قند کو ساتھ تھوڑے پانی کے جوش کریں بعد اسکے اسپر ادویہ کو کوٹ کر چھان کر چھڑکیں اور خوب ملاویں بعد اسکے سات سات مثقال کے قرص بنا کر رکھیں مقدار شربت ایک قرص ساتھ اس پانی کے کہ اسمیں

کشنیز خشک کو ایک رات بھگو کر صبح کو چھانا گیا ہو اور یہ
قرص دس بار سے زیادہ اور بیس بار سے کم دست لاتا
ہے اور اگر حاجت نکالنے بلغم خارجی کی ہو تخم حنظل زیادہ
دیا جائے زیادہ کریں۔

قرص بنفشہ مسہل - واسطے امراض حارہ کے کہ ساتھ
یبوست طبیعت کے ہو نافع ہے گل بنفشہ مغز تخم کدو مقشر
سقمونیا مشوی ہر ایک دس درم گل سرخ تخم کاسنی ہر ایک
پانچ درم رب السوس کتیرا ہر ایک تین درم مصطگی دو درم
کوٹ چھان کر ساتھ آب ترنجبین کے قرص بناویں اور وقت
حاجت کے دیں۔

قرص طباشیر مسہل - کہ صفرے کو دست لاتا ہے اور
حرارت بجھاوے طباشیر صاف زرشک ہر ایک
ایک درم سقمونیا گل سرخ کتیرا ہر ایک ایک دانگ
کوٹ چھان کر ساتھ آب کاسنی کے گولیاں بنالیں اور یہ ایک
مقدار خوراک ہے۔

قرص بنفشہ - قولنج کو کھولے اور سرفہ و تپ محرقہ بلغمی
کو نفع کرے گل بنفشہ دس درم زبد موصوف گل سرخ
ہر ایک پانچ درم رب السوس سقمونیا ہر ایک تین درم
مصطگی ایک درم و نصف کتیرا نصف درم کوٹ کر چھان کر
قرص بناویں مقدار خوراک کی اڑھائی درم بیچ تپ
کے ساتھ جلاب کے دیں اور قولنج میں ساتھ جوشاندہ
سونف و انجیر و فلوس خیار شنبر کے یا ماء الاصول کے
یا شربت بنفشہ کے۔

نوع دیگر کہ یہی عمل کرتا ہے گل بنفشہ پانچ درم اصل السوس
ہر ایک دو درم ساتھ [illegible] کے اقراص بناویں مقدار

شربت تین درم۔

قرص عود - واسطے ہیضہ کے نافع ہے۔

قرص کہربا - بدستور۔

قرص راسن - واسطے مغص کے۔

قرص طلیخہ - کہ مسمی بہ قرص ایلاوس ہے۔

قرص طباشیر و قرص سماق و قرص اقاقیا واسطے
اسہال کے [illegible] بیچ ادویہ معدہ کے بیان ہوئے ہیں۔

قرص [illegible] - واسطے سحج و قروح امعا کے نافع ہے۔

نوع دیگر - کہ منع اسہال کرے۔

قرص طباشیر - کہ واسطے اسہال کے جو ساتھ استسقا
کے مفید ہے بیچ ادویہ جگر کے مذکور ہے۔

قرص بزور - واسطے اسہال و قروح امعا کے اور اس
شخص کے کہ طعام ہضم نہ ہوتا ہو اور پیچش سخت و زحیر و سیلان
حیض متواتر کے نافع ہے و تخم بارتنگ انیسون نانخواہ تخم
کرفس بزر البنج ہر ایک ایک اوقیہ حب الآس دو
مثقال افیون دو درم ساتھ شراب کے معجون کرکے
ڈیڑھ درم تک وزن میں قرص بناویں اور بعد چھ مہینے
کے استعمال کریں مقدار خوراک ایک قرص۔

قرص لبد - واسطے اسہال دموی کے اور نزف خون کے
لبد صمغ عربی کندر ہر ایک ایک درم اقاقیا گلنار ہر ایک
چار درم دارچینی نصف درم ساتھ سفیدی انڈے کے
بمقدار درم کے قرص بناویں مقدار خوراک ایک قرص۔

قرص تخم حماض - واسطے اسہال دموی کے نافع ہے
تخم حماض گل سرخ ہر ایک پانچ درم صمغ عربی نشاستہ
طباشیر ہر ایک دو درم ساتھ لعاب اسپغول کے

قرص بناویں مقدار شربت ایک مثقال۔

**قرص کہربا** کہ واسطے اسہال خون کے اور نزف الدم جمیع اعضا کے مجرب ہے کہربا تخم خرفہ بسد تخم حماض شاخ گاؤ کوہی سوختہ پوست تخم مرغ سوختہ گل ارمنی صمغ عربی بریان تخم کشنیز بریان جلغوزہ ہرایک پانچ درم ودع محرق جلنار سک ہرایک تین درم بزر البنج لک مغسول طباشیر کتیرا نشاستہ مصطگی زعفران افیون ہرایک ایک درم مقدار خوراک ایک مثقال ساتھ آب بہی کے واسطے نفث الدم اور ساتھ شربت خشخاش کے واسطے قروح امعا کے کذا ذکر فی تحفۃ المومنین نقلاً عن نجیب الدین السمرقندی لیکن بیچ قرابادین قدیم صحیح شیخ نجیب الدین مرحوم کے کہ نزدیک اس درویش کے ہے اوزان اجزا کے اس طرح دیکھے گئے بسد خرفہ صمغ عربی کشنیز ہرایک پانچ درم تخم حماض شاخ گوزن سوختہ پوست بیضہ سوختہ گل مختوم ودع محرق گلنار سک ہرایک تین درم بزر البنج سفید لک مغسول طباشیر کتیرا نشاستہ ہرایک دو درم مصطگی بریان زعفران افیون ہرایک ایک درم اور بیچ کامل الصناعۃ کے نسخہ مذکور الیسا تحریر ہے مروارید کہربا تخم خرفہ بسد تخم حماض ہرایک پانچ درم خشخاش سفید و سیاہ جلغوزہ کشنیز ہرایک چھ درم گل مختوم گل قبرسی شاخ گاؤ کوہی سوختہ پوست تخم مرغ سوختہ صمغ عربی بوداؤہ سک طباشیر ہرایک تین درم ودع محرق گلنار بزر البنج لک مغسول کتیرا نشاستہ ہرایک دو درم مصطگی بریان زعفران افیون ہرایک ایک درم۔

**نوع دیگر** کہ اسہال و قروح معوی و افراط حیض و بواسیر کو باز رکھے کہربا بسد مروارید ناسفتہ ودع سوختہ شاخ بز کوہی سوختہ نشاستہ مغسول ہرایک تین درم گل سرخ تخم خرفہ کشنیز خشک سماق نشاستہ بریان صمغ عربی بریان گلنار ہرایک پانچ درم طباشیر اقاقیا عصارۂ لحیۃ التیس ہرایک دو درم ساتھ آب بارتنگ کے قرص بناویں مقدار شربت دو درم ساتھ عصارۂ بادروج کے یا شربت ورد کے یا رب بہی کے۔

**نوع دیگر** کہ واسطے زخم امعا کے اور بول الدم کے نافع ہے کہربا صمغ عربی ہرایک پانچ درم گلنار گل ارمنی عصارۂ لحیۃ التیس کتیرا مغز تخم کدوے شیرین مغز تخم خیار ہرایک تین درم کندر افیون تخم کرفس طباشیر دم الاخوین ہرایک دو درم اقراص بناویں مقدار شربت دو درم ساتھ رب بہی کے۔

**نوع دیگر** کہ شکم سے خون نکلنے کو روکے کہربا بسد مروارید ناسفتہ تخم خرفہ ہرایک پانچ درم شاخ بز کوہی سوختہ پوست بیضۂ مرغ سوختہ کتیرا صمغ عربی ہرایک تین درم کشنیز خشک بریان خشخاش سفید و سیاہ ہرایک چھ درم ودع سوختہ بزر البنج ہرایک دو درم کوٹ کر چھان کر ساتھ لعاب اسبغول کے قرص بناویں مقدار شربت ایک مثقال چھ مہینے تک قوت اسکی باقی رہتی ہے۔

**نوع دیگر** کہ اسہال دم کو اور خون بواسیر کو سوا اسکے قطع کرے تخم گاؤزبان طباشیر طین قبرسی طین مختوم ہرایک ایک درم کندر سفید کہربا صدف سوختہ بسد حجر الدم یعنی شادنہ مروارید ناسفتہ ہرایک دو درم حضض ڈیڑھ درم عصارۂ لحیۃ التیس تین درم باریک پیسیں اور ساتھ شربت

اس یا ریباس یا بہی یا سیب کے ملا کر قرص بنا وین اور سائے مین سوکھا وین اور بقدر حاجت ساتھ ایک کے شربتون مذکورہ سے کھلا وین اور حکیم علی نے بیچ شرح قانون کے مقدار خوراک اس قرص کی دو درم لکھی ہی اور غذا اس شخص کی جو نزف الدم مین مبتلا ہو سماقیہ و رمانیہ وحصرمیہ ہی اگر کوئی امر مانع نہو ۔

نوع دیگر ۔ کہ اسہال دموی وافراط خون بواسیر وحیض کو نافع ہی کہربا خشخاش مصطگی ہر ایک دش درم زعفران دو درم کوٹ کر چھان کر ساتھ لعاب اسبغول کے قرص بنا وین ۔

نوع دیگر ۔ کہ اسہال دموی وافراط خون بواسیر کو اور بول الدم کو نافع ہی کہربا صمغ عربی نشاستہ کتیرا مغز کدو تخم خیار ہر ایک تین درم گلنار اقاقیا ہر ایک ڈیڑھ درم کوٹ کر چھان کر ساتھ لعاب اسبغول کے قرص بنا وین مقدار شربت دو درم ساتھ شیرۂ تخم خرفہ کے ۔

نوع دیگر ۔ کہ اسہال دم وسیلان کو جس جگہ سے کہ ہو روکے کہربا بسد تخم خرفہ بریان ہر ایک چار درم کشنیز خشک خشخاش سفید ہر ایک چھہ درم صدف سوختہ بزر البنج شادنہ مغسول گل ارمنی ہر ایک تین درم کوٹ کر چھان کر ساتھ شیرۂ بارتنگ وگلاب کے قرص بنا وین ۔

نوع دیگر ۔ کہ یہی عمل کرتا ہی کہربا گل سُرخ صمغ عربی ہر ایک تین درم بیخ انجبار چار درم گل ارمنی بسد طباشیر رب السوس گلنار ہر ایک دو درم اقاقیا ایک درم ونصف ساتھ رب آس کے قرص بنا وین مقدار شربت ایک مثقال ۔

قرص شادنہ ۔ کہ قرص کہربا سے بہتر ہی واسطے اسہال کے اور قطع کرنے خون کے سب اعضا سے اور واسطے حمیات مرکبہ کے اور تخفیف قروح کے اور بقایاے آتشک کے نہایت مفید ہی شادنہ ودع محرق بزر البنج ہر ایک ایک درم کشنیز بریان خشخاش سفید ہر ایک چھہ درم کہربا مرجان تخم خرفہ ہر ایک پانچ درم گل مختوم شاخ گاؤ کوہی سوختہ پوست تخم مرغ سوختہ کتیرا صمغ عربی ہر ایک تین درم مقدار خوراک ایک مثقال بدل شادنہ کا مقناطیس محرق ہی اور عوض گل مختوم کا گل ارمنی ہی ۔

قرص شادنہ ۔ کہ واسطے اسہال صفراوی ودموی بانی کے اور سیلان خون کے اعضاے باطنی سے اور واسطے تپ دق وسل وحمیات دموی وصفراوی حارہ کے مجرب ہی شادنہ مغسول کتیرا رب السوس صمغ عربی انجبار شاخ گاؤ کوہی سوختہ ہر ایک تین درم تخم خرفہ کشنیز خشک خشخاش سفید نشاستہ گل سُرخ طباشیر گل ارمنی مغسول طین رومی طین شیرازی ہر ایک پانچ درم سرطان نہری سوختہ دش درم بزر البنج افیون زعفران ہر ایک ایک درم ساتھ لعاب اسبغول کے قرص بنا وین مقدار شربت ایک مثقال ۔

قرص گلنار ۔ کہ واسطے اسہال مراری رقیق کے دموی ہون یا صفراوی نافع ہی گلنار خرنوب نبطی کربا نج کندر مازو ہر ایک ایک جزو افیون صمغ ہر ایک نصف جزو دو درم تک قرص بنائین ۔

قرص گلنار نوع دیگر ۔ کہ اسہال دموی کو روکے گلنار گل ارمنی سلیخہ صمغ عربی ہر ایک چار درم گل سُرخ اقاقیا

ہر ایک تین درم کتیرا دو درم کوٹ کر چھان کر ساتھ آب گلنار
کے قرص بنا دیں مقدار شربت ایک مثقال۔

**قرص راوند** کہ اسہال خون کو موقوف کرے ریوند چینی
تخم کاسنی زرشک منقے برابر کوٹ کر چھان کر صمغ عربی میں
گھول کر قرص بنا دیں مقدار شربت ایک مثقال ساتھ
پانی بارتنگ کے دیں اور اگر تپ ہو ساتھ دوغ
آہن تاب سے کے دیں۔

**قرص راوند نوع دیگر** کہ اسہال کو روکے اور امراض
کو فائدہ کرے بیچ ادویہ جگر کے مذکور ہوا۔

**قرص سک** ہیضہ مفرط اور اسہال وقے کو اور افراط
عمل مسہل کو نافع ہے اور نفس کو قوت دے اور نیند
لاوے سک قرنفل سعد ہر ایک ایک جزو افیون بزر البنج
ببروج ہر ایک نصف جزو بقدر ایک درم کے قرص
بنا دیں مقدار خوراک آدھا قرص سے ایک قرص تک
اور ایک نسخہ اسکا بحث معدے میں مرقوم ہوا۔

**قرص طباشیر قابض** واسطے اسہال کے کہ ساتھ
تپ و حدت و عطش کے ہو اور مقعد میں لذع پیدا
کرے نافع ہے طباشیر سفید گل سرخ ہر ایک دس درم
تخم حماض سماق تخم خرفہ ہر ایک پانچ درم گلنار دو درم
صمغ عربی ڈیڑھ درم کوٹ کر چھان کر قرص بنا دیں مقدار
شربت دو درم ساتھ ایک اوقیہ رب بہی سادہ کے یا پانی
سویق جو کے اور اگر حبس شدید منظور ہو ایک قیراط
افیون ایک مقدار شربت میں زیادہ کریں۔

**نوع دیگر** کہ واسطے اسہال کے جو ساتھ حرارت مفرط
کے ہو قوی الاثر ہے اور مسمی بہ قرص طباشیر افیونی ہے
طباشیر گل سرخ تخم کاہو تخم خرفہ تخم کاسنی سماق ہر ایک
ایک درم گلنار صندل افیون ہر ایک نصف درم
تخم حماض ڈیڑھ درم کافور ایک دانگ مقدار شربت
دو درم تک ساتھ آب سویق جو کے دیں۔

**نوع دیگر** کہ حبس اسہال کرے اور غلیان خون کو تسکین
دے اور تپہائے مرکبہ دموی و صفراوی کو نافع ہے طباشیر
چار درم تخم خرفہ بریان دس درم گل سرخ سات درم صندل
پسا ہوا صمغ عربی بریان نشاستہ بریان شاہ بلوط بریان
رب السوس تخم حماض بریان زرشک منقے ہر ایک
دو درم گلنار اقاقیا ہر ایک ایک درم ادویہ کو باریک
کر کے آپس میں ملا دیں بعد اسکے ساتھ آب سیب
یا بہی یا زرشک کے قرص بنا دیں اور ساتھ [illegible] سیب
کے کھلا دیں مقدار شربت ایک مثقال اور اگر ساتھ اسہال
کے وغدغہ کبدی ہو اور خون صرف بہت آتا ہو
ریوند چینی کہربا بسد ہر ایک ایک درم سماق پانچ درم
انجبار تین درم اضافہ کریں۔

**نوع دیگر** کہ اسہال دموی کو روکے طباشیر نشاستہ
صمغ عربی ہر ایک دو درم گل سرخ تخم حماض ہر ایک پانچ درم
ساتھ لعاب اسپغول کے قرص بنا دیں مقدار شربت
ایک مثقال۔

**نوع دیگر** کہ اسہال دموی و صفراوی و نزف خون کو جس
جگہ سے کہ ہو باز رکھے اور سحج و سرفہ رطوبی اور بواسیر
کو نہایت مجرب ہے طباشیر نشاستہ صمغ عربی گلنار گل سرخ
کتیرا شاخ گاؤ کوہی سوختہ ہر ایک پانچ درم زعفران
افیون ہر ایک ایک درم تخم مورد انجبار گل ارمنی خرنوب نبطی

آبی و کنار ہر ایک تین درم مازو حماض دم الاخوین ہر ایک دو دو درم ساتھ آب بارتنگ کے قرص بناوین مقدار شربت ایک مثقال ساتھ اوویہ موافقہ ہر مرض کے۔

نوع دیگر۔ کہ شکم کو بند کرے اور ورم صلب معدہ و جگر کو نافع ہی طباشیر چار درم گل سرخ آٹھ درم تخم حماض چھ درم نشاستہ صمغ عربی ہر ایک تین درم زعفران ایکدرم کوٹ کر چھان کر گلاب مین قرص بناوین ہر قرص ایک مثقال کا اور سایہ مین خشک کر کے وقت حاجت کے استعمال کرین۔

نوع دیگر۔ کہ خون شکم بند کرے اور واسطے بیتون کے مفید ہی طباشیر سفید تخم حماض ہر ایک تین درم گل سرخ چھ درم صمغ عربی نشاستہ کتیرا ہر ایک چار درم کوٹ کر چھان کر ساتھ لعاب اسبغول کے قرص بناوین مقدار شربت ایک مثقال اور یہ قرص مسمی ہی بہ قرص طباشیر معتدل۔

نوع دیگر۔ شکم کو بند کرے اور خون کو باز رکھے اور پیاس کو بجھاوے اور حمیات صفراوی کو نفع دے طباشیر سفید سماق زرشک منقے ہر ایک سات درم گل سرخ پندرہ درم صمغ عربی نشاستہ تخم حماض گل ارمنی ہر ایک دس درم کوٹ کر چھان کر قرص تیار کرین۔

نوع دیگر۔ کہ یہی عمل کرتا ہی طباشیر گل سرخ سماق پاک کیا ہوا ہر ایک دس درم تخم حماض تخم خرفہ گلنار ہر ایک پانچدرم سک دو درم صمغ عربی گل ارمنی ہر ایک تین درم مقدار شربت دو درم ساتھ شربت بہی کے اور بعض نسخے مین شاہ بلوط دو درم اضافہ ہوا ہی۔

نوع دیگر۔ کہ مسمی ہی بہ قرص طباشیر کافوری اور واسطے اسہال قوی نفث الدم و کرب و عطش و سل و دق اور خفقان گرم و حمیات حادہ کے نافع ہی اور اسکے وصف مین صاحب شفاء الاسقام نے یہ لکھا ہی کہ ہذا القرص مبارک ینجح من الاسہالات التی لم تفلح فیہا سائر الادویۃ و عجز عنہا الاطباء خصوصاً اذا کان مع الاسہال تعفن و حرارۃ و قل ما ینفع غیرہ و آخر الادویۃ المستعملۃ فی الاسہال الحار اذا لم ینفع غیرہ فہو بمنزلۃ الکی فی کونہ آخر الدواء طباشیر صمغ عربی کتیرا اسفید نشاستہ ہر ایک دو دو درم گلسرخ رب السوس ہر ایک چھ درم مغز تخم خیارین و کدو و تخم خرفہ ہر ایک چار درم کافور قیصوری ایک درم زعفران نصف درم کوٹ کر چھان کر ساتھ لعاب اسبغول کے قرص بناوین ہر قرص اڑھائی درم کا تو بعد خشک ہونے کے دو دو درم رہے مقدار خوراک ایک قرص۔

نوع دیگر۔ مشہور بہ قرص طباشیر حماضی ممسک کہ شکم کو بند کرے اور تیزی صفرا کی توڑے اور گرمی کو دور کرے طباشیر حب الآس زرشک مع دانہ نشاستہ بریان تخم حماض صمغ عربی ہر ایک تین درم گل سرخ دس درم زعفران نصف درم کوٹ کر چھان کر ساتھ گلاب قابض کے قرص بناوین ہر قرص اڑھائی درم کا۔

نوع دیگر۔ موسوم بہ قرص طباشیر جلناری کہ واسطے قطع کرنے اسہال صفراوی و دموی کے اور منع کرنے انصباب اور تحلب مواد کے اور تسکین وجع امعا کے اور رفع سحج کے مجرب ہی طباشیر گل ارمنی صمغ عربی کوکنار گلنار ہر ایک پانچدرم گل سرخ تخم خرفہ بریان ہر ایک دس درم

نشاستہ تین درم کتیرا دو درم زعفران ایک درم قرص بناویں موافق رسم کے اور وقت استعمال کے کوٹ کر بیچ شربت صندل کے یا شربت ورد کے یا شربت آس کے یا شربت بہی کے ملا کر پیا ہیں اور ایک نسخہ قرص طباشیر کا معدے میں مذکور ہوا ہے۔

**قرص عشر بنی** ۔ کہ قطع خون شکم اور نزف الدم جمیع اعضا کا کرے صمغ عربی روغن بادام میں بریان کیا ہوا گل ارمنی تخم خرفہ بریان ہر ایک چار درم طباشیر تخم حماض بری زرد رد عراقی حب الآس گلنار کشنیز خشک بریان تخم قثاقلت بریان ہر ایک تین درم اقاقیا طراثیث سبد سوختہ شاخ گوزن سوختہ ہر ایک دو درم سماق ایک مثقال کتیرا سفید کہربا گل خطمی تخم خبازی ہر ایک ایک درم ادویہ کوٹ کر چھان کر ساتھ آب بارتنگ کے قرص بناویں اور سائے میں خشک کریں اور ساتھ شربت صندل کے یا آب بارتنگ و سوائے اسکے استعمال کریں۔

**قرص خشخاش** ۔ واسطے اسہال دموی و صفراوی و سحج و بواسیر کے اور دفع کرنے عفونت کے اور تسکین حرارت وا وجاع امعا کے مجرب ہے پوست خشخاش گل مختوم گل ارمنی طباشیر صمغ عربی نشاستہ ہر ایک سہ درم دو درم الا خوین تین حبہ مصطگی دو خرنوبہ کا قورا ایک حبہ زعفران نصف حبہ جملہ ایک خوراک ہے۔

**قرص زحیر** ۔ خون شکم کو اور تنزحیر و نفث الدم کو نافع ہے گل مختوم گل ارمنی قرص طباشیر طراثیث حب الآس بلوط آرد کندر ہر ایک دو درم تخم حماض بری صمغ عربی گلنار ہر ایک چار درم نشاستہ گل سرخ ہر ایک تین درم تخم کرفس سماق مصطگی ہر ایک ایک درم مازو دو زیرہ کرمانی سرکہ میں بھگو کر بریان کیا ہوا ہر ایک نصف مثقال کوٹ کر چھان کر اسبغول کے لعاب میں قرص بناویں مقدار خوراک ایک مثقال۔

**دیگر** ۔ کہ واسطے زحیر کے جو بدون حرارت کے ہو اور ساتھ ریاح و قراقر کے ہو فائدہ کرے بزر البنج ابیض تخم شبت رازیانہ ہر ایک پانچ درم یا نخواہ اڑھائی درم افیون تین درم کرفس وش درم مقدار خوراک ایک مثقال اور بعض لوگ زعفران کو دو درم اضافہ کرتے ہیں۔

**دیگر** ۔ کہ واسطے زحیر کے عجیب الاثر ہے اور بیچ حاوی کبیر کے لکھا ہے کہ قد برئ عنہ خلق کثیر لاتحلت حرف سفید بریان اسبغول بریان اہل بریان ہر ایک دو درم زیرہ کرمانی تخم گندنا تخم شبت تخم خشخاش افیون تخم کرفس بزر البنج ہر ایک اڑھائی درم انجبون ڈیڑھ درم مقدار خوراک نصف درم سے ایک درم تک بڑے مرد کو اور ایک دانگ سے ڈیڑھ دانگ تک طفل کو۔

**قرص گل** ۔ کہ واسطے سحج و اسہال خون کے مجرب ہے گل سرخ تخم حماض بریان ہر ایک تین درم صمغ عربی ابہل نشاستہ بریان ہر ایک ڈیڑھ درم ساتھ لعاب اسبغول کے قرص بناویں مقدار خوراک ایک مثقال ساتھ رب آس کے۔

**نوع دیگر** ۔ کہ واسطے نزف الدم اور اسہال دموی کے مجرب ہے گل سرخ گل ارمنی طباشیر شاہ بلوط تخم حماض مقشر صمغ عربی سرطانات سوختہ جملہ کوٹ کر چھان کر ساتھ آب بہی کے قرص بناویں اور دیں۔

**قرص خرفہ** — کہ خلفہ و خون شکم کو بند کرے گلنار تخم خرفہ بریان بیخ انجبار صمغ عربی ہر ایک چار درم مازو ایک درم ساتھ پانی خالص کے قرص بناویں —

**قرص حب الآس** — اسہال و قے کو روکے حب الآس سماق کزمازج گل ارمنی نشاستہ بریان بلوط ہر ایک دس درم مقل ایک درم پوست انار مازو ہر ایک پانچ درم کوٹ کر چھان کر قرص بناویں مقدار خوراک دو درم ساتھ آب بہی یا سیب کے —

**نوع دیگر** — واسطے اسہال کے جو ساتھ کھانسی کے ہوں حب الآس دس درم بسبپایہ و نشاستہ مغز تخم کدو مغز تخم خیارین مغز تخم خربوزہ ہر ایک پانچ درم رب السوس صمغ عربی ہر ایک ڈیڑھ درم قرص بناویں مقدار شربت تین درم —

**قرص شرمہ** — واسطے اسہال دموی و قے الدم کے مجرب ہے سرمہ اصفہانی شادنہ عدسی مغسول دم الاخوین ہر ایک تین درم گلنار مازو ہر ایک دو درم شاخ بزکوہی سوختہ اقاقیا ہر ایک ایک درم لادن زعفران ہر ایک نصف درم بسبپایہ و نشاستہ ڈیڑھ درم کوٹ کر چھان کر ساتھ پانی بارتنگ کے قرص بناویں مقدار شربت دو درم و بیچ ایک نسخے کے کہربا تین درم طباشیر دو درم اضافہ کیا گیا ہے —

**قرص انجبار** — اسہال خون اور افراط حیض و قے الدم کو نافع ہے بیخ انجبار چار درم گل سرخ صمغ عربی کہربا تخم خرفہ ہر ایک تین درم گلنار نشاستہ گل ارمنی بسد طباشیر رب السوس ہر ایک دو درم اقاقیا ڈیڑھ درم

نیم کوفتہ کرکے چھان کر ساتھ آب مورد کے قرص بناویں مقدار شربت ایک مثقال —

**قرص خرنوب** — اسہال دموی وغیر دموی کو نافع ہے خرنوب مازو کزمازج گلنار ہر ایک ایک جزو افیون صمغ عربی ہر ایک نصف جزو قرص بناویں مقدار شربت دو درم ساتھ رب بہی کے —

## حرف الکاف

**کمونی** — جوارش مشہور ہے واسطے قولنج ریحی کے اور کسر ریاح احشا کے نہایت نافع ہے اور ہمیشہ استعمال کرنا اسکا بیچ رفع کرنے قولنج دوری کے مجرب ہے اور بیچ جوارشات معدے کے مذکور ہوئی —

**کماد** — کہ بیچ حل کرنے قولنج کے اور تسکین درد شدید قولنج اور تحلیل ریاح امعا کے اور بھی ریاح دیگر اعضا کے مجرب ہے رطب ہو یا یابس اور بیچ بحث معدے اور بیچ حرف دال ادویہ امعا کے بھی بعض کمادات مجربہ لکھے گئے —

## حرف المیم

**مخلص اکبر** — واسطے قروح امعا و مغص کے نافع ہے —

**معجون فلاسفہ** — واسطے قولنج بلغمی و ریحی کے مفید اور یہ دونوں بیچ بحث سر کے لکھے گئے

**معجون نانخواہ** — کہ کرم شکم کو مار ڈالے اور ریاح کو توڑے —

**معجون بزور** — ریاح احشا کو تحلیل کرے —

**معجون بادمہرج** — بدستور —

**معجون کاسر الریاح** — واسطے قولنج و اوجاع ریحی کے مجرب ہے۔

**معجون ابہل** — واسطے قراقر شکم کے اور نفخ احشا کے نافع ہے اور یہ سب او ویہ بیچ بحث معدے کے مذکور ہو چکی ہیں۔

**معجون حب الغار** — واسطے قولنج ریحی و نفخ و شکم بیچ مغص و درد اضلاع کے مفید ہے اور بیچ بحث جگر کے مذکور ہوئی ہے۔

**معجون تربد** — کہ قولنج کو کھولے اور بلغم کو دفع کرے اور درد پشت کو زائل کرے تربد موصوف شکر سرخ ہر ایک سو مثقال سقمونیا دس درم قاقلتین زنجبیل دارچینی قرفہ نارمشک قرنفل مصطگی فلفل ہر ایک پانچ درم عسل صاف قدر حاجت مقدار شربت دو درم۔

**دیگر** — کہ طبع کو نرم کرے اور اصحاب قولنج کو فائدہ کرے تربد موصوف دس درم زنجبیل دو درم قند سفید بارہ درم مقدار شربت ایک ملعقہ وقت رات کے۔

**دیگر** — کہ یہی عمل کرے تربد سم مقشر شکر سلیمانی یعنی شکر سفید برابر مقدار شربت پانچ درم۔

**دیگر** — کہ امعا کو پاک کرے اگر بیچ تپ ربع بلغمی کے جو مادہ اسکا یک جاوے ہر ہفتہ مین ایک مرتبہ دین بہت نفع کرے تربد دو درم زنجبیل ایک دانگ و نصف بسفائج ڈیڑھ درم گلقند یا سکنجبین تیس درم جملہ تین شربت ہین۔

**دیگر** — کہ اسہال صفرا و بلغم کرے تربد بیس درم سقمونیا پانچ درم لعاب قرطم شکر سلیمانی ہر ایک دس درم کنجد مقشر مغز بادام ہر ایک تین درم زعفران دو دانگ عسل قدر حاجت مقدار خوراک پانچ درم سے چھ درم تک وقت سحر ساتھ پانی نیم گرم کے۔

**معجون راحت** — کہ قولنج کو ایک ساعت مین کھولے فلفل دارفلفل زنجبیل زیرہ کرمانی سداب خولنجان قرفہ ہر ایک دس درم سقمونیا ستر درم عسل ایک سو چالیس درم مقدار شربت ایک مثقال۔

**معجون خیار شنبر** — قولنج گرم اور یبوست امعا کو زائل کرے اور جمیع علل صفراوی کو نفع دیوے فلوس خیار شنبر قند عسل ہر ایک سو درم گل بنفشہ تربد ہر ایک چالیس درم نمک ہندی سات درم و نصف رازیانہ انیسون مصطگی ہر ایک پانچ درم ربالسوس دو استار سقمونیا پندرہ درم روغن بادام یا روغن گاؤ چالیس درم بطریق معروف معجون بناوین مقدار شربت پانچ درم سے دس درم تک اور بیچ ایک نسخے کے تربد چالیس درم گل بنفشہ بیس درم اور ایک نسخے مین گل بنفشہ بیس درم و سقمونیا دس درم۔

**معجون شراب لاشہ** — کہ قولنج شدید کو اسی وقت کھولے خیوا قرفہ سازج ہندی فلفل دارفلفل زنجبیل برنگ کابلی مقشر آملہ مقشر قرنفل ہر ایک ایک مثقال تخم کرفس سنبل زعفران مصطگی ہر ایک نصف مثقال تربد سقمونیا ہر ایک دس مثقال کوٹ کر چھان کر ساتھ سہ چند عسل کے گھولین مقدار شربت دو درم۔

**معجون زبل** — کہ یہی خاصیت رکھتی ہے زبل الذئب چار درم تربد پانچ درم تخم کرفس انیسون ہر ایک تین درم کوٹ کر چھان کر ساتھ عسل کے معجون بناوین مقدار شربت تین درم سے چار مثقال تک۔

**معجون تمری** — کہ قولنج کو کھولے خرمہ دانہ نکالا ہوا بریان مغز بادام برگ سداب ہر ایک ساٹھ درم زنجبیل فلفل سفید ہر ایک بیس درم سقمونیا دس درم خرما سرکے مین ایک

رنگ دن بھگا کر کوٹیں اور ساتھ ادویہ کے کوٹ کر چھان کر
دوچند اس عسل صاف ملا کر معجون بنا دیں مقدار شربت
تین درہم سے چار درہم تک اور ایک نسخہ اسکا بحث
کلیہ میں آوے گا۔

**معجون سکبینج**۔ کہ قولنج کو نافع ہے سکبینج خس جند بیدستر
ہر ایک ایک جزو سقمونیا نصف جزو بیچ روغن بادام کے
بھگویں اور سکبینج کو عسل میں حل کریں اور پیس میں ملا کر
پھر ادویہ کوٹ کر چھان کر اسمیں ملا کر معجون بنا دیں مقدار
شربت تین مثقال۔

**معجون حب النیل**۔ واسطے تنقیہ بدن کے رطوبات
سے نافع ہے حب النیل چھ مثقال فلفل سیاہ فلفل سفید
دار چینی دار فلفل قرنفل قرفہ سلیخہ سعد کوفی برنج کابلی
مقشر جوز بوا ہر ایک ایک مثقال تربد موصوف شکر سفید
ہر ایک چھبیس درم مقدار شربت واسطے استفراغ کے
چھ درم سے سات درم تک اور واسطے برص و بہق
و فالج کے ایک مثقال۔

**معجون بنفشہ**۔ کہ قولنج کو کھولے اور بلغم و صفرا کو نکالے
گل بنفشہ روغن بادام ہر ایک دس درم مصطگی رب السوس
ہر ایک پانچ درم تربد موصوف بیس درم ترنجبین صاف
قند تخلوس خیار شنبر ہر ایک پچاس درم مقدار شربت
چار مثقال سے دس درم تک۔

**نوع دیگر**۔ گل بنفشہ چالیس درم اصل السوس مقشر
سقمونیا ہر ایک بیس درم گل سرخ دس درم کتیرا رازیانہ
ہر ایک پانچ درم زعفران اڑھائی درم قند عسل ہر ایک سو درم
مقدار شربت چار درم سے پانچ درم تک۔

**دیگر**۔ گل بنفشہ تیس درم تربد چالیس درم سقمونیا سات
درم گل سرخ دس درم رازیانہ کتیرا ہر ایک پانچ درم
زعفران اڑھائی درم قند عسل ہر ایک سو درم مقدار
شربت چار درم سے پانچ درم تک۔

**معجون مرکب**۔ محمد زکریا سے واسطے قولنج ثقلی و ریحی کے
خصوصاً جو ساتھ متلی کے ہو نافع ہے سقمونیا ربع درم تربد
موصوف ایک درم مصطگی ایک دانگ زنجبیل فلفل دار فلفل
دار چینی ہر ایک ایک و نصف دانگ عسل
کف گرفتہ اسقدر کہ ادویہ اس میں ملا دیں یہ ایک
خوراک ہے۔

**نوع دیگر**۔ بھی انہی محمد زکریا سے واسطے وحشت و سوداء کے
نافع ہے ہلیلہ سیاہ اسطوخودوس افتیمون بسفائج تربد غاریقون
ملح ہندی ہر ایک ایک جزو حجر ارمنی مغسول ہر ایک نصف
جزو نمک سنگ قرنفل ساذج ہندی ہر ایک ربع جزو کوٹ کر
چھان کر ساتھ شربت آملہ قوام بعسل کے معجون بنا دیں
مقدار خوراک تین درم۔

**معجون سقمونیا**۔ کہ قولنج کھولے اور فصل گرما میں بیچ امزجہ
گرم کے دے سکتے ہیں سقمونیا ربع درم تربد گل سرخ مصطگی
رب السوس ہر ایک ایک دانگ کافور ایک حبہ ادویہ
کو پیسیں اور آب سیب و آب بہ شیریں برابر قند سفید
ہم چند دونوں کے قوام کریں پس ساتھ تھوڑے قوام مذکور
کے معجون بنا کر کھلا دیں یہ ایک خوراک ہے اور بیچ ایک
نسخے کے مصطگی نصف دانگ ہے۔

**معجون بر کی**۔ واسطے نکالنے حب القرع کے نافع ہے
اور بیچ بحث سینہ کے مذکور رہا ہے۔

معجون [illegible] اور جسیم
[illegible]
[illegible]
[illegible] معجون بنا دیں
مقدار خوراک [illegible] درم ساتھ آب گرم کے ۔
معجون قرطم کہ واسطے حفظ صحت کے ہر وقت میں طبیعت کو
اس سے نرم کر سکتے ہیں مغز قرطم مغز بادام [illegible] ہر ایک
آٹھ درم انیسون ایک درم عسل برابر سب اجزا کے ۔
معجون دیگر واسطے قولنج کے نہایت عظیم الفعل ہے مغز قرطم
پچاس درم سکنجبین دس درم قند سفید برابر سب کے
مقدار خوراک پانچ درم
دیگر کہ قولنج و درد مفاصل بارد کو نافع ہے مغز قرطم دو جزو
انجیر زرد ایک جزو پہلے انجیر کو خوب کوٹیں بعد اسکے ساتھ
مغز قرطم کے کوٹا ہوا ملاکر معجون بنا دیں اور ہر روز صبح بقدر
ایک بندق کے کھا دیں ۔
دیگر کہ امعا کو ثقل و بلغم غلیظ سے پاک کرے مغز خشک دانہ
یعنے قرطم ایک رطل بورہ خمیر بیس درم انجیر زرد نصف
رطل انجیر کو جوش کریں جب گاڑھا ہو جاوے اور دوا کو
اسمیں ملاکر معجون بنا دیں مقدار خوراک بقدر جوز
بزرگ کے ۔
دیگر کہ واسطے تلیین طبع مشائخ کے بیچ قانون کے
مرقوم ہے حب القرطم ایک جزو انجیر خشک دس جزو
مقدار خوراک بقدر جوز کے ۔
معجون عود ملین ۔ کہ طبع کو نرم کرے اور معدہ و
امعا کو قوت دے اور مولفات شیخ رئیس سے ہے عود خام

[illegible] مثقال [illegible] زعفران [illegible]
[illegible] مثقال [illegible]
[illegible]
[illegible] مثقال [illegible] ایک مثقال [illegible]
[illegible]
ہر ایک نصف مثقال ہلیلہ کابلی تین مثقال محمودہ مشوی
دو مثقال [illegible] قند [illegible] ہے ۔
معجون شہریاران و معجون سفرجلی مسہل بیچ حرف
الجیم [illegible] مذکور ہو چکے
معجون [illegible] واسطے قولنج و درد شکم کے نافع ہے اور
[illegible] معدہ کے حرف الالف میں مذکور ہے
معجون سنا تحفۃ المومنین سے واسطے قولنج کے نہایت
نافع ہے اور اخراج سودا و سوداوی کا کرتی ہے لیکن بعض نسخے کے
اور امراض حارہ کو دور کرتی ہے سنا مکی گل بنفشہ ہر ایک
تیس مثقال گل سرخ بسفائج نشاستہ محمودہ مشوی [illegible]
ہر ایک پانچ مثقال ہلیلہ سیاہ بیست ہلیلہ کابلی روغن
بادام تخم کاسنی ہر ایک بیس مثقال عسل دو چند
سب اجزا کا پہلے شہد کو اس پانی میں کہ اسمیں سنا گل سرخ
بسفائج گل بنفشہ ہلیلہ سیاہ ہر ایک دس مثقال ہلیلہ کابلی
بیس مثقال جوش کیا ہوا قوام کریں اور دوا کو کوٹ کر
چھان کر اسمیں ملاکر معجون بنا دیں مقدار خوراک پانچ مثقال ۔
دیگر سدیدی سے کہ قولنج کھولے اور معدہ و دل کو قوت
دیوے برگ سنا پچاس درم ترنجبین پاک کی ہوئی
کشمش ہر ایک ایک رطل شیر خشت تیس درم گل بنفشہ گل
نیلوفر بادرنجبویہ گل سرخ روغن بادام ہر ایک دس درم ترنجبین

شیر خشت کو پانی مین حل کرکے صاف کرین بعد اُس کے کشمش کو شکر اُسمین ملاکر قوام کرین بعد اُسکے ادویہ کوٹ کر چھان کر اُسمین ملاکر معجون بناوین مقدار خوراک پانچ مثقال سے سات مثقال تک اور اگر شکر سفید نصف رطل بھی ملاوین بہتر ہی۔

**فائدہ**۔ اگر کوئی کہے کہ صاحب تحفۃ المومنین نے لکھا ہی کہ بعض رسالون مین شیخ الرئیس نے لکھا ہی کہ شیر خشت باوجود اسکے کہ مسہل ہی قولنج کو ضرر کرتی ہی پس نہ استعمال کرنا اسکا قولنج مین اصوب ہی ہم کہینگے کہ شیخ نے بیچ قانون کے بحث قولنج مین امر باستعمال شیر خشت مکرر تصریحاً کیا ہی پس نقل کرنا صاحب تحفۃ المومنین کا رسالہ غیر معلوم الاسم سے معتبر نہوگا اور بر تقدیر صحت کے محمول اسپر ہوگا کہ شیر خشت کو تنہا استعمال نہ کرین اسلیے کہ در صورت ترکیب کے بہت ضررتین مفردات کی دور ہوجاتی ہی۔

**معجون خس**۔ واسطے حمیات وحب القرع کے مجرب ہی خس بیخ کابلی مقشر ہر ایک ایک درم تربد مثقل ہر ایک دو درم ادویہ کو شکر چھانکر ساتھ شہد کے معجون بناوین یہ ایک خوراک ہی اور چاہیے کہ ایک ساعت قبل تناول اس معجون کے تازہ دودھ مین بقدر دو اوقیہ کے اور تین دن پہلے سے پرہیز کرین۔

**معجون مسہل** منقول تذکرہ سے واسطے اسہال جمیع اخلاط حارہ ومحترقہ کے اور مواد جذام وحمیات کے مجرب ہی اور پیاس دور کرتی ہی آلو بخارا تمر ہندی ہر ایک نصف رطل عناب سپستان مویز منقے ہر ایک تیس مثقال ہلیلہ زرد تخم کشوث افسنتین گل بنفشہ ہر ایک پندرہ مثقال گل سرخ دس مثقال تخم خطمی تخم خبازی رازیانہ صندل زرد ہر ایک چار مثقال سب کو پانی مین پکاکر صاف کرین اور ساتھ تیس مثقال ترنجبین اور ہموزن سب ادویہ کے شکر ڈالکر قوام کرین اور طباشیر صمغ عربی کتیرا اسقمونیا نشاستہ ہر ایک پانچ مثقال اضافہ کرین اور اگر چاہین کہ اسہال قوی تر ہو ترنجبین دو وزن ادویہ کے ڈالین اور سقمونیا سات مثقال مقدار خوراک پانچ مثقال سے سات مثقال تک۔

**فائدہ** بیچ شفاء الاسقام کے بیچ بحث معاجین کے بعد بیان کرنے معجون نوری کے کہا ہی وعادۃ الاطباء فی استعمال المعاجین المسہلۃ وسائر المسہلات انہم اذا استعملوہا مرۃ یوخروہا ایاما بقدر عدد مجالس المسہلات مثلا ان اسہل الدواء ثلثۃ مجالس اخروا استعمالہا ثلثۃ ایام الا ان یکون الضرورۃ داعیۃ للتعجیل والقوۃ متحملۃ للتاخیر فیعجلون او یوخرون بحسب ذلک۔

**معجون سبعہ**۔ کہ خلفہ کہنہ و زحیر کو جو ساتھ تپ و حرارت کے ہو اور ساتھ ریاح موذی کے ہو مجرب ہی سبعہ سائلہ جندبیدستر افیون اسارون بزر البنج سیاہ مصطگی کندر جملہ برابر عسل کف گرفتہ بقدر حاجت کے مقدار خوراک دو درم تک اور جو اس معجون مین افیون ہی غیر افیونی کو پہلے نصف درم کافی ہی بعد اسکے بتدریج زیادہ دین۔

**معجون قوتنج**۔ واسطے اسہال رقیق مائی و ضعف جگر کے نافع ہی قوتنج خشک برگ سداب فلفل نانخواہ

کرویا کاشم زنجبیل دارچینی دار فلفل جملہ برابر عسل بقدر حاجت ۔

**معجون مختصر** ۔ واسطے زلق الامعاء کے نافع ہی نانخواہ کندر گلنار پوست بیرون پستہ برابر کوٹیں اور ساتھ مویز کے جو ساتھ بیجون کے کوٹا گیا ہو ملا کر معجون بناویں مقدار شربت بقدر جوز کے ۔

**معجون کندر** ۔ کہ نرمی طبع کو جو سردی سے ہو باز رکھے اور شہوت طعام کی ہولاوے کندر تیس درم انیسون شونیز فلفل نانخواہ فودنہ کاشم سنبل ہر ایک پانچ درم گلنار دس درم ادویہ کو باریک پیسکر شہد میں معجون بناویں مقدار خوراک تین درم ۔

**معجون جند بیدستر** ۔ واسطے زلق الامعاء کے اور اسہال مزمن اور زحیر کے مفید ہی جند بیدستر افیون سنبل بزر البنج میعہ سائلہ دارچینی فلفل سفید زنجبیل مازو ہر ایک دس درم بادآورد قسط تلخ ہر ایک پانچ درم زعفران تین درم عسل دو چند یا سہ چند ۔

**معجون سفرجلی قابض** ۔ بہی پاک کی ہوئی ایک من عسل ایک من فلفل دار فلفل زنجبیل ہر ایک پانچ مثقال ہیل قلقلہ سنبل قرنفل دارچینی زعفران ہر ایک سات مثقال پہلے بہی مذکور کو پانی میں پکا کر چھلنی میں صاف کریں اور ساتھ شہد مقوم کے معجون بناویں مقدار خوراک چار مثقال ۔

**معجون اسود** ۔ کہ زحیر و اسہال کہنہ کو نافع ہی افیون جند بیدستر میعہ بزر البنج زعفران اسارون مر تخم کرفس سلیخہ انیسون سنبل گل ارمنی مساوی الوزن کوٹ کر چھانکر ساتھ سہ چند عسل کے معجون بناویں مقدار شربت ایک درم ساتھ آب مورد کے یا آب بہی کے ۔

**معجون اختلاف** ۔ کہ اسہال بلغمی کو روکے اور زحیر کو نافع ہی افیون جند بیدستر میعہ سائلہ بزر البنج زعفران اور مر اسارون تخم کرفس سلیخہ انیسون سنبل گل ارمنی گلنار مساوی الوزن کوٹ کر چھانکر ساتھ سہ چند عسل کے معجون بناویں مقدار شربت نصف درم ساتھ رب بہی کے یا آب سرد کے یا آب سماق کے ۔

**معجون فواکہ** ۔ کہ اسہال صفراوی کو باز رکھے اور معدہ و امعاء کو قوت دے بہی پاک کی ہوئی سیب ترش پاک کیا ہوا ہر ایک نصف من امرود پاک کیا ہوا دس استار سب کو سنگین تبیلہ میں رکھکر ساتھ پانی سماق کے پکاویں بعد اسکے بیچ ہاون چوبیں کے کوٹیں یہانتک کہ مانند مرہم کے ہو جاوے پس قند سفید ایک من ڈال کر جوش کریں اور کف نکالتے رہیں بعد قریب ہونے قوام کے فواکہ کوٹے ہوئے ملا کر نرم آگ پر رکھیں یہانتک کہ قوام کامل ہو جاوے پس اُتار کر طباشیر سفید تخم حماض ہر ایک ایک اوقیہ عصارہ مشک دو اوقیہ نرم پیسکر اسمیں ملاویں مقدار خوراک تین درم سے پانچ درم تک ساتھ آب سرد کے ۔

**معجون خبث الحدید** ۔ کہ قابض ہی اور بیچ بحث سر کے گذری ہی ۔

**ماء العسل** ۔ واسطے اُس شخص کے جو قولنج کی عادت رکھتا ہو نافع ہی مداومت اسکی اور ماء السکر بدستور اور یہ دونوں ادویۂ سر میں مذکور ہوئے ۔

ماء الشعیر — ریاح و اخلاط غلیظہ کو تحلیل کرے [illegible] واسطے امعا کے اور قولنج کو کھولے اور بیچ بحث [illegible] معدے کے مذکور ہوا۔

ماء الجبن — بیچ بحث مسہلات کے [illegible] مذکور ہوا۔

مطبوخہاے مسہلہ بشرحہا بیچ بحث سر کے مذکور ہوئے اور بحث معدہ مین بھی۔

مطبوخ واسطے خفقان کے واسطے رفع کرنے درد احشا کے نافع ہے اور مجرب نسخہ اسکا بیچ بحث معدے کے مرقوم ہوا ہے۔

مرق — کہ طبع کو نرم کرے اور قولنج کو فائدہ کرے خروس پیر یعنی مرغ بوڑھے کو دوڑاوین یہانتک کہ ماندہ ہو وے پس ذبح کرکے پانی مین بعد پاک کرنے کے پکاوین یہانتک کہ گل جاوے مصالحہ مناسب اسمین اضافہ کرکے ملاوین اور اگر بسفائج فستقی چار مثقال باریک کرکے اسپر چھڑکین خلط سودا کا اسہال اور شوربا مرغی کا ساتھ بسفائج کے یہی عمل کرتا ہے۔

نوعدیگر — کہ طبع کو نرم کرے آب شیرین ایک قسط روغن بادام یا روغن کنجد ایک اوقیہ نمک بقدر مزہ کے آبکامہ شبت تھوڑا تھوڑا ڈال کر سب کو آگ پر پکاوین اور کف دور کرتے جاوین جب پک جاوے مغز قرطم ایک اوقیہ باریک کرکے اس مین ملاوین اور پیوین۔

فائدہ — صاحب فلاسفی نے اس ترکیب کو مرق

[illegible] گوشت [illegible] گوشت [illegible] [illegible] نافع ہے۔

مربای آملہ — [illegible] نافع ہے۔

مربای ترنج — واسطے قولنج [illegible] معدہ و امعا کے مفید ہے۔

مربای ہلیلہ — یعنی [illegible] امعا کو تقویۃ المنافع ہے۔

مربای زنجبیل — واسطے تحلیل ریاح کے اور [illegible] رطوبات کے سودمند ہے اور یہ سب بیچ ادویہ معدہ کے مرقوم ہین۔

مربای بہی — کہ امعا کو قوت دے اور اسہال کو بند کرے۔

مربای زنجبیل — کہ قولنج ریحی اور ریاح امعا کو نافع ہے۔

مربای گزرگان و مربای امرود و مربای اترج واسطے تقویت احشا کے اور تحلیل ریاح کے مفید ہے اور یہ سب بیچ بحث معدے کے مذکور ہوئے ہین۔

## حرف النون

نقوعہاے مسہلہ بیچ بحث سر کے اور نقوعات معتدلہ بیچ بحث معدے کے تحریر ہوئے۔

## باب پندرھوان بیچ بیان ادویہ گردہ و مثانہ کے

فائدہ — جسوقت سبب بیماری ان دو عضو کا ورم گرم ہو یا ضربہ و سقطہ و قرحہ و جرب ہو یا غلبہ

خون سے کوئی بیماری اور اذیتین ہوئی ہو پہلے فصد باسلیق کریں اور بموافق مادہ کے تنقیہ و تعدیل فرماویں اور قی اکثر ان امراض میں فائدہ کرتی ہے اور بیچ بول الدم کے حجامت کعب کی موصوف بفائدہ تام ہے اور پینا پانی کا درمیان غذا کے حدوث سنگ کو مانع ہوتا ہے اور روکنا بول کا سبب حدوث سنگ کا ہے اور پیشاب کرنا بعد جماع کے محدث سلس البول والبول فی الفراش کا ہے اور جماع طویل اور جماع بے انزال مورث آفات مجاری بول ہے اور پینا اُس پانی کا کہ لوہے کی کان سے نکلے یا اُس پانی کا کہ اُسمین لوہا گرم سرد کیا ہو مقوی مثانہ ہے اور اسی طرح کھانا اُس غذا کا کہ ظروف آہنی میں پکایا ہو تقویت مثانہ کرتا ہے اور بعض اشیا مثانہ کو استعمال کرنا ترشیون کا ۔

## حرف الالف

**اثاناسیا** ۔ واسطے اوجاع گردہ و مثانہ کے نافع ہے نسخہ اُسکا بحث جگر مین مذکور ہے ۔

**اطریفل کبیر** ۔ مقوی مثانہ ہے اکثر نسخے اُسکے ادویہ معدہ مین مذکور ہوئے اور ایک نسخہ بحث سر مین بھی ۔

**ایارجات** ۔ واسطے بیماریون گردہ و مثانہ کے نافع ہین نسخے انکے ادویۂ سر مین مذکور ہوئے ۔

**امروسیا** ۔ مدر بول ہے اور مفتت سنگ گردہ و مثانہ نسخہ اسکا بحث جگر مین مذکور ہے ۔

**آبزن** ۔ کہ عسر البول کو دفع کرتا ہے اگر بعد بول المدہ و بعد بول الدم کے پیدا ہوا ہو بابونہ شبت تمام مرزنجوش شاخہاے کرنب کہ باریک ہون رطبہ زرق الحمام کو پانی مین جوش کرکے بیمار کو اُسمین بدستور معروف کے بٹھائین اور اسی حالت مین مدرات بول پلاوین اور ثقل ادویہ کا عانہ پر ضماد کرین تو مدہ و خون کہ بیچ مثانہ کے باعث عسر البول ہوا ہے گھل کر بول کھل جاوے ۔

**آبزن دیگر** ۔ کہ سنگ گردہ و مثانہ کو نافع ہے برگ کرنب برنجاسف رطبہ فوتنج زرق الحمام مغز خشک دانہ کو جوش کرکے آبزن کرین اور مفتتات پلاوین ۔

**فائدہ** ۔ استعمال آبزن کا واسطے توسیع مجاری اور تحلیل ریاح کے بہت اچھی تدبیر ہے بیچ تدبیر امراض گردہ و مثانہ کے بوقت حاجت آبزن سے کوتاہی نکرین اگر اور ادویہ موجود نہون آبزن گرم پانی کا فقط کافی ہے ۔

## حرف الباء

**برشعثا** ۔ مفتت حصاۃ مثانہ اور مدر بول محتبس اور نکالنے والا ریت کا ہے نسخہ اسکا بحث سر مین مذکور ہے ۔

**بخور** ۔ کہ واسطے کھولنے بول لڑکون کے عجیب النفع ہے کنجد سرشف بال و سرگین بلی کا آگ پر جلا کر دھوان انکا ناک مین پہونچاوین ۔

**بنادق البزور** ۔ کہ سوزش کو اور قروح اور جرب کلیہ و مثانہ کو اور عسر البول کو نافع ہے مغز تخم خربزہ دس درم و مغز تخم خیار پانچ درم مغز تخم کدو بزر البنج سفید خرفہ تخم خطمی مغز بادام مقشر کتیرا نشاستہ رب السوس خشخاش سفید گل ارمنی تخم کرفس ہر ایک دو درم ادویہ کو خوب پیسکر ساتھ لعاب بہدانہ یا پانی سادہ کے بنادق بناوین ہر بندقہ مقدار ایک درم کے اور

تین بندقہ ساتھ شربت خشخاش یا شربت بنفشہ کے کھلاوین اور اگر خشخاش سفید یا بنفشہ کو یا دونون کو پانی مین پیکر نبات سفید سے شیرین کر کے بنادق کو ساتھ اسکے کھلاوین روا ہی اور اگر دھنیہ خشک کو پانی و گلاب مین بھگو کر صبح کو صاف کر کے ساتھ شربت بنفشہ یا نبات شیرین سے کے شیرین کر کے بنادق کو اسکے ساتھ دین بیچ تسکین درد قروح اور حرقت بول کے بہت مفید ہی اور اس فقیر نے کا کنج پانچدرم طباشیر تین درم کو اسی نسخے مین زیادہ کر کے استعمال کیا سریع العمل پایا۔

**بنادق** ۔ یہ نسخہ دیگر کہ گردہ و مثانہ کو پاک اور پیشاب بادگرفتہ کو کھولتا ہی اسارون فطراسالیون انیسون تخم کرفس حب بلسان ہر ایک چار درم قوموروج ہر ایک چھ درم و دقوسانت درم مغز تخم خربزہ دس درم مغز تخم خیار دس درم مغز تخم خیارزہ دس درم کتیرا دو درم مقدار شربت دو درم ساتھ پانی مولی کے یا پانی نخود سیاہ کے استعمال کرین۔

**بنادق نوع دیگر** ۔ کہ ادرار بول قوت سے کرتا ہی اور سنگ جگر و گردہ و مثانہ کو نکالتا ہی تخم کرفس مرو قوقوہ الصبغ فطراسالیون اہیل اسارون نانخواہ سنبل الطیب تخم رازیانہ مغز بادام تلخ قسط ہر ایک بیس درم مغز تخم خربزہ دس درم فودا یبج کہ سمار ور باذ ہو اسکے دو رکیبے ہون ایک درم اشق تین درم اشق کو شراب مین حل کرین اور ادویہ کو اسمین گھول کر بنادق بناوین مقدار شربت تین درم اور یہ بنادق واسطے اس عسر البول کے کہ ساتھ اسکے نفخ عانہ مین اور درد ثقل قطن مین اور حرارت و حدت مزاج مین نہو فائدہ کرتا ہی اور استسقاء لحمی و ترہل کو مفید ہی۔

**فائدہ** ۔ اسر ساتھ الف کے بالکل بند ہونا پیشاب کا ہی اور عسر ساتھ عین مہملہ کے نکلنا پیشاب کا دشواری سے ہی اور بالکل بند نہونا۔

**بنادق نوع دیگر** ۔ واسطے عسر البول کے کہ سبب اسکا بستہ ہونا خون یا ریم کا مثانہ مین ہوا اور نشانی اسکی حدوث اسکا پیچھے بول الدم و بول المدۃ کے ہی قردمانا مرصافی قوہ الصبغ اہیل اشق حلتیت اجزا برابر اشق کو سرکہ مین حل کر کے باقی اجزا کو کوٹ کر چھان کر اسمین ملا کر بنادق بناوین ہر ایک بندقہ وزن ایک درم کے اور ایک دن مین چار مرتبہ ایک ایک کھلاوین اور طبیخ بزور اسپر پلاوین یا طبیخ اصول یا ادویۂ مدرۂ بول اور چاہیے کہ وقت جلوس مریض کے آبزن مین یہ بنادق استعمال کرین کہ خوب عمل کرین اور بعض نسخے مین قردمانا اور مرمتروک ہی اور واسطے عسر البول مذکور کے سکنجبین ترش کو متواتر پینا نفع کرتا ہی اور عسر البول مین اگر حب بلسان دو درم کوٹ کر چھانکر ساتھ گرم پانی یا سکنجبین ترش یا سکنجبین عنصلی یا تیز سرکہ و زیت الانفاق کے دین نفع کرتا ہی اور مر ایک مثقال ساتھ

تین اوقیہ پانی کرفس کے یا سکنجبین سادہ یا بزوری کے بھی فائدہ رکھتا ہی۔

**بنادق نوع دیگر** ۔ کہ حرقت بول بے مادہ کو فائدہ کرتا ہی مغز تخم خیارزہ مغز تخم کدو تخم خرفہ تخم خشخاش سفید ہر ایک دس دس درم نشاستہ کتیرا رب السوس ہر ایک تین درم مغز تخم خربزہ بیس درم بزرالبنج سفید دو درم بدستور معروف بنادق بناوین ہر بندقہ مقدار تین درم کے مقدار شربت ایک بندقہ۔

**نوع دیگر** ۔ کہ حرقۃ البول بے مادہ اور قروح کو نافع ہی مغز تخم خربزہ تخم خیار تخم کدو ہر ایک بیس درم صمغ عربی دم الاخوین ہر ایک دس دس درم افیون تین درم تخم کرفس ایک درم بدستور معہود بنادق بناوین ہر بندقہ بوزن ایک درم کے اور مقدار شربت ایک بندقہ۔

**نوع دیگر** ۔ کہ بیچ ورم آلات بول کے قبل از ظہور نضج و تقیح کے دیتے ہین مغز تخم خیارین مغز تخم کدو تخم خرفہ تخم کاسنی تخم خطمی اسبغول بخاری تخم بارتنگ سب اجزا برابر سوا اسبغول کے سب ادویہ کو کوٹکر ساتھ اسبغول کے بنادق بناوین مقدار شربت تین درم۔

**فائدہ** ۔ ورم گرم گردہ مین چاہیے کہ عوض پانی کے پانی خیار یا پانی کدو کا کہ پکایا ہو یا پانی تربزہ کا اگر دین بہت نفع کرتا ہی۔

**پختہ جوش** ۔ کہ واسطے درد گردہ و مثانہ کے نافع ہی اور پیشاب کو نکالتا ہی بحث سر مین نسخہ اسکا لکھا گیا۔

## حرف التاء

**تریاق فاروق** ۔ درد گردہ و مثانہ کو فائدہ کرتا ہی اور سنگ گردہ و مثانہ کو نکالتا ہی نسخہ اسکا ساتھ فوائد کے بحث سر مین مذکور ہوا۔

## حرف الثاء

**ثیادریطوس** ۔ کہ درد گردہ کو نفع کرے اور سنگ گردہ و مثانہ کو گراوے بحث سر مین مذکور ہوا۔

## حرف الجیم

**جوارش جالینوس** ۔ سنگ گردہ و مثانہ اور بہت نکلنے پیشاب کو کہ بسبب سردی مثانہ کے اور فائدہ کرتی ہی نسخہ اسکا بحث سر مین لکھا گیا۔

**جوارش تمری** ۔ عسر البول کو کھولتی ہی بیچ ادویہ امعا کے نسخہ اسکا لکھا گیا۔

**جوارش دارچینی** ۔ ضعف گردہ و مثانہ کو نافع ہی اور بحث سر مین مذکور ہی۔

## حرف الحاء

**حب مفتت الحصاۃ** ۔ کہ بیچ گرانے سنگ کے عجیب الاثر ہی نسخہ ط دوام کے حب بلسان تخم ترب دو دو قوفطر اسالیون پوست بیخ کبر پوست بیخ بادیان جاؤشیر مغز بادام حب الغار

اذخر سنبل سعد سلیخہ اسقولوقندریون حرمل زراوند
مدحرج جنطیانا اسارون قردمانا مراشق سکبینج بزرالبنج
سفید مقل فلفل وج جملہ برابر صمغون کو پانی مین حل
کرکے باقی ادویہ کو باریک پیسکر روغن بلسان سے
چرب کرین اور گولیان بناوین ہر دن ایک
درم ساتھ طبیخ بزور کے دین اور اگر براکھ بچھو کی
ایک دانگ ہر دن زیادہ کرین خوب عمل کرے۔
دیگر۔ کہ سنگ مثانہ کو گرادے فلفل نطرون ہر ایک ایک
درم حب بلسان دو درم مر چار درم کوٹ کر چھانکر
شراب شیرین مین گھولکر بقدر چنے کے گولیان بناوین
اور ہر دن تین گولی دودھ کے ساتھ کھلاوین بعد
نکلنے کے حمام سے اور اوپر انکے شراب پلاوین چالیس
دن اسی طرح عمل مین لاوین۔
حقنہ۔ کہ ورم صلب گردہ و مثانہ کو نرم و تحلیل
کرے بابونہ کرنب اکلیل الملک سبوس گندم خطمی
کوٹ کر چھانین اور روغن سوسن زیادہ کرکے
حقنہ کرین۔
دیگر۔ کہ یہی عمل کرتا ہی لعاب حلبہ تخم کتان آپس مین
ملاکر حقنہ کرین۔
حقنہ۔ کہ واسطے جرب آلات بول کے نافع ہی بعد
دو دن کے استعمال کرین بابونہ اکلیل الملک قطم قرضوض
تخم کتان خشک مدقوق حلبہ سبوس خطمی سپستان عناب
جو نیمکوفتہ ہر ایک ایک کف اطراف کرنب اطراف
چقندر ہر ایک ایک گڈی نخالہ خطمی کو تھیلی مین رکھکر
سب باقی ادویہ اسقدر جوش کرین کہ موافق قوام
ماءالشعیر کے ہو جاوے پس صاف کرکے ربع من
اس سے لیکر روغن بنفشہ بیس درم شکر دس درم
نمک آدھا درم اضافہ کرکے ان مین حل کرین
اور حقنہ کرین۔
حقنہ۔ کہ واسطے برد کلیہ و مثانہ و رحم کے نافع ہی روغن
بادام روغن جوز روغن حبۃ الخضراء زیت ہر ایک ایک
اوقیہ روغن گاؤ نیم اوقیہ کشکاب گندم مقشر سے
بنایا ہو ساٹھ درم سب کو ملاکر تین دن متواتر حقنہ کرین۔
حقنہ۔ کہ یہی عمل کرتا ہی اور بحقنۃ الادہان مشہور
ہی روغن بادام روغن گردگان روغن حب البطم
ہر ایک اٹھارہ درم روغن زیتون ساٹھ درم پانی
موافق وزن مجموع کے سب اجزا کو اسقدر
جوش کرین کہ پانی آدھا رہجاوے قبل اور
دبر مین موافق حاجت کے حقنہ کرین اور
جب سردی غالب ہو روغن مرزنجوش
و زنبق اضافہ کرین۔

## حرف الدال

دواء الکبریت۔ کہ سنگ گردہ و مثانہ کو گرادے اور
عسر البول کو کھولے بحث سینہ مین مذکور ہی اور
دواء الملک کبیر و صغیر و دواء الکرکم کبیر و صغیر واسطے اخراج
سنگ گردہ و مثانہ کے نافع ہی بحث جگر مین گذری۔
دواء۔ کہ ادرار بول فراغت سے کرے اور مجاری بول کو
پاک کرے اور جو مادہ کہ قریب بہ تحجر ہو اور ریگ کہ شبیہ حصاۃ
کے بیچ گردہ و مثانہ کے ہو نکالے بشرط دوام کے اور گرمی وحدت

اس سے نہین ہوتی ہی مغز تخم خربزہ دس درم تخم کرفس
دونو ہر ایک ادھائی درم شکر آدھے وزن ادویہ کے
مقدار شربت واسطے حصاۃ کے دو مثقال بیش از غذا
اور ایک مثقال بعد غذا کے پیچھے گذرنے دو ساعت کے
دیگر ہے کہ ادرار بول کرے مغز تخم خربزہ پانچ درم شکر سفید
ہمچند اسکے سفوف کرکے پھانکین —
دوا ہے تفتیت حصاۃ کو بیچ محرورون کے اور حالت
حرارت وحرارت مین استعمال کرسکتے ہین تخم خربزہ تخم
خیار صمغ آلو تخم کاسنی سب وزن مین برابر کوٹ کر چھانکر
سفوف کرکے کھاوین مقدار دو مثقال ساتھ ایک وقیہ
سکنجبین کے —
دیگر ہے کہ یہی عمل کرے اور گرمی ظاہر نکرے مغز بادام تلخ
ادھائی درم ساتھ ایک اوقیہ سکنجبین کے کھاوین —
دیگر ہے مفتت حصاۃ و منقی مثانہ و مخرج بول غلیظ ہے
تخم خربزہ ایک جزو تخم کرفس نصف جزو حب القلت
حب صنوبر پوست بیخ کبر ہر ایک ربع جزو مقدار شربت
دو مثقال —
دیگر ہے کہ یہی عمل کرے پوست بیخ کبر حب القلت حب الغار
دونو خطر اسالیون سعد کوفی حب المحلب فوہ وج سب
وزن مین برابر مقدار شربت دو درم ساتھ ایک
اوقیہ پانی افشردہ مولی کے —
دیگر ہے کہ قوی ہے اثر مین اور ضعیفون و لاغرون کو
نہ دینا چاہیے فرومانا حب الغار ہر ایک ایک جزو
وج پوست بیخ کبر ہر ایک دو جزو اہل فوہ اشق ہر ایک
نصف جزو مقدار شربت ایک مثقال ساتھ جوشاندہ بادیان مشکطرامشیع

کے وقت صبح اور آدھا مثقال وقت شب کے ساتھ اسی جوشاندہ کے —
دیگر ہے کہ بیچ تفتیت حصاۃ کے عجیب الفعل ہے اور بالخاصیت بہت
اثر کرتی ہے راکھ بچھو کی حکاک حجر الیہود حجر الاسفنج ہر ایک دو
دانگ ساتھ شراب کے یا ماء العسل کے دین —
دوا ہے کہ ادرار بول کرے تخم بادیان انیسون ہر ایک
دو درم جوش کرکے صاف کرین اور تخم خربزہ و تخم
خیار و تخم بادرنگ ہر ایک تین درم اسی جوشاندے مین
پیسکر شیرہ نکالین اور بعد صاف کرنے کے قند سفید سے
شیرین کرکے تناول کرین —
دیگر ہے کہ عسر البول کو کھولے تخم بادیان تخم کرفس ہر ایک
دو مثقال بیچ آدھے پیالے کے پانی کے جوش کرین کہ
آدھا رہے بعد اسکے صاف کرین تخم خربزہ پانچ مثقال
کو ساتھ جوشاندہ مذکورہ کے پیسکر صاف کرلین اور
قند سفید سے شیرین کرکے پیئین —
دیگر ہے کہ حبس بول کو نافع ہے انیسون تخم کرفس دونو
ہر ایک تین درم قند سفید چار درم کوٹکر چھانکر کھاوین
اور اوپر اسکے آدھا پیالہ شیرہ تخم کا پیئین —
بیان ادویہ مفردہ کہ عسر البول کو کھولین اور ادرار
بول کرین موافق مزاج کے دے سکتے ہین بیخ خطمی کو
پانی مین جوش کرکے پانی اسکا پینا اور تخم خطمی بھی بدستور
مرجان کا باندھنا اور کھانا جوشاندہ نعناع کا پینا
خشک کو کھانا جس طریق سے کہ ہوسکے اور ضماد کرنا اور
کھانا جوز بوا کو انگور سپید بطریق الامتصاص کے کھانا تو جرم
اسکا نہ کھایا جاوے بہی اور عصارہ اسکا کھانا بادام تلخ
کھانا اور روغن بادام تلخ کھانا اور اسکا حقنہ کرنا قبل مین

دودھ پینا نمک کا شافہ کرنا نانخواہ کوٹ کر ساتھ شہد
کے کھانا شاخ زعفران احلیل مین رکھنا خرفہ کو پانی
مین پکا کر عانہ پر تکمید کرنا سداب کو زیت مین جوش کرکے
تکمید کرنا جوشاندہ پرسیاوشان کا پینا بیج عصی الراعی
پیسکر پینا ورق طلا ایک دانگ کھانا کافور ریاحی احلیل
مین رکھنا سپس زندہ احلیل مین ڈالنا تو اسمین حرکت
کرے مغز تخم بیٹھہ پیسکر ناف پر طلا کرنا شورۂ قلمی پیسکر
عانہ پر رکھنا اور تھوڑا اسپر پانی چھڑکنا اور
ایک ساعت اسی طرح چت لیٹا رہنا یہ دوائین
جو لکھی گئین جو انمین سے مناسب حال وطبع ہو
چاہیے دینا۔

دواء۔ کہ تقطیر البول بے رقت کو نافع ہے دیتی ہے کندر
بلوط ہر ایک پچاس درم حب المحلب سعد سرطان
خولنجان قرفہ وج ہر ایک پانچ درم کوٹ کر چھان کر
تین درم کھاوین

## ذکر ادویہ ہندیہ

دواء۔ کہ سنگ گردہ و مثانہ کو گراوے بوٹے
باریک پیسکر پئین اور بوٹے بباء موحدہ عربی ہے
سوا اس بوٹے کے جو بباے فارسی ہے پیسکر
تناول کرین۔

دیگر۔ کہ یہی عمل کرے کلتھی تین درم سونف دس درم
دونون کو نیکوب کرکے چار پیالہ پانی مین جوش کرین
جب ایک پیالہ رہجاوے صاف کرکے ایک درم نمک
سنگ دو درم روغن ملاکر تجرع کرین یعنی گھونٹ
گھونٹ پیین۔

دیگر۔ کہ سنگ کو نرم کرکے نکالے بیٹھہ کہ پارسی مین
نیرو یہ کہتے ہین مغز و تخم اسکا کوٹ کو نچوڑین اور بمقدار
ساڑھے تین تولہ کے پانی اسکا پیین اور پوست
اسکا عانہ پر باندھین۔

دیگر۔ کہ سنگ گردہ کو گرائے اور ریگ کو نکالے شنگرف
خالص آدھ سیر شاہجہانی کہ پینتیس ۳۵ تولہ ہوتا ہے بیچ ڈیڑھ
سیر پانی کے حل کرکے پیین ایک دفعہ یا کئی دفعہ اور تین
دن تک یہی عمل مین لاوین۔

دیگر۔ کہ سنگ کو لغزش دے اور بول بستہ کو جاری
کرے ٹیسو کہ درخت اسکا ڈھاک ہے اور فارسی مین
اسکو گل پلاس کہتے ہین بقدر احتیاج کے لیکر پانی مین
پکاوین اور بخار اسکا گردہ و مثانہ پر پہونچاوین اور
پانی اسکا اوپر محل ماؤف کے گراوین اور پھوک
اسکا ضماد کرین۔

دیگر۔ کہ واسطے تفتیت سنگ مثانہ کے مجرب
ہے بھوین آملہ یعنی ہوپالستانی دو تولہ لیکر برابر اسکے
شکر سفید ملاکر ناشتا کھاوین ساتھ پانی کے۔

فائدہ بھوین آملہ دو قسم ہے ایک کے دانے درمیان
دو پتے کے ہوتے ہین اور غلاف رکھتے ہین دوسرا
غلاف نہین رکھتا ہے یہان غلاف دار مستعمل ہے۔

دواء۔ کہ سوزش بول کو نافع ہے گوکھرو ہلیلہ آملہ بلیلہ
زنجبیل فلفل دار فلفل ہر ایک تین درم موٹھہ ایک
دام گوگل سات دام پہلے گوکھرو کو بیچ بیس حصہ پانی
کے جوش کرین کہ چار حصہ رہے پس خوب ملین اور

گوگل اسمین پگھلا کر پکائین کہ مانند حلوا ہو جاوے بعد اسکے آگ پر سے اتار کر ادویہ کوٹکر چھانکر اُس مین ملا لیوین اور مقدار نصف درم کے یا کم زیادہ موافق حال مریض کے دین سوزاک جس قسم سے کہ ہو دور ہو جاتا ہی خصوصاً سوزاک کہنہ۔

دوا۔ کہ واسطے سوزاک اور سیلان ریم کے قضیب سے نافع ہی ترنقل عاقرقرحا گوکھرو کا تو صیبتہ گوگل افیون خالص ہر ایک بقدر ساڑھے تین ماشہ کے کوٹکر چھانکر انتیس گولی بناوین پس ایک گولی پھینک کر باقی کو چودہ دن تک ایک صبح کو ایک شام کو کھاوین اور رات کو پانی نہ پلاوین اور غذا نان گندم بے نمک ساتھ بہت روغن کے کھاوین۔

**دوا**۔ کہ سوزاک کہنہ کو نافع ہی کبابہ یا نجدرم بنگ یعنی قلعی کشتہ ایک درم دونون کو باریک کرکے برابر اسکے شکر ملاوین اور مقدار آدھے درم کے یعنی سات ماشہ اس دوا سے ساتھ دو درم جعفرات کے صبح کو کھلاوین بادی و ترشی سے پرہیز کرین۔

دوا۔ کہ واسطے سوزاک سیلان چرک کے مجرب ہی اور اکثر خلاف نہین کرتی ہی شورہ قلمی دانۂ الائچی ہر ایک ایک درم پختہ یعنے اکیس ماشہ کوٹ کر پیسکر چھہ حصہ کرین اور تین دن تک کھائین ایک حصہ صبح کو ایک حصہ شام کو ساتھ پانی کے اور چوتھے دن وہ پانی کہ چاول ساٹھی کے بقدر دو تین درم کے اسمین تر کیے ہون صاف کرکے پئین اور پانچوین دن اور چھٹے دن بھی یہی پانی پئین اور غذا اس اثنا مین بدون نمک کے اور تین دن بعد اسکے بھی بے نمک و بے ترشی کھائین عجیب الاثر ہی

دیگر۔ کہ واسطے ادرار بول بستہ کے مجرب ہی شورہ پختہ قلمی خردل ہر ایک آدھا درم پختہ پیسکر ساتھ پانی کے ناشتہ کھلاوین۔

فائدہ بیچ طب فرشتہ کے لکھا ہی کہ اکبر بادشاہ کا پیشاب بند ہوا کسی دوا سے نہ کھلا آخر حکیم مصری نے تین تولہ شورہ پانی مین حل کرکے کھلایا اور بفاصلہ دو گھڑی کے دو مرتبہ اور دیا شفا ہوئی۔

دوا۔ کہ بیچ ادرار بول کے قوی الاثر ہی اور بیچ تنقیہ آلات تناسل کے مجرب ہی اور اہل ہند اسکو اندرنی جھاڑ کہتے ہین پتے مولی کے کوٹ کر مقدار پانچ درم کے پانی اسکا لیوین شورہ قلمی دو ماشہ ملا کر تین دن تک دین۔

دوا۔ کہ واسطے بول الدم کے مجرب ہی اور رافع قبض ہی ریوند خطائی ایک درم پختہ کوٹ کر تین حصہ کرے ہر حصہ کو کہ سات ماشہ ہی ساتھ پانی کے گولی بنا کر نگل جاوے اور اسکے نبات پانچ درم تھوڑے پانی مین حل کرین کہ گاڑھا شربت ہو جاوے تناول کرین اور اسی طرح تین دن عمل مین لاوین۔

دوا۔ کہ واسطے زخم مثانہ و احلیل کے اور بول الدم کے نافع ہی حنا کشنیز خشک زیرہ سفید آملہ اصل السوس تخم خیارین تخم کاسنی برباراگوکھرو ریوند چینی گل حکمت نشاستہ ہر ایک ایک تولہ کوٹکر چھانکر برابر سب کے شکر ملا کر آدھا تولہ ہر دن کھاوین اور ترشی و گرم چیزون سے پرہیز کرین۔

دیگر۔ کہ بول الدم کو نافع ہی مولی کو کوٹ کر پانی اسکا

ایک درام لیکر ساتھ ایک درام گلاب کے ملا کر پیئین تین
دن تک اور غذاے گرم سے پرہیز کرین -

**فائدہ** - جسوقت بول الدم بسبب غلبۂ خون کے ہو
اور کوئی مانع نہووے تو فصد باسلیق کھولین -

**دوا** - اُس حبس البول کو کہ کسی دوا سے نہ کھلتا ہو
کھولے روغن بید انجیر ساڑھ درام گرم پانی مین پیئین -

**دوا دیگر** - کہ پیشاب کو کھولے جرک بھینس کے کان
کا اور ناف بیمار کے رکھین کہ فی الفور عمل کرے -

**دیگر** - کہ سوزش بول کو نفع کرے درخت کیلہ کو درمیان
سے چیر کر ایک باسن نیچے اُسکے رکھین کہ پانی اُسمین
آوے تمام رات اُس باسن کو رہنے دین پس صبح کو
جسقدر کہ پانی جمع ہوا ہو لیکر موافق حاجت کے
تھوڑا اُس سے دین -

**دیگر** - کہ واسطے سوزاک کہنہ و بول الدم کے مجرب ہے
زردچوب آدھا تولہ آملہ ایک تولہ زردچوب کو پہلے
نیمکوب کرکے دونون کو پانی مین رات بھر بھگوئین صبح کو
پانی صاف اُسکا لیکر دو تولہ شہد اُسمین ملا کر پلاوین اور
بعض لوگ دونون اجزا برابر کوٹکر چھانکر رکھتے ہین اور آدھا
تولہ اُس سے ساتھ آدھے تولہ شکر سفید کے کھاتے ہین
سوزاک کہنہ سالہاے دراز کا دو مہینے مین دفع ہوتا ہے اور
سوزاک تازہ ایک ہفتہ مین اور اگر مزاج موافقت کرے سفوف
کو ایک تولہ تک ساتھ ایک تولہ شکر کے دیتے ہین -

**دوا** - کہ سلس البول کو نافع ہے کنجد سیاہ نانخواہ برابر
کوٹکر چھانکر ساتھ قند سیاہ کے آدھا درم کھاوین -

**دوا** - کہ یہی عمل کرتی ہے سونٹھ یعنے سعد کو کوٹکر چھانکر
چار ماشہ کھاوین -

**دیگر** - پوست بیضۂ مرغ کو روغن گاؤ مین بریان کرکے
پیسکر ایک درم ہر روز کھاوین -

**انتباہ** - اکثر دوائین کہ سوزاک کو مفید ہین بحث
سیلان منی مین بیان ہونگی -

## حرف الراء

**روغن سوسن** - کہ گردہ و مثانہ کو گرم کرے اور
برودت و اختناق رحم کو نفع کرتا ہے گل سوسن تازہ بیس عدد سلیخہ
حب بلسان قسط ہر ایک دس درم قرنفل نقل مصطکی ہر ایک
پانچ درم زعفران دو درم روغن کنجد ڈیڑھ رطل پھول کو زردی
سے پاک کرکے باقی ادویہ کو کوٹکر سب کو روغن مین
ڈالکر شیشہ مین رکھین سایے مین نزدیک دھوپ
کے چالیس دن تک بعد اُسکے استعمال کرین -

**روغن خسک** - کہ حصر البول کو نافع ہے خسک دس
مثقال زنجبیل چار مثقال نیمکوفتہ پانی مین جوش کرکے
بعد ملنے کے صاف کرین بعد اُسکے ڈیڑھ چھٹانک روغن
کنجد اضافہ کرکے جوش کرین یہانتک کہ پانی جل جاوے -

**روغن عقرب** - کہ سنگ مثانہ کو پارہ پارہ کرکے
نکالے ریوند سعد خبطیانا پوست بیخ کبر ہر ایک ایک وقیہ
روغن بادام تلخ ایک رطل پہلے ادویہ کو کوٹکر شیشہ مین
رکھین پھر روغن کو اُسپر ڈالین اور شیشہ کو ایک ہفتہ
پانی مین رکھین بعد اُسکے مل کر صاف کرین اور دس یا
بچھو زندہ اُسمین ڈالکر سر شیشہ کا بند کرکے ایک
ہفتہ دھوپ مین رکھین بعد اُسکے صاف کرین

دو قطرے اس سے احلیل مین ٹپکاوین بعد نکلنے کے آب زن سے اور اوپر عانہ کے بھی ملین۔

**روغن ناردین** ۔ کہ جب احلیل مین ٹپکاوین امراض مثانہ کو نفع کرے بحث سر مین گذرا۔

**روغن سداب** ۔ کہ واسطے درد گردہ و مثانہ کے اور واسطے ادرار بول کے نافع ہے دوائے سر مین مذکور ہوا۔

**روغن کلکلانج** ۔ بنایا اسکا مقوی کلیہ و مدر بول ہے بحث معدے مین گذرا۔

**روغن سیر** ۔ کہ واسطے تقطیر بول کے نفع کرتا ہے اور وہ مخصوصہ مردان مین بیان ہوگا۔

**رماد العقرب** ۔ کہ سنگ گردہ و مثانہ کو گراوے عقرب کو جس قدر چاہین لیکر نئی ہانڈی یا شیشہ مین گل حکمت کرکے سر اسکا مضبوط کرکے نیگرم تنور مین چھ ساعت رکھین بعد اسکے نکالکر بچھو کو کوٹکر چھان کر ایک دانگ استعمال کرین اور بعض اطبا نے مرد جوان کو ایک درم تک اور چھوٹے مرد کو آدھے درم تک تجویز کیا ہے

## حرف الزاء المعجمہ

**زرعونی** ۔ کہ مشہور ہے واسطے تقویت گردہ کے اور تنقیہ ریگ مثانہ کو نافع ہے نسخہ صغیر اسکا بحث معدے مین گذرا اور دو نسخے کبیر اسکے بحث باہ مین مذکور ہونگے۔

## حرف السین

**سنجرینیا** ۔ کہ واسطے تقطیر و عسر و سلس البول کے نافع ہے اور مقوی و مسخن مجاری بول ہے بحث معدے مین گذرا۔

**سکنجبین** ۔ کہ سنگ کو گراوے پوست بیخ کبر پوست بیخ کرفس ہر ایک ایک اوقیہ پوست ترب دو اوقیہ پوست وج عنصلی قطر اسالیون دو دو ہر ایک آدھا اوقیہ سرکہ تین رطل شکر سفید ایک رطل اجزا کو تین دن سرکہ مین بھگوئین بعد اسکے نرم آگ مین یہانتک پکاوین کہ آدھا رہے بعد اسکے صاف کرکے شکر سفید ڈالکر قوام کرین اور بعض لوگ بیخ کرفس کے بدلے بیخ بادیان لکھتے ہین۔

**سفوف بزر البنج** ۔ کہ درد گردہ و مثانہ کو تسکین دے بزر البنج ایک دانگ افیون ایک قیراط مغز تخم خیارین تین درم تخم کاہو تخم خرفہ ہر ایک ایک درم کوٹ کر چھانکر ساتھ شربت خشخاش کے کھاوین۔

**سفوف** ۔ کہ پیشاب کو نکالے اور سوزش پیشاب کو نفع کرے مغز تخم خیارین مغز تخم کدو تخم خرفہ خشخاش نشاستہ کتیرا رب السوس ہر ایک تین درم بزر البنج دو درم قند سفید برابر وزن سب اجزا کے مقدار شربت تین درم ساتھ شربت خشخاش کے۔

**سفوف مدر** ۔ کہ پیچ اورام گردہ و جگر کے نفع کرے مغز تخم خیارین مغز تخم خربزہ ہر ایک پانچ درم تخم کاسنی تخم کشوث ہر ایک تین درم تخم کرفس رازیانہ انیسون رب السوس ہر ایک دو دو درم ریوند چینی ایک مثقال زرشک منقے چار درم لک دو تہائی ایک درم کی کافور تہائی ایک درم کی سنبل زعفران افسنتین مصطگی ہر ایک ایک درم۔

**سفوف** ۔ کہ ورم گرم مثانہ کو نافع ہے مغز تخم خیارین مغز تخم خربزہ مغز تخم کدو ہر ایک پانچ درم خرفہ چار درم تخم خطمی تخم خبازی بہ سیاوشان ہر ایک تین درم سب کو

باریک کر کے سفوف تیار کرین مقدار خوراک دو درم ساتھ جلاب یا شربت بنفشہ کے۔

**سفوف حجر الیہود** - واسطے تفتیت و اخراج سنگ کے تخم خربزہ تخم خیارین ہر ایک پانچ درم تخم خرفہ دو درم تخم کدو تین درم نشاستہ کتیرا حب القلت ہر ایک ایک درم حجر الیہود چار دانگ شکر سفید برابر سب اجزا کے کوٹکر چھانکر سفوف بناوین مقدار خوراک تین درم ساتھ پانی چنے سیاہ کے اور چاہیے کہ غذا اسفید باج یہوا ور وس ملن اسی دوا و غذا پر قناعت کرین فانہ یفتت الحصاۃ ولایسخن البدن یعنے بس بتحقیق یہ دوا ریزہ ریزہ کرتی ہی سنگریزہ کو اور گرم کرتی ہی بدن کو۔

**سفوف** - کہ سنگ گردہ ومثانہ محرور المزاج کو نفع دے مغز تخم خیارین مغز تخم تربز مغز تخم کدو ہر ایک چار درم رازیانہ حجر الیہود ہر ایک دو درم ساتھ سکنجبین کے نوش کرین۔

**سفوف دیگر** - کہ یہی عمل کرتا ہی مغز تخم ہندوانہ و مغز تخم خربزہ و مغز تخم خیار تخم بلیون خار خسک ہر ایک تین درم کاکنج رازیانہ تخم کرفس ہر ایک ایک درم حجر الیہود دو درم ساتھ سکنجبین و پانی پرسیاؤشان کے استعمال کرین۔

**سفوف** - کہ سنگ گردہ ومثانہ کو پارہ پارہ کر کے نکال لاوے حجر الیہود و حب القلت ہر ایک تین درم مغز تخم خیارین مغز تخم خربزہ مغز تخم کدو ہر ایک پانچ درم خسک مربی چار درم تخم کرفس سیسالیوس فطراسالیون ہر ایک ایک درم صمغ عربی کتیرا ہر ایک ایک درم کوٹکر

چھان کر مقدار دو درم کے ساتھ شربت خسک کے پیین۔

**سفوف** - کہ یہی عمل کرتا ہی حجر الیہود چھ درم تخم قلت پندرہ درم مغز تخم خربزہ مغز تخم کدو مغز تخم خیارین ہر ایک ساڑھے چار درم سیسالیوس دو درم صمغ عربی نشاستہ کتیرا ہر ایک تین درم قند سفید اٹھاسی درم کوٹکر چھان کر مقدار دو درم کے ساتھ پانی کالے چنے کے دیتے رہین۔

**سفوف حب القلت** - کہ سنگ گردہ ومثانہ اطفال کو پاک کرے قلت مغز تخم خربزہ صمغ عربی صمغ آلو بالسویہ کوٹ کر چھان کر مقدار ایک درم کے دین۔

**سفوف دیگر** - کہ تفتیت حصاۃ کرے اور گرمی نہ لاوے اور واسطے محروروں اور صاحبان جگر گرم کے نافع ہی مغز تخم خربزہ مغز تخم خیار ہر ایک ایک جزو صمغ آلو تخم کاسنی ہر ایک آدھا جزو دو مثقال اس سے ساتھ ایک اوقیہ سکنجبین کے کھاوین۔

**سفوف** - کہ ادرار بول کرے اور مجاری کو پاک کرے اور جو مادہ کہ قریب بہ تحجر ہو باہر نکالے تخم کرفس تخم خربزہ ہر ایک ایک جزو دو ثلث ربع جزو شکر سفید نصف سب کے کوٹ کر چھان کر ایک مثقال قبل از غذا اور ایک مثقال بعد از غذا کے بفاصلہ دس ساعت کے کھاوین اور استعمال کرنا اس سفوف کا علی الدوام تولد سنگ کو منع کرتا ہی بدون پیدا کرنے گرمی و حدت کے۔

سفوف

سفوف۔ کہ ادرار بول کرتا ہی اور مادہ سنگ کو پیدا ہونے نہیں دیتا ہی تخم جزر بری تین درم رازیانہ دو درم اسقولوقندریون مغز تخم خربزہ ہرایک دس درم زجاج سوختہ قلت ہرایک سات درم سب کو باریک کرکے پارچہ بیز کرین اور مقدار حاجت کے کھلاوین محرور کو ساتھ سکنجبین کے اور مبرود کو ساتھ ماء الاصول کے۔

سفوف شادنہ۔ کہ بول الدم کو مجرب ہی شادنہ مغسول دم الاخوین بسد کہربا گلنار نشب یمانی تخم خرفہ گل ارمنی گل قبرسی وزن برابر کوٹ کر چھان کر دو درم ان سے ساتھ پانی سماق کے دین۔

سفوف۔ کہ واسطے بول الدم و حرقۃ البول و سرفہ گرم کے نافع ہی تخم خشخاش سفید تخم خرفہ صمغ عربی ہرایک پانچدرم تخم کاہو کتیرا ہرایک تین درم قند سفید برابر سب اجزا کے پانچدرم اس سے کھاوین۔

سفوف۔ کہ قرحہ مثانہ کو نافع ہی دم الاخوین شادنہ مغسول نشاستہ تخم کرفس ہرایک آدھا درم صمغ عربی ایک درم مومیائی کانی دو دانگ کا کنج دو درم کوٹ کر چھان کر ڈیڑھ درم ساتھ شربت خشخاش کے دین۔

سفوف دیگر۔ کہ حرقۃ البول و درد گردہ و مثانہ کو نافع ہی اور پیشاب کو نکالے مغز تخم خربزہ تیس درم مغز تخم خیارین مغز تخم کدو خرفہ خشخاش سفید ہرایک دس درم نشاستہ کتیرا رب السوس ہرایک تین درم بزر البنج سفید دو درم قند سفید برابر سب اجزا کے مقدار خوراک تین درم ساتھ شربت خشخاش کے وقت رات کے

سفوف دیگر۔ کہ قروح گردہ و مثانہ کو نافع ہی گل مختوم دم الاخوین نشاستہ کندر مغز تخم ترنج مغز تخم خیار تخم کرفس مغز تخم کدو رب السوس اک مغسول ریوند چینی مغز حب الصنوبر تخم خشخاش سفید بزر البنج سفید سب اجزا برابر مقدار شربت دو درم ساتھ سکنجبین کے۔

۱۳ سفوف۔ کہ ذیابیطس کو نافع ہی صمغ عربی گل ارمنی گلنار سماق بلوط ہرایک پانچدرم نشاستہ کتیرا تخم کاہو تخم خرفہ ہرایک تین درم صندل سفید ایک درم کوٹ کر چھان کر تین درم ساتھ بعضے ان چیزون کے کہ قابض و ترش ہون دین۔

۱۴ سفوف ماسک البول۔ واسطے کثرت بول و سلس البول بے حرقت کے اور واسطے اس شخص کے کہ خواب مین پیشاب کرتا ہو نافع ہی بلوط پچاس درم کندر تیس درم کسنیز خشک بریان صمغ عربی گل ارمنی ہرایک دس درم گلنار کزمازج ہرایک پانچدرم کوٹ کر چھان کر تین درم ساتھ پانی خالص کے تناول کرین۔

۱۵ نوع دیگر۔ کہ واسطے سلس البول کے نافع ہی کندر سعد خولنجان زیرہ کرمانی شاہ بلوط حب الآس اجزا برابر کوٹکر چھانکر تین درم تناول کرین۔

۱۶ سفوف ماسک البول۔ ترکیب قوام الدین طبیب صاعد المنتہی حب الآس خولنجان ہرایک چار درم سعد ایک درم کندر گلنار گل سرخ گل ارمنی ہرایک دو درم صمغ عربی پانچدرم کوٹ کر چھان کر تین درم ساتھ آب سرد کے کھاوین۔

**سفوف دیگر** — کہ یہی عمل کرتا ہی صمغ عربی دس درم کندر
پانچ درم کشنیز خشک حب الآس گل ارمنی ہر ایک
دو درم مقدار خوراک دو درم ساتھ جلاب کے۔

**سفوف دیگر** — کہ یہی عمل کرتا ہی ترکیب نقہ الدین
خشی حب الآس سعد کوفی کندر نار مشک گلنار
صمغ عربی سنبل اجزا برابر مقدار شربت دو درم۔

**سفوف** — کہ نزف الدم گردہ و مثانہ و مقعد و رحم کو
حبس کرتا ہی کہربا گل ارمنی گلنار اقاقیا کندر ہر ایک
ایک جزو افیون ربع جزو مقدار شربت
ایک مثقال۔

**سفوف** — واسطے حرقت بول مزمن کے کہ ساتھ
چرک کے ہو اور تقطیر البول و سلس البول بھی ساتھ اسکے
ہو نافع ہی اور ذرو منی کو بھی مفید ہی اور صاحب تحفہ
نے کہا کہ بیچ امراض مذکورہ کے کئی مرتبہ تجربہ ہوا ہی بہت
موثر پڑا بلوط لوداہ پندرہ درم گل ارمنی کشنیز خشک
صمغ عربی تخم حماض لوداہ کندر ہر ایک دو
درم مقدار شربت دو مثقال ساتھ سرد
پانی کے۔

**فائدہ** — ایام شرب مین اس سفوف کے
سرد پانی سے پرہیز کرین۔

## حرف الشین

**شربت انجیر** — کہ گردہ و مثانہ کو نافع اور منی کو
زائد کرے اور باہ کو قوت دے اور درد پشت
کو زائل کرے انجیر خوب دو من بیچ پانچ من پانی
کے پکاوین جب ایک من رہجاوے ایک من چینی
سفید کو ساتھ پانچ من پانی کے پکاوین یہانتک کہ
ڈیڑھ من رہجاوے پس دونون کو ہاتھ سے ملکر صاف
کرین اور تیسرا ڈیڑھ من آسپر ڈالین مصطگی لبان دارچینی
سنبل الطیب قرنفل ہر ایک درم زعفران آدھا
درم تھیلی مین باندھکر اسمین ڈالین اور جوش کرین
یہانتک کہ قوام مین آوے مقدار شربت پانچ
مثقال شربت مذکور باطراف مختلفہ بحث اسہال
مین بھی گذر چکا۔

**شربت ہندی** — منقول ترجمہ باہر وتشرت کے
واسطے درد گردہ و مثانہ و رحم و جگر و مقعد و ورم سپرز
و عرق النسا و نفث الدم و ربو و خفقان و فواق و قے و صداع
و حمیات وابیہ کے اور واسطے کاٹنے ہوام و درد
کمر و مفاصل کے مجرب ہی اسی طرح ذکر کیا گیا تحفۃ المومنین
مین انجیر مویز رازیانہ ہر ایک ڈیڑھ سو مثقال سہ چند
پانی مین ایک رات دن بھگو کر جوش کرین یہانتک کہ
تہائی رہجاوے بعد اسکے صاف کرکے ساتھ تین سو
مثقال شیرہ گل سرخ تازہ و تین سو مثقال
قند سفید کے جوش کرین کہ قوام ہو جاوے پس
ڈیڑھ سو مثقال ریوند چینی کہ گلاب مین اسکو
بھگویا ہوا ور پندرہ مثقال روغن گردہ گاؤ سے
چرب کیا ہو اسمین حل کرین مقدار دس مثقال
سے بیس مثقال تک۔

**شربت لیمون** — سنگ گردہ و مثانہ کو پاک کرتا
ہی اور عسر البول کو کھولتا ہی لیمون اگر تازہ ملے

کوٹ کر شیرہ اُسکا نکالین اور اگر تازہ نہ ملے تھوڑا پانی خشک اُسپر چھڑک کر شیرہ اُسکا نکالین پس اگر شیرہ اُسکا ایک رطل ہو اُسمین قند سفید دو رطل قوام کرین اور اگر چاہین ہلیون تازہ یا خشک کو پانچ رطل لیکر پانی مین یہانتک جوش کرین کہ پکجاوے بعد اُسکے ملکر صاف کرین اور قند سفید دو ثلث رطل ڈالکر قوام کرین اور شہد خالص صاف ایک رطل اضافہ کرکے اُتارلین اور وقت حاجت کے استعمال کرین اور اگر حب ہلیون سے شربت بنانا چاہین تو حب ہلیون دو اوقیہ ہو قند سفید ایک رطل اور بعض لوگ ایک رطل قند سفید بیچ تین اوقیہ حب ہلیون کے ڈالتے ہین اور بعض کتابون مین اس طرح مرقوم ہے کہ ہلیون مطلق تیس مثقال کو بیچ دو من پانی کے جوش کرکے ملین اور صاف کرنے بعد اسکے ایک من قند سفید ملاکر قوام کرین۔

شربت بزوری کہ ادرار بول و حیض کرتا ہے اور سنگ گردہ و مثانہ کو گراتا ہے اور حمیات مین نسخہ اُسکا لکھا جاوے گا۔

شربت خسک۔ واسطے تفتیت سنگ مثانہ و عسر البول کے بہت نفع کرتا ہے اور باہ پیدا کرتا ہے خسک اگر تازہ ہو اُسپر تھوڑا پانی چھڑک کر کوٹین تو عصارہ اسکا نکلے پس ایک رطل عصارہ اسکا دو رطل قند دو اوقیہ شہد باہم ملاکر قوام کرین اور اگر خسک ہو دو یا تین اوقیہ خسک لیکر شیرہ اسکا پانی مین نکالکر قند سفید ایک رطل ڈالکر قوام کرین اور چاہیے کہ خسک خشک جو کوب کرکے ایک رات دن پانی مین بھگو کر بعد اسکے آگ نرم پر پکاکر صاف کرین اور قند سفید ملاکر شربت بنا وین۔

شربت نجیل۔ بفتح نون و کسر جیم و سکون یاء تحتانی و آخر لام کہ سرد و خشک باعتدال ہے واسطے تفتیت سنگ و عسر البول و قروح مثانہ و مغص کے نافع نجیل سبز کنارہ دریا وغیرہ جگہ نمناک سے لیکر پانی سے دھو وین تو مٹی دور ہو جاوے پس ہاون مین دستہ سے کوٹین اور تھوڑا پانی چھڑکین اسلیے کہ نجیل مین مائیت کمتر ہوتی ہے جب خوب کٹ جاوے نچوڑین اور پانی اُسکا جسقدر ہو نصف اُسکا قند سفید ملاکر قوام کرین اور اگر چاہین نجیل کے بیجون کا شربت بنا وین اس طرح کہ بیجے سبز اسکے پانچ رطل پانی مین جوش کرین یہانتک کہ قوت اسکی پانی مین آجاوے بعد اسکے ملکر صاف کرین اور شہد ایک رطل قند سفید نو رطل ملاکر قوام کرین۔

شافہ۔ کہ اگر احلیل مین ٹپکا وین حرقت بول کو فائدہ کرے کو کنار رب السوس نشاستہ وزن برابر شیاف بنا وین اگر سوزش بہت ہو اور حاجت تسکین کی ہو تھوڑی افیون یا بزر البنج زیادہ کرین۔

## حرف الضاد

ضماد۔ کہ بول بستہ کو کھولدے گل کا فیشتہ عصفر ہر دو سرکہ مین پکا وین برابر اسکے شورہ ملاکر عانہ پر ضماد کرین۔

ضماد۔ کہ جب عانہ پر رکھین ادرار بول کرے مرکلیہ سداب پودینہ برنجاسف سنبل مرزنجوش خطمی تمام شلغم

برگ ترب بیخ بابونہ شبت کرنب پانی مین پکا کر مریض کو اُسمین بٹھاوین اور ثفل اُسکا ضماد کرین۔

ضماد۔ کہ بول کو کھولے قرطم رطبہ پانی مین پکا کر عانہ پر ضماد کرین۔

ضماد۔ کہ بول کو حبس کرے گل ارمنی گل مختوم صمغ عربی تخم کتیرا گل سرخ گلنار شاخ گوزن سوختہ عصارہ لحیۃ التیس ہر ایک دو درم مازو ایک درم کوٹ کر چھان کر ساتھ پانی مورد کے ضماد کرین۔

ضماد ذیابیطس۔ خرفہ عنب الثعلب مغز خیار چپلڑہ کدو بھنین ستے جو میسر آئے تنہا یا مجموع کوٹ کر اوپر پٹھون کے سرد کر کے ضماد کرین جب نیم گرم ہو جاوے تبدیل کرین۔

ضماد۔ کہ ورم گردہ ومثانہ کو نافع ہے بابونہ بزر کتان سبوس گندم کوٹ کر چھان کر پانی مین پکاوین کہ گاڑھا ہو جاوے پس روغن کنجد اُسمین ملا کر اوپر قطن وعانہ کے نیم گرم ضماد کرین۔

ضماد۔ کہ ورم صلب گردہ ومثانہ کو نافع ہے تخم خرفہ کوٹ کر ساتھ روغن سوسن یا کنجد کے گھول کر عانہ پر ضماد کرین۔

## حرف الطاء

طلا۔ کہ واسطے عسر البول کے قوی الاثر ہے عاقرقرحا بورہ ارمنی خردل کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد کے بیچ حمام کے طلا کرین اور لگائے رہین یہانتک کہ سوزش اُسکی محسوس ہو اور یہ طلا اوپر عانہ و عجز و عنیقہ[?] کے لگاوین و استعمال کرین۔

## حرف الفاء

فلونیا۔ واسطے درد گردہ کے نافع ہے بحث معاجین نسخہ اسکا لکھا گیا۔

## حرف القاف

قرص بول الدم۔ کہربا گل ارمنی ہر ایک دو درم اقاقیا گلنار صمغ عربی سیطلیاس[?] ہر ایک تین درم تخم کرفس بزر البنج ہر ایک دو درم کوٹ کر چھان کر دس قرص بناوین ایک قرص ساتھ ربوب حامضہ کے تناول کرین۔

قرص بول الدم دیگر۔ نشاستہ کتیرا مغز تخم خیار ہر ایک پانچ درم گلنار دو درم شب یمانی نصف درم اور ایک نسخے مین نشاستہ کتیرا مغز تخم خیار ہر ایک تین درم گلنار دو درم شب یمانی سوختہ ڈیڑھ درم لکھا ہے۔

قرص الطین۔ کہ واسطے بول الدم و قروح مثانہ کے نافع ہے گل مختوم طباشیر کتیرا صمغ عربی فارسی تخم خرفہ و مغز تخم خیارین جملہ آٹھ دوائین ہین وزن برابر لیکر کوٹین چھانین بعد اسکے سپغول مین گھول کر قرص بناوین اور اگر حرارت غالب ہو لعاب اسپغول مین قرص بناوین اور ساتھ کشکاب کے کھلاوین ایک نسخہ مین مغز تخم خربزہ بھی لکھا ہے۔

دیگر۔ کہ قرحہ گردہ کو فائدہ کرے یعنی ریم سے پاک کرے گوشت جماوے گل ارمنی گل مختوم طباشیر

صمغ ایطم وزن برابر بھلے مقل کو شراب شیرین مین حل کیے بعد اسکے دواؤن کو اس مین ملاکر قرص بناوین مقدار شربت ایک مثقال ہے۔

**قرص کاکنج** کہ واسطے قروح کلیہ ومثانہ وبول الدم کے سودمند ہی مغز تخم خیار دس درم کاکنج تین درم تخم کرفس شہدانہ گل ارمنی صمغ عربی دم الاخوین ہر ایک دو درم افیون ایک درم مقدار شربت تین درم۔

**نوع دیگر** کہ یہی عمل کرتا ہی حب کاکنج مغز بادام مقشر اور رب السوس نشاستہ صمغ عربی دم الاخوین کتیرا کندر ہر ایک دس درم تخم کرفس دو درم افیون ایک درم صاف پانی مین قرص بناوین مقدار شربت ایکدرم سے ایک مثقال تک۔

**نوع دیگر** کہ بول الدم و قروح گردہ ومثانہ وسوزش مثانہ کو مفید ہی کاکنج خشک چھ درم مغز تخم بادرنگ دس درم گل ارمنی صمغ عربی کندر دم الاخوین ہر ایک ڈیڑھ درم تخم خشخاش سفید مغز بادام تلخ و شیرین رب السوس نشاستہ تخم کرفس کتیرا ہر ایک دو درم افیون ایک درم لعاب اسبغول مین قرص بناوین مقدار شربت تین درم ساتھ شربت بنفشہ کے اور بیچ نسخے قلانسی کے کاکنج چھ درم تخم کرفس دو درم افیون ایک درم ہی اور باقی اجزا ہر ایک دس درم اور مغز بادام تلخ متروک ہی۔

**قرص دیگر** کہ یہی اثر رکھتا ہی کاکنج پچیس عدد تخم کتان بزر البنج سفید ہر ایک پانچدرم تخم حماض چلغوزہ بریان مغز بادام تلخ انیسون صمغ عربی کتیرا ہر ایک تین درم تخم بادیان زعفران ہر ایک دو درم شہدانہ چھ درم اور مغز تخم خیار بیس درم صمغ ہر ایک دو درم لعاب تخم کتان مین گھول کر قرص بناوین اور ساتھ سکنجبین یا جلاب کے کھلاوین اور بعضے نسخون مین تخم کرفس اور دوقو ہر ایک تین درم ہی۔

**دیگر** کہ واسطے قروح گردہ ومثانہ وتقطیر البول و بول الدم کے مثانہ مجرب ہی حب کاکنج پچیس عدد افیون تخم کرفس بزر البنج سفید نشاستہ ہر ایک ایک مثقال تخم رازیانہ دو مثقال زعفران تخم حماض بری مغز چلغوزہ مغز بادام تلخ مقشر ہر ایک تین مثقال تخم خیار بارہ مثقال کوٹ کر چھان کر ساتھ سکنجبین کے قرص بناوین۔

**قرص دیگر** کہ واسطے قروح واوجاع گردہ ومثانہ وبول الدم وبول المدہ وجرب ومثانہ کے نافع ہی حب کاکنج جبلی پچھتر عدد مغز تخم خربزہ چھبیس مثقال افیون سات مثقال کشنیز خشک انیسون ہر ایک دس مثقال تخم رازیانہ مغز بادام تلخ مغز چلغوزہ بریان زعفران بزر البنج سفید تخم کرفس تخم حماض ہر ایک نو مثقال کوٹ کر چھان کر انگور کے شیرے مین قرص بناوین مقدار شربت ایک مثقال سے تین مثقال تک۔

**قرص دیگر** کہ یہی تاثیر رکھتا ہی حب کاکنج پچاس عدد تخم کرفس رازیانہ ہر ایک سات درم بزر البنج مغز تخم خربزہ تخم حماض بری انیسون نشاستہ مغز بادام تلخ

مغز چلغوزہ ہر ایک دو درم سب کو نرم کوٹ کر سکنجبین مین قرص بناوین موافق رسم کے اور بعد چھ مہینے کے استعمال کرین۔

**قرص دیگر** کہ یہی عمل کرتا ہی۔ کاکنج دس عدد تخم خربزہ مغز تخم خیار خشخاش سفید کتیرا ہر ایک چار درم گل قبرسی نشاستہ مغسول رب السوس صمغ عربی مغز بادام دم الاخوین کندر ہر ایک دو درم تخم کرفس ایک درم مقدار شربت دو درم اگر نشاستہ نہو مقناطیس سوختہ مغسول بدلے اسکے ڈالین۔

**فائدہ** نسخے قرص کاکنج کے بہت ہین انمین سے آٹھ نسخے کہ مجرب تھے لکھے گئے۔

**قرص کہربا** کہ واسطے بول الدم کے نافع ہی اور بحث امعا مین مذکور ہی۔

**قرص شب** کہ بول الدم و بواسیر کو نافع ہی۔ شب یمانی شاخ گوزن سوختہ گل ارمنی کتیرا گلنار تخم خرفہ اجزا برابر کوٹ کر چھان کر خرفے کے پانی مین قرص بناوین۔

**قرص شب دیگر** شب یمانی دم الاخوین گلنار ہر ایک تین درم کتیرا چھ درم صمغ عربی دو درم خرفے کے پانی مین قرص بناوین اور شربت حب الآس کے ساتھ کھلاوین۔

**قرص** کہ واسطے بول المدہ کے عجیب الاثر ہی مغز تخم خربزہ مغز تخم خیار مغز تخم کدو ہر ایک بیس درم گل ارمنی صمغ عربی کندر دم الاخوین ہر ایک دس درم افیون تین درم تخم کرفس دو درم قرص بناوین مقدار دو درم کے مقدار شربت ایک قرص ساتھ ایک اوقیہ شربت خشخاش کے۔

**قرص ذیابیطس** طباشیر رب السوس ہر ایک دس درم تخم کاہو بیس درم تخم خرفہ پندرہ درم گل سرخ کشنیز خشک گل ارمنی ہر ایک پانچ درم اقاقیا صندل زرد گلنار ہر ایک دو درم کافور آدھا درم قرص بموجب معمول کے بناوین مقدار شربت تین درم ساتھ پانی انار ترش کے یا گلاب کے اور ایک نسخے مین گل ارمنی دو درم ہی۔

**قرص ذیابیطس** نوع دیگر حب الآس تخم حماض مقشر ہر ایک دو درم صمغ عربی نشاستہ ہر ایک ایک درم کوٹ کر چھان کر لعاب اسبغول مین قرص بناوین مقدار شربت دو درم۔

**قرص ذیابیطس دیگر** طباشیر دس درم تخم کاہو تخم خرفہ ہر ایک پندرہ درم کشنیز خشک گل سرخ گل ارمنی ہر ایک پانچ درم گلنار دو درم کافور آدھا درم بموجب رسم کے قرص بناوین مقدار شربت تین درم ساتھ پانی انار ترش کے۔

**فائدہ** ذیابیطس وہ مرض ہی کہ آدمی جیسا پانی پیتا ہی ویسا ہی چیز سائل اسی ساعت پیشاب کرتا ہی اور پیاس اسمین لازم ہی اور غذا اس بیماری مین عدس مقشر و سرکہ و غورہ اور جو غذائین کہ مغلظ خون ہین تناول کرین۔

**قرص بزور** کہ جرب و مثانہ کو نافع ہی مغز تخم خربزہ

ونس درم مغز تخم خیار پانچ درم مغز تخم کدو تخم خطمی مغز بادام شیرین کتیرا رب السوس نشاستہ خشخاش سفید گل ارمنی تخم کرفس ہر ایک دو درم بزر البنج ایک درم مقدار شربت تین درم ساتھ شربت بنفشہ کے۔

قطور رکہ احلیل مین پچکاتے ہین اور قرحہ وسوزش بول کو نافع ہی سفیدآب کندر انزروت نشاستہ صمغ عربی دم الاخوین اجزا برابر کوٹ کرچھان کر گولیان بناوین اور وقت حاجت کے تھوڑا اُسمین لیکر ساتھ دودھ عورت کے کہ لڑکی پلاتی ہو پیسکر احلیل مین ڈالین اگر آفت مثانے مین ہو پچکاری سے دوا پہونچا دین۔

## حرف الکاف

لکونی۔طلا کرنا اوپر عانہ کے سلس البول کو باز رکھتا ہی نسخہ اسکا معدہ مین بیان ہوا۔

کلکلانج۔کہ بول کو کھولتا ہی بحث جگر مین مذکور ہوا

کماد۔کہ واسطے اوجاع گردہ کے نافع ہی اقسام اسکے بحث معدے مین لکھے گئے۔

## حرف اللام

لبوب کبیر۔نسخہ اسکا بحث باہ مین آوے گا۔

لبوب صغیر۔نسخہ اسکا بحث سر مین لکھا گیا اور یہ دونون مسخن ومقوی گردہ ہین۔

## حرف المیم

معجون فلاسفہ۔واسطے سلس البول ودرد گردہ ومثانہ کے نافع ہی نسخہ اسکا بحث سر مین بیان ہوا۔

مخلص اکبر۔گردہ ومثانہ کو نافع ہی بحث سرین نسخہ اسکا مذکور ہوا۔

معجون حب البلسان۔کہ گردہ ومثانہ سرد کو گرم کرے ورسدہ کھولے فلفل سیاہ وسفید حماما قسط اسنبل الطیب قصب الذریرہ سافج ہندی زعفران تخم کرفس انیسون عاقر قرحا تخم انجرہ تخم سداب اجزا برابر کوٹ کرچھانکر ساتھ عسل کے معجون بناوین مقدار شربت ایک مثقال ساتھ ماء الاصول کے یا پانی بادیان کے یا پانی تخم کرفس کے۔

معجون حجر الیہود۔کہ سنگ گردہ ومثانہ کو گراتی ہی حجر الیہود پچاس درم مغز تخم خربزہ مغز تخم خیارین کاکنج ہر ایک پانچ درم اودیہ خوب کوٹ کرچھانکر شہد مین گھولین مقدار شربت دو درم سے تین درم تک۔

معجون عقرب۔کہ سنگ گردہ ومثانہ کو گراوے اور عقرب کے کاٹنے کو نہایت نافع ہی عقرب سوختہ ساڑھے تین درم جنطیانا ڈیڑھ درم زنجبیل ایکدرم فلفل ودار فلفل ہر ایک دو درم کاکنج ساڑھے پانچ درم جند بیدستر چار درم کوٹ کرچھان کر شہد مین گھول کر معجون بناوین مقدار شربت ایک دانگ ساتھ پانی کرفس کے اور بیچ قلانسی کے زنجبیل وفلفل ودار فلفل ہر ایک اڑھائی درم لکھا ہی اور کہا ہی کہ بعد چھ مہینے کے استعمال کرین۔

معجون ازاراقی۔کہ سلس البول کو نافع ہی وجع المفاصل

مین نسخہ اُسکا آوے گا۔

**معجون کاکنج** - کہ قرحۂ گردہ ومثانہ وبول الدم کو نفع کرتی ہی کاکنج پچیس عدد بزرالبنج تخم کرفس رازیانہ ہرایک سات درم مغز تخم خربزہ تخم حماض افیون مغز چلغوزہ بریان مغز فندق مغز بادام تلخ بریان ہرایک تین درم زعفران اڑھائی درم کتیرا چار درم کوٹ کر چھان کر میفخنج مین معجون بناوین مقدار شربت ایک درم ساتھ خندیقون کے یا ماء العسل کے یا شربت خشخاش کے۔

**معجون خطائی** - کہ تقطیر البول وسرعت انزال کو نافع ہی اور اختیارات بدیعی مین لکھا ہی کہ وہ بیچ سرعت انزال کے نظیر نہین رکھتی ہی اور کہا ہی کہ غذا چاہیئے کہ کباب ہو مصطگی کندر جفت بلوط بزرالقنب اجزا برابر کوٹکر چھانکر ساتھ دونے وزن شہد کے معجون بناوین مقدار شربت دو مثقال۔

**معجون کندر** - کہ واسطے تقطیر البول وسرعت انزال منی کے نافع ہی گلنار بلوط شونیز کشنیز خشک ہرایک دس درم زیرۂ کرمانی کرویا نانخواہ ہرایک پانچ درم پوست بلیلہ ہلیلہ سیاہ پوست ہلیلہ زرد آملہ مقشر ہرایک تین درم کوٹ کر چھان کر ساتھ سہ چند شراب کے معجون بناوین مقدار خوراک دو مثقال صبح اور شام کو اور غذا کباب۔

**معجون رشیدی** - کہ یہی عمل کرتا ہی کبابہ قرنفل خصیۃ الثعلب فوفل سنبل مصطگی نانخواہ ہرایک دس درم ساتھ نصف من عسل کے معجون بناوین مقدار خوراک دو درم۔

**معجون خنطیانا** - درد گردہ ومثانہ کو نافع ہی اور سدہ کھولے اور بیچ بحث جگر کے گذری۔

**معجون چلغوزہ** - عسر البول کو نافع ہی مغز چلغوزہ تیس درم دو قوریوندا اذخر حب بلسان انیسون سلیخہ زعفران دارچینی فطراسالیون اسارون کمافیطوس ہرایک تین درم نعناع خشک نصف درم کوٹ کر چھان کر عسل مین معجون بناوین۔

**معجون ماسک البول** - ادرار بول کو روکے اور سیلان منی کو بھی خصوصاً بوڑھے آدمی مین اقاقیا گلنار ہرایک تین درم صندلین عدس سرخ قصب الذریرہ تخم حماض صمغ عربی طباشیر ہرایک دو درم تخم مورد دو مثقال کندر ایک درم جلاب مین معجون بناوین مقدار خوراک پانچ مثقال غذا گوشت برہ بریان کردہ وقلیہ خشکہ۔

**معجون** - کہ بول فی الفراش کو روکے مر کندر اقاقیا شیاف مامیثا ہرایک دو درم شب یمانی بریان تین درم تخم خطمی سات درم راسن تخم کتان ہلیلہ کابلی بریان ہرایک دس درم کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد کے ملاوین مقدار خوراک تین درم۔

**معجون خبث الحدید** - کہ بیماری بول کو جو سردی سے ہو دفع کرے خبث الحدید بیس درم قشور کندر سرکے مین بھگو کر خشک کیا ہوا پانچ درم طباشیر چار درم کشنیز خشک تین درم شوکران دو درم ساتھ شربت سیب سادہ کے معجون بناکر صبح کو تین درم اور رات کو

تین درم ساتھ شربت بہیہ کے کھاوین۔

**معجون گلنار** ۔ کہ سلس البول کو موقوف کرے گلنار دس درم کندر بلوط ہر ایک بیس درم سعد کوفیا ہر ایک پانچدرم کوٹ کر چھان کر ساتھ عسل کے معجون بناوین مقدار شربت ایک مثقال۔

**نوع دیگر** ۔ کہ یہی عمل کرے گلنار دو درم شاہ بلوط سات درم دار فلفل خصیۃ الثعلب ہر ایک ایک درم کوٹکر چھان کر ساتھ شہد کے تیار کرین مقدار خوراک ایک درم۔

**معجون** ۔ کہ عسر البول کو نفع کرے فطراسالیون چار درم دوقو انیسون تخم کرفس حب بلسان ہر ایک تین درم کتیرا دو درم کوٹ کر چھان کرساتھ میفختج کے تیار کرین۔

**معجون تمری** ۔ واسطے عسر البول و قولنج کے نافع ہی اور بادون تکلیف کے اسہال کرتی ہی ہر وقت مین گرمی ہو یا جاڑا خرمائے بیرون یا تمر صیر خان دانہ نکالا ہوا مقشر پچاس درم کو ایک رات دن خمیر کرکے سرکے مین بھگو کر چھانین لیکن فراخ سوراخ چھلنی مین بعد اسکے سقمونیا سداب خشک ہر ایک سات مثقال فلفل سیاہ سودانہ زنجبیل تین مثقال بورۂ ارمنی ایک مثقال بادام شیرین مقشر دونون پوست تیس عدد کوٹ کر چھان کر ساتھ تمر کوفتہ بیختہ کے ملاکر ساتھ تین وزن عسل کف گرفتہ کے معجون بناوین مقدار شربت چار مثقال ساتھ آب گرم کے۔

**معجون بلوط** ۔ کہ واسطے سلس البول اور تقطیر البول کے سود مند ہی و مجرب بلوط مقشر بریان پندرہ درم حرف مرصافی تخم سداب ہر ایک ایک درم کندر حب الآس جوز بوا بسباسہ قرنفل ہلیلہ سیاہ ہر ایک دو درم سعد شونیز اہل ہر ایک تین درم انجیر خشک پانچ درم کوٹ کر چھان کر شہد مین بناوین مقدار خوراک تین مثقال سے پانچ مثقال تک۔

**فائدہ** ۔ معاجین بہی کہ بیچ بحث باہ کے انشاء اللہ تعالے مذکور ہونگے وہ سب مقوی گردہ اور فربہ کرنے والے اسکے ہین۔

**مربا زنجبیل** ۔ گردہ و مثانہ کو فائدہ کرے اور بحث مین معدے کے گذرا۔

**مربا شقاقل** ۔ مثانہ کو فائدہ رکھتا ہی اور بیچ بحث باہ کے آوے گا۔

**مربا کدو** ۔ مثانہ گرم کو نافع ہی اور بیچ بحث سینہ کے گذرا۔

**ماء العسل** ۔ مدر بول ہی اور بیچ بحث سر کے گذرا۔

**ماء الاصول** ۔ کہ سنگ گردہ و مثانہ کو گرادے اور بیچ بحث سر کے مرقوم ہوا۔

## حرف النون

**نطول** ۔ کہ سنگ گردہ و مثانہ کو پارہ پارہ کرکے باہر نکالے اور بول کو جاری کرے اکلیل الملک بابونہ گل سرخ خطمی خشک ہر ایک دس درم پوست خربزۂ خشک پر سیاوشان تخم تلت نیمکوفتہ ہر ایک سات درم اشنان اصل السوس پوست بیخ رازیانہ ہر ایک پانچدرم کاکنج حلبہ ہر ایک چار درم برنجاسف گل بنفشہ ہر ایک تین

درم دو تو برگ نیلوفر ہر ایک دو مثقال بیج دس من پانی کے جوش کرین جب پانچ من رہے اُس مین بیٹھین اور جب نکلین دو تین قطرے روغن عقرب کے احلیل مین ٹپکا دین۔

**نطول**۔ کہ یہی عمل کرے بابونہ ریشہ ترکی تمام مرزنجوش برگ کرنب سرگین کبوتر جوش کر کے اُسکے پانی مین بیٹھین اور ثفل اُسکا عانہ پر اور گرد اُس کے ضماد کرین۔

**نطول**۔ کہ یہی اثر رکھتا ہی درمنہ ترکی برگ ترب اسپست سداب بابونہ برنجاسف سنبل مرزنجوش خطمی تمام شلغم شبت کرنب جوش کرین یہانتک کہ نیم ہو بس اُسکے پانی مین بیٹھین اور عانہ پر اسکے ثفل کا ضماد کرین۔

**نطول**۔ کہ یہی خاصیت رکھتا ہی گل بنفشہ گل سرخ گل نیلوفر خطمی ہر ایک پانچ درم خسک بابونہ پوست خربزہ اکلیل برگ کرنب ہر ایک تین درم جوش کر کے پانی مین بیٹھین اور ثفل کو اوپر عانہ کے اور گرد کے ضماد کرین۔

**نطول**۔ کہ سوزاک بول کو نافع ہی برگ یاسمین سفید کوفتہ جوش کرین اور بعد نیم گرم ہونے کے قضیب کو اُسمین نصف ساعت رکھین بعد اُسکے اُسی پانی مین پیشاب کرین اور تین مرتبہ یہ عمل کرین تو خوب نفع ہو اور واسطے سوزش بول کے بیج تربوز مقشر کے آلت کو رکھنا نافع اور اسی طرح بیج کدو و خیار مقشر کے۔

## باب سولھوان بیچ ادویہ مقعد و رحم و قبل و بواسیر کے

معلوم کرین کہ داغ کرنا درمیان خنصر و بنصر دست چپ کے واسطے قطع کرنے خون بواسیر کے اور داغ کرنا مفصل ترقوہ کا واسطے ریاح بواسیر کے مجربات سے ہی۔

### حرف الالف

**اطریفل مقل**۔ کہ شکم صاحب بواسیر کو نرم کرے اور ریاح تحلیل کرے مقل ازرق تیس درم پوست ہلیلہ کابلی پوست بلیلہ آملہ منقے ہر ایک دس درم تربد بیس درم سکبینج پانچ درم انیسون مصطگی ہر ایک دو درم کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد کے تیار کرین مقدار خوراک تین درم۔

**نوع دیگر**۔ واسطے بواسیر کے عظیم النفع ہی مقل تیس درم پوست ہلیلہ زرد آملہ مقشر پوست بلیلہ ہر ایک دس درم مقل کو گندنا کے پانی مین حل کر کے ساتھ مثقال عسل اضافہ کر کے قوام کرین اور ادویہ کوٹ کر چھان کر اسمین ملا دین۔

**نوع دیگر**۔ کہ طبع کو نرم کرے اور بواسیر کو فائدہ دے مقل ازرق فلوس خیارشنبر ہر ایک تیس درم پوست ہلیلہ کابلی پوست بلیلہ ہلیلہ سیاہ آملہ مقشر افتیمون اسطوخودوس ہر ایک دس درم مقل و فلوس کو پانی مین حل کر کے ساتھ شہد کے

قوام کرین اور ادویہ کو کوٹ کر چھان کر ساتھ روغن بادام کے چرب کر کے ملا وین۔

**نوع دیگر** ۔ کہ یہی عمل کرے مقل ازرق روغن بادام شیرین ہر ایک بیس درم پوست ہلیلۂ زرد پوست ہلیلہ کابلی ہلیلہ سیاہ آملہ منقے ہر ایک پانچ درم تربد سفید سات درم مصطگی تین درم عسل نصف من آب گندنا بقدر حاجت پہلے مقل کو پانی میں حل کرین پھر ادویہ کوٹ کر چھان کر روغن بادام مین چرب کر کے مقل مذکور کو ساتھ شہد کے قوام کرین اور سب اجزا کو اُس مین ملا وین مقدار شربت ہر رات دو مثقال۔

**اطریفل صغیر** ۔ واسطے بواسیر کے نافع ہے اور بیچ بحث سر کے گذرا۔

**اطریفل کبیر** ۔ بواسیر کو نافع ہے اور بیچ بحث معدے کے گذرا۔

**اثاناسیا** ۔ بواسیر کو فائدہ کرے اور ریاح کو توڑے اور بیچ بحث جگر کے مذکور ہے۔

**ایارج فیقرا** ۔ کہ عوض صبر کے حضض اُسمین پڑا ہو واسطے بواسیر و حبس خون کے فائدہ کرے اور بیچ بحث سر کے مذکور ہوئی۔

**نسخۂ دیگر** ۔ کہ خون بواسیر کو حبس کرے سلیخہ عود بلسان مصطگی سنبل اسارون قرنفل دارچینی عصارۂ غافث جوز بوا بسباسہ ہر ایک ایک درم زعفران نصف مثقال حضض برابر سب اجزا کے۔

**آبزن** ۔ کہ جنین کو پیٹ مین وقت ولادت تک نگاہ رکھے اور قبل از وقت ولادت نکلنے نہ دے گل سرخ سات درم گلنار مازو ہر ایک پانچ درم برگ مورد خشک چار درم شب یمانی پوست انار ہر ایک تین درم سب کو نیم کوفتہ کر کے بیچ دس من پانی کے جوش کرین جب آدھا رہے تاشت مین ڈال کر حاملہ کو اُسمین بٹھا وین۔

**آبزن** ۔ کہ خون بواسیر و خون حیض مفرط کو روکے آب بارتنگ مین مریض کو بٹھائین اور بیچ جوشاندہ قوابض دیگر کے بدستور۔

## حرف الیاء

**بادہرج** ۔ کہ برودت رحم و احتباس حیض کو نافع ہے اور بیچ بحث معدے کے گذرا۔

**بخور** ۔ کہ درد باسور کو موقوف کرے خوب کلان تخم گندنا کشنیز خشک برابر جلا کر دھوان اُسکا دبر مین پہونچاوین۔

**بخور دیگر** ۔ واسطے گرانے دانہ ہاے بواسیر کے مجرب ہے گندھک بھلاوان ملٹھی بیخ کبر برگ مورد خشک برابر روغن زیتون مین ملا کر گولیان بناوین اور وقت حاجت کے جلاوین اور آب مورد مین بیٹھین اور یہ تدبیر مکرر کرین۔

**بخور** ۔ کہ ادرار حیض کرے جاؤشیر کندش اظفار الطیب عود صلیب میعۂ یابسہ تبخیر کرین رحم کو مجموع ان اجزا سے یا تنہا تنہا۔

**بخور** ۔ کہ واسطے رفع کرنے احتباس حیض کے نافع ہے شحم حنظل شونیز کندش میعۂ یابسہ ملک البطم ہر ایک ایک جزو عنبر اشہب نصف جزو مشک زعفران ہر ایک ربع جزو ساتھ روغن زیتون یا زنبق کے گھول کر بقدر

فندق کے جلاکر تبخیر کرین۔

بخور۔ کہ بیچ اسقاط حمل کے اور آسان کرنے ولادت کے عجیب ہی سنبل ازرق مرابھل مساوی الوزن کو ٹکڑہ چھان کر بنادق بنا کر بخور کرین۔

بخور۔ کہ واسطے نکالنے جنین مردہ و زندہ کے نافع ہی سرگین اسپ جلاکر سیح رحم کے بخور کرین اور پوست سانپ کا جلاکر بخور کرین بشرط تکرار عمل کے۔

بخور۔ کہ اوپر حمل رہنے کے مدد کرے میعہ سائلہ حب الغار بارزد بالسویہ کوٹ کر چھان کر ساتھ عسل کے گھولین اور بعد پاک ہونے کے حیض سے تین دن متواتر ایک درم اس سے لیکر تبخیر کرین بعد اسکے مباشرت کرین۔

بخور۔ کہ یہی عمل کرتا ہی سداب خشک کوفتہ ساتھ موم کے پگھلا کر پشم خرگوش اسمین ملاکر تبخیر کرین۔

بخور۔ کہ مشیمہ و بچہ مردہ کو باہر لاوے اور واسطے اختناق رحم اور عسر ولادت کے بہت نافع ہی مر صافی بارزد جاؤشیر گوگرد مساوی الوزن کوٹ کر چھان کر ساتھ زہرہ گاؤ کے گھول کر گلولہ بنا دین اور تبخیر کرین اور ایک نسخہ مین تخم حنظل بھی مرقوم ہی اور طریق تبخیر باسور و امراض رحم کا یون ہی کہ نیچے تغار کے سوراخ کرکے اسکو اوندھا رکھین اور نیچے اسکے دوا کو جلاوین اور مقابلہ سوراخ تغار کے عضو ماؤف رکھکر بیٹھین اور واسطے تبخیر رحم کے بہتر یہی کہ آتشدان ٹوٹی دار ہو تو دھواں اسکا پراگندہ نہو بالکل عضو مقصود مین پہونچے۔

## حرف التاء

تریاق فاروق۔ حیض کو جاری کرے اور ریاح غلیظہ احشا کو دفع کرے اور بیچ بحث سر کے مذکور ہی۔

تریاق اربعہ۔ جنین مردہ کو نکالے اور ولادت کو آسان کرے بیچ بحث سموم کے مذکور ہوگا۔

## حرف الثاء

ثنبادریطوس۔ ادرار حیض کرے بحث سر مین مذکور ہوا۔

## حرف الجیم

جوارش عنبر۔ اوجاع رحم کو نافع ہی بحث معدہ مین مذکور ہوئی۔

جوارش لولو۔ واسطے حاملہ کے اور واسطے اسکے کہ جنین اسکا ضعیف ہوتا ہی اور بعد ولادت کے مرجاتا ہی اور واسطے اس عورت کے کہ کثیر الاسقاط ہووے فائدہ کرتی ہی بشرطیکہ حرارت اسکے مزاج پر غالب نہو مروارید ناسفتہ عاقرقرحا ہر ایک ایک درم زنجبیل مصطگی ہر ایک چار درم زرنباد درونج تخم کرفس شیطرج قاقلہ جوزبوا بسباسہ قرفہ ہر ایک دو درم بہمن سفید بہمن سرخ فلفل دار فلفل ہر ایک تین درم دارچینی پانچ درم شکر سفید برابر سب اجزا کے یا زیادہ مقدار شربت ایک ملعقہ فانہ یصلح حال الرحم وحال المعدۃ اور بیچ فقط اسقاط جنین کے مداومت شرط ہی۔

**جوارش سمسم** — واسطے ازالۂ شہوت ردیہ عورت حاملہ کے نافع ہے بحث معدہ مین بیان ہوئی ہے۔

**جوارش بسباسہ** — بواسیر ریحی کو مفید ہے اور سردی معدہ کو اور بدی ہضم کو اور ریاح غلیظہ کو نافع بسباسہ قرفہ قاقلہ صغار زنجبیل دار فلفل دارچینی اسارون ہر ایک ایک درم قاقلہ کبار پانچدرم فلفل دو درم قرنفل ڈیڑھ درم قند سفید بیس درم کوٹکر چھانکر شہد مین معجون بناوین مقدار خوراک ایک ایک مثقال۔

**جوارش اسقف** — ریاح باسور کو نافع ہے بحث امعا مین مرقوم ہے۔

**جوارش مقلیاثا** — بواسیر کو نافع ہے بحث امعا مین گذر گئی ہے۔

**جوارش بادری** — واسطے ریاح بواسیر کے مجرب ہے ادویہ باہ مین آوے گی۔

## حرف الحاء

**حب المقل** — واسطے شقاق وثبور واوجاع مقعد کے نافع ہے ہلیلہ سیاہ پوست ہلیلہ کابلی ہر ایک دس درم سکبینج تین درم حرف ابیض بریان دو درم مقل ازرق وجرب پندرہ درم پہلے مقل کو بیچ آب گندنا کے حل کرین پھر ادویہ کو اسمین ملاکر گولیان بناوین مقدار خوراک دو درم سے چار درم تک۔

**حب مقل** — کہ خون بواسیر کو حبس کرے ہلیلہ بلیلہ آملہ ہر ایک دس درم بسد کہربا صدف سوختہ شاخ گوزن سوختہ ہر ایک پانچدرم زراج سفید دو درم نانخواہ تین درم مقل بیس درم مقل کو بیچ آب گندنا کے حل کرین یا بیچ آب آہنگرون کے بعد انکے ادویہ کو اسمین ملاکر گولیان بناوین مقدار شربت دو درم اور ایک نسخے مین نانخواہ وزراج نہین ہے اور مروارید پانچدرم زیادہ ہے اور ایک نسخے مین صدف سوختہ ہلیلہ سیاہ وبلیلہ آملہ ومقل ہر ایک ایک جزو بسد سوختہ کہربا ہر ایک نصف جزو ہے۔

**حب مقل** — کہ شقاق کو فائدہ کرے اور طبع کو نرم اور محرور المزاج کو نافع ہے پوست ہلیلہ کابلی بیس درم مقل دس درم کتیرا پانچدرم انجیر تیس عدد انجیر کو پانی مین پکاوین جب مہرا ہو جاوے ملکر صاف کرین اور مقل وکتیرا کو اسمین حل کرین اور پوست ہلیلہ کوٹ کر چھانکر اسمین گھولین اور گولیان بناوین مقدار شربت دو درم۔

**حب مقل** — کہ واسطے بواسیر وبستگی طبع کے جو ایذا دینے والی ہے مجرب ہے آملہ مقشر پوست ہلیلہ زرد ہلیلہ سیاہ پوست ہلیلہ کابلی پوست بلیلہ تخم گندنا ہر ایک پانچ جزو مقل ازرق چار جزو مقل کو نیکوب کرکے بیچ پانی گندنا ناشتہ کے بھگوئین دوسرے دن ہاون مین کوٹین تو مانند مرہم کے ہوجاوے پس ادویہ اسمین ملاکر بقدر نخود کے گولیان بناوین اور ہر روز خلاے معدہ مین نو عدد سے پندرہ عدد تک نگلین اور اشیاے سوداوی سے پرہیز کرین اور ایک نسخہ سہل الوجود کثیر النفع حب مقل کہ معدہ وامعا کو بھی فائدہ رکھتا ہے بحث معدہ مین مرقوم ہے۔

**حب دیگر** — کہ جو تین رات متواتر کھائین وجع

بواسیر کو تسکین دے ہلیلہ سیاہ بلیلہ آملہ مقل ہر ایک چار درم نمک ہندی صعتر مصطگی سورنجان اشق حرمل سفند شیطرج نانخواہ ہر ایک ایک درم سنبل زعفران دارچینی وج فاقلہ سلیخہ ہر ایک آٹھ درم صبر سقوطری بیس درم سکبینج دو درم مقل و سکبینج کو بیچ آب گندنا کے پگھلاوین اور باقی ادویہ کوٹ کر چھان کر اُسمین ملا کر گولیان بناوین مقدار خوراک دو مثقال ۔

حب مقل ۔ کہ خون بواسیر کو بند کرے ہلیلہ کابلی روغن گاؤ مین بریان کیا ہوا انیس درم کہربا دس مثقال مقل برابر سب اجزا کے مقل آب گندنا مین حل کر کے باقی ادویہ کوٹ کر چھان کر اُسمین ملا کر گولیان بناوین مقدار خوراک دو درم ۔

حب مقل دیگر ۔ کہ خون بواسیر کو حبس کرے اور نفخ و ریاح کو زائل کرے ہلیلہ کابلی ہلیلہ زرد بلیلہ ہر ایک دس درم صدف سوختہ شاخ گوزن ہر ایک ایک درم نانخواہ تین درم مقل دو چند ادویہ کا مقل کو آب گندنا مین حل کر کے باقی ادویہ بعد کوٹنے و چھاننے کے اُسمین ڈال کر گولیان بناوین مقدار خوراک ایک مثقال وقت خواب کے اور شفاء الاسقام مین ایسا لکھا ہے کہ ہلیلہ سیاہ و کابلی و بلیلہ و آملہ و صدف سوختہ و کہربا ہر ایک پانچ درم نانخواہ چھ درم مقل ازرق بیس درم مقل کو بیچ پانی گندنا کے حل کرین اور باقی ادویہ کو اُسمین ملا کر گولیان بناوین مقدار شربت تین درم نہار ساتھ گرم پانی کے ۔

دیگر ۔ کہ خون بواسیر کو حبس کرے ہلیلہ سیاہ بلیلہ آملہ ہر ایک پانچ درم تخم گندنا تین درم بسد کہربا صدف سوختہ ہر ایک اڑھائی درم مقل ازرق دس درم ادویہ کو کوٹ کر چھان لیوین اور مقل کو آب برگ مرو و آب برگ گندنا مین حل کرین بعد اُسکے ملا کر گولیان بناوین مقدار خوراک تین درم ساتھ اُس پانی کے کہ لوہا گرم اُس مین سرد کیا ہو ۔

حب ۔ کہ واسطے بواسیر دموی و بیجی کے اور قطع کرنے خون زخم بواسیر کے مجرب ہے ہلیلہ سیاہ آملہ حب الآس ہر ایک چار درم حقنت بلوط اثیث گلنار مقل خبث الحدید ہر ایک دو درم مصطگی جوز بوا سنبل الطیب قرنفل ہر ایک ایک درم تخم گندنا تین درم ہلیون کو اور تخم گندنا کو بیچ روغن زیتون کے جوش کرین اور مقل کو آگ برگ مرو مین حل کرین اور ادویہ کو اُسمین حل کر کے گولیان بناوین اور دو مثقال اُسکے ساتھ آب گرم کے کھاوین ۔

حب ۔ کہ مانع حمل ہے اور منی کو قابل منعقد ہونے کے نہین کرتی ہے انیسون تخم کرفس رازیانہ فودنہ جبلی شکطرامشیع ہر ایک ایک جزو سنبل الطیب دارچینی سلیخہ حب بلسان عود بلسان جوزا بہل قسط ہر ایک نصف جزو کوٹ کر چھان کر گولیان بناوین جب ارادہ صحبت کا ہو قبل اُسکے عورت کو کھلاوین کہ حمل نہ ٹھہرے گا ۔

حب

حمول۔ کہ تسکین وجع بواسیر کی کرے اور صلابت ورم رحم اور درد رحم کو نفع کرے موم دو درم پیہ بط بابونہ افیون بالسویہ دو دو درم قیروطی بنا کر ساتھ صوف کے حمول کرین موضع آفت رسیدہ مین۔

حمول۔ واسطے اُس شخص کے کہ اُسکی مقعد مین کچھ چیز مانند مسّے وغیرہ کے نکلے اور درد کرے اور مترشح ہو آب پیاز یا زہرۂ گاؤ صوف مین آلودہ کرکے رکھین تو اُس چیز کو بہا دے۔

حمول۔ کہ ریح کو رحم سے جذب کرے بادیان برگ سداب انیسون تخم کرفس صعتر ہر ایک ایک درم شہد چار درم شہد کو گرم کرین اور ادویہ کوٹ کر چھان کر اس مین ملا وین بعد اُسکے روئی پُرانی کو اس مین آلودہ کرکے حمول کرین یا برابر مقدار خستہ خرما کے شافے بنا دین اور رکھین اور اس دوا کو اگر مقعد مین رکھین بیچ امعا کو نکالے۔

حمول۔ کہ حیض کو نکالے اور کتب مین آیا ہے کہ یہ دوا آزمائی گئی ہے اوپر اُن عورتون کے کہ سات برس تک حیض اُنکا بند تھا اس دوا کے استعمال سے کھل گیا مر یودینہ کوہی ہر ایک چار درم ایہل آٹھ درم سداب خشک دس درم مویز بیدانہ بیس درم کوٹ کر چھانکر ساتھ زہرۂ گاؤ کے گھول کر پشم یا نمدیا لتہ اُسمین آلودہ کرکے حمول کرین۔

فائدہ۔ جو حمول کہ ساتھ رحم و فرج کے مخصوص ہین مدر حیض ہون یا قابض یا تنگ کرنے والے قبل کے یا خشک کرنے والے رطوبات فرج کے اور مانند اُنکے مددگار حمل کے یا منع کرنے والے حمل کے اور حافظ جنین کے اور مسقط جنین کے بیان فرزجہ مین مشروحاً مرقوم ہونگے۔

حقنہ۔ واسطے برودت رحم و احتباس حیض کے نافع ہے اشق مقل سکبینج تخم کرفس ہر ایک تین درم نانخواہ رازیانہ سیسالیوس بابونہ حلبہ جندبیدستر ہر ایک دو دو درم جاؤشیر سنبل ہر ایک ایک درم ساتھ پانی اور تازہ دودھ کے کہ ہر ایک اٹرتالیس درم ہو جوش کرین یہانتک کہ نصف رہے پس چالیس درم اُس سے ساتھ روغن تازہ گاؤ و عسل کف گرفتہ کے کہ ہر ایک بیس درم ہو اور روغن کنجد بیس درم کے قبل مین حقنہ کرین اور جب تک ممکن ہووے روکین کہ پانی حقنہ کا جلد نہ نکل آوے اور حقنہ نافع رحم کا بحث کلیہ و مثانہ مین مرقوم ہوا ہے۔

حقنہ۔ کہ ریاح بواسیر کو نافع ہے عصارۂ شبت ساٹھ درم عصارۂ گندنا تیس درم عسل روغن کنجد روغن حبۃ الخضراء ہر ایک نصف سکرجہ قند سفید اٹھائیس درم سب کو جوش کرکے نیمگرم حقنہ کرین۔

حقنہ۔ کہ واسطے بواسیر غائر کے پہونچنا دخان دوا کا وہان تک نہو سکتا ہو نفع کرے مغز خستہ زردآلو تلخ کوٹ کر روغن اُسکا لیوین اور ثفل اُسکا کہ عربی مین کسب کہتے ہین پانی مین حل کرین اور اس پانی سے ستر درم اور اس روغن سے پندرہ درم لیکر باہم ملا دین اور حقنہ کرین۔

## حرف الدال

دواء السنہ – بواسیر کو نافع ہی بحث سرین گذری –

دواء – کہ حیض کو کھولے سلیخہ شونیز ہرایک دو مثقال جند بیدستر ابہل ہرایک دو درم کوٹ کر چھان کر ساتھ دو چند عسل کف گرفتہ کے گھول کر ہر صباح ایک مثقال سے دو مثقال تک غلولہ بنا کر کھاوین اور چالیس درم عرق بادیان اوپر اسکے پیین –

دواء – کہ ادرار حیض کرے آب سداب دس استار لیوین اور ایک اوقیہ روغن جوزبار روغن بادام تلخ یا روغن خروع ملا کر پیین وہذان الدہنان الاخیران انفع واقوی –

دواء – کہ ادرار حیض کرے اور درد رحم و درد نشیت کو کہ قبل حیض کے ظاہر ہوتا ہی دفع کرے تخم کرفس ایک مثقال حلبہ سات مثقال تخم خیارین نیکوفتہ چار مثقال بادیان نیکوفتہ انیسون اجوائن تخم شبت رزیاس ہرایک دو مثقال جوش کرین اور ساتھ ساٹھ مثقال قند کے قوام کرین اور سات دن پیین –

دواء – کہ ادرار حیض فراغت سے کرے اور مجربات امین الدولہ سے ہی تخم خربزہ پانچ مثقال تخم کرفس انیسون رازیانہ ہرایک دو مثقال نیکوب کرکے بیچ تین رطل پانی کے تین رات دن بھگوئین پس ہر دن ایک رطل اور ایک نسخے مین تیس مثقال لکھا ہی ساتھ ایک مثقال روغن بادام کے پیین –

ادویۂ مفردہ – کہ درد رحم کو موقوف کرین اذخر یا صعتر کو جوش کرکے پانی اسکا پیین تربد کھانا یا اسکے جوشاندے سے حقنہ کرنا اس درد کو کہ جو پیش از حیض پیدا ہوتا ہی ساکن کرتا ہی سلیخہ جوش کرنا اور جوشاندہ اسکا پینا بھی اثر کرتا ہی اور تخم کتان جوش کرکے اس کے جوش سے حقنہ رحم مین کرنا النجع رحم کو موقوف کرتا ہی بیست جو کا کھانا درد رحم کو جو حرارت سے ہو زائل کرتا ہی شیر مادہ خر اگر اس سے حقنہ کرین درد شدید کو موقوف کرے مغز سر بطہ کہ اسکو اوز کہتے ہین ساتھ آب رازیانہ تر کے جوش کرین اور ملکر نہار پیین درد رحم کو کہ وقت مباشرت کے ظاہر ہوتا ہی ساکن کرے موے سر آدمی جلا کر دھوان اسکا رحم مین پہونچاوین درد کو موقوف کرے خبازی کو جوش کرکے اسکے پانی سے حقنہ کرین روغن نسرین حمول کرین اور ملین –

دواء – کہ حمل کو منع کرے فلفل کو بعد جماع کے عورت حمول کرے نعناع کو قبل جماع کے فرزجہ کرے خون نفاس کا کہ اول فرزند کا ہوا گر تمام بدن مین ملین تمام عمر حاملہ نہو اگر حنظبیا ناساتھ حنا کے ملا کر ہاتھون مین اسکا خضاب کرین حیض کو روکے اور حمل کو منع کرے سرگین فیل کا حمول کرنا بیچ منع کرنے حمل کے مجرب ہی سرگین موش ساتھ شہد کے بدستور بول شتر ساتھ آب آہن تاب کے اگر عورت پیے ہرگز حاملہ نہووے –

دواء – کہ بچۂ مردہ وزندہ کو نکالتی ہین اور دشواری کو جننے کی آسان کرتی ہین کنجد کو پانی مین ایک دن رات تر کرین صبح کو ملکر پانی اسکا پیین اسی وقت بچہ کو نکالے اگر حیض بند ہو کھلجاوے سنگ آہن ربا اگر عورت ران پر باندھے جلد جنے بسد او پر ران عورت کے اگر باندھین فوراً جنے محمودہ قدرے ساتھ آب سداب

ترک کے بیٹھین اور اوپر قضیب کے ملکر جماع کرین فی الفور بچہ کو نکالے اگر ایک ٹکڑا کلیجی بکری کا لیکر ایک ماز و سوختہ اشبیر چھیڑک کر اوپر آگ کے بریان کر کے عورت کھاوے بچہ گر جاوے تجربہ پوست مار کی بیچ اسقاط کے مجرب ہے اور یہ بیان ہو چکا اگر بنجاسف مشکطر مشیع و اگر ترکی وقسط و سلیخہ و نانخواہ و فوتنج و مرزنجوش و تخم ہلیون وحلبہ و فراسیون و جعد و عود بلسان و اسارون و تخم انیسون ہر ایک ایک جزو جوش کرین اور عورت کو اسمین بٹھاوین بچہ مردہ کو نکالے۔

دواء - کہ واسطے عسر ولادت کے عدیل نہین رکھتی ہے جند بیدستر سیعہ ہر ایک ایک مثقال دار چینی حلتیت اہل فلفل ہر ایک نصف مثقال کوٹ کر چھان کر ساتھ عسل کے گھولین اور دو مثقال دین چاہیے کہ ہوا کو معتدل رکھین۔

ادویہ ہندیہ - کہ بیماریون مذکور کو نفع کرتی ہین۔

دواء - کہ استحاضہ یعنے سیلان خون رحم کو نافع ہے تلال بکھاناخرباسوت لودھ برابر کوٹ کر چھان کر ہر صبح موافق نصف تولہ کے ساتھ چار ماشے شکر کے ملا کر ساتھ آب برنج کے کھاوین۔

دیگر - سرگین خر کو خشک کرین بعد اسکے کوٹکر چھانکر اور لتہ مین باندھکر حمول کرین خون مفرط کو بند کرے۔

دیگر - سنگ جراحت نبات ہر ایک دو دام گوند ڈھاک کا ایک دام مائین خرد نیم دانگ کوٹ کر چھان کر مقدار ایک کف دست کے ساتھ شیر خام گاؤ کے کھاوین کہ علد حبس ہوگا۔

دیگر - پشک زمٹی کے باسن مین جلاوین اور راکھ اسکی نے مین رکھکر فم رحم مین پھونکین خون بند ہو جاویگا۔

دیگر - سپاری ایک عدد بانسہ دو ٹانک رال ڈیڑھ ٹانک کوٹکر چھانکر نصف تولہ ساتھ آب سرد کے کھاوین بیچ ایک ہفتہ کے استحاضہ و خون بواسیر و اسہال کو بند کرے۔

دیگر - میل بدن آدمی کا کہ حمام مین جمع ہوتا ہے فرزجہ کرین اور بہترین غذا بیچ نزف خون کے جس عضو سے کہ ہو عدس ہے اور لال ساگ اور رشاخین ساگ لونیا کی کہ فارسی مین خرفہ کہتے ہین۔

دیگر - استحاضہ کو جس قسم سے کہ ہو روکے بیج کھرنی بیج جولائی سرخ ہر ایک دو ٹانک کوٹ کر چھان کر ساتھ آب برنج کے ایک ہفتہ کھاوین۔

دیگر - کہ انواع خون رحم کو روکے خارخسک صمغ عربی شکر تری ہر ایک دس ٹانک ہر دن اسی قدر ساتھ روغن گاؤ کے چاٹین۔

دواء - کہ حیض و نفاس کو کھولے اور مشیمہ و بچہ کو باہر نکالے ترکھنہ ہر بھارنگے کوٹ کر چھان کر روغن گاؤ کے ساتھ کھاوین۔

دیگر - کہ حیض کو کھولے سونف بابرنگ ہر ایک ایک ٹانک بہروزہ گجراتی ایک درم کوٹ کر چھانکر ابتدائے حیض سے تین دن تک کھلاوین جملہ تین خوراک ہے۔

دیگر - کہ حیض و نفاس کو کھولے تخم جرجیر شکر سفید

ہر ایک ایک تولہ چونا آب نادیدہ ڈیڑھ ماشہ کوٹ کر چھان کر تین حصہ کرین اور شروع حیض سے تین دن تک ایک ایک حصہ کھاوین حیض فراغت سے آوے گا۔

دیگر۔ تخم ترب تخم زردک ہر دن ایک کف کھاوین۔

دیگر۔ کہ رحم کو پاک کرے اور بچہ زندہ و مردہ کو فوراً نکالے اور حیض بستہ کو کھولے اور سختی رحم کو دور کرے شیر آک قدرے ساتھ روئی کے آلودہ کرکے اوپر فم رحم کے رکھین لیکن جانین کہ اس دوا سے ورم ہو آتا ہے اور بیچ نازک بدنون کے پوست بھی دور ہو جاتا ہے پس بہتر وہ ہے کہ بیچ لطیف مزاجون کے اس دوا کو استعمال نہ کرین اور اگر ضرورت ہو ساتھ روغن گاؤ کے یا روغن بادام کے شیر آک کو حل کرکے حمول کرین۔

دیگر۔ کہ حیض کو نکالے پوست درخت نیم کہنہ قند سیاہ کہنہ ہر ایک دو دو تولہ زنجبیل چار ماشہ نیمکوب کرکے جوش دین اور قند ملا کر پیین۔

دیگر۔ اجوائن مسلم ایک کف دست کئی دن کھاوین حیض نکالے۔

دیگر۔ کہ تنقیہ رحم کرے اور پاک کرے صبر سقوطری عیش بنداں بول کہ عربی مین مر کہتے ہین برابر لیکر کوٹ کر چھان کر ساتھ شراب کے صلایہ کرین اور شیافہ بنا کر رکھین۔

دیگر۔ کہ حیض بستہ دیرینہ کو کھولے اگر سبب اسکا رطوبت یا سردی ہو گل بیپل دراز مین پھل جو اکھار تخم کدو تلخ بالسویہ کوٹکر چھانکر ساتھ دودھ زقوم کے گھولکر گولیان بناوین اور ہر دن ایک گولی حمول کرین رحم مین اور بسبب اتفاق ہوا ہے کہ کثرت جماع سے حیض بستہ کھل جاتا ہے اور اکثر بیماریان عورت کی اس سے ہوتی ہین

دوا۔ کہ درد رحم کو جو شروع حیض مین یا بعد ولادت کے یا بعد جماع کے ظاہر ہووے ساکن کرے برگ نیم بیچ ایک باسن کے رکھکر گرم کرین اور اوپر عانہ کے باندھین۔

دیگر۔ کہ درد رحم کو جو ایام حیض مین ہوتا ہو دفع کرے ریوند خطائی کوٹکر چھانکر برابر اسکے نبات ملا کر قدر نصف تولہ کے شروع حیض سے دو دن بیشتر کھانا شروع کرین اور تین دن تک کھاوین۔

دیگر۔ درد رحم کو جو بعد جماع کے ظاہر ہوتا ہے دفع کرے اور مانع حمل کی ہووے مازو پیسکر روئی اسمین آلودہ کرے اور گلولہ بنا کر اوپر فم رحم کے قبل از وطی رکھین۔

دیگر۔ کہ یہی عمل کرے نمک باریک کرکے روئی اسمین آلودہ کرکے رکھین

دیگر۔ کہ درد شدید کو جو بعد نفاس کے ظاہر ہوتا ہے اور کسی دوا سے فائدہ نہو ساکن کرے کوکنار کو قدرے آب مین تر کرین جب قوت اسکی پانی مین آجاوے تھوڑا پانی پیین تنہا یا قدرے شکر ملا کر اور مختار ہین کہ سرد پیین یا گرم کرکے۔

دیگر۔ کہ درد رحم کو کہ سبب اسکا جمع ہونا آب گندہ کا بیچ رحم کے ہو فائدہ کرے اور اسکو ٹپکنے رطوبات بدبو اور پھولنے پیڑو سے دریافت کر سکتے ہین بابرنگ کف دریا ہر ایک ایک حصہ بہروزہ خشک نمک لاہوری ہر ایک دو حصہ کوٹکر چھانکر بیچ تین ٹکڑون کپڑے کے علیحدہ علیحدہ باندھین مانند بیر کے اور ہر دن ایک انسے حمول کرین

پانی بالکل نکل جاوے گا ۔

دوا ۔ کہ آب رحم منجذب کرے جمود بار نک بمروزہ خشک ہر ایک ایک ٹانک شونیز نمک لاہوری ہر ایک یا نصف ٹانک شہد بقدر کفایت دوا اسمین ملاوین ڈالکر صوفی جرانی اسمین مخلوط کرکے حمول کرین ۔

دوا ۔ کہ بلان رطوبت رحم کو فائدہ کرے شیر گاؤ پانچ آثار شاہجہانی مائین کلان مائین خرد ہر ایک ڈیڑھ دام پختہ گل سپاری گل دھاوا ہر ایک پانچ دام پختہ صمغ ڈھاک کہ ہندی مین کمرکس کہتے ہین نصف پاؤ سپاری سرخ ایک پاؤ شکر سفید نصف سیر شاہجہانی پہلے شیر کو اوپر آگ کے جوش کرین اور سپاری کو ٹکر اسمین ڈالکر کفچہ سے ملاوین تو خوب پکجاوے بعد اسکے شکر ملا کر پکاوین کہ قوام ہوجاوے پس اور اجزا بعد اتارنے آگ سے اور شیر گرم ہونے کے خوب ملاوین اور وقت ضرورت کے بقدر حاجت دین ۔

ادویہ ۔ کہ فرج کو تنگ کرے شاخ نورستہ برگ نابرآوردہ برنب برج کی کہ عبارت ہے درخت ڈھاک سے لیکر سایے مین خشک کرین بعد اسکے کوٹ کرچھان کر برابر اسکے نبات ملاوین اور نصف دام سے ایک دام تک کھاوین تین ہفتہ مین اثر اسکا ظاہر ہوتا ہے اور چالیس دن مین نفع تمام حاصل ہوتا ہے ۔

دوا ۔ گل کیوڑہ کو بیچ باسن چینی وغیرہ کے یا کاغذ مین جھاڑین جو کچھ اسکے درمیان سے مانند حب کے نکلے لیوین اور تھوڑا اس سے فرج مین ڈالین کہ تنگی حاصل ہوگی ۔

دیگر ۔ پوست مغیلان کہ ہندی مین ببکر کہتے ہین جسقدر چاہین لیکر چوگنے دس حصہ پانی مین بھگوئین دو دن تک بعد اسکے جوش کرین جب نصف رہے ملکر صاف کرین اور شیشے مین رکھین اور بیچ ایام حیض کے بعد پیشاب کرنے کے استنجا اس پانی سے کرین اور ہر حیض مین یہی عمل ہمیشہ کرین مانند باکرہ کے ہوگی مجرب ہے ۔

دیگر ۔ ٹکڑا اسفنج کا کہ فارسی مین ابر مردہ کہتے ہین لیکر دو تین گھڑی پیش از جماع حمول کرین اور وقت جماع کے نکال ڈالین مضیق ذرجی و خشکی و گرمی لاتا ہے ۔

دیگر ۔ تخم تمر ہندی کوٹ کرچھان کر فرج مین رکھین کہ ضیق تمام لاتا ہے ۔

دیگر ۔ مازو کو باریک پیسکر تھوڑے کافور مین ملاوین اور ساتھ شہد کے مخلوط کرکے فرج مین ملین تنگی شدید لاتا ہے ۔

دیگر ۔ کف دریا مغز تخم ہلیلہ برابر کوٹ کرچھانکر فرج مین ملین اور یہ دوا بیچ سوراخ رحم کے رکھین نفع کرے ۔

دیگر ۔ بیربھوٹی کہ ایک کیڑا ہے سرخ گول ایام برسات مین نکلتا ہے اور ہند مین مشہور ہے ساتھ روغن گاؤ کے پیسکر بیچ فرج کے ملین تین دن تک کہ بہت تنگی ہو اور لذت وقت جماع کے حاصل ہوگی ۔

دوا ۔ کہ اگر کوئی لڑکی کا ازالہ بکارت ہوا ہو اس حیلہ سے مانند باکرہ کے ہوجاوے روودہ باریک کبوتر کا لیکر خون سے پر کرین بعد اسکے پھٹکری مازو موتھ چھڑیلہ مشک کہ ہر ایک دو حصہ ہووے اور لونگ نیم

حقنہ پیسکر اسمین ملاکر فرج مین رکھین کہ نفخت طبی بستگی کامل لاوے اور خون بھی نمایان کرے۔
دوا ہے کہ دشواری جننے کی آسان کرے لعاب تخم کتان مین روغن کنجد ملاکر رحم مین جیسا کہ معمول ہی رکھین۔
دیگر یکہ عسر شدید تولد کو آسان کرے جڑ اندرائن کی پیسکر روغن گاؤ مین ملاکر فم رحم مین رکھین۔
دیگر بال سر آدمی کے جلاکر دھوان اسکا رحم مین پہونچاوین کہ جنین کو گرادے۔
دوا ہے کہ حمل کو اسقاط کرے لیکن یہ کام بدون ضرورت کے نکرنا چاہیے اور ضرورت یہ ہی کہ عورت صغیرہ یا مریضہ ہو جاوین کہ جب حمل بڑا ہوگا یہ ہلاک ہو جاوے گی مغز بار بنیدار کا مغز توری تلخ مغز تخم کنیر انجیر مغز تخم کدو تلخ مغز اندرائن سیاہ دانہ کا مغز خربزہ تلخ ہر ایک ایک ٹانک پیسکر بھروزہ تازہ اسقدر لین کہ جو ادویہ اسمین ملاوین بتی بندھ جاوے پس بھروزہ مین ادویہ ملاکر تین بتیان بناوین ایک فم رحم مین رکھکر عورت سے کہین کہ دونون پاؤن اپنے تکیہ بلند پر رکھکر سیدھی لیٹے تو اثر دوا کا جیسا چاہیے اندر رحم کے پہونچے اور دوا جلد عمل کرے اور اگر ایک بتی مین کام نہ نکلے دوسرے دن دوسری بتی رکھے اور خربزہ تلخ اگر میسر ہو باقی ادویہ کافی ہین۔
دیگر شورہ نصف ٹانک ناشتا کھلاوین کہ فوراً بچہ اگر مردہ ہوگر پڑیگا۔
دیگر شاخ نرم بید انجیر بیچ روغن بید انجیر کے آلودہ کرکے فم رحم مین رکھین کہ جلد حمل کو گرادے گی۔
دیگر بیچ بسکھپر بقدر حاجت کے کاٹ کر ایک طرف اسکے صبر ساتھ پانی کے پیسکر لگاوین اور فم رحم مین رکھین۔
دوا ہے کہ اگر فرج سے بدبو آتی ہو زائل کرے برگ درخت جامن و برگ درخت انبہ و برگ درخت کونبھ برگ درخت ترنج جملہ برابر لیکر پیسین اور پانی مین جوش کرین یہانتک کہ پانی خشک ہو جاوے پس ان اجزا کو دھوپ مین خشک کرکے پیسین اور تھوڑا جوزبوا ملاکر ساتھ روغن گاؤ کے گھول کر صبح و شام فرج مین ملین اور مہینے تک اگر اسکی مداومت کرین بوے بد کو بالکل دور کرے اور کہتے ہین کہ بو مانند مشک اذفر کے ہو جاوے گی۔
دوا ہے کہ سب اقسام ورم رحم کو نافع ہی معمول تخم کتان کو پیسکر ساتھ شہد کے ملاکر فرج مین رکھین۔
دوا ہے کہ قرحہ رحم کو فائدہ کرے عسل کو شیر گاؤ مین پکاوین یہانتک کہ دودھ جلجاوے بعد اسکے روئی عسل مین آلودہ کرکے حمول کرین اور یہ عمل مکرر کرین تو قرحہ بالکل میل سے پاک ہو جاوے بعد اسکے آب مازو مین لتہ تر کرکے حمول کرین تو قرحہ کو اندمال کرے اور حمول مازو و گل سرخ پیسے ہوے کا بھی اثر رکھتا ہی۔
دوا ہے کہ شقاق قبل کو جو از آلہ بکارت سے یا عسر ولادت سے ہوتا ہی اور پس و پیش یکسان ہو جاتا ہی فائدہ کرے موم سفید پیہ گردہ بز مغز ساق گاؤ برابر پگھلا کر آپس مین ملاوین اور تھوڑی سنگ جراحت و مرداسنگ پیسکر اسمین ملاوین اور ایک مدت تک اس مرہم کو اوپر شقاق کے رکھین کہ اچھا کردے گا۔

دوا، کہ واسطے بواسیر کے نافع ہے اور خون کو بند کرے
اگرچہ مزمن ہو سرمہ سرخ ایک دام ہلیلہ سیاہ تین درم
دونون کو جدا جدا پیسکر ساتھ دو چند قند سیاہ کے
ملاوین اور بقدر کنار صحرائی کے گولیان بناوین ایک
گولی صبح کو ساتھ روغن کے کھاوین اور ایک گولی
شام کو ساتھ پانی کے اور بیچ مرض مزمن شدید کے
پچاس دن تک مداومت کرین اور غذا درمیان
مدت تناول اس دوا کے نوبیانہ گوشت و روٹی ہو
اور بعد تین دن کے ایک گولی کو ساتھ آب برگ تنبول
کے حل کرکے روئی پر لگا کر باسور پہ باندھین اور
سات دن تک اسی طرح باندھنا چاہیے کہ بواسیر
خشک ہوکر گر پڑے گی اور بعض لوگ ساگ چولائی کا اور
روٹی ساتھ بہت روغن کے کھلاتے ہین اور گوشت
نہین دیتے۔

دیگر۔ ناگیسر نبات برابر کوٹ کر چھان کر نصف دام
کھاوین کہ خون کو بند اور درد کو زائل کرتی ہے۔

دیگر۔ کچلہ کو جلا کر دھوان مقعد مین پہونچاوین کہ خون کو
بند اور درد کو موقوف کرے۔

دیگر۔ ہلیلہ بلیلہ آملہ کلان تخم بکائن برابر کوٹ چھانکر
برابر سب اجزا کے شکر سفید ملا کر ہر صبح کو ایک کف کھاوین
بواسیر خونی و بادی کو نفع کرے۔

دیگر۔ تخم نیدال تخم ہلیلہ زرد مجیٹھ رسوت عنب الثعلب
برابر پہلے ٹکڑا چربی بز کا گرم کرین پس ان اجزا کو پیسکر
اسمین چھڑکین اور باسور پر رکھین کہ فوراً درد کو
تسکین دے و خون کو بند کرے اور اگر کئی دن لگایا کرین

دانے بواسیر کے گرا دے۔

دیگر۔ روغن تخم نیم باسور پر ملین۔

دیگر۔ پانی دھتورہ سیاہ کا دو حصہ روغن کنجد ایک حصہ
جوش کرین یہانتک کہ روغن رہے پس روئی اسمین
آلودہ کرکے بواسیر پر ملین۔

دیگر۔ خراطین کو بیچ روغن کنجد یا زیت کے جوش کرکے
ساتھ تھوڑے سرکہ کے پیسین تو مانند مرہم کے ہوجاوے
پس نمدیا پشم اسمین آلودہ کرکے حمول کرین دبرمین
کہ بواسیر کو نفع کرے۔

دیگر۔ گزدم کئی عدد لیکر بیچ روغن کنجد یا زیت کے
ڈال کر چالیس دن تک بیچ شیشے کے دھوپ مین رکھین
پس اوپر بواسیر کے ملین متواتر کئی دن تو نفع تمام
دے۔

دیگر۔ کرا چھال کہ مشہور ہے کوٹ کر چھان کر بقدر دو مثل
ماشہ یا تین ماشہ کے تنہا کھاوین یا ساتھ پانی یا شہد کے
اور اگر نقوع کرکے دین ایک تولہ سے کم نہو۔

دیگر۔ کالی زیری تین دام لیکر آدھی بریان کرکے پھر
سب کو ملا کر تین حصہ کرین ہر دن ایک حصہ کھاوین
اور غذا برنج ساٹھی و مزعفرات ہو کہ باسور خونی و بادی
کو فائدہ کرے۔

دیگر۔ کہ مسون کو نرم کرے اور بٹھاوے اور درد کو موقوف
کرے راسنا بھانگ ہر ایک چار درم سپیدۂ گندم دو دانگ
بیچ روغن کنجد کے بریان کرین باقی ادویہ باریک
کرکے اسمین ملاوین اور پانی ڈال کر پکاوین یہانتک
کہ غلیظ ہوجائے بعد اسکے بواسیر پر باندھین۔

## حرف الذال

ذرور کہ واسطے خروج مقعدہ و نتو مقعدہ و نتو رحم کے نافع ہی سفیدہ رانگے کا شب یمانی مازو گلنار مساوی کوٹ کر چھان کر عضو ماؤف کو روغن گل سے چرب کر کے وہ دوا اسپر چھڑکین۔

ذرور کہ استرخاے مقعد کو فائدہ کرے مازو جفت بلوط قشار کندر بیخ سوختہ گلنار شاخ گوزن سوختہ مردار سنگ صدف سوختہ اقلیمیا مساوی صلایہ کرکے اوپر مقعد کے چھڑکین۔

ذرور دیگر۔ کہ یہی خاصیت رکھتا ہی جفت بلوط گلنار جوز السرو کاغذ سوختہ ہر ایک تین درم کوٹ کر چھانکر مقعد پر چھڑکین۔

ذرور صعدہ کہ بیچ اسقاط بواسیر کے قائم مقام آہن کے ہی بیچ بحث قروح کے آوے گا۔

## حرف الراء

روغن سداب۔ کہ مدر حیض ہی بیچ ادویہ مدرہ کے گذرا۔

روغن کلکلانج۔ مدر حیض ہی اور بیچ ادویہ مقعد کے گذرا۔

روغن زعفران۔ کہ اسکو دہن الخلوق کہتے ہین واسطے صلابات و اوجاع رحم و معدہ کے اور تشنج و فساد رنگ رخسارون کے اور رفع کرنے بیخوابی کے اور تنقیہ قروح کے اور خروج رحم کے نافع ہی زعفران پندرہ درم قردمانا چھ درم قصب الذریرہ پانچ درم مر صافی دس درم بیچ تین سو مثقال روغن کنجد کے ایک ہفتہ بھگوئین اور ہر دن ہلاتے رہین بعد اسکے ساتھ سو مثقال پانی کے جوش کرین یہانتک کہ روغن رہجاوے پس صاف کرین۔

روغن مبارک۔ کہ مسمی بہ روغن لقوہ ہی نسخہ اسکا واسطے امراض رحم کے نافع ہی اور ادویہ مدرہ مین گذرا۔

روغن مقل۔ واسطے بواسیر و جمیع امراض باردہ کے اور تحلیل ریاح غلیظہ کے عظیم النفع ہی اور بیچ تابیت قدما کا ہی مقل ازرق برگ مورد سعد مرزنجوش حلبہ سپند حبۃ الخضرا حب الخروع ہر ایک دس مثقال میعہ سائلہ اشق افیون بسفائج حب البلسان بادام مقشر چربیق سفید زرنب افلنجہ شیطرج ہر ایک چھ مثقال قرنفل جوز بوا اور زنجبیل خولنجان دارچینی بلادر جندبیدستر ہر ایک تین مثقال بزر البنج کندر سیسالیوس تخم گندنا شونیز تخم ترہ تیزک نانخواہ قسط تلخ ہر ایک پانچ مثقال اشنہ شبت ورق الغار فوفل ہر ایک چار مثقال عسل کف گرفتہ روغن گاؤ روغن یاسمین نفط سفید قطران روغن خروع دہن الغار ہر ایک تیرہ مثقال روغن زیتون ساڑھے چھ سو مثقال پانی صاف ہزار مثقال جوش کرین یہانتک کہ پانی جل جاوے اور بعض لوگ اس روغن کا روغن بلادر نام رکھتے ہین۔

روغن بواسیر۔ خراطین پچاس عدد بیچ روغن کنجد کے بریان کرکے روغن سے نکال لیوین اور ساتھ دس درم دنبالہ بادنجان کے پیسین اور

روغن کو ساتھ موم کے موم روغن بنا کر ان اجزاء سائیدہ
کو ملاویں اور بواسیر پر ملیں اور واسطے بند کرنے خون کے
تھوڑا مازو ملا کر استعمال کریں۔

**روغن**۔ کہ واسطے گرانے دانہاے بواسیر کے مجرب
و بغایلہ ہے کوگرد زرنیخ دونوں برابر پیسکر روغن کنجد
سے تسقیہ کریں یہانتک کہ روغن جذب ہوجاوے
پس قرع و انبیق مین تقطیر کریں اور وقت تسقیہ کے
چاہیے کہ نرم آگ پر ہو۔

**روغن وزغ**۔ واسطے ورم مقعد و درد بواسیر کے
نہایت آزمودہ ہے اگر حرارت سے ہو وزغ کو ساتھ
بیر برگ کے کوٹ کر پانی مین جوش کریں تو مہرا ہوجاوے
اور روغن کہ اوپر پانی کے بعد سرد ہونے کے
بستہ ہوجاتا ہے اٹھا رکھیں اور اگر دنبالہ بادنجان کو پیسکر
اضافہ کریں واسطے بواسیر بارد کے نافع ہے۔

**روغن کراث**۔ کہ بواسیر کو نافع ہے آب گندنا ایک
من روغن کنجد نیم من ساتھ دس درم منقل کے جوش
کریں یہانتک کہ پانی جاتا رہے اور روغن رہے۔

**روغن تخم کتان**۔ کہ بواسیر و حکہ اسفل کو نافع ہے
اگر حرارت نہو۔

## حرف السین

**سفوف**۔ کہ نزف خون کو روکے باسور سے ہو
یا رحم سے یا زائد بکارت سے یا شکم سے یا قے سے
یا رعاف سے یا بول سے ریوند چینی ایک درم ماميران
چینی ثلث درم حضض عصارہ لحیۃ التیس ہر ایک ڈیڑھ درم
کھرباء مسحوق دو دانگ ہلیلہ ساتھ روغن گاؤ کے بریان
کیا ہوا تین درم کوٹ کرچھان کر ایک درم صبح کو اور ایک
درم شام کو کھاویں اور ترک عشا کریں۔

**سفوف مقلیاثا**۔ بہت قسم ہیں بعضے انسے بواسیر
کو فائدہ کرتے ہیں اور بیچ بحث امعا کے گذرے۔

**سفوف**۔ کہ بواسیر و اسہال و زحیر و مغص کو نافع ہے تخم
ترہ تیزک بریان نیم درم تخم کتان بریان اسپغول بریان
ہر ایک تین درم تخم کرفس بریان گل ارمنی تخم مرد ہر ایک
اڑھائی درم صمغ عربی ایکدرم غیر از ترہ تیزک و اسپغول
و تخم مرد باقی کو کوٹکر چھانکر تینوں ملا کر سفوف کریں۔

**سفوف تیوج خطائی**۔ و سفوف گل واسطے بواسیر
یا اسہال کے نافع ہے اور بیچ بحث اسہال کے گذرا۔

**سفوف جوز**۔ واسطے قطع خون بواسیر کے مجرب ہے اور
عجیب الفعل اور معالجات بقراط سے منقول جوز محرق ایک
جزو زر روی انڈے کی سوختہ ایک جزو کنجد بو دادہ تین جزو
کوٹ کرچھان کر دو مثقال ساتھ شربت سیب یا ربیاس
یا آس کے ناشتہ استعمال کریں۔

**سفوف**۔ واسطے ریاح بواسیر کے نافع ہے ہلیلہ سیاہ
بلیلہ آملہ ہر ایک دس درم ساتھ روغن زیتون کے کم
بریان کیا ہو تخم گندنا بریان حب الرشاد بریان نانخواہ
حرمل حلیلہ اہل مغز دانہ زرد آلو ہر ایک پانچ درم مصطگی
جوز بوا ہر ایک ایک درم کوٹ کر چھان کر دو مثقال تک ساتھ
آب گرم کے استعمال کریں۔

**سفوف**۔ منقول از ذخیرہ کہ خون نکلنا مقعد و رحم
سے باز رکھے کشنیز خشک بریان سماق پاک کیا ہوا جند بیدستر

صدف سوختہ کہربا بسد ہر ایک دو درم مازو بے سوراخ بلوط بریان تخم نفل گلنار ہر ایک پانچ درہم دو دو درم ساتھ آب سرد کے تناول کرین۔

**سفوف** - کہ واسطے حوامل کے بہت نافع اور بیچ دور کرنے شہوت ردیہ کے نہایت مجرب ہی کنجد مقشر زیرۂ کرمانی زنجبیل ہر ایک دس درم فلفل دار فلفل ہر ایک پانچ درم دار چینی دو درم ہیل قاقلہ ہر ایک تین درم قند سفید ایک رطل۔

**سفوف** - کہ ریاح کو دور کرے اور عورت حاملہ کو فائدہ کرے اور معدہ وجگر کو قوت دے مروارید عاقرقرحا ہر ایک دو درم زنجبیل مصطگی ہر ایک پانچ درم زرنباد درونج تخم کرفس وج جوزبوا دار فلفل دار چینی خیربوا ہر ایک تین درم پودینہ تخم بادیان ہر ایک ڈیڑھ درم شکر برابر سب اجزا کے مقدار شربت دو درم سے تین درم تک۔

**سفوف قاقلہ وغیرہ** - کہ واسطے ردیۂ شہوت عورتون حاملہ کے نافع ہی بیچ بحث معدے کے گذرا۔

## حرف الشین

**شراب خبث الحدید وشراب سعد** بیچ بواسیر کو نافع ہی اور بیچ بحث معدے کے مرقوم ہی۔

**شربت انجبار** - بیچ قطع کرنے خون بواسیر کے اور جس سے کہ ہوا اثر عظیم رکھتا ہی اور خاصیت اسکی یہ ہی کہ شکم کو قبضی نہین کرتا ہی مگر یہ کہ اور قوابض اسمین پڑے ہوون پوست بیخ انجبار بیس درم رات کو ایک رطل پانی مین تر کرین اور صبح کو جوش دین جب نصف رہے صاف کرکے نبات سفید نصف رطل ملا کر قوام کرین اور ایک نسخہ بیچ بحث امعا کے گذرا۔

**شیاف کحلی** - خون بواسیر کو بند کرے کندر گلنار مازو شب یمانی اقاقیا صمغ عربی برابر کوٹ کر چھان کر شیاف بناوین۔

**شیاف غدیوط** - اقاقیا رانگ گلنار صمغ عربی کوٹ کر چھانکر مانند بلوط کے گولیان بناوین اور وقت جماع کے دبر مین رکھین اور قبل مجامعت کے چاہیے کہ پاخانہ مین جاوین تو پیٹ براز سے پاک ہو اور اشیاے قابضہ استعمال کرین۔

**فائدہ** - غدیط نام مرض کا کہ وقت جماع کے غائط مقعد سے بے اختیار نکل آتا ہی اور غدیوطا بروزن قرطعب کے صاحب مرض کو کہتے ہین۔

**شیاف** - کہ خون بواسیر کو بند کرے کندر انزروت دم الاخوین گلنار سرمہ زراج سفید ہر ایک یکدرم زنگار ایک دانگ کوٹکر چھانکر ساتھ عسل کے شیاف بناوین۔

**شیاف دیگر** - کہ یہی عمل کرتا ہی قنطوریون دقیق بیخ سوسن انزروت ہر ایک ایک مثقال مازو نصف مثقال زنگار ایک دانگ ساتھ عسل کے شیاف بناوین۔

**دیگر** - کہ یہی اثر رکھتا ہی اقاقیا عصارۂ لحیۃ التیس گلنار گل ارمنی ہر ایک ایک درم صدف سوختہ سفیدہ ارزیز ہر ایک نصف درم ساتھ آب لسان الحمل یا آب خرفہ کے شیاف بناوین۔

**دیگر** - کہ نفع اسکا یہی ہی عصارۂ لحیۃ التیس اقاقیا

جفت بلوط دم الاخوین ہر ایک ایک درم سفیدۂ ارزیز صدف سوختہ ہر ایک نصف درم ساتھ آب لسان الحمل کے شیاف بناویں۔
شافہ۔ کہ عورتوں کو باکرہ کرے مازو شب یمانی سعد تفاح اذخر دم الاخوین مر برگ سوسن آزاد سک ہر ایک نصف درم قرنفل سنبل پوست انار ہر ایک دو دانگ مشک نصف دانگ صمغ عربی ڈیڑھ دانگ کوٹ کر چھان کر شیاف بناویں اور حمول کریں صبح سے شام تک اور شام سے صبح تک رکھیں کہ ایسی حالت حاصل ہوتی ہے کہ درمیان اس عورت کے اور باکرہ کے فرق نہیں ہے۔
شافہ۔ کہ منی عورتوں کو جو بدون مجامعت کے رواں ہوتی ہے روکے اور احتلام عورتوں کو فائدہ دے تخم کاہو گل نیلوفر ہر ایک ڈیڑھ درم مقل ایکدرم بنجنکشت برگ سداب پودینہ خشک ہر ایک تین درم کسیلا دو درم تخموں کو حل کریں اور ادویہ کوٹ کر چھانکر اسمیں ملاویں اور رحم میں رکھیں۔
شافہ۔ کہ حیض کو کھولے مر صافی پودینہ کوہی اکلیل الملک ہر ایک چار درم مویزہ بیس درم اجزا کوٹ کر ساتھ زہرہ گاؤ کے شیاف بناکر رکھیں۔
شافہ۔ کہ حیض کو کھولے خربق سیاہ بیخ حنظل ہر ایک سے تھوڑا تھوڑا اسمیں ملاکر شافہ بناویں اور شافہ کو طویل کریں اور یہ شافہ پہلے رطوبت کو نکالتا ہے بعد اسکے خون۔
شافہ۔ کہ بچہ مردہ کو نکالے مر جاؤشیر خربق سفید

بالسویہ کوٹ کر چھان کر ساتھ زہرۂ گاؤ کے ملاکر استعمال کریں۔
شافہ۔ کہ حیض کو روکے سرمہ گلنار تنکار زہرہ گراں برابر برابر پیسکر ساتھ آب مورد کے ملاویں اور پشم کو اسمیں آلودہ کرکے بیٹھیں اور اس شافے سے بنے ہوئے کو بیچ سحیق اقاقیا مازو شب یمانی کے پھیر کر حمول کریں۔

## حرف الضاد

ضماد۔ کہ وجع رحم و بواسیر کو ساکن کرے زعفران افیون بزرالبنج بیہ مرغ ہر ایک دو درم تخم خطمی تخم کتان ہر ایک پانچ درم زردی انڈے نیم بختہ کی ایک عدد روغن خستہ زردآلو میں ضماد کریں۔
ضماد مقل۔ کہ کثرت نفع سے مسمی ہے بضماد بواسیر مقل ازرق تخم کتان تخم گندنا ہر ایک پانچدرم روغن گاؤ میں ملاکر ضماد کریں۔
ضماد۔ کہ درد بواسیر کو بٹھائے مقل کو ہاں نشتر مغز ساق گاؤ مغز خستہ زردآلو میعہ زردی انڈے کی مساوی الوزن بیچ روغن گاؤ کے کہ پیاز کو اسمیں جوش کیا ہو حل کریں اور ضماد کریں۔
ضماد۔ کہ درد بواسیر و درد اورام کو موقوف کرے اور خون بواسیر کو اگر بند ہو جاری کرے پیاز کو روغن گاؤ میں بریان کرکے ضماد کریں اور اگر پیاز کو ورق ورق کرکے رکھیں روا ہے اور بیچ کھولنے افواہ باسور کے اسرع ہے اور اگر پیاز سفید پانی میں جوش کریں ساتھ روغن گاؤ کے کوٹیں تو نرم ہووے بس تیر گرم کرکے باندھیں جلد درد و رم بواسیر کو موقوف

کریں اور اگر زردی انڈے کی بھی ممزوج کریں بہتر ہو
اور چاہیے کہ پیاز کو بعد جوش دینے کے مقشر کریں
بعد اسکے کوٹیں۔
**ضماد** - کہ درد باسور کو موقوف کرے و مجرب ہے
گل خطمی گل بابونہ اکلیل الملک ہر ایک چار درم حلبہ تخم کتان
ہر ایک تین درم عدس مقشر دس درم مجموع کو پکا کر
ساتھ زردی انڈے کے اور روغن بنفشہ کے
گھول کر رکھیں۔
**ضماد** - کہ بواسیر و درد مقعد و زحیر کو نافع ہے مغز ساق گاؤ
دس درم موم سفید تین درم اقاقیا دم الاخوین
کندر ہر ایک نصف درم مردار سنگ سفیدہ رانگے
کا ہر ایک ایک درم و نصف مقل ایک درم
افیون ایک دانگ روغن گل بیس درم بطریق
معلوم بنا کر لگا دیں۔
**ضماد** - کہ ساتھ بواسیر کے مخصوص ہے مغز استخوان زردآلو
پانچ مثقال پیہ بط پانچ درم میعہ سائلہ تین درم
مقل دو درم زفت ڈیڑھ مثقال بنا کر ضماد کریں۔
**ضماد دیگر** - کہ یہی عمل کرتا ہے پیاز و گندنا پکا کر اور روغن گاؤ
میں بریان کیا ہوا ہر ایک پانچ درم مقل ایک درم زعفران
نصف درم افیون ڈیڑھ دام ضماد کریں۔
**نوع دیگر** - کہ یہی عمل کرتا ہے روغن مغز خستہ زردآلو دس
درم کوہان شتر نو مثقال برگ شفتالو خشک موم سفید
ہر ایک تین درم مقل ایک مثقال مردار سنگ دس
مثقال ضماد کریں۔
**دیگر** - سوزش و درد مقعد کو نافع ہے کنجد کو کوٹیں اور ساتھ

روغن گل و سفیدی انڈے کی ضماد کریں۔
**دیگر** - زردی انڈے کی اور آرد جو اور روغن گل کا
ضماد کریں یہی اثر رکھتا ہے۔
**دیگر** - سفیدہ ارزیز بزرالبنج زردہ تخم مرغ کو بیچ روغن
بنفشہ کے گھول کر ضماد کریں۔
**ضماد مجرب** - کہ بواسیر و تشقاق مقعد کو اور قرحہ مقعد
کو اور اسہال بواسیری اور نزف حیض کو فائدہ کرتا ہے
سفیدہ رانگے کا حضض موم ہر ایک ایک جزو گل خطمی مقل
ہر ایک دو جزو روغن گل پانچ جزو ساتھ زردی انڈے
کے استعمال کریں۔
**ضماد** - کہ درد بواسیر متورم کو نفع کرے اکلیل الملک
بابونہ کو پانی میں پکاویں تو جہاں ہووے پس ایک قبضہ
اس سے لیکر بیچ ہاون کے کوٹیں تو مانند مرہم کے
ہووے پس زردی انڈے کی جوش کی ہوئی ایک عدد
زعفران ایک درم افیون دو درم تخم کتان حلبہ تخم خطمی کو ٹکر
چھانکر ہر ایک ایک حفنہ مقل تین درم پہلے مقل کو بیچ سفیدے کے
کریں اور ادویہ بورہ انہیں گھولکر بقدر حاجت کے اوپر
ایک پتے کے رکھیں اور سطح دوا میں وہ روغن کہ جسمیں
پیہ بط یا پیہ ماکیان کو پگھلایا ہو ملا کر نیم گرم بواسیر متورم
پر لگا دیں اور اگر ورم شروع کا عظیم ہو پہلے
فصد باسلیق کریں۔
**ضماد** - بواسیر بارد و مفاصل و ریاح کے واسطے مجرب ہے
تو یعنے سیر دس جزو کو ٹکر بیچ روغن تخم کتان کے
کہ ستر جزو ہو جوش کریں جب نصف رہے صاف
کر کے روغن کو طلا اور سیر کو ضماد کریں۔

ضماد - کہ واسطے خروج مقعد کے ورم سے نفع کرے عدس مقشر پوست انار جفت بلوط جوز السرو ہر ایک ایک جزو سب کو ساتھ پانی آس کے پکاوین جب مہرا ہوجاوین روغن ملا کر ہاون مین ملین اور ضماد کرین -

ضماد - کہ شقاق مقعد کو فائدہ کرے اور حکم مراہم سے ہی لیکن اس کتاب مین ایسا بہتر معلوم ہوا کہ مراہم بھی بیچ اسمدہ کے مذکور ہوں واسطے آسانی طالبون کے اور بیچ مراہم کے بھی اشعار اس امر کا ہوگا موم سفید روغن کنجد سپید یط مغز ساق گاؤ روغن گاؤ کوہان شتر تازہ غیر مملح مقل یا سوسیہ یا کم وزائد موافق حاجت کے لیوین اور مقل کو بیچ لعاب تخم کتان کے حل کرین پھر جملہ اجزا کو ملا کر ضماد کرین فانہ بلیغ -

دیگر - کہ درد بواسیر کو موقوف کرے مقل کوہان شتر پیاز مشوی مغز ساق گاؤ خستہ زردآلو تلخ روغن گاؤ زردہ بیضہ میسعۂ سایلہ برابر لیکر ملاوین وضماد کرین -

دیگر - کہ درد مقعد کو جو بواسیر سے ہو ساکن کرے مقل ازرق کو بیچ روغن تخم کتان کے حل کرین اور گندنا کو بیچ روغن گاؤ کے پکا کر جملہ کو ہاون مین ملین یہانتک کہ ملکر برابر ہوجاوین پس مقعد پر ضماد کرین -

ضماد - کہ واسطے شقاق قبل کے جو غیر حامی ہو نافع ہی سپیدیط زوفا رطب مغز ساق گوزن ساتھ موم کے کہ بیچ روغن سوسن کے یا نرگس کے پگھلایا ہو مخلوط کر کے ضماد کرین اور جو شقاق ساتھ تپ شدید کے ہو یہ ضماد لگاوین تخم مصفا مرداسنج مربی ہر ایک دو درم روغن گل سفید رانگے کا ہر ایک دس درم نشاستہ افیون کافور ہر ایک ایک درم سفیدی بیضۂ مرغ کی ایک عدد آپس مین ملا کر ضماد کرین شقاق حامی و حرق نار وہر حدث کو نافع ہی -

دیگر واسطے شقاق قبل و دبر کے اور بثور کے اور حرق نار کے نافع ہی روغن گل سفیدہ مرداسنج ہر ایک تین درم موم پانچدرم -

ضماد - کہ استحاضۂ عورت حاملہ و غیر حاملہ کا روکے عدس مقشر پوست انار زرشک برگ مورد خشک مازو ہر ایک ایک جزو کوٹ کر چھان کر ساتھ سرکہ شراب کے گھول کر اوپر پشت و زہار کے ضماد کرین -

## حرف الطاء

طلا - کہ افراط حیض کو روکے گل سرخ عدس مقشر ہر ایک پانچدرم اقاقیا گلنار صندل سفید و سرخ ہر ایک تین درم گل ارمنی چار درم بلوط طباشیر ہر ایک ایک درم کوٹ کر چھانکر پانی مین بھگو کر اوپر عانہ و پشت کے طلا کرین -

طلا - کہ حمل رہنے کو منع کرے اور اگر حاملہ ہو بچہ کو گرا دے سداب خشک نطرون مساوی لیکر کوٹین و چھانین اور ساتھ پانی سداب کے گھولین اور اوپر قضیب کے طلا کر کے مباشرت کرین -

طلا - کہ اوپر حمل رہنے کے مدد کرے حب بلسان جاؤشیر بادآورد برابر کوٹ کر چھان کر ساتھ زہرہ گاؤ کے اوپر قضیب کے طلا کرین اور رہنے دین یہانتک کہ خشک ہوجاوے بعد اسکے مجامعت کرین عورت حاملہ ہوگی -

طلا - کہ یہی خاصیت رکھتا ہی برگ سنجد خشک کو ٹکر پکاوین

اور ساتھ زہرۂ گاؤ کے قضیب پر طلا کرے کے مباشرت کرین۔

طلاء۔ کہ خارش فرج کو فائدہ کرے سرب کو ساتھ پانی کاسنی کے پیسکر گل نیلوفر تخم کاہو کوٹ کر چھان کر اسمین گھولکر بعد اسکے گلاب ملاکر اندر فرج کے طلا کرین۔

طلاء۔ کہ سوزش شدید فرج کو اور سوزش پیشاب کو نافع ہے اور بیچ ایام حمل کے بھی لگا سکتے ہین کافور ریاحی گلاب مین یا پانی مین داحل کرکے ملین۔

حکایت۔ ایک عورت کی یہ عادت تھی کہ بیچ ایام حمل کے سوزش فرج مین ہوتی تھی اور مُنہ رحم کا بعد چوتھے مہینے کے آہستہ آہستہ کھلجاتا تھا اور ساتوین یا آٹھوین مہینے حمل ساقط ہوتا تھا اور کوئی دوا فائدہ نہ کرتی تھی آخر الامر اس درویش سے اجازت استعمال اس دوا کی دی اور تدبیرین دیگر بھی کین اثر تمام ہوا اور مقصد حاصل ہوا۔

طبیخ۔ کہ حیض کو روان کرے اسارون ایک درم سداب نصف درم رازیانہ دو درم لوبیا سرخ پانچدرم عسل دس درم جوش کرکے صاف کرین اور تین دن متواتر کھاوین۔

طبیخ۔ کہ یہی عمل کرتا ہے اور نافع ہے مردون کو بھی جب منی انکی محتبس ہوئی ہو افسنتین درمنہ ترکی ترمس سداب رازیانہ تخم کرفس ہر ایک دو درم انجیر دس عدد گلقند دس مثقال جوش کرین اور صاف کرین اور تین دن متواتر کھاکر تین دن آرام کرین پھر تین دن کھاوین تو ادرار تمام واقع ہو۔

طبیخ۔ کہ یہی اثر رکھتا ہے لوبیاء سرخ حلبہ انیسون فوہ ہر ایک چار درم سداب تین درم بیچ تین رطل پانی کے جوش کرین جب ایک رطل رہے صاف کرکے تھوڑی شکر اضافہ کرین اور ہر صبح کو چار درم پین

طبیخ۔ کہ یہی کام کرتا ہے لوبیاء سرخ تین درم فراسیون فوہ ہر ایک چار درم فودنج دس عدد بیچ پانچ رطل پانی کے جوش کرین جب آدھا رہے صاف کرکے تھوڑی سکنجبین اضافہ کرین اور صبح کو تین درم پین۔

طبیخ افسنتین۔ واسطے کھولنے حیض کے مفید ہے اور بیچ بحث حمیات کے آوے گا۔

طبیخ قرطم۔ واسطے لانے حیض کے مجرب ہے اور مائل باعتدال ہے حب قرطم گاؤزبان تخم خربزہ بادیان برابر بیکوب کرکے آپس مین ملاوین اور مقدار سات درم کے بیچ ڈیڑھ رطل پانی کے رات کو بھگوئین صبح کو جوش کرین جب آدھا رطل رہے صاف کرکے شکر سے شیرین کرکے پین۔

## حرف الفاء

فنجنوش۔ کہ بواسیر کو نافع ہے اور بیچ جوارشات معدہ کے مذکور ہوا۔

فیروز نوش۔ کہ عورت حاملہ کو جو بیچ عارضۂ سردی کے تکلیف پاتی ہو فائدہ کرے اور ریاح غلیظ کو دفع کرے اور بیچ بحث ادویۂ سر کے مرقوم ہوا۔

فلونیاء فارسی۔ رحم کو قوت دے اور ریاح رحم کو دفع کرے اور استفراغ خون کو جس جگہ سے کہ ہو روکے اور جنین کی محافظت کرے۔

قلونیا رومی حیض کو روکے اور جماع کو موقوف کرے یہ دونوں ادویہ سرمین مذکور ہین اور ایک نسخہ قلونیا فارسی کا کہ واسطے قوت جنین کے اور رطوبت رحم کے نافع ہے بیچ ادویۂ امعاء کے بھی مذکور ہوا۔

فرزجہ۔ کہ رحم کو قوت دے اور فرج کو تنگ و خوشبو کرے بسباسہ سنبل مرزنجوش قشار کندر صعتر اذخر خیری گل سرخ پوست کبر ترمس مساوی کوٹ کر چھانکر ساتھ روغن کے گھولکر پشم کو اسمین آلودہ کرکے رکھین۔

فرزجہ۔ کہ یہی عمل کرتا ہے تفاح اذخر سعد عود قرنفل ہر ایک ایک درم عود نصف دانگ مشک ایک دانگ آملہ نیم دانگ کوٹکر چھان کر گلاب مین گھولکر کپڑا پشم کا اسمین آلودہ کرکے استعمال کرین۔

فرزجہ۔ کہ فرج کو تنگ اور عورت کو خواہش جماع کی پیدا کرے شب یمانی آب مین حل کرکے کپڑا اسمین آلودہ کرین اور اس کپڑے کو بیچ سحیق سعد و سلیخہ و مازو کے مانند سرمہ کے کیا ہو لت کرکے دو ساعت قبل جماع کے حمول کرین۔

دیگر۔ کہ ثیب کو مانند بکر کے کرے تخم حماض کوٹکر مانند سرمہ کے پیسین اور فرزجہ کرین۔

دیگر۔ کہ یہی کام کرے مازو سبز بے سوراخ پوست انار قرنفل بالسویہ باریک کرکے ساتھ شراب کے گھول کر پشم کو اسمین آلودہ کرکے فرزجہ کرین۔

دیگر۔ کہ فرج کو نرم کرے سرمہ مرداسنگ آبگینہ بالسویہ نرم کرکے ساتھ شراب تلخ کے ملاکر حمول کرین۔

دیگر۔ کہ ثیب کو باکرہ کرے سرگین کبوتر شیشہ بغدادی نرم پیسین اور دو درم اس سے کتان مین باندھ کر ساتھ ٹکڑے پشم کے حمول کرین اور زہرۂ خرگوش کا حمول کرنا بہت تنگی پیدا کرتا ہے۔

دیگر۔ کہ تضییق قبل ہے سک تین درم قرنفل ایک درم مشک ایک قیراط شراب ایک اوقیہ پہلے شراب کو گرم کرین اور ادویہ کوٹ کر چھان کر اسمین ملا کر ایک کپڑا کتان کا اسمین آلودہ کرکے حمول کرین۔

دیگر۔ کہ یہی کام کرے شب سعد تفاح اذخر برگ سوسن کوٹ کر چھان کر لتہ آلودہ کرکے حمول کرین یا ان ادویہ کو پانی مین جوش کرکے عورت کو اسمین کئی دن بٹھائین۔

دیگر۔ کہ یہی اثر کرتا ہے سک اور تھوڑی سی زعفران بیچ شراب ریحانی کے جوش کرکے خرفہ کتان کا اسمین بھگو کر خشک کرین وقت حاجت کے ایک ٹکڑا اسمین سے لیکر ایک رات دن قبل وطی کے رکھین۔

دیگر۔ کہ بہت مضیق قبل ہے صمغ سوسن کو حمول کرین فانہ عجیب۔

دیگر۔ کہ یہی کام کرے رانگ اقاقیا سعد سنبل باریک پیسکر صوف کو بیچ شراب قابض کے بھگو کر ان ادویہ مین لت کرکے حمول کرین۔

فرزجہ۔ کہ رطوبت فرج کو نافع ہے مرداسنج آبگینہ باریک پیسکر حمول کرین۔

دیگر۔ کہ رطوبت فرج کو دفع کرے نمک اندرانی شب یمانی باریک کرکے حمول کرین یا پوست درخت صنوبر کا اور شب و سعد کو شراب مین پکا کر خرفہ کتان کا اسمین بھگو کر حمول کرین یا مازو جفت بلوط گلنار پانی مین

ترکرکے اس پانی سے استنجا کرین یا سرمہ و شب برابر پیسکر حمول کرین ۔

فرزجہ ۔ کہ قبل کو گرم کرے کرم دانہ مقشر کوٹ کر ریشمی کپڑے مین چھانکر روغن زنبق مین ملاکر حمول کرین ۔

دیگر ۔ کہ فرج کو گرم و خشک کرے کرم دانہ فلفل سعد کو بیچ شراب کے پکاکر کپڑا اسمین آلودہ کرکے حمول کرین ۔

دیگر ۔ کہ رطوبت فرج کو نشف کرے اور سیلان رطوبت سے وقت جماع کے مانع ہو مازو و تخم حماض ہر ایک دو درم سرمہ و خبث الحدید ہر ایک نصف درم خوب کوٹ کر چھانین اور ایک کپڑا بیچ جوشاندہ جفت بلوط وگلنار کے بھگو کر ان ادویہ مین آلودہ کرکے حمول کرین ۔

فرزجہ ۔ کہ لذت زیادہ کرے کبابہ یا دارچینی یا عاقرقرحا چباکر ریق اسکا قضیب پر ملین ۔

دیگر ۔ کہ لذت دے حلتیت ایک درم روغن زنبق دس درم ملاکر کئی دن رکھین بعد اسکے آلت پر ملین یا فرج مین ۔

دیگر ۔ کہ لذت پیدا کرے عاقرقرحا زنجبیل دارچینی برابر کوٹ کر چھان کر ساتھ اس پانی کے کہ گوند اسمین حل کیا ہو گھولکر گولیان بناوین اور وقت حاجت کے منہ مین رکھین بعد گھلنے کے جماع کرین ۔

فرزجہ ۔ کہ حمل کو نہونے دے تفاح کرنب حرف قطران مین ملاوین بعد اسکے بیچ آب فوتنج بری کے بھگو کر بعد پاک ہونے کے حیض سے حمول کرین اور اگر بعد ہر جماع کے قطران کو حمول کرین یا عصارہ سداب کا ساتھ فلفل کے حمول کرین حمل کو منع کرے اور اجود یہ ہی کہ ان چیزون کو مرد اوپر قضیب کے طلا کرکے جماع کرے ۔

دیگر ۔ کہ حمل کو منع کرے تخم خندقوقا سرگین فیل خردل حب فلفل استخوان زعرور مساوی کوٹ کر چھانکر ساتھ میعہ سایلہ کے گھولکر پشم اسمین آلودہ کرکے حمول کرین پس ہرگز حاملہ نہوگی اور اگر حاملہ ہو جاوے بچہ گر پڑے گا اور لوگون نے کہا ہی کہ جو عورت ایک دانہ بیدانجیر کو نگل جاوے ایک سال حاملہ نہووے اور اگر دو سال نگلے دو برس تک وعلی ہذا القیاس ۔

دیگر ۔ کہ حمل کو منع کرے مازو حب الآس مساوی کوٹکر چھانکر گرم پانی مین گھولکر فرزجہ کرین قبل مجامعت کے ۔

دیگر ۔ کہ حمل کو مانع ہووے تفاح کرنب و تخم اسکے کوٹ کر بعد پاک ہونے کے حیض سے حمول کرین اور حمول انفحہ خرگوش کا بھی یہی عمل کرتا ہی ۔

دیگر ۔ کہ حمل کو منع اور حیض کو ادرار کرے عروق بیخ کرنب کوٹ کر گھولکر حمول کرین ۔

فرزجہ ۔ کہ حمل ہونے پر مددگار ہی شب یمانی دو درم سماق عود زعفران ہر ایک ایک درم کوٹکر چھان کر اوپر پشم پارہ کے چھڑک کر حمول کرین بعد اسکے مجامعت کرین ۔

دیگر ۔ کہ حمل رہنے پر مدد کرتا ہی جند بیدستر میعہ سایلہ جاوشیر مر قسط بارزد ہر ایک ایک جزو مشک عنبر ہر ایک ربع جزو شراب مین ملاکر فرزجہ بناوین ۔

دیگر ۔ کہ مدد کرے حمل ہونے پر سرگین بز کوہی پنیر مایہ خرگوش ہر ایک ایک جزو کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد گرم کیے ہوئے کے گھولین اور ساتھ

ٹکڑے پشم کے حمول کرین۔
دیگر۔ پنیر مایۂ خرگوش دارچینی عنبر زاج نبات برابر کوٹ کر چھانکر گلاب مین گھولکر حمول کرین۔
دیگر۔ مامیران چینی سورنجان صبر انزریانہ زبد البحر ہر ایک ایک دانگ ساتھ شکر صمغ کے فرزجہ کرین۔
دیگر۔ میعہ سایلہ جند بید ستر مرجاؤ شیر قسط بازرد مقل مشک کوٹ کر چھانکر حمول کرین بعد طہر کے کئی مرتبہ اور بعد ساعت کے مباشرت کرین۔
دیگر۔ پنیر مایۂ خرگوش اور سرگین خرگوش کو شہد مین گھولکر پشم کاٹ کر اسمین آلودہ کر کے حمول کرین تین رات بعد حیض کے بعد اسکے مجامعت کرین اور تحفۃ المومنین مین عوض پنیر مایۂ خرگوش کے زہرۂ خرگوش ہے۔
دیگر۔ زعفران سنبل فرومانا بیہ ماکیان لبان علک مصطگی روغن ناردین ہر ایک ایک مثقال لے کر بعد کوٹنے وچھاننے کے ملا دین پس ایک مثقال اس سے صوف مین رکھ کر پانچوین وچھٹی اور ساتوین رات حیض سے حمول کرین اور آٹھوین رات مجامعت کرے البتہ حمل ہوگا بحکم اللہ تعالے۔
دیگر۔ کہ حمل رہنے مین مجرب ہے شب یمانی زعفران لسان العصافیر ہر ایک ایک درم جند بید ستر ایک مثقال عود نصف درم مشک ربع درم کوٹ کر چھان کر ساتھ عسل کے گھول کر تین رات بیچ ایام حیض کے حمول کرین اور چوتھی رات جماع کرین۔
دیگر۔ کہ واسطے حمل کے ابن سرافیون سے منقول ہے زعفران حماما ہر ایک ایک اوقیہ روغن ناردین نصف اوقیہ کوٹ کر چھان کر ساتھ لتہ کے تین دن حمول کرین اور ہر دن وہر رات کو تازہ اور ہر دن برادہ دندان فیل کا ایک مثقال ساتھ نبات کے برابر اسکے ہو تناول کرین۔
دیگر۔ کہ حمل رہے مین اوسیخن فرج ہے سنبل مقل کوٹ کر ساتھ شراب کے ملا کر کئی رات حمول کرین بعد اسکے مباشرت کرین اور اشنان فارسی عاقرقرحا شونیز سداب فراسیون برابر کوٹ کر چھان کر روغن زیت مین گھولکر حمول کرین۔
فائدہ۔ ایسے فرزجون مین احسن یہ ہے کہ تمام رات عورت اپنے پائون کو اوپر تکیہ بلند کے رکھے اور سر کو پست۔
دیگر۔ کہ بچۂ مردہ کو نکالے مرجاؤ شیر خربق سفید برابر کوٹ کر چھان کر ساتھ زہرۂ گاؤ کے فرزجہ کرین۔
دیگر۔ کہ مشیمہ وبچۂ مردہ کو نکالے اہل زراوند مدحرج ترمس حرف ہر ایک ایک جزو کوٹ کر ساتھ زہرۂ گاؤ کے حمول کرین۔
دیگر۔ کہ یہی عمل کرے تخم خبازی خردل سفید مقل ازرق ہر ایک ایک جزو کوٹ کر چھان کر ساتھ قطران کے گھولکر فرزجہ کرین۔
فرزجہ۔ کہ حیض کو جاری کرے اشنان فارسی عاقرقرحا جاؤ شیر سداب ہر ایک ایک درم فرفیون نیم درم کوٹ کر چھانکر قطران مین ملا کر فرزجہ کرین۔
دیگر۔ کہ حیض کو نکالے مرفودنہ ہر ایک چار درم اہل آٹھ درم سداب دس درم مویز منقے بیس درم کوٹکر چھانکر ساتھ

زہرۂ گاؤ کے گھول کر حمول کرین۔

دیگر کہ حیض کو نکالے اور درد رحم کو کہ سردی سے ہو نفع دے بارزد مقل ازرق جاؤشیر مصطگی اشق ہر ایک دو درم سب کو دو رات دن بیچ سرکہ و عسل کے رکھکر صلایہ کرین یہانتک کہ مانند مسکہ کے ہو جاوے پس روغن بیہ لبط و جند بیدستر کوٹ کر چھان کر ہر ایک تین درم زعفران پیسی ہوئی ایک درم و نصف ضم کر کے صلایہ کرین تو خوب آپسمین ملجاوے پس ہر دن تین مرتبہ ہر مرتبہ مقدار مازو کے پشم مین لپیٹ کر حمول کرین۔

دیگر کہ ادرار حیض کرے جند بیدستر نصف مثقال مشک دو حبہ روغن زنبق مین حل کر کے صوف اسمین آلودہ کر کے حمول کرین

دیگر کہ یہی عمل کرتا ہے جاؤشیر کندش میعۂ یابسہ اظفار الطیب عود الصلیب کوٹ کر چھان کر فرزجہ کرین۔

دیگر کہ یہی اثر رکھتا ہے آب سداب آب فوتنج نہری مین صوف کو آلودہ کرین اس صوف کو اہل و شکطرامشیع و حرمل مین کہ بہت باریک کیا ہو بھر کر حمول کرین۔

دیگر کہ واسطے اس کام کے مجرب ہے سداب مرصافی اہل رازیانہ تخم مرد بالسویہ ساتھ زہرۂ گاؤ کے فرزجہ کرین۔

دیگر کہ مدر حیض ہے تخم انجرہ مرصافی بالسویہ کوٹکر چھان کر فرزجہ کرین۔

دیگر واسطے حیض کے اور نکالنے جنین زندہ و مردہ کے نہایت موثر ہے عصارۂ قثاء الحمار ساتھ قیراط ساتھ زہرۂ گاؤ کے حل کر کے میلے کپڑے مین آلودہ کر کے حمول کرین

دیگر کہ واسطے ادرار حیض و اخراج جنین و مشیمہ کے قوی الاثر ہے اور جنین کو قتل کرتا ہے اشنان عرطنیثا قطران شحم حنظل قثاء الحمار خربق سیاہ موبزج بونشادر زراوند مازریون روغن بید انجیر زہرۂ گاؤ جاؤشیر سکبینج مرصافی مفرداً مجموعاً کلاً و بعضاً استعمال کرین۔

فرزجہ قاتل جنین کہ واسطے اخراج جنین زندہ و مردہ مشیمہ کے اور عسر ولادت کے اور علت رجا کے نہایت مجرب ہے جاؤشیر خربق سیاہ برابر ساتھ زہرۂ گاؤ کے گھول کر حمول کرین۔

فرزجہ کہ واسطے قطع کرنے حیض کے مجرب ہے صمغ عربی کافور ہر ایک ایک درم گلنار تین درم کشنیز تازہ سات درم ساتھ کپڑے کے بموجب شمول کے حمول کرین۔

دیگر کہ بیچ قطع کرنے خون حیض کے عدیل نہین رکھتا ہے شب یمانی نصف درم بزرالبنج ایک دانگ افیون نصف دانگ۔

دیگر کہ نہایت موثر ہے مرداسنج زاج سفید گلنار گل ارمنی گل مختوم سرمہ برابر لیکر فرزجہ کرین۔

دیگر واسطے بند کرنے حیض کے اور ازالۂ قروح و عفونت رطوبات سایلہ رحم کے نافع ہے گلنار شب یمانی سرمہ کاغذ سوختہ زیرۂ کرمانی مدبر برابر ساتھ آب برگ بید کے یا آب کشنیز کے یا آب مازو مطبوخ کے گھول کر حمول کرین۔

دیگر کہ بیچ قطع کرنے خون حیض کے مجرب ہے مازو سوختہ دم الاخوین برگ مورد گل ارمنی گل سرخ بالسویہ ریشمی کپڑے مین چھانین اور پوست انار ترش کو نیکوب کر کے جوش کرین یہانتک کہ گھرا ہو جاوے پس تھوڑی

بشم اُس پانی میں بھگو کر ساتھ اور یہ پیسی ہوئی کے
آلودہ کر کے حمول کریں۔
دیگر۔ کہ یہی عمل کرتا ہے بلکہ قوی تر ہے برگ مورد مازو
سوختہ سرمہ نشاستہ ہر ایک۔ با بخدرم زاج سوختہ
صمغ عربی ہر ایک دو درم گل ارمنی تین درم بدستور سابق
استعمال کریں اور وقت استعمال کے اگر ہر دن تقل اک
کو کہ زرگر اُسکو زہر دکھتے ہیں ایک مثقال پیسکر ساتھ
زردی انڈے کے پکا کر تناول کریں اُسکے اثر میں
ہرگز خلاف نہیں ہوتا ہے مکرر تجربہ ہوا ہے اور حمول
زیرہ بو دادہ کا اور زیرہ بو نا دادہ کا برابر ساتھ پانی
ترنج کے کہ مطبوخ و مہرا ہو مجرب ہے۔
دیگر۔ کہ حیض کو روکے اور مجرب ہے اور بیچ تقویت
رحم کے بیعدیل ہے موسیائی صمغ عربی گل ارمنی ہر ایک
ایک درم دم الاخوین دو درم۔
دیگر۔ کہ حیض کو بند کرے گلنار کندر مازو سرما اقاقیا
شب یمانی برابر کوٹ کر چھان کر ساتھ پانی بارتنگ کے
گھول کر حمول کریں اور بھی اوپر پشت و عانہ کے
طلا کریں۔
دیگر۔ کہ یہی اثر کرتا ہے کاغذ سوختہ اقاقیا گلنار گل سرخ
عصارہ لحیۃ التیس مازو ٹکڑا کتان کا جلا ہوا برابر کوٹ کر
چھان کر سرکہ میں گھولکر حمول کریں۔
فرزجہ۔ کہ حکۂ رحم کو کہ اُسکو ابنۃ النسا کہتے ہیں نافع ہو
سداب نعناع پوست انار عدس مقشر بیچ گلاب اور
تھوڑے سرکے کے پکا کر ٹکڑا ابریشم کا اُسمیں آلودہ کر کے
حمول کریں اور بیچ حاوی کبیر کے کہا ہے کہ ساتھ طبیخ نبیذ
کے پکاویں اور حمول کریں۔
دیگر۔ کہ یہی اثر رکھتا ہے زعفران کافور ہر ایک ایک
دانگ مرداسنگ دو دانگ حب الغار نصف درم کوٹ کر
ساتھ سفیدی انڈے و روغن گل کے گھولکر حمول کریں۔
دیگر۔ کہ واسطے رفع کرنے حکہ کے اور اختلاج فرج و رحم
کے مجرب ہے ناردین نعناع خشک گل نسرین خشک
گل نیلوفر برگ سرو برگ سدر راجو رو بالسویہ ساتھ روغن
زیتون کے گھولکر ایک مثقال فرزجہ کریں اور ایک مثقال
ساتھ آب بابونہ مطبوخ کے اوپر ناف کے ضماد کریں
اور پانی و شراب سے پرہیز کریں اسلیے کہ دوا توقف
کرے اور احسن یہ ہے کہ وقت ہونے حیض کے
اس دوا کو استعمال کریں۔
فرزجہ۔ کہ حکہ و اختلاج کو پیدا کرے اس مرتبہ تک
کہ عورت بیقرار ہو جاوے چاہیے کہ ایک ہفتہ تک
استعمال کرے اور بیچ ایام استعمال کے اثر حکہ کا معلوم نہو گا
مگر جسدن کہ فرزجہ کو ترک کرنے ظاہر ہوگا اور چھ مہینے تک
اثر اُسکا باقی رہیگا اقحوان اہیل اشنہ انجدان بیچ درخت
فندق اشنان سبز مرزنجوش مرباء جوز محروث بالسویہ
کوٹ کر ریشمی کپڑے میں چھان کر ایک مثقال ساتھ شیر
حیوانات کے گھول کر ساتھ لتہ کے حمول کریں اور جسوقت
یہ سب دوائیں نہ ملیں بعضی اُنسے کافی ہیں۔
فرزجہ۔ واسطے اوجاع حارہ و باردہ رحم کے مجرب ہے
انجدان کو کوٹ کر ساتھ روغن گل سرخ کے حمول کریں
اور تھوڑا اُس سے گرم کر کے ضماد بھی کریں۔
فرزجہ۔ کہ واسطے ورم گرم کے نافع ہے خشخاش سفید

نیکوفتہ کو بیچ دودھ کے پکاکر روغن گل سرخ اور تھوڑی
زعفران اور موم کے فرزجہ کرین اور بیدستر مسحوق خطمی
روغن گل سرخ مین حل کرکے ساتھ آب بارتنگ کے
یا دودھ عورت کے ممزوج کرکے حمول کرین۔

فرزجہ واسطے تحلیل اورام صلبہ رحم کے نافع ہی موم
سپید اور کف بیدمرغ مقل ازرق ہر ایک تین درم خطمی تخم
کتان ہر ایک اٹھارہ درم ساتھ عسل کے یا ساتھ مغز
خیارشنبر کے گھول کر حمول کرین۔

دیگر۔ کہ درد و ورم سخت رحم کو موقوف کرے اور
نرم کرے اور حمول کرنا اسکا دربین وجع بواسیر کو ساکن
کرتا ہی بابونہ بیہ لیطا افیون موم بالسویہ ساتھ ٹکڑے
پشم کے حمول کرین۔

دیگر۔ کہ اوجاع رحم کو نافع ہی انزروت کندر دم الاخوین
حب الآس گل ارمنی اقاقیا کوٹ کر چھان کر ساتھ آب
بارتنگ کے گھول کر ساتھ ٹکڑے پشم کے استعمال کرین۔

فرزجہ کہ مدہ و صدید کو جو قبل سے سائل ہون
نافع ہی بشرطیکہ موضع قریب سے آتے ہون اور عفص اور
بدبو نہ ہون صبر دم الاخوین کندر انزروت باریک کرکے
حمول کرین اور جو مواضع بعیدہ سے آتے ہون
حقنہ کرین قبل مین ان حقنون سے کہ بیچ باب قروح الامعا
کے مذکور ہین اور وہ نسافہ کرین کہ بیچ باب بول الدم
والمدہ کے مضبوط ہین۔

فرزجہ۔ کہ نتوء رحم کو نافع ہی قرط طراثیث مازو
خرنوب چارون جزو مساوی لین اور آب شعیرین
اور تھوڑی شراب مین جوش کرین پس اتار کر
صاف کرین اور اقاقیا سب برابر باریک کرکے
طبیخ مذکور مین ملاوین اور ٹکڑا پشم نرم سے لیکر
لپیٹین اور گردھنہ بناکر اس اسفنج مین تر کرکے
استعمال کرین۔

فرزجہ۔ کہ ورم بارد و صلابت رحم کو نفع کرے
کندر مقل حجر الیہود بازرد ہر ایک دو درم زعفران
جاوشیر اشق ہر ایک ایک درم مصطگی میعۂ سایلہ
جندبیدستر روغن سوسن بیہ لیطا روغن بابونہ ہر ایک تین
درم صمغ کو بیچ شراب و عسل کے حل کرین اور موم
کو آگ پر پگھلاوین پھر سب کو ملاکر فرزجہ بناوین اور
حمول کرین۔

دیگر۔ کہ واسطے قروح و سرطان رحم و نزف الدم کے
نافع ہی ٹکڑا اسپیدے کا اور مرہم اسپیدے کے ساتھ
روغن گل کے ملین یہان تک کہ غلیظ ہوجاوے
بعد اسکے حمول کرین۔

دیگر۔ کہ اورام صلبہ اور درد رحم کو نافع ہی بیہ لیطا
مغز ساق گاو و اونٹ کا مقل ازرق زعفران زردی
انڈے بریان کی درد روغن سوسن کا سب کو برابر لیکر
ساتھ شراب کے یا طلا کے گھول کر حمول کرین۔

## حرف القاف

قرص کہربا۔ اور سب اقراص کہ حابس نزف الدم
کے ہین بیچ ادویۂ امعا کے مذکور ہوے ہین۔

قرص مر۔ کہ ادرار طمث کرتا ہی قوت سے اور ولادت
کو آسان کرتا ہی اور اگر اسکی مداومت کرین جنین کو

ساقط کرے قرین درم ترمس پانچدرم حلتیت سکبینج جاؤشیر برگ سداب خشک برگ پودینہ خشک سنکطرامشیع فرو مانا فوہ اصبغ ہرایک دو درم کوٹکر چھانکر قرص بناوین ہرایک قرص دو درم کا وزن ہین مقدار خوراک۔ ایک قرص ساتھ جوشاندہ ابہل کے اور اگر ترمس نہو عوض اسکے دارچینی ڈالین اور اگر ساتھ آب سداب کے قرص بناوین بہتر ہو۔

**قرص صموغ** - کہ ولادت کو آسان کرے اور بچہ مردہ و زندہ کو اسیوقت نکالے مرجاؤشیر سکبینج بارزد ہرایک ایک درم حلتیت نصف درم جملہ ایک خوراک ہے ساتھ آب سداب کے یا ساتھ جوشاندہ حلبہ کے دین اور بخور کرنا ان ادویہ کا یہی عمل کرتا ہے اور غذا نخود آب بہتر ہے۔

## حرف الکاف

**کبوس** - واسطے استرخاے مقعد کے کندر قشور کندر شیح سوختہ صدف سوختہ مرد اسنج اقلیمیاے فضہ بالسویہ باریک کرکے اوپر رفادہ کے رکھکر باندھین۔

## حرف المیم

**ماء القمقم** - واسطے خروج مقعد و برو ذر رحم کے نافع ہے مازو گلنار حفیت بلوط برگ آس جملہ کو قمقم مین پکاکر علیل کو اس مین بٹھاوین اور اس سے استنجا کرا دین۔

**فائدہ قمقم** - آفتابہ کو کہتے ہین

**مسوح** - کہ واسطے بواسیر و شقاق رحم کے نافع ہے مقل ازرق کوہان شتر مغز گاؤ مغز خستہ زرد آلو میعۂ سائلہ زردی انڈے کی ہرایک ایک مقدار لے کر روغن گل مین کہ پیاز کو اس مین پکایا ہو گھول کر ملین۔

**مسوح دیگر** - کہ درد بواسیر کو موقوف کرے روغن خستہ زرد آلو دس درم میعۂ سائلہ تین درم مقل دو درم مرکب کرکے ملین۔

**معجون** - کہ بچہ اسقاط جنین کے قوی تر ہے ابہل سو درم فوتنج خشک سداب خشک ہرایک بیس درم فرو مانا فوہ اصبغ سنکطرامشیع ہرایک دس درم کوٹ کر چھانکر ساتھ شیرۂ انجیر کے ملاکر صبح و شام بقدر بیضہ کے دین۔

**معجون** - کہ حمل کو معین ہے ہمنین قاقلہ مغز چلغوزہ دارچینی ہرایک دو درم مروارید ناسفتہ بسبد فلفل زنجبیل قرنفل جوز ہندی سکبینج سافج ہندی برگ قرنفل ہرایک ایک درم جوز الطیب زعفران ہرایک نصف درم کوٹ کر چھان کر ساتھ سہ چند شہد کف گرفتہ کے گھولین اور شیشے کے باسن مین رکھین اور مرد و عورت ہررات کو ڈیڑھ مثقال کھاوین۔

**معجون مقل** - کہ بواسیر کو اور ریح کو جو اندر امعا کے ہو توڑے و نفع کرے اور آماس مقعد کو کہ خون آتا ہو فائدہ کرے پوست ہلیلۂ کابلی پوست بلیلہ آملۂ منقے تخم سپندان سفید تخم گندنا نانخواہ شاہسفرم ہرایک پانچدرم

تقل بچاس درم مقل کو بیچ آب گندنا کے حل کریں اور
ادویہ کو اسمین گھولین مقدار خوراک دو درم ۔
مرہم شادنہ ۔ کہ بواسیر و شقاق مقعدہ کو نافع ہے شادنہ
مغسول گل ارمنی عصارہ لحیۃ التیس ہرایک تین درم
افیون نصف مثقال و چہار جبہ سفیدہ رانگے کا دو درم
زعفران ایک درم روغن بنفشہ بادام روغن گل
بادام ہرایک دس درم موم سفید پانچ درم موم بیچ روغن
کے پگھلا کر ادویہ کو کوٹ کر چھانکر اس مین ملا دین اور ساتھ
دس درم شیر عورت کے بیچ ہاون کے ڈالکر ملین
تو مانند مرہم کے ہو جاوے ۔
مرہم کافوری ۔ کہ شقاق مقعد ولب کو اور سوزش
باسور کو اور آگ سے جلنے کو نافع مرداسنگ سفیدہ
رانگے کا موم سفید ہرایک پانچ درم روغن گل بیش
درم موم کو روغن مین پگھلا کر ادویہ کو اسمین ملا کر بیچ ہاون
کے ملین تو ہموار ہو وے اور رہنے دین یہانتک کہ
خشک ہو جاوے بعد اسکے ایک سفیدی انڈے کی
اور تھوڑا کافور داخل کریں اور مراہم دیگر کہ علل مقعد و رحم کو
سود مند ہین بیچ اسمادہ کے مفصلاً مذکور ہوے اور بھی بیچ
علل ظاہر اعضا کے آخر کتاب مین مراہم کثیر مذکور ہونگے ۔

## حرف النون

نقوع بزور ۔ کہ حیض کو نکالے تخم خربزہ نیم کوفتہ
سات درم تخم خیسون بادیان ہرایک تین درم دوقو
مشک طرا مسمیع ہرایک دو درم سنبل قسطین ہرایک چار
درم تخم اراسپند اہیل ہرایک ڈیڑھ درم حلبہ نیکوفتہ باسن

شیشے مین رکھکر ڈیڑھ من پانی اسپر ڈالین اور تین دن
دھوپ مین رکھین اور رات کو گرم گھر مین بعد اسکے
ہر صبح چار وقیہ ساتھ ایک درم روغن بادام شیرین کے
پیین اور اگر جوش کریں یہانتک کہ آدھا سن رہے بہتر ہو ۔
نطول ۔ کہ افراط حیض کو نافع ہے گل سرخ برگ مورد
ہرایک دس درم شب یمانی مازو شگوفتہ گلنار ہرایک
پانچ درم پوست انار شگوفتہ جوز السرو کزمازج تین
درم اقاقیا دو درم مجموع کو جوش کرکے اسکے پانی
مین بٹھائین اور قرص کہربا کو ساتھ آب مورد
کے پیین ۔
فائدہ نطول اس جگہ بمعنی آبزن کے ہے ۔
نطول ۔ کہ جنین کی محافظت کرے اور قبل از وقت
نہ نکلنے دے گل سرخ سات درم گلنار کزمازج ہرایک
پانچ درم برگ مورد خشک چار درم شب یمانی پوست انار مازو
ہرایک تین درم نیکوب کرکے جوش کریں اور اسمین بٹھائین ۔
نطول ۔ کہ واسطے درد رحم و صلابت رحم کے نافع ہے
مرزنجوش شیح نام تخم کرنب قیصوم حلبہ تخم کتان بابونہ
اکلیل الملک پانی مین پکاوین اور اسمین بٹھائین ۔
نطول ۔ کہ یہی کام کرتا ہے حلبہ تخم کتان بابونہ اکلیل الملک
اطراف کرنب ۔
نطول ۔ کہ واسطے خروج مقعد کے نافع ہے گلنار پوست انار
جفت بلوط مورد تر گل سرخ مازو ہرایک ایک مقدار
نیکوب کرکے جوش کریں اور اسمین بٹھائین ۔
انتباہ ۔ جملہ امراض مخصوصہ رحم سے ایک اختناق رحم
ہے اور وہ اگر بسبب نہونے جماع کے پیدا ہو حکم جماع کا کریں

بشرط امکان کے ورنہ اشیاے مقللہ منی اور لیجانے والیان شہوت جماع کی کام مین لاوین اور کہین کہ قابلہ انگلی سے یاکسی اور چیز سے رحم کو کھجلاوے اور اگر یہ مرض احتباس سے ہوا ہو مدرات حیض دین اور وقت نوبت اس علت کے جس سبب سے کہ ہو واسطے افاقہ کے اطراف کو باندہین اور اشیاے خوشبو کو حمول کرین اور اشیاے بدبو کو سونگھاوین تو رحم طرف اسفل کے میل کرے اس لیے کہ رحم خوشبودار چیزون کو شائق ہی اور بدبودار چیزون سے نفرت کرتا ہی اور بھی اوپر ناف کے محجمۂ عظیمہ بغیر شرط لگاوین خصوصاً محجمۂ ناری اور کندش باریک پیسکر ناک مین دم کرین بیماری دوسری رجا ہی تدبیر اس کی فصد کرنا طرف اورار حیض کے اور طرف اشیاے مسقط جنین کے اور حب منتن دینا کئی دن تک اور امراض دیگر کہ رحم مین ہوتے ہین علاج انکا مرکبات بحث رحم سے کر سکتے ہین اور حقنہ کرنا رحم مین واسطے امراض رحم کے نفع کثیر رکھتا ہی۔

## باب سترھوان

بیچ ادویۂ پستان وخصیہ وآلت اور تقویۂ باہ اور مانع سرعت انزال کے اور مقللۂ باہ کے اگر افراط کرے اور حابسہ سیلان منی کے۔

## حرف الالف

انوشدارو بیچ امر قوت باہ کے اثر قوی رکھتی ہی۔

انقرویا مقوی باہ ہی اور بیچ ادویۂ سر کے مذکور ہی۔

اطریفل کبیر کہ باہ کو زیادہ کرے بیچ بحث معدے کے مذکور ہوا۔

## حرف الجیم

جوارش جالینوس واسطے باہ کے اثر تام رکھتی ہی اور بیچ ادویۂ سر کے مذکور ہی۔

جوارش زرعونی منی زائد کرے اور باہ کو قوت دے اور پشت وگردہ کو مضبوط کرے اور رام مجامعت مین عظیم النفع ہی تخم کرفس تخم گزر تخم شلغم تخم شبت نانخواہ رازیانہ مغز تخم خربزہ مغز تخم بادرنگ بیچ کرفس مغز حب قلقل مغز حب الزلم مغز نارجیل تازہ مغز چلغوزہ ہر ایک پانچ مثقال بسباسہ قرنفل فلفلموید کبابہ عاقرقرحا زنجبیل تخم شبت تخم جرجیر تخم پیاز حب الرشاد انجرہ تخم گندنا خولنجان جوزبوا گل قرفہ دارفلفل ہر ایک تین درم قرفہ زعفران کندر مصطگی عود ہر ایک چار درم تخم لبلوب بوزیدان بہمن سرخ بہمن سفید تودری شقاقل لسان العصافیر ہر ایک پانچ درم بصل الفار بریان خصیۃ الثعلب قضیب گاو پیسا ہوا مغز کلۂ گنجشک نرخشک خرما گشنیز خرما ہر ایک دس مثقال عنبر اشہب دو مثقال مشک ترکی نصف مثقال قند برابر سب ادویہ کے عسل مصفا ہموزن مجموع کے بطریق معہود معجون بناوین دو مثقال گرم مزاج کھاوے پیچھے اس کے دودھ تازہ دس درم اسمین حل

کر کے پیوے اور سرد مزاج پانچ درم کھاوے پیچھے اسکے ایک کاسہ ماء العسل کا پیوے۔

**جوارش زرعونی دیگر** کہ واسطے تقویت باہ و اعضاے رئیسہ و گردہ و کمر و آلات بول کے معتمد علیہ ہی و نزدیک جوارش سقنقور کے ہی تخم ہلیون شتقاقل تودری ناف سقنقور لسان العصافیر ہرایک ایک درم تخم انجرہ دو درم زنجبیل تخم شلغم تخم گزر تخم شبت تخم ترہ تیزک تخم جرجیر تخم پیاز تخم گندنا خولنجان جوز الطیب دارچینی دارفلفل بوزیدان ہرایک تین درم کوٹ کر چھان کر ساتھ قند مقوم کے گھولین مقدار شربت ایک مثقال سے دو مثقال اور اگر ناف سقنقور میسر نہو دو وزن خصیۃ الثعلب اور کھوڑی رائی بدلے اس کے ڈالین کہ نہایت نافع ہی اور مختار صاحب تحفۃ المومنین کا یہی ہی لیکن شیخ نجیب الدین سمرقندی نے ایسا لکھا ہی کہ تخم ہلیون شتقاقل بہمنین تودری ناف سقنقور لسان العصافیر ہرایک پانچ درم زنجبیل تخم شلغم تخم پیاز تخم رطبہ تخم جرجیر تخم گندنا خولنجان جوزبوا دارچینی دارفلفل بوزیدان اسقیل بریان ہرایک تین درم تخم انجرہ دس درم قند برابر سب اجزا کے کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد کے گھولین مقدار شربت تین درم اور ایک نسخہ زرعونی کا بیچ بحث معدہ کے گذرا ہی۔

**جوارش بلادری** واسطے ریاح بواسیر و تقویت باہ وہضم طعام کے نہایت نافع ہی اور مبرودون کو موافق زنجبیل دس استار فلفل تین استار شیطرج ہندی دو استار شتقاقل پانچ استار قند ساڑھے چار سو مثقال مغز اخروٹ کنجد ہرایک دس مثقال بلادر دس عدد پہلے بلادر کو کوٹ کر بیچ تین اوقیہ روغن کنجد کے بھگو کر ہاتھ سے ملکر صاف کرین اور ادویہ کو اس مین جرب کر کے ساتھ قند کے کہ ڈیڑھ وزن اجزا کا ہی قوام کر کے جوارش بناوین۔

## حرف الحاء

**حلواء** کہ باہ و نشیت و گردہ کو تقویت کرے تودری مین خشخاش سفید ہرایک دو درم و نصف حب المحلب زنجبیل قرفہ دارچینی شتقاقل ہر ایک ڈیڑھ درم حب السمنہ بوزیدان جوز جندم حب القلقل ہرایک ایک درم زعفران پانچ درم مغز بادام مغز فندق آرد بیخ شکر سفید ہرایک نصف من نارجیل کتیرا آرد باقلا آرد نخود روغن کنجد ہرایک ربع من عسل ایک من۔

**حلوا سوہان** کہ مبرودون کو موافق و کثیر الغذا و مولد خون غلیظ ہی اور واسطے تقویت باہ و اعصاب و درد کمر کے نافع ہی گندم کو بیچ اتنے پانی کے بھگوئین کہ گیہون نمی کو اٹھا لیوین ورنہ زیادتی آب مین قوت گندم کم ہو جائیگی

بعد اسکے تھیلی میں رکھ کر دھوپ میں خشک کریں اور
ہر دن تھوڑا پانی اسپر چھڑکیں تو سبز ہونا شروع کریں
پس دھوپ میں خشک کر کے آٹا انکا بناویں اور
نصف اسکے یا برابر اس کے آٹا گیہوں کا ملاویں اور
پانی کو جوش کر کے تھوڑا تھوڑا پانی اسپر گرا کر آگ پر
پکاویں اور ہلاتے جاویں یہاں تک کہ آٹا بالکل پک کر
گاڑھا ہو جاوے پس تھوڑا روغن طعام یا روغن
کنجد اضافہ کریں اور بعد جذب ہونے روغن کے
شیرہ شکر کا یا دوشاب انگور کا بقدر شیرینی کے
کہ مقصود ہو اضافہ کریں اور اس قدر جوش کریں
کہ روغن جذب شدہ نکلنا شروع کرے بعد اسکے
مغز پستہ مغز گردگان مغز نارجیل دارچینی زنجبیل
پیپل جوزبوا قرنفل فلفل ہر ایک ایک مقدار اضافہ
کریں تو ذائقہ موافق حاصل ہووے۔

حلواے کہ مسمی ہے بجوان احمدی منی کو زیادہ کرے
اور باہ کو قوت دے اور بدن کو فربہ کرے برنج
پاکیزہ دھوئے ہوے ایک رطل پانی میں جوش کریں
یہانتک کہ پک جاویں اور مغز بادام ایک رطل کو شکر
ساتھ دو رطل قند سفید و ایک پیالہ گلاب کے نرم
آگ پر پکاویں اور کفچہ مارتے جاویں اسوقت
تک کہ پک جاوے پس مشک ایک دانگ ملا کر
کام میں لاویں۔

حلواے بیضہ کہ واسطے تقویت باہ و تولید منی
اور درد کمر مزمن صعب کے مجرب ہے اور مخصوص زردہ بیضۂ
مرغ پچاس عدد و آرد برنج آدھ سیر شہد خالص ڈیڑھ سیر روغن
گاو سیر بھر مصطگی اندرجو شیرین بسباسہ سنبل الطیب دوونج
عقرقرحا بہمن سفید و سرخ موصلی سیاہ و سفید قرفہ زعفران
مغز کوانچ جوزبوا تخم اسگندھ ہر ایک نیم درم تخم گزر نیم درم
خصیۃ الثعلب مصری دو دام تودری ایک
دام مشک اصیل ایک درم اول آرد کو روغن میں
بریان کریں اور زردہ بیضہ ڈال کر خوب کفچہ ماریں
پھر شہد اور ادویۂ دیگر ملا کر نگاہ رکھیں۔

حلواے جزر کہ جماع کو قوت دے اور منی زیادہ
کرے اور بدن کو فربہ کرے گاجر کو تراش کر ایک من
پانی میں پکاویں اور ہاون چوبین میں نرم کریں بعد
اسکے مغز پستہ مغز بادام مغز گردگان مغز نارجیل مغز
فندق مغز پنبہ دانہ مغز حب الزلم حب القلقل دارفلفل
مقشر خشخاش سفید ہر ایک ایک ستار کبابہ زنجبیل دارفلفل
دارچینی ثعلب مصری جوزبوا بسباسہ زرنباد ہر ایک
تین درم مجموع کوٹ کر ساتھ نصف من عسل و نصف
من قند و ربع من روغن گاو اور پچاس عدد زردی
انڈے کے نرم آگ پر پکاویں تو موافق مدعا کے پکجاوے
اور اگر چاہیں شیرینی زیادہ ڈالیں۔

حلوا کہ باہ کو زیادہ کرے اور مجامعت کو قوت
دے اور بدن کو فربہ کرے آرد نخود سفید آرد گندم
شستہ ہر ایک ایک اوقیہ روغن گاو میں بریان کریں
اور نصف من جلاب قند سفید و نصف من پانی دیگ
میں ڈالکر کفچہ مارتے رہیں اور نرم آگ پر پکاویں اور
مغز بادام ربع من زعفران ایک مثقال مشک تبتی
ایک دانگ گلاب ایک پیالہ آخر میں اضافہ کریں

اور ہر صباح ایک سکرچہ تناول کرین۔

حلواء دیگر۔ کہ یہی عمل کرے مغز بادام مغز گردگان مغز پستہ مغز فندق کنجد مقشر تناہ دانہ مغز حبۃ الخضرا مغز نارجیل مغز چلغوزہ ہر ایک تین استار خوب کوٹکر ساتھ ایک رطل مائدہ گندم اور ایک رطل روغن گاؤ اور ایک من قند کے پکاوین اور آخر طبخ مین ایک دانگ مشک اور ایک مثقال زعفران اور ایک پیالہ گلاب اضافہ کرین اور نرم آگ پر پکاوین اور کفچہ مارتے رہین یہانتک کہ پک جاوین۔

حلواء کہ اس امر مین قوی تر ہے گوشت سینۂ مرغ فربہ کا کوٹین کہ مانند مرہم کے ہوجاوے اور بیچ قند و عسل کے پکاوین اور روغن گاؤ اضافہ کرین اور آہستہ آہستہ کفچہ مارتے رہین یہانتک کہ پک جاوے اور بریان ہوجاوے اور آخر مین تھوڑا مغز بادام خوب کوٹکر اسمین ڈالین اور ساتھ مشک و زعفران و گلاب کے معطر کرین اور ہر صبح ایک اوقیہ کھاوین اور اگر بعضے مغز و عقاقیر اضافہ کرین بہتر ہے۔

حلواء کہ بیچ تقویت باہ و تولید منی و فربہی بدن کے نظیر نہین رکھتا ہے اور واسطے درد کمر و ضعف گردہ و مثانہ کے مجرب ہے اور اس درویش نے اسکو مرکب کیا ہے زردک سرخ رنگ شیرین لیکر پوست سے اور چیز سخت سے کہ اسکے درمیان مین ہوتی ہے پاک کرین پس ایک من اس سے و نصف من خرما فربہ کہ مغز گٹھلی نکالے گئے ہے ساتھ دودھ گائے کے پکاوین تو مہرا ہوجاوے بعد اسکے ہاون چوبین مین کوٹین مانند مرہم کے ہوبس آرد نخود اور مائدہ گندم ہر ایک پندرہ درم تھوڑے روغن گاؤ مین بریان کرکے قند سپید ایک من پانی مین حل کرین اور صاف کرکے اُس پر ڈالین اور پکاوین اور بعد اسکے زردک و خرما مذکور کو دو تین جوش دیکر نیچے اتارین اور زردہ بیضۂ مرغ پانی مین جوش کی ہوئی بیس عدد بھی اضافہ کرکے سب کو خوب ملاوین بعد اسکے مغز پستہ مغز جوز مغز فندق مغز چلغوزہ مغز نارجیل ہر ایک دس درم خصیۃ الثعلب گشنی خرما ختک مربا دارچینی خولنجان زنجبیل ہر ایک تین درم زعفران مشک ہر ایک ایک درم باریک کرکے ملاوین اور ہر صبح دس درم کھاوین۔

17 حب۔ کہ اورام بارد خصیہ و فتق کو نافع ہے اور ریاح کو توڑے تخم کرفس ہزار سپند انیسون مصطگی زعفران ہر ایک ایک درم پوست ہلیلہ کابلی آملہ سکبینج مقل ہر ایک دو درم فطر اسالیون فودنج اذخر قسط زرنباد درونج اسارون ہر ایک نصف درم کوٹ کر چھانکر ساتھ شراب سداب کے حب بناوین اور ہر دن ایک درم تناول کرین۔

18 حب مبہی۔ پنیر مایۂ خرگوش ساتھ شراب انجیر کے حب بناکر وقت کام کے ایک گولی منھ مین رکھکر پانی اسکا نگلتے جاوین کہ نعوظ خوب لاوے گا۔

19 حب قرص افعی۔ کہ بیچ تقویت باہ کے عجیب ہے ثعلب خولنجان ہر ایک تین مثقال پنیر مایۂ شتر اعرابی زنجبیل قرص افعی گشنی خرما ہر ایک ایک مثقال خردل سرخ

دو مثقال ساتھ گلاب کے گولیان بناوین۔

حب۔ کہ خوب لغوظ لاوے اور دیری انزال مین اثر بہت رکھتی ہی اور رکھنا اُسکا منھہ مین بہت امساک لاوے اور مجرب ہی اور بیچ بحث معدے کے مذکور ہی۔

حب جالینوس۔ واسطے اُس شخص کے کہ عاجز ہو ازالۂ بکارت سے بسبب سست ہونے اعصاب کے یا بسبب جلق یا اور کوئی سبب سے نافع ہی بلکہ اغلب یہ ہی کہ پہلی رات مین نفاذ کرے ورنہ دوسری تیسری رات اور مجرب ہی مغز سر کنجشک ترکہ وقت ہیجان کے لیوین نشقاقل مصری تازہ تخم پیاز سفید گشنیز خرما تخم گندنا تعلب مصری تخم جرجیر سکہ صیدا جملہ وزن مین برابر تھوڑا سا مشک کوٹ کر چھان کر ساتھ عسل کے یا آب جرجیر کے گولیان بناوین ہرایک گولی بقدر ایک نخود کے مقدار خوراک ایک مثقال سے ڈیڑھ درم تک ساتھ تین پیالہ شراب کے یا آب انگور شیرین کے یا ساتھ اُس پانی کے کہ نخود اسمین بھگوئے ہون۔

1. حب۔ کہ جب بعد جماع کے کھاوین پھر قوت اصلی عود کرے گویا جماع نہین کیا ہی جوہ وہ کہ چوب عود ہندی سے لیتے ہین اور جملہ خوشبویون ہند سے ہی اور مصطگی ہرایک ایک درم تخم بادنجان ایک درم ان دونون کو باریک کرکے ساتھ جوہ کے گولیان بناوین مقدار مرچ کے مقدار خوراک دو گولی سے چار تک اور تقویت معدہ کے لیے اثر تمام رکھتی ہی۔

2. حب عنبر۔ بعد چھہ ساعت کے نعوظ لاتی ہی اور رکھنا اُسکا منھہ مین باعث دوام لغوظ کا اور خوشبودار ہونے منھہ کا ہی اور مقوی دماغ ہی اور بیچ ادویۂ مسک کے مذکور ہوئی ساتھ حبہاے دیگر کہ منشط و مبہی و ممسک ہین فانظر تمہ۔

حب جدوار۔ بیچ تقویت باہ کے اثر تمام رکھتی ہی اور بیچ بحث معدے کے مرقوم ہوئی۔

حب افیون۔ واسطے امساک منی کے مجرب ہی افیون دس درم فلفل دار چینی زنجبیل کتیرا صمغ عربی زعفران بسباسہ ہرایک پانچ درم حب بلسان مرصافی عاقرقرحا رب السوس زرنباد جندبیدستر جدوار خطائی درونج عقربی مصطگی عود خام ہرایک دو درم قرفہ تخم کرفس قرنفل دارفلفل جنطیانا ہرایک تین درم مشک خالص ایک درم نبات پندرہ درم کوٹ کر چھان کر گلاب مین گولیان بقدر نخود کے بناوین۔

فائدہ۔ امساک مین بہت حرص کرنا نہ چاہیے کہ آخر کو ضرر کرتا ہی۔

حب سیماب ممسک۔ سیارہ سفت کپڑے مین مکرر چھانا ہوا افیون خالص ہرایک تین درم دونون کو ایک جا ساتھ شیرۂ برگ تنبول کے پیسکر سایہ مین خشک کرین اور اسی طرح سات مرتبہ عمل مین لاوین بعد اسکے عاقرقرحا بزرالبنج خولنجان جوز بوا قرنفل بسبایہ ہرایک ایک درم کوٹ کر چھان کر سب کو آب مین ملا کر گولیان بقدر نخود کے بناوین وقت حاجت کے آخر دن روٹی گیہون کی ساتھ روغن گاؤ کے کھاوین لیکن شکم سیر نہ کھاوین اور جو ایک پہر سے

کچھ زیادہ تناول غذا سے گذرے ایک اِن سے نکل کر بعد تین گھڑی کے جماع شروع کرین بہت اسساک ہو یہان تک کہ بدون کھانے ترشی کے فراغت نہوگی۔

**حب ممسک** - کہ افیون نہین رکھتی ہے عاقرقرحا ایک درم تخم ریحان آٹھ درم قند سفید نو درم کوٹکر چھانکر گولیان بنا وین اور ایک درم کھاوین جبتک آب لیموں نہ چکھین انزال نہوگا۔

**حب ممسک افیونی** - قرنفل جوزبوا زعفران مصطگی قضیب گاؤ دارچینی خصیۃ الثعلب ہر ایک ایک درم مشک نصف درم افیون رومی چار درم ساتھ شہد مقوم نصف درم کے گولیان بناوین بمقدار چور اک ایک گولی اُسکے لیے کہ عادت افیون کی رکھتا ہو ورنہ کمتر اس سے دینا چاہیے۔

**حب سہل الوجود** - واسطے امساک منی کے نہایت مجرب ہے دانہ تمر ہندی کو تین چار دن تک پانی مین بھگو کر پوست دور کرین اور مغز اُسکا ساتھ دوچند قند کے کوٹین اور گولیان بقدر نخود بنا وین اور وقت حب کھاوین اور اگر انزال متعسر ہو آب لیموں منکسر اُسکا ہے۔

**حب سیماب** - کہ مسمی ہے بہ عقد سیماب اور رکھنا مُنہ مین وقت جماع کے باعث امساک منی کا ہے پارہ پانچ درم ساتھ تند سرکے کے ہاون مین پیسین تو حل ہو جاوے پس نمک ہندی تین مثقال ساتھ اُسکے ملاوین اور لوہے کا ہاسن سرکے سے بھر کر پارہ اُسمین جوش کرین اور پارا سخت پیسا ہوا تھوڑا تھوڑا اُسپر ڈال کر ہاون کے دستہ سے پیسین تو ملغمہ ہو جاوے بعد اُس کے موٹے کپڑے مین رکھکر نچوڑین اور جو کپڑے مین رہ گیا ہو ساتھ سرد پانی کے دھووین تو میل اُسکا دور ہو جاوے اور مجموع کا ایک غلولہ بنا کر اُسکے درمیان مین سوراخ کرکے رسی روئی کی سوراخ مین ڈال کر ایک رات دن لیموں کے پانی مین رکھین تو منجمد ہو جاوے پس روغن دھتورہ ڈال کر نرم آگ پر جوش کرین اور وقت حاجت کے مُنہ مین رکھین لیکن رسی باہر مُنہ سے رکھین تو غلولہ حلق مین اُتر جاوے جب ارادہ انزال کا ہو غلولہ کو مُنہ سے نکال لیوین اور اگر غلولہ کو بعد تیار ہونے کے ایک برس تک کبھی دودھ مین اور کبھی روغن مین کبھی دیگ طعام مین کبھی بیچ پانی پتون اور گھاسون مختلف کے ڈالین اور ہمیشہ ہاتھ سے ملتے رہین یہانتک کہ مانند آئینہ کے صاف و روشن ہو جاوے اور کچھ کدورت اُسکے جرم مین نرہے وصف مذکور مین بیمثل ہوگا۔

۳۱ **حب ملذذ** - کہ باہ لاوے اور بھی فاعل کو لذت دے اور بھی مفعول کو بشرط اس امر کے کہ تیزی دوا کی مزاج عضو مین تکلیف نہ دے عاقرقرحا مویزج دارچینی اور بعضے کبابہ بھی ملاتے ہین جملہ برابر کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد زنجبیل کے گھولین اور بمقدار نخود کے گولیان بناوین اور وقت کام کے ایک گولی مُنہ مین رکھین اور آب

دہان کا اوپر ذکر کے یا قبل کے ملین۔

## حرف الدال

**دواء السنہ** ۔مقوی باہ ہی بیچ بحث سر کے مذکور ہوئی۔

**دواء المسک** ۔باقسامہا واسطے تقویت دل کے اور باقی اعضاے رئیسہ باہ کو بھی قوت تمام دیتی ہی باعتبار مزاج کے اور بہت اتفاق پڑتا ہی کہ منافع دواء المسکون اور یاقوتیون کے منافع لبوب کبیر وغیرہ سے بیچ بعض مزاجون کے ظاہر ہوتے ہین بیچ بحث قلب نسخے کے مذکور ہوئے۔

**دواء الترنجبین** ۔ضعف باہ کو جو بسبب گرمی کے ہو نافع ہی ترنجبین سفید کلان دانہ سے پاک کی ہوئی تیس درم بیچ دو رطل تازہ دودھ کے جوش کرین تو موافق قوام عسل کے آوے اور ہر رات دو ملعقہ چاٹین و مراد ملعقہ سے یہان چار مثقال ہی اور سمرقندی نے کہا کہ ہر صبح بیس درم کھاوین اوپر اسکے تازی مچھلی بریان کباب کی ہوئی گرم گرم کھاوین ساتھ پیاز کے اوپر اسکے شراب پیین۔

**دواء المسک** ۔بیچ تقویت باہ کے بے نظیر ہی خسک خشک کو کوٹ کر پارچہ بیز کرین اور بیچ پانی خسک تر کے تین رات دن دھوپ مین پرورده کرین اور ہر دن پانی کو تازہ کرتے رہین یہان تک کہ پانی خسک تازے کا تین وزن خسک خشک کے کام آوے بس خشک کرکے تین درم اس سے ساتھ چالیس درم تازہ دودھ اور دس درم نبات کے پیین اور سرد مزاج تھوڑی زنجبیل کوٹ کر چھانکر اضافہ کرے اور اعتدال وزن زنجبیل کا چہارم حصہ خسک کا ہی اور بعضے طبیب عاقرقرحا عوض زنجبیل کے ڈالتے ہین اور بعضے ہر ایک کو ان دونون سے آٹھوان حصہ خسک کا ملاتے ہین اور اگر دودھ منھو ساتھ آب نیمگرم کے کھاوین و اگر زنجبیل قابل دودھ مین بھگوئین اور مربا خسک ساتھ دودھ مذکور کے عجیب فعل کرے۔

**فائدہ** ۔خسک بیچ تہیج باہ کے قوت تمام رکھتا ہی اور ساتھ اسکے حرارت کو نہین اٹھاتا ہی اگر چیزین گرم اسکے ساتھ نہون۔

**دواء البصل** ۔کہ تولید منی کرے اور نعوظ لاوے اور نہایت مقوی باہ اور مبرودون کو مناسب ہی آب پیاز ایک جزو عسل دو جزو جوش کرین یہانتک کہ آب پیاز جلجاوے اور عسل رہے اور وقت خواب کے دو ملعقہ یعنے آٹھ مثقال پیین۔

**نوع دیگر** ۔کہ اول سے اعتدال ہی آب پیاز ایک جزو تازہ دودھ گاے کا دو جزو پکاوین یہانتک کہ گاڑھا ہوجاوے اور ایک اوقیہ اس سے پیین۔

**دواء الحمص** ۔واسطے باہ کے نظیر نہین رکھتی ہی نخود سفید بڑے آب جرجیر تازہ مین بھگوئین اور پانی جرجیر کا اسیقدر ہو کہ نخود اسمین پھول جاوین پانی بچ نہ رہے بس سایہ مین خشک کرین اور پیسین اور روغن حبۃ الخضرا مین چرب کرین اور قند سفید برابر نخود کے ڈال کر قوام کرین پیس آپس مین ملاوین اور پیشتر از غذا اور وقت خواب کے بقدر بیضہ کے کھایا کرین اور اوپر اسکے تین اوقیہ نبیذ پیا کرین فانہ جید بلیغ۔

دواء الحلتیت ۔ کہ بیچ نعوظ لانے کے سریع الاثر ہے حلتیت شہد ملا کر ایک مثقال یا دو ساعت قبل از جماع کھاوین ساتھ ایک اوقیہ شراب کے ۔

دواء البلادر ۔ بیچ امر باہ کے عجیب الاثر ہے عسل بلادر وعسل مصفا و روغن گاؤ تینون برابر لے کر تھوڑا جوش کرین اور بقدر احتمال کے پیین ۔

دواء الدار چینی ۔ کہ بہت نعوظ لاوے اور اصحاب امزجۂ باردہ کو مفید ہے تازہ دودھ گاے کا ایک رطل لیوین اور دس درم دار چینی کو مانند سرمہ کے پیسکر اسپر ڈالین اور ایک ساعت کے پیچھے بدفعات پیین تو سب دودھ کو نوش کرین اور اسی طرح ایک ہفتہ عمل مین لاوین اور جماع سے پرہیز کرین خانہ اولاد الٰہی کثیرا و ہیجیج الباہ شدید ہوگا ۔

دواء البزوریہ واسطے باہ کے مجرب ہے اور کثیر الاثر تخم جرجیر تخم شلغم پیاز تخم ترب ہلیون حب الصنوبر حب القلقل حب الزلم شقاقل بوزیدان بہمنین تودرین لسان العصافیر ہر ایک دس درم زنجبیل قرفہ دار فلفل ہر ایک پندرہ درم حلتیت طیب حرف خلفل تخم جرجیر ہر ایک پانچ درم روغن نارجیل روغن حبۃ الخضراء بالسویہ اسقدر کہ ادویہ اسمین لت ہو جاوین عسل صاف قدر حاجت کے مقدار خوراک پانچدرم صبح و شام ساتھ دودھ اور شکر کے کہ ہر ایک ایک اوقیہ ہوں ۔

دواء ۔ کہ جماع و منی کو قلیل کرے بزر الفقد دس درم بزر فوتنج بزر سداب ہر ایک پانچ درم سعد گلنار ہر ایک دو درم صبح و شام ایک کف کھاوین اور اسکو قاطع النسل کہتے ہین ۔

دیگر ۔ کہ منی کو قلیل کرے اور ساتھ گرمی کے دے سکتے ہین تخم کاہو تخم خرفہ ہر ایک دس درم اسبغول کشنیز خشک ہر ایک تین درم گلنار گل نیلوفر گل سرخ ہر ایک دو درم مقدار شربت تین درم ساتھ تھوڑے کافور کے کئی دن کھاوین اور ترشیون کو غذا کرین ۔

ادویۂ مفردۂ باہیہ ۔ ماکول ہون یا غیر ماکول ۔

دواء ۔ کہ بیچ تقویت باہ کے مجرب ہے مالکنگنی تخم زردک عاقر قرحا ہر ایک ایک دام لونگ زعفران ہر ایک آدھا دام اسپند آدھا لونہ خشخاش کنجد ہر ایک پانچدرم روغن گاؤ شہد خالص ہر ایک چار دام زردی انڈے کی پانچ عدد ادویہ کوٹ کر چھان کر روغن و شہد و زردی مین گھول کر گولیان بناوین اور قبل از جماع ایک گولی کھاوین اور اگر موافق آوے دو گولی کھا سکتے ہین اور اگر زردی کی بو سے نفرت ہو انڈون کو پانی مین پکا کر پانی انکا لیکر ادویہ کو اسمین ملاوین ۔

دیگر سہل الوجود ۔ نخود بریان مقشر شکر سرخ ہر ایک ایک دام وقت خواب کے کھاوین اور اگر ہاضمہ قوی ہو زیادہ کھا سکتے ہین ۔

دیگر سہل الوجود ۔ کثیر الاثر ۔ خرما نخود بریان برابر کوٹ کر چھانکر ساتھ آب پیاز سفید کے گولیان بقدر چاربر مغز کے بنا کر ایک صبح کو اور ایک شام کو کھاوین اور چاہیے کہ خرما کو ساتھ تخم کے کوٹین تو بہت نافع ہو ۔

دیگر ۔ بیخ ڈھاک کہ فارسی مین پلہ کہتے ہین نصف دام

ایکپ پانی مین پیسکر قبل از جماع پیین —

**دیگر** — ڈھاک کہ کہنہ ہو گرد اُسکے کھود ین اور اُسکی جڑون سے جو درمیان مین موٹی و بھاری ہوتی ہے اور اہل ہند اُسکو کند کہتے ہین لیکر کوٹکر چھانکر نخود برین شیرہ اُسکا نصف درام ساتھ تھوڑے روغن کے جائین —

**دیگر** — کہ سرد مزاجون کو بہت نفع دیتی ہے اور مجرب ہے بیر اسینگ چار ماشہ نگلکر اوپر اُسکے دودھ گائے کا پیین —

**دیگر** — خرما چار عدد جو کوب کرکے تھوڑے پانی مین بھگوئین اور صبح و شام پیین اور اگر تھوڑے نخود خام بھی ساتھ خرما کے بھگوئین اور نخود کو کھا لیوین اور پانی کو پی لیوین بہت نفع دے مجرب ہے —

**دیگر** — پوست بیخ اونٹ کٹارہ کوٹ کر چھان کر نیم درام یا زیادہ باعتبار مزاج کے کھاوین اوپر اُسکے دودھ جوش کیا ہوا اور شکر سے شیرین کیا ہوا پیین قوت بخشے —

**فائدہ** — دودھ بیچ امر باہ و قوت بدن کے اثر تمام رکھتا ہے بشرط موافقت مزاج و معدے کے اور اگر مزاج کسی شخص کا بارد ہو تھوڑی دارچینی یا دو عدد مرچ یا ٹکڑا سونٹھ کا مسلم درمیان طبخ کے ہووے اور اگر دو تین خرما بھی زیادہ کرین توی تر ہووے اور بیچ طبخ شیر کے شرط یہ ہے کہ ربع حصہ اُسکا پانی مین ملاوین اور نرم آگ پر ظروف قلعی دار مین جوش کرین جب مقدار پانی کا جلجاوے اتار لیوین اور شکر سفید ملا کر پیین اسلیے کہ شکر مانع بستہ ہونے کی دودھ کی بیچ معدہ کے ہے اور قند و نبات بہتر ہے شکر سے —

**فائدہ** — اگرچہ اہل ہند پینا دودھ کا رات مین برا نہین جانتے ہین لیکن جو اہل یونان نے منع کیا ہے بہتر یہ ہے کہ شرب اُسکا صبح کو مقرر کرین اور جب دودھ معدے سے گذر جاوے اور افضل مدت اُسکی ایک پہر ہے اُسوقت غذا کھاوین تو بدون نقصان کے ہو اور بعد دودھ کے فوراً برگ پان نہ کھانا چاہیے کذا قال فی طبیب فرشتہ اور غالب ہے کہ سبب منع کرنے تناول تنبول کا پیچھے دودھ کے خوف پھٹ جانے دودھ کا ہے حراقت تنبول سے —

**دیگر** — کہ جملہ اغذیہ سے ہے اور بیچ تقویت باہ کے اثر عجیب رکھتی ہے اور صاحب گنج باد آورد نے لکھا ہے کہ یہ دوا معمول حضرت سلیمان پیغامبر علیٰ نبینا و علیہ السلام کی تھی کہ بیضہ مرغ چار عدد مغز حلوان ایک عدد و آب گوشت جوشاندہ بقدر حاجت آب ادرک آب پودینہ آب پیاز ہر ایک مناسب حال کے جملہ کو آپسمین خوب ملا کر پیس روغن گاؤ کو گرم کرکے یہ اجزا اُسمین ڈال کر خاگینہ جیسا کہ مشہور ہے پکاکر اور وقت آتارنے کے لونگ دارچینی فلفل ہر ایک تھوڑا تھوڑا باریک کرکے اضافہ کرین لیکن چاہیے موافق ہاضمہ کے کھاوین اور اوپر اُسکے تھوڑی نانخواہ تناول کرین کہ بیچ مداومت کئی دن کے فائدہ تمام حاصل ہوتا ہے —

**دیگر** — کہ بیچ امر باہ کے نفع کثیر رکھتی ہے گوند ببول خالص کہ عربی مین صمغ عربی کہتے ہین اور قند سیاہ کہنہ دو سالہ اور روغن گاؤ ہر ایک ڈیڑھ سیر گوکھرو سنگھاڑہ ہر ایک پاؤ سیر زنجبیل نیم پاؤ پہلے گوند کو روغن مین بریان کرکے

نیکوب کرین پھر باقی اجزا کو کوٹ کر پارچہ بیز کرین بعد اسکے
قند کو قوام کرکے اور گوند ساتھ اشیاء مسحوقہ و روغن
کے اسمین ملا کر تیار کرین اور حب ہین بنوب مناسب
مانند یا دام و چار مغز و نقل خواجہ کہ ہندی مین چرونجی
کہتے ہین اور مانند انکے زیادہ کرین اور ہر دن آدھ پاؤ
یا کم زیادہ موافق مزاج کے کھایا کرین ساتھ نان روغن
کے ایک مہینے سے چھ مہینے تک کھانے سے قوت بحال
رہتی ہے اور باہ زیادہ ہوتی ہے اور بھی بھوک اور
سرفہ دائمی کو کہ ہندی مین کھروگ کہتے ہین بھی فائدہ
کرتی ہے اور مراد سیر سے یہان سیر شاہجہانی ہے کہ
چالیس دام شاہی ہوتا ہے -

دیگر کہ باہ لاوے اور امساک کرے بہمن سفید
جنطیانا رومی جوتری جائفل چھلکنی لونگ موصلی سیاہ
اسگند مغز تخم کواپنچ ستاور موچرس عاقرقرحا دارچینی
ہر ایک ایک درم زیرہ سیاہ تعلب مصری درونج عقربی
بھوپھلی گندمک صاف کی ہوئی ہر ایک دو دام اور
مراد دام سے سیر شاہی ہے اکیس ماشہ ہوتا ہے سقنقور
دو عدد افیون مصری نصف دام سب کو کوٹ کر چھانکر
ساتھ شہد خالص کے گھولین اور ہر صبح ایک تولہ
کھاوین لیکن کم سے شروع کرین اور بعد اسکے
تناول کے پان کھاوین اور دودھ بہت پیین
اور ترشی و نمک سے پرہیز کرین -

دیگر کہ نعوظ لاوے اور لذت زیادہ کرے
اور لائق نفیس مزاجون کے ہے چووہ و عطر گلاب
دونون آپسمین ملا کر قضیب پر ملین -

۵۷ دیگر سیماب ایک حصہ شہد ۹ حصہ اکٹھا کرکے لوہے کے
باسن مین آہنی دستہ سے اسقدر حل کرین کہ ایک ذات
ہو جاوین پس کپڑے پر لگا کر اوپر قضیب کے لپیٹین جب
نعوظ خوب حاصل ہو کپڑا دور کرکے نزدیکی کرین -

۵۸ دیگر افیون عاقرقرحا لونگ جائفل برابر کوٹکر چھانکر
ساتھ چربی سور کے آہنی باسن مین آہنی دستہ سے
سات پہر تک کھرل کرین بعد اسکے طلا کرین کہ بہت
نفع کرتی ہے یہانتک کہ عنین کو بھی فائدہ کرے -

۵۹ دیگر کہ بیچ امر باہ کے جلیل الاثر ہے کباب چینی ریوند چینی
دارچینی چوب چینی عاقرقرحا لونگ جوتری جائفل ہر ایک
ایک تولہ سیماب تین تولہ پہلے سیماب کو بیچ دُردی بول خر
کے کھرل کرین ایک پہر تک بعد اسکے اور اجزا
باریک کرکے ملاوین اور چار گھڑی اور کھرل کرین
پس تھوڑا اس سے اوپر پان کے رکھ کر حشفہ کو
چھوڑ کر قضیب پر باندھین اور اوپر اسکے کپڑا لپیٹ دین
اور بدون ضرورت کے حرکت نہ کرین اکثر ساکن رہین
اور قدرت حق کی مشاہدہ کرین کہ کس قدر بڑائی و قوت
پیدا ہوتی ہے اور دُردی بول خر کی یہ ہے کہ پیشاب
گدہے کا بیچ ایک باسن کے رکھ کر بعد تین چار
گھڑی کے جو رقیق و صاف ہے گرا دین اور جو غلیظ
و سپید و تہ نشین ہو کام مین لاوین -

۶۰ دیگر سہل الوجود کثیر الاثر کا پھل بشرطیکہ کہنہ ہو ساتھ
دودھ بھیڑ کے کہ خالص ہو پیسکر اوپر قضیب کے طلا کرین
اور ہر رات و صبح کو آب گرم سے دھووین -

۶۱ دیگر درخت و پھل و پتی ڈھٹ کٹائی سے شیرہ نکالکر

اُس شیرہ مین پوست بیخ کنیر سفید تازہ پیسین اور قبل
از جماع بہ چہار گھڑی طلا کرین ـ
دیگر ـ کہ بہت نفع رکھتی ہے مصطگی رومی ایک دام لونگ
بیخ آک ریگ ماہی عاقر قرحا جلپھل ہر ایک نصف دام
روغن گاؤ چار درم ادویہ باریک کرکے آہنی باسن
مین رکھکر روغن مذکور سے ایک دام ملاوین اور نیم
کی لکڑی سے صبح سے شام تک حل کرین اور اسیطرح
رات دن حل کرتے رہین اور ہر دن آدھا دام روغن
زیادہ کرین تو چار دام ہوجاوے پس اکیس دن اوپر
قضیب کے ملین اور پانی نہ لگاوین کہ شہوت زائد عود
کریگی اور نعوظ خوب ہوگا اور شخص عاجز ازالہ بکارت پر
قادر ہوگا اور جو فقیر جانتا ہے یہ ہے کہ روغن تھوڑا تھوڑا
ڈالنا اور سات دن مین صلایہ کرنا محض واسطے بیان
کرنے شان وحال دوا کے ہے ورنہ خوب پیسنا چاہیے
تو اجزا امتلا شی و معدوم ہوجاوین اور روغن اگر
کم ہو قدرے زیادہ کرین ـ
دیگر ـ کبابہ دارچینی کوٹ کر عاقر قرحا پوست بیخ کنیر سفید
ہر ایک ایک دام لیکر جوکوب کرین اور سیر بھر پانی مین
ایک رات دن بھگوئین بعد اُس کے جوش کرین
جب رُبع رہجاوے ملکر صاف کرین جو حاصل
ہووے نصف اُسکے روغن کنجد ملاکر پھر جوش کرین
یہانتک کہ پانی جلجاوے اور روغن رہے پس
اُسکو طلا کرین کہ قوت و عظم بہت حاصل ہوگا ـ
دیگر ـ کہ بیچ جلدی و تندی کے نظیر نہین رکھتی ہے
پوست بیخ کنیر سفید پوست بیخ دھتورہ پوست بیخ
بھنگ پوست بیخ آک چارون برابر لیکر سایہ مین خشک
کرین اور برگ دھتورہ کا شیرہ نکالکر اُسمین گولیان
بناوین اور وقت حاجت کے شراب یا اپنے پیشاب
یا آب بھٹ کٹائی مین پیسکر طلا کرین جب خشک ہو
دور کرین اور کام شروع کرین ـ
دیگر ـ کہ یہی عمل کرتی ہے پوست بیخ کنیر سفید ایک حصہ
برگ کٹائی دو حصہ شراب مین پیسکر طلا کرین اور پان
اُسپر باندھین چار گھڑی تک ـ
دیگر ـ کہ بیچ تقویت و تعظیم ذکر کے اثر تمام رکھتی ہے
بیخ کنیر سفید بیخ کیوڑا اچھاگ گھونگھچی سفید خراطین خشک
مالکنگنی تخم دھتورہ سیاہ و سفید افیون کچلہ ہینگ
سرگین کبوتر صحرائی ہر ایک برابر جوکوب کرین اور ساتھ
روغن کنجد کے چرب کرین یہانتک کہ سب تر ہووے
اور ایک رات دن اسی طرح رکھین بعد اسکے مانند
چوہ کے تقطیر کرین ـ
دیگر ـ جو اوپر ذکر کے ملین استحکام خوب لاوے
کافور سہاگہ ہر ایک ایک ماشہ لونگ بارہ عدد قلفل
سولہ عدد باریک پیسکر گولیان بناوین بعد اُسکے
پانی مین پیسکر وقت حاجت کے طلا کرین ـ
دیگر ـ چربی شیر کی پوست بیخ جنبیلی پوست بیخ کنیر سفید
ہر ایک دو دو دام لونگ پانچ دام کیکڑے دو عدد پان کیکری کہ
قسم اول تنبول ہے چالیس عدد ادویہ کوٹکر چربی پگھلاکر
اُسمین گھول کر بطریق چوہ کے تقطیر کرین ـ
دواء ـ کہ ورم خصیہ کو فائدہ کرے گبرو سونٹھ بنولا
یعنی پنبہ دانہ کنجد سیاہ جملہ برابر خوب کوٹکر مادہ گاؤ کے

پیشاب مین بکا کر نیم گرم ضماد کرین تین دن مین ورم بالکل دور ہوگا۔

دیگر۔ کہ درد خصیہ کو جو بسبب ریح کے ہو یا بسبب ورم کے فائدہ کرے مغز تخم بیدانجیر پانی مین پیس کر بیچ ظرف نقرہ کے گرم کرین اور رات دن مین تین چار مرتبہ طلا کرین۔

دیگر۔ کہ اگر آنت خصیہ مین اتر آوے دفع کرے بہروزہ خشک کیا ہوا بیچ اُس پانی کے کہ افیون اُسمین حل کی گئی ہو ملا کر اوپر کپڑے کے رکھکر خصیہ پر لگاوین اور ایک پہر دھوپ مین بیٹھین بعد اُسکے تمام دن و تمام رات دوا لگی رہے صبح کو آہستگی سے جدا کرین اور دوسری مرتبہ لگاوین تو آنت اُتری ہوئی بالکل چڑھ جاوے۔

دیگر۔ کہ واسطے ورم خصیہ کے مجرب ہی آماس اگر جانب راست ہو اوپر اسیلم دست چپ کے داغ کرین اور اگر خصیۂ چپ مین ہو اوپر اسیلم دست راست کے داغ کرین۔

فائدہ۔ اسیلم نام اُس رگ کا ہی کہ درمیان خنصر و بنصر کے ہی داغ اُسکا ساتھ کپڑے بٹے ہوے مانند بتی کے اوپر عضو کے رکھتے ہین مشہور ہی کرنا چاہیے اور اگر لوہے سے کرین بھی روا ہی اخیر داغ کا بدون تخلف کے ہی۔

## حرف الراء

۷۳ روغن بسیر۔ کہ مسمی ہی بہ دہن راہب اور واسطے راہبون کے تالیف ہوا اعادۂ باہ مایوسون کا کرتا ہی اور جمیع امراض باردہ مین مجرب ہی اور واسطے تعقد عصب و درد کمر و حدبہ و بواسیر و تقطیر بول و سرخ کرنے رنگ رخسارون کے آزمودہ ہی جو زمستان مین استعمال کرین احتیاج اوڑھنے کی نہو سیر مقشر ایک جزو فرفیون عاقرقرحا ہر ایک ثلث جزو فلفل سداب ہر ایک ربع جزو روغن زیتون نو جزو بیچ جوش کرین یہانتک کہ ثلث رہے پس صاف کرکے استعمال کرین۔

۷۴ روغن تاتورہ۔ واسطے سرعت انزال کے نظیر نہین رکھتا ہی اگر کف پا مین اُسکو لگاوین تاتورہ ہندی پوست سے پاک کرکے نیمکوب کرین اور شیشہ گردن دراز مین رکھکر سر شیشہ کا گھوڑون کے بالون سے خوب بند کرکے شیشہ کو گل حکمت کرین اور بیچ کاسہ بزرگ کے کہ آب اُسمین رکھ سکین ترتیب کرین اور حجرہ مین کاسہ کے سوراخ کرین اور سر شیشہ کا اُس سوراخ سے لٹکاوین اور نیچے شیشہ کے پیالہ رکھین اور کاسہ کو اوپر تپائی کے رکھین اور اوپر شیشہ کے آگ جلاوین اور اندر کاسہ کے جو روغن کہ ٹپکے نگاہ رکھین اور کام مین لاوین۔

۷۵ روغن علقم۔ کہ مقوی باہ ہی بیچ بحث معدے کے گذرا۔

۷۶ روغن مورچہ۔ اگر اوپر احلیل کے ملین قوت مباشرت کی زیادہ کرے مورچہ دراز سات عدد ساتھ روغن زنبق کے شیشہ مین رکھکر سر اُسکا بند کرکے بیچ سرگین گوسفند کے دفن کرین ایک رات دن بعد اُسکے صاف کرکے کام مین لاوین۔

۷۷ دیگر۔ کہ مجرب ہی اور مداومت اُسکی سبب عظیم ہونے ذکر کا ہی مورچہ سیاہ بزرگ کہ قبرستان مین ہوتے ہین

سوعدد لیکر زنانہ شیشہ مین رکھین اور روغن ازراقی
کہ روغن زنبق ہی نصف اوقیہ اُسپر ڈالکر سر شیشہ
کا بند کرکے تین ہفتہ تک آفتاب اسدی مین رکھین
بعد اسکے عمل مین لاوین۔

## حرف الزاء

**زرعونی** بیچ امرباہ کے قوی الاثر ہی بیچ جوارشات
اسی بحث کے گذری۔

## حرف السین

**سفوف**۔ کہ سیلان منی و تقطیر بول و خروج مذی
کو نافع ہی گلنار گل سرخ ہرایک پانچدرم بزرالبنج کسیلا
زیرہ انیسون ہرایک دو درم تخم میان ایک درم
تخم کاہو تخم سداب جفت بلوط کندر سعد ہرایک تین
درم تخم خرفہ چار درم کوٹ کر چھان کر بچند اُسکے
قند ملاکر ہر صبح پانچ درم سے سات درم تک کھاوین
اور اگر ہلیلہ کابلی و بلیلہ آملہ ہرایک سات درم
اضافہ کرین بہتر ہی اور اگر عوض قند کے شہد
ملاوین روا ہی۔

**سفوف**۔ کہ قطع احتلام کرے کشنیز خشک و قند برابر
کوٹ کر چھان کر دو دام کھاوین۔

**سفوف**۔ کہ سیلان منی کو بند کرے اور سرعت
انزال کو نافع ہی تخم سداب تین درم تخم سنبھالو
بیخ سوسن ہرایک دو درم گلنار گل سرخ ہرایک
ایک درم و نصف کوٹ کر چھان کر دو درم اس سے
لیکر بیچ دوغ کے یا پانی کے حل کرکے پیین۔

**سفوف جنین**۔ کہ واسطے سرعت انزال کے جو
بسبب حرارت کے ہو نظیر نہین رکھتا ہی اسبغول
دو درم تخم خرفہ تین درم کشنیز خشک ڈیڑھ درم
اور ایک نسخہ مین تخم کاہو دو درم بھی اضافہ کیا
ہی سوا اسبغول کے باقی اجزا کو کوٹکر چھان کر
آبسمین ملاکر ایک درم نہار کھاوین۔

**سفوف**۔ کہ سرعت انزال کو دفع کرے طباشیر
خشخاش انیسون کندر ہرایک ایک درم جوز السرو
تین درم مقدار خوراک دو درم ساتھ شربت
خشخاش کے۔

**سفوف**۔ کہ واسطے قطع درور منی و مذی کے
مجرب ہی اصل السوس دو درم گلنار چار درم تخم
کاہو تین درم گل سرخ تخم سداب تخم سنبھالو ہرایک
پانچ درم کوٹ کر چھان کر تیار کرین مقدار
خوراک تین درم۔

**سفوف فتق**۔ کہ مصطگی قضیب گاؤ روغن گل
زنبق مین بریان کیا ہوا پوست بیخ کبر تخم کاسنی نانخواہ ہندی
زرور و تخم کرفس ہرایک چھ درم شیخ اعرابی تین
اوقیہ انیسون نصف رطل شیرہا ہرایک رطل
ادویہ کوٹ کر چھان کر ساتھ آب علیق و آب یاسمین
و آب حبق کے تر کرکے سایہ مین خشک کرین اسیطرح
تین مرتبہ تسقیہ کرین اور ہر دن تین درم ساتھ
عرق گاؤزبان و شکر کے یا ساتھ آب ریحان ابری
و شکر کے کھاوین۔

سفوف کہ دور و شیر و منی کو موقوف کرے تخم بادروج حسب الفقد ہر ایک دس درم ابہل سداب خشک ہر ایک پانچ درم کوٹ کر چھانکر تیار کرین مقدار خوراک تین درم۔

دیگر۔ کہ شیر کو زیادہ کرے اور منی کو بڑھاوے تخم شلغم تخم رطبہ تخم ترب تخم گندنا تخم پیاز آرد جو تخم رازیانہ تخم جرجیر جملہ برابر لیکر کوٹ کر چھانین صبح و شام تین درم ساتھ دودھ کے کھاوین بعد اسکے نخود دودھ مین تر کرکے کھاوین اور دودھ پیوین۔

سفوف۔ کہ شہوت جماع کو قطع کرے عورتون و مردون سے شہد انج تخم خرفہ تخم کاہو تخم شبت ہر ایک ایک جزو گل نیلوفر دو جزو مقدار شربت تین درم ساتھ شیرہ تخم خرفہ کے۔

دیگر۔ تخم خرفہ تخم سنبھالو تخم کاہو برابر لیکر کوٹ کر چھانین مقدار شربت ایک مثقال ساتھ آب عدس کے۔

سفوف۔ کہ آبنہ کو دور کرے گل سرخ پانچ درم اسبغول دس درم تخم خرفہ تخم کاسنی ہر ایک تین درم کشنیز خشک اڑھائی درم سوائے اسبغول کے سب اجزا کوٹ کر آپس مین ملاوین اور تین درم ساتھ سرکہ ممزوج بآب کہ بقدر ایک اوقیہ کے ہو کھاوین اور اگر سرکہ کو مکروہ جانین آب سرد کافی ہے۔

## حرف الشین

شربت انجیر۔ کہ باہ کو نافع ہے بیچ بحث گردہ کے گذرا اور بیچ بحث امعا کے بھی۔

شربت خشک۔ کہ باہ کو مفید ہے بحث گردہ مین گذرا۔

شربت ابریشم۔ کہ باہ کو زیادہ کرے اور نشاط لاوے اور جگر و دل و احشا کو قوت دے اور سدہ کھولے اور جمیع امراض باردہ کو فائدہ کرے ابریشم پچاس درم بیچ پانی آہنگرون کے بھگوئین تین رات دن بعد اسکے دیگ سنگین مین جوش کرین یہانتک کہ آدھا رہے پس صاف کرکے خولنجان وج مصطگی ہر ایک تین درم زعفران ایک درم صلایہ کرکے اضافہ کرین اور ساتھ ایک من قند کے شربت پکاوین مقدار خوراک تین درم۔

شربت گزر۔ باہ کو قوت دے اور درد پشت کو نافع ہو زردک شستہ پاکیزہ دس من سرا و رجڑ اسکی دور کرکے اور موافق درم کے کاٹ کر دیگ سنگین مین ساتھ پانی کے ڈالین اور سر دیگ کا مٹی یا خمیر سے بند کرین ایسا کہ بخار نہ نکلے اور نرم آگ پر پکاوین بعد پکنے کے سرد ہونے دین بعد سرد ہونے کے منہ دیگ کا کھولکر خوب ملین اور پانی اسکا لیکر صاف کرین برابر اسکے شہد ملاکر سنبل قرنفل خولنجان دارچینی ہر ایک ایک درم زعفران نصف درم مجموعہ نیکو فتہ تھیلی مین رکھکر اس مین ڈالین اور ہر ساعت ہاتھ سے ملتے رہین اور آہستہ آہستہ جوش کرین یہانتک کہ قوام ہو جاوے اور بعض لوگ نصف وزن شیرہ جوش کیے ہوئے گاجر کے شراب انگوری بھی ملاکر ساتھ شہد کے جوش کرتے ہین اس صورت مین

شراب گزر کہنتے ہین

**شربت فنجنوش** — کہ سرعت انزال کو نافع ہی آب انگور خام چہ رطل سماق مازو گلنار گلسرخ کشنیز خشک کندر سعتر سعد ہر ایک دس درم زعفران شب یمانی ہر ایک ایک درم خبث الحدید تیس مثقال جوش کرین یہانتک کہ تہائی رہے صاف کر کے استعمال کرین —

**شربت دار وخت** — کہ باہ کو اور اعضاے رئیسہ کو قوت دے و نسیان و امراض بلغمی و سوداوی کو نافع ہی اور بوڑھون کے موافق آب انگور سو من بہ شیرین تین من سیب اصفہانی دو من گلاب نصف من آب خالص دس من دار چینی قرنفل مصطگی سنبل الطیب کبابہ خیر بوا خولنجان ہر ایک پانچ درم عود خام بسباسہ زر والہ ہر ایک تین درم زعفران دو مثقال مشک نصف مثقال عنبر ایک مثقال سیب و بہی آب انگور مین جوش کرین یہانتک کہ مہرا ہو جاوین بعد اُسکے مل کر صاف کرین اور مشک زعفران عنبر گلاب مین حل کر کے اضافہ کرین اور باقی ادویہ کو نیکوب کر کے تھیلی مین رکھکر وقت جوش کرنے کے تھیلی کو دیگ مین ڈال کر ہر ساعت ہاتھ سے ملتے رہین یہانتک کہ شیرہ نکل آوے اور جب شیرہ انگور کا خم مین ڈالین تھیلی کو بھی خم مین ڈالین اور بعد چھ مہینے کے استعمال کرین —

**شراب ریاحین** — کہ بشراب الٰہی اور بشراب سرور مشہور ہی واسطے انبساط نفس اور تقویت جگر و دماغ و دل کے اور جمیع اعضاے باطنہ رئیسہ کے اور تنبیہ شہوت جماع کے اور ادرار بول کے اور دفع کرنے فزع کے نہایت نافع ہی اور واسطے تقویت معدہ کے اور زیادہ کرنے قوت حرارت غریزی کے اور دیر مین آنے پیری کے اور تقویت افعال اور فربہ کرنے بدن کے اور زیادہ کرنے خون و گوشت کے اور تنقیہ فضول ردیہ کے اور تعدیل طبع کے اور تحسین رنگ کے اور صاف کرنے حواس کے اور جید کرنے ہضم کے مفید ہی اور ساتھ منافع کثیر کے موصوف ہی بیخ راسن خشک پچاس مثقال کپڑے مین ڈھیلا باندھین اور شیرہ انگور پختہ کا ستر رطل بغدادی اُسپر ڈالین اور تین مہینے دھوپ مین رکھین بعد اُسکے نکالکر صاف کرین و استعمال مین لاوین —

**شیاف فرفیون** — کہ باہ کو قوت دے اور فتق و ضعف مثانہ و سلس البول کو نافع ہی فرفیون جند بیدستر سداب ہر ایک تین درم نارجیل حب صنوبر حب المحلب مقشر مغز بادام کرم دانہ حب الزلم ہر ایک دو درم مقل دس درم آب گندنا مین شافہ بناوین —

**دیگر** — کہ مقوی باہ ہی فرفیون حلتیت ہر ایک ایک درم مشک نصف درم اور ایک نسخہ مین فرفیون و مشک ہر ایک نصف درم اور حلتیت ایک درم کوٹکر چھان کر شیاف بناوین —

**شیاف** — کہ مقوی باہ ہی بیہ سوسمار زہرہ گرگ حب القطن عاقرقرحا برابر کوٹ کر چھان کر روغن سنبل مین شافہ بناوین —

**شیاف منعظہ** — کہ باہ کو اُٹھاوے اور گردہ کو

قوت دے اہل اشق تخم جرجیر تخم گندنا تخم کرفس تخم زرب
قنة انزروت تخم سپید انجیر ہرایک ایک استار نمک اندرانی
مقل سکبینج مرصاف ہرایک نصف استار تخم حنظل دس
درم قند پانچ استار ساتھ آب گندنا وسفید ابالے
کے گھول کر حمول کریں -
۱ دیگر کہ مقوی باہ ہی مغز بیضہ دانہ سا تھ مہروزہ
کے کوٹ کر شافہ بناویں اور ساتھ روغن ناردین
کے تر ہین رکھیں -
دیگر کہ نعوظ جلد لاوے پیہ سقنقور لیکر ساتھ بارزد
کے پگھلا کر اور اول شب حمول کریں اور اگر تنہا بارزد کا
شافہ بناویں یہی عمل کرے -

## حرف الضاد

۱۰۷ ضماد - کہ شیر کو زیادہ کرے آرد باقلا دس درم
تخم بادروج پانچ درم کوٹ کر چھان کر ساتھ آب
بادروج کے ضماد کریں -
دیگر - کہ یہی عمل کرے تخم بادروج آرد جو آرد باقلا النعناع
فودنج سداب ضماد کریں -
ضماد - کہ ورم پستان کو جو بسبب جمود دودھ کے ہو
نفع کرے تخم کتان کو کوٹ کر ساتھ سرکے کے گھولکر ضماد
کریں اور اگر ورم نے میل بصلابت کیا ہی آرد باقلا
اکلیل الملک ساتھ روغن کنجد کے گھولکر ضماد کریں -
ضماد - کہ ورم گرم پستان کو مفید ہی لعاب اسبغول بیخ کنجبین
کے ملا کر رکھیں اور اگر ورم ملتہب ہو مغز روٹی کا ساتھ
آب عنب الثعلب روغن گل کے ملا کر ضماد کریں اور
بیچ ورم بارد پستان کے زیرہ کو فتہ لگاویں اور جو بیچ
تحت انثیین کے آویگا استعمال کریں -
ضماد واسطے اس عورت - کہ پستان اسکی نہایت
چھوٹی ہوں یا نہ نکلتی ہوں جب اس دوا کو لگاوے
بڑی ظاہر ہوں بیہ فیل پیہ گاؤ پیہ گاؤ میش برابر
لیکر پگھلا دیں پھر مخلوط کرکے قدرے قدرے
شیر گرم پستان پر ملیں -
ضماد کہ پستان کو مدت تک بڑھنے اور سست ہونے ۱۰۸
اور ڈھیلی ہونے سے محافظت کرے زیرہ پیسکر ساتھ
پانی کے ملا کر ضماد کریں کپڑا سرکے میں بھگو کر رکھیں
اور سینہ بند سے مضبوط باندھیں اور تین دن تک
نہ کھولیں بعد اسکے کھولکر بیخ سوسن سفید کو کوٹ کر
ساتھ سرکہ اور پانی کے ملا کر باندھیں اور تین دن
بندھا رکھیں اسی طرح ہر ہفتے میں تین مرتبہ اعلا
ایک مرتبہ عمل میں لاویں -
دیگر - ودع سوختہ ایک جزو آرد جو دو جزو ساتھ ۱۱۰
سرکے کے گھول کر ضماد کریں تین دن رات محافظت
چھاتیوں کی کرتا ہی -
فائدہ - وہ چیزیں کہ واسطے محافظت پستان کے ۱۱
مفید ہیں محافظت خصیوں کی بھی کرتی ہیں -
ضماد دیگر - کہ لڑکوں کے خصیوں کو اور لڑکیوں کی ۱۱۱
چھاتیوں کو جلدی بڑھنے سے منع کرے حجر المس ایک
کو اوپر دوسرے کے ساتھ سرکہ و پانی کے رگڑیں
اور پیسیں پس اوپر پستان و خصیہ کے طلا کریں
فانہ یحفظہما -

دیگر۔ شب یمانی روغن گل میں پیسکر ضماد کریں اور پستان کے فائدہ پاروھم لہ الصغر زنانا طویلا —

دیگر۔ طین خرمازو کو پیسکر ساتھ شہد کے طلا کریں اور ایک رات دن رہنے دیں بعد اسکے سرد پانی سے دھوئیں اور ہر مہینے میں تین بار یہ عمل کریں فائدہ یہ ہوم الصغر —

دیگر۔ قیمولیا اسفیداج رصاص برابر لیکر کوٹیں اور ساتھ شیرہ بیخ و روغن آس کے خصیوں پر ضماد کریں کہ خصیوں کو بڑھنے اور پیڑو پر بالوں کو جمنے نہ دیگا —

ضماد۔ کہ ورم خصیوں کو جو بدون حرارت کے ہو فائدہ کرتا ہے آرد باقلا آرد حلبہ ساتھ میفختج کے گھولکر ضماد کریں —

ضماد۔ کہ صلابت خصیوں کو نفع کرے مقل اشق یعنی ساتھ میفختج کے گھولکر آرد باقلا اسقدر کہ مناسب ہو ملاویں اور روغن سوسن یا روغن بزرور تھوڑا ملاکر ضماد کریں —

ضماد۔ کہ ورم بارد صلب خصیوں کو نفع کرے مویز صادق الحلاوت منزوع العجم زیرہ آرد باقلا سب یکسان پیس کر زیرہ بطور معلوم تیار کرکے ضماد کریں —

ضماد دیگر۔ کہ یہی عمل کرے اکلیل بابونہ خطمی مقل تخم مرد حلبہ آرد نخود زیرہ برابر لیکر کوٹ کر چھان کر ساتھ لعاب تخم کتان و روغن کنجد کے ضماد کریں اور اگر مویز دانہ برآوردہ بھی ملاویں بہتر ہو —

ضماد۔ کہ قیلۃ الماء کو فائدہ کرے آرد جو نیسک کو سفند کہنہ گل ارمنی سرگین گاو خشک ہر ایک دو درم سعد بورۂ ارمنی زیرہ کرمانی مس سوختہ شحم حنظل صبر سقوطری

قثاء الحمار یہ ایک ایک درم کوٹکر چھان کر سرکہ میں ضماد کریں —

ضماد۔ کہ ادرۃ الماء کو نافع ہے سعتر آرد جو سرگین گاو آبسمیں ملاکر ضماد کریں اور اگر بیت الذہاب کا بین بہانتک کہ گاڑھا ہو جاوے بعد اسکے راکھ چوب بلوط کی اسمیں ملاکر ضماد کریں نفع تمام ہووے اور راکھ بیخ کرنب کی بھی کثیر النفع ہے —

ضماد۔ کہ فتق کو نافع ہے جوز السرو و جوز سعد مر صافی صمغ عربی مر زنجوش مازو اقاقیا کندر ہر ایک ایک جزو صمغوں کو شراب میں حل کریں اور آبسمیں ملاکر ضماد کریں اور پٹی سے باندھیں اور لکوبی و سنجر بینا و باد نجرج اور جو چیزیں کہ کام ریاح میں ہمیشہ کھایا کریں —

فائدہ۔ فتق مراق البطن کا اسی سے علاج کرتے ہیں —

ضماد۔ کہ فتق کو نافع ہے مصطگی کندر انزروت جوز السرو برگ سرو مر صاف سریش ہر ایک برابر لیکر کوٹکر چھانکر ساتھ سریش مچھلی کے ملاکر ضماد کریں اور مضبوط باندھیں —

## حرف الطاء

طلا۔ کہ حکہ خصیوں کو نافع ہے نشاستہ مامیثا اقاقیا
118 ہر ایک چار درم اشنان دو درم نوشادر ایک دانگ زعفران ایک طسوج کوٹ کر چھان کر ساتھ روغن گل و سرکہ کے تر کرکے طلا کریں —

طلاء دیگر۔ کہ حکہ خصیوں کو نفع کرے نشاستہ مامیثا
119 اقاقیا ہر ایک تین درم نوشادر صبر ہر ایک چار دانگ نشاستہ ایک درم ساتھ آب گلاب و سرکہ کے طلا کریں —

طلا۔ کہ ورم صلب خصیہ کو نافع ہے بیضہ سنگ پشت یعنی

انڈے بچھوے کے آب کشنیز تر بین پیسکر طلا کرین ۔
طلا ۔ کہ ورم صلب خصیون کو نافع ہے بابونہ اکلیل الملک
خطمی شیاف مامیثا بوشش درمندی ہر ایک سات درم
صندل سرخ وسفید ہر ایک تین درم گل بنفشہ دو درم
کوٹکر چھانکر ساتھ گلاب وآب کاسنی کے طلا کرین ۔
طلا ۔ کہ سرعت انزال کو نافع ہے قسط سعد سنبل اقاقیا
آس عرز بخوش کوٹ کر چھان کر ساتھ روغن قسط و
روغن یاسمین وغیرہ کے گھول کر اوپر عانہ وپشت
کے طلا کرین ۔
طلا ۔ کہ شروع درد و ورم خصیون کو نافع ہے کاکنج
کوکنار آرد جو عدس جملہ مساوی الوزن ساتھ زردی
انڈے کے اور روغن گل کے طلا کرین ۔
طلا ۔ کہ قضیب کو سخت کرے فرفیون مشک عاقرقرحا
ہر ایک ایک ماشہ ساتھ روغن زنبق یا روغن یاسمین
کے ملا کر طلا کرین ۔
طلاء دیگر ۔ واسطے تقویت قضیب کے اثر تمام رکھتا
ہے بیخ نرگس ایک رات دن دودھ بین تر کی ہوئی
چار عدد میویزج عاقرقرحا دارچینی ہر ایک تین درم
مشک ایک درم آلیسمین ملا کر ساتھ زہرہ گاؤ کے
یا شراب کے طلا کرین اور ساتھ پانی کے بھی روا ہے ۔
طلاء دیگر ۔ کہ ذکر کو بڑا کرے خراطین کو لے کر دھوئین
پھر خشک کر کے باریک کرین اور ساتھ روغن کنجد کے
ملا کر قضیب پر طلا کرین بعد ملنے کے کپڑے خشن
سے اور ایک رات لگا رہنے دین بعد اسکے دھوئین
اور ملین اور اسیطرح مکرر عمل بین لاوین فانہ یعظم جدا ۔

۱۴۲ دیگر ۔ کہ ذکر کو بڑا اور موٹا کرے جونک کو بیچ نارجیل کے
کہ پانی اسکا اسمین موجود ہو ڈالکر چاہئے محفوظ بین رکھین
تو پانی بالکل خشک ہو جاوے جونک کو نکالکر باریک
کر کے طلا کرین اس سببے کہ واسطے موٹا کرنے ذکر کے کوئی
چیز اوراسکو نہین پہونچتی ہے اور جسوقت پانی
۱۴۳ نارجیل بین نہو تھوڑی شراب ملا دین اور اگر قضیب
کو اسقدر ملین کہ سرخ ہو جاوے بعد اس کے
شیر مینش کا کہ گندہ و بدبو ہوا ہو طلا کر کے رہنے
دین کہ خشک ہووے بعد ایک ساعت کے ملین
اور رگڑین یہانتک کہ دور ہو جاوے اسیطرح صبح
وشام کرتے رہین کہ عظم تمام لاوے گا ۔
فائدہ ۔ ہمیشہ ملنا اوپر پیچھے ملنے کے روغن ملنا قضیب
پر اسلیے کہ جو منجذب ہوا ہے تحلیل نہو اور ساتھ آب
گرم کے نطول کرنا اور ساتھ زفت کے طلا کرنا معظم
ہر عضو کا ہے اگر جیسا کہ حق ملنے کا ہے ملین اور بھی
قضیب کو ہر دن کئی مرتبہ ملنا اس درجہ کہ سرخ
ہو جاوے پس آب گرم اسپر ڈالنا بعد اسکے روغن
۱۴۴ ملنا عظم بہت لاتا ہے اور اگر بعد دلک کے شیر مینش
کا ایک دن بین دس مرتبہ استعمال کرین بھی
عمل کرتا ہے ۔
۱۴۵ دیگر ۔ کہ قوی الاثر ہے ٹکڑا ارق کا کہ اسپر زفت لگا ہو
بالتحقیق مرغت گرم کر کے گرما گرم قضیب پر بعد دلک
کے لگاوین جب سرد ہووے جدا کرین اور رات
دن بین مکرر کرین عظم لاتا ہے ۔
۱۴۶ دیگر ۔ کہ انعاظ قوی لاوے روغن سوسن ایک اوقیہ

لیکر فرفیون فلفل نطرون خردل ہر ایک ایک درم مشک ایک قیراط باریک کرکے اسمین ملائین اور شیشہ مین رکھین اور اکیس روز دھوپ مین رکھکر قضیب پشت و درمیان مقعد و خصیہ و سرین و گرد خصیون کے ملین -

دیگر کہ بیچ تقویت ذکر کے عجیب الاثر ہی تخم انجرہ باریک کرکے اور ساتھ چربی شیر کے پگھلاکر ملاوین اور ہمیشہ اوپر آلت اور گرد اسکے ملین اور چربی شیر کی اکیلی بھی کافی ہی -

فائدہ - چربی پرانی کچھ کام نہین آتی اور حد اسکی کہنگی کی یہ ہی کہ ایک سال اسپر گذرا ہو -

۱۲۸ دیگر خردل پیسکر روغن مناسب مین ملاکر اوپر قضیب کے اور گرد اسکے ملین -

۱۲۹ دیگر بورہ حلتیت مانند سرمہ کے پیس کر ساتھ شہد کے ملاوین اور جب طعوذ کر کو اور مراق کو اور باطن قدم پر اسکو ملین اور معلوم کرین کہ روغن مورچہ اس امر مین قوی ہی -

۱۳۰ دیگر حکہ استرخاے ذکر کو نافع ہی روغن قسط روغن سعد تنہا و مرکب ہمیشہ ملین -

۱۳۱ دیگر جند بیدستر عاقرقرحا ساتھ روغن یاسمین کے ملین -

۱۳۲ فائدہ - استرخاے آلت برودت سے ہوتا ہی یا رطوبت سے علامت رطوبی کی یہ ہی کہ آلت ہمیشہ ڈھیلا رہے اور ساتھ اس کے آلت فربہ ہوا ور نشانی اس کے استرخا کی جو برودت سے ہوئے یہ ہی کہ آلت لاغر اور ساتھ اسکے بعض اوقات

اور وقت گرم ہونے بدن کے استرخا مین تخفیف ظاہر ہووے پس اگر استرخاے رطوبی مین چیزین قابض و مجفف مانند اہل سعد و جوز السرو وغیرہ کے کام مین لاوین اور جو استرخا بسبب برودت کے ہو اسمین اشیاے مسخنہ مانند فرفیون جند بیدستر فلفل شیطرج کے استعمال کرین -

طلا کہ بیچ تقویت قضیب کے نظیر نہین رکھتا ہی اور عنینیت کو رفع کرتا ہی پیاز عنصل پیاز نرگس فنہ ہر ایک نصف جزو بیچ اٹھائیس مثقال روغن زیتون اور تھوڑے پانی کے جوش کرین تو خوب ہرا ہو جاوے پس صاف کرکے زہرہ کنجشک تخم انجرہ عاقرقرحا خردل شرخ ہر ایک ایک مثقال اضافہ کرکے قضیب و عانہ و خصیون پر ملکر ضماد کرین اور اگر موسیائی وغیرہ و زہرہ مرغ اور مانند اسکے اضافہ کرین باعث تقویت کے ہوگا -

دیگر پیاز نرگس رات دن دودھ مین بھگو کر پیسکر عنین کے ذکر پر سواے حشفہ کے طلا کرین عجیب الاثر ہی اور جو سورنجان و مرصاف ہر ایک ایک مثقال اضافہ کرین اور اوپر کنج ران و زہار و خصیہ کے ملکر طلا کرین مجربات سے ہی -

## حرف العین

عقد سیماب - کہ واسطے سرعت انزال کے نظیر نہین رکھتا ہی بیچ حبوب اسی بحث کے گذری وہان ملاحظہ فرماکر عمل مین لاوین -

## حرف الفاء

**فنجنوش** ـ باہ کو زیادہ اور سرعت انزال کو دفع کرے نسخہ اسکا بیچ جوارشات سعدے کے مذکور ہوا

**فیروزنوش ممسک** ـ باہ کو زیادہ و سرعت انزال کو دفع کرے بیچ بحث سعدے کے حرف الفاء مین مذکور ہوا۔

## حرف القاف

**قرص عود** ـ واسطے تقویت باہ و تقویت ذکر کے و زیادتی اشتہا و ہضم طعام و رفع ضعف دل کے نافع ہی عود غرقی دو درم و نصف قرنفل شقاقل مصری خصیۃ الثعلب مصطگی زرآوند گرد ہر ایک مو تیرہ درم جوز بوا بسباسہ زعفران زنجبیل ہر ایک نصف درم خیر بوا قاقلہ سنبل الطیب ہر ایک دو درم پوست ترنج چار درم قند سفید سہ چند سب اجزا کو کوٹ کر چھان کر قرص بناوین ـ

**قطور** ـ کہ جب احلیل مین ٹپکا دین قرحہ و سوزش بول کو نافع ہو بیچ امراض گردہ و مثانہ کے گذرا ـ

## حرف الکاف

**کماد** ـ کہ قضیب کو سخت کرے اور استرخا کو زائل کرے اور عظم پیدا کرے سرشف عاقرقرحا خردل دارچینی کباب چینی پوست بیخ خربزہ (کسنیر) سفید قسط جملہ یا جو جیز اسکے میسر ہو کوٹ کر چھان کر گرم گرم آلت پر ملین چند مین کئی مرتبہ اور اگر شراب مین گھول کر اور کپڑے مین باندھ کر گرم کرکے لگاوین بہتر ہو ـ

## حرف اللام

۱۵۱ **لبوب کبیر** ـ گردہ کو گرم کرے اور قوت دے اور باہ کو زیادہ کرے اور دل و دماغ کو قوت دے اور نشاط لاوے اور بدن کو فربہ کرے اور رنگ اچھا کرے اور اعصاب کو استحکام بخشے اور بیچ امر مجامعت کے نظیر نہین رکھتا ہی مغز پستہ مغز فندق مغز بادام مغز حبۃ الخضراء مغز گردگان مغز چلغوزہ مغز حب الزلم ماہی رو بیان خولنجان شقاقل بہمن سرخ و سفید تودری سرخ و زرد زنجبیل تخم مقشر دارچینی ہر ایک پانچ درم سنبل الطیب سعد کوفی کبابہ حب القلقل تخم گزر تخم شلغم تخم ترب تخم پیاز تخم اسپست تخم بلبوب لسان العصافیر درونج عقربی زرنباد ہر ایک تین درم جوز بوا بسباسہ دوالہ دار فلفل ہر ایک دو درم خصیۃ الثعلب نارجیل تازہ مغز کنجشک خشخاش ہر ایک دس درم قضیب گاؤ سودہ سورنجان بوزیدان نعناع خشک ہر ایک چار درم مائیہ شتر اعرابی زعفران مصطگی ہر ایک تین مثقال عود خام دو مثقال ورق طلا تیس عدد ورق نقرہ پچاس عدد عنبر اشہب ایک مثقال مشک تبتی نصف مثقال عسل تین حصہ ادویہ کا اور بعض نسخون مین مروارید کہربا مرجان عقیق یمنی یاقوت رمانی ہر ایک چار مثقال مضاعف ہوا ہی سب کوٹ چھانکر بطریق مشہور معجون بناوین ـ

۱۵۲ **لبوب صغیر** ـ کہ قریب نفع کبیر کے ہی بیچ بحث دماغ کے گذرا ـ

۱۵۳ **لبان** ـ کہ جب مضغ کرین انعاظ قوی حاصل ہو

یہانتک کہ جبتک مُنھ سے نہ نکالین فرو نہو اور یہ اسرار خفیہ
سے ہی اور مرطوبون کو مناسب ہی بلادر کو لیکر مقشر
کرین ایسی جو اسکے اندر ہی پھینک دین اور چھلکا لیکر
مقراض سے چھوٹا چھوٹا کاٹین ایک اوقیہ اُس سے
لیکر دیگ سنگین مین ڈالین اور اوپر اُسکے روغن بطم
گرا دین اسقدر کہ اُسکو چھپا لیوے بعد اُسکے لبان
ذکر بیس درم باریک پیسکر اضافہ کرین اور نیچے دیگ
کے آگ نرم جلاوین تو بستہ ہونا شروع ہووے
پس محمودہ زرد نصف دانگ بحساب فی اوقیہ دواء
مذکور کے ملاوین جب خوب بستہ ہو جاوے آگ سے
اتار کر شیشے کے باسن مین رکھین اور نزدیک
حاجت کے اُس سے ایک ٹکڑا بوزن ایکدرم کے
لیکر مُنھ مین رکھین اور چباوین جبتک جماع مین مشغول
رہین جب ارادہ ہو کہ نعوظ کم ہو مُنھ سے نکال لیوین
اور یہ ٹکڑا تین مرتبہ استعمال کر سکتے ہین بعد اسکے
کام مین نہ آویگا نیا ٹکڑا استعمال کرین اور بہت تعلق
ہوتا ہی کہ نعوظ اس قدر ہوتا ہی کہ بعد نکالنے
کے مُنھ سے بھی نعوظ رہتا ہی اسوقت مین حاجت
لبان مسکن کی ہوتی ہی۔

**لبان مسکن**۔ کہ نعوظ شدید کو فسرد کرے
لبان سفید پسا ہوا دس درم روغن کنجد تازہ
تیس درم قند سفید اسّی درم کافور بحساب
ہر اوقیہ دواکے ایک دانگ سب کو اوپر
نرم آگ کے بستہ کرین اور وقت حاجت کے
مضغ کرین۔

## حرف المیم

**معجون فولاد**۔ بیچ امر باہ کے قوی الاثر ہی۔

**معجون توم**۔ واسطے اٹھانے باہ مایوسین کے
مفید ہی۔

**معجون فلاسفہ**۔ واسطے تقویت باہ کے نافع ہی

**مخلص اکبر**۔ جو اوپر قضیب کے ملین نعوظ پیدا
کرے اور یہ سب نسخے ساتھ ایک معجون بے نام
کے کہ بیچ امر باہ کے اثر تمام رکھتی ہی بیچ ادویہ سر
کے مرقوم ہوے ہین۔

**مفرح ابریشم و مفرح منشط و مفرحات کثیر**
کہ مقوی باہ ہین بیچ ادویہ سر کے گذرے
فلینظر ثمہ۔

**معجون ناخواہ معجون مسیحی بکیف و معجون
جلالی و معجون جوزی و معجون البقراط و
معجون ملوکی**۔ مقوی باہ ہین اور بیچ معدے
کے مرقوم ہوئی ہین۔

**معجون عطائی و معجون کندر و معجون رشیدی**۔
واسطے سرعت انزال کے نفع کرتی ہین۔

**معجون ماسک البول**۔ واسطے سیلان منی
۱۳۲ کے مفید ہین یہ سب بیچ بحث گردہ و مثانہ کے
مذکور ہوئین۔

**معجون لولوی**۔ ترکیب جالینوس کی ہی ساتھ
منفعت رکھتی ہی قضیب کو سخت کرے اور اوعیہ
منی کو کھولے اور شہوت کو زیادہ کرے اور اعضا کو
قوت دے اور بیچ خون کے تغیر عظیم پیدا کرے اور

نعوظ بہت لاوے اور دوستی مرد کی بیچ دل عورت کے زیادہ کرے مروارید ناسفتہ بسد ہر ایک ایک مثقال انیسون بہمن سفید ہر ایک تین درم کا کنج بیج لبلاب ہر ایک ایک درم نقاح اذخر سعد کزمازج سلیخہ دارچینی اسارون مصطگی ہر ایک نصف مثقال صمغ عربی کتیرا ہر ایک نصف درم کوٹ کر چھان کر ساتھ تجبید اسکے عسل گھولین اور وقت خواب کے اور نزدیک مجامعت کے ایک مثقال ساتھ آب نیمگرم کے کھاوین اور بیچ تحفۃ المومنین کے نسخہ مذکور اس طرح لکھا ہی مروارید بسد ہر ایک چھ مثقال انیسون بہمن سفید ہر ایک چار مثقال کاکنج بیج لبلاب ہر ایک تین مثقال نقاح اذخر سعد کزمازج ہر ایک دو مثقال سلیخہ اسارون دارچینی مصطگی ہر ایک ایک مثقال و نصف صمغ کتیرا ہر ایک ایک مثقال عسل تجبید سب اجزا کا۔

معجون بزوری بیچ تقویت باہ کے بے نظیر ہی تخم گزر تخم شلغم پیاز تخم ترب تخم ہلیون تخم اسپست تخم جرجیر مغز حب القلقل مغز چلغوزہ مغز حب الزلم بوزیدان قسط شیرین زنجبیل قرفہ تودری سرخ تودری زرد لسان العصافیر شقاقل بہمن سرخ و سفید دار فلفل جرف حلتیت جملہ برابر لیکر کوٹ کر چھان کر شہد مین بناوین مقدار خوراک تین درم ساتھ ایک اوقیہ تازے دودھ کے یا شراب جدید شیرین کے۔

معجون مسیحا۔ کہ باہ کو قوت دے اور سرعت انزال کو دور کرے اور درد پشت و درد پا کو نافع ہی اور معدے کو پاک کرے اور بالون کو دیر مین سفید کرے اور سودا کو دفع کرے گل سرخ عاقرقرحا سعد قرنفل سنبل مصطگی زرنباد زعفران جوزبوا قاقلتین جملہ برابر قند سفید و عسل بالمنا صفہ دو چند سب اجزا کے پہلے قند کو گلاب مین بھگو کر ساتھ شہد کے قوام کرین بعد اسکے ادویہ کوٹ کر چھانکر اسمین ملاوین۔

۱۶۲ معجون مسیحی بکیف۔ کہ بیچ جمیع صفات مذکورہ کے قوی زیادہ ہی اور نشاط خوب لاتی ہی قرفہ گاؤزبان گل سرخ ہر ایک پانچ درم خولنجان کبابہ قرنفل سنبل الطیب قاقلہ خیربوا جوزبوا فرنجمشک پوست ترنج مصطگی لسان العصافیر بسباسہ ہر ایک تین درم اشنہ چار درم مروارید ناسفتہ سادج سعد عنبر اشہب ہر ایک دو درم خصیۃ الثعلب دس درم ورق نقرہ ورق طلا مشک ہر ایک نصف درم لعل کہربا بسد دارفلفل زنجبیل ہر ایک ایک درم روغن قسط تیس مثقال عسل دو چند اور ایک نسخہ معجون مسیحی کہ کیف رکھتا ہی بیچ معدے کے مذکور ہوا۔

۱۶۳ معجون غیاثی۔ کہ منی کو زیادہ کرے بحث معدے مین گذری۔

۱۶۴ معجون سقراط۔ کہ باہ کو زیادہ کرے بحث سر مین گذری۔

۱۶۵ معجون چوب چینی۔ ترکیب عماد الدین شیرازی کی واسطے تقویت باہ و معدہ و دل و دماغ و جگر و گردہ و مثانہ کے

اور سرخی رنگ منہ کے اور خوشبو کرنے منہ کے مجرب ہے
اور منافع دیگر بہت رکھتی ہے چوب چینی اعلی بحاجس ۵
مثقال مروارید ناسفتہ صلایہ کیا ہوا اشمط جوز بوا بسباسہ
دار چینی قرنفل زنجبیل ہر ایک دو مثقال زرنباد چینی
افتیمون رومی سنبل الطیب ہر ایک تین درم مصطگی مایہ شتر
اعرابی عود خام زعفران مشک عنبر لونگ زردان سورنجان
سعد کوفی ہر ایک دو درم سقنقور صیدا ماہی روبیان
درونج عقربی زرنباد تخم گزر تخم شلغم تخم ترب تخم انجرہ
بہمنین خصیة الثعلب پانچ مثقال شقاقل دس درہم
خشک اسرانا تودریبت ہر ایک تین مثقال ورق منسط
سدس سب اجزاء کے مجموع کو کوٹ کر چھانکر رکھیں
پس گاؤزبان و والہ گل سرخ بادرنجبویہ ہر ایک
دس مثقال بیچ دو رطل پانی کے جوش کریں
جب چہارم حصہ رہے صاف کریں بعد اس کے
تخم خربزه تخم کاسنی تخم خیارین تخم خرفہ ہر ایک
دس مثقال لیکر شیرہ نکالیں و آب بہی و آب سیب
شیرین و آب انار شیرین و گلاب ہر ایک سو مثقال
لیکر جملہ پانیون کو یکجا کر قند و عسل بالمناصفہ سہ چند دویہ
کے ملا کر قوام کریں بعد اسکے مغز بادام مغز فندق
مغز چلغوزہ مغز گردگان ہر ایک دس مثقال نرم
کوٹین اور بیچ عسل و قند مقوم کے ملاویں بعد اسکے
ادویہ مسحوقہ ملاویں اور چاہیے کہ زعفران گلاب
مین حل کریں جب دوا سرد ہووے اسکو ملاویں
اور مشک و عنبر کے دو حصہ کریں ایک حصہ کو پہلے
داخل کریں دوسرا حصہ پیچھے سب کے ملاویں اور

بعضے اطبا نے اسارون و صندلین و گل مختوم ہر ایک
تین مثقال و آملہ مقشر دودھ مین پرورده کیا ہوا
خشخاش سفید ہر ایک دس مثقال اضافہ کیا ہے اور
اگر ورق منسط کا روغن کشید کرکے داخل کرین لطیف زیادہ
ہووے اور بعض لوگ اسکو جوش کر کے جوشانده اسکا
قوام مین ڈالتے ہین یہ بھی الطف ہوتا ہے
فائدہ شمط کہ بعد مروارید کے مذکور ہوا لفظ فارسی
ہے وہ ایک قسم لاجورد کی ہے اگر میسر نہو سکے لاجورد مغسول
بدلے اسکے ڈالیں اور معلوم کرین کہ اس نسخے مین
افراط و تفریط بہت ہوئی ہے لہذا یہ نسخہ مختلف الاوزان
پایا جاتا ہے لیکن جو صحیح و صواب سے قریب اور عمل مین
نافع زیادہ تھا یہان مرقوم ہوا۔
معجون نافع۔ واسطے اس شخص کے کہ ازالہ بکارت
سے عاجز ہو نافع ہے زنجبیل خصیة الثعلب دارچینی
شقاقل مصری جوز بوا لسان العصافیر مصطگی زعفران
دار فلفل لونگ زردان گل سرخ بہمنین تخم ہلیون تخم گزر ہر ایک
دو مثقال مشک عنبر ہر ایک ایک مثقال حب القلقل
تین درم زائد الفیل بجیس مثقال شہد نصف من ترکیب
کرین جیسا کہ مشہور ہے۔
معجون سنجری تالیف شیخ ابوعلی رئیس کی کہ یہ قرص
سنجری مشہور ہے بیچ تقویت باہ و جگر و معدہ و دل اور
ہضم طعام کے اثر تام رکھتی اور قوت باصره و سامعہ
و حافظہ کو زیادہ کرے اور فوائد بہت رکھتی ہے سنبل دس
مثقال بسباسہ جوزبوا قاقلہ صغار زنجبیل دارچینی قرنفل
زعفران بہمن سرخ بہمن سفید مصطگی عود صلیب تاجیل

ساذج ہندی مغز بادام شیرین مغز پستہ سر کنجشک ایکیک
چھ مثقال شقاقل تخم معصفر تخم ہلیلہ تخم شبت تخم
نانخواہ زیرہ کرمانی انیسون تخم خربزہ ہرایک تین مثقال
موئیز سرخ منقٰے قند سفید ہرایک تیس مثقال عسل مصفا
سہ چند ادویہ کے مقدار شربت دو مثقال۔

معجون ۔ کہ باہ کو قوت دے اور نفس کو خوش
کرے اور بدن کو گرم اور ریاح معدہ کو فائدہ کرے
اور حفظ کو بڑھاوے اور گردے کو تقویت کرے
دارچینی قسط شیرین ہرایک چھ مثقال زعفران
عود ہندی ہرایک تین مثقال رازیانہ زنجبیل برگ صعتر
فودنہ سلیخہ ہرایک چار مثقال ساذج ہندی فلفل سیاہ
دارفلفل فلفل سفید اسارون تخم انجرہ کردیا قرنفل
خولنجان شقاقل ہرایک چار مثقال و نصف عاقرقرحا
تخم شلغم تخم ترب ہرایک دو مثقال کنجد مقشر مغز جوز
مغز پستہ مغز بادام مغز چلغوزہ ہرایک دس مثقال
قند سفید ہمچند ادویہ عسل مصفا دو چند ادویہ۔

معجون ۔ کہ بیچ تقویت باہ کے نظیر نہین رکھتی ہے
اور بعضی طبیعت مین کبھی نعوظ مفرط لاتی ہے یہانتک
کہ حاجت تسکین کی ساتھ اس دوا کے ہوتی ہے کہ گل نیلوفر
تین درم کافور ایک نخود خوب کوٹ کر ساتھ آب کا ہو
کے کھاوین عاقرقرحا زنجبیل ہرایک ایک اوقیہ
زردی انڈے کی پختہ بتیس عدد عسل مقوم ایک سو
بیس درم معجون بناوین مقدار خوراک تین مثقال
قبل غذا کے۔

معجون مبہی ۔ کہ اصحاب امزجۂ باردہ کو نافع ہے

زنجبیل شقاقل دارچینی تخم جرجیر حرف ہرایک ایک
جزو تخم انجرہ عاقرقرحا فلفل ہرایک نصف جزو حلتیت
ربع جزو ساتھ عسل زنجبیل مربے کے معجون بناوین ۔

معجون لبوب ۔ کہ منی کو زیادہ کرے مغز بادام شیرین
مغز فندق نارجیل مقشر مغز صنوبر مغز پستہ حب القلقل
حب الزلم حبۃ الخضراء ہرایک ایک جزو زنجبیل دارفلفل
نارمشک ہر تہائی ایک جزو کے قند سفید دو چند
معجون بناوین اور ہر صبح و شام کو بقدر انڈے
کے کھاوین ۔

معجون لبوب معتدل ۔ کہ گردہ کو گرم اور باہ کو
زیادہ کرے مغز فندق مغز پستہ مغز چلغوزہ مغز
بادام شیرین کنجد مقشر مغز تخم خربزہ خشخاش سفید ہرایک
چھ درم مغز تخم خیارین ہرایک تین مثقال بوزیدان
بہمنین لسان العصافیر خولنجان دارچینی ہرایک دو درم
قند سفید دس استار عسل نصف من مقدار
شربت پانچ درم ۔

لبوب کبیر ۔ بیچ حرف اللام کے مذکور ہے ۔

معجون ۔ کہ باہ کو قوت دے اور دل کو تقویت بخشے
گل سرخ تخم خرفہ تخم گزر تخم شلغم ہرایک تین درم گاؤزبان
تخم خربزہ مقشر ہرایک پانچ درم تخم شاہسفرم بہمنین
ہرایک چار درم کوٹ کر چھانکر ساتھ ترنجبین یا قند سفید
مقوم کے معجون بناوین ۔

معجون لبوب ۔ کہ اسرار اطباء سے ہے اور نہایت مقوی
باہ و دل و دماغ ہے اور اچھی کرنے والی رنگ رخسارون
کی اور مداومت اسکی قبل از جماع اور بعد اسکے امن

مین کرتی ہی نقرس و عرق النسا و نقصان منی و امراض عصبانی سے شقاقل خولنجان خصیۃ الثعلب بہمنین توددرین لسان العصافیر سقنقور ہر ایک تین درم حب البلسان حب البان فلفل سفید مغز تخم خربزہ مغز تخم خیار تخم گزر تخم پیاز تخم شلغم تخم لوبیۂ خشخاش سفید خشک دانہ وقو تخم ترہ تیزک تخم شبت تخم گندنا تخم لیمون خشک مرہا ہر ایک دو درم نارجیل مغز بادام مغز پستہ مغز چلغوزہ مغز حبۃ الخضرا مغز بنبہ دانہ کنجد سفید مقشر ہر ایک سات درم دارچینی سنبل الطیب اسارون بسباسہ کبابہ سعد قرنفل دار فلفل عود جوز بوا نار مشک عنبر ذہب زعفران ہر ایک ایک مثقال مشک ڈیڑھ دانگ زنجبیل بوزیدان قسط شیرین مغز حب الزلم درونج ہر ایک دو درم ساتھ عسل کے معجون بناوین مجرب و آزمودہ ہی مقدار خوراک دو مثقال سے تین مثقال تک اور صاحب تحفۃ المومنین نے لکھا ہی حقیر نے واسطے افیون کھانے والون کے زعفران تین مثقال افیون و بزر البنج ہر ایک دو مثقال پنیر مایۂ شتر اعرابی پانچ مثقال اور بدلے سقنقور کے ماہی روبیان کو نہایت موافق پایا اور مقدار خوراک اس معجون افیون دار کی آدھے مثقال سے ایک مثقال تک ہی واسطے افیونی کے۔

**معجون مبہی** — کہ بیچ امر باہ کے اور اٹھانے نعوظ کے اور تقویت حرارت غریزی کے اور فربہ کرنے بدن کے اور تولید خون صالح و منی کے اور رفع کرنے رطوبت اور ضعف جماع کے عجیب الفعل ہی

تخم سفید پوست دار کہ آب ترہ تیزک تازہ میں تین مرتبہ بھگو کر خشک کیا ہو خشک سائیدہ کہ بیچ تین مثل اسکے آب خشک تازہ میں پروردہ کیا ہو ہر ایک تین اوقیہ تخم ترب تخم گزر بری تخم انجرہ مغز گردگان مغز چلغوزہ مغز نارجیل تخم شلغم مغز بن بہمنین تخم رطبہ تخم کتان ہر ایک ایک اوقیہ عاقرقرحا زنجبیل ہر ایک نصف اوقیہ دارچینی خولنجان ہر ایک چھ مثقال قسط شیرین قرنفل انیسون فلفل سقنقور ہر ایک تین مثقال ترنجبین دس مثقال زردی انڈے کی مغز سر کنجشک ہر ایک بیس عدد بادزہر آٹھ قیراط مشک چھ قیراط زعفران نصف درم شہد صاف ڈیڑھ رطل آب پیاز نصف رطل پہلے شہد کو آب پیاز میں قوام کریں بعدہ اور اجزا کو ڈال کر معجون بناوین مقدار خوراک دو درم تک ہی اور اگر سقنقور نہ ہووے عوض اسکے مایۂ شتر اعرابی ڈالین یا ماہی روبیان اسی وزن سے اور مشک بیچ جمیع معاجین کے احسن یہ ہی کہ گلاب میں حل کر کے ملا دین۔

۱۲۸ **معجون مبہی** مختصر الاجزا مطول المنافع کہ بیچ تقویت باہ و تولید منی کے نہایت آزمودہ ہی تخم ترہ تیزک تخم لوبیۂ مغز چلغوزہ ہر ایک دس مثقال زنجبیل شقاقل بوزیدان خصیۃ الثعلب ہر ایک چار مثقال حلتیت طیب چھ مثقال ادویہ کوٹ کر چھان کر ساتھ دس مثقال روغن نارجیل کے چرب کر کے ساتھ عسل و قند کے کہ ہر ایک تیس مثقال ہو معجون بناوین مقدار

شربت دو مثقال غذا قلیہ زردک کا اور بیضہ نیم برشت اور مانند اُسکے تناول کرین —

**معجون قرص افعی** — واسطے توالد وتناسل کے مجرب ہی اور نہایت مبہی ومقوی اور باردالمزاج کو موافق اور اُنکی صحت کلی کو حافظ اور واسطے امراض عصبانی ورقت منی کے اور اچھا کرنے رنگ رخسارون کے اور تقویت ہاضمہ کے اور تفریح کے اور رفع کرنے وحشت سوداوی کے نافع ہی خصیۃ الثعلب زنجبیل دارچینی ہرایک چھ مثقال مغز پستہ مغز بادام شیرین نارجیل مغز فندق مقشر مغز حب الصنوبر مشک ورق نقرہ ہرایک دو مثقال کبابہ قرنفل دار فلفل ابریشم مقرض اشنہ الخبازان بسبایہ شقاقل تخم کرفس تخم لوبیہ تخم بلیون تخم گندنا تخم شلغم تخم خیار تخم قنبیط تخم جرجیر بوزیدان جدوار مغز چلغوزہ کبابہ کبار وصغار تخم ترب خولنجان قرفہ تودری سرخ تودری زرد بہمن سفید بہمن سرخ تخم زردک مغز حب القلقل مغز فلفل لسان العصافیر ورق طلا پیاز عنصل بریان خشک مرباخسرول عاقرقرحا ہرایک ایک مثقال زعفران دس مثقال قرص افعی عشر مجموع ادویہ کے عسل کف گرفتہ دومثل ادویہ کے معجون بناوین اور جو نسخہ قرص افعی کا بیچ سب قرابادینون کے موجود ہین ہین اسکے لکھنے مین مشغول نہوا —

معجون — کہ شیخ رئیس نے اپنی طرف نسبت کیا ہی اور کہا کہ نہایت قوی ہی بیچ امر باہ کے حلتیت تخم گزر قاقلہ تخم جرجیر کرم دانہ لسان العصافیر ہرایک ایک جزو بوزیدان فلفل ہرایک تین جزو مشک سدس جزو کوٹ کر چھان کر ساتھ روغن صنوبر کے لت کرکے ساتھ شہد مصفا کے معجون بناوین —

۱۸۱ **معجون** — کہ مقوی باہ ہی اور حرارت بہت نہین رکھتی ہی اور سہل الوجود ہی اور قوی العمل جلیہ و خرما کو پکاوین پس خرما کو جدا کرکے لیوین اور گٹھلی اُس سے دور کرکے سایہ مین خشک کرکے کوٹین اور شہد مین معجون بناوین مقدار شربت بمقدار چلغوزہ کے اور غذا اسپرپین —

**فائدہ** — بیچ ادویہ ہندیہ اسی بحث کے ذیل مین اس دوا کے خرما اسمین ہی مرقوم ہوا کہ خرما کو مع اُسکے تخم کے کوٹین تو خوب موثر ہو اور یہان واسطے نکالنے تخم کے امر ہوا جو یہ ترکیب یونانیون کی ہی اور وہ ہندیون کی تناقض نہ سمجھین —

۱۸۲ **معجون مبہی لطیف مشتہی** — کہ اکثر طبائع کو پسند ہی جوز بوا بسباسہ دارچینی گل سرخ بیخ تفاح قاقلتین تخم کاہو برگ شیرازی بہمن سرخ بہمن سفید ثعلب شقاقل زعفران ہرایک تین درم طباشیر سفید چھ درم مغز بادام شیرین مغز چلغوزہ مغز نارجیل مغز تخم خیارین ہرایک پندرہ درم عسل صاف نبات ہرایک ایک من روغن قنب ربع من بطریق متعارف معجون بناوین مقدار شربت ایک درم سے ڈیڑھ درم تک اور بیچ گھٹانے وبڑھانے روغن قنب کے

موافق امزجہ کے مختار ہین۔

**معجون ممسک** — کہ جبتک ترشی نہ کھاوین انزال نہوا فیون مصری جوزبوا قرنفل مشک زعفران فلفل زنجبیل قرفہ جملہ مساوی الوزن عسل ہچند سب کے مقدار خوراک آدھے درم سے ایک درم تک جس رات کو ارادہ جماع کا ہو وقت عصر کے اس معجون کو کھاوین اور بعد عشا کے مشغول ہون اور اس درمیان مین چاہیے کہ طعام نہ کھاوین وہی طعام کہ قبل عصر کے کھایا ہی کافی ہے اور بعد فراغت کے اگر وقت کھانے کا ہو البتہ کھانا چاہیے ورنہ قدرے دودھ کفایت کرتا ہے اور اس درویش نے بعضے عزیزون کو کہ سرعت انزال مین مبتلا تھے بمقدار دو نخود کے اس معجون سے ہر دن کھلایا مدادمت کئی دن کے بیماری زائل ہوئی اور اکثر ممسکات حبوب مین مذکور ہوئے ہین۔

**فائدہ** بیچ استعمال ادویۂ باہیہ کے شرط ہے کہ غذا بھی مناسب ہو اور اگر بدن مین کوئی خلط زائد ہو پہلے اسکو پاک کرے اور ایسا نہین ہے کہ ہر مزاج مین ہر معجون بہی اثر کرے بہت ہوتا ہے کہ باوجود اتحاد مزاج کے ایک دوا ایک شخص کو موافق آتی ہے اور دوسرے شخص کو نہین بلکہ وہی دوا بیچ حق ایک شخص کے باوجود عدم تغیر مزاج اُس شخص کے ایک وقت نافع ہوتی ہے اور ایک وقت نہین عقل بیچ دریافت کرنے کنہ ان خصوصیات کے اقرار بعاجزی کرتی ہے اسوجہ سے ایک مطلب مین نسخ متعدد مرقوم ہوتے ہین طالب کو کہ اگر اجیاناً کسی دوا سے کہ حکیم دانا نے تجویز کیا ہو منتفع نہووے اور دوا کی خواہش کرے اور بدظن نہووے خصوصاً بیچ امر باہ کے کہ ادویہ اس امر کی بعد مراعات بہت شرائط کے موثر ہوتی ہین۔

**مربا شقاقل** — کہ باہ کو قوت دے اور نعوظ خوب لاوے اور مثانہ کو فائدہ کرے شقاقل تازہ آب مین ایک رات دن بھگو کر وہ پانی پھینکدین اور پانی ڈال کر ایک رات دن اور بھگوئین تین مرتبہ تک ایسا کرین اور بعدہ مقشر کرکے جوش کرین تو نیم پختہ ہوجاوے اُسوقت عسل صاف اُسمین ڈالکر نرم آگ پر جوش کرین یہانتک کہ قوام ہوجاوے بعد اُسکے ایک ظرف مین رکھکر بعد چالیس دن کے استعمال کرین۔

**مربا زردک** — باہ کو زیادہ کرے اور پشت کو قوت دے بیچ بحث سینہ کے گذرا۔

**مربا زنجبیل و مربا گردگان** — کہ مقوی باہ ہین ادویۂ معدے مین گذرے۔

**مربا خصیۃ الثعلب** — منی زیادہ کرے اور باہ کو اُٹھاوے اور قوت وشہوت زیادہ کرے اور گردہ و پشت کو قوت دے اور دماغ کو پر کرے اور نشاط لاوے ثعلب مصری تر پانی مین بھگوئین تین رات دن اور اگر خشک ہو بارہ رات دن بعد اُسکے ہر ایک مین دس جگہ سوئی سے کوچین کہ لعاب اُس سے باہر آئے پھر پاک کرین اور دوسری بار بھگوئین اور اسی طرح

کرین تاکہ لعاب اسمین نرہے پس ایک من ثعلب مین دو من عسل صاف ڈالکر تین رات دن رہنے دین بعد اسکے آگ معتدل پر رکھین کہ جوش نہ آوے اور دو ساعت گذر جاوین پس آگ سے اتار کر بعد تین دن کے پھر آگ پر رکھین اور اسی طور عمل کرین تو شہد مین قوام آوے اور بعد چالیس دن کے استعمال کرین۔

**مربا بہمن** ۔ منی کو زیادہ کرے و پشت و گردہ کو قوت دے اور باہ کو زیادہ کرے اور معدہ و دماغ کو قوت دے بہمن سفید مقشر تین رات دن پانی مین بھگوئین اور ہر دن پانی کو بدل دین چوتھے دن اسمین سوراخ کرین اور ایک رات دن پانی مین رکھین بعد اسکے پانی سے نکال کر نچوڑین تو بالکل پانی نکل آوے پس اوپر ہر ایک بہمن کے ایک من عسل صاف اور دو من صاف پانی ڈال کر اوپر نرم آگ کے جوش کرین تو قوام ہو وے بعد اسکے اتار رکھین پھر بعد تین دن کے آگ پر تھوڑی دیر جوش کرین اور چینی کے باسن مین رکھین اور بعد چالیس دن کے کام مین لاوین۔

**مینفختج** ۔ معرب مے پختہ کا ہے بیچ تقویت باہ کے مفید ہے اور وہ نزدیک سمرقندی کے عبارت ہے آب انگور سے کہ پکاوین جب وہ تہائی جلجاوے تھوڑی شکر ساتھ شہد کے ڈالین اور نزدیک نفیس کے مینفختج مثلث ہے اور آسی نے کہا کہ جب شیرۂ انگور کو جوش کرین یہانتک کہ ربع رہجاوے مینفختج نام رکھتے ہین

۱۱۰ **مثلث** ۔ نزدیک جمہور اطبا کے عبارت ہے فقط آب انگور سے کہ جوش کرین یہانتک کہ ثلث رہجاوے و مصطلح فقیہون کا بھی یہی ہے لیکن آملی نے بیچ شرح کلیات ایلاقی کے لکھا ہے کہ مثلث وہ ہے کہ شیرۂ انگور تین جزو پانی ایک جزو ملا کر جوش کرین یہانتک کہ ثلث رہے اسی کو شراب مغسول بھی کہتے ہین بالجملہ مثلث بیچ تقویت باہ کے قائم مقام خمر کے ہے اور اس درویش نے بیچ شرح کلیات قانونچہ کے کہ تالیف حقیر کی اور مسمے ہے مفرح القلوب ہے ماہیت مثلث کی اور اختلافات کہ اسمین وارد ہین اور بیان اس امر کا کہ نزدیک امام اعظم حضرت ابو حنیفہ کوفی علیہ الرحمہ کے پینا اسکا مباح ہے اگر واسطے عبادت کے ہو اور نشہ نکرے مشروحاً لکھا ہے اور بجائے خمر کے اسکو ساتھ فوائد کثیر کے لکھا ہے فلینظر ثمہ۔

۱۱۱ **ماء اللحم** ۔ بیچ امر باہ کے نہایت قوی الاثر ہے اور بیچ ثلب کے گذرا۔

۱۱۲ **مرہم توتیا** ۔ زخم قضیب کو فائدہ کرے بیس درم صلایہ کیا ہوا بیچ بیس درم موم اور پچاس درم روغن گل کے پگھلا کر مرہم بناوین۔

۱۱۳ **مرہم** ۔ کہ واسطے زخم قضیب کے نہایت مفید ہے مردار سنگ چار درم سنگ جراحت کات ہندی گلنار شنگرف ہر ایک دو درم سنگ بصری یعنی توتیا ایک درم روغن گل یا کنجد اسقدر کہ ادویہ اسمین گھول جاوین ڈالکر مرہم بناوین۔

۱۱۴ **مرہم آتشک** ۔ توتیا ہندی ایک جزو سیماب مقتول دو جزو برگ حنا باریک کی ہوئی چار جزو

اور روغن گل بقدر کفایت۔

مرہم شنگرف۔ واسطے زخم آتشک کے اور جراحات و قروح مزمنہ کے اور جرب رطب کے نافع ہی شنجرف و اسفیداج مردارسنگ سپیدہ رانگے کا توتیا ہندی سوختہ پوست بیضۂ مرغ سوختہ برابر کوٹکر چھانکر ساتھ روغن گل کے بناوین۔

مرہم اکبر۔ کہ تالیف اس احقر کا ہی واسطے تلئین و تحلیل اورام صلبہ خصیہ کے اور مانند انکے مجرب ہی حلبہ تخم کتان آرد جو گل خطمی ہر ایک تین درم کوٹ کر چھانکر بیچ آب شلغم یا آب کلم کے پکاوین جب قریب ملنے کے آوے فلوس خیار شنبر یا نجدرم پانی گرم مین حل و صاف کر کے اضافہ کرین اور پکاوین یہانتک کہ غلیظ ہووے پس روغن گل یا کنجد یا زیت یا بید انجیر بقدر حاجت ملاوین اور بیچ اضمدہ اس بحث کے تدبیر اورام خصیون کے منشرحاً گذری اور مرہم بھی بیچ اضمدہ کے مرقوم ہووے۔

## حرف الیاء

یاقوتیہا۔ تمامہ مقوی باہ ہین بشرط موافقت مزاج کے اور بیچ بحث ادویۂ سر و دل بتفصیل تمام مذکور ہوئی ہین۔

## باب اٹھارھوان

بیچ ادویۂ مفاصل و درد ظہر و حدبہ و ریاح الافسہ و وجع الورک و وجع الرکبہ و نقرس و عرق النسا و دوالی و داء الفیل و وجع الساقین و وجع العقب و وجع کف الرجل کے۔

پوشیدہ نہ رہے کہ درد مطلق جوڑونکو وجع المفاصل کہتے ہین جس جگہ کہ ہو لیکن اصطلاح خاص مین وجع المفاصل اوپر درد جوڑ ہاتھون و زانو ون کے اطلاق کرتے ہین کذا قال الایلاقی دوالی و داء الفیل اگرچہ قبیل درد مفاصل سے نہین ہین لیکن بنا بر اشتراک بعض تدبیرون کے اس باب مین ذکر کیے گئے علٰحدہ علٰحدہ آخر باب مین۔

## حرف الالف

ایارج فیقرا۔ اوجاع مفاصل کو نافع ہی اور بیچ سر کے مذکور ہی۔

ایارج لوغاذیا و ایارج ارکاغانیس۔ نقرس و مفاصل و عرق کو مفید ہی بیچ باب اورام و بثور کے آوے گی۔

## حرف الباء

برشعثا۔ اگر بقدر ارحبہ کے یا زیادہ ہر دن بلع کرین نقرس و درد مفاصل کو تسکین دے اور بیچ ادویہ سر کے مذکور ہی۔

بپختہ جوشش۔ درد پشت کو نافع ہی بیچ ادویہ سر کے گذرا۔

## حرف الجیم

جوارش ہندی ۔ اوجاع مفاصل ونقرس و
درد پشت و قولنج کو نافع ہی سقمونیا دس درم خیربوا
قاقلہ دارچینی زنجبیل قرفہ نارمشک قرنفل فلفل ہر ایک
پانچ درم تربد سفید قند سپید ہر ایک سو درم کوٹ کر
چھانکر ساتھ شہد کے معجون بناوین ۔
جوارش قند اذریقون ۔ درد پشت کو نافع ہی
بیچ بحث معدے کے مذکور ہوئی ۔

## حرف الحاء

حلویات ۔ کہ درد پشت کو نفع کرتے ہین بیچ بحث
باہ کے مذکور ہوے ہین ۔
حب صبر ۔ اوجاع مفاصل ونقرس وفالج ولقوہ
کو نافع ہی صبر سقوطری ایک مثقال تربد سفید ڈیڑھ
درم حب النیل غاریقون ہر ایک نصف درم شحم حنظل
ڈیڑھ دانگ نمک ہندی تھوڑا سا مقل کتیرا انیسون
ہر ایک ایک دانگ کوٹ کر چھان کر ساتھ آب کرفس
کے حب بناوین ۔
حب سورنجان ۔ کہ اوجاع مفاصل ونقرس و
عرق النسا کو نہایت نفع کرتی ہی اور شروع بیماری
مین لے سکتے ہین صبر چالیس درم سورنجان سفید
ہلیلہ زرد ہر ایک بتیس درم عصارہ عنب الثعلب
مین گولی بناوین مقدار خوراک اڑھائی درم ۔
حب دیگر ۔ کہ مسمی ہی بہ حب سورنجان کبیر اور
امراض باردہ مذکور کو خصوصاً نقرس کو مفید ہی ایارج فیقرا
تربد ہر ایک دس درم شحم حنظل قنطوریون سورنجان
ماہیزہرج بوزیدان ہر ایک پنج درم فرفیون دو درم
زنجبیل شیطرج فلفل خردل جندبیدستر ہر ایک ایک
درم مقدار خوراک ایک درم سے دو درم تک
اور اس حب کو مقیم الشفا من بھی کہتے ہین اور کبھی
اس نسخہ مین سقمونیا وحلتیت وقنہ وجاؤشیر ہر ایک
ایک درم زیادہ کرتے ہین تو قوی زیادہ ہو ۔
دیگر ۔ کہ واسطے نقرس بارد و وجع الورک وعلت
لنگی کے نافع ہی سورنجان بوزیدان ماہیزہرج قنطوریون
رقیق ہر ایک نصف درم مقل شحم حنظل ہر ایک ثلث
درم فرفیون جندبیدستر جاؤشیر حلتیت قنہ ہر ایک
ربع درم سقمونیا زنجبیل خردل شیطرج فلفل ہر ایک ایک
دانگ ایارج فیقرا تربد ہر ایک ایک درم جملہ ایک مقدار
خوراک قوی ہی اور نصف یا ثلث خوراک متوسط ہی ۔
دیگر ۔ کہ مسمی ہی بہ حب سورنجان صغیر ہی نقرس بارد کو
نافع ہی سورنجان صبر ہر ایک ایک درم سقمونیا
ربع درم تخم کرفس ایک دانگ اور یہ ایک مقدار
خوراک ہی ۔
دیگر ۔ کہ واسطے اس شخص کے کہ جو جوشاندہ سے
کراہیت کرتا ہی مناسب ہی سورنجان نصف درم
سقمونیا ربع درم صبر ایک درم گل سرخ ایک دانگ ۔
دیگر ۔ کہ واسطے درد مفاصل وعرق النسا ونقرس کے
نافع ہی قنطوریون دقیق سکبینج ہر ایک دو مثقال تربد
چار درم سورنجان پانچ درم عاقرقرحا ایک مثقال صبر تین
مثقال شحم حنظل قوہ غاریقون ہر ایک ڈیڑھ درم نمک
چھانکر گولیان چھوٹی بناوین بقدر مرچ سیاہ کے

مقدار خوراک دو درم سے تین درم تک ۔
فائدہ ۔ امراض سر مین کہا گیا کہ گولیان کلان بناتے ہین اسلیے کہ معدہ مین دیر تک رہتی ہین بخلاف وجع المفاصل کے کہ یہان گولیان چھوٹی بناوین کہ جلد کھلین ۔
دیگر ۔ کہ پہلی گولی سے خفیف تر ہی سورنجان ہلیلہ زرد صبر سقوطری ہر ایک برابر چنانچہ اوپر بیان ہوا گولیان بناوین مقدار خوراک بدستور ۔
حب العافیہ حب الذہب حب منتن کبیر حب شیطرج ۔ یہ چارون گولیان ہر ایک واسطے مفاصل کے اور نقرس وغیرہ کے فائدہ کرتی ہین اور بیچ بحث سر کے مذکور ہوئین ۔
حب سعد ۔ کہ بیچ قطع کرنے بلغم کے مفاصل و ورک سے قوی العمل ہی سعد سورنجان بوزیدان ہر ایک نصف درم ماہی زہرہ دو دانگ تربد و ثلث درم شحم حنظل ربع درم کا فرفیون ایک دانگ و ہی شربۃ واحدۃ ۔
حب ۔ کہ واسطے عرق النسا کے مجرب ہی اور رازی کہتا ہی کہ اسی وقت رفع کرتی ہی اور چند نفر بوڑھے کہ سال بھر سے اس مرض مین مبتلا تھے اور طاقت جنبش کی نہ تھی اس گولی سے معالجہ انکا کیا مین نے فائدہ ہوا پانچ چھ دست لاتی ہی اور یہ ایک مقدار خوراک ہی صبر سقوطری ہلیلہ زرد سورنجان ہر ایک ایک درم گولیان بناوین ۔
دیگر ۔ کہ درد نقرس کو نافع ہی اسی وقت انیسون زیرہ کرمانی فلفل سفید دار فلفل مغز حب القرطم ہر ایک دو دو درم سقمونیا ایکدرم زنجبیل فرفیون ہر ایک چار درم مصطگی چھ درم سورنجان بیس درم ساتھ آب رازیانہ کے گولیان بناوین مقدار شربت دو درم ساتھ آب زیرہ کے ۔
حب مفاصل ۔ تربد ایک مثقال سورنجان نصف درم شحم حنظل حب النیل نمک سندی زنجبیل محمودہ ہر ایک ڈیڑھ دانگ ایارہ فیقرا ایک درم گلسرخ مصطگی ہر ایک ایک دانگ مقل دو دانگ کتیرا ایک طسوج ساتھ آب خالص کے گولیان بناوین ۔
حب ۔ کہ واسطے درد مفاصل کے عجیب الاثر ہی استخوان آدمی کو جلا کر اور پیسکر ساتھ گلاب کے گولیان بناوین اور کھلاوین ۔
حب بوزیدان ۔ کہ وجع مفاصل کو ایکدن مین بلکہ ایک ساعت مین اصلاح کرتی ہی بشرطیکہ موافقت سبب کے ہو صبر سقوطری تربد سفید مجوف ہر ایک آٹھ درم پوست ہلیلہ بوزیدان سورنجان ہر ایک دو دو درم انیسون سقمونیا ہر ایک ایک درم مقل ڈیڑھ درم ساتھ آب گندنا کے گولیان بناوین مقدار خوراک تین درم ساتھ آب گرم کے ۔
حب بوزیدان دیگر ۔ کہ واسطے نقرس کے مخصوص ہی ایارج فیقرا دو درم سورنجان سفید بوزیدان ہر ایک ایک درم بوزیدان ہلیلہ ہلیلہ زرد ہر ایک سدس مثقال محمودہ تین مثقال آب جوشاندہ گندنا مین گولیان بناوین وہی شربۃ واحدۃ ۔
حب ۔ کہ درد مفاصل کہ جو مادہ بارد بلغمی سے ہو نافع ہی

پوست ہلیلہ کابلی پوست بلیلہ زردہ ہر ایک چار درم
سنا، مکی تربد موصوف ہر ایک دس درم قصب الذریرہ
کتیرا غاریقون نمک ہندی ہر ایک ایک درم تخم کرفس
انیسون ہر ایک دو ثلث درم سورنجان سفید دو درم
افتیمون ایک مثقال سقمونیا نیم درم کوٹ کر چھان کر
پانی مین گولیان بناوین اور سایہ مین خشک کرین
مقدار خوراک اڑھائی درم ساتھ آب گرم و شربت
بنفشہ کے ۔

حب خفیف ۔ کہ واسطے درد مفاصل کے نافع ہے
تربد ڈیڑھ درم صبر نیم درم مصطگی دو دانگ نمک
نفطی دو دانگ سورنجان نیم درم کوٹ کر چھان کر
گولیان بناوین وہی شربۃ واحدۃ ۔

حب ۔ کہ درد مفاصل کو جو بلغم و صفرا سے ہو نافع ہے
ہلیلہ زرد ایک جزو بنفشہ گل سرخ تربد ہر ایک نصف جزو
سقمونیا شحم حنظل ہر ایک ثلث جزو کتیرا عشر جزو
مقدار خوراک تین درم ۔

حب ۔ کہ اوجاع مفاصل و نقرس کو جو رطوبت و
برودت سے ہو فائدہ کرے سورنجان بوزیدان
شحم حنظل ہر ایک ایک دانگ غاریقون صبر ہر ایک
نیم درم تربد مقل ہر ایک ایک درم مقل کو آب گرم مین حل
کرکے ہاون مین پیسین اور باقی ادویہ کو کوٹ چھانکر سب کو ملاکر
گولیان بناوین یہ ایک خوراک ہے ساتھ آب گرم کے دین ۔

حب ۔ کہ بلغم کو سر مین سے نکالے اور مادہ کو قوت
سے خارج کرے تربد موصوف ڈیڑھ درم شحم حنظل دو دانگ
مقل ربع درم گولیان بناوین یہ ایک خوراک ہے ۔

حب ۔ کہ وجع مفاصل کو جو خلط غلیظ سوداوی سے
ہو فائدہ کرے ایارج فیقرا نیم درم غاریقون اسپغان بیخ
ہر ایک نیم مثقال تربد موصوف ثلث مثقال سورنجان
بوزیدان نمک ہندی سکبینج ہر ایک ربع درم کوٹ کر
چھانکر گولیان بناوین یہ ایک خوراک ہے ۔

حقنہ ۔ کہ واسطے عرق النسا کے قوی الاثر ہے پوست
بیخ کبر پوست حنظل شحم حنظل قنطوریون دقیق ماہیزہرج
سورنجان حرف بوزیدان ہزارچشان سپندان شیطرج
تخم ترب تخم جرجیر ہر ایک ایک حصہ پکاکر صاف کرین
نبطی اور روغن بیدانجیر تھوڑا تھوڑا ملاکر حقنہ کرین
تاکہ امعا کو چھیلے اور تشنج پیدا کرے پس فرفیون جندبیدستر
مقل سکبینج جاوشیر فرفیون بہروزہ بیچ روغن قسط کے
حل کرکے حقنہ کرین اور جسقدر حقنہ ٹھہرے بہتر ہے ۔

حقنہ ۔ کہ واسطے عرق النسا کے جو درد ورک
مین مستقر ہو نفع کرے مری نبطی لیکر بورۂ ارمنی اسمین
حل کرکے حقنہ کرین ۔

حقنہ ۔ واسطے درد مفاصل و عرق النسا وغیرہ کے
حلبہ مغز بادام تلخ مغز دانہ بیدانجیر تخم کتان ہر ایک
سات مثقال بابونہ حب الغار شبت ہر ایک پانچ
مثقال خشک سورنجان خربق سفید قنطوریون ہر ایک
دو مثقال انتق جاوشیر شحم حنظل مقل ہر ایک سات درم
کرفس نیدرہ درم تخم شبت سداب ہر ایک سترہ مثقال
انجیر زرد دس عدد عناب بیس دانہ سپستان چالیس
دانہ جوش کرین اور نصف رطل اس جوشاندہ سے
ساتھ روغن گاو روغن خیری کے حقنہ کرین ۔

## حرف الدال

**دواء** - کہ استیصال نقرس بلغمی کا کرے کماذریوس کمافیطوس زراوند طویل ماہ مقود و قوفطر اسالیون برگ سداب برگ قو تنج فوہ الصبغ اسارون نانخواہ ابہل برابر کوٹ کر چھان کر ہر دن ایک درم کھاوین سفوفاً او حیاناً اور معجوناً ساتھ عسل کے -

**دواء** - کہ درد سرین کو قلع کرے البتہ اور اسہال کرے بغیر تکلیف کے انزروت سورنجان سفید ہر ایک دو مثقال بیخ روغن جوز و جوشاندہ تخم شبت کے کہ ہر ایک ایک اوقیہ ہو ملا کر پیین -

**دواء** - کہ منسوب ہی ساتھ یحیی ابن خالد کے اور خوب اثر رکھتی ہی اور مجرب ہی سورنجان دس درم سنا مکی پانچ درم زنجبیل زیرہ کرمانی دار فلفل ہر ایک دو دو درم شہد مین گھولین مقدار خوراک دو مثقال ساتھ آب نیگرم کے اور اگر بطور سفوف یا حب کے کھاوین ایک مثقال کافی ہی -

**دواء** - کہ وقت شدت درد کے استعمال کرین تخم کاہو تخم بیخ سفید ہر ایک دس درم شیطرج افیون ہر ایک دو درم آب مین ملا کر مانند چلغوزہ کے گولیان بناوین اور ایک گولی کھلاوین اور اگر بطور سفوف کے دین یہی درست ہی -

**دیگر** - کہ وقت شدت درد کے کھاوین تخفیف دے اور تسکین بخشے سورنجان سفید نبات دونون برابر کوٹ کر چھان کر ساتھ آب سرد کے کھلاوین -

**دیگر** - سورنجان ایک درم شیطرج دو دانگ شکر برابر یہ ایک خوراک ہی -

**دیگر** - کشنیز خشک تین درم برابر اسکے شکر کھلاوین -

**دیگر** - خشخاش کو شکر کے ساتھ کھاوین -

**دیگر** - کہ تسکین درد مفاصل کی کرے استخوان سفید سوختہ خصوصاً آدمی کی باریک کرکے دو درم کھلاوین -

**دیگر** - عدس مقشر کشنیز خشک بلوط سرکے مین ترکی ہوئی سورنجان سفید برابر کوٹ کر چھان کر کھلاوین مقدار خوراک تین درم -

**دیگر** - مسکنات درد نقرس سے ہی ضبعہ عنب الثعلب جو ہاتھ آوے اسیطرح ثابت بدون اس امر کے کہ پوست اسکا دور کرین یا شلغم کو صاف کرین کلان دیگ مین ڈال کر ساتھ آب و نمک و شبت کے پکاوین یہانتک کہ مہرا ہوجائے پس صاف کرکے اسمین بیٹھین اسحالت مین کہ پانی نیگرم ہو تین دن متواتر صبح و شام عمل مین لاوین اور ہر مرتبہ دو ساعت تک اسمین ٹھہرین بعد اسکے آب گرم سے غسل کرین اور احتیاط ہوا سے سرد کی کرین کپڑے سے بدن کو چھپاوین اور یہ عمل تین دن اول ماہ مین یا تین دن درمیان مین یا تین دن آخر ماہ مین کرنا چاہیے -

**فائدہ** - خرگوش و حمار وحشی تمام مقام ضبع کے ہی اور استعمال مخدرات موضعیہ کا بہتر یہ ہی کہ بعد تنقیہ بدن کے ہو تو خوف رجوع مادہ کا نہی خصوصاً نقرس مین اور اگر بطور خطا کے اتفاق پڑے اور نشانیان رجوع مادہ کی مفصل سے طرف دل کے مانند خفقان و غشی کے ظاہر

آوین چاہئے تدارک کرین اور تدارک یہ ہی کہ دواے
مستعملہ کو عضو سے دور کرکے گرم پانی کا نطول عضو
مذکور پر کرین اور اگر پانی مین نخود بابونہ وغیرہ کی جوش
زیادہ نافع ہی اور ساتھ استعمال یاقوتیہا و مفرحات
مناسبہ کے دل کی قوت کرین اور اسی طرح نزدیک
استعمال ہر دوا کے سورنجان اُنہین ہو چیتا کرتا
مفاصل کا قیروطی سے واجب جانین تو مفاصل متحجر
نہو جاوین ۔

ادویہ ہندیہ کہ اوجاع مفاصل کو نافع ہین ۔

دواے کہ درد پشت و بازو و کمر و آئینہ زانو و پائون
اور جوڑوان اور استخوان اور درد استخوان اور
علت لنگی کو اور زحمت دل و سینہ و فرج کو اور
اکثر امراض ریحی و بلغمی کو نافع ہی اور شکستگی ہڈی کو
سود مند ہی اسگند پوست درخت غیلان ہو گلوے
سناء اول خار خسک راسن بدھارا کچور چوائی سنٹھی
جملہ برابر گوگل قسم اول ہمچند سب کا روغن گاؤ نصف
وزن گوگل کا ادویہ کو باریک کرین اور گوگل کو خوب
کوٹ کر اس مین ملا کر غلولہ بناوین اور ہر دن دو درم
کھاوین اور اسکے شراب یا آب گرم یا شیر یا آب گوشت
یا جوش مونگ یا ماش کا پیوین اور چاہیے کہ گوگل یعنی
مقل اکیلا بیچ امراض مذکور کے فائدہ کرتا ہی اور
طریق اسکے کھانے کا یون ہی کہ گوگل قسم اول
اول قدر ایک درم کے یا کم و زیادہ لیکر بیچ دودھ گاے
کے یا آب گرم کے یا بیچ جوشاندہ ترپھلی و دار
ہلد و ببول دگاہ دو دویہ کے کہ برابر ہون اس کو
نیکوب کرکے پیوین یا گولیان بناکر کھاوین اور اوپر اسکے یہ
مائعات پیوین ۔

دوا کہ بیچ ازالہ امراض مذکورہ و جمیع علل مفاصل
کے اور سواے انکے جو بلغم و ریح سے پیدا ہون فائدہ
کرتی ہی بلیلہ ایک سیر ہلیلہ دو سیر آملہ تین سیر کوٹ کر
پانی مین جوش کرین یہانتک کہ تہرا ہو جاوے پس
صاف کرین اور گوگل ایک سیر اسمین ڈالکر پکاوین تو
تو مانند جلاب کے ہووے پس برنگ خالص و ترپھلہ
دگاہ و سنٹھی و فلفلین و نسوت ہر ایک تین درم
جلاب مذکور مین ڈالین اور آگ پر رکھین یہانتک کہ
گاڑھی ہو جاوے پس اتار کر چکنے باسن مین رکھین
اور بقدر حاجت ہر دن کھاوین ۔

دوا کہ انواع باد مفاصل کو دفع کرے اور تجربہ
ہوا ہی فلفل دراز چوک فلفلمویہ چیتک سنٹھی بابونہ
بابرنگ اندر جو ہینگ زیرہ بھارنگی بیچ شرف جواکھار
کچیل اجمود ھورکر موریا زیرہ سیاہ ہر ایک چار درم
ترپھلا چھتیس درم گوگل ایک سیر سب کو کوٹ کر بقیاس
تین درم کے غلولے بناوین ایک صبح ایک شام
کھاوین اور سب ترشیون اور نفخ کرنے والی
چیزون سے پرہیز کرین ۔

دیگر سب اقسام درد مفاصل کو نافع ہی بکہ راسن خشک
آٹھ درم بید انجیر سفید یا انسہ دھماسہ کچور دیودار بدھارہ
خشک خسک سنٹھی تیس بیچ بسکھپرا بیچ اسکیلو اسگند
گلوے فلفل دراز ستاوری کٹاری خرد کٹاری بزرگ
ہر ایک دس درم سب کو نیکوب کرین اور ہر دن بارہ درم

اس دوا سے آٹھ سیر پانی میں جوش کریں جب ایک سیر رہجاوے نیم گرم پیویں تین ہفتہ تک اور یہ ادویہ ہند میں مشہور ہیں۔

دیگر۔ کہ یہی عمل کرتی ہے چوک اجوائن نمک سنگ برگ راسن خشک کوٹ جاب سنگ کشنیز ناگمیسر جملہ برابر گوگل سب کے برابر سب کو کوٹ کر مقدار چار درم کے غلولے بناویں اور ہر صبح ایک غلولہ کھاویں۔

دوا۔ کہ انواع درد مفاصل کو فائدہ کرے اور سب ریاح کو توڑے اور باہ زیادہ اور چہرہ روشن کرے تملیت والان خرد و بزرگ اجوائن سپندان سیاہ دانہ تخم ترب تخم خربزہ مقشر ہر ایک تین درم شکر سرخ ایک سیر کوٹ کر چھان کر آپسمیں ملا کر ہر دن پانچ درم پانی کے ساتھ کھاویں۔

دوا۔ کہ سب انواع مفاصل وغیرہ کو کہ نزدیک اہل ہند کے امراض بادی کہتے ہیں مانند تمام اوجاع مفاصل و لقوہ و فالج وغیرہ کے نفع کرے درخت آک مع برگ و شاخ و بیخ بقدر دو آثار شاہجہانی کے کہ قریب ایک من طبی کے ہوتا ہے لیکر پارچہ پارچہ کریں اور نصف اسکا دیگ مسی میں رکھکر اوپر اسکے گیہوں آفت نارسیدہ ایک پاؤ یعنی ربع آثار شاہجہانی ڈالیں اور نصف باقی برگ آک وغیرہ سے اوپر گیہوں کے رکھیں اور سرپوش دیگ پر رکھکر پانش گے آٹے سے بند کریں اور نرم آگ پر رکھکر پکاویں اور تین گھڑی تک بعد اسکے اتار لیویں جب دیگ بالکل سرد ہووے گیہوں نکال کر سایہ میں خشک کرلیں بعد اسکے آٹا پیسکر رکھیں اور ہر صبح تین ماشہ سے چھ ماشہ تک اسکو ساتھ پانی کے کھاویں اور غذا میں گھی بڑھاویں اور ترشی و بادی سے پرہیز کریں کہ ایک ہفتہ میں اثر تمام ہوگا اور باہ بھی ہوگی اور بعض لوگ جڑ آک کی اکیلی کام میں لاتے ہیں اور بدستور اور پانی بھی ڈالتے ہیں اور چار پہر آگ پر جوش کرتے ہیں اور ساتھ دودھ کے کھاتے ہیں اور بعضے عوض آک کے چوب درخت سینڈھ کہ ہندی میں تھوہڑ مدھارا کہتے ہیں کام میں لاتے ہیں بطریق مذکور۔

دوا۔ کہ درد زانو کو جو کہنہ ہو فائدہ کرے سونٹھ بانسہ سیاہ دیودار ہر ایک تین درم کوٹ کر چار سیر پانی میں جوش کریں جب آدھا سیر رہے مل کر چھانیں اور ہر دن نہار کھاویں اگر اس دوا کی مداومت کریں صحت پاویں۔

دیگر۔ برگ راسن یا برگ آک تین دن متواتر باندھیں کہ درد زانو کا دفع ہووے۔

دیگر۔ روغن تخم سہجنہ کا طلا کریں اگر درد زانو پرانا بھی ہو دفع ہووے۔

دیگر۔ اوپر موضع درد کے پچھنے لگاویں اور شیرہ برگ آک کا طلا کرکے کا سنا سیندور اسپر چھڑکیں اور اگر پچھنے لگانے دشوار ہوں دودھ آک کا فقط تین دن متواتر ملیں بعد اسکے مسکہ ملکر آب گرم سے دھوویں۔

دیگر۔ زقوم خاردار چیر کر اوپر جگہ درد کے باندھیں اور چند دن مداومت کریں اور ایک رات نہ کھولیں۔

دواء۔ کہ ہندی مین اُسکو جوگ راج گوگل کہتے ہین
واسطے مفاصل وکمر وزانو و نقرس و عرق النساء و
قولنج و فالج و لقوہ و سب امراض بلغمی و سوداوی
کے نفع عظیم دیتی ہے فلفل دراز فلفلموئیہ فلفل چرک سونٹھ
اندرجو حلبہ ہینگ بھارنگی نیس سرشت زیرہ سفید دالان
بزرگ کبابہ چنبیل اجمودکر و ناگیسر بابرنگ و صنیا بنیک
ہرایک ایک درم ترپھلا چالیس درم گوگل ساٹھ درم پاک
کیا ہوا جملہ ادویہ کو کوٹ کر چھان کر اُسمین ملاکر ہر دن دو
درم سے پانچ درم تک ساتھ جوشاندہ راسنا
کے کھاوین اور غذا گوشت گوسپند و حلوان و چوزہ
مرغ و دراج و قلیہ و کباب یا شوربا کرین۔
دواء۔ کہ درد پشت کو جو ریح سے یا بلغم سے ہو
فائدہ کرے شاخ آہو ایک باسن مین رکھکر گل حکمت
کرین بعد اُسکے آگ مین ڈالکر جلاوین بعد اُسکے
نکالکر خوب پیسین اور ہر دن تھوڑا اُس سے ساتھ
روغن گاؤ کے کھاوین مجرب ہے۔
دیگر۔ پہلے پشت کو روغن سے چرب کرین بعدہ سپندان
کہ ہندی مین اُسکو ہالیم کہتے ہین ساتھ پانی کے پیسکر
طلا کرین اور دھوپ مین بیٹھین درد پشت وہی گاہ
دفع ہووے اور اگر درد پشت کا خون سے ہو
درمیان دونون شانون کے حجامت کرین کہ
نہایت عاجل النفع ہے۔
دیگر۔ کہ سب اوجاع سرد کو نافع ہے اور فالج کو بھی
سفید ہے پوست بیخ کنیر سفید گھونگچی سفید مقشر برگ
دھتورہ سیاہ ہر ایک دو دام سب کو کوٹ کر قرص بناوین
اور بیچ ایک پاؤ روغن کنجد کے پکاوین یہانتک کہ
قرص جلجاوین اور دھوان نکلنا موقوف ہوجاوے
پس نگاہ رکھین اور دھوپ مین ملین۔
دیگر۔ کہ گرفتگی ہاتھ و پانون کو دور کرے تخم بیدانجیر کو
مقشر کرین اور اسی طرح مسلم نگلین روز اول ایک دانہ
اور ہر دن ایک دانہ زیادہ کرین سات دن تک کہ
سات دانہ کھائے جاوین بعد اُسکے ہر دن ایک دانہ
کم کرین اسی طرح سے بڑھاتے جاوین پھر گھٹاوین
تو نفع ظاہر ہووے۔
دیگر۔ اجوائن باریک پیسکر ساتھ روغن کنجد کے
ملاکر ملین مفید ہے۔
دیگر۔ برگ کرنج یا برگ سنبھالو یا برگ سہجنا پانی مین
جوش کرین اور بخار اُسکا عضو مین پہونچاوین اور
پتون کو باندھین اور ہوا سے بچاوین اور برگ سرس
اور برگ راسن پیسکر ملین اور بیچ اوجاع گرم کے
برگ انبلی کام مین بطریق مسطور لاتے ہین کہ بہت
نفع کرتی ہے۔
دیگر۔ اسپند سوختنی روغن کنجد مین جلاکر پیسین تو
یکسان ہوجاوے اور اگر عوض روغن کنجد کے روغن
سرسون ڈالین روا ہے اور اگر درد شدید ہو تھوڑی
افیون بھی لاوین۔
دیگر۔ کہ وجع الورک و وجع الرکبہ کو مجرب ہے میتھی اجوائن
بابونہ کلونجی چار چار درم برابر لیکر ہر صبح کو تین انگلی مین یہ
دوا جسقدر آوے کھاوین پانی کے ساتھ اور گھٹانے
اور بڑھانے وزن مین موافق مزاج کے مختار ہین۔

دیگر۔ کہ جو عضو بیکار ہوا کا مارا ہو سود مند ہو
روغن السمی روغن سرشف روغن بید انجیر روغن کنجد
ہر ایک برابر جسقدر کہ ہوں برابر سب کے شیرہ دھتورہ
کا کہ جڑ اور پھل اور پتے سے لیا ہو ملا کر جوش کریں
نرم آگ پر یہانتک کہ روغن رہجاوے اور عضو کے
ہر دن میں سو مرتبہ ملیں اور پر اوسکے برگ دھتورہ یا
برگ ارنڈ یا برگ آک باندھیں۔
دیگر۔ کہ رینگھن یعنی عرق النسا کو مجرب ہے زنجبیل ستو
پندرہ درم سیماب ایک درم زنجبیل باریک کر کے
اسمیں کھرل کریں یہانتک کہ ایک ذات ہو جاویں
پس ہر دن تھوڑا اس سے دو تین دفعہ ملیں۔
دیگر۔ کہ عرق النساء وغیرہ کو فائدہ کرے حنا صابون
پانی میں حل کر کے ضماد کریں۔
دیگر۔ کہ عرق النساء وغیرہ جمیع اوجاع شدیدہ مزمنہ
کو کہ شدت درد سے قریب ہلاکت کے مریض پہونچا ہو
نفع کرے اور درد کو ساکن کرے کوکنار بقدر احتمال
مزاج کے پانی میں بھگوئیں اور پانی اسکا رات کو پیویں
اسقدر کہ نشہ لاوے اور مخدرات بھی یہی عمل کرتے
ہیں لیکن قبل از تنقیہ استعمال کرنا نہ چاہیے۔
دیگر۔ کہ جمیع اوجاع مذکورہ کو نفع کرے شیر گاؤ
تین سیر شنا ہجانی نبات نصف سیر مغز کنوار کہ درخت
صبر کا ہے ڈیڑھ سیر دار چینی دو دام مغز کنوار کو دودھ
میں ڈال کر دو تین جوش دیں پس دار چینی و نبات
ملاویں اور جوش کریں یہانتک کہ قوام حلوے کا
حاصل ہو بعد اسکے روغن گاؤ خوشبو داغ کر کے

اضافہ کریں اور ملاویں اور نگاہ رکھیں اور ہر صبح
دو درم یا کم یا زائد موافق مزاج کے کھاویں اور
یہ دوا سبب انتشار ہوا دویہ سے کہ کنوار سے بناتے
ہیں مناسب تر اور اعتدال کیطرف مائل تر ہے۔
دیگر۔ کہ درد بندگاہ و گرفتگی اعضا کو اور استرخا کو
نافع ہے دار فلفل بالنگنی ہر ایک چھ درم بیزیل
موصلی سیاہ ہر ایک پندرہ درم رتن جوت سوا درم
جمال گوٹہ نو درم باریک پیسکر پانی میں گھول کر بقدر
فلفل کے گولیاں بناویں اور دھوپ میں خشک
کریں پہلے دن ایک دوسرے دن دو تیسرے دن
تین گولی کھاویں بعد اسکے ہر دن ایک ہفتہ تک
یہی تین گولی کھاتے رہیں اور غذا نان گندم و روغن
و برنج ساٹھی و دال موٹھ کریں اور گوشت اور
سبزیوں بادی سے پرہیز کریں۔
دیگر۔ کہ بیچ امراض مذکورہ کے یہی عمل کرتی ہے کچلہ کہ عربی
میں اسکو اذاراقی کہتے ہیں اور جڑ اندرائن کی
اور فلفل گرد ہر ایک دو دام کوٹ کر چھان کر ساتھ قوام
غلیظ شکر یا شہد کے ملا کر بقدر نخود گولیاں بناویں اور
ہر دن ایک گولی یا دو موافق حال کے نگلیں اور
طریق پینے کچلہ کا یہ ہے کہ پہلے کچلہ کو پانی یا دودھ میں
بھگوئیں یہانتک کہ نرم ہو جائے بعد اسکے مقشر
کریں اور ریزہ ریزہ کر کے خشک کریں بعد اسکے
کوٹیں تو کوفتہ ہو جاوے اور تناول اس دوا کا سرما
میں اور مبرود المزاج کو بہت نفع کرتا ہے اور بھوک
لگاتا ہے اور واسطے اوجاع باردہ مزمنہ کے

مجرب ہی -

## حرف الراء

روغن دفلی - کہ درد کہنہ کو دور کرے زیت ایک رطل برگ خرزہرہ ہر ایک اوقیا ہر دو اُسمین ملاوین بدون ڈالنے پانی کے یا پانی ڈالکر اور صاف کرکے رکھین اور رات کو پشت پر ملین اور صبح حمام کرین اور اسفیداج غذا کرین -

دیگر - کہ عرق النساء بارد کو فائدہ کرے روغن زنبق لیکر تھوڑا افرفیون وجندبیدستر وسیعہ اُسمین حل کرین وملین اور قی کرنا لازم جانین مولی کھاکر -

روغن سیر - واسطے درد کمر وحدبہ وتعقد عصب کے مفید ہی بیچ بحث باہ کے گذرا -

روغن مبارک - واسطے نقرس وعرق النساء ودوالی کے مفید ہی -

روغن ریحان - واسطے درد زانو کے مخصوص ہی ور روغن قسط ور روغن بابونہ ور روغن شونیز ور روغن فرفیون ور روغن بیدانجیر سادہ ومرکب ور روغن سداب ور روغن بلادر ور روغن ناردین ور روغن آجر واسطے اوجاع مفاصل کے بہت سودمند ہین اور بیچ بحث سر کے یہ سب روغن کہے گئے -

روغن حناء - عرق النساء واوجاع مفاصل کو نافع ہی اور بالون کو سیاہ کرتا ہی برگ حناء مع شگوفہ ربع من بیچ دو من پانی کے جوش کرین اور ملکر نچوڑین بعد اُسکے نصف من روغن کنجد ملاکر پکاوین جب روغن رہجاوے اُتار رکھین اور اگر برگ ساتھ اوجتانے کے کہ تر وتازہ ہوون کوٹین اور تھوڑا پانی بھی چھڑکین اور صاف کرکے نصف اُسکے پانی کے روغن کنجد ملاکر جوش دیوین یہانتک کہ روغن رہجاوے بہت قوی تر ہی -

روغن سورنجان - واسطے مفاصل کے مخصوص ہی سورنجان مصری دس مثقال قصب الذریرہ پانچ مثقال دونون کو نیمکوب کرکے پانی مین بھگوئین ایک رات دن بعد اُسکے جوش کرین یہانتک کہ آدھا ہوجاوے پس ملکر نچوڑین اور آب کرفس تازہ دس مثقال روغن زیت تیس مثقال اضافہ کرکے جوش کرین یہانتک کہ روغن رہے -

روغن علقم ور روغن کلکلانج - واسطے درد مفاصل ونقرس وعرق النساء کے بعینہ یل بیچ بحث معدے کے گذرے -

## حرف السین

سفوف سورنجان - درد مفاصل ونقرس وعرق النساء کو نافع ہی سورنجان مصری دس درم سناء مکی سات درم پوست ہلیلۂ زرد مغز بادام شیرین ہر ایک تین درم زعفران نصف درم سقمونیا ایک درم قند سفید تیس درم اور اگر مادہ بلغمی ہی ترید سفید پانچ مثقال اضافہ کرین اور سقمونیا نصف درم زیادہ کرین اور بیچ تحفۃ المومنین کے کہا ہی کہ بلغمی مین عوض سقمونیا ترید

باپنچ درم ڈالتے ہین مقدار شربت دو مثقال
باآب سرد -
دیگر - کہ یہی عمل کرتا ہی سورنجان قند سفید ہر ایک
دس درم سنا مکی سات درم زعفران ایک دانگ
کوٹ کر چھان کر دو درم سے تین درم تک کھاوین
اور تھوڑا آب سرد پیچھے اُسکے میل کرین -
دیگر - کہ واسطے عرق النسا کے کہ تجربات قدما سے
ہی اور صاحب تحفہ نے اُسکو سفوف سنا نام رکھا ہی
سورنجان پانچ درم سنا مکی چھ درم شیطرج دو درم
زعفران نصف درم مقدار خوراک تین درم مع مین درم شکر کے
دیگر - کہ نہایت مجرب ہی واسطے اوجاع مفاصل وامثال
اسکے کے نافع ہی سورنجان سات درم زیرہ کرمانی
بریان فودنہ ہر ایک دو درم فلفل ایکدرم قند سفید
بارہ درم کوٹکر چھانکر مقدار خوراک تین درم -
دیگر مختصر کہ درد مفاصل کو تخفیف دے و تسکین
بخشے سورنجان شکر ہر ایک برابر کوٹکر چھانکر شربت تین
درم ساتھ آب سرد کے اور بیچ تحفہ کے سورنجان دس
درم شکر پانچدرم زعفران ایک دانگ لکھا ہی مقدار خوراک
ایک مثقال سے دو درم تک کہا ہی اور اس سفوف کو سورنجان
صغیر نام رکھا ہی اور پہلے نسخہ کو سفوف سورنجان کبیر -
**سفوف نقرس** - منقول محمد بن زکریا سے واسطے
رفع کرنے نقرس بارد و مفاصل بارد کے مجرب ہی اور
بھی اُسنے کہا ہی کہ بالکل قطع کرتا ہی ناخواہ ابہل برگ
سداب تخم کرفس رازیانہ دو دو ہر ایک دو جزو فوتنج بادام
تلخ سنبل قسط شیرین زراوند مدحرج ہر ایک نصف جزو
کوٹ کر چھانکر ہر دن ایک درم استعمال کرین اور
شروع فصل سرما سے کرکے وسط بہار تک تناول
کرین اور بعد تناول اس سفوف کے چار ساعت تک
کچھ نہ کھاوین ماکول اور مشروب سے اور چاہیے کہ
بعد تنقیہ بدن کے استعمال کرین -
**سفوف سورنجان** - کہ اوجاع مفاصل حار کو نافع
ہی سورنجان سفید دس درم سقمونیا مشوی ایک
درم و دو ثلث درم کبابہ تین درم شکر سفید تین درم
مقدار خوراک تین درم اور اکثر سفوف مسکن الوجع
بیچ حرف دال اس بحث کے گذرے ہین -
**سفوف نمک و سفوف ملح سلیمانی** - واسطے
وجع مفاصل کے نافع ہی بیچ بحث معدے کے
مذکور ہوا -
**سکنجبین** - کہ سرکہ عنصل اور سرکہ فوتنج و شہد یا قند سے
موافق مزاج مریض کے بناوین اوجاع مفاصل کو نفع کرتی ہی -
**سکنجبین افسومالی** - واسطے اوجاع مفاصل کے
نافع اور بیچ بحث سموم کے آوے گی -

## حرف الشین

**شربت ہلیلہ** - اوجاع مفاصل وحمیات گرم کو
نافع اور طبع کو نرم کرے ہلیلہ زرد سو عدد آب گرم
سے دھو کر نیمکوب کرکے بیچ باسن وسیع کے رکھین اور
پانی اُسپر اتنا ڈالین کہ انگل بھر اوپر رہے اور تین دن
دھوپ مین رکھین بعد اُس کے پانی اُسکا نکالکر
نگاہ رکھین اور آب جدید اسی قدر ہلیلہ مین ڈالکر

تین دن دھوپ مین رکھین بعدہ اُس پانی کو لیوین پس دونون پانی کو ملاکر ترنجبین ڈیڑھ سو مثقال اس مین حل کرکے صاف کرین اور آگ پر رکھین تو قوام ہو جاوے بعد اُسکے اُتار کر سقمونیا مشوی سائیدہ ایک مثقال اضافہ کرکے موافق حاجت کے پیین۔

**شربت بزوری** ۔ مفاصل کو فائدہ کرے اور ریاح کو دفع کرے اور معدہ و جگر کو نفع کرے پوست بیخ کاسنی تیس درم پوست بیخ رازیانہ تخم کاسنی ہر ایک بیس درم رازیانہ تخم کرفس پوست بیخ کرفس ہر ایک دس درم تخم کشوث کتان مین باندھکر پانچ درم جوش کرین اور نچوڑین و صاف کرین اور ساتھ ڈیڑھ من قند کے قوام کرین۔

**شربت مفاصل** ۔ پوست بیخ کبر پوست بیخ رازیانہ ہر ایک بیس مثقال تخم کرفس تخم رازیانہ تخم انیسون تخم نانخواہ ماہیزہرج سورنجان ہر ایک دس درم پوست بیخ کرفس بیس درم قند سفید ایک من بطریق معلوم پکاوین۔

**شربت تربد** ۔ اوجاع مفاصل کو نافع ہے اور بلغم کو بغیر اذیت اسہال مین نکالتا ہے بیچ بحث امعا کے گذرا۔

**شربت** ۔ نافع وجع الورک کا حرف دال مین بحث دوا مین ذکر ہوا۔

**شیاف** ۔ کہ وجع الورک کو نافع ہے اور اثر قوی رکھتا ہے فوتنج خشک شیطرج خردل پوست بیخ کبر کوٹکر چھانکر شانہ لانبے بنا دین اور بعد تحمل کرنے کے اُسکی اذیت پر صبر کرین یہانتک کہ امعا مین خراش کرے اور مادہ ورک کا واسطے انجذاب کے اسطرف اُکھڑ جاوے۔

**شافہ** ۔ کہ درد پشت و جمیع انواع مفاصل کو جو بسبب سردی و بلغم کے ہو نافع ہے سکبینج جاؤشیر مقل بورہ ارمنی اشق زنجبیل سورنجان شقاقل شحم حنظل تخم کرفس رازیانہ انیسون قسط نمک ہندی جندبیدستر انزروت زرنباد ماہیزہرج سداب خشک سعد مساوی الوزن کوٹکر چھانکر ساتھ آب سداب تازہ کے گھولین اور شیاف بنا وین۔

**شافہ** ۔ کہ یہی کام کرتا ہے اور ناسور کو نفع دیتا ہے سکبینج جاؤشیر مقل بارزد شحم حنظل بید انجیر ماہیزہرج بوزیدان ہر ایک ایک درم بزر البنج ایک درم و نصف سورنجان تربد سفید ہر ایک تین درم جندبیدستر نصف درم ساتھ آب گندنا کے شافہ بنا وین۔

## حرف الضاد

**ضماد** ۔ کہ مفاصل گرم و نقرس کے واسطے نہایت آزمودہ ہے صندلین اکلیل الملک ہر ایک دس درم شیاف مامیثا پانچ مثقال اقاقیا دو درم زعفران ایک درم افیون تفاح ہر ایک بقدر ڈیڑھ مثقال۔

**ضماد نقرس** ۔ کہ نہایت مجرب ہے گل خطمی مرزنجوش اسبغول آرد جو سورنجان برابر ساتھ زردی انڈے و روغن گل کے ضماد کرین اور اگر قدرے زعفران و افیون اضافہ کرین اثر جلد ہووے۔

**ضماد** ۔ کہ نقرس گرم کو فائدہ کرے آرد جو بیس درم
افیون تین درم ساتھ پانی مکو کے ضماد کریں ۔
**دیگر** ۔ کہ نقرس گرم مرکب کو نافع ہو مغات خطمی تخم
مر آرد جو سورنجان بالسویہ ساتھ روغن گل و زردی انڈے
کے ضماد کریں ۔
**دیگر** ۔ کہ سب انواع مفاصل کو نافع ہے بابونہ خطمی
اکلیل الملک ہر ایک بیس درم اشق جاؤشیر مقل ہر ایک
دس درم موم سفید سرکہ ہر ایک پانچ درم روغن شبت
بیس درم ضماد کریں ۔
**ضماد سلیمانی** ۔ واسطے درد مفاصل مزمن کے مجرب
ہے وار اشکنا کہ اُسے سلیمانی کہتے ہیں زنبق ہر ایک تین
مثقال یاسمین پیسکر موٹھ کے پانی میں تر کریں یہانتک
کہ پارہ مرجائے اور صابون حلبی دس مثقال پانی
میں حل کرکے اضافہ کریں ۔
**ضماد محلل** ۔ کہ بقیہ درد مفاصل حار کو نفع دے
لعاب تخم کتان لعاب حلبہ اور دونوں کا آٹا ساتھ روغن
بابونہ و موم زرد کے ملاکر ضماد کریں ۔
**ضماد دبق** ۔ واسطے مفاصل بارد و فالج و
امراض عصبانی کے جمیعًا نافع ہے و مفتح و محلل قوی
و جاذب کانٹے و گانسی کا عمق بدن سے اور
صاحب تحفہ نے کہا کہ حقیر نے تجربہ کیا ہے کہ مداومت
اس ضماد کی اوپر فقرات پشت کے اور
مفاصل کے باعث نجات جماعت کثیر کا استرخاء
تشنج چند سالہ سے ہوا دبق بارہ مثقال تخم
انجیر بیس بوزیدان بورہ نوسادر زراوند مدحرج

شحم حنظل علک البطم ہر ایک پانچ فلفل دارفلفل عاقرقرحا
اشق ہر ایک چار مقل قردمانا کندر عود بلسان مر صاف
راتینج زراج استخوان سوختہ ابہل صبر زرد افسنتین
سعد اذخر فرفیون سورنجان ہر ایک تین حب السلاطین
چھ موم بیتا لیس روغن سوسن اور امثال اُسکے
پندرہ مثقال صموغ کو سرکہ میں حل کریں اور
عسل کو بقدر سرکہ کے اضافہ کریں اور موم کو روغن
میں پگھلا کر اُس دستور سے کہ واسطے بنانے مرہم کے
مشہور ہے ترتیب دیں ۔
**ضماد دروث** ۔ واسطے مفاصل کے کہ قریب
بہ تجربہ ہو مجرب ہے مغز تخم بیدانجیر تین جزو روغن تازہ گاوی
عسل ہر ایک ایک جزو لائے سرکہ بوزن عسل کے
بعد پیسنے مجموع کے گوبر خشک بیل کا اسقدر کہ غلیظ
کرے پیسکر اضافہ کریں اور نیمگرم استعمال کریں ۔
**ضماد باخہ** ۔ کہ واسطے تسکین ضربان مفاصل و درد
سر ضربانی کے مجرب ہے مغز استخوان باخہ دس جزو روغن
گل گل سرخ بیخ فرفیون ایک جزو زعفران تین جزو ۔
**ضماد** ۔ کہ نقرس اور اورام گرم کو نافع ہے صندل سرخ
عدس مقشر فوفل شیاف مامیثا گل ارمنی کوٹ کر اور
چھانکر ساتھ گلاب و آب کاسنی کے ضماد کریں ۔
**دیگر** ۔ کہ عرق النسا اور وجع الورک کو نافع ہے پوست
بیخ کبر فودنہ کوہی عاقرقرحا ہر ایک دو درم عصارۂ قثاء الحمار
حب الغار ہر ایک ایک درم کوٹ کر چھانکر ساتھ
شراب عسلی کے ضماد کریں ۔
**ضماد** ۔ کہ یہی خاصیت رکھتا ہے نطرون عاقرقرحا ہر ایک دو

درم قسط تخم ترہ تیزک ہر ایک ایک درم کوٹ کر
چھانکر اضافہ کرکے ضماد کرین ۔
ضماد مفاصل گرم ۔ کہ وقت ہیجان الم کے
تسکین کرے افیون زعفران برابر ساتھ دودھ کے
پیسکر روغن گل ملاکر ضماد کرین ۔
ضماد مسکن الاوجاع بیچ تسکین درد مفاصل
حارہ بارد کے مجرب ہی حلبہ کو آب و سرکہ مین کہ دونون
برابر ہون جوش کرکے مہرا کرین اور شہد برابر حلبہ کے
اضافہ کرکے ضماد کرین ۔
ضماد ۔ واسطے مفاصل باردہ کے بیعدیل ہی
عرطنیثا سوختہ ساتھ عسل و سرکہ کے کہ بقدر کفایت
بالسویہ ہون ملاکر ضماد کرین ۔
ضماد محلل ۔ واسطے مفاصل باردہ و اورام مزمن کے
نہایت مفید ہی بورہ ارمنی دبق اشق آہک آب
نادیدہ بالسویہ ساتھ سرکہ و عسل کے کہ بالمناصفہ ہو ضماد کرین
ضماد ۔ کہ مفاصل گرم و نقرس کو آخر مین مجرب النفع
ہی اور بقایائے مواد کو رفع کرے صبر زرد زعفران مرصافی
بالسویہ ساتھ آب کلم کے ضماد کرین اور اگر حرارت زیادہ
ہو ساتھ آب کاسنی کے کام مین لاوین ۔
ضماد اسبغول ۔ واسطے اورام حارہ مفاصل کے
اور ورم فرج و کنج ران و قضیب و باقی اعضا کے
مجربات سے ہی اسبغول کو کنار بالسویہ کوٹ کر چھانکر
پانی مین بھگاوین یہانتک کہ مہرا ہووین روغن گل اسقدر
کہ گنجائش کرے ملاکر ضماد کردین اور احسن یہ ہی
کہ اگر تسکین حرارت زیادہ مطلوب ہو اسبغول کو
بدون کوٹنے کے سلم داخل کرکے ضماد کرین اس لیے
کہ مغز باطنی اسکا گرم ہی کوٹنے سے اثر اسکا ظاہر ہوتا
ہی اور ناکوفتہ تبرید کرتا ہی اور اگر انضاج اہم ہو کوٹ کر
عمل مین لاوین لحاظ کرناہ ۔
ضماد ۔ کہ درد اعضا کو جو بسبب بیچ بواسیری کے
حاصل ہو اور واسطے کزاز کے مجرب ہی فلفل دو جزو
قاقلہ نوشادر ہر ایک تین زنجبیل ایک سورنجان گیارہ
روغن الکھروٹ بیس موم زرد پانچ ۔
ضماد ۔ واسطے وجع الرکبہ باردہ کے برگ دفلی کو
جوش کرکے کوٹین اور ساتھ کسی گرم روغن کے
ملاکر ضماد کرین ۔
ضماد ۔ کہ واسطے مفاصل و دیگر اورام کے مجرب ہی
آرد باقلا اسبغول مرزنجوش گل خطمی سورنجان اکلیل الملک
ہر ایک دس مثقال خولنجان شیاف مامیثا آرد جو ہر ایک پانچ
تفاح زعفران افیون ہر ایک دو مثقال کوٹکر چھانکر قرص
بناوین اور وقت حاجت کے واسطے اوجاع باردہ کے ساتھ اشیائے
گرم کے اور واسطے اوجاع حارہ کے ساتھ اشیا باردہ کے استعمال کرین
ضماد ۔ کہ بقایا اورام باردہ و نقرس کو تحلیل کرے
مقل لبنی حلبہ تخم کتان اشق برابر لیوین مقل و اشق
کو شراب مین حل کرین پھر سب کو ملاکر ضماد کرین اور
ایک نسخہ مین عوض لبنی کے کندر ہی ۔

## حرف الطاء

طلاء ۔ کہ بعد تنقیہ کے کام مین لاوین اور قائم مقام
شراب کے ہی استخوان سوختہ ابہل جوز السرو

ہر ایک ایک جزو زراج شب ہر ایک سدس جزو کوٹ کر چھانکر ساتھ سریش مچھلی کے ملاکر طلا کرین اور باندھین۔

طلاء۔ کہ بیچ تسکین درد کے اور تقویت عضو کے عجیب الفعل ہی استخوان سوختہ سفید شدہ کہ بعد پیسنے کے دھو کر خشک کیا ہو سفیدہ نشاستہ ہر ایک ایک جزو سورنجان دو جزو کافور تھوڑا گلاب مین حل کرین باقی ادویہ کوٹ کر چھانکر اسمین ملاکر طلا کرین۔

دیگر۔ کہ اعضا کو قوت دے اور مادہ کو ردع کرے اور تبرید بخشے صندل سرخ مامیثا گل ارمنی گلنار ارمنی صداء الحدید معات ساتھ آب آس کے یا گلاب کے ضماد کرین۔

دیگر۔ کہ تبرید شدید کرے نشاستہ کافور برابر گلاب مین ملاکر طلا کرین۔

دیگر۔ کہ ردع و تبرید کرے سفیدہ رانگے کا گلاب مین پیسین یہانتک کہ لیس حاصل ہو پیس طلا کرین اور اگر سفید گاے کے دودھ مین پیسکر طلا کرین بہی اثر کرے۔

دیگر۔ کہ بیچ تسکین درد کے بلیغ ہی لب خر سیمینہ افیون گاے کے دودھ مین طلا کرین جب بیگرم ہو تبدیل کرین۔

طلا۔ کہ بیچ تحلیل ورم دموی کے شروع اس سے کرین صندل سرخ زعفران بالسویہ آب کشنیز تر مین طلا کرین۔

دیگر۔ کہ اسکے مانند ہی ماميثا حضض صبر ساتھ پانی کاسنی کے طلا کرین۔

دیگر۔ کہ یہ بھی مانند اسکے ہی بابونہ گل سرخ ساتھ آب کاسنی کے یا آب کرفس کے طلا کرین۔

دیگر۔ تخم کتان کوٹکر چھانکر ساتھ آب سوسن کے طلا کرین۔

دیگر۔ تخم حلبہ تخم شبت تخم کتان کوٹ کر چھانکر ساتھ پانی کرنب کے طلا کرین۔

طلاء۔ کہ ابتداے وجع مفاصل مین کام آوے صبر اقاقیہ حضض ساتھ جوشاندہ مازو اور آس کے طلا کرین

دیگر۔ جوز السرو ابہل حضض ساتھ جوشاندہ آس کے بہی عمل کرتا ہی۔

طلاء۔ کہ مزاج کو تبدیل اور درد کو موقوف کرے سیعہ و زیت کو طلا کرین۔

دیگر۔ قسط و جندبیدستر و زیت کو طلا کرین۔

طلاء مخدر۔ افیون جندبیدستر ہر ایک ایک جزو زعفران نصف جزو۔

طلاء۔ کہ تلیین مفاصل کرے موم کو بیچ روغن کے پگھلاوین اور پہلے پانی گرم اوپر عضو کے ڈالین تو عضو پھول جاوے بعد اسکے قیروطی مذکور طلا کرین اور اگر امخاخ و مشحوم بھی قیروطی کا ضمیمہ کرین خوب عمل کرے اور اگر تنطیل ساتھ روغن گرم کے کہ اسمین شبت و بیخ خطمی جوش کیا ہو کرین یا ساتھ سرکہ شراب کے بعد اسکے قیروطی ملین بہتر ہوا و تلیین مین نافع تر ہو۔

فائدہ۔ اگر مادہ خون بہت ہی یا سبب مرض کا صفرا ہی رادعات تو یہ کو قبل از تنقیہ استعمال نکرین دو وجہ سے ایک وہ کہ جو مادہ قوی الحرارت ہی اور رادع لگادین مادہ حرکت سے باز رہیگا اور مفاصل و رگون کو دبا دیگا اور درد بڑھاویگا دوسرا وہ کہ ہوسکتا ہی کہ مادہ قوی مقام مرض سے طرف اعضاے رئیسہ کے پھر جاوے اور سبب موت کا ہووے اور یہ خوف مادہ صفراوی مین زیادہ ہی بہ نسبت خون کے اور جب ایسی خطا ہو جاے اور

درد اس سبب سے بڑھ جاوے یہ آثار میل کرنے مادہ کے طرف
اعضاے رئیس کے ظاہر ہوں اس وقت بین تدارک
یہ ہے کہ آب نیمگرم اوپر عضو علیل کے نطول کرین خصوصًا
اگر بابونہ و بنفشہ اس مین جوش کیا ہوا اور بھی مفرحات یاقوتیہ
کھلاوین تا دل و دماغ قوت پاوین اور مادہ مسترخیہ
کو قبول نہ کرین ۔

## حرف الفاء

فتیلہ ۔ کہ نائب حقنہ کا ہے اور مسکن وجع عرق النسا
شحم حنظل عرطنیثا بورق انتق بتی بنا کر حمول کرین
یہانتک کہ سحج پیدا کرے اور بیچ بحث شیاف کے
مکرر گذرا ۔

## حرف القاف

قرص ۔ کہ درد مفاصل کو کہ سبب اُس کا صفرا
و بلغم ہو ساتھ اسہال کے دفع کرے تربد دس درم
گل سرخ تین درم سقمونیا ایک درم سنبل نصف درم
کوٹکر چھانکر ساتھ عصارہ سیب یا بہی کے دس قرص
بناوین مقدار خوراک ایک قرص سے دو تک ۔

## حرف المیم

مطبوخ ہلیلہ ۔ کہ نقرس گرم کو نافع ہے اور درد مفاصل
کو بھی اور تنقیہ بدن کا کرتا ہے ہلیلہ زرد پندرہ درم
تربد موصوف بسفائج ہر ایک تین درم سنا مکی شاہترہ
ہر ایک چار درم سورنجان سفید تخم کاسنی رازیانہ

تخم کرفس گل سرخ ہر ایک دو درم بطریق معلوم بیچ تین
رطل پانی کے جوش دین یہانتک کہ ایک رطل رہجاوے
پس ملکر صاف کرین اور ساتھ دس درم شکر کے پیین ۔

مطبوخ ۔ کہ واسطے درد مفاصل بلغمی کے قوی الاثر
ہے سورنجان سفید بوزیدان ہر ایک تین درم ماہیزہرج
ایک درم تربد چار درم فود تخم کرفس انیسون پوست
حنظل ہر ایک دو دو درم سب کو ڈیڑھ رطل پانی تین
جوش کرین جب نصف رطل رہے صاف کرکے
پیین وہو دواء قوی تنقص بقوت قویہ ۔

مطبوخ ۔ کہ واسطے عرق النسا کے اور درد مفاصل
کے اثر قوی رکھتا ہے پوست حنظل خشک پانچ درم
سورنجان براآوردہ ایک کف دونوں کو ساتھ تین
رطل پانی کے پکاوین جب دو ثلث رطل رہجاوے
صاف کرکے پیین کہ دس دست بلغم خام کے
آوینگے وہو جید قوی ۔

مطبوخ ۔ کہ درد زانو کو فائدہ کرے انجیر سیاہ
بیس عدد اصل السوس سورنجان ہر ایک
پانچ درم نانخواہ شونیز فطراسالیون ہر ایک تین
درم پکاوین یہان تک کہ نصف رہے
پس صاف کرکے روغن گاؤ چھ درم
ملاکر پیین ۔

مطبوخ ۔ کہ بلغم و صفرا کو اسہال کرے باعتدال
ہلیلہ زرد دس درم سے پندرہ درم تک تربد
تین درم سے پانچ درم تک بیچ تین رطل پانی
کے پکاوین یہانتک کہ دو تہائی رطل کی رہے پس

ساتھ دس درم شکر کے پیین۔

**مطبوخ سورنجان**۔ کہ اوجاع مفاصل کو نافع ہی سنا مکی سات درم گل سرخ ہلیلہ زرد ہر ایک چار درم سورنجان رازیانہ پوست بیخ رازیانہ تخم کرفس انیسون قنطوریون دقیق ہر ایک دو درم پرسیاوشان گاوزبان بادرنجبویہ ہر ایک تین درم جوش کرکے صاف کرین اور گلقند دس مثقال ترنجبین بیس مثقال اسمین حل کرکے صبح کو پیین۔

**دیگر**۔ کہ یہی عمل کرتا ہی سورنجان سفید ایک درم پوست ہلیلہ زرد دس درم تربد تین درم تخم کاسنی تخم کرفس ہر ایک دو درم رازیانہ پانچ درم بیچ دو رطل پانی کے جوش کرین جب تہائی رہے یا چوتھائی صاف کرکے پیین اور اگر تیس درم ترنجبین زیادہ کرین تو بہت بہتر ہی۔

**مطبوخ**۔ کہ واسطے وجع مفاصل کے جو صفرا و بلغم سے ہو نافع ہی بیخ کرفس بیخ کاسنی گاوزبان ہر ایک تین درم تخم کرفس دو درم تخم کشوث انیسون بوزیدان ریوند ہر ایک ایک درم سورنجان ایک مثقال گل سرخ ایک کف شاہترہ دس درم مویز منقے تیس (۳۰) عدد آلو تیس عدد پکاوین جیساکہ معمول ہی اور صاف کرکے دو تہائی ایک رطل کی اُس سے لیکر فلوس خیار شنبر تمر ہندی خستہ نکالی گئی اور ریشہ سے پاک کی ہوئی ہر ایک دس درم اور شیر خشت چالیس درم اسمین حل کرین اور صاف کرین پس محمودہ ایک دانگ اور تربد دو ثلث مثقال و انیسون نصف دانگ کوٹکر چھانکر سروار و کرین اور آب کاکنج پچاس درم زیادہ کرکے پیین اور طبیب دانا موافق حال کے بیچ تقدیر اوزان ادویہ کے مختار ہی۔

**ماء الاصول**۔ واسطے اوجاع مفاصل کے جو برد و بلغم سے ہو نافع ہی پوست بیخ کبر بیخ کرفس پوست رازیانہ ہر ایک دس درم انیسون نانخواہ سورنجان بوزیدان ماہیزہرج تخم کرفس تخم رازیانہ پوست حنظل شیطرج قنطوریون دقیق ہر ایک پانچ درم بیچ تین رطل پانی کے پکاوین جب نصف رہے صاف کرین مقدار خوراک دس درم ساتھ ایک مثقال روغن بیدانجیر کے۔

**ماء الاصول**۔ کہ یہی عمل کرتا ہی اصول ثلثہ مذکور زردآلو شبت اصل السوس مقشر ہر ایک دس درم فوہ سورنجان بوزیدان ہر ایک ایک کف بطریق معلوم پکاوین مقدار تیس درم۔

**ماء الاصول**۔ کہ واسطے قطع کرنے نقرس و وجع ورک کے عجیب الفعل ہی پوست بیخ کرفس پوست بیخ رازیانہ ہر ایک دس درم پوست بیخ کبر پوست حنظل قنطوریون دقیق شیطرج ہندی نانخواہ انیسون سورنجان بوزیدان ماہیزہرج ہر ایک بقدر پانچ درم بیچ تین رطل پانی کے جوش کرین یہانتک کہ تہائی رہے صاف کرین اور ہر دن ہر ایک اوقیہ اُس سے لیکر روغن بیدانجیر ایک مثقال ملاکر پیین اور اگر علت قوی و ردی ہو یہانتک کہ صاحب اسکا قریب تشنج ہونے کے پہونچا ہو عوض بیدانجیر

کے روغن کلکلانج ڈالین فانہ عجیب وتسمی مقیم الزمن

**ماء الاصول حار۔** کہ نقرس واوجاع مفاصل بلغمی وسوداوی کو نافع ہی پوست بیخ رازیانہ پوست بیخ کرفس پوست بیخ کاسنی اصل السوس خطمی ہرایک دس درم تخم کاسنی رازیانہ تخم کرفس سورنجان نانخواہ زیرہ کرمانی ہرایک پانچدرم انجیر زرد مویز منقے ہرایک بیس درم بیچ تین رطل پانی کے جوش کرین جب آدھا رہے صاف کرین اور ہردن تیس درم ساتھ دس درم گلقند کے پیین۔

**ماء الاصول بارد۔** کہ اوجاع مفاصل حار کو بھی نافع ہی عناب سپستان ہرایک تیس عدد پوست بیخ کاسنی پوست بیخ رازیانہ ہرایک دس درم تخم کاسنی رازیانہ ہرایک پانچدرم سورنجان تین درم بیچ تین رطل پانی کے جوش کرین جب آدھا رہے صاف کرکے ہردن تیس درم ساتھ دس درم گلقند کے پیین اورایک نسخہ ماء الاصول کا کہ وجع مفاصل کو بھی فائدہ کرتا ہی بیچ سر کے گذرا۔

**ماء العسل۔** کہ مفاصل کو نافع ہی بیچ بحث سر کے گذرا۔

**ماء البزور۔** کہ مفاصل کو نافع ہی بیچ مطبوخات معدے کے گذرا۔

**مخلص اکبر۔** وجع مفاصل بلغمی وریحی کو نافع ہی۔

**معجون فلاسفہ۔** اسی طرح۔

**معجون سیر۔** اسی طرح۔

**معجون سقراط۔** یہی اور یہ سب بیچ بحث سر کے گذرین۔

**معجون یحیی ابن خالد۔** واسطے اوجاع مفاصل کے نہایت مجرب ہی اور احسن الاثر ہی سورنجان دس درم سنا مکی پانچدرم اسارون زنجبیل زیرۂ کرمانی دارفلفل ہرایک دو درم کوٹکر چھانکر ساتھ شہد کے بناوین مقدار خوراک دو مثقال ساتھ گرم پانی کے۔

**معجون سورنجان۔** اوجاع مفاصل ونقرس و عرق النسا بلغمی وصفراوی کو نافع ہی سورنجان سفید چھ درم بوزیدان ماہیزہرج بیخ کبر زیرہ شیطرج ہرایک دو درم ہلیلہ زرد سنا تین درم تخم کرفس رازیانہ فلفل سفید صعتر نمک ہندی برگ حنا زبد البحر ہرایک ڈیڑھ درم گل سرخ جلجلان زنجبیل سقمونیا ہرایک تین درم ترید سفید پندرہ درم عسل ڈیڑھ سو درم روغن بادام دو استار مقدار خوراک ایک استار ساتھ گرم پانی کے جسدن کہ تنقیہ منظور ہو اور واسطے دوام کے تین درم اور مراد جلجلان سے سمسم ہی یعنی کنجد۔

**معجون اذاراقی۔** مسمی بہ مبدل المزاج واسطے درد مفاصل وعرق النسا وسلس البول وفالج و قطع کرنے عادات افیون کے نہایت مجرب ہی اذاراقی کہ ہندی مین کچلہ کہتے ہین چھ مثقال گل گاؤزبان زرنباد اسطوخودوس کتیرا انارجیل مغز چلغوزہ شقاقل ہرایک تین مثقال ہیل دو مثقال صندل سفید قرنفل ہرایک ایک مثقال آملہ منقے ہلیلہ سیاہ ہرایک پانچ مثقال تک عسل تین وزن سب کا ایک مثقال سے دو مثقال تک مداومت کرین ۱۲ رچاہیے کہ اذاراقی کو دودھ مین بھگوکر پوست

جدا کرین اور سوہان سے ریزہ ریزہ کرکے کوٹین اور پارچہ بیز کرین پس وزن کرکے کام مین لائین۔

**معجون قباد الملک** ۔ واسطے وجع المفاصل و نقرس و تسکین اُنکے اوجاع کے اور واسطے منع کرنے اُنکے حدوث کے نافع ہی اور بیچ بحث سینہ کے مذکور ہی۔

**فائدہ** ۔ قانون مین لکھا ہی کہ اگر قبل چھ مہینے کے اس معجون کو کھاوے ہلاک کرے پس احتیاط اس امر مین واجب جانین اور معنی چھ مہینے کی قید ضروری معلوم کرین اسکے استعمال مین مقدار شربت واسطے نقرس و درد مفاصل کے بقدر نخود کے کافی ہی ہر دن قبل طعام کے ساتھ گرم پانی کے کھاوین اور اگر کبھی کبھی کھاوین ایکدرم تک جائز ہی لیکن تدریج بڑھانا چاہیے۔

**معجون ایارج** ۔ بیچ تنقیہ مفاصل کے قوی الاثر ہی بیچ بحث اعصاب کے گذری۔

**معجون بلادر و ہرمس و معجون کاسر الریاح**

واسطے اوجاع مفاصل کے سودمند ہی بیچ بحث معدہ کے مذکور ہی۔

**مربا بہمن** ۔ مقوی پشت ہی اور مربا گذرہ بدستور بیچ بحث باہ کے گذرے ہین۔

## حرف النون

**نقوع** ۔ کہ عرق النسا کو جو خون غلیظ سے ہو فائدہ اور مخرج خلط سودا کا ہی ہلیلہ سیاہ بیس درم افتیمون پانچ درم ہلیلہ نیکوب کرکے دونون کو بیچ ایک رطل گرم پانی کے بھگوئین فصل گرما مین دو دن اور فصل سرما مین تین دن بعد اسکے ملکر صاف کرین اور شکر سفید دس درم ملاکر پیین۔

**نقوع** ۔ کہ اوجاع مفاصل دموی و صفراوی اور گرم مزاجون کو جو محتاج مسہل معتدل کے ہین فائدہ کرے آب انار ترش کہ مع شحم نچوڑا ہوا اور جلاب شکری ہر ایک آدھا رطل اکٹھا کرین اور پوست ہلیلہ زرد کلان پانچدرم پیسکر ملاوین اور ایک رات دن رکھین پس صاف کرکے پیین۔

**نقوع** ۔ کہ یہی عمل کرتا ہی اور مسطفی اور مبرد ہی پوست ہلیلہ زرد باریک کیا ہوا دس درم یا پندرہ درم موافق حاجت کے لیکر بیچ ایک رطل جلاب شکری کے بھگوئین اور ایک رات دن رکھین بعد اسکے صاف کرین اور لعاب اسبغول ایک اوقیہ زیادہ کرکے پیین۔

**علاج حدبۂ باردہ** ۔ حب سورنجان سے تنقیہ کرین کئی مرتبہ اور روغن بیدانجیر ماء البزور مین ملاکر پیین کئی دفعہ اور روغن کہ واسطے عرق النسا بارد کے کام مین آتے ہین ملین بعد اسکے کہ پہلے نطول اس جوشاندہ سے کیا ہو مرزنجوش شیح فوتنج جوشاندہ کرکے نطول کرین اور اگر سبب حدبہ کا رنج ہو تمریخ و تنطیل اور حمیہ کافی ہی حاجت تنقیہ کی اسقدر نہین ہی۔

**علاج حدبۂ باردہ** ۔ فصد باسلیق کرین اور بقول مناسبہ ساتھ آب خیارشنبر کے لازم کرین اور اضمدہ موافقہ ضماد کرین۔

**علاج دوالی** ۔ فصد باسلیق کرین اور مسہل کئی مرتبہ
دین بسبتر فصد عروق بانون کی کہ پُر ہوتی ہین کھولین
بد فعات اور وقت نکلنے خون کے رگون مذکورہ
کو ملتے جاوین تو مادہ غلیظ نکل آوے اور مرطبات کو
استعمال کرین غذاؤ و دواؤ اور پائون کو اسطرح رکھین
کہ مادہ نہ گرے اور تعب سے محفوظ رہین ۔

**علاج داء الفیل** ۔ فصد باسلیق کرین اور موافق
قوت کے قی لازم جانین اور اسہال بھی ساتھ حب
سورنجان کبیر کے اور اسیطرح کبھی قی کرتے رہین تو قوت
قائم رہے اور بھی مادہ بتدریج دفع ہو جاوے اور
بعد تنقیہ بلیغ کے اس دوا کو لگاوین صبر مرا اقاقیا
عصارہ لحیۃ التیس شب یمانی ساتھ سرکہ تیز کے طلا
کرین جب خشک ہو پائون کو پٹی سے باندھین اور حرکت
خصوصًا مشی کم کرین اور اگر کرین چاہیے کہ پائون
بندھا رہے پٹی سے اور طلا ایک دن درمیان دیکر تازہ
کرین اور اسی تدبیر پر لازم رہین اور قی اکثر عمل مین لاوین اور
واسطے تحلیل مادہ کے ہر مہینے مین دو تین دن یہ ضماد
لگاوین فائدہ تحلیل بخشیگا کنیر التخم کرنب و شورہ آبسمین
ساتھ پانی کے ضماد کرین ۔

**دیگر** ۔ کہ یہی عمل کرتا ہے راکھ کرنب کی ترمس نطرون سرگین تر
آرد حلبہ کوٹ کر سبکو ساتھ پانی راکھ کے ضماد کرین اور تنطیل
ساتھ پانی گرم کے بھی اس مرض کو نافع ہے ۔

## باب انیسوان بیچ بیان ادویہ حمیات کے

پوشیدہ نہ رہے کہ حمی یعنی تپ البسا مرض ہے کہ کثیر الوقوع
اور متوافر الاصناف ہے اور تدبیر اسکی اکثر انواع کی اسمین
سیاعدت رکھتی ہے پس اسکے معالجہ مین تنقیح و عدم
تساہل سب بیماریون سے زیادہ واجب جانین اور
جب تک طبیب اوپر جنس و نوع و فصل تپ کے اور
پہچان بحران اور شرائط استفراغات کے اور جمیع جزئیات
کے کہ اس سے تعلق رکھتے ہین اور پرہیز کرنا شرب
مسہل سے دن بحران مین خصوصًا چھٹے دن اور
مانند اسکے خوب واقف ہو اسکو علاج کرنا تپ کا اکبر
کبائر سے ہے اور قبل شروع کرنے کے ہر ترکیب مین
کئی قاعدے ضروری بیچ کئی فائدہ علیحدہ کے ذکر
کیے جاتے ہین تو اوپر سبیل تذکرہ اور یاد دلانے کے
منتہیون کو بھی مفید ہون ۔

**فائدہ** ۔ بیچ بیان منحصر ہونے تپ کے تین جنس
مین کہ حمی یومی و حمی خلطی و حمی دقی ہے جاننا چاہیے کہ
تعلق حرارت تپ کا اگر اولا ساتھ روح کے ہے اسکو
حمی یوم کہتے ہین اور وہ اکثر ایک دن مین آخر ہو جاتی
ہے اور یہ تپ جس سبب سے کہ عارض ہو اسی
سبب سے نسبت کرتے ہین مانند حمی غضبی و جوعی و
عطشی و فرحی وغیرہ کے اور نادر ہے کہ تپ مذکورہ تین دن
رہے اور نہایت نادر ہے کہ تپ مذکورہ تین دن سے تجاوز
کرے اور سات دن تک پہونچے اور اگر تعلق حرارت کا
اولا ساتھ خلط کے ہے اسکو حمی خلطی کہتے ہین عفونت خلط
سے ہو یا فقط غلیان و جوش خلط سے اور غلیانی
سوائے مادہ خون کے اور کوئی مادے سے
نہین ہوتی ہے اور اسکو سوناخس کہتے ہین اور

اگر تعلق حرارت کا اولا ساتھ اعضاے اصلی کے ہو
خصوصًا ساتھ دل دیگر کے اُسکو حمی دقی کہتے ہین اور
اُسکے تین مرتبہ ہین اور تیسرے مرتبہ مین تین درجہ
ہین جبتک کہ یہ تپ پہلے مرتبہ مین ہی پہچاننا مشکل ہی
اور علاج آسان بعد اُسکے قضیہ منعکس ہی خصوصًا کہ مرتبہ
ثانی مین دوسرے درجہ تک پہونچے یعنے پہچاننا
آسان علاج مشکل ہی بعد اُسکے امید منقطع ہی تدبیر سے
اور تعلق حرارت مین لفظ اولا کہ مذکور ہی اس سے مراد
ٹھہرنا گرمی کا محل مین ہی نہ عدم حصول گرمی کا بعد
تسخن دوسرے محل کے اس لیے اکثر حمیات
خصوصًا حمی دق بعد اور حمیات کے حاصل ہوتے
ہین کما لا یخفی اور اسی طرح حرارت جس محل مین کہ
ٹھہرے گرمی اُسکی اجسام متصلہ و مجاورہ مین یقینًا
سرایت و تعدی کرتی ہی اور ساتھ اُسکے نام تپ کا
بنظر پہلے تقریر حرارت کے جیسا کہ مذکور رہوا لکھا
جاوے گا فافہم۔

**فائدہ** بیچ بیان امور ضروری کے کہ مرض حمی مین
ضرور ہین جاننا چاہیے کہ بیچ مزاج شدید الحرارت
صفراوی کے اکثر پر شیرین نہ دین کہ خوف استحالہ
صفرا ہی بخلاف شربت نیلوفر کہ یہ خوف اُسمین نہین خاصیتہ
فیہا اور جاننا چاہیے کہ پانی کثیر المقدار شربت شیرین
مین ملانا استحالہ کو منع کرتا ہی اور عصارات ترنجبین
بھی مستعد استحالہ صفرا کے ہین اور سکنجبین اور تمام
ترشیان مصلح ہین اور ترنجبین بیچ تپ حصبہ کے بہت
آفتون کو پیدا کرتی ہرگز نہ دین اگرچہ ترشیون سے
اُس کی اصلاح کرلی ہو اور گھی زیادہ کرنے والا
عفونت کا ہی اور روغن بادام نعم البدل ہی اُسمین
بھی تقلیل بہتر ہی اور تناول کرنا عدس کا
بعد زوال مرض تپ کے مانع نکس مرض کا
بہت ہی۔

## حرف الالف

**آبزن۔** کہ بیچ تپ دق کے بہت نفع کرتا ہی کدو
خیارین تربز خربزہ کا ہو گل نیلوفر گل بنفشہ جو مقشر
جملہ یا جو میسر ہو بہت پانی مین جوش کرین اور مریض
کو اُسمین بٹھاوین اسطرح کہ سر اُسکا پانی سے باہر
رہے اور احتیاط کرین کہ مریض کو تکلیف نہ پہونچے
اور پانی جسقدر شیر گرم ہو بہتر ہی اور بعد نکلنے کے
پانی سے تدہین ساتھ ادھان مرطبہ کے واجب ہی
اور اسی طرح تسعیط ادھان مذکورہ سے اور تقطیر
کان مین اور جس شخص کا بدن درست اور فربہ ہی
اُسکو غسل کرنا آب سرد سے بہت نافع ہی اور بیچ
حق لاغرون کے بہتر یہ ہی کہ پہلے نیمگرم پانی مین
بٹھائین بعد اُسکے نکالکر شیر گرم پانی مین بٹھائین اسیطرح
کرتے رہین یہانتک کہ آب سرد تک پہونچ
جاوے لیکن سردی پانی کی زیادہ اُس سے
نہو کہ گرمیون کی فصل مین پانی مین ہوتا ہی اور بٹھانا
آب سرد مین یون چاہیے کہ بیمار کو دفعۃً سرد پانی
مین ڈالین اسیوقت نکال لیوین بے توقف اور
تفصیل اُسکی طب الاکبر سے کہ تالیف اس درویش

کی ہی دریافت کرین۔

## حرف الباء

**باشویہ** ۔ واسطے تعریق ورفع کرنے دردسر کے خوب تدبیر ہی بیچ بحث سر کے مفصل کہا گیا ساتھ فوائد کثیر کے۔

**بخور** ۔ کہ دل و دماغ کو قوت دے اور گرمی کو موقوف کرے بیچ بحث سر کے گذرا۔

**بخور** ۔ کہ مجفف جدری کا ہی اگر فصل گرما ہو صندل گل سرخ برگ مورد جلاوین اور اگر فصل سرما ہو برگ جھاؤ جلاوین اور تبخیر ساتھ مجففات کے ہوائے عفن کو اصلاح دیتی ہی۔

## حرف التاء

**تریاق فاروق** ۔ حمیات بلغمی وسوداوی کو نافع ہی بقدر ترمس کے ساتھ آب گرم کے یا ساتھ شراب کے دین۔

## حرف الجیم

**جوارش کافور** ۔ تپ وعطش واسہال کو نافع ہی۔

**جوارش تباشیر** ۔ بدستور بیچ بحث امعا کے مذکور ہی۔

**جلنجبین عسلی** ۔ واسطے حمیات بلغمی کے فائدہ کرتا ہی اور مشکر ہی حمی دق کو اگر شکم بسبب تناول شیر کے جاری ہوا ہو نافع ہی اور بیچ مرض سل کے کثرت اسکی بہرحال مفید ہی بیچ بحث معدے کے مفصل کہا گیا۔

**جلاب سکری** ۔ عوض سکنجبین کے ہی خشک مزاج مین اور طریق اسکے تناول کا اور حیلہ مستحیل ہونے اسکے کا طرف صفرا کے حرف المیم مین بیچ لفظ ماء السکر کے ساتھ فوائد کثیر کے آویگا اور بنانا اسکا بیچ بحث سر کے مذکور ہی۔

## حرف الحاء

**حب شفاء** ۔ کہ حمیات نائبہ سائبہ مزمنہ کو نافع ہی پیش ازین نوبت دینا چاہیے بیچ بحث سر کے گذرا۔

**حب الحلتیت** ۔ حمیات ربع کو فائدہ کرے ہلیلہ زرد منزوع النوی عصارۂ غافث ہر ایک دو درم حرف ایک درم حلتیت ڈیڑھ درم کوٹکر چھانکر ساتھ پانی کے گولیان بناوین اور خشک کرین مقدار خوراک ایک درم ساتھ گرم پانی کے۔

**حب لبوب** ۔ کہ بیچ حمیات گرم کے اور کھانسی گرم کے منھ مین رکھتے ہین کہ پیاس کو بجھاتی ہی خصوصاً اگر ساتھ رب لیمو یا رب غورہ یا آب انار وغیرہ کے ملایا ہو مغز تخم کدوے شیرین تخم خرفہ ہر ایک ایک جزو تخم کاہو نصف جزو رب السوس ربع جزو کوٹین اور ساتھ لعاب اسبغول کے گھولین اور پانی برگ خرفہ مین گولیان بناکر سایہ مین خشک کرین اور پھر کوٹکر ساتھ رب میوون کے گولیان بناوین۔

**حبوب سعال** ۔ کہ بیچ حمیات کے بھی نفع کرتی ہین بیچ بحث سینہ کے گذری ہین۔

**حقنہا** ۔ کہ بیچ حمی کے فائدہ کرتے ہین۔

بیچ بحث سر کے اور بحث امعا میں مشروحاً کہے گئے۔

## حرف الدال

دواء الکبریت۔ واسطے حمیات کہنہ و لرزہ کے نافع ہے بیچ بحث سینہ کے گذری۔

دواء الحلتیت۔ کہ تپ ربع و کاٹنے بچھو و تنیلا وغیرہ کو نافع ہے واسطے تپ ربع کے سکنجبین میں دین بعد گذرنے چالیس دن کے تپ پر اور نضج ہونے کے اور واسطے کاٹنے جانوروں زہردار کے شراب میں دیں حلتیت سداب مرفلفل مساوی الوزن کوٹ کر چھانکر ساتھ شہد کے تیار کریں مقدار خوراک ایک جوز۔

دواء الثوم۔ واسطے تپ ربع بلغمی کے مجرب ہے ثوم یعنی لہسن نصف مثقال قسط مغز جوز ہر ایک دو مثقال بیشتر از نوبت کھاویں۔

دواء التربد۔ حمیات بلغمی کو نافع ہے زنجبیل مصطگی رومی ہر ایک دس درم تربد موصوف بیس درم شکر طبرزد چالیس درم مقدار خوراک ہر رات ایک مثقال۔

دوا ہا کہ بیچ تپ کے اکثر نفع کرتے ہیں باقی کو روک سکتے ہیں بیچ بحث قے کے ادویہ معدہ میں کہی گئیں۔ ادویہ ہندیہ مجربہ معمولہ پوشیدہ نرہے کہ اگرچہ بیچ کتب اہل ہند کے معالجات حمیات گرم کے خصوصاً بیچ حمی دق کے خوب نہیں لکھے ہیں اور رعایت تپ کی بھی جسطرح کہ اہل یونان نے مشروحاً لکھی ہے نہیں مرقوم ہے لیکن بعض ترکیبیں انکی خصوصاً بیچ حمیات مزمنہ بلغمی و سوداوی کے کثیر النفع لکھی گئی ہیں اور اکثر عداران لوگونکا بیچ باب ادویہ کے اوپر خاصیت کے بالجملہ اگر طبیب دانا ادویہ مسطورہ انکے موافق وقت کے ساتھ مراعات ضدین کیفیت دوا کے اور مرض کے استعمال کرے باک نہیں ہے اور ساتھ اسکے جو دوائیں سمیہ والی ہیں اگر سمیت انکی اصلاح کی گئی ہو اور تجارب میں بے مضرت مشہور ہوئی ہوں لیکن ترک کرنا انکے استعمال کا احوط جانیں کہ دانایان اور تجربہ کاران صاحب ہوش نے ایسا ہی مقرر کیا ہے اور اس درویش نے بھی ایک عمر بیچ تجربوں کے صرف کی اور واسطے امتحان و آزمائش کے غور و تفحص بہت اس امر میں کیا لیکن استعمال ادویہ سمیہ مصلحہ کا بعض اشخاص میں باوجود اسکے کہ مزاج انکا ساتھ ان اشخاص کے لائق تھا خالی مضرت سے نہ پایا کسی مزاج میں جلد کسی مزاج میں بمہلت اور وہ امر کہ جسمیں آمیزش خوف کی ہو اسکا ترک کرنا اولی ہے کما لا یخفی علی احد۔

دواء سکہ حمیات دموی و صفراوی و بلغمی بسیطہ و مرکبہ کو نافع ہے ست گلو طباشیر سفید دانہ الائچی خرد ہر ایک نصف تولہ نبات ڈیڑھ تولہ مقدار شربت چار ماشہ سے آدھے تولہ تک اور جاننا چاہیے کہ گلو خصوصاً جو تر و تازہ ہو اور اوپر درخت نیم کے پیچیدہ ہو واسطے حمیات کے جو قسم ہو یہانتک کہ حمی دق کو بھی سودمند ہے اور مجرب اور معمول اور ساتھ اسہال کے اور بدون اسہال کے دے سکتے ہیں اور کھانسی کو بھی مفید ہے اور ست اسکا لطیف زیادہ و سریع الاثر اور جوست منتشش ہو مطبوخ مثو مبرد و تر ہے اور گلو

ہر چند کہ تلخ ہی لیکن نزدیک فقیر کے مائل بہ برودت ہی مانند افیون و حضض کے اور نفع اُسکا امراض مختلفہ مین محسوس ہوا ہی اور واسطے تپ دق کے بھی کثیر النفع دیکھی گئی اکیلی ہو یا ساتھ اور چیزون کے مرکب ہوا اور بیچ حمیات گرم کے نقوع کرکے دین اور بیچ حمیات مرکب کے صفرا و بلغم سے طبخ کرکے اور ترکیب اُسکی موافق احتیاج کے کبھی ساتھ ملیٹھی کے اور کبھی ساتھ مویز کے اور کبھی ساتھ چرائتہ کے اور مانند اُسکے کرتے ہین جسطرح طبیب جاننے والا کیفیات ادویہ کا بہتر جانے عمل مین لاوے لیکن اصل مین سب مین گلو کو جانے اور طریق نکالنے ست کا یہ ہی کہ گلوئے تازہ ترلیکر دھوئین اور کوٹین اور پانی خصوصًا آب باران کا تھوڑا اُسپر چھڑک کر نچوڑین یہانتک کہ پانی گاڑھا اُس سے حاصل ہو پس اُس پانی کو مٹی یا چینی کے باسن مین پھیلا کر اوپر منہ ظرف کے کپڑا باندھین تو غبار و گرد سے محفوظ رہے اور آفتاب مین رکھین کہ خشک ہو جاوے اور اگر شیرہ نچوڑے ہوے کو جوش کرین تو گاڑھا ہووے یہی درست ہی اور یہ ست مطبوخ بیچ حمیات باردہ کے اولے ہی اور آفتابی حمیات حارہ مین مناسب اور اگر چاہین کہ ست نہایت لطیف حاصل ہو گلو کو بعد دھونے کے چیر کر بقدر دو تین انگل کے ٹکڑے کرین پس ایک رات بیچ بارش کے بھگوئین اور صبح کو ہاتھ سے ملین خیسا جز لے دقیقہ یعنی باریک پانی مین جدا ہو کر

پائے جاوین ٹکڑے گلو کے پھینکدین اور اجزاے باریک کو کہ ست وہی ہین تہ نشین ہون پس پانی صاف پھینک کر تہ نشین کو خشک کرکے نگاہ رکھین -

دارو - کہ حمیات گرم کو نافع ہی صندل سرخ پوست درخت نیم کنول گٹہ گلو کشنیز ہر ایک دو دام لیکر نیمکوفتہ کرکے سب کو ملا کر پانچ حصہ کرین ایک حصہ کو ایک سیر پانی مین جوش کرین جب پانچوان حصہ رہے صاف کرکے پیین اور ثفل اُسکا سہ پہر کو پھر آدھ سیر پانی مین جوش کرین جب چوتھائی حصہ رہے صاف کرکے پیین اور مراد دام سے سیر شاہی اور مراد سیر سے سیر شاہجہانی ہی اور چالیس سیر شاہی اکیس ماشہ کا ہوتا ہی اور ماشہ آٹھ سرخ ہی کہ سرخ کو ہندی مین گھونگچی عمومًا کہتے ہین

دارو - کہ حمیات گرم عفنی کو یہانتک کہ حمی وبائی کو فائدہ کرے گل معصفر گلو مغز پیٹھہ صندل سرخ زرد چوب دار ہلدی ہا نا گیسر مجیٹھ بھٹ کٹائی جملہ وزن مین برابر لیکر نیمکوب کرین آپسمین ملا کر ایک تولہ لیکر آدھ سیر پانی مین جوش کرین اور درمیان جوش کے دس عدد پتی نیم کی بھی ملا دین جب پانی چوتھائی حصہ رہے صاف کرکے پیین اور ثفل اُسکا بدستور مسطور وقت شام کے پھر جوش کرین اور صاف کرکے پیین اسی طرح تین دن سے پانچ دن تک عمل مین لاوین اور مریض اگر طفل ہو وزن دوا کا موافق اُسکے لینا چاہیے -

دارو - کہ تپ لرزہ کو کہ سبب اُسکا صفرا ہو نافع ہی اسبغول تمرہندی شکر سرخ ہر ایک دو دام

لیکر تمر ہندی کو گرم پانی مین ملکر شکر کو حل کرکے پھر
صاف کرکے رکھین اور پہلے اسبغول کو تھوڑے
پانی مین ڈالکر اکیلا پیین جب ایک گھڑی گذرے
شربت مذکور پیین اور غذا جغرات و خشکہ کرین اور تین
دن اسی طرح عمل مین لاوین مجرب ہے اور ملین طبع اور
جانین کہ جغرات نزدیک اہل ہند کے واسطے حمیات
لرزہ کے مفید ہے لیکن جو اہل یونان نے استعمال کرنا
لبنیات کا بیچ حمیات کے منع کیا ہے اس فقیر نے
عوض جغرات کے شربت تمر ہندی ساتھ خشکہ کے
اور کبھی ساتھ روٹی کے حکم کیا اور نافع زیادہ پایا
اور کبھی مونگ کی ساتھ خشکہ کے اور مانند اسکے
بھی مجوز ہے

دارو حمیات مزمنہ کو دور کرے پر گھوڑے کا
کہ عبارت ہے شیح خشن سے کہ گھوڑے کے اگلے پاؤن
مین جمتا ہے اور مشہور ہے بقدر ایک نخود کے لیوین
اور افیون ایک سرخ و برگ نیم اڑھائی عدد جملہ کو
آپس مین ملاکر بیچ قند سیاہ کے گھول کر گولیان بناوین
اور تپ کے آنے سے تین گھڑی پیشتر ایک گولی
نگلین جب تپ شروع ہو دوسری گولی نگلین اغلب
یہ ہے کہ تیسری گولی کی حاجت نہو اگر مریض قوی ہے
سب اجزا کی دو گولیان بناوین اور افیونی کو افیون
دو سرخ یا زیادہ ڈالین اور آدھی پتی نیم کی
لیوین چاہیے کہ لنبائی مین لیوین
نہ چوڑائی میں -

دارو کہ واسطے حمی ربع کے مجرب ہے برگ دھتورہ
سیاہ برگ پان کیکری فلفل گرد ہر ایک اڑھائی عدد
باریک کرکے بمقدار مرچ کے گولیان بناوین ایک
گولی صبح اور ایک گولی شام کو گرم پانی کے ساتھ کھلاوین -

دیگر حمی ربع کے لیے مجرب ہے آہک یعنی نورہ مقدار
تین چار ماشہ کے یا کم زائد پانی مین حل کرین اور ایک
لیمو کا ٹکڑا اسمین نچوڑین جب اجزاے غلیظ چونے
کے تہ نشین ہووین پانی صاف کہ اوپر ہو لیکر پیین اور
یہ دوا اسی وقت دینا چاہیے کہ آثار شروع ہونے
تپ کے ظاہر نہ معلوم ہونے لگین اغلب ہے کہ یہ
دوا ایک دن مین کافی ہو اور اگر کفایت نہ کرے
دوسرے دن بھی دین -

دیگر کہ حمی ربع کو فائدہ کرے اور مجرب ہے کوکنار
موافق مزاج کے لیوین اور مرچ سیاہ دس دانہ
نیمکوب کرکے دونون کو پانی مین جوش کرین اور صاف
کرکے تنہا یا ساتھ شکر کے ملاکر پیین -

دیگر کہ حمی ربع کو نافع ہے پلاس پاپڑہ لیکر پوست سرخ
اسکا علیحدہ کرکے مغز اسکا اور مغز تخم کرنجوہ برابر لیکر
خوب کوٹین اور تھوڑا پانی ملاکر بقدر فلفل کے گولیان
بناوین اور ہر دن ایک گولی کھاوین -

دیگر کہ تپ لرزہ کو جو مادہ سرد سے ہو دفع کرے
کٹکی سولہ ماشہ لونگ چھہ عدد اجوائن دو ماشہ تینون کو
باریک پیسین اور تین حصہ کرین پس دو ٹکڑے سفال
کے کہ آب نادیدہ ہون لیکر آگ مین گرم کرکے
تھوڑے پانی مین سرد کرین بعد اسکے ایک حصہ
دواے مذکور کا اس پانی مین ملاکر پیین اسی طرح

تین دن عمل مین لاوین اور غذا کھچڑی بے نمک
و بے روغن کھاوین ۔

دیگر ۔ کہ تپ صفراوی کو جو ایک دن درمیان دیکر آتی ہی دفع کرے ۔ دار فلفل مغز کرنجوہ ہر ایک ایک تولہ زیرہ سفید برگ مغیلان ہر ایک آدھا تولہ نرم کوٹکر پانی مین گولیان بناوین بمقدار پالنسہ کے ایک گولی صبح کو ایک گولی بوقت ظہر کے ایک گولی شام کو کھاوین اسی طرح تین دن کرین یہ گولیان بیچ دور کرنے تپ غب کے مجرب ہی ۔

دیگر ۔ کہ تپ لرزہ کو نافع ہی برگ خیال یعنی بھنگ و کوکنار دونون برابر لیکر کوٹ کر چھان کر جس قدر کہ دو انگلی مین آوے لیکر کھاوین ۔

دیگر ۔ کہ واسطے تپ و لرزہ کے مجرب ہی افیون مصری چار درم صندل زعفران ہر ایک دو درم دارچینی ایک درم فلفل اڑھائی درم کوٹ کر چھان کر رکھیں کلان آدمی کو کہ نشہ نہ کھاتا ہو ایک سرخ دین اور کیفی کو اڑھائی سرخ اور لڑکے کو آدھا سرخ کافی ہی ساتھ آب گرم کے ۔

دیگر ۔ کہ حمی ربع کو ایک مرتبہ کے دینے سے دفع کرے نوشادر تین سرخ فلفل دو دانہ کوٹکر چھان کر دن نوبت کے دین ۔

دواء ۔ کہ مسمی ہی بہ حب آنند بھیرون اور معنی اسکے مملو از راحت ہین واسطے حمیات عفنی کے جو مادہ بارد سے ہون مجرب ہی اور بیچ تپ دق کے اور حمیات صفراوی کے ایسی دواؤن سے احتراز لازم ہی لیکن اس تپ مین کہ ترکیب صفرا و بلغم سے ہو اور بلغم غالب ہو اور وہ حکم مین بلغمی کے ہی دینا مضائقہ نہین ہی بچھناک مدبر فلفل گرد فلفل دراز سہاگہ شنجرف جملہ برابر کوٹکر چھان کر ایک پہر ساتھ آب لیمون کے خوب کھرل کرین اور مقدار دانہ جوار کے گولیان بناوین ایک گولی ساتھ شکر کے نہار کھاوین اور ایک گولی رات کو اور اگر مریض کو عادت تناول ادویہ گرم کی ہو زیادہ بھی دے سکتے ہین اور جسوقت طبع قبض ہو پہلے مسہل دین بعد اسکے یہ گولی استعمال کرین اور اہل ہند بیچ حمیات کے واسطے تنقیہ کے حب گھوڑ چڑھی دیتے ہین اور رعایت مزاج وغیرہ کی شرط ہی اور دوا یہ کہ مذکور ہوئی ہین جبتک کہ تپ کو تین دن نہ گذرے ہون نہ دینا چاہیے اور تین دن مدت اقل ہی اور طریق مدبر کرنے بچھناک کا یون ہی کہ دیگ مین پانی بھر کر بچھناک کو تھیلی مین رکھکر لٹکاوین اسطرح سے کہ تھیلی پانی مین رہے اور دیگ کی تہ تک نہ پہونچے پس ایک گھڑی جوش دیکر باہر نکالین ۔

**فائدہ** ۔ بچھناک اٹھارہ قسم ہی دس قسم زہر قاتل ہین اگرچہ مدبر ہون لیکن جو مستعمل ہین اور بعد مدبر کرنیکے ضرر انکین نہین رہتا آٹھ قسم ہین بہترین انمین وہ ہی کہ باہر سیاہ اندر سفید ہو اسکو تیلیا بچھناک کہتے ہین اور ایک قسم دوسری ہی کہ اندر و باہر سفید ہون اسکا نام برہمن بچھناک ہی اور مضرت سے خالی ہی اور جو بہترین برہمن بچھناک مین ہی وہ ہی کہ جڑ اسکی موٹی ہو اور سر اسکا باریک ہو

بطریق شاخ بارہ سینگے کہ بالجملہ بیچ استعمال بچھناگ کے احتیاط واجب جانیں اور جس دوا میں بچھناگ ہو جبتک وہ اپنے سامنے نہ بنائی جاوے یا عالم نے اس فن کے نہ بنایا ہو اُسکے تناول میں جرأت نکریں اکثر مضرتیں کہ پہونچتی ہیں کہ بسبب عدم احتیاط ایسے امور کے ہوتی ہیں اگر برہمن بچھناگ ملے بہتر ہی ورنہ نیلیا بچھناگ ڈالیں بعد مدبر کرنے کے اگر وہ بھی نہ ملے دوا موقوف رکھیں۔

**دارو** کہ مسمی ہے حب جورجور آنکس مناقع میں مانند حب آنند بھیرون کے ہی جو بضم جیم عربی وسکون واؤ لغت ہندی میں تپ کو کہتے ہیں اور آنکس بچ بیل کو بارہ مصفا گندھک مقتول بچھناگ مدبر تخم دھتورہ ہلیلہ زرد ہلیلہ آملہ زنجبیل خشک فلفل دراز زرنیخ ورقی سب کو برابر لیکر پہلے سیماب وگندھک کو کجلی کریں یعنی دونوں کو اکٹھا کرکے دیرتک کھرل کریں کہ مانند سرمہ کے ہوجاویں پس باقی ادویہ کو کوٹ کر چھان کر ملاویں اور ساتھ پانی بھنگرہ کے دو دن تک کھرل کریں اور بمقدار مرچ کے گولیاں بناویں ایک گولی یا زیادہ موافق مزاج کے دیں اور واسطے تپ کے ساتھ شکر سفید کے نرم کرکے اور واسطے بچش شکم واسہال کے ساتھ شہد کے دینا چاہیے طریق غسل گندھک کا بیچ ادویہ معدنے کے گذرا۔

**دارو** کہ مسمی ہے حب رام بان ہی واسطے تپ لرزہ کے کہ سرد مادہ سے ہو مانند تیر خدا کے ہی ولذا مسمی بہ سم الفار سفید خواہ زرد ایک جزو کھاپر یہ کہ توتیا بہرمزی کو کہتے ہیں دو جزو دونوں کو مغسول کریں اور کوٹ کر چھانکر دو دن ساتھ آب کریلا کے خوب پیسیں اور بمقدار ماش کے گولیاں بناویں اور طریق دھونے سم الفار کا وہ ہی کہ برگ راسن کو مٹی کے باسن میں سکھا کر پانی بھریں اور ایک لکڑی اوپر دیگ کے رکھیں اور سم الفار کو تھیلی میں رکھکر اُس لکڑی میں اسطرح لٹکاویں کہ تھیلی پانی میں رہے دیگ کی تہ میں نہ پہونچے پس ایک گھڑی جوش کرکے نکال لیویں اور طریق دھونے کھاپریہ کا یہ ہی کہ کدو تلخ کے پانی میں بطریق مذکور جوش کریں اور اسمیں حاجت برگ راسن کی نہیں ہی اور طریق استعمال اس گولی کا یوں ہی کہ بوڑھے اور مرطوبوں کو ایک گولی یا دو گولی صبح کو دیں ساتھ شکر و پانی کے پس اگر پہلے دن مرض دور ہوجاوے بہتر والا دو دن اور دیویں کہ تیسرے دن اغلب ہی کہ مرض کو دور کرے بہ حکم خداوند تعالیٰ اور محرور المزاج کو بمقدار اپنے نہ دیویں اور اگر دیں زیادہ ایک گولی سے نہ دیں اور ساتھ اسکے اگر گرمی کرے تھوڑا شیرہ خرفہ کا ساتھ گلاب ونبات کے دیں اور دودھ گاے کا اور ریاست نر کا اسکی گرمی کے دور کرنے والے ہیں اور غذا ایک ہفتہ تک سواے بھتی مونگ وخشکہ بے روغن کے اور کوئی چیز نہ دیں اور چربی۔ روغن وترشی وگوشت سے مطلقا پرہیز کریں ورنہ خوف ضرر کا ہی اور اگر مریض شیرخوارہ ہی یہ گولی دایہ کو دینا چاہیے اور اگر کفایت نہ کرے لڑکے کو بھی دیں اور اوپر کہا گیا کہ اگر طبع قبض ہو پہلے مسہل

دینا چاہیے بعد اُسکے ایسی گولیاں اور بھی اتفاق ہوتا ہے کہ اسی گولی سے تلیین حاصل ہوتی ہے یا قے آتی ہے اور مادہ جڑ سے اُکھڑ جاتا ہے بدون تقدم تنقیہ کے ساتھ مسہل کے۔

دارو - کہ مسمّی بہ حب گھوڑ چڑھی ہے یہ گولی جوگیوں کی مستعمل ہے یہ لوگ اکثر اُسکو ساتھ اپنے رکھتے ہیں سفر و حضر میں اور اکثر بیماریوں کا علاج اسی گولی سے کرتے ہیں اور فی الحقیقت یہ گولی دواے مبارک ہے بعضے طبیب اسکو حب مسکین نواز نام رکھتے ہیں اور معنے گھوڑ چڑھی کے اسپ سوار ہیں یعنی عمل اُسکا مانند محصل کے اور عمل سوار اسپ کے ہے ہلیلہ بلیلہ آملہ چترک سہاگہ فلفل گرد فلفل دراز مہادر موتھہ تربد برابوبڑنگ چینی اور عاقر قرحا زنجبیل بچھناگ مدبر سپید چہامبذ رونیج ہر ایک ایک تولہ سیماب مصفا گندھک مغسول ہر ایک تین تولہ مغز تخم جمپال مدبر کہ جمال گوٹہ ہے آٹھ تولہ سیماب و گندھک کو کجلی کر کے ساتھ باقی اجزا کے کوٹ کر چھان لیا ہو یکجا کریں اور تین دن ساتھ پانی بھنگرہ کے کھرل کریں اور مقدار ماش کے و مرچ کے گولیاں بناویں اور واسطے ہر مرض کے ساتھ انوپان کے کہ مصلح کو کہتے ہیں دیویں مثلاً واسطے حمی کے ساتھ سفوف قرنفل کے اور تخم کشنیز وغیرہ کے دیں اور واسطے حبس بول کے و سنگ گردہ و مثانہ و سیلان منی کے ساتھ شیرۂ تخم خیارین و تخم خربزہ و پرسیاوشان کے کہ ہندی میں راج ہنس کہتے ہیں اور طباشیر و خار خسک کے استعمال کریں یا ساتھ سفوف ہلیلہ بلیلہ آملہ کے کھلاویں بعد سلاجیت کاسنی کے سیل کریں اور واسطے اٹھارہ قسم پینس یعنی برص کے ساتھ جوشاندہ راسنہ کے استعمال کریں اور جب چاہیں کہ شکم رواں ہو اور معدہ فضول سے پاک ہو ساتھ شکر و آب گرم کے کھلاویں اور ہر بار پاخانہ سے نکلکر تھوڑا گرم پانی پیویں اور جسوقت چاہیں کہ شکم بند ہووے آب سرد پیویں اور برنج پختہ ساتھ ماست چکیدہ کے کھلاویں اور بعضے واسطے اکثر امراض کے ساتھ شکر و آب گرم کے دیتے ہیں استعمال اسکا ساتھ انوپان کے منحصر نہیں رکھتے ہیں ۔

**حکایت** - ایک شخص مرض سنگرہنی رکھتا تھا یعنے اسہال کہنہ اور کسی دوا سے دفع نہیں ہوتا تھا ایک طبیب نے اسکو تین دن یہ گولی مسکین نواز ساتھ تھوڑے روغن گاؤ کے دی ہر دن زیادہ عادت سے پیٹ چلا بعد اُسکے تخفیف پائی مرض دفع ہوا موافق قد یعالج الاسہال بالاسہال اور طریق مدبر کرنے جمال گوٹہ کا یوں ہے کہ جمال گوٹہ کو بیل کے گوبر میں کہ تھوڑا پانی ملایا ہو پکاویں بعد اُسکے نکال کر پوست اُسکا اور پردۂ باریک کہ اُسکے اندر ہوتا ہے اور اسکو جملہ سموم سے شمار کیا ہے جدا دور کر کے مغز اُسکا داخل کریں طریق دوسرا یہ ہے کہ مغز جمال گوٹہ کہ اُسی وقت پوست و پردہ باریک اندرونی سے پاک کیا ہو وزن کر کے ربع اُسکے گل سرخ و کتیرا کہ یہ دونوں برابر ہوں ملاویں اور لتہ میں باندھکر خمیر لگا کر آگ معتدل میں رکھیں جب خمیر بریاں ہو جاوے نکالکر مغز جمال گوٹہ کا

کام میں لاویں اور اس مدبر کرنے کو عربی میں تشویہ کہتے ہیں -

**فائدہ** - مغز حیال گوشہ کا اگر مدت ایک مہینے سے قشر کیا ہو سمیت پیدا کرتا ہے اسی واسطے کہا گیا کہ وقت استعمال کے مقشر و مدبر کریں -

## حرف الراء

**روغن بادام و روغن کدو** - بہترین روغنون سے ہیں بیچ امراض حارہ و یابسہ کے خصوصاً حمیات میں کہ بجائے گھی کے غذا میں ڈالیں اور یہی زبان پر ملیں واسطے رفع کرنے یبوست کے -

## حرف السین

**سفوف** - کہ بیچ تپ دق یا اسہال کے فائدہ کرے گل سرخ طباشیر ہر ایک پانچ درم گل ارمنی صمغ عربی کشنیز سرکہ میں بھگو کر بریان کیا ہوا ہر ایک دو درم عصارۂ زرشک تخم حماض ہر ایک تین درم گلنار مقل ہر ایک ڈیڑھ درم کوٹ کر چھان کر دو درم صبح دو درم شام کو دیں ساتھ رب بہی یا رب انار یا رب ریباس سادہ کے -

**سفوف** - کہ حصبہ و جمیع حمیات و علل صفراویہ یا اسہال کو نافع ہے گل سرخ طباشیر تخم حماض سماق زرشک ہر ایک ایک جزو صمغ عربی گل مختوم کہ گلنار ہر ایک نصف جزو مقدار خوراک تین درم ساتھ ایک اوقیہ شربت بہی ترش کے اکثر سفوفات

نافع الحمیات بیچ ادویہ سینہ و دل و معدہ و جگر و امعا کے مذکور ہوئے باعتبار شراکت ہر مرض کے اس مرض سے معلوم کر سکتے ہیں -

**سکنجبین** - شربت مشہور ہے کہ سرکہ و شہد سے خواہ پانی میں ممزوج ہو یا نہ و سرکہ و شکر و پانی سے بناتے ہیں اور مختار ہیں کہ تھوڑا گلاب بھی ملاویں یا عوض پانی کے بالکل گلاب یا اور مائع ڈالیں اور سادہ رکھیں یا ساتھ ادویہ کے قوت دیں چنانچہ مشروحاً آتا ہے بالجملہ وہ ترکیب نہایت نیک ہے اسلیئے کہ سرکہ بالطبع سرد و خشک ہے با وجود سردی کے تیز و نفاذ بھی ہے اور مضرت ایسی چیز کی بیچ اعصاب و اعضاے عصبانی کے مانند معدہ و رحم کے بہت ہوتی ہے واسطے سرد ہونے ان اعضا کے اور کوئی جزو انمیں سے باقی و محفوظ نہیں رہتا ہے کہ ضرر سرکہ کا اسکو نہ پہونچے اور نفع سرکہ کا یہ ہے کہ صفرا پر قہر کرے اور قوت اسکی توڑ دے اور مضرت عسل و شکر کی وہ ہے کہ مزاج کو گرم کرے اور صفرا کو ہیجان میں لاوے اور نفع انکا یہ ہے کہ رطوبت غلیظ و لزج کو لطیف کریں پس جسوقت کہ سرکہ ساتھ شیرینی کے مرکب ہووے ضرر ہر ایک کا دوسرے سے ٹوٹ جاتا ہے خصوصاً کہ پانی بھی مددگار ہوا اور جملہ سے ایک مزاج خاص جامع النفع حاصل ہوتا ہے اسی وجہ سے سکنجبین واسطے حفظ صحت کے بسبب منع کرنے اجتماع مواد کے بیچ اکثر علل کے خصوصاً حمیات حارہ و باردہ میں مفید ترین

اشیا سے ہی واسطے ازالہ عفونت وتفتیح سدہ وتلطیف اخلاط غلیظ وتغلیظ رقیق وتنقیہ معدہ واطفاے حرارت وتسکین غلیان خون وادرار بول وتبرید جگر ورفع سدہ وجگر وترطیب تالو ومنہ کے اور صاف کرے رطوبات لزجہ کے جو مجاری نفس مین ہین اور واسطے بجھانے پیاس کے اور منع کرنے استحالہ عصارات کے طرف صفرا کے اور اصلاح کیفیات غریبہ کے یہانتک کہ بیچ حمی دق کے بھی مجوز ہوئی ہی قال السدیدی فی شرحہ للموجز السکنجبین یستعمل فی الدق ایضا لمنافع احدہا ان یمنع المحللات من استحالتہا الی الصفراء وثانیہا ان یجلو المقدۃ وثالثہا ان یقوی الشہوۃ لیکن چاہیے کہ سکنجبین قلیل الحموضت ہو تو خشکی کمتر پیدا کرے اور سینہ کو ضرر نہ دے۔

**فائدہ** سکنجبین عسلی قوی تر ہی شکری سے بیچ جلا کرنے اور رفع کرنے عفونت کے اور دور کرنے حمیات مرکبہ وباردہ کے اور استسقا کے اور اعانت اور نفث براق کے سینہ وشش سے لیکن بیچ حمیات حارہ کے شکری اختیار کی گئی ہی اور شکر جسقدر سفید زیادہ ہو حرارت کمتر ہوتی ہی اور قند ونبات قسم شکر سے ہین چنانچہ بیچ تحفۃ المومنین کے تصریح اسکی ہی اور تقدیر مقدار سرکہ و شیرینی کی یعنی مزہ سکنجبین کا مائل تر ترشی یا شیرینی یا تلخی کے ہو موافق اختلاف امزجہ وعلل وفصول سال کے مختلف ہی بیچ مزاج سرد ومرض سرد وفصل سرما کے چہارم حصہ شیرینی کے ڈالین بلکہ پنجم حصہ اور اس سے بھی کمتر ڈالین تو غلبہ شیرینی کو رہے اور ایسے وقت مین سکنجبین عسلی محمود ہی اگر شکری بناوین تو شکر سرخ سے بنانا چاہیے کہ زیادہ گرم ہی اور بعضے تین گنہ سکنجبین کی مذکور ہین بنظر غلبہ حموضت کے ہین اس سکنجبین مین انسب اس ہی اور بیچ مزاج گرم ومرض گرم وفصل سرما کے نصف شیرینی بلکہ برابر کرین تو ترشی غالب ہو اور ایسے وقت مین چاہیے کہ شکری بناوین اور شکر بھی لطیف تر وسفید تر ہو اور قوام اس سکنجبین کا رقیق رکھین تو بسبب توقف نہ کرنے کے قلیل المضرت ہی اور احسن یہ ہی کہ بہت ترش نہ کرین اسلیے کہ نفع اسکا بیچ مقام نفع کے قوی تر ہی اور ضرر اسکا بیچ مقام ضرر کے بھی جلد تر وقوی تر ہی اور جو شخص کہ سکنجبین ترش سے جلد فائدہ مند نہو باوجود مستحق ہونے نفع کے دلیل اس امر پر ہی کہ بیماری ساتھ خطرے کے ہی مادہ سے جو لطیف ہی تحلیل ہوتا ہی باقی غلیظ ہوتا ہی اور بیچ مزاج معتدل وعلت مرکب وفصل ربیع وخریف کے سرکہ تیسرا حصہ شیرینی کا چاہیے تو شیرینی و ترشی مین معتدل ہووے یعنی مز ہو جاوے اور افضل اقسام ثلثہ مین یہی ہی بسبب بعید ہونے کے مضرتون سے اور معتدل ہونے مزہ کے اور مناسب ہونے کے ساتھ اصحاد صحت کے۔

**فائدہ** بیچ بیان ان حالات کے کہ سکنجبین انمین ضرر کرتی ہی اور بیچ بیان خصوصیت ضرر کے اور اگر ضرر ہو اصلاح کرین پس حالات مذکورہ سے ایک یہ ہی کہ

معدہ سرد و ضعیف ہو لیکن سکنجبین سفرجلی خصوصاً مقوی بہ زنجبیل ہو منع کرنے سے خارج ہی اسلیے کہ جالینوس ضامن ہوا ہی کہ وہ جمیع علل معدہ کو جو بہت گرم نہون نفع کرتی ہی حالت دوسری یہ ہی کہ اسہال ہوا ور سکنجبین کو بیچ قطع و رفع سبب اسہال کے دخل نہو یہ قید اسلیے کی ہی ہمنے کہ اگر مثلاً سبب اسہال کا انصباب صفرا ہی جگر سے یا مرارہ سے لیکن ابھی تک امعا کو خود یعنی خراش نہین کیا ہی یا سبب اسکا اجتماع رطوبات کا بیچ خمل معدے کے اور امعا کے ہو نافع تر و بہترین اشیا حبس مین بوجہ قطع کرنے سبب کے سکنجبین ہی اسیطرح جسوقت او ویہ قابضہ ساتھ اسکے ملاوین درمیان طبخ کے بحث منع سے خارج ہووے اگرچہ سبب نفس امعا کے ہو اسی وجہ سے سکنجبین خالص مرکب بیچ بحث امعا کے گذری حالت تیسری وہ کہ زکام و نزلہ ہو یا سینہ مین خشونت ہو ایسی حالت مین اگر حاجت ضروری داعی ہو سکنجبین قلیل الحموضت ساتھ لعابون کے ملا کر دیوین اور بہترین مصلحات سکنجبین کا ماء الشعیر ہی اور وہ اعتراض کہ بیچ مصلح ہونے ماء الشعیر کے سکنجبین کو باوجود منع کرنے اجتماع سکنجبین و ماء الشعیر کے وارد ہوتا ہی دفع اسکا عنقریب مذکور ہوتا ہی بیچ تنبیہ علیحدہ کے حالت چوتھی وہ ہی کہ سوکھی کھانسی ہو اور محتاج اسکی نہو کہ کوئی سینے سے چھیلی جاوے اور وجہ منع کرنے کی اس جگہ ظاہر ہی لیکن جبکہ کھانسی تر و مادہ غلیظ و لزج ہوا ور نزلہ نہو پینا سکنجبین کا خصوصاً جو ترش کمتر ہوا ور عسلی ہو بیچ اعانت کے اوپر نفث کے اور ترقیق رطوبات لزجہ کے خوب مددگار ہی اور سکنجبین عنصلی اس کام مین قوی تر ہی۔

فائدہ۔ جاننا چاہیے کہ اعانت سکنجبین کی اوپر نفث کے قوت مریض پر موقوف ہی اسلیے کہ اگر قوت قوی نہو گی خوف اسکا ہی کہ جب مادہ لطافت قبول کریگا بسبب ضعف کے ساتھ نفث کے دفع نہوگا اور خناق پیدا کریگا بسبب گرنے اس مادے کے مجاری نفس پر پس اوپر طبیب کے لازم ہی کہ بیچ حال قوت و حال مادے کے اور کمی و بیشی غلظ و رقت مادے کے نگاہ کرے کہ مادہ نضج پذیر ہی یا نہین اور بیماری مین امید خلاصی کی ہی یا نہین اگر امید دیکھے اور ایام سرما کے ہون سکنجبین معتدل نیم گرم کرکے دے تو خلط کو پکا کر لطیف کرکے ساتھ نفث کے باہر نکالے اور اگر ساتھ کھانسی خشک کے احتیاج دینے سکنجبین کی پڑے اصلاح کرکے دین جیسا کہ بیچ حالت زکام کے عنقریب بیان ہوا ہی حالت پانچوین وہ کہ بیچ یعنی زخم انتڑی مین ہو یا زحیر ہو یا قریب الوقوع ہون یہ امراض یا اسہال اسی وجہ سے بعد پینے مسہل کے استعمال سکنجبین و سرکہ کا ممنوع ہی یہانتک کہ مزاج امعا کا بحال ہووے لیکن اگر امعا کسی شخص کے قوی ہون باک نہین ہی اسیطرح اگر مسہل ضعیف ہو یا مسہل قوی قلیل المقدار رکھا یا

جاوے باک نہین ہی اسی وجہ سے صاحب ذخیرہ نے بیچ حمیات بلغمی کے لکھا ہی کہ رات کو وقت خواب کے دوا الترید ایک مثقال دین اور وقت صبح کے سکنجبین کھلاوین اسلیے کہ دوا الترید اگرچہ مسہل قوی ہی لیکن ایک مثقال اسکا اکثر طبائع مین زیادہ تر رفع کرنے قبض مین عمل نہین کرتا ہی لیکن وہ سکنجبین کہ ساتھ اجزاے مسہلہ کے بنا کرو واسطے اسہال کے دیتے ہین اور اسکا نسخہ آگے آئیگا اس بحث سے خارج ہی اسلیے کہ وجہ خصوصیت منع کرنے کی اس صورت بین ہی کہ مسہل سے ضعف و نکابت امعامین حاصل ہوا ہو اور پیچھے اسکے سکنجبین وارد ہو بخلاف اسکے کہ شروع مین سکنجبین ساتھ ادویہ مسہلہ کے کھائی جاوے اور ساتھ اسکے اگر کوئی شخص ضعیف الامعا ہو اسکے حق مین استعمال کرنا سکنجبین مسہل کا بھی روا نہین ہی اور یہ امور علماء پر مخفی نہین ہین حالت چھٹی وہ کہ شقاق مقعد یا بواسیر ہو اور مراد بواسیر سے یہان زیادتیان ہین نہ بواسیر ریحی اسلیے کہ سکنجبین بیچ بواسیر ریحی کے بسبب تحلیل ریاح و تقطیع مادے ریاح کے فائدہ کرتی ہی اور جسوقت بیچ شقاق کے یا بواسیر فزونی کے کہ عبارت ظاہر ہونے زوائد سے ہی اوپر مقعد کے تپ بھی پیدا ہو واسطے تپ کے استعمال کرنا سکنجبین کا روا ہی لیکن قلیل الحموضت و قلیل المقدار دینا چاہیے تو شرح کو ضرر نہ کرے حالت ساتوین وہ کہ جراحت سینہ یا ریہ مین ہو اس حالت مین حتی المقدور پینا سکنجبین کا نہ چاہیے واسطے حرارت کے اگر ضرورت ہو بدلے سکنجبین کے شربت نیلوفر دیوین اور اسی پر قناعت کرین حالت آٹھوین وہ کہ عصب مین ضعف ہو یا عشہ یا فالج وغیرہ ایسے مقام مین اگر ضرورت ہو دے سکتے ہین لہذا فالج مین کہ ساتھ تپ کے مرکب ہو پینا سکنجبین کا اجازت ہی لیکن معتدل الطعم ہو تو ضرر نہ کرے حالت نوین وہ کہ درد رحم یا تقطیر بول یا مثانہ مین ضعف یا بیماری ہو یہان بھی وہ قاعدہ کہ گذرا مرعی ہی تو وقت جمع ہونے دوسرے کے آسان تر کو اختیار کرنا چاہیے حالت دسوین وہ کہ غثیان و تقلبت نفس ہو اسلیے کہ سکنجبین بالطبع مغثی ہی اسی وجہ سے واسطے آسانی قی کے سکنجبین دیتے ہین لیکن اگر سکنجبین مقوی بنعناع ہو یا ساتھ آب سفرجل کے اسکو ترتیب دیا ہو دے سکتے ہین اسوجہ سے کہ ایسی سکنجبین غثیان کو فائدہ کرتی ہی۔

**فائدہ** منع کرنا سکنجبین کا بیچ حالت غثیان کے اس تقدیر پہ ہی کہ سبب غثیان کا وہ ہو کہ دفع کرنا اسکا قی سے متوقع نہو یا کوئی مانع ہو ورنہ واسطے دفع کرنے غثیان کے خصوصًا جب سبب غثیان کا انصباب مادے کا اوپر فم معدے کے یا جمع ہونا اور چکنا رطوبت کا فم معدے مین ہو محمودترین تدبیروں مین پینا سکنجبین کا اور قی کرانا ہی حالت گیارھوین وہ کہ جدری و حصبہ ہون علی ما قال صاحب التحفۃ فی المفردات حیث ذکر السکنجبین اور سبب منع کرنے سکنجبین کا اس حالت مین نزدیک میرے سواے اسکے اور

کوئی وجہ معلوم نہین ہوتی ہی کہ جو سکنجبین مخشن سینہ و امعا و جمیع اعصاب کی ہی اور مادہ جدری و حصبہ کا اکثر طرف سینہ و امعا کے توجہ کرتا ہی وارد ہونا مادے کا بیچ عضو ضعیف کے زیادہ کرنے والا ضرر کا ہوگا پس اگر خوف اس امر کا نہو یا ساتھ مقویات کے ترکیب دین بحث منع سے باہر ہوگا اور سکنجبین کو دینگے اسی وجہ سے سکنجبین فواکی مانند اسکے واسطے جدری و حصبہ کے مقرر ہوئی ہی اور جانین کہ سکنجبین مضعف باہ ہی خصوصًا مبرودین مین اور ہر چند ترشی زیادہ ہوگی اور سرکہ اکیلا بیچ ضعیف کرنے باہ کے نسبت سکنجبین کے زیادہ ہی

فائدہ۔ بیچ طبخ سکنجبین کے اور اسوجہ سے کہ سکنجبین عسلی ہو یا شکری اس فائدہ کو دو فوز مین بیان کرتے ہین فوز اول بیچ طبخ سکنجبین عسلی کے کہ طرف جالینوس کے منسوب ہی عسل جید اوپر آگ کے انگارون کے اچھے ظرف مین رکھکر کف نکالین پس سرکہ بقدر حاجت کے اسمین ڈالکر آگ پر جوش کرین یہانتک کہ آپسمین دونون خوب ملجاوین اور سرکہ خام نہ رہے پس اُتارین اور نزدیک حاجت کے پانی مین ملاکر پیین اور اندازہ اوزان سرکہ و عسل کا باعتبار حالات کے رائے طبیب پر مفوض ہی جیسا کہ اوپر گذرا اور جانین کہ اقبال طبیعت کا اور لذیذ ہونا اُسکا بیچ امر انتفاع کے بہت دخل رکھتا ہی لہذا شیخ رئیس نے بیچ قرابادین قانون کے بیان سکنجبین مین کہا ہی کہ واجب ان یعلم ان الاوفق لمن یتناولہ ہو الالذ عندہ من اجل ذلک یکون نفعہ اکثر والذی یتاذی بہ ہو الذی یعافہ نفسہ اور سکنجبین کہ سرکہ و عسل سے بنائی جاتی ہی بدون ملانے پانی کے وہ گرم ترین اقسام مین ہی اور اوفق یہ ہی کہ پانی بھی ملایا جاوے تو تین فائدہ حاصل ہون ایک شدت اختلاط سرکہ کی ساتھ عسل کے بسبب دراز ہونے زمانے طبخ کے دوسرا ٹوٹنا قوت ہر ایک کا سرکہ و عسل سے اور مجموع سے ظاہر ہونا اعتدال کا تیسرا جدا ہونا کف عسل کا خاطر خواہ اسی وجہ سے معمول و مروج بھی ہی یعنی ملانا پانی کا اور مقدار پانی کے بمناسب حال عسل کے اور تقاضاء وقت کے تفویض ہی بنانے والے سکنجبین پر لیکن جو اکثر اوقات مفید ہوتی ہی اور شیخ رئیس نے بھی اسپر خبر کی ہی چاہیے کہ پانی شہد سے دونا ہو یعنی سرکہ یا ایک جزو ہو یا کم زائد عسل اگر دو جزو ہو پانی چار جزو ڈال کر پکاوین یہانتک کہ ربع رہجاوے اور کف دور کرین اور شہد جید مین کف کمتر ہوتا ہی لہذا شہد جید محتاج بہت طبخ کا نہین ہی بخلاف شہد رومی کے فوز دوسرا بیچ طبخ سکنجبین شکری کے کہ شیخ رئیس نے جسکی تعریف کی اور اپنی طرف منسوب کیا یہ ہی کہ پہلے شکر کو دیگ مین برابر بچھاوین بعد اُسکے سرکہ تند خصوصًا سرکہ خمر کا اسقدر ڈالین کہ شکر کو چھپا لیوے پس اوپر آگ کی نرم چنگاریون کے بلکہ اوپر گرم راکھ کے رکھین یہانتک کہ شکر پگھل جاوے

بغیر جوش کے اور کف کہ نکلے بطریق معلوم نکالتے جاوین بعد اسکے پانی اسپر اتنا ڈالین کہ دو انگل اوپر رہے و تبد بیچ جوش کرکے قوام مین لاوین انتہی کلامہ اور بعض لوگ شکر کو پانی مین حل کرکے جوش کرتے ہین جب قریب قوام کے پہونچتی ہی سرکہ تھوڑا تھوڑا ڈالتے ہین یہانتک کہ قوام کامل ہوجاوے اور بعض لوگ سرکہ و شکر و پانی تینون ایک جا ملاکر قوام کرتے ہین بالجملہ جب سکنجبین مین وقت پہونچنے قوام کے تھوڑا سا گلاب بھی اضافہ کرین مرغوب تر ہوتی ہی اور عوض پانی کے گلاب ڈالین بیچ تقویت معدہ اور دل کے نافع تر ہوگی اور اسی طرح اگر عرق بیدمشک بدلے پانی کے ڈالین اور اگر عرق یا عصارہ اسکے پتے جوش کیے ہوئے کا بدلے پانی کے ڈالین بیچ تقویت دماغ کے اور منع کرنے سہر کے اور زیادتی تبرید کے موثر ہوگی اور اسکو سکنجبین نیلوفری کہتے ہین اور اگر آب ورق کاسنی سبز یا عرق اسکا عوض پانی کے ڈالین بیچ تفتیح سدہ جگر کے اور رفع کرنے یرقان کے نافع زیادہ ہوگی اور اسکو سکنجبین ہندبائی کہتے ہین اور اسی طرح جو چیز اسمین ملائی جاوے اسی نام سے مسمی ہوگی اور آخر اس بحث مین مفصل آوے گی اور سکنجبین کہ سرکہ مقطر سے بناتے ہین نہایت لطیف اور نظیف اور سفید رنگ اور سریع الاثر ہوتی ہی اور مخترعات محدثین سے ہی کہ واسطے دولتمندون کے بنائی ہی اور جاننا کہ درمیان طبخ سکنجبین کے اگر کئی پتے نعناع کے ڈالین بیچ تقویت معدہ و رفع کرنے غثیان کے کہ سکنجبین کو لازم ہی سودمند ہوگی اور بھی معلوم کرین کہ نعناع ضامن منافع سکنجبین کا اور مصلح جمیع ترشیون کا ہی لیکن اس سکنجبین مین جو واسطے محرور المزاج کے بناتے ہین نہ ملانا چاہیے اور اسی طرح جو سکنجبین واسطے قی لانے کے دیتے ہین اور بہتر بن ظروف واسطے طبخ سکنجبین کے اور اس چیز کے کہ ترشی رکھتی ہی ظرف سنگین ہی بعد اسکے زرین اگر یہ نہوون بیچ ظرف مسی و قلعی دار کے پکاوین —

**فائدہ** بیچ بیان مقدار تناول کرنے سکنجبین کے اور طریق استعمال کرنے سکنجبین کے اور ذکر بدل کے جاننا چاہیے کہ اندازہ کرنا وزن پینے سکنجبین کا باعتبار امزجہ و اعراض کے اور باعتبار ہونے شارب سکنجبین کے صحیح یا مریض قوی یا ضعیف معین نہین ہی لیکن بہر تقدیر مقدار شربت سکنجبین سادہ کا مقدار شربت خمر سے بدرجات کمتر ہی خصوصاً حالت صحت مین بیچ امراض کے باعتبار تقاضاے حال و وقت کے جو مشاہدہ واجب کرے دے سکتے ہین اور شیخ رئیس نے بیچ حمی محرقہ کے اشعار کیا ہی کہ پچیس ۲۵ درم سے پینتیس ۳۵ درم تک دین اور احسن یہ ہی کہ سکنجبین کو ساتھ پانی یا اور مائع کے کہ مناسب حاجت کے ہو ملاکر پلاوین مگر وہان رطوبت اوپر فم معدے کے چپکی ہو اور صاف کرنا اسکا منظور ہو کہ اس حالت مین تنہا چاٹنا اسکا بہتر ہی تو بسبب دیر رہنے کے بیچ قطع مادہ کے اور اسکے اتارنے کے

طرف اسفل کے خوب اتر کرے اور ایسے شخص کو بعد سکنجبین کے چاہیے کہ دو پہر دن تک بھوک پر صبر کرے بعد اسکے جوزہ وزیرباج تناول کرے تو یہ بھی اوپر جلا کرنے وتحلیل رطوبات کے معین ہووے اور احوط یہ ہے کہ سکنجبین خصوصاً کہ عسلی ترش ہوا ور مقدار مین بہت کھلانا منظور ہو ایک دن دین ایکدن نہ دین لہذا شیخ رئیس نے کہا کہ لا تشربہ دائما بل یوما و یوما الا لئلا یضر بفم المعدۃ فانہ تفوص فی المفاصل ویجدر الکیموس من الامعاء السفلی ویحلل الرطوبۃ من البدن اور اس جگہ کو بیچ دینے سکنجبین کے کوئی مانع ہو شربت نیلوفر بدل اسکا ہے بعد اسکے جلاب بیچ بعضے احکام کے ورتہ وہ منافع کہ ساتھ سکنجبین کے مخصوص ہین اسکے غیر مین نہین پائے جاتے کما لا یخفی ۔

**تنبیہ** ۔ بیچ منع کرنے اجتماع سکنجبین وکشکاب کے معدے مین پوشیدہ نزہے کہ جمع ہونا سکنجبین کا معدے مین ساتھ ماء الشعیر کے یعنی کشکاب کے نہایت بد ہے لہذا لوگون نے کہا ہے کہ بعد پینے سکنجبین کے جبتک دو ساعت نہ گذرین ماء الشعیر نہ پیین لیکن اگر تناول ماء الشعیر کے یعنے سکنجبین کے کھانے کا اتفاق ہوا دنی فاصلہ درمیان دونون کے چار ساعت چاہیے کہ توقف ماء الشعیر کا بیچ معدے کے توقف سکنجبین سے دیر تک ہوتا ہے یقیناً

**سوال** ۔ جو کچھ منع کرنا اجتماع دونون سے گذرا متفق علیہ ہے اور حال یہ ہے کہ مصلح سکنجبین کا ماء الشعیر کو لکھا ہے اور صاحب تحفۃ المومنین نے بیچ اختیارات اپنے کے بیچ بیان ادویہ مفردہ کے فصل السین بحث ذکر سکنجبین مین تصریح کی ہے اس امر پر اور شیخ رئیس نے بیچ حمی بلغمی کے بھی اشارہ کیا ہے طرف ملانے سکنجبین کے ساتھ ماء الشعیر کے پس توفیق اس مین کس طرح ہوتی ہے ۔

**جواب** ۔ منع کرنا اجتماع کا مفید ساتھ اس حالت کے ہے کہ کشکاب بطور تغذیہ کے کثیر المقدار رکھا یا ہوا ور یہ دلالت دلیل منع سے روشن وظاہر ہے اسلیے کہ بیچ دلیل منع اجتماع ان دونون کے کہا ہے کہ سکنجبین ماء الشعیر کو قبل اسکے کہ ہضم ہو معدے سے نکالتی ہے اور تباہ کرتی ہے پس اگر بیچ سکنجبین کثیر کے ماء الشعیر تھوڑا بطور امتزاج مصلح ومصلح کے ملاوین تو ماء الشعیر بسبب ملاست اپنی کے خشونت وحدت سکنجبین کو توڑ دے اور معدہ وامعا کو مناسب ہووے ممنوع نہین ہے اور بحث نہی سے خارج ہے ساتھ اسکے درصورت اصلاح کے خارج معدہ سے درمیان دونون کے ترکیب ہوتی ہے خصوصاً کہ بعد ترکیب کے ایک زمانہ لائق گذرا ہوا ور مجموع سے ایک کیفیت واحد حاصل ہوئی ہو کہ تشرب اسکا نزدیک وارد ہونے کے معدے میں حادث کرنے والا خلل کا نہین ہے اور دلیل منع سے باہر ہے اسلیے کہ اجتماع دونون کا بیچ معدے کے منہی ہے اور یہ نہین ہوسکتا ہے مگر درصورت وارد کرنے ایک کے بعد دوسرے کے معدے مین بخلاف صورت مفروضہ کے کہ وہان اجتماع دونون مین خارج کے متفق ہوا نہ معدے مین اور ورود مجتمعین کا کہ حکم واحد پیدا کیا ہو ما نحن فیہ سے خارج ہے اشارہ

کرنا شیخ رئیس کا اسی پر محمول ہی فافہم۔

**فائدہ**۔ بیچ ذکر اقسام سکنجبین کے سکنجبین افتیمونی متعدد النسخ، بیچ بحث سر کے گذری ہی اور سکنجبین عنصلی بیچ سینے کے اور افسنتینی و سکنجبین سفرجلی و سکنجبین تفاحی و سکنجبین صبری و سکنجبین وردی یعنی گلقندی و سکنجبین زبیبی یعنی موزیری و سکنجبین بہی لیمونی و سکنجبین رمانی و نانخواہی بیچ بحث معدے کے و سکنجبین ریوندی و سکنجبین دیگر و سکنجبین فوہی مادریونی و سکنجبین بزوری بہ نسخہ دیگر و سکنجبین بزوری واصولی و سکنجبین کبری بیچ جگر کے و سکنجبین مسہل بہ نسخ متعدد و سکنجبین قابض گلناری بیچ امعا کے و سکنجبین محلل بیچ گردے و مثانہ کے و سکنجبین نیلوفری و سکنجبین ہندبائی بیچ اسی بحث کے بیچ ذیل ذکر طبخ سکنجبین کے کہی گئین۔

**سکنجبین بزوری بارد**۔ کہ سدۂ جگر کو کھولے اور حمیات کو نفع کرے اور بول کو جاری اور تشنگی کو موقوف کرے اور استسقاء گرم کو نفع دے پوست بیخ کاسنی سات درم سہ تخم کہ عبارت تخم خیارین و تخم خربزہ سے ہی ہر ایک ان تینون سے پانچ درم سب کو نیمکوفتہ کرکے بیچ آب و سرکہ کے ایک رات دن بھگوئین دوسرے دن جوش کرین و ملکر صاف کرین اور قند سفید ایک من ملاکر قوام کرین اور وزن سرکہ کا بحسب حاجت کے ہی جیسا کہ گذرا اور مروج چہارم حصہ قند کا ہی۔

**سکنجبین بزوری معتدل**۔ واسطے حمیات مرکبہ و تفتیح سدۂ جگر و سپرز کے نافع ہی اور ادرار بول کرتی ہی تخم کاسنی رازیانہ تخم کرفس ہر ایک تین درم تخم خیارین تخم خربزہ ہر ایک پانچ درم پوست بیخ کاسنی و پوست بیخ رازیانہ ہر ایک سات درم سب کو نیمکوفتہ کرکے بیچ تین رطل پانی و بیس درم سرکہ کے ایک رات دن بھگوکر جوش کرین اور ملکر چھانین اور ساتھ ایک من قند سفید کے قوام مین لاوین۔

**سکنجبین بزوری حار**۔ کہ واسطے حمیات بلغمی کے اور تشنگی بلغم شور کے اور واسطے سدۂ جگر و سپرز کے اور چھیلنے بلغم کے معدے سے نفع کرتی ہی اور قاطع صفرا و مدر بول ہی سرکہ خمر کہنہ دس رطل آب شیرین صاف بیس رطل یا کم زائد حسب حموضت اور جودت سرکہ کے اسقدر کہ سرکہ کی حدت کو توڑ دے پوست بیخ رازیانہ پوست بیخ کرفس ہر ایک تین اوقیہ رازیانہ انیسون تخم کرفس ہر ایک ایک اوقیہ ادویہ کو نیمکوفتہ کرکے سرکہ و پانی مین ایک رات دن تر کرین پس ان کو پکاوین یہانتک کہ سدس حصہ جاتا رہے پس تا رکر رہنے دین یہانتک کہ سرد ہو جاوے پس صاف کرکے وزن کرین اگر قند ملانا چاہین ایک جزو قند دو جزو اس پانی مصفا سے ملاوین اور اگر شہد ملانا چاہین ایک جزو عسل اڑھائی جزو پانی مصفا مذکور ملاکر نرم آگ پر پکاوین اور قوام کرین اور اگر چاہین کہ زعفران ملاوین روا ہی اور رکھتا رہین

کہ زعفران کو کپڑے مین باندھکر بعد اٹھا لینے کف کے اضافہ درمیان صبح کے یا پیسکر بعد طبخ کے ملا وین اور بر تقدیر ڈالنے زعفران کے طبخ مین چاہیے کہ زعفران تین درم ہوا ور اسکی تھیلی کو ہر ساعت ملتے رہین تو قوت اسکی کما ینبغی نکل آوے اور بر تقدیر ملانے کے بعد طبخ کے دو درم کافی ہے۔

**فائدہ** — اطبا کی اصطلاح یون جاری ہے کہ جب سکنجبین بزوری مطلق بولتے ہین چنانچہ مذکور ہوا بزوری حار مراد ہے اور اسکے غیر کو بدون تقلید کے بارد یا معتدل نہ کہینگے کذا فی بحر الجواہر وغیرہ۔

**سکنجبین** — کہ صاحب جدری کو اول ظہور مین دیسکتے ہین خل خمر ایک جزو و نصف گل سرخ نصف جزو دونون ملا کر اور بقدر حاجت گلاب ڈالکر ایک رات دن رکھکر جوش کرین جب آدھا رہے صاف کرین اور قند سفید تین حصہ سرکہ کے ملا کر قوام کرین۔

**سکنجبین** — کہ آخر غب غیر خالصہ مین واسطے تلطیفہ بقیہ حرارت کے نافع ہے آب خیارین شیرین تازہ آب تربز ہر ایک بیس درم خل الخمر تیس۳۰ درم قند سفید ایک رطل و نصف تخم کاسنی کوفتہ دس درم پہلے تخم کاسنی کو سرکہ و تھوڑے پانی مین جوش کرین اور صاف کرین پس جملہ کو ملا کر قوام کرین اور اگر بیخ کاسنی بھی مع تخم ملا دین بیچ تفتیح سدہ کے قوی تر ہوگی اور اگر عوض تخم کاسنی کے آب مروق کاسنی سبز کرین روا ہے اور بعضے ماء القرع بھی کرتے ہین۔

**سکنجبین کرمانی** — کہ واسطے حمیات محرقہ و تسکین عطش کے نافع ہے آب انار میخوش گلاب ہر ایک ایک رطل سرکہ خمر پانچ استار آب زرشک نصف رطل قند سفید ڈیڑھ من مقدار خوراک بیس درم۔

**سکنجبین فواکہی** — کہ صاحبان جدری کو بجاے شربت کدو یعنی کادو کے ہے اور بیچ حمیات وبائی محرقہ کے اور جمیع علل حارہ اور طاعون کے فائدہ کرے خل الخمر ڈیڑھ من آب انار ترش آب غورہ آب ترشی ترنج آب ریواج عصارۂ توت ترش نیم خام نقیع سماق عصارۂ زرشک نقیع عدس طبیخ عناب ہر ایک نیم من شیرۂ کاہو شیرۂ کدو شیرۂ خرفہ ہر ایک دس استار قند سفید چار من پکا وین یہانتک کہ قوام ہووے پس کافور و طباشیر ہر ایک دو درم باریک کر کے ملا وین اور پیوین مقدار شربت ایک اوقیہ۔

**سکنجبین دوشابی** — کہ سرکہ ساتھ دوشاب کے مساوی ہو معتدل ہے

**سکنجبین لیموئی** — کہ غثیان کو دفع کرے اور قی کو ساکن کرے اور معدے کو قوت دے آب لیمون بجاے سرکہ کے کرین یا سرکہ و آب لیمون دونون برابر ملا وین اور ساتھ قند کے قوام کرین اور جسوقت آب لیمون عوض سرکہ کے ہو اور آب لیمون و قند سے شربت بنایا جاوے اطلاق سکنجبین کا اوپر اسکے از قبیل مجاز کے ہے۔

**سکنجبین افسنتینی** — کہ ترکیب فرفوریوس حکیم کی ہے مرکب عسل و سرکہ و نمک سے ہے بیچ ادویہ رفع کرنے سموم کے آویگی۔

## حرف الشین

**شربت بنفشہ و شربت نیلوفر و شربت نارنج**

وشربت آلو ساده — واسطے حمیات گرم کے نافع ہی اور بیچ بحث سر کے گذرا۔

شربت عناب وشربت بنفشہ — بہ نسخہ دیگر بیچ سینے کے ذکر کیے گیے۔

شربت صندل مفرد ومرکب وشیرین وترش ودیگر اشربہ تخمیر مسمی اسی — کہ واسطے تپ کے فائدہ کرتے ہین بیچ بحث دل کے مذکور ہوئے۔

شربت فواکہ — بہ نسخہ ہاے متعدده۔

شربت سیب وشربت بہی وشربت انار بجمیع اقسامہا وشربت ریباس وشربت بہی لیموئی وشربت غوره وشربت تمر ہندی وشربت لعابین — بیچ معدے کے مذکور ہوئے اور یہ سب حمیات کو فائدہ کرتے ہین۔

شربت سنبل — حمیات مزمنہ کو نافع ہی یہ بھی بیچ معدے کے گذرا۔

شربت کشوث — واسطے حمیات مرکبہ کے نافع ہی۔

شربت دینار — نسخہاے متنوع رکھتا ہی اور اکثر نسخہ اُسکے حمیات مرکبہ وغیره کو مفید ہین اور یہ دونون شربت بیچ جگر کے تحریر ہوئے۔

شربت ورد ساده دیگر ملین — بہترین مسہلات واسطے صاحبان حمیات کے ہی کہ ماده اُنکا صفرا فقط یا مرکب ساتھ بلغم کے ہو لیکن صفرا کو غلبہ ہو اور یہی واسطے حمی مطبقہ وتسکین عطش کے فائده کرتا ہی۔

شربت شیرخشت وشربت ترنجبین وشربت آلو وشربت تمر ہندی وشربت انار مسہل وشربت فواکہ ملین وشربت سنا وشربت ہلیلہ وشربت بیستان وشربت مسمی الشربت ملین — مناسب حال محمومین کے خصوصًا جب طبع قبض ہو یا تلیین کی حاجت ہو۔

شربت ورد قابض وشربت بجبار وشربت حب الآس وشربت مسمی بشربت قابض — واسطے حمیات با اسہال کے موافقت رکھتا ہی اور یہ بندره شربت کہ شربت ورد سے الی آخره مذکور ہین بیچ بحث امعا کے مرقوم ہوئے ہین۔

شربت کاوی — واسطے جدری وحصبہ وشری وماشرا وجمیع علل دمویہ کے اور واسطے دفع کرنے حرارت جگر ومعدے کے اور قطع کرنے پیاس کے نافع ہی اور ترویج الارواح سے منقول ہی خشت کاوی کہ اُسکو کدر کہتے ہین بدال مہملہ اور ہندی مین کیوڑا ربع رطل صندل سفید صندل سرخ ہر ایک ایک اوقیہ ہر سہ ادویہ کو نیمکوب کرکے بیچ ایک رطل خل خمر کہنہ کے ایک ہفتہ تک بھگوئین بعد اُسکے ملکر نچوڑین اور سرکہ صاف شده کو رکھیں اور ادویہ ثلثہ منقوعہ کو بیچ چھ رطل پانی کے جوش کرین جب چہارم حصہ رہے ملکر صاف کرین بعد اُسکے آب انار ترش وآب ریباس وآب غوره وآب لیموں وآب نقیع سماق وآب نقیع زرشک وعصارۂ توت شامی وآب طبیخ عناب وآب طبیخ عدس ہر ایک نصف رطل گلاب دو اوقیہ آب حماض الاترج چار اوقیہ قند سفید سو درم جملہ کو بیچ سرکہ مذکور وطبیخ اشیاے ثلثہ مسطوره کے ملاوین اور بیچ دیگ سنگین کے قوام کرین پس طباشیر ایک اوقیہ رازیانہ سنبل الطیب ہر ایک دو درم کافور ریاحی ایک

مثقال کوٹ کر چھان کر اسمین ڈالکر شربت تیار کرین ۔

نوع دیگر ۔ منقول کامل الصناعۃ سے کہ باوجود اتصاف بصفات سابقہ واسطے یرقان و حرارت جگر و معدہ و جگر عفونت مزمنہ کے نہایت موثر ہے چوب کاوی شگوفہ شاخ بادیان تخم بادیان پوست بیخ بادیان تمر ہندی عناب دانہ بیرون کردہ ہر ایک ایک رطل گل سرخ نصف رطل سنبل الطیب یک لکڑی سے پاک کی ہوئی ہر ایک چار مثقال صندلین ہر ایک دس مثقال جملہ کو بیچ چار حصہ پانی کے بھگو کر جوش کرین جب ربع رہجاوے صاف کر کے سرکہ دو رطل آب انارین ہر ایک ایک رطل اضافہ کرین اور جوش کرین و قند سفید ایک من یعنی دو رطل ملاکر قوام کرین بعد اسکے اتار کر کافور زعفران ہر ایک تین مثقال پیسکر ملاوین مقدار خوراک دو مثقال سے ساڑھے سات مثقال تک اور واسطے اطفال کے بقدر ایک مثقال ۔

نوع دیگر ۔ منقول قرابادین نجیب الدین سمرقندی سے کہ بیچ امراض شدید الالتہاب کے اور وقت غلیان صفرا خون کے دے سکتے ہین سرکہ تیز انگوری تین رطل آب انار ترش آب حماض اترج آب لیمو آب غورہ آب ریباس آب توت شامی آب خیار آب کدو آب سماق آب زرشک آب کاسنی آب عنب الثعلب آب تربز آب ککڑی چینی آب تمر ہندی آب تفاح حامض آب سفرجل آب زعرور آب آلو آب طبیخ عدس آب طبیخ عناب لعاب اسبغول ہر ایک رطل و نصف جملہ کو آب اسمین ملاکر رکھین بعد اسکے خشت الکدر یعنے چوب درخت کدر ڈیڑھ رطل صندل سفید صندل سرخ ہر ایک نصف رطل کوٹ کر بیچ اشیاے مذکورہ مین جوش کرین بعد نقوع کرنے کے یا بدون اسکے جب نصف رہے ملکر صاف کرین اور قند سفید اتنا ملاوین کہ مزہ کھٹ مٹھا حاصل ہو قوام کرین بعد اسکے کافور ریاحی تین مثقال طباشیر پانچ استار کوٹ کر چھان کر اضافہ کرین ۔

نوع دیگر ۔ منقول شفاء الاسقام سے کہ بیچ دفع کرنے ضرر باد رحم کے نافع تر ہے چوب کاوی خرما ہندی دانہ پوست سے پاک کیا ہوا ہر ایک ایک رطل بیخ رازیانہ عناب جرجانی معتدل سرخ و سفید ہر ایک ایک مثقال سنبل الطیب گل سرخ خشک منزوع الاقماع ہر ایک اڑھائی مثقال کوٹ کر بیچ چار حصہ آب شیرین کے بھگو کر جوش کرین جب چہارم حصہ رہے صاف کر کے آب انار ترش آب انار شیرین سرکہ کہنہ صاف ہر ایک ایک رطل بیچ جوشاندہ مذکورہ کے ملاوین و قند سفید ایک من ملاکر قوام کرین بعد اسکے کافور و زعفران ہر ایک تین درم باریک کر کے اضافہ کرین اور شیشے کے ظرف مین یا مانند اسکے رکھین مقدار خوراک دو مثقال سے ایک اوقیہ تک اور ایک نسخہ مین عناب نہین ہے اور تخم و چوب و بیخ رازیانہ ہر ایک نصف رطل مرقوم ہے اور نسخہ شربت کدر کا کہ شیخ رئیس نے لکھا ہے اور صاحب ذخیرہ نے اسکی اصلاح کی ہے جو مستعمل الصنعت تھا اور یہ نسخہ مذکورہ کافی

سے مین نے نہین لکھا۔

**شربت ماء الفواکہ** ۔ کہ بمقام شربت کدو کے ہے اور واسطے جمیع امراض دمویہ و صفراویہ کے وخناق حار وطاعون سے نفع کرتا ہے سرکہ خمر ڈیڑھ رطل آب غورہ آب انار ترش آب حماض اترج آب ریباس عصارۂ توت نقیع سماق عصارۂ زرشک ہر ایک ربع من عصارۂ لحیۃ التیس عصارۂ طرخون نقیع عدس طبیخ عناب ہر ایک ثمن من قند سفید چار من جملہ کو ملا کر قوام کرین بعد اسکے کافور پانچ درم باریک کرکے ملاوین مقدار شربت ایک اوقیہ ساتھ گلاب کے کذا فی القلانسی۔

**شربت آلو** ۔ کہ واسطے حمیات دموی غلیانی و عفنی و حمیات صفراوی کے نافع ہے آلو شیرین بزرگ تیس عدد تمر ہندی نصف رطل دونون کو بیچ تین رطل پانی کے جوش کرین جب ایک رطل رہے صاف کرین پس انار میخوش آب حماض اترج ہر ایک نصف رطل اضافہ کرکے اوپر نرم آگ کے پکاوین جب نصف رہے قند سفید ایک رطل اور گلاب ربع رطل ملا کر پکاوین اور قوام کرین اور شربت پندرہ درم سے بیس درم تک ساتھ دو درم تخم خرفہ کے کہ بہت باریک کیا ہو نوش کرین اور اگر حرارت قوی و پیاس شدید ہو ہر مقدار خوراک مین طباشیر نصف درم لعاب اسبغول بقدر حاجت کے ملا کر پیوین و نسخہا ے دیگر شربت آلو کے بیچ بحث امعا کے گذرے۔

**شربت ہندباء** ۔ واسطے حمیات کے اور تفتیح سدہ و تقویت جگر و دل و معدے کے نافع ہے شکر سفید تین رطل پانی مین حل کرکے جوش کرین اور کف نکالتے رہین پس آب کاسنی مروق ایک رطل زیادہ کرکے قوام کرین اور جب قریب قوام کے پہونچے تھوڑا آب لیمو بھی اضافہ کرین۔

**فائدہ** ۔ تروبق آب کاسنی تین طرح ہوتی ہے چنانچہ ماء الہندبا مین بیچ حرف میم اسی بحث کے آویگا اور جب چاہین کہ رنگ شربت کا مائل بسبزی ہو اسی طریق سوم ترویق سے بناوین۔

**شربت قشر اصل ہندبا** ۔ کہ بیچ حمیات کے بعد دو ہفتے کے دے سکتے ہین واسطے قطع عفونت کے عروق سے خصوصاً اگر ساتھ قرص زرشک راوندی کے کھلایا جاوے اور بھی واسطے تفتیح سدہ و تقویت معدے کے اور تحسین رنگ کے نافع ہے پوست بیخ کاسنی نصف رطل تخم کاسنی تین اوقیہ دونون کو نیمکوب کرکے بیچ اسقدر پانی کے کہ مطلوب ہو بھگو کر جوش کرین اور صاف کرین پس گلاب و عرق گاؤزبان ہر ایک رطل آب کاسنی مروق سو درم قند سفید پانچ رطل ملا کر قوام کرین۔

**نوع دیگر** ۔ کہ بیچ تفتیح سدہ کے اور تقطیع اخلاط غلیظ کے اور تحلیل ریاح کے سودمند ہے پوست بیخ کاسنی نصف رطل نیمکوب کرکے جوش اور صاف کرین خمیرۂ ورد ایک رطل اضافہ کرکے ساتھ ڈیڑھ رطل قند سفید کے قوام معتدل کرین اور نزدیک قوام کے آب لیمو اضافہ کرین۔

**شربت کافور** ۔ کہ بیچ حمیات حادہ کے اُس سے استفراغ کر سکتے ہین اور ساتھ اسکے تسکین حرارت

بھی کرتا ہی اور استعمال اُسکا جائز نہین ہی مگر مرد جوان کو حرارت اُسپر غالب ہو شیرخشت دس درم اور اگر یہ نہو ترنجبین بدلے اُسکے ڈالین و آب سیب و آب بہی ہر ایک دس درم آب کشنیز دو درم شیرخشت کو آبہاے مذکورہ مین حل کرکے اوپر آگ نرم کے قوام کرین بعد اُسکے سقمونیا مشوی ایک درم کا فور ریاحی ایک دانگ یا جسقدر کہ حال واجب کرے بعد اُتارنے کے آگ سے اور میل کرنے کے طرف فاتر ہونے کے اور یہ جملہ چھہ مقدار خوراک ہین اور واسطے قوی آدمی کے تین خوراک

**شربت صعتر** ـ واسطے تپ بلغمی کے جو ساتھ دوازدہ شدید کے ہو نافع ہی صعتر نانخواہ زنجبیل گل سرخ فودنہ کشنیز مشک ہر ایک تین درم مویز سرخ منقے بیس عدد بیچ دو سو درم آب کے پکاوین جب تہائی رہے صاف کرین اور قند سفید ساٹھ درم ملاکر قوام کرین اور سب کو چار شربت نہایت پانچ شربت کرین اور بعض لوگ بعض طبیخ کے بدون ملانے قند کے تیس درم نیمگرم دیتے ہین بطور جوشاندے کے اور ساتھ اُسکے بیچ اشربہ کے لوگون نے لکھا ہی و نیز بیچ بحث اشربہ سر کے کہا گیا کہ لفظ شربت کی اوپر جوشاندے کے بھی بولتے ہین باعتبار معنی لغوی کے ـ

**شربت بزور** ـ واسطے حمیات کہنہ اور ادرار بول و حیض کے اور گرنے پتھری گردہ و مثانہ کے اور دفع کرنے یرقان کے اور تفتیح سدۂ جگر و سپرز کے نافع ہی تخم کاسنی رازیانہ تخم خربزہ تخم کدو حب القرطم ہر ایک پانچ مثقال پوست بیخ کاسنی گل غافث تخم خطمی اصل السوس سنبل الطیب گل بنفشہ گاؤزبان ہر ایک تین مثقال بعد کوٹنے کے جملہ کو ایک رات دن بیچ پانچ رطل پانی کے بھگوئین اور مویز منقے بیس درم ملاکر جوش کرین یہانتک کہ دو رطل رہے پس صاف کرکے ایک من قند سفید اضافہ کرکے قوام کرین مقدار خوراک ایک اوقیہ ـ

**فائدہ** ـ اشربہ غیر حامض مزاج گرم مین اکثر صفرا بنجاتے ہین مگر شربت نیلوفر کہ مستثنی ہی اور بہت پانی شربتون مین ملانا شربتون کو صفرا بننے نہین دیتا وجہ اُسکی یہ ہی کہ ماہیت صفرا پر غالب ہوجاتی ہی ـ

**شموم** ـ کہ بیچ حمیات کے واسطے تبرید دماغ و تفریح دل کے استعمال کرین بیچ ادویہ سر کے گذرا اور سونگھنا سبز کھیرے کا کاٹ کر جلد نفع کرتا ہی اور ترنج کا سونگھنا عفونت ہوا کی اصلاح کرتا ہی ـ

**شافہ** ـ خیار شنبر کا و مانند اُسکے کہ حمیات مین واسطے تلیین طبع کے استعمال کرتے ہین بیچ بحث امعا کے مذکور ہوا ـ

## حرف الضاد والطاء

**ضماد و طلاء** ـ کہ بیچ حمیات کے واسطے صداع کے یا واسطے تبرید سینہ و دل کے یا واسطے تصفیہ حرارت جگر کے استعمال کرسکتے ہین بیچ بحث سر و سینہ و دل و جگر کے گذرے اور رجائین کہ بیچ حمیات محرقہ

کے عمدہ ترین تدبیرون مین طلا کرنا محلل دل و جگر کا ہے اور احسن یہ ہے کہ پارچہ کتان ساتھ ادویہ عطرہ باردہ کے بھگو کر اوپر دل و جگر کے رکھین اور حرارت جب بدن سے گرم ہو جاوے اُٹھا کر اور رکھین اور گھر کو پھولون سے آراستہ کرین اور پانی چھڑکین اور ہوا سرد کر دین اور اگر پانی پر مسکن کرین بہت بہتر ہے ورنہ بڑے تغارون مین پانی بھر کر سامنے مریض کے رکھین اور جسقدر حرارت زیادہ ہو مقابلہ اسکا ساتھ استعمال مبردات کے زیادہ کرنا چاہیے لیکن جسوقت بیچ حمیات حادہ کے خصوصًا حمی وبائی مین سرسلیون تھا کہ شرا سیف کہتے ہین اور پوست شکم کا تن جاوے اور ہاتھ پاؤن سرد ہو وین اور دم لینے مین سینہ اونچا ہو جاوے اور نیند نہ آوے اور مریض کو اپنے بدن کا ہوش نہو چاہیے کہ بدن مریض کا گرم کپڑے سے چھپا دین یعنے اوڑھا دین تو حرارت ظاہر کی طرف کھینچ آوے لیکن ہواے باردہ ورواجج باردہ استنشاق کرتا رہے تو باطن کی حرارت کو تسکین ہوتی رہے بسبب تقویت اعضاے رئیسہ کے اور اگر مریض اوڑھنے سے نفرت کرے کبھی کبھی سینہ اسکا مقام دل سے کھولدین اور بدن کو چھپائے رکھین تو دونون غرضین حاصل ہون۔

ضماد کہ بیچ حمیات حادہ کے جسوقت مادہ بیچ معدے کے اور اگرد اسکے ہو اور برشراسیف سے

رکھین خلط کو پکادے اور معدے کو قوت دے لا وین مین درم بیچ روغن سوسن و روغن گل کے کہ ہر ایک سات درم ہو حل کر کے گل سرخ پانچدرم سک رامک مصطگی ہر ایک دو درم کوٹ کر چھان کر لا وین محلول مین ملا کر وقت خالی ہونے معدے کے غذا سے لگا وین و اگر دارچینی و اشنہ ہر ایک دو درم اضافہ کرین تو نہایت بہتر ہے۔

## حرف الفاء

**فودنجی** — واسطے حمیات بلغمی و تپ ربع کے نافع ہے اور بیچ معدے کے گذری۔

## حرف القاف

**قرص افیونی** — کہ تپ و سرسام کو نافع ہے اور واسطے نیند لانے کے اور رفع کرنے ہذیان اور تسکین پیاس کے نافع ہے بیچ بحث سر کے گذرا ساتھ قرص خشخاش و قرص صندل معطلا کے کہ تپ کو فائدہ کرتے ہین۔

**قرص سرطان** — کہ تپ دق و سل کو نافع ہے اور **قرص سل** اور **قرص خشخاش** بہ نسخہ دیگر اور **قرص ذات الجنب** اور **قرص بنفشہ** — واسطے تپ کے فائدہ کرتے ہین یہ پانچون قرص بیچ بحث سینہ کے گذرے ہین۔

**قرص بنجگشت** — تپ کو نافع ہے اور درد دلی کو مفید بیچ بحث جگر کے گذرا۔

**قرص طباشیر ملین** — واسطے حمیات و کھانسی

وخشونت سینہ وتشنگی کے نافع ہے اور طبع کو نرم کرے
طباشیر سفید چار درم ترنجبین تین درم مغز تخم
خیارین کدو نشاستہ صمغ عربی خشخاش کتیرا ہر ایک ایک
درم خوب کوٹکر ساتھ لعاب اسپغول کے قرص بناویں
اور ایک نسخہ میں مغز تخم خیارین وکدو دو دو درم ہیں
مقدار خوراک ایک مثقال ہے۔

**نوع دیگر۔** واسطے حمیات صفراوی ودموی وغلیان
خون وپیاس کے نافع ہے طباشیر سفید گل سرخ ہر ایک
پانچ درم صندل سفید پیسا ہوا مغز تخم خیار مغز تخم
بہدانہ رب السوس زرشک منقے صمغ عربی کتیرا ہر ایک
دو دو درم ترنجبین سفید اکاون درم ساتھ لعاب اسبغول
کے قرص بناویں مقدار شربت ایک مثقال سے
دو درم تک۔

**نوع دیگر۔** کہ بہترین نسخ طباشیر ملین کا ہے واسطے حمیات
حادہ حصبہ وجدری وتپ دق وسوزش بول وپیاس
وسوزش اخلاط وکھانسی وذات الجنب کے
نافع طباشیر تخم خرفہ نشاستہ ہر ایک پانچ درم
گل سرخ مغز تخم کدو مغز تخم تربز مغز تخم خیار کشنیز خشک
ہر ایک تین درم گل بنفشہ ترنجبین ہر ایک دس درم
اور صندل سفید ایک درم کتیرا رب السوس گل نیلوفر
ہر ایک دو دو درم زعفران نصف درم ساتھ شیرہ جو
کے قرص بناویں مقدار خوراک ایک مثقال سے
دو مثقال تک۔

**نوع دیگر۔** کہ ساتھ نسخہ پہلے کے منافع میں برابر ہے
طباشیر چار درم ترنجبین پندرہ درم مغز تخم کدو نشاستہ
صمغ عربی ہر ایک تین درم کتیرا خشخاش ہر ایک دو دو درم
ساتھ لعاب اسپغول کے قرص بناویں۔

**نوع دیگر۔** کہ یہی عمل کرتا ہے طباشیر صمغ عربی کتیرا زعفران
ہر ایک تین درم گل سرخ ترنجبین ہر ایک چھ درم رب السوس
ایک درم ترنجبین کو پانی میں حل کرکے صاف
کرلیویں اور ادویہ کو کوٹ کر چھان کر اسمیں ملاویں اور
قرص بناویں اور جسوقت گرمی قوی ہو زعفران کو نکال
ڈالیں بخلاف قرص کافور کے کہ جب گرمی بہت ہو
تھوڑی زعفران ملانا چاہیے تو تبرید کافور کو اپنے
ساتھ طرف دل کے جلد لیجاوے اور اطباے رسنج
نے بالکل استقرا سے معلوم کیا ہے کہ تاثیر تبرید قرص کافور
زعفرانی کی بدرجات زیادہ ہے اس قرص کافور سے
جو بدون زعفران کے ہے۔

**قرص طباشیر مسہل۔** کہ حرارت کو موقوف کرے
اور معدے کو قوت دے۔

**قرص طباشیر قابض متعدد النسخہ۔** کہ حمی مع
الاسہال کو فائدہ کرتے ہیں۔

**قرص طباشیر کافوری وقرص طباشیر افیونی
وقرص طباشیر حماضی وقرص طباشیر جلناری**
یہ سب ساتھ قرص طباشیر معتدل کے بیچ بحث طا کے
مذکور ہوئے۔

**قرص کافوری۔** کہ واسطے حمیات محرقہ ودق کے
فائدہ کرتا ہے اور واسطے تبرید دل وجگر کے نافع ہے
کافور ریاحی نصف درم گل سرخ ترنجبین پاکیزہ
ہر ایک دو دو درم تخم خیار طباشیر اصیل ہر ایک پانچ درم

تخم خیار مقشر ... درم تخم خرفہ چھہ درم تخم کاسنی دو دو درم مغز تخم کدو چار درم رب السوس تین درم کوٹ کر چھان کر ساتھ لعاب اسپغول کے قرص بناوین مقدار خوراک دو درم تک ۔

نوعدیگر کہ یہی عمل کرتا ہی کافور نصف درم تخم خرفہ مغز تخم کدو ے شیرین مغز تخم خیار مغز تخم بادرنگ تخم دانہ بہی شیرین ہر ایک پانچ درم گل سرخ رب السوس طباشیر ہر ایک تین درم صمغ عربی صندل سفید نشاستہ کتیرا ہر ایک دو دو درم تخم کاہو ایک درم لعاب اسبغول مین قرص بناوین مقدار خوراک بقدر دو درم تک ۔

نوعدیگر کہ حمی حادہ مع یرقان کو نافع ہی زرشک طباشیر گل سرخ ہر ایک تین درم تخم کاسنی تخم خرفہ مغز تخم کدو تخم کاہو مغز تخم خیار صندل سفید ہر ایک دو درم قرص بناوین اور وقت تناول کے دو درم اس قرص سے اور ایک قیراط کافور سے ساتھ پانی انار میخوش کے کھاوین ۔

نوعدیگر کہ واسطے حمیات حادہ و علل جگر کے نافع ہی اور رازی سے منقول ہی کافور صندل سفید تخم خرفہ تخم کاسنی تخم کاہو مغز تخم کدو ہر ایک ایک درم گل سرخ پانچ درم طباشیر دس درم لعاب اسبغول مین قرص بناوین اور رازی نے کہا کہ اگر بزر البنج سفید دو مثقال اضافہ کرین واسطے تبرید جگر و تصفیہ حرارت کے عجیب الاثر ہی ۔

نوعدیگر کہ واسطے حمیات حادہ و خفقان حار کے نافع ہی کافور قیصوری نصف مثقال طباشیر اصیل گل سرخ صندل سفید مغز تخم خیار مغز تخم بادرنگ تخم کاسنی تخم خرفہ تخم کاہو ہر ایک تین درم خوب کوٹ کر ساتھ آب سیب کے قرص بناوین مقدار خوراک ایک مثقال اور اگر واسطے تقویت اعضاے رئیسہ کے مروارید ناسفتہ ایک مثقال اسمین زیادہ کرین نافع زیادہ ہو اور اس صورت مین قرص کافور کو لولوی کہتے ہین اور اسطرح قرص کافوری مین موتی ڈالین اسی قرص کافوری کو لولوی کہتے ہین ۔

نوعدیگر کہ حمیات کو اور انکی سوزش کو رفع کرے اور دق و سل و کرب و قی الدم و عطش کو نافع ہی کافور ایک مثقال طباشیر چار درم گل سرخ شکر طبرزد ترنجبین ہر ایک سات درم مغز تخم خیارین مغز تخم کدو خرفہ کتیرا صمغ عربی رب السوس عود خام قاقلہ ہر ایک تین درم زعفران دو درم لعاب اسپغول مین قرص بناوین مقدار خوراک ایک مثقال ۔

نوعدیگر واسطے حمیات محرقہ و ملتہبہ و مطبقہ و دق کے نافع ہی اور پیاس کو دور کرے اور حرارت جگر و معدے کو موقوف کرے اور نزف دم کو قطع کرے کافور نصف درم طباشیر سفید دس درم تخم کاہو تین درم تخم خرفہ بدرہ درم کشنیز خشک پانچ درم اقاقیا صمغ عربی رب السوس گلنار گل ارمنی ہر ایک دو دو درم لعاب مین قرص بناوین مقدار خوراک ایک مثقال ۔

نوعدیگر کہ واسطے تب دق و حمی محرقہ و جمیع حمیات حادہ و یرقان کے نفع کرتا ہی اور پیاس کو بجھاتا ہی

اور قرص مبارک نام ہی کافور ڈیڑھ دانگ گل سرخ
ترنجبین ہر ایک پانچ درم طباشیر مغز تخم خیارین ہر ایک
اڑھائی درم تخم کاہو ساڑھے تین درم مغز تخم کدو
دو درم رب السوس ایک مثقال کوٹ کر چھان کر
قرص بناویں اور یہ دو نسخے کافور کے کہ خفقان کو
بھی فائدہ دیتے ہین بیچ بحث دل کے گذرے اور
دو نسخے اور کہ ایک کا نام قرص طباشیر کافوری
اور دوسرے کا نام قرص طباشیر افیونی ہی بیچ بحث
اسہال کے مذکور ہوئے چنانچہ عنقریب اُسکی طرف
اشارہ کیا گیا طبیب حاذق موافق حال کے اور
مطابق حدوث اعراض کے مختار ہی واسطے
تالیف نسخون کے لہذا بیچ تحریر اُسکے نسخون کے
طوالت نہین کی گئی ۔

**فائدہ** بیچ ابتدا کے بحث حمیات کے کہا گیا کہ
زعفران بدرقہ کرنے والی تاثیر تبرید کافور کی جانب
دل کے ہی اور بقدرت حق جلشانہ کے طبیعت مدبرہ
اُسکی گرمی کو دل مین پہونچنے نہین دیتی ہی قوت
اُسکی ساتھ قوت کافور کے جب نزدیک دل کے
پہونچتی ہی قوت کافور کی دل مین آتی ہی اور قوت
زعفران کی اُسی جگہ ٹھہر کر تحلیل ہو جاتی ہی کذا قالوا
اور ربا یہ کہ مدت بقاء قوت اکثر اقراص
کی زیادہ چھ مہینے سے نہین ہی لیکن بقا قوت
قرص کافور کی اُسی وقت تک ہی کہ رائحہ کافور کا
ناقص نہوا ہو اسی وجہ سے اقراص کافور کو
اُس مکان مین کہ ہوا سے محفوظ ہو رکھتے ہین تو
کافور جلد نہوا ہو جاوے اور جب اُسکی بو باقی
نہ رہے اور ابھی مدت چھ مہینے کی نہین گذری ہی
چاہیے کہ وقت استعمال کے تھوڑا کافور ملا کر
استعمال کرین تو اثر کرے اور اگرچہ سب اقراص
مین یہ شرط ہی کہ سایہ مین خشک کرین اور رکھتے
جاوین تو خشک ہو جاوین لیکن قرص کافور مین رعایت
اس شرط کی سب اقراص سے ضرور لازم ہی اور
استعمال قرص کافور کا عورتون و لڑکون اور
خواجہ سراؤن مین مجوز نہین ہی مگر جس وقت
حرارت بہت ہو اور ضرورت داعی ہو کہ یہ
صورت منع سے خارج ہی لہذا شیخ رئیس نے بیچ
امراض حارہ صفرا اطفال کے رخصت دی ہی اور
یہ فقیر بھی تجویز کرتا ہی خصوصاً بیچ حق بعضی عورتون
کے کہ حرارت اُنکے مزاج کی حرارت مزاج مرد سے
زیادہ ہوتی ہی اور اسی طرح بیچ اطفال خواجہ سراؤن
کے اور معلوم کرین کہ بیچ نسخون مذکورہ کے
کہ وزن واسطے کافور کے مرقوم ہی باعتبار
اکثر مزاجون کے ہی ورنہ بعضے مزاجون مین
جسقدر کہ کافور تمام نسخے مین پڑتا ہی ایک خوراک
مین دیا جاتا ہی اور یہ امور اوپر حذاق صاحب تجربہ
کے موقوف ہین ہر ایک کو دلیری اِنمین نہ چاہیے ۔

**قرص مبرد** کہ قرص مرجان یہ بھی کہتے ہین قائم مقام
قرص کافور کے ہی اور واسطے اُن آدمیون کے
کہ کافور کی بو سے نفرت رکھتے ہین یہ قرص مرکب
ہوا ہی اور واسطے حمیات حادہ و عطش شدید کے

نفع بہت رکھتا ہی مروارید ناسفتہ طباشیر کتا سفید کتیرا بزر البنج سفید ہر ایک دو مثقال صندل لبین کشنیز خشک گل سرخ تخم حماض تخم کاسنی تخم خرفہ تخم کدو مغز تخم تربز ہر ایک تین مثقال خشخاش سفید چار مثقال ادویہ کو خوب کوٹ کر چھان کر اُس پانی مین کہ جسمین اسبغول ملایا ہو ڈال کر ساتھ دانہ ہاے اسبغول سے قرص بناوین اور وقت حاجت کے پانی مین یا دودھ مین حل کرین اور دین اور سائیدہ کرنا نہ چاہیے کہ ساتھ قرص کے اسبغول بھی پس جاویگا اور اسبغول کے لعاب مین بھی روا ہی۔

**قرص مروارید** — کہ واسطے تپ دائمی و بواسیر و اسہال کے نہایت نافع ہی مروارید ناسفتہ عصارۂ لحیۃ التیس تخم بارتنگ ہر ایک چھ درم گل ارمنی چار درم مغز تخم کدو مغز تخم خیار تخم خرفہ کھربا ہر ایک تین درم صندل سفید ایک درم ساتھ آب سورد کے قرص بناوین مقدار شربت ڈیڑھ مثقال ساتھ شربت خشخاش کے اور بیچ بعض مزاجون کے ساتھ دودھ گدھی کے ہین اور بیچ بعض موادکے سرطان محرق تین درم زیادہ کرتے ہین اور بیچ تپ دق کے کافور ایک درم زعفران نصف درم اضافہ کرتے ہین۔

**قرص** — کہ واسطے مدقوق و مسلول کے وقت نرم ہونے طبع کے نافع ہی طباشیر گل ارمنی ہر ایک چار درم گل سرخ چھ درم مغز تخم کدو مغز تخم خیار تخم خرفہ ہر ایک تین درم قرص بناوین مقدار شربت ڈیڑھ درم ساتھ دس درم دوغ مصفا کے اور چاہیے کہ وزن دوغ کا ہر دن زیادہ کرین یہانتک کہ بقدر تیس درم تک پہونچے اور اگر کھانسی ہو تھوڑا صمغ عربی اجزاے قرص مین زیادہ کرین و دیگر اقراص کہ سل و دق کو مفید ہین بیچ بحث سینہ و شش کے اور بھی بیچ امعا کے مفصلاً مذکور ہوئے فلیرجع الیہ۔

**قرص گل** — واسطے حمیات بلغمی و درد معدے کے نافع ہی گل سرخ چھ درم ربالسوس عصارۂ غافث ہر ایک چار درم سنبل الطیب ایک درم طباشیر دو درم کوٹ کر چھان کر ساتھ سکنجبین کے قرص بناوین۔

**نوع دیگر** — کہ واسطے حمیات بلغمی و اوجاع معدہ و تقلب نفس و سوء ہضم کے مفید ہی گل سرخ دس درم سنبل الطیب ایک درم مصطگی ڈیڑھ درم مقدار خوراک تین درم

**نوع دیگر** — کہ شطر الغب و حمیات مرکبہ کو نافع ہی اور معدے کو قوت دے گل سرخ اصل السوس ہر ایک چار درم طباشیر افسنتین سنبل الطیب ہر ایک دو درم ترنجبین تین درم گلاب مین قرص بناوین۔

**نوع دیگر** — کہ تپ مرکب کو جسمین صفرا بلغم پر غالب ہو فائدہ کرے گل سرخ دس درم اصل السوس پانچ درم تخم کاسنی مغز تخم خیار بادرنگ ہر ایک چار درم

سنبل تین درم قرص بناوین مقدار خوراک ایک مثقال۔

**نوع دیگر** ۔ واسطے ایسی تپ کے کہ صفرا و بلغم اُس مین برابر ہون گل سرخ دس درم سنبل دو درم تخم کاسنی پانچ درم مصطگی ایک درم قرص بناوین مقدار خوراک ایک مثقال۔

**نوع دیگر** ۔ کہ اطفاے حرارت وازالۂ حمیات کے اور تشنگی کو بجھاوے اور اصلاح معدے گرم کی کرے اور سب بیماریون حاد کو فائدہ دے اور واسطے صاحب تپ گرم کے کہ ایام گرم مین محتاج مسہل کا ہی بہت اچھا مسہل ہی گل سرخ دس درم مغز تخم خیار مغز تخم کدو ہر ایک پانچ درم رب السوس دو درم سقمونیاء مشوی ایک مثقال کافور ربع درم خوب کوٹ کر ساتھ شیرۂ فرفیر کے یعنی گل بنفشہ کے قرص بناوین ہر ایک قرص بوزن ایک مثقال کے مقدار خوراک ایک قرص ساتھ شکر کے کہ وزن مین برابر ہو اور ایک نسخہ مین عوض فرفیر فرفخ یعنی خرفہ مرقوم ہی۔

**نوع دیگر** ۔ واسطے تپ بلغمی کے مفید ہی اور دل کو قوت دیتا ہی اور سدون کو کھولتا ہی گل سرخ گاؤزبان تخم کاسنی ہر ایک تین درم غافث ایک مثقال رب السوس ایک درم خوب کوٹ کر ساتھ اُس پانی کے کہ رب السوس کو اُسمین حل کیا ہو قرص بناوین مقدار شربت ایک مثقال۔

**نوع دیگر** ۔ کہ واسطے حمیات مختلفہ کے نافع ہی گلسرخ دس درم سنبل الطیب رب السوس ایک ایک درم تخم کاسنی مغز تخم خیار ہر ایک دو درم کوٹ کر جلاب مین قرص بناوین ہر قرص دو درم کا مقدار شربت ایک قرص۔

**نوع دیگر** ۔ کہ حمیات بلغمی کو فائدہ کرے جب تپ ایک ہفتے سے تجاوز کرے دینا چاہیے گل سرخ دس درم عصارۂ غافث چھ درم عصارۂ افسنتین تین درم مصطگی ڈیڑھ درم سنبل الطیب اسارون انیسون فقاح اذخر ہر ایک ایک درم قرص بناوین ہر قرص تین درم کا مقدار خوراک ایک قرص ساتھ ایک اوقیہ جوشاندہ اصل الکبر کے اور ایک اوقیہ سکنجبین کے اور جوشاندہ بیچ حرف المیم اس بحث کے آویگا اور ایک نسخہ قرص گل کا کہ حمیات بلغمیہ کو اور اُس تپ کو جو صفرا و بلغم سے مرکب ہو نافع ہی بیچ بحث جگر کے گذرا اور اکثر اُسکے نسخے بیچ معدے کے اور ایک نسخہ اُسکا کہ واسطے نزف الدم واسہال خونی یا تپ کے سود مند ہی بیچ بحث امعا کے مذکور ہوا۔

**قرص صندل مشروب** ۔ کہ واسطے حمیات حادہ و عطش شدید الحرارت کبد و معدہ اور یبس زبان کے جو فوت ابخرہ صفراوی سے ہو نافع ہی اور صاحب شفاء الاسقام نے کہا ہو مبرد ملطف مجرب فوجید تعجیل البرا صندل سفید صندل زرد صندل سرخ رب السوس تخم خرفہ ہر ایک دو درم گل سرخ طباشیر قند سفید چار درم مغز تخم خیار بادرنگ کافور کتیرا سفید ہر ایک نصف درم کوٹ کر چھانکر ساتھ لعاب اسبغول کے کہ بیچ گلاب یا آب انارین کے بکایا گیا ہو گھول کرکے قرص بناوین ہر ایک قرص ایک درم کا اور سایہ مین خشک کرین مقدار خوراک

ایک قرص ساتھ پانی اتاریں کے اور اگر تلیین مطلوب ہو
ساتھ نقوع تمر ہندی کے کہ ترنجبین یا شیر خشت
اسمیں محلول ہو کھاویں اور تلیین زائد مقصود ہو
حب خیار شنبر اسمیں ملاویں اور شاید کہ واسطے
اسہال صفرا کے بیچ نسخے قرص مسطور کے سقمونیاء
مشوی ایک درم زیادہ کریں اور نزدیک حاجت
کے بقدر حالت کے ساتھ ترنجبین یا شربت آلو کے
استعمال کریں اور اولی یہ ہی کہ نصف نسخہ اسی طرح
سادہ رکھیں اور نصف میں سقمونیا ڈالیں تو جو کہ
درکار ہو عمل میں آئے۔

**قرص غافث** — واسطے حمیات عتیقہ و ضعف
جگر کے نافع ہی عصارۂ غافث آٹھ درم گل سرخ پانچ درم
سنبل الطیب طباشیر ہر ایک دو درم مصطگی ایکدرم
قرص بنا دیں مقدار خوراک ایک مثقال ساتھ
سکنجبین کے۔

**نوع دیگر** — کہ واسطے حمیات کہنہ و درد جگر و یرقان کے
نافع ہی عصارۂ غافث تنگ زرد ہر ایک ایک درم
تخم خرفہ دو درم طباشیر نصف درم رب السوس ربع درم
کوٹ کر چھانکر ساتھ پانی کاسنی کے قرص بنا دیں۔

**نوع دیگر** — کہ واسطے شطر الغب اور حمیات کہنہ کے
مجرب ہی عصارۂ غافث چھ درم طباشیر دس درم سنبل الطیب
دو درم گل سرخ پانچ درم ساتھ پانی کے قرص بناویں
بقدر ایک درم کے مقدار خوراک صرف ایک قرص۔

**قرص بنفشہ** — کہ تپ و کھانسی کو نافع ہی گل بنفشہ مغز بادام
شیرین مغز تخم کدو مغز تخم خیار کتیرا گل سرخ ہر ایک پانچ درم
رب السوس گل ارمنی نشاستہ ہر ایک تین درم مصطگی
ایک مثقال سنبل ایک درم کوٹ کر چھان کر قرص
بناویں مقدار شربت ایک مثقال۔

**نوع دیگر** — کہ تپ کو جو کھانسی و قبض طبع کے ہو
فائدہ کرے گل بنفشہ دس درم مغز بادام مغز تخم خیار
ہر ایک پانچ درم کتیرا رب السوس ہر ایک چار درم
مقدار شربت دو درم جلاب کے یا شربت
بنفشہ کے۔

**نوع دیگر** — کہ غب غیر خالصہ کو نافع ہی بوجہ نکالنے
صفرا و بلغم کے گل بنفشہ سبز یحانی دو درم تربد مجوف
ایک درم رب السوس نصف درم سقمونیا نصف دانگ
سب کو کوٹیں اور ریشمی کپڑے میں چھانیں اور شکر
سرخ پانچ درم ملا کر ساتھ آب گرم کے کھاویں جملہ
ایک خوراک ہی۔

**نوع دیگر** — کہ واسطے تپ کے جو ساتھ کھانسی و یبس
طبع کے ہو نافع ہی گل بنفشہ دس درم خشخاش سفید تخم
کاسنی مغز تخم خیار ہر ایک پانچ درم کتیرا رب السوس
ہر ایک چار درم مقدار خوراک ایک مثقال اور اگر چاہیں
کہ مسہل ہو سقمونیا مشوی چار درم تربد موصوف سات
درم زیادہ کریں مقدار خوراک دو درم۔

**نوع دیگر** — کہ غب غیر خالصہ کو دور کرے اور صفرا و بلغم کو
نکالے گل بنفشہ تین درم پوست ہلیلہ کابلی تربد رب السوس
ہر ایک ایک درم انیسون کتیرا ہر ایک ربع درم سقمونیا
ایک دانگ اور ایک نسخے میں ربع درم ہی اور یہ سب ایک
شربت کامل ہی اور ایک نسخے میں شکر بھی برابر سب کے

مرقوم ہی اور ایک نسخہ قرص بنفشہ کہ ذات الجنب کو نافع ہی اور نسخہ دوسرا کہ ذات الریہ کو مفید ہی بیچ بحث سینے کے گذرا اور دو نسخے اسکے کہ واسطے حمیات محرقہ کے مفید ہین بیچ بحث امعا کے مذکور ہین۔

**قرص زرشک** - نسخہاے متعدد رکھتا ہی اور اکثر نسخے اسکے حمیات حارہ و باردہ کو جو ساتھ ضعف جگر کے ہون مفید ہین اور نسخہ کبیر اسکا بیچ معدے کے اور باقی بالکل بیچ جگر کے مذکور ہوئے۔

**قرص ریوندی** - نسخہاے مختلف رکھتا ہی اکثر نسخے اُسکے واسطے حمیات کہنہ اور واسطے اصلاح فساد سخنہ کے کہ بعد حمیات طویلہ کے ہو جاتا ہی نافع ہین بیچ بحث جگر کے مذکور ہوئے۔

**قرص افسنتین** - واسطے حمیات بلغمیہ و بردکبد و معدہ و سدہ کبد و سدہ طحال و عسر بول کے نافع ہی افسنتین رومی تخم کرفس انیسون اسارون مغز بادام تلخ ہر ایک ایک جزو سب کو کوٹ کر ریشمی کپڑے مین چھانکر پانی مین گھولکر قرص بناوین ہر ایک قرص ایک درم کے وزن کا مقدار شربت ایک عدد اور دو نسخے اسکے بیچ بحث جگر کے گذرے اور یہ سب حمیات کو مفید ہین۔

**قرص انیسون** - کہ تپ بلغمی کو نافع ہی بیچ بحث جگر کے گذرا۔

**قرص عشرۃ الادویہ** - تپ ربع و دیگر وند ہل کو نافع ہی انیسون عصارۂ غافث ہر ایک چار درم اسارون سانج ہندی افسنتین تخم کرفس سنبل الطیب مغز بادام تلخ مصطگی ہر ایک ایک درم صبر دو درم کوٹ کر چھان کر ساتھ جوشاندے افسنتین کے قرص بناوین مقدار شربت ایک درم ساتھ آب گرم کے۔

**فائدہ** - پوشیدہ نرہے کہ بیچ بعض کتابون کے شرب اقراص سے بیچ حمیات عفنہ کے قبل گذرنے تین ہفتے کے مطلقاً منع و منہی واقع ہی چنانچہ بیچ شفاء الاسقام کے بحث حمیات بلغمیہ مین لکھا ہی وہ لاتقرب الاقراص فی شئ من الحمیات العفنۃ حتی یبلغ المرض عشرین یوما لیکن جانین کہ یہ اطلاق مقید ہی ساتھ ان حمیات کے کہ آخر ہونا انکا قبل تین ہفتے کے ممکن نہو چنانچہ لفظ حتی سے ظاہر ہوتا ہی پس تپ محرقہ و غب خالصہ و مطبقہ اس حکم سے مستثنے ہونگی و قرص طباشیر و قرص کافور و مانند انکے کہ ایسے حمیات مین دیتے ہین بیچ ابتدا مین مجوز ہوگا لیکن اگر یہان بھی انتظار نضج کا کرین اور بعد استفراغ کے دین احوط ہی کما یفہم من الذخیرۃ اور منع دینے اقراص مذکورہ کا جو حمیات مین آیا ہی نہ اس اعتبار سے کہ صورت تخصیہ قرصیہ کو اثر ہی بلکہ باعتبار انکے اجزا کے ہی کہ کام انکا ادرار و تحلیل قوی ہی یا تبرید شدید اور استعمال ایسی چیزون کا جب تک نضج مادے مین نہوا ہو اور تنقیہ نہ کیا ہو نفع نہین دیتا بلکہ نقصان کرتا ہی پس سفوف وغیرہ جو مرکب ایسے اجزا سے ہون وہ بھی ممنوع ہونگے گذرنے مدت مسطور تک اور یہ امر ہر چند اوپر عالمون کے مخفی نہین ہی لیکن واسطے متعلمون کے تفصیل انکی ضرور معلوم ہوئی ہی۔

## حرف الکاف

**کاکلانج فیروزی** — حمیات کہنہ کو فائدہ کرتا ہے بیچ بحث جگر کے گذرا۔

**کمونی** — کہ حمیات بلغمی و سوداوی کو نفع کرتی ہے بیچ بحث معدے کے گذری۔

## حرف اللام

**لعوقہا** — کہ حمیات میں واسطے کھانسی کے کام آتے ہیں بیچ بحث سینے کے مذکور ہوئے۔

**لخلخہ** — کہ عفونت کو منع کرے اور صداع کو نافع ہو صندل سفید پسا ہوا کشنیز خشک گلاب سرکہ ہر ایک بقدر حاجت کے شیشے میں رکھکر سونگھیں اور بیچ بحث دماغ کے مشروحاً مذکور ہوا۔

## حرف المیم

**ماء السکر** — اسکو جلاب بھی کہتے ہیں اور مشہور ہے کہ ایک جزو شکر تین جزو پانی سے بناتے ہیں چنانچہ بیچ بحث سر کے گذرا پس اگر جوش نہ دیں جلاب خام ورنہ جلاب کہتے ہیں ساتھ لفظ مطلق کے اگر مطبوخ ہو اور وجہ اس امر کی کہ اسکے مزاج کو بعضے بارد بعضے حار بعضے معتدل کہتے ہیں یہ ہے کہ اصناف شکر کے مختلف ہوتے ہیں بیچ سفیدی و سرخی و شدت حلاوت و غلبہ شیرینی کے یا یہ کہ اصناف گلاب کے بھی مختلف ہوتے ہیں بعض گلاب تلخ بعض پھیکا بعض کیبلا بعض کھٹا بالجملہ جو شکر نہایت سفید و لطیف سے بنایا جاوے اور گلاب تفہ یا حامض وغیرہ سواے تلخ کے ہو اور بمقدار کثیر اسمیں ملایا جاوے اسطرح سے کہ شکر کی شدت شیرینی کو توڑ دے بعید نہیں ہے کہ حمیات گرم کو فائدہ کرے اور تقویت معدہ اور جگر کی کرے خصوصاً کہ خام ہو اور برف میں سرد کرکے پیئیں کہ اس صورت میں بسبب شیرینی خفیف کے بمنزلہ خربزہ کے ہوگا بیچ ترطیب بدن کے اور کسر حدت حمی کے اور دفع کرنے سوزش مثانہ کے اور تبرید و تقویت معدہ جگر کے لہذا صاحب ذخیرہ نے بیچ بحث تپ کے کہا ہے کہ جس جگہ خشکی غالب ہو رطوبت جلاب کی زیادہ ماء الشعیر سے ہو اور اس حالت میں چاہیے کہ عوض سکنجبین کے اسی پر قصر کریں اور بیچ حمیات حادہ کے اگر قوت قوی ہو اور نشانی اس امر کی کہ زمانہ انتہا اس تپ کا پانچواں دن ہوگا ظاہر ہوں پس سواے جلاب کے اور کوئی چیز نہ دینا چاہیے اور جسوقت صفرا غالب ہو اور خوف استحالہ جلاب کا طرف صفرا کے معدے میں ہو اتنا پانی اسمیں ملا دیں کہ پانی غالب ہو جاوے تو صفرا کو زیادہ نکرے اور پیاس کو بجھاوے اور ایسا جلاب اکیلے پانی سے بہتر ہوتا ہے اسلیئے کہ جلد اتر جاتا ہے اور بوجھ نہیں دیتا ہے انتہی کلامہ اور بیچ تحفۃ المومنین کے لکھا ہے کہ جلاب واسطے حمیات حارہ یا سرفہ کے

اور واسطے حصبہ جدری اور تپ دق کے اور ورم احشا کے نافع ہی اور واسطے تقویت آلات نفس کے اور تلیین طبع کے اور انضاج اور ادرار بول و عرق کے اور قوت اعضا کے مفید ہی اور ہر چند صاحب کتاب مذکور نے بیان اوصاف کا استیفا کیا ہی لیکن واجب ہی کہ بیچ حمیات و اورام کے نفع اسکا مشروط کریں اس امر سے کہ بہت پانی کے ساتھ ملایا گیا ہو کذا ذکر آنفا اور جلاب کو لعاب اسبغول و بید مشک وگلاب سے بناتے ہین تبرید و ترطیب و ازالہ حمیات حادہ مین نافع زیادہ ہی و قدم سے فی بحث الرس ماء العسل بیچ حمیات باردہ کے فائدہ کرتا ہی بیچ بحث سر کے گذرا۔

**ماء الاصول۔** کہ حمی بلغمی کو بعد ظہور نضج کے فائدہ کرتا ہی اور مدر بول ہی بیخ کرفس بیخ رازیانہ بیخ اذخر پرسیاوشان انیسون ہر ایک یک کف تخم کرفس تخم رازیانہ مصطگی ہر ایک دو درم بیچ ایک من پانی کے پکاوین جب آدھا رہے دس درم گلقند اسمین حل کرکے صاف کرین اور نیمگرم پیین۔

**ماء الاصول۔** کہ انضاج اخلاط حادہ کا کرے بیخ کاسنی نیمکوفتہ بیس درم تخم کاسنی نیمکوفتہ پانچ درم تخم کشوث چھ درم عناب بیس دانہ سپستان سولہ دانہ سب کو چار من پانی مین پکاوین جب ایک من رہے صاف کرین اور تین دن مین پیین سکنجبین ملاکر اور برف مین سرد کرکے اور مقدار سکنجبین کی ہر دن دس درم سے بیس درم تک ہو۔

**ماء الشعیر۔** فارسی مین کشکاب کہتے ہین اور اطبا کا اتفاق ہی اس امر پر کہ بیچ حمیات گرم کے کوئی غذا کہ دوائیت بھی رکھتی ہو اور ساتھ منافع کثیر کے موصوف ہو مانند ماء الشعیر کے نہین اسلیے کہ ماء الشعیر سرد و تر ہی اور منضج اخلاط حارہ و مستفرغ اخلاط سوختہ اور منقی معدہ وسہل النفوذ بیچ بدن کے اور لزج اور معتدل الغذا اور مسکن پیاس و حدت خون کا اور مولد خون صالح کا اور واسطے جگر حار و سل و دق و قرحہ ریہ و امعا و سعال حار یابس کے نافع ہی اور باوجود ان منافع کے اخلاط فاسدہ کو ہیجان مین نہین لاتا ہی اور معدے مین نفخ زیادہ نہین کرتا ہی خصوصاً اگر جو جید ہون اور مجموع فضائل اسکے سے یہ ہی کہ قوت اسکی یکسان ہی قوی متضادہ نہین رکھتا ہی بخلاف اور غذاؤن کے مثلاً عدس کو جرم اسکا قابض ہی اور پانی اسکا مسہل اور ظاہر ہی کہ جس چیز کی قوت یکسان ہوگی مزاج پر سبک ہوگی اور تغیر اس سے حاصل نہوگا اور بھی باوجود لزوجت کے لطیف ہی اور اسی وجہ سے رگون سے جلد گذرتا ہی اور اخلاط کو رگون سے چھیلتا ہی اور صاف کرتا ہی اور دلیل اور جالی ہونے ماء الشعیر کے یہ ہی کہ اوساخ کو جلد سے پاک و صاف کرتا ہی اور اخلاط لزجہ کو براہ قے نکالتا ہی بخلاف آب گندم کے اگرچہ قوام اسکا موافق کشکاب کے بناوین اور لزوجت و نرمی و ہمواری قوام کی پیدا کرتا ہی لیکن چھیلنا اس سے

ظاہر ہوتا ہی اور رگون مین آلودگی بہت رہجاتی ہی اور سفید مرغ تغیر نشت اگرچہ بعض لزوجت و نرمی رکھتا ہی لیکن کم معدے مین دیر تک ٹھہرتا ہی اور رچھیلت نہین حاصل ہوتا ہی اُس سے اور انھین وجود سے ماء الشعیر اغذیہ مستعملہ سے ممتاز ہوا ہی لیکن سردی معدہ و مضر احشاء بارده نفاخ ہی مصلح اُسکا گلقند ہی اور طریق اُسکے طبخ کا یہ ہی کہ شعیر جید مقشر پانی شیرین صاف مین اوپر آگ کے ظرف پاکیزہ مین پکاوین اور بہترین ظروف مین دیگ سنگ کی ہی اور کف نکالتے رہین یہانتک کہ خوب پک جاوے پس پانی صاف پیین اگر تلطیف غذا مطلوب ہو ورنہ مع کشک تناول کرین اگر تکثیر غذا مقصود ہو اور کوئی مانع منہو چنانچہ مفصل کہا جاتا ہی اور بیچ مقدار پانی کے حکما کو اختلاف ہی بعضے کہتے ہین کہ پانی دس حصہ جو کے ہو اور نزدیک بعضے کے بیس حصہ اور شیخ رئیس کا مختار یہی ہی لیکن جمہور اطبا اس امر پر ہین کہ پانی چودہ یا پندرہ حصہ اور نشانی جید ہونے شعیر کی یہ ہی کہ وقت طبخ کے منتفخ و متعفن ہو اور پانی سرخ رنگ نکلے اور یہی جو کی نشانی جید ہونے کی ہی بطور اکثر کے اور ذخیرہ مین لکھا ہی کہ اگر کشکاب خوب نہ پکا ہو لائق غذا کے نہین ہی اور نہ قابل دوا کے اور شیخ رئیس نے قانون مین کہا ہی کہ انما یکون له دخل فی علاج و مطمع فی النفع اذا کان قد استوفی الطبخ واجوده ان یکون الماء قدر عشرین اسکرجة والشعیر سکرجة واحدة و قد رجع الی

ترتیب المخمسین اور جب تپ حاد ہو اور حالت تلطیف تدبیر کی ہو اور تلیین شکم اور ادرار بول زیادہ مطلوب ہو جائین کہ جو کو مقشر نکرین اور پہلے پانی مین ڈالکر آگ پر رکھین جب پانی گرم ہو پانی کو باہر پھینک دین اور پانی دوسرا ڈالین اور پکاوین بعد اُسکے سرد کر کے شکر ملا کر دین کذا قال السمرقندی فی خمسة فی بیان خواص الحبوب۔

تنبیہ۔ جاننا چاہیے کہ جو چیز ساتھ ماء الشعیر کے معدہ مین جمع ہوتی ہی ماء الشعیر کی منفعت کو باطل کرتی ہی اور سبب اضطراب کا ہوتی ہی اسلیے کہ اُس چیز مین قوتہاے مختلف ہوتی ہین طبیعت اُسکے ہضم و تصرف کرنے مین متحیر ہوتی ہی خصوصًا طبیعت بیمار کی اور دو قوت مختلف سے اضطراب پیدا ہوتا ہی اور بدترین اشیاء کا ساتھ کشکاب کے معدے مین سکنجبین ہی اسلیے کہ سکنجبین ماء الشعیر کو تباہ اور ہمواری کو اُسکے قوام کی باطل کرتی ہی اور اُسکو بدون ہضم ہونے کے معدے سے نکال دیتی ہی پس بہتر یہ ہی کہ جب کشکاب دیا چاہین دو ساعت پہلے سکنجبین کھلاوین تو سکنجبین خلط کو لطیف کر کے مستعد دفع کرے اور معدے کو درست کرے پس ماء الشعیر کھلاوین تو معدہ بسبب نقاہت کے اسکو قبول خوب کر کے جلد ہضم کرے اور وہ خلط کہ لطیف ہو کر مستعد دفع کے ہوتا ہی بسبب وارد ہونے ماء الشعیر کے دفع ہو جاوے اور مجاری پاک ہو جاوین اور ماء الشعیر کبھی مواد کو بادرار دفع کرتا ہی اور کبھی بعرق اور اگر بعد کھانے

ماء الشعیر کے جب چار ساعت گذر جائین تھوڑی اور سکنجبین دین تو جس چیز کو ماء الشعیر نے معتدل کیا اور نضیج دیا ہی جلد مندفع ہو جاوے اور سردی و تری کہ ماء الشعیر سے حاصل ہوتی ہی بسبب بدرقہ سکنجبین کے تمام بدن مین پہونچے اور طریق کھلانے ماء الشعیر کا ایسا ہی کہ ابتدا مین ماء الشعیر رقیق دین اگر مادہ حاد اور حاجت نگاہ رکھنے قوت کی نہو اور نزدیک زمانۂ انتہا کے ماء الشعیر کو موقوف کرین تو طبیعت اسکے ہضم مین مشغول نہو بالکل ہضم مادے مین مشغول ہو اور اگر حاجت کسی چیز کی ہو جلاب یا سکنجبین پر قناعت کرین اور جس جگہ حاجت نگاہ رکھنے قوت کی ہو کشکاب غلیظ دین اور زمانے انحطاط مین کشکاب کو مع کشک دینا چاہیے اور جب درد یا ورم یا کوئی اعراض صعب عارض ہون عوض کشکاب کے اوپر جلاب یا سکنجبین کے قناعت کرین اور جسوقت ایک مدت سے طبع مجیب نہوئی ہو اور ثقل امعا مین جمع ہو کشکاب کو نہ دینا چاہیے اور اسی طرح دوسری غذا اسلیے کہ بسبب نہ ملنے راہ نکلنے کے امتلا زیادہ ہوگا اور ریاح اور ابخرہ بھی زیادہ ہونگے اور اسوجہ سے درد عظیم پیدا ہوگا اور دم لینا متواتر اور بسبب تواتر آلات تنفس کے گرمی اور خشکی اور پیاس پیدا ہوگی پس ایسی حالت مین ثواب یہ ہی کہ پہلے حقنہ یا شافہ یا ملین سے طبع کو کھولین بعد اسکے غذا دین اور جسکے معدے مین ماء الشعیر کھٹا ہوتا ہو اُسکو ماء الشعیر کا صرف پانی دینا چاہیے اور اگر گرمی شدید نہو تھوڑی بیج کرنس آنچ مین پکا دین یا تھوڑا بیپلی پیچ ملا کر دین یا شہد صاف ملا دین اور گلقند بھی مصلح ہی اور جسوقت بیچ معدے محرور کے ماء الشعیر نفخ پیدا کرے تھوڑی خمر ملا دین کہ خمر مصلح اُسکی ہی ۔

**فائدہ** ۔ جاننا چاہیے کہ کلام بعض اطبا سے معلوم ہوا کہ ماء الشعیر مصلح سکنجبین کا ہی اور شیخ رئیس نے بیچ حمی بلغمی کے فرمایا کہ دونون کو ملا کر دین اور ساتھ اسکے شیخ رئیس و جمیع اطبا اتفاق رکھتے ہین اوپر نہی اجتماع دونون کے پس تناقض لازم آیا لیکن رفع تناقض ان دونون کلام کا بیچ آخر بحث سکنجبین کے کہا گیا فلیرجع ثمہ اور خلاصہ اسکا یہ ہی کہ منہی عنہ و ممنوع اجتماع اُنکا معدے مین ہی اگر خارج مین ملایا ہو ممتنع نہین ہی اسوجہ سے ساتھ شعیر کے موافق حاجت کے چیزین ملا کر نکالتے ہین اور اسکو ماء الشعیر مدبر کہتے ہین چنانچہ واسطے کھانسی و درد سینہ کے عناب سپستان و انجیر و پرسیاوشان ساتھ اُسکے مطبوخ کرتے ہین یا خالی جلوا اور واسطے اخراج بلغم لزج کے اوپر تفتیح سدو کے قرطم اضافہ کرتے ہین اور واسطے صداع حار کے و کھانسی کے خشخاش اور واسطے ذات الجنب و ذات الریہ کے عناب و نیلوفر و سپستان و مانند انکے مطبوخ کرتے ہین اور واسطے متلی کے آب تمر ہندی و ترشیان دیگر ملاتے ہین ۔

**ماء الشعیر محمص** - کہ قابض تنکلم ہی اسکو اسطرح بناتے ہین کہ جو کو مقشر و بریان کرکے پکاتے ہین اور اگر خشخاش بھی ملاوین قبض پر اعانت کرے کہ تقطیع شعیر کا بہ نسبت مطبوخ جلد معدے سے گذر جاتا ہی اور محرورین کے واسطے نافع ہی اور پیاس کی تسکین کے واسطے موثر لیکن مطبوخ تغذیہ مین افزون تر ہی اور نفخ مین کمتر اور معلوم کرین کہ جو بیچ تحفۃ المومنین کے بحث شعیر مین مرقوم ہوا کہ کشک شعیر شیرہ جو کا ہی صحت اس قول کی ازروے کتب کے معلوم نہین ہوتی اسلیے کہ جو قانون و ذخیرہ وغیرہ سے معلوم ہوتا ہی کشک خود جو ہی کہ مطبوخ ہوا اور پانی لطیف اُسکے کا ماء الکشک و ماء الشعیر نام ہوا ہی -

**ماء السویق** - واسطے تپ و پیاس و اسہال صفراوی کے نافع ہی پست جو بہت پانی مین پکاوین یہانتک گاڑھا ہووے چالیس درم اُس سے ساتھ طباشیر و صمغ عربی کے کہ ہر ایک ایک درم یا زیادہ ہو پیوین -

**ماء القرع** - واسطے حمیات دموی و صفراوی اخلاط محترقہ و سرقہ و حارہ و تپ دق و ترطیب مزاج و رفع عطش کے ادویہ جلیل القدر سے ہی کدو دراز کہ نرم و تازہ ہوا اور تلخ نہو لیکن آرد جو خمیر کرکے اُسپر لگاوین اوپر اُسکے گل یا کپڑا لپیٹین بعد اُسکے تنور معتدل مین رکھین توے یا اینٹ پر رکھین تو خوب پک جاوے پس خمیر و گل سے پاک کرکے نیچے اُسکے سوراخ کرین اور ہاتھ سے نچوڑین تو آب زلال ٹپکے پچاس مثقال سے نوے مثقال تک دے سکتے ہین تنہا یا ساتھ قند و آب انار و ترنجبین و شیرخشت و فلوس خیار شنبر و گلقند آفتابی سکنجبین و تمر ہندی و ہلیلجات و مانند اُسکے جو اُنکے مناسب وقت کے اور محتاج الیہ ہوا ور بیچ شفاء الاسقام کے کہا کہ پہلے کدو کو کئی جگہ چھری کی نوک سے کوچین بعد اُسکے آٹے جو مٹی سرخ سے کہ دونون کو ساتھ پانی شیرین کے خمیر کیا ہو لپیٹین اور اگر آٹے تنہا یا مٹی سرخ تنہا پر قصر کرین روا ہی اور جسطرح سے کہ ہو ضخامت غلاف کی اُتنی ہو کہ آگ معتدل مین جب رکھین خوب پختہ ہوجاوے نہ بالکل جل جاوے نہ بالکل خام رہے بلحاظ اس امر کے موٹائی غلاف کی بقدر عرض ایک اُنگل کے کافی ہی اور بیچ اُس مزاج کے کہ صفرا غالب ہو لازم ہی کہ ساتھ ترشیون کے دین تو مستحیل بصفرا نہو اور اگر دینا ترشیون کا مناسب نہو بسبب عارضہ کھانسی وغیرہ کے ساتھ اور چیزون کے کہ لطافت اُسکی قوام کو کثیف کرے ملا کر دین اور سویق جو واسطے اس کام کے بہت لائق ہی -

**ماء الخیار** - منافع اُسکے موافق منافع ماء القرع کے ہین اور ساتھ اُسکے مستحیل بصفرا نہین ہوتا ہی خصوصاً اگر خیار ترش ہو اگر آب خیار رسیدہ زرد ترش ستر مثقال کو پیوین تنہا یا ساتھ اور

اثنا عشر کے واسطے اطفائے حرارت دم و صفرا کے نفع
بہت کرتا ہے اور واسطے اسہال کے ساتھ ادویہ ملینہ
کے خوب دوا ہے۔
ماء الہندبا۔ واسطے حمیات دموی و صفراوی و
تفتیح سدد جگر و عروق کے اور تنقیہ مسالک کے
مادہ عفنہ سے نافع ترین اشیا کا ہے برگ کاسنی سبز کو
کپڑے سے پونچھیں تو گرد و غبار سے پاک ہو جاوے بعد
دھونے کے بعدہ کوٹکر نچوڑیں اور اسی طرح پانی کاسنی کی
بیستالیش مثقال سے نصف رطل تک ساتھ اشیا کے
مناسب حال کے پیئیں چنانچہ اگر تفتیح سدد مطلوب ہو
ساتھ سکنجبین سادہ یا بزوری کے دیویں اور واسطے
تلیین کے ساتھ ترنجبین و شیرخشت کے اور واسطے
اسہال صفرا کے ساتھ ہلیلجات کے اور واسطے تطفیہ کے
ساتھ شربت نیلوفر اور عصارات کے اور واسطے ورم
جگر و یرقان سادہ کے ساتھ فلوس خیار شنبر کے دیں
اور معلوم کریں کہ ترویق یعنی تصفیہ آب کاسنی کا تین طرح
ہے ایک وہ کہ پانی نچوڑا ہوا کاسنی کا رات بھر رہنے دیں
تو اجزاے رقیقہ اجزاے غلیظہ سے علیحدہ معلوم ہونے لگیں
رقیق اسکا صاف کر کے کام میں لاویں دوسرا وہ کہ پانی
اسکا ایک باسن میں رکھکر خفیف آگ پر رکھکر جوش دیا
کرتے جاویں جب پانی مذکور مانند دودھ کے پھٹ
جاوے اتار لیویں اور سنگین کپڑے میں چھانکر کام
میں لاویں تیسرا وہ کہ اسی وقت کوٹیں اور نچوڑ کر تین
سفت کپڑے میں چھانیں چوتھا وہ کہ کپڑے کا پہلے
یا چھلنی باریک سوراخ سے صاف کریں اور تنبیہ

قوی ہو تو مطبوخ بہتر ہے ورنہ مطبوخ اور آب کاسنی
مطبوخ ساتھ گلقند کے واسطے تپ ربع صفراوی
کے مجرب ہے اور ساتھ سکنجبین کے واسطے حمیات
کہنہ و تقویت معدہ و ازالہ نقص رطوبات کے نافع
ہے اور جسوقت ساتھ تھوڑے رازیانہ و تخم کشوث
کے جوش کر کے پیئیں بیچ تفتیح و اسہال کے قوی تر ہوگا۔
تنبیہ۔ کاسنی بھی دو جوہر سے مرکب ہے ایک ارضی
بارد ذاتی مستقر دوسرا جوہر لطیف قلیل الحرارت
کہ منبسط و منفرش ہے اوپر سطح ظاہری اسکی کے اور
بسبب اس جوہر کے تفتیح سدد کرتی ہے اسی وجہ سے
شرعًا و طبًا دھونا کاسنی کا ممنوع ہوا اسلیے کہ غسل
اسکا مزیل اجزاے مذکورہ کا ہے لہذا کاسنی مغسول ریاح
کثیرہ کو پیدا کرتی ہے اور معلوم کریں کہ کاسنی کھانسی کو
جو ورم محدب جگر سے ہو مضر کرتی ہے اور شکر مصلح کاسنی
کی ہے اور شربت بنفشہ و مانند اسکے بہتر ہیں شکر سے کاسنی
بستانی بہتر ہے کاسنی صحرائی سے اور جسوقت برگ کاسنی
تازہ نہ ملے پوست بیخ تازہ کاسنی کو ریزہ ریزہ
کر کے قدر بیس مثقال یا کم کے بیچ عرق کاسنی اور
مانند اسکے بھگو کر ساتھ اشیاے مذکورہ کے دیں کہ
قائم مقام آب کاسنی کے ہے۔
ماء الخلاف۔ کہ معمول قدما کا ہے واسطے مواد بلغمی
و صفراوی و سوداوی و دموی کے اور تفتیح سدہ و
تقویت معدہ و آلات تنفس کے نافع جانا ہے اور آب
کاسنی اور آب شاہترہ سے بیچ مواد مرکبہ و حمیات
مختلفہ کے بہتر ہے اور کھانسی کو بھی فائدہ کرتا ہے برگ بید

کہ نرم و تازہ ہوں کوٹ کر پانی اُنکا نکالیں اور رات بھر رہنے دیں دوسرے دن بیس مثقال سے تیس مثقال تک ساتھ شکر سفید کے خمس اُسکا پیین۔

**ماء الشاہترج** ۔ واسطے حمیات دموی کے ساتھ شربت عناب و مانند اُسکے اور واسطے حمیات سوداوی و جرب کے ساتھ سکنجبین افتیمونی کے اور واسطے تفتیح سدد و تصفیۂ خون کے ساتھ سکنجبین بزوری و سادہ کے اور واسطے تلیین مواد محترقہ کے ساتھ ترنجبین و شیرخشت و فلوس خیارشنبر و گلقند و مربا بنفشہ کے موافق تقاضاے حاجت کے دینا چاہیے شاہترہ تازہ کوٹ کر پانی اُسکا صاف کر کے لیوین اور ساتھ تھوڑے پوست ہلیلہ زرد کے واسطے رفع کرنے ضرر طحال کے ایک رات دن تر کر کے روز دوسرے پانی صاف اُسکا بقدر تیس مثقال سے بیسٹھ مثقال تک ساتھ ادویۂ مذکورہ کے پیین اور واسطے امراض سوداوی کے اگر ساتھ حبوب مسہلہ کے دیں دو ساعت قبل حبوب کھاوین بعد اُسکے آب شاہترہ پیین اور اگر چاہین اجزاے مسہلہ مانند ہلیلجات و افتیمون و تربد و غاریقون وغیرہ کے رات کو بیچ آب مذکور کے بھگوئیں اور صبح کو صاف کر کے پیین۔

**ماء عنب الثعلب** ۔ واسطے حمیات حارہ کے کہ ورم جگر و معدے سے ساتھ یرقان کے ہو سب چیزون سے نافع زیادہ ہی اور طریق بنانے کا اور ترکیب ملانے کی ساتھ اشیاے دیگر کے وہی ہی کہ بیچ ماء الہندبا کے مذکور ہوئی اور واجب ہی کہ عنب الثعلب سیاہ نہو کہ وہ مجنن و مہلک ہی۔

**ماء البقول** ۔ تپ و گرمی جگر اور یرقان زرد کو نافع ہی بیچ بحث جگر کے گذرا۔

**ماء الجبن** ۔ واسطے حمیات سوداوی کے نہایت نفع کرتا ہی تنہا دیں یا ساتھ اور چیزون کے ملا کر اور ترطیب اُسکی بیچ بحث سر کے گذری ہی۔

**ماء الرمانین** ۔ واسطے اطفاے حرارت و تقویت جگر کے اثر تمام کرتا ہی اور اگر ساتھ شحم کے نچوڑیں خصوصًا انار شیرین اسہال صفرا کرے اور پینا آب انار کا پیچھے طعام کے موجب انحدار غذا کا ہی اور بیچ اُس مزاج کے کہ صفرا غالب ہو پانی انار شیرین کا تنہا نہ دیں کہ مستحیل بصفرا ہوگا۔

**ماء البطیخ الہندی** ۔ واسطے حمیات گرم کے نافع ہی اور شکم جاری کرتا ہی اور حرارت جگر کو دفع کرتا ہی لیکن مانند کدو کے بیچ مزاج صفراوی کے مستحیل بصفرا ہوتا ہی لیکن لازم ہی کہ ساتھ ترشیون کے دیں اور ایک ہفتہ تک شروع زمانہ تپ سے جبتک نہ گذرے استعمال اُسکا اور استعمال فواکہ رطبہ کثیر المائیت کا جائز نہیں ہی اسلیے کہ مادے کو خام کرتا ہی اور ساتھ سکنجبین کے واسطے تفتیح سدہ و ادرار بول و یرقان کے و مواد محترقہ اور اعانت ہضم کے اور ساتھ تمر ہندی کے واسطے مواد صفراوی و جرب و حکہ کے اور ساتھ شیرخشت وغیرہ کے واسطے حمیات حادہ کے و رفع کرنے خلط ردی الکیفیت کے کہ کم مقدار ہو مفید ہی اور مولد خون رقیق و بلغم شیرین

و مرطب بدن و مضر طحال و معدہ بارد ہی اور مصلح اُسکا گلقند و عسل و قند و مانند اُنکے ہین اور تربوز ہر چند شیرین زیادہ ہو بہتر ہی اور طریق لینے پانی تربز کا یہ ہی کہ چھری کی نوک سے تربز کے مغز کو کونچین تو پانی اُس سے جدا ہووے پس اُس پانی کو صاف کرکے پیین -

**مطبوخ کبر** - کہ بیچ تپ بلغمی کے ساتھ قرص گل سرخ کے دیتے ہین بیچ بحث قرص کے بھی اشارہ اُسکی طرف ہوا پوست بیخ کبر بیخ کرفس بیخ رازیانہ ہر ایک دس درم تخم کرفس تخم رازیانہ انیسون نانخواہ تخم کشوث شکاعی بادآورد ہر ایک پانچ درم سب کو بیچ دو رطل پانی کے جوش کرین جب آدھا رہے ایک اوقیہ وہ اور ایک اوقیہ سکنجبین لیکر آبسمین ملاکر قرص گل کھلاوین پیچھے اُسکے اسکو پلاوین -

**مطبوخ آلو** - کہ لطیف العمل ہی اور بیچ تپ غب کے واسطے دفع کرنے حرارت کے اور تلیین شکم کے دے سکتے ہین جب قوت ضعیف اور زمانہ گرمی کا ہو اور دینا چیزون قوی کا مانند ہلیلہ و سقمونیا کے مقدور رہو آلو بخارا تیس عدد تمر ہندی دس درم دونون کو بیچ دو رطل پانی کے جوش کرین یہانتک کہ گل جاوین پس صاف کرکے قند سفید دس درم ملاکر پیین وقت خواب کے اور کئی دن اُسپر مداومت کرین -

**مطبوخ دیگر** - کہ تپ غب و جمیع اوجاع گرم مفاصل کو نافع ہی آلو بخارا سپستان ہر ایک چالیس عدد عناب دس دانہ مویز منقے بیس دانہ بیخ کاسنی گل سرخ ریوند چینی مجرش مصرور ہر ایک ایک مثقال شاہترہ پانچ درم عنب الثعلب دس درم تخم کاسنی تخم کشوث ہر ایک تین درم گاؤزبان نیلوفر ہر ایک چار درم سب کو جوش کرین بموجب رسم کے اور صاف کرین اور تمر ہندی صاف کی ہوئی پندرہ درم فلوس خیار شنبر سات درم شیر خشت دس درم ترنجبین دس درم اسمین حل کرکے صاف کرین بمقدار شربت بقدر قوت کے -

**مطبوخ** - کہ واسطے تپ ربع کے مجرب ہی کو کنار بقدر مزاج و عادت ہر ایک شخص کے ساتھ دس دانہ مرچ کے کوٹ کر جوش کرکے پیین -

**مطبوخ ہلیلہ خفیف** - کہ واسطے تپ ربع کے نافع ہی پوست ہلیلہ کابلی دس درم تخم کشوث تخم کاسنی ہر ایک تین درم آلو عناب ہر ایک بیس عدد پوست بیخ رازیانہ دو درم شاہترہ سات درم بموجب رسم کے پکاوین اور صاف کرکے فلوس خیار شنبر و معجون ورد ہر ایک پندرہ درم ملاکر صاف کرکے پیین -

**مطبوخ افسنتین** - واسطے حمیات کہنہ کے اور کھولنے سدہ کے اور روان کرنے پیشاب کے سودمند ہی افسنتین رومی رازیانہ انیسون اسارون تخم کرفس بیخ اذخر جملہ برابر موافق حاجت کے لیکر جوش کرین اور صاف کرکے پیین -

**معجون قباد الملک** - کہ واسطے حمیات کہنہ کے نافع ہی بیچ بحث سینہ کے گذری ساتھ بیان اس امر کے کہ جبتک چھ مہینے اسپر نہ گذرین استعمال نکرین

**معجون لوونہ** - کہ مسمی بہ فودنجی ہی واسطے حمیات وتپ بلغمی کے فائدہ کرتی ہی بیچ حرف الفا در بحث معدے کے گذری -

**معجون سقراط** - کہ واسطے تپ ربع اور حمیات بلغمی کے نفع کرتی ہی بیچ بحث سر کے مذکور ہوئی -

**معجون** - کہ تپ یا یرقان کو نافع ہی بیچ بحث جگر کے گذری -

**معجون نوری** - مزیل تپ غیر خالصہ کی تسطرالغب کی ہی اور مسہل صفرا و بلغم مغز بادام شیرین بیدرہ درم مغز تخم قرطم محمودہ ہر ایک دس درم قند سفید بحبش درم زعفران ایک درم بطریق معلوم تیار کرین مقدار خوراک ایک مثقال اور جانین کہ یہ دوا ملوکانہ ہی تناول اسکا کچھ کراہت نہین رکھتا ہی اور جب واسطے اسہال کے دین اور حاجت تعداد تکرار کی ہو جتنی مرتبہ طبع اجابت کرے اسیقدر دنون کو مہلت دیکر پھر دین اور یہی قاعدہ بیچ جمیع معاجین مسہلہ کے اور سب مسہلات مین مرعی رکھین مگر یہ کہ کوئی امر داعی تعجیل کا ہو یا تاخیر کا -

**معجون مسہل** - منقول تذکرہ سے واسطے حمیات کے مجرب ہی اور معجون خیارشنبر و معجون بنفشہ بھی نافع ہین اور بیچ بحث امعا کے مذکور ہوئین -

**معجون ربع** - مجربات عماد الدین محمود سے جب دن نوبت کا ہو دو ساعت قبل از تپ مقدار دو نخود کے نصف مثقال تک تناول کرین البتہ بیچ تین نوبت کے قطع کرے اور مسمی بہ جب لوہی جندبیدستر حلتیت دار چینی قرنفل شونیز مرصافی میعہ سائلہ ہر ایک تین درم افیون سداب فلفل ہر ایک ایک درم عسل برابر سبکے -

**معجون ربع** - منقول زکریا رازی سے اور اسی نے کہا ہی کہ زیادہ تین چار نوبت سے احتیاج نہین پڑتی ہی مقدار شربت اسکا بدستور معجون پہلے کے ہی تریاق کہنہ سات مثقال زعفران قنہ مرصافی ہر ایک چار درم سلیخہ حلتیت ہر ایک دو درم میعہ جندبیدستر سنبل الطیب ہر ایک سات درم قسط تین درم عسل بوزن جمیع اجزا کے -

**دیگر** - کہ یہی عمل کرتی ہی وقت اسکے استعمال کا اور قدر شربت بدستور معجون سابق کے ہی اسارون کندر مرمکی جندبیدستر میعہ سائلہ بزر البنج افیون بالسویہ شہد کف گرفتہ برابر سب کے ملا کر معجون بنا دین -

**مفرحات** - کہ جمیع حمیات کے واسطے تقویت اعضا رئیسہ کے نفع کرتی ہین باعتبار مزاج کے اور یہ سب بیچ بحث سر و بحث دل کے مذکور ہوئین خصوصًا دوا مفرح کہ تالیف شیخ رئیس ہی واسطے تپ دق کے اور نافع ہین کے نفع تمام رکھتی ہی اور بیچ بحث دل کے گذری -

**مربا ہلیلہ و مربا آملہ** - واسطے تلیین طبع کے بیچ حمیات کے مناسب ہین اور جو ممانعت بیچ استعمال کرنے ہلیلہ کے ابتدائے حمیات مین اطبا نے کی ہی مخصوص ساتھ ہلیلہ غیر مربا کے ہی اس لیے کہ وجہ ممانعت کی اسکی یبوست ہی اور بیچ مربے کے یبوست اسکی باقی نہین رہتی ہی بسبب تربیت کے اور قند بھی بسبب ملنے کے

اصلاح

اصلاح یبوست ہلیلہ کی کرتا ہی بیس مربا ممنوع نہین ہی۔

**مربائے زنجبیل** حمیات بلغمی کو فائدہ کرتا ہی۔

**مربائے ہلیلہ واند۔** حرارت کو دفع کرے اور تشنگی کو موقوف کرے۔

**مربائے تمر ہندی۔** صفرا کو دفع کرے اور تپ کو زائل کرے اور محرور المزاج کو نفع دے۔

**مربائے آلو۔** یہی عمل کرتا ہی اکثر مربیات بیچ ابحاث سابق کے گذرے ہین اور ترتیب ما بقی کی مشہور ہی۔

## حرف النون

**نقوع آلو۔** واسطے تپ مطبقہ و غب کے اور واسطے اسہال کے نفع تمام رکھتا ہی آلو سیاہ عناب ہر ایک بیس عدد سپستان تیس عدد مویز منقے خرمائے ہندی ہر ایک بیس درم گل سرخ برگ سناء مکی ہر ایک سات درم گل بنفشہ سات درم تخم کشوث ہر ایک چار درم تخم بادیان شاہترہ انیسون ہر ایک دس درم پوست ہلیلہ زرد پندرہ درم جملہ کو بیچ تین سن پانی کے ہلکا جوش دے کر شیشے فراخ سر مین رکھکر دن کو دھوپ مین رات کو گرم جگہ مین رکھین اور بعد تین دن کے ہر صبح چالیس درم ساتھ پندرہ درم سکنجبین دس درم شربت بنفشہ کے پیین۔

**نقوع ہلیلہ۔** تپ غب کو نافع ہی اور ملین طبع و اسہال صفرا کرتا ہی پوست ہلیلہ زرد بیس درم بیچ پانی جوشان کے بھگوئین ایک رات دن بعد اسکے ملکر صاف کرین اور ترنجبین بیس درم اسمین حل کرین اور صاف کرکے دن رات مین پیین اگر قوت مساعد ہوا ور تپ خالصہ ہو اور بہتر یہ ہی کہ جبتک ایک ہفتہ نہ گذرے استعمال ہلیلہ کا نہ چاہیے اور اگر شیر خشت عوض ترنجبین کے ڈالین بہتر ہی اسلیے کہ صاحب ذخیرہ نے بیچ غب خالص کے کہا ہی کہ بہتر یہ ہی کہ بیچ حمیات گرم کے ترنجبین کے استعمال سے ہاتھ کو کوتاہ رکھین اور اگر بجائے منو ترنجبین بادون ترشی کے نہ دین۔

**نقوع فواکہ و نقوع حلو و نقوع حامض و نقوع مسہل و نقوع کشنیز۔** واسطے حمیات گرم کے فائدہ کرتے ہین بیچ بحث سر کے گذرے۔

**نطولات منومہ و مقویہ** دماغ کے اور نافع سرسام کے بیچ بحث سر کے گذرے۔

## حرف الیاء

**یاقوتیہا** کہ بیچ حمیات کے نفع کرتی ہین خصوصًا بیچ حمیات مزمنہ و متطاولہ کے بیچ بحث سر و دل کے مذکور ہوئین۔

**علاج حمیات کا۔** کہ بدورۂ خمس و سدس وغیرہ کے نوبت کرتی ہین یہ مختلط ہون یعنی محفوظ النوائب ہون جاننا چاہیے کہ بعضے قدما تپ خمس کے و مافوق اسکے منکر ہین اور حق یہ ہی کہ انکار نہ چاہیے کرنا اسلیے کہ ممانعت عقلی گنجائش نہین رکھتی ہی اور اکثر اطبا نے مشاہدہ انکا کیا ہی اور راس و رولیش نے حمی خمستہ عشر کو بھی دیکھا کئی مہینے تک متفحص رہا بعد اسکے بے تردد معلوم ہوا کہ پندرہ دن بلا تفاوت باری

کرتی ہی بدون احتمال اتفاق کے دست آویز منکرون
کی ہی بالجملہ بیمار اگر موٹا تازہ جسیم سلیم الاشتہاد اکول ہو
تدبیر اُسکی مانند تدبیر بلغمی کے ہی اور اگر لاغر و نحیف
ہی تدبیر اُسکی مانند تدبیر حمی ربع کے ہی اور حمیات
مختلفہ اگر سبب اُنکا ورم کلیہ ہی تدبیر اُنکی تدبیر ورم
کلیہ کی ہی اور اگر سبب اُنکا اختلاط مواد ہی باعتبار
مادۂ غالبہ کے کبھی تنقیہ اور کبھی تلطفیہ کرنا چاہیے تو
مادۂ محترقہ اور سوداوی بربع ہو۔

ع اکول یعنی بسیار کھانے والا

**علاج** - حمیات ممتزجہ حرو برد سے اور یہ حمیات
تین طرح کی ہین ایک تپ وہ ہی کہ باطن بدن مین
حرارت محسوس ہو اور ظاہر مین برودت اُس کو
لیفوریا کہتے ہین یہ اکثر بلغم سے ہوتی ہی اسی طرح کہ
بلغم قعر بدن مین متعفن ہوتا ہی اور بخار اُسکا بسبب
تشدید مسام کے یا رجوع کرنے حرارت غریزی کے
طرف باطن کے یا اور کسی سبب سے طرف ظاہر کے
نہین خواہش کرتا ہی پس بالضرور باطن گرم و ظاہر سرد
معلوم ہوگا اور کبھی صفرا سے بھی یہ تپ پیدا ہوتی
ہی بسبب اجتماع صفرا کے باطن عرق مین اور
نہ پھیلنے بخار صفرا کے طرف ظاہر کے دوسرے یہ کہ
باطن سرد ہو اور ظاہر گرم اُسکو انفیالوس کہتے ہین
یہ اسطور پر ہوتی ہی کہ بلغم زجاجی کثیر المقدار
باطن مین جمع ہوتا ہی جو وہ ابرد اقسام ہی سردی
اسکی باطن مین مدرک ہوتی ہی اور بخار اُسکا کہ
اُس سے صعود کرتا ہی ظاہر کو گرم کرتا ہی تیسرے یہ
کہ حرارت و برودت معًا ظاہر و باطن مین محسوس
ہون تدبیر ہر ایک کی موافق مادے کے مخفی نہین ہی
اور یہ سب حمیات ساتھ باقی اصناف حمیات
کے طب الاکبر مین ہمنے کہے ہین فلیرجع ثمہ۔

**علاج نافض و لرزۂ محبت** - کہ گرمی پیدا نکرے
اور تپ نہ لاوے بلکہ لرزہ صرف بطور دورے کے آتا ہو
تدبیر اُسکی معالجہ تپ بلغمی کا ہی اور استعمال کرنا ملطفات
و مجففات کا پس اگر دیر تک رہین قبل نوبت کے
دواء الحلتیت نقدر بندقہ کے دین اور کپڑے اوڑھلے
رہین تو پسینہ نکلے اور حیلہ ہاے دیگر سے پسینہ لاوین
اور شراب صرف ساتھ تھوڑی مرچ کے لرزے کو
باطل کرتی ہی۔

## باب بیسوان

بیچ ادویۂ اورام و بثور و جروح و قروح و جرب و
قوبا و برص و بہق و جذام و احتراق جلد کے اور مانند
اُسکے کہ ظاہر بدن سے تعلق رکھتے ہین امر زینت
سے ہون یا نہ اور بالون سے متعلق ہون یا نہ اور
تدبیر تسمین و تہزیل کی اور معالجہ امراض اضافیہ کا
اور تدبیر حرق کی بھی اسی باب مین مذکور ہوتی ہی
اور بیان ادویہ ان بیماریون کا بیچ حرف الدال کے
مستوفی مذکور ہوگا ساتھ لفظ دوا کے۔

## حرف الالف

**اطریفل بابان** - منقول قرابادین نجیب الدین
سمرقندی سے کہ واسطے برص و بہق کے نافع ہی

اور سیاہی بالون کی نگاہ رکھتا ہی اور امراض بلغمی کو زائل کرتا ہی خصوصًا اگر بعد تنقیہ کے مستعمل ہو پوست ہلیلہ کابلی بتیس درم پوست ہلیلہ آملہ منقے افتیمون برنگ مقشر ہر ایک دس درم تربد سفید بندرہ درم اسطوخودوس بسفائج ہر ایک سات درم غاریقون پانچ درم کندر وسعد قسط زنجبیل زوفا ہر ایک تین درم شیطرج سافج مصطگی انیسون قرنفل جاشا ہر ایک دو درم فلفل دراز فلفل نار مشک ہر ایک چار درم کوٹ کر چھان کر شہد مین تیار کرین مقدار شربت تین درم اگر بطور دوام کے کھاوین اور واسطے اسہال کے موافق مزاج کے زیادہ دے سکتے ہین اور صاحب تحفۃ المومنین نے ایسا لکھا ہی کہ ہلیلۂ کابلی ہلیلۂ آملہ ہر ایک دس مثقال برنگ مقشر سافج ہر ایک پانچ مثقال غاریقون کندر مصطگی انیسون قرنفل جوز بوا ہر ایک چھ مثقال شیطرج سعد کوفی زنجبیل قسط ہر ایک تین مثقال بسفائج اسطوخودوس کبود ہر ایک ایک مثقال فلفل دار فلفل نار مشک ہر ایک چار مثقال مقدار شربت تین درم سے چار درم تک اور بیچ بعض کتب کے نسخۂ مذکور ایسا مسطور ہی پوست ہلیلۂ کابلی بیس درم پوست بلیلہ آملہ مقشر ہر ایک دس درم برنگ کابلی مقشر بندرہ درم شیطرج سعد زنجبیل ہر ایک تین مثقال سافج ہندی پانچ درم اسطوخودوس بسفائج ہر ایک ایک درم غاریقون چھ درم قسط تین درم مصطگی کندر انیسون قرنفل خیربوا جوز بوا ہر ایک اٹھین سے دو درم فلفل دار فلفل نار مشک ہر ایک چار درم کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد کے تیار کرین مقدار شربت تین درم سے چار درم تک مقرر ہی۔

**اطریفل** — کہ صاحب عرق مدنی کو نفع کرے اور مسہل و قالع مادہ اس علت کا ہی اور جو شخص دس دن تک متواتر اسکو کھاوے عرق مدنی سے محفوظ رہے اور مادہ اس مرض کا پاک ہووے پوست ہلیلہ کابلی پوست ہلیلہ آملہ منقے تربد موصوف زنجبیل قنبیل جملہ برابر کوٹ کر چھان کر ساتھ روغن بادام کے چرب کر کے شہد مین بناوین مقدار خوراک تین درم اور بیچ قلانسی کے کہا کہ ساتھ فانیذ کے جو وزن مین برابر سب کے ہو بناوین اور چکنا کرنے کو نہین لکھا۔

**اطریفل** — کہ بادشنام کو نافع ہی چاہیے کہ بعد فصد قیفال و حجامت ساقین و نقرہ کے اور فصد عرق جبہہ و آربیہ کے کام مین لاوین ہلیلہ زرد بارہ درم ہلیلہ سیاہ سات درم بلیلہ آملہ ہر ایک پانچ درم سنا مکی شاہترہ ہر ایک چھ درم گل سرخ گل بنفشہ تخم کاسنی ہر ایک دو درم کوٹ کر چھان کر روغن گل سے چرب کر کے ساتھ مویز منقے مدقوق کے گھولین مقدار شربت موافق حاجت کے۔

**اطریفل شاہترہ** — واسطے حکہ و جرب و سعفہ کے نافع ہی اور آبلۂ فرنگی کو زائل کرے پوست ہلیلہ زرد چالیس درم پوست ہلیلۂ کابلی تیس درم پوست

ہلیلہ آملہ منقّے ہر ایک بیس درم سناء مکی دس درم
گل سرخ چھ درم شاہترہ پچاس درم کوٹ کر چھان کر
ساتھ مویز مدقوق کے ملائیں اور بعضے اس نسخے کو
اسطرح لکھتے ہین کہ ہلیلہ زرد چالیس درم ہلیلہ کابلی
شاہترہ ہر ایک بیس درم ہلیلہ سیاہ آملہ سناء مکی
ہر ایک دس درم ریوند چینی چوب کدر یعنے کاوی
ہر ایک دو دو درم کوٹ کر چھان کر روغن بادام مین
چرب کرکے ساتھ کشمش مدقوق کے بناوین
مقدار شربت دو درم سے چار درم تک ساتھ
جوشاندہ عناب کے۔

**اطریفل شاہترہ مسہل** - ہلیلہ زرد ہلیلہ کابلی
ہلیلہ آملہ تربد موصوف ہر ایک دس درم مصطگی
انیسون رازیانہ ہر ایک ایک درم شاہترہ بیس درم
تخم کاسنی تین درم کشنیز خشک گل سرخ گل بنفشہ
ہر ایک اڑھائی درم بسباسہ ایک درم عسل بقدر
حاجت کے روغن بادام یا روغن کنجد و استار
کوٹ کر چھان کر بطور معمول تیار کرین مقدار
شربت دو مثقال۔

**اطریفل غدوی** - واسطے خنازیر کے نافع ہے
ہلیلہ سیاہ پندرہ درم ہلیلہ آملہ تربد ہر ایک سات درم
افتیمون دس درم بسفائج اسطوخودوس غدد خشک
کہ بیچ گردن گوسفند کے ہوتے ہین ہر ایک پانچ درم
سناء مکی چار درم غاریقون زرنباد شیطرج نوشادر
ہر ایک تین درم انیسون قرفہ سنبل الطیب
قرنفل بحری جوز بوا خیرلوا مصطگی ہر ایک دو درم
کوٹ کر چھان کر شہد مصفّٰی مین تیار کرین بمقدار
شربت پانچ درم اور ایک نسخے مین ہلیلہ و آملہ و
تربد ہر ایک پانچ درم بسفائج و اسطوخودوس و
سناء مکی ہر ایک سات درم ہین اور قرفہ نہین ہے اور
دیگر اجزا مثل نسخے سابق کے ہین۔

**اطریفل** - کہ بہق ابیض کو نافع ہے ہلیلہ کابلی ہلیلہ آملہ
برگ سناء مکی ہر ایک دس درم دونون بیس درم
ورج دو دو درم افسنتین پانچ درم مصطگی تین درم
مویز منقّے تیس درم شہد بقدر کفایت کے۔

**اطریفل افتیمونی** - کہ جذام و جمیع علل سوداوی
کو نفع کرے اور بالون کی سیاہی کو نگاہ رکھے اور
جلد سفید ہونے نہ دے پوست ہلیلہ کابلی پوست
ہلیلہ آملہ مقشر ہر ایک دس درم سناء مکی تربد موصوف
افتیمون ہر ایک پانچ درم شیطرج ہندی تین درم
بسفائج فستقی ایک درم انیسون نمک ہندی
ہر ایک دو دو درم کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد
کے تیار کرین مقدار شربت ایک مثقال
سے چار مثقال تک۔

**اطریفل کبیر** - کہ واسطے بہق و برص کے
نافع ہے۔

**اطریفل صغیر** - واسطے تصفیہ لون کے مفید
ہے اور یہ دونون اطریفل بیچ بحث سر کے
گذرے۔

**اطریفل کبیر** - کہ تسمین بدن اور تحسین لون کرکے
اور سرعت پیری کو مانع ہو بیچ بحث معدے

کے مذکور ہوا ۔
انوشدارو سے کہ لون کو اچھا کرے اور عرق کو خوشبو
اسکے سب نسخے بیچ بحث سر کے گذرے
انقرویا کہ سیاہی بالون کی محافظت کرے اور
مشائخ کو نفع کرے بلیلہ سیاہ پوست ہلیلہ آملہ مقشر
ہر ایک چھتیس درم شونیز چوبیس درم طباشیر سعد
عسل بلادر ہر ایک چھ درم ہال سات درم فلفل دار فلفل
زنجبیل فلفلمویہ انیسون ہر ایک بارہ درم قند سفید
تین سو درم قند کو گرم پانی مین پگھلا کر ادویہ کوٹ کر
چھان کر اور عسل بلادر کو اسمین مخلوط کرین اور بعد
چھ مہینے کے استعمال کرین اور نسخہاے دیگر انقرویا کے
بیچ بحث سر کے مذکور ہوے ہیں ۔

**ایارج لوغاذیا** کہ برص و بہق و جذام و قوبا
وسعفہ وداء الثعلب وداء الحیہ جراحتہاے کہنہ و بد کو
نافع ہے اور صرع و مالیخولیا و فالج و سکتہ و رعشہ و لقوہ
و تشنج و صداع و شقیقہ و دوار و صمم و شہوت کلبی
و عسر النفس و درد گردہ و مثانہ و نقرس و مفاصل
و عرق النساء و درد گوش کو فائدہ کرتی ہے اور حیض کو
روان کرتی ہے اور مسہل مبارک ہے اور اسہال
بے زحمت کرتی ہے شحم حنظل پانچ درم بیاز عنصل بریان
غاریقون سقمونیا خربق سیاہ اسقوردیون
ہر ایک ساڑھے چار درم افتیمون کمافیطوس مقل صبر
سقوطری ہر ایک تین درم حاشا و غاریقون سانج
ہندی فراسیون جعدہ سلیخہ فلفل سفید و سیاہ
جاوشیر دار فلفل زعفران دارچینی بسفایج جندبیدستر
مرصافی فطراسالیون زراوند طویل عصارہ افسنتین
فرفیون سنبل حماما زنجبیل ہر ایک دو درم جنطیانا
اسطوخودوس ہر ایک ایک درم و نصف کوٹ کر
چھان کر ساتھ عسل کے گولین مقدار شربت
چار مثقال ساتھ آب گرم و عسل کے بعد چھ مہینے
کے استعمال کرین ۔

**ایارج ارکاغانیس** مشہور ہے واسطے جرب
و قوبا کے ساتھ جوشاندہ شاہترہ کے دینا اور
واسطے درد معدہ و شکم و رحم کے بیچ جوشاندے
سداب کے ساتھ تین قیراط جندبیدستر کے اور
واسطے درد پشت کے بیچ جوشاندہ کرفس کے
اور واسطے عرق النساء کے بیچ جوشاندے قنطوریون
کے خصوصاً اگر چار قیراط عصارہ قثاء الحمار اسکے
ساتھ ترکیب کرین اور واسطے کاٹنے کتے باولے
کے ساتھ ایک درم سرطان نہری کے فائدہ کرتی
ہے اور جمیع بیماریون بلغمی و سوداوی کو اور ابتداے
نزول الماء کو و تنگی نفس و گرفتگی آواز کو مفید ہے شحم حنظل
دو درم فراسیون اسطوخودوس خربق سیاہ
کمافیطوس فلفل سیاہ ہر ایک بیس درم اصل الغار
فرفیون صبر زعفران جنطیانا فطراسالیون اشق
جاوشیر ہر ایک پندرہ درم جعدہ دارچینی سکبینج مرصافی
سنبل ایک جزو پودینہ جبلی زراوند مدحرج ہر ایک
دو درم سقمونیا دس درم کوٹ کر چھان کر بیچ سہ چند
عسل کف گرفتہ کے بناوین مقدار شربت چار
مثقال ۔

**ایارج جالینوس** ـ کہ داء الحیہ و داء الثعلب اور زخمہاے کہنہ و بد کو نافع ہی اور سب منافع مین ایارج لوغاذیا سے بہتر ہی بیچ بحث سر کے گذری ـ

## حرف الباء

**برشعشا** ـ کہ مانع کثرت عرق و مزیل نتن عرق ہی اور سب اقسام اعیا کو مفید ہی اور منافع کثیر رکھتا ہی بیچ بحث سر کے گذرا ساتھ بہت فوائد کے ـ

**بلیشی** ـ مشہور ہی اور واسطے امراض سوداویہ کے خصوصاً جذام کے بہت مفید و قائم مقام لحوم افاعی کے ہی ہر ایک اس جگہ مین ہلیلۂ سیاہ شیطرج ہندی ہر ایک دس درم دارفلفل پانچ درم بہمن سفید اڑہائی درم کوٹ کر چھان کر روغن گاو مین چرب کر کے شہد مین بناوین مقدار خوراک ایک مثقال سے دو درم تک بعد تنقیہ بدن کے اور احوط یہ ہی کہ بلیشی کو اور سواے اُسکے جس دوا کو کہ بیش اُسمین ہو جب دین برابر اُسکے دواء المسک بھی ملا کر دین تو خوف مضرت کا نہو اسلیے کہ دواء المسک فاد زہر بیش کی ہی اور ایسا ہی کہا ہی سمرقندی نے اپنی قرابادین مین بیچ ادویۂ جراحات کے اور مانند اسکے ـ

**بذر بچلی** ـ کہ منافع بلیشی کے نزدیک ہی بل بلیشی[۵۲] رکھتی ہی ہلیلہ بلیلہ آملہ شیطرج ہر ایک چار درم جوزبوا خیربوا قسطور کندر و تو فلفل دارفلفل نارمشک کندش عصارۂ اسقیل سافرج ہر ایک آٹھ مثقال بہمن سفید ایک مثقال کوٹ کر چھان کر قند ملا کر معجون بناوین مقدار شربت ایک مثقال ـ

**پختہ جوش** ـ مصفی رنگ ہی بیچ باب سر کے گذرا ـ

## حرف التاء

**تریاق فاروق** ـ جذام و برص و جرب و حکہ کو نافع ہی مجذوم کو تریاق ماء الجبن مین دیتے ہین اور مبروص کو ساتھ ماء العسل کے یا شراب کے اور اوصاف اُسکے ساتھ امتحان کے بحث سر مین گذرے ـ

## حرف الثاء

**ثادریطوس** ـ جذام و برص و جمیع انواع سوء المزاج بارد و رطب و امراض کہنہ مزمنہ کو نافع ہی بیچ باب سر کے گذرا ـ

## حرف الجیم

**جوارش جالینوس** ـ قوبا و بہق کو نافع ہی اور سیاہی بالون کی محافظت کرتی ہی اور منافع بہت رکھتی ہی اور بیچ باب سر کے مذکور ہوئی ـ

## حرف الحاء

حب کبریت - واسطے جرب و قوبا کے نافع ہے
بیچ بحث سر کے گذری

حب - کہ داء الثعلب کو جو بلغم سے ہو نافع ہے تربد موصوف ایارج فیقرا ہر ایک دس درم شحم حنظل تین درم و ثلث مقدار شربت دو درم سے تین درم تک -

حب - کہ داء الثعلب کو جو صفرا سے ہو نافع ہے ہلیلہ زرد گل سرخ ہر ایک نصف درم صبر ایک درم سقمونیا ربع درم گولیان بناوین یہ ایک خوراک ہے -

حب - کہ داء الثعلب کو جو صفرا و بلغم سے ہو نفع کرے افتیمون غاریقون شحم حنظل سقمونیا نمک ہندی افسنتین ہر ایک دو مثقال صبر سقوطری دس مثقال انزروت بسفائج فستقی ہر ایک تین مثقال تربد موصوف بارہ مثقال کوٹ کر چھان کر ساتھ پانی خالص کے گولیان بناوین مقدار شربت دو درم -

حب خیزران - کہ خنازیر و غدہ و سلعہ کو نافع ہے ایارج فیقرا تین درم غاریقون اڑھائی درم شحم حنظل ڈیڑھ درم انزروت چار درم سقمونیا ایک مثقال تربد موصوف سات درم جاوشیر ایک مثقال نوشادر دو درم کوٹ کر چھان کر ساتھ پانی گندنا کے گولیان بناوین مقدار شربت ہر دن ایک درم -

حب واصلی - یہی خاصیت رکھتی ہے سنبل سلیخہ حب بلسان اسارون عود بلسان مصطگی دارچینی زعفران ہر ایک ایک درم صبر سقوطری سولہ درم اسطوخودوس شحم حنظل ہر ایک پانچ درم تربد موصوف سات درم نمک ہندی دو درم سقمونیا چار درم مقدار خوراک چار درم -

حب - کہ بہق و برص و صرع و دیگر امراض بلغمی و سوداوی کو نافع ہے ایارج فیقرا پانچ درم افتیمون دس درم لاجورد مغسول سات درم سقمونیا شحم حنظل خربق سیاہ ہر ایک دو درم سنبل الطیب انیسون ہر ایک ایک درم کوٹ کر چھان کر پانی کرفس مین گولیان بناوین مقدار خوراک اڑھائی درم -

دیگر - کہ بہق و برص کو نافع ہے ایارج فیقرا ایک مثقال لاجورد مغسول سنبل انیسون شحم حنظل سقمونیا کتیرا ہر ایک ایک دانگ کوٹ کر چھان کر ساتھ پانی کرفس کے گولیان بناوین -

دیگر - کہ واسطے بہق کے نفع رکھتی ہے تربد ایک درم اور ڈیڑھ دانگ ایارج فیقرا غاریقون افتیمون ہر ایک چار دانگ ہلیلہ سیاہ شیطرج عصارہ افسنتین ہر ایک دو دانگ سقمونیا تین نخود مقل انیسون ہر ایک ایک دانگ پانی مین گولیان بناوین -

حب فرفیون - کہ برص کو نافع ہے -

حب شفاء - واسطے تشنج بدن کے مفید ہے یہ دونون حب بیچ بحث سر کے گذرین -

حب شاہترہ - کہ جرب و قوبا و سعفہ کو نافع ہے ہلیلہ سیاہ پوست ہلیلہ زرد ہر ایک پانچ درم صبر سقوطری سات درم سقمونیا اڑھائی درم کوٹ کر چھانکر ساتھ پانی شاہترہ کے

گولیان بناوین اور اگر شاہترہ کے پانی مین گھولکر سایہ مین خشک کرین اور چار مرتبہ تک اسیطرح کرین بعد اُسکے گولیان بناوین نہایت قوی ہونگی مقدار شربت دو درم۔

حب ہلیلہ۔ کہ جرب وحکہ کو نافع ہی پوست ہلیلۂ زرد صبر سقوطری ہر ایک یکدرم سقمونیا گل بنفشہ ہر ایک یکدانگ کوٹکر چھانکر پانی مین گولیان بناوین یہ ایک خوراک ہی۔

حب کوتوالی۔ داء الثعلب کو فائدہ کرتی ہی بیچ بحث سر کے گذری۔

حقنہ۔ کہ بدن کو فربہ کرے کلۂ میش فربہ کا لیکر صاف کرین بعد اُسکے کوٹین الیہ یعنی دنبہ نصف رطل دودھ دو رطل گندم نخود برنج ہر ایک ربع رطل سبکو بیچ پانی کثیر المقدار کے پکاوین جب مہرا ہوجاوین پس صاف کرکے پانچ اوقیہ اس جوشاندے سے اسطرح لیوین کہ پانی وچکناہٹ ملی ہوئی آوے لیکن غلبہ پانی کو ہو اور روغن جوز یا روغن بادام ایک اوقیہ ملاوین اور رات کو بعد فراغت کے براز سے حقنہ کرین اور دیر تک امعا مین رکھین اور سو رہین پانچ رات یا زیادہ اس سے عمل مین لاوین۔

## حرف الخاء

خضاب۔ کہ بالون کو سیاہ کرے مازو ایک رطل لیکر روغن زیت مین چرب کرین اور آہنی ظروف مین بریان کرین تو مازو پھٹ جاوے پس روسخنج شب کتیرا ہر ایک پانچ درم نمک اندرانی دو درم لیکر خوب باریک پیسین کہ مانند سرمہ کے ہوجاوین اور گرم پانی مین گھولکر چار ساعت رہنے دین بعد اُسکے سر و داڑھی کو گرم پانی سے دھوکر خشک کرین بعد اُسکے خضاب کو لگا کر پتے اُسپر باندھین چھ ساعت صبر کرین بعد اُسکے نیمگرم پانی سے دھووین اور ایک نسخے مین روسخنج شب وکتیرا ہر ایک پندرہ درم ونمک اندرانی سات درم ہین۔

دیگر۔ کہ بالون کو سیاہ کرے مرداسنگ آہک گل ملتانی ہر سہ مساوی لیکر پانی مین خوب پیسکر بالون پر لگاوین اور پتے ارنڈ کے اُسپر باندھکر پانچ چھ گھڑی نہایت ایک پہر ٹھہرین اور زیادہ ایک پہر سے لگا رہنے دین کہ خوف گرنے بالون کا ہی بعد اسکے گرم پانی سے دھووین اور روغن لگاوین اور جاننا چاہئیے کہ جو آہک آب نادیدہ ہو قوی الاثر ہی لیکن آب رسیدہ مین خوف گرنے بالون کا کمتر اور یہ خضاب معمول ومجرب ہی۔

دیگر۔ کہ بالون کو سیاہ کرے اور سب نسخون سے بہتر ہی اس اعتبار سے کہ مجرد ملنے کے بدون باندھنے کے عمل کرتا ہی اور احتیاج باندھنے کی دیر تک نہیں ہی دو گھڑی مین اثر کرتا ہی اور رنگ اسکا طاؤسی نہیں ہوتا ہی اور جلد کو سیاہ نہیں کرتا ہی ومجرب ہی مازو چار حصہ سنگ راسخ دو حصہ نوشادر ایک حصہ شب یمانی نصف حصہ مازو کو راکھ گرم مین کہ اُسمین نخود کو بریان کرتے ہین ڈالین تو جل کر سیاہ ہوجاوین اور ہر ایک کو جدا جدا پیسکر وزن کرین بعد اُسکے یکجا کرکے آہنی ظرف مین رکھین اور

جوشاندہ آملہ کا ملا کر آہنی دستہ سے خوب کھرل کرین یہانتک کہ خوب پس جاوے پس بالون کو آملہ کے پانی سے دھووین اور خضاب لگاوین بالون کی جڑون مین اور احتیاج باندھنے کی نہین ہے اور بعد دو گھڑی کے آملہ کے پانی سے دھووین بعد اسکے گرم پانی سے دھووین اور چاہیے کہ پہلے آملہ کو پانی مین جوش کرین پس پانی اسکا خضاب مین ڈالین اور بالون کو پانی سے دھووین کہ عمل خضاب کا قوی تر ہوگا ۔

**دیگر** ۔ بالون کو سیاہ کرے وسمہ چالیس درم حنا پانچ درم کوٹ کر چھان کر روغن گل مین چرب کرکے گرم پانی مین گھولین اور رات کو لگاوین صبح کو گرم پانی سے دھووین ۔

**دیگر** ۔ کہ بالون کو سیاہ کرے مرداسنگ آہک آب نادیدہ وزن مین دونون برابر چھ حصہ انکے پانی ملا کر دھوپ مین رکھین اور ہر دن ہلایا کرین بعد اسکے صاف کرین پھر صوف سفید اسمین ڈالین اگر سیاہ ہو جاوے فھو المراد ورنہ مرداسنگ و آہک چھٹا حصہ پانی مصفا کا اور ڈال کر دھوپ مین رکھین یہانتک کہ صوف کو رنگ کرے اور بعد اس امر کے پانی مذکور مستعد سیاہ کرنے کے ہووے تھوڑی مہندی لیکر بعد پیسنے کے پانی مین گھولکر لگاوین تو بالون کو سیاہ کرے بعد اسکے واسطے سیاہ کرنے جڑون کے وہی پانی بنایا ہوا اکیلا کافی ہے بعد تین چار دن کے صوف اسمین تر کرکے جڑون پر ملین ۔

**خضاب** ۔ کہ بالون کو سرخ و اشقر کرے مرصافی پانچ درم ترمس دس درم ملح دباغت یعنی شورہ اور دردی خمر خشک و بریان کی ہوئی ہر ایک تین درم ہر ایک جدا کوٹ کر چھان کر وزن کرین بعد اسکے یکجا اور راکھ چوب درخت انگور کی لیکر پانی اسپر ڈالین اور ایک رات رکھین پہلے بالون کو راکھ کے پانی سے دھووین پیچھے اسکے خضاب کو پانی مسطور مین گھولکر خضاب کرین اور مکرر لگاوین یہانتک کہ رنگ کرے ۔

**خضاب** ۔ کہ بالون کو سفید کرے زرق الخطاطیف راسن خشک ماش تخم ترب تخم نسرین خشک نفاخ کبر خشک کوٹ کر چھانکر ساتھ زہرہ گاو و خل خمر کے گھولکر ضماد کرین بعد اسکے کہ بالون کو گندھک سے مکرر تبخیر کیا ہو و بعد تین چار ساعت کے ضماد چھڑا کر پھینک دین لیکن بالون کو نہ دھووین دو تین ساعت کا فاصلہ دیکر پھر گندھک سے تبخیر کرکے خضاب پھر لگاوین اسی طرح مکرر عمل کرین یہانتک کہ سفیدی بالون مین ظاہر ہووے پس ہمیشہ ساتھ روغن یاسمین کے تدہین کیا کرین ۔

**خضاب** ۔ کہ جب استعمال کرین بالون کو سفید ہونے نہ دے اور سفید بالون کو سیاہ کرے مازو و حلیلہ سنبل کشنیز خشک لادن پوست جوز رطب خشک کیا ہوا روسختج شقائق النعمان خبث الحدید شب یمانی سب کو باریک پیسکر شراب عفص مین گھولین اور قرص بناکر خشک کرین پس ایک قرص لیکر بیچ جوشاندہ آس و آنولہ کے حل کرکے طلا کرین ہر مہینے مین دو یا تین مرتبہ فانہ یحفظ الشعر و یسود الابیض اور بعضے نسخے

خضاب کے روغنون مین مذکور ہو نگے اور دواء مسود الوجہ بیچ حرف الطاء کے مذکور ہو گی۔

## حرف الدال

دواء۔ کہ ورم رخو کو نافع ہی روغن گل خل الخمر عرق گلاب پانی آس کا ہر ایک سے تھوڑا تھوڑا جسقدر چاہین لیکر آپسمین ملا وین اور کپڑا اسمین آلودہ کرکے ورم پر رکھین اور رباط سے ہلکا باندھین اور چاہیے کہ درمیان ورم سے باندھنا شروع کرین لیکن درمیان مین چست وسخت باندھین اور دونون طرف مین سست باندھین۔

دیگر۔ کہ ورم بلغمی کو متفرق کرے چوب انگور کی جلا کر راکھ اسکی پانی مین ڈالین اور ایک رات رہنے دین پس پانی اسکا صاف لیکر سرکہ اسمین ملا وین اور کپڑا اسمین آلودہ کرکے ورم پر رکھین اور باندھین۔

دیگر۔ کہ ہر مسہل شدہ پاے کو فائدہ کرے نمک کو زیت مین ملا کر عضو مترہل پر بدفعات ملین اور ضماد کرنا برگ جھاؤ یا برگ آس یا مغز آس کا اور طلا کرنا گل ارمنی و سرکہ کا یہی عمل کرتا ہی۔

دیگر۔ واسطے ترہل کے فائدہ کرے جس جگہ کہ ہو صبر اقاقیا شیاف مامیثا زعفران سعد گل ارمنی کو شکر چھان کرنا دق بنا وین اور وقت حاجت کے ساتھ تھوڑے سرکہ اور آب کرنب کے ضماد کرین۔

دیگر۔ کہ ورم نرم کو جو بعد بیماریون دراز کے اوپر پشت پا اور آنکھ کے ظاہر ہوتا ہی فائدہ کرے صبر اقاقیا مرمکی سعد شیاف مامیثا زعفران حضض گل ارمنی طلا کرین۔

دیگر۔ کہ ترہل و تہبیج وجہ و پلکون کو نافع ہی گلاب آب کاسنی تر تھوڑا سرکہ ملا کر منھ پر ملین۔

دیگر۔ کہ ورم بلغمی کو فائدہ کرے سعد گل ارمنی نسبت آرد جو عدس مقشر بریان کوٹ کر چھان کر ساتھ پانی راکھ و سرکہ کے گھولکر لگا وین جس جگہ کہ ہو۔

دواء۔ کہ دمامیل کو نافع ہی تخم کتان حلبہ ہر ایک دس درم میعہ سائلہ چار درم موم سفید بیس درم ساتھ روغن یاسمین کے ضماد کرین۔

دیگر۔ کہ دمل و سائر اورام کو نضج کرے خلبہ تخم کتان خستہ تمر ہندی سرگین کبوتر آرد گندم بالسویہ ساتھ روغن کنجد و موم کے ضماد کرین اور اگر اجزا کو ساتھ پانی دودھ کے پکا وین قوی الاثر ہو اور مکرر لگا وین تو خوب عمل کرے اور اگر اسبغول کو منھ کے لعاب سے تر کرکے دمل پر رکھین زیادتی کو مانع اور درد کو مسکن اور منضج قوی ہی۔

دیگر۔ واسطے انضاج دمامیل کے نافع ہی خمیر ترش دو اوقیہ تخم مرو کوفتہ اسبغول مسلم روغن گاؤ ہر ایک ایک اوقیہ و نصف شیر انجیر تین اوقیہ حلبہ تخم کتان ہر ایک پانچ درم سب کو دودھ مین پکا کر بھگو دین۔

دیگر۔ مویز منقے تخم کتان انجیر خردل کوٹ کر ماء العسل مین لگا وین کہ منضج قوی ہی۔

دیگر۔ واسطے نضج دمامیل کے مویز منقے کوٹ کر ایک پیاز کو اسمین ملا کر لگا وین ہر صبح و شام۔

دیگر۔ کہ بیچ انضاج کے سریع الاثر ہی انجیر علک البطم کتیرا العسل تنہا کوٹ کر لگا وین اور اگر تھوڑی رائی

اور تھوڑا روغن سوسن اضافہ کرین نہایت قوی ہوگا۔
دیگر منضج دمامیل آرد گندم یا نان گندم کہ خشک کر کے کوٹا ہو ساتھ پانی و زیت کے پکاوین اور لگاوین اور اگر سیر و راتیانج و زفت و موم اور بعض روغنہائے گرم اضافہ کرین نہایت قوی ہوگا۔
دیگر کہ یہی عمل کرتا ہے تخم کتان تخم مر باریک کیا ہوا ساتھ خمیر ترش اور تھوڑے سرگین کبوتر کے ملا کر لگاوین۔
دیگر منضج و محلل اورام و مسکن اوجاع سبوس گندم گل خطمی بابونہ تخم کتان تخم شبت بالسویہ کوٹکر چھان کر ساتھ عصارۂ کرنب کے ملا کر لگاوین اور یہ واسطے اورام اعضائے باطنی کے بھی نفع کرتی ہے۔
دواء کہ جب دمل پختہ پر لگاوین منفجر کرے دانہ تمر ہندی پانچ مثقال کوٹکر چربی مرغ کی نصف مثقال گرم پانی مین گھلا کر اسمین ملاوین اور نیمگرم لگاوین۔
دیگر کہ دمل و ورم کو کھولے خمیر نان تین جزو بورۂ ارمنی نمک حاشا سرگین کبوتر سرگین خرس ہر ایک ایک جزو کوٹکر روغن زیتون مین گھول کر موافق مقدار کے لگاوین۔
دیگر کہ یہی کام کرتا ہے اور چیرنے سے ساتھ اوسکے مستغنی کرتا ہے آہک آب نا دیدہ ساتھ چربی کے ملا کر لگاوین۔
دیگر واسطے انضاج و اخراج کے اور تنقیہ کے پنبہ دانہ تخم کتان کسب یعنی کنجارہ کنجد ہر سہ برابر خوب کوٹ کر ساتھ دودھ تازہ کے ملا کر ضماد کرین۔
دواء کہ نسب اورام حارہ کو ابتدا مین نفع کرتی ہے اور مادے کو جمع کرنے سے منع کرتی ہے خیار ماثیثا اقاقیا فوفل صندل سرخ بالسویہ ساتھ آب عنب الثعلب کے ضماد کرین۔
دیگر کہ واسطے اورام حارہ و ورم فرج و قضیب و کنج ران و سائر اعضا کے مجربات سے ہے کوکنار باریک کوٹکر پانی مین پکاوین جب مہرا ہو جاوے برابر اوسکے اسبغول لیکر خوب پیسین اور روغن گل بمقدار روزن دونون کے بالکتر اضافہ کرکے استعمال کرین۔
دیگر کہ بیچ ورم کے درد کو تسکین دے تخم خشخاش کوٹکر دودھ مین پکاوین اور پھر کوٹین تو مانند مرہم کے ہو جاوے بس گل سرخ اور تھوڑی زعفران پیسکر سبکو ساتھ روغن گل کے کہ موم صاف اسمین گھلایا ہو ضماد کرین۔
دیگر کہ بیچ تبرید کے تاثیر بلیغ رکھتی ہے اور ابتدائے اورام کے مانع انصباب مادہ کی ہوتی ہے سفیدہ سرکہ آب کاسنی مین حل کر کے طلا کرین۔
فائدہ مغابن مین یعنی بغل و بن ران و پس گوش مین اگر ورم ظاہر ہو استعمال رادع کا نہ چاہیے کرنا کہ خوف اس امر کا ہے کہ مادہ اعضائے رئیسہ کی طرف پھر نہ جاوے۔
دیگر کہ ورم گرم کو تحلیل کرے اور اعضا کو سبز یا سیاہ ہونے سے محفوظ رکھے آرد جو یا پست اسکا ساتھ سرکہ و آب کشنیز سبز کے پکا کر رکھین اور اگر درد شدید ہو اور ساکن نہوتا ہو روغن گل و موم سے موم روغن بنا کر گرما مین اسیطرح سرد اور سرما مین نیمگرم لگاوین۔
دیگر واسطے ورم و صلابات حارہ کے نہایت نافع ہے۔

پوست انار پیسکر جوش کیا ہوا سرکہ مین سماق حی العالم برابر گل ارمنی آب کشنیز ہر ایک نصف درم کا فور تھوڑا ساتھ روغن گل کے ضماد کرین -

دیگر - واسطے ورم گرم ندا کے آرد جو صندل سفید برابر کوٹ کر چھان کر ساتھ پانی کلونجی و روغن گل و سرکہ و زردی انڈے کے ملاوین یہانتک کہ ہموار ہو وین تب لگاوین -

دیگر - واسطے سختی ندا کرو ورم مثانہ و استرخائے اعضا کے نافع ہی مصطگی ربع رطل مغز ساق گاؤ موم سفید روغن گل ہر ایک اٹھارہ درم پیہ خوک بارہ درم چربی کو روغن گل مین پگھلا کر مصطگی کو باریک کرکے جملہ آپسمین ملا کر لگاوین -

دیگر - واسطے صلب کے جو پیچھے ورم گرم کے ہوتا ہی مقل ازرق مقل یہود اشق ہر ایک پانچ درم مرزنجوش تین درم پیہ بط دس درم مقل و اشق کو آب گرم مین حل کرین اور ساتھ ادویہ کے ملاوین تو مانند مرہم کے ہووے -

دیگر - واسطے اورام صلب کے خواہ سوداکے گرنے سے ہو خواہ تولد بادہ ورم سے بیچ عضو متورم کے اشق مقل بارزد برابر بالسویہ ہاون مین خوب پیسکر ساتھ تھوڑی چربی بط کے یا مرغی کے اور روغن بان یا روغن سوسن کے ملاوین کہ مانند مرہم کے ہو جاوے -

دیگر - واسطے توڑنے عادیت ورم سرطانی کے کہ متقرح ہو یا قریب تقرح کے سفیدہ رانگے کا توتیا شستہ برابر ساتھ روغن گل و آب خرفہ و آب عنب الثعلب کے یا لعاب تخم خطمی و آب کدو کے

یا آب خیار کے جو تخمین سے حاضر ہو ملا کر لگائین -

دیگر - واسطے سرطان متقرح و جرب حار و حکہ و اورام حارہ کے مجرب ہی اور زیادہ ہونے کو منع کرے سرب کو ساتھ پانی کاسنی کے پیسین یہانتک کہ غلیظ ہو جاوے پس ساتھ روغن گل یا روغن بادام کے کہ برابر ہو ملا کر ضماد کرین اور اگر ساتھ آب کشنیز و آب بارتنگ کے پیسین بہت نفع کرے -

دیگر - کہ بیچ تلیین اورام صلبہ کے اور تحلیل صلابات کے نافع تر ہی اور قوی الاثر پیہ بط پیہ ماکیان مغز ساق گاؤ موم زرد سب کو روغن گل مین پگھلا کر عضو پر رکھین ایک رات دن اور قبل رکھنے دوا کے چاہیے کہ عضو پر نطول کرین ساتھ جوشاندے خطمی کے یا ساتھ پانی خالص کے نیمگرم اور ضماد مکرر لگاوین اور ہر مرتبہ پہلے نطول کرتے رہین اور جب رخاوت و سستی ورم مین ظاہر ہو محللات لگاوین -

دیگر - واسطے تعقد کے نافع ہی کنجد تخم کتان ہر ایک ایک جزو حلبہ نصف جزو نرم کوٹ کر ساتھ دنبہ کے ملا کر لگاوین فانہ ملینہ -

دیگر - کہ ورم صلب کو نرم کرے حلبہ تخم کتان بیخ خطمی تینون کا لعاب نکال کر ساتھ پیہ بط کے ملاوین اور لگاوین -

دیگر - کہ تعقد عصب کو نرم کرے مقل ازرق نیمکوفتہ گرم پانی مین بھگوئین اور بیخ خطمی برابر مقل کے کوٹ کر چھان کر ساتھ عقید انگور کے گھول کر ضماد کرین -

دیگر - کہ ورم صلب بارد کو جو سرطانی نہو فائدہ کرے مقل یعنی بارزد اشق برابر لیکر ہاون مین ساتھ

روغن سوسن یا روغن بان سے کوٹین یہان تک کہ نرم ہو وین اور حل ہو جاوین بعد اسکے لعاب حلبہ ولعاب تخم کتان مثل اسکے اضافہ کرین اور پھر کوٹین تو ستوی ہو جاوین پس انجیر ملک کو خوب کوٹ کر ساتھ ادویہ سابقہ کے ملا وین اور اوپر صلابت کے جس جگہ کہ ہو رکھین۔

**فائدہ** ۔ بیچ مراہم کے مرہم منفجر کہ قائم مقام لوہے کے ہی چیرنے مین ساتھ اور مراہم کے کہ بعد چیرنے کے لگاتے ہین مذکور ہونگے۔

**ضماد فلوس** ۔ کہ سب اورام کو نافع ہی حرف الضاد مین آویگا اور اکثر اضمدہ اورام کے بیچ وجع مفاصل کے گذرے۔

**فائدہ** ۔ قال الشیخ والتبلی بکثرۃ خروج الدمامیل تخلیصہ منہا الاسہال وتسخیف الجلد بالحمام المستعمل والحما والریاضت۔

**دیگر** ۔ واسطے خنازیر وسب اورام بطی التحلیل کے فائدہ کرتی ہی بیخ سوسن آسمانجونی باریک کرکے ساتھ مرہم داخلیون کے ضماد کرین۔

**دیگر** ۔ واسطے خنازیر کے اشنگ برکنہ عسل وسرکہ مین پیسین یہانتک کہ مخلوط ہو جاوین پس ضماد کرین فانہ بلیغ۔

**دیگر** ۔ واسطے خنازیر کے تخم ترب مغز بادام تلخ کوٹ کر ضماد کرین۔

**دیگر** ۔ واسطے خنازیر وغیرہ کے سرگین گاو خشک خطمی باریک کرکے آبمین ملاکر ضماد کرین۔

**دیگر** ۔ واسطے خنازیر وغیرہ کے تخم کتان تخم کرنب ہر ایک کوٹ کر ایک جا کرکے ضماد کرین۔

**دیگر** ۔ کہ خنازیر کو تحلیل کرے کتیرا پانچ درم نانخواہ دو درم صبر ایک درم باریک کرکے ساتھ آب کشنیز تازہ کے ضماد کرین۔

**دیگر** ۔ واسطے خنازیر حارہ کے مرصاف ایک جزو حضض دو جزو ساتھ آب کشنیز تازہ کے ضماد کرین۔

**دیگر** ۔ واسطے خنازیر کے کہ بدون حرارت کے ہوا ور واسطے سلعہ کے نہایت موثر ہی قندوس درم حلتیت اشق ہر ایک پانچ درم جاوشیر فرفیون ایک درم منقل ازرق چار درم سکبینج تین درم جملہ کو سرکہ مین حل کرین اور ساتھ پانی کشنیز تازہ کے ضماد کرین اور بعد تین دن کے تازہ کرین اور مرہم سورنجان ومرہم زنجفر نہایت موثر ہی۔

**مرہم داخلیون** ۔ واسطے تحلیل خنازیر[۵۲] وجمیع اورام صلبہ بطی النضج وتلیین صلابات کے مجرب ہی مراہم مین آئیگا۔

**فائدہ** ۔ کشنیز تر بیچ تحلیل خنازیر کے اثر تمام رکھتا ہی لیکن اسکے پانی مین جبتک کوئی چیز کثیف مانند سویق شعیر کے مختلط ہو تاثیر نہین کرتا ہی کذا قال الشیخ۔

**دیگر** ۔ کہ اورام صلب کو مانند خنازیر وسلعہ کے پکاوے سرطان تازہ وزندہ کوٹ کر ضماد کرین تین دن تک صبح وشام اور بعد تین دن کے برگ دھتورہ سیاہ نمک تلخ بالمناصفہ کوٹ کر ضماد کرین صبح سے شام تک اور شام سے صبح تک کہ تین دن مین پکاتا ہی بعد اسکے ادویہ منفجرہ لگاکر منفجر کرین۔

**دیگر** ۔ کہ خنازیر کو فائدہ کرے اور بلغم غلیظ کو نکالے اور شیخ رئیس نے کہا کہ یہ دوا مستحسن ہی اور صحیح نہین ہی تربد زنجبیل شکر بالسویہ سفوف کرین اور مقدار خوراک دو درم

[illegible]

[۵۲] [illegible] فارسی مین [illegible] ۱۲

دواء۔ کہ واسطے حکہ وجرب وسعفہ کے نافع ہی اور اس دوا کو قشمشش کہتے ہین تسمیۃ الشئی باسم جزئہ الغالب پوست ہلیلہ زرد چھ درم سناء مکی شاہترہ ہر ایک دو دو درم افسنتین ڈیڑھ درم کوٹ کرچھان کرساتھ قشمشش کوفتہ کے گھولین مقدار خوراک بقدر ایک جوز کے۔

دواء۔ کہ جرب مزمن ردی کو مستاصل کرے صبر ایک مثقال ہر دن کھاوین تین دن تک پھر تین دن ترک کرین پھر تین دن تک کھاوین اسی طرح مکرر کرین مجرب ہی۔

دواء۔ کہ جرب وسعفہ کو خوب نفع کرتی ہی سفال تنور دو جزو نمک ایک جزو ساتھ سرکہ کے طلا کرین۔

دیگر۔ کہ واسطے جرب وحکہ کے مجرب ہی جوشاندہ برگ عناب نصف رطل ساتھ تھوڑی شکر کے پانچ دن تک پیین۔

دیگر۔ واسطے جرب وحکہ کے مجرب ہی انار ترش مع پوست ریزہ ریزہ کرکے اسقدر پانی مین جوش کرین کہ مضمحل ہوجاوے پس کوٹین تو دانہ وپوست برابر ہوجاوین اور بیچ حمام کے لگاوین اور جسوقت مادہ سوداوصفراسے ہوا ور ساتھ تیزی کے ہو مغز تخم کدو مغز تخم ترلوز ساتھ دودھ عورت کے پیسکر طلا کرین۔

دیگر۔ کہ جرب رطب کو نافع ہی مجرب سیماب کشتہ اقلیمیائے فضہ گندھک سفید برگ دفلی کندش دفلی مردارسنگ برابر کوٹ کرچھان کرساتھ تھوڑے سرکہ وروغن گل کے طلا کرین اور رات کو لگائے رہین صبح کو حمام مین ساتھ سرکہ کے یا اشنان سبز کے

بدن کو ملین بعدہ گرم پانی سے غسل کرین پیچھے اُسکے آب سرد اوپر بدن کے گرائین بعد اسکے روغن گل ملین اور پھر ساتھ آب سرد کے غسل کرین اور نکل آوین۔

دیگر۔ واسطے جرب رطب کے کندش دفلی مردارسنگ ہر ایک دس درم نمک پانچ درم سرکہ وروغن گل مین ملا کر بیچ حمام کے طلا کرین۔

دیگر۔ واسطے جرب رطب کے مغز بادام تلخ سناء مکی مردارسنگ ہر ایک تین درم کنجد دس درم ساتھ سرکہ وروغن گل کے ملین۔

دیگر۔ واسطے جرب رطب کے زرد چوبہ بورہ ارمنی مرقسط کندش ہر ایک یک درم سبعہ سائلہ پانچ درم ساتھ روغن گل کے ترکرکے بطور طلا اسکے بدن مین ملین اور تین ساعت رہنے دین پس ٹھنڈی بلکہ گرم پانی سے نہاوین۔

دیگر۔ واسطے جرب ورطب کے گندھک زرد ایک مثقال بیہ زرد دو مثقال روغن گل دس مثقال بیہ کو بیچ روغن گل کے پگھلا کر گندھک کو خوب کھرل کرکے ملا دین اور رات کو ملین صبح کو حمام مین دھووین۔

دیگر۔ واسطے جرب رطب کے پارہ کشتہ کیا ہوا پانچ درم کندش دو درم زراوند طویل سات درم ساتھ روغن گل کے تین دن تک طلا کرین۔

دیگر۔ واسطے جرب کے عاقرقرحا سیماب کشتہ مویزج خردل حنا گندھک موم سفید برابر ساتھ روغن کنجد کے ملا کر طلا کرین۔

دیگر۔ واسطے حکہ وجرب یابس کے مغز استخوان زرد آلو تلخ تخم ریباس ہر ایک بیس درم نمک طعام سیماب کشتہ ہر ایک

دو دو درم سب کو بیچ بیس درم ماست ممزوج کے حمام
مین طلا کرین اور ایک ساعت ٹھہر کر دھووین اور
ایک نسخے مین تخم ریباس مغز زرد آلو تلخ سیماب برابر
ساتھ سرکہ کے پیسین اور ساتھ روغن کنجد کے حمام مین
طلا کرین مرقوم ہی۔
دیگر واسطے جرب و حکہ کے اور یہ ضماد ساتھ ضماد النسا
کے مسمی ہی ساتھ ہلیلہ زرد مردار سنگ سفیدۂ
قلعی بالسویہ ساتھ روغن گل و روغن بنفشہ کے
لگاوین۔
دیگر کہ واسطے جرب کے اور رفع کرنے جمیع آثار
کے مکرر تجربے مین آئی ہی سیماب مغز بادام تلخ ہر ایک
تین درم تخم خربزہ غیر مقشر نیدرہ درم ہر شب طلا
کرین ایک ہفتہ تک۔
دیگر واسطے جرب رطب و یابس کے اور مواد آتشک کے
مجربات سے ہی سرب سیماب گوگرد زرنیخ ہر ایک دس
درم سرب کو بیچ ظرف مٹی کے پگھلا کر آتار لیوین اور
آگ سے ہوا مین رکھین پس ادویۂ مسحوقہ آپسمین
ملا کر آپسمین ضم کرین اور حرکت دین یہانتک کہ منعقد
ہوجاوین بعد اسکے جب ہاتھ سے ملین مانند غبار کے
ہووے طلا کرین اور جب متحجر ہوجاوے پیسکر طلا
کرین اور غیر متحجر بھی مجرب ہی۔
دیگر واسطے جرب یابس کے سیماب کشتہ حنا شحم حنظل
اقلیمیائے نقرہ عدس مقشر بالسویہ کوٹ کر چھانکر سرکہ
و روغن گل مین طلا کرین۔
دیگر واسطے جرب کے رطب ہو یا یابس نافع ہی اور
چھالا اور خراش نہین لاتی ہی مردار سنگ زاج صفر برابر
ساتھ سرکہ کے پیسین اور ایک ہفتہ دھوپ مین رکھین
پس وقت حاجت کے طلا کرین۔
دیگر واسطے جرب کے کہ نظیر نہین رکھتی ہی جرب جسطرح
کی کہ ہو گندھک حنا ہر ایک ایک مثقال سیماب کشتہ
شیطرج ہر ایک نصف مثقال فلفل ایک دانگ روغن دنبہ
بیس مثقال بطریق معہودہ کے آپسمین ملا کر رات کو ملین اور
صبح کو بیچ حمام کے بھوسی و سرکہ و آب گرم سے غسل کرین۔
دیگر واسطے جرب کے حلبہ شحم حنظل جوش کرین اور
آب مطبوخ بدن پر ملین۔
دیگر واسطے جرب کے عدس مقشر سماق گل سرخ شحم
اندرون انار کی سبکو کوٹکر ساتھ پانی کے ملا کر طلا کرین۔
دیگر واسطے حکہ کے تخم اسفاناخ تخم خشخاش کوٹ کر
سرکہ مین بھگو کر حمام مین ملین اور ساتھ سرکہ و بھوسی و
آب گرم کے غسل کرین۔
دیگر واسطے حکۂ یابسہ کے سرکہ روغن گل آب کرفس
مصور تینون کو جمع کر کے خوب ملا دین تو ایک ذات ہوجاوین
اور حمام مین ایک ساعت توقف کر کے غسل کرین اور چند
روز عمل مین لاوین مجرب ہی اور ادویۂ حکہ کان اور خصیہ و مقعد
و رحم و فرج کی ہر ایک مقام مین مذکور ہوئی ہین۔
دوا کہ واسطے سعفہ کے جو بیچ بدن لڑکون اور عورتون
کے ہوتا ہی نافع ہی زردچوب حنا پوست انار زراوند
مردار سنگ بالسویہ ساتھ روغن گل و سرکہ کے طلا کرین۔
دیگر کہ واسطے سعفہ مزمنہ کے جو بیچ ابدان یابسۃ المزاج
کے ہوتا ہی نفع کرے نمک زاج دونون سوختہ گندھک تر

آب زنبق زرد چوبہ مازو زراوند مردار سنگ بالسویہ
ساتھ سرکہ و روغن گل کے طلا کرین۔
دیگر۔ کہ سعفہ رطبہ کو استیصال کرے نمک اشنان سبز
سرکہ مین تر کر کے چند مرتبہ ملین۔
دیگر۔ کہ سعفہ کو استیصال کرے صابون رقی گلاب
مین ملاوین یہانتک کہ کف نکالے بعد اسکے بیچ بنفشہ
موم سفید روغن بنفشہ بادام ہر ایک تھوڑا سا اضافہ
کر کے طلا کرین اور ایک ساعت رہنے دین بعد اسکے
آب گرم سے دھووین اور سعفہ سرخ کہ چہرہ مین ظاہر
ہوتا ہی اسکو فصد جبہہ کی فائدہ کرتی ہی خصوصاً جو بعد
فصد قیفال کے کرین۔
دیگر۔ واسطے سعفہ کے کہ اوپر چہرہ لڑکون کے ہوتا ہی سفیدہ
رانگ کا تین درم گل سرخ دو درم گلنار زرد چوبہ ہر ایک
ایک درم کافور ایک طسوج موم سفید اڑھائی درم
روغن گل دس درم موم کو بیچ روغن گل کے پگھلاوین
اور باقی ادویہ کو نکر چھانکر اسمین ملا کر طلا کرین۔
دیگر۔ کہ یہی عمل کرتی ہی اشنان سبز مردار سنگ ہر ایک
پانچ درم گل ارمنی حضض بکی پوست انار ہر ایک تین درم
حنا تنبیل ہر ایک چار درم اقاقیا شیاف مامیثا صندل
ہر ایک دو درم گلاب مین تر کر کے طلا کرین۔
دیگر۔ واسطے سعفہ کے نہایت مجرب ہی برگ مہک
چار درم حنا مازو ہر ایک دو درم ساتھ روغن دنبہ کے
طلا کرین۔
دیگر۔ کہ یہی عمل کرتی ہی لیکہ قوی تر ہی آب برگ چقندر
روغن دنبہ ہر ایک سو درم جوش کرین یہانتک کہ

پانی جاتا رہے اور روغن رہے بعدہ برگ مہک وحنا
ہر ایک پانچ درم کوٹکر چھانکر ممزوج کر کے طلا کرین اور قرص
سعفہ بیچ حرف القاف کے آویگا اور مرہم سعفہ بیچ مراہم
کے اور ضماد اسکا بیچ اضمدہ کے آویگا۔
دواء۔ کہ جذام کو نافع ہی مسمی ہی بہ معجون سلاحہ یعنی
پیشاب بزکو ہی ایک جزو مغز بادام عسل شکر سفید ہر ایک
چار جزو روغن گاؤ نصف جزو سب کو آپسمین ملا کر شیشے
مین رکھین بمقدار خوراک ایک مثقال ساتھ دودھ گاؤ کے
کہ نیم گرم ہو اور چاہیے کہ استعمال اس دوا کا بعد تنقیہ کے
ہو اور نسخہ دوسرا اس معجون کا کہ اکثر امراض جلدی کو
فائدہ کرتا ہی حرف المیم مین آویگا۔
دواء ستہ۔ واسطے جذام کے نفع تمام رکھتی ہی اور
بیچ بحث سر کے گذری۔
دواء۔ کہ مبرا الجذام ہی اور یہ مرق الافاعی مشہور
ہی افاعی اُس جگہ سے کہ شورہ وہان نہو یعنے ظاہر
زمین شوریت و نمکینیت نہو لیکر سر اور دم انکی کاٹکر
پھینک دین اور ٹکڑون کو پاک کرین بعد اسکے پانی
سے دھوکر دیگ مین ڈالین نمک و شبت و تھوڑا
خولنجان اسمین ملاوین اور پانی بقدر حاجت کے
اور تھوڑا زیت ڈال کر پکاوین تو تھرا ہو وے
پس اس شوربا سے تھوڑا مجذوم کو پلاوین
اور تھوڑا گوشت مذکور کھلاوین پس اگر
مجذوم کو سدر ہو یعنے اسکی آنکھ کے نیچے
اندھیرا معلوم ہو کر گر پڑا فہوالمراد ورنہ پھر
پلاوین و کھلاوین تو سدر عارض ہو

عارض ہو وانتفاخ بدن مین لاحق ہو اور جانئین کہ مریض مذکور کئی دن تک بیہوشی اور گم ہو گیا عقل کا رہتا ہی نہ ڈرین پس بدن اسکا جس جگہ سے کہ گوشت گرم ہوگا پھٹ جاویگا خوف نکرین کہ گوشت فاسد دور ہو کر گوشت صحیح جم آویگا بحکم خدائے تعالیٰ وبسبیٹی ومندرجلی وتریاق فاروق وشیادریطوس جذام کو فائدہ مند ہین بیچ اوائل اس باب کے گذر جائینگے۔

دیگر۔ واسطے جذام کے نطرون فربیون کبریت زرد برگ انجیر برابر کوٹکر سرکہ مین ملاکر بدن پر طلا کرین۔

دواء۔ کہ واسطے قطع برص کے مجرب ہی ایک سانپ کا شکم چیر کر پاک کرین پس شاہترہ تازہ یا خشک اسمین پر کرکے سی دین بعدہ سانپ کو کوئلون پر کباب کرین کہ پکجاوے بعدہ شاہترہ کو نکالکر پیسین اور برص پر لگاوین دو دن رات مین باذن خداوند تعالےٰ برص دور ہو جاویگا۔

دیگر۔ کہ واسطے برص اطفال کے نافع ہی زرنیخ سرخ شب یمانی گندھک ہر ایک ایک درم زفت رومی دو درم زفت کو عسل وسرکہ مین پگھلاوین اور دوا کو ٹکر چھانکر اسمین گھولکر ضماد کرین۔

دیگر۔ کہ برص کو دور کرے زرنیخ سرخ سفیداب سفید بالسویہ ساتھ تازہ دودھ کے پیسکر طلا کرین۔

دیگر۔ واسطے بہق و برص کے نافع ہی فوہ کندش شیطرج خردل شحم حنظل تخم ترب مازریون خربق سیاہ خربق سفید مویزج سقمونیا ہر ایک ایک جزو شقائق النعمان دو جزو کوٹکر سرکہ مین ایک رات بھگوئین دوسرے

دن طلا کرین۔

دیگر۔ کہ بہق اسود وابیض کو نافع ہی گل شقائق سقمونیا شیطرج تخم ترب خردل صمغ ان کو بالسویہ کوٹکر چھان کر سرکہ مین بھگوئین ایک رات دن بعد اسکے بیچ حمام کے کیسہ بدن پر ملین اور اسکو طلا کرین اور ہر دوا زیادہ کھرل کیے ہوئے ساتھ سرکہ کے طلا کرنا یہی عمل کرتے ہین۔

دیگر۔ واسطے بہق ابیض کے شیطرج فوہ تخم ترب کندش خردل پیسکر ساتھ تیز سرکہ کے ملاکر طلا کرین دھوپ مین بیٹھکر۔

دیگر۔ واسطے بہق ابیض کے اطریفل صغیر دو درم تربد ایارج فیقرا ہر ایک ایک درم شحم حنظل ربع درم یہ دوا کہ ایک خوراک ہی ہر ہفتے مین ایکبار کھاوین اور ایام دیگر مین اوپر کھانے اطریفل کبیر کے مداومت کرین اور تدابیر مجفف کرتے رہین۔

دیگر۔ واسطے بہق اسود کے نافع ہی تخم ترب دس درم کندش قسط ہر ایک دس درم سرکہ تند مین ملاکر طلا کرین اور اس بیماری مین واسطے تنقیہ سوداکے فصد و اسہال ساتھ افتیمون کے بطور تکرار د مہلت کے واجب جانئین اور ہمیشہ ترطیب کرتے رہین۔

دیگر۔ واسطے برص کے نافع ہی شیطرج طسیلج مویزج بطون الذراریح مساوی الوزن ساتھ جوشاندہ فوہ کے طلا کرین لیکن پہلے موضع برص کو ساتھ عنصل کے یا پیاز کے خصوصاً اس پیاز کے کہ اسکو ملبوس کہتے ہین مل لیا ہو۔

دیگر۔ کہ واسطے برص کے بالخاصیت نفع کرے خون سانپ سیاہ کا ملین۔

دیگر - کہ بسبب زخم کرنیکے فائدہ کرتی ہی عسل ملاکر طلا کرین تو قرحہ کرکے گوشت متغیر کو کھا لیوے بعد ازآن علاج قرحہ کا کرین تو پوست اچھا نکل آوے اور اگر معجون بلادر بتدریج کھایا کرین برص و بہق کو دور کرے -
دیگر - واسطے بہق کے عجیب الاثر ہی کبریت ایک جزو مغز اخروٹ روغن تازہ بے نمک ہر ایک دو جزو بعد ترکیب کے ایک رات رکھکر حمام مین بعد ملنے کے کیسے سے موضع برص کو بخوبی اطلاء کرین بحکم اللہ تعالی تین مرتبہ مین بہق اور جمیع آثار کو دور کرے -
دیگر - واسطے بہق و جمیع آثار کے مجرب ہی صدف کو نکر لیمون کے پانی مین ڈالین یہانتک کہ جل جاوے بس - نسخہ سرخ خردل سفید کہ اسکو حرف بابلی کہتے ہین ہر ایک تین درم تخم ترب پانچ درم مغز پستہ مغز بادام تلخ مقشر خمیر مایہ ہر ایک ایک درم جملہ کو آبمین ملا کر لگا دین -
دیگر - کہ واسطے بہق و برص کے سب مسہلات سے زیادہ موافق ہی پوست ہلیلہ کابلی مقشر ہر ایک اوقیہ تربد تین اوقیہ قند سفید نصف رطل قند کو پانی مین ڈالکر قوام کرین ادویہ کو اسمین ملا دین مقدار شربت تین درم سے پانچ درم تک یا پانچ مثقال تک اور شیخ رئیس نے فرمایا کہ میرے نزدیک یہ بہتر ہی کہ زنجبیل بھی ایک اوقیہ زیادہ کرین اور اس درویش نے دونون نسخون کو بنایا زنجبیل والے کو انفع پایا -
دواء ہندی - کہ بیچ دفع کرنے برص و بہق سفید تازہ کے مجربات سے ہی قسط تلخ شیطرج ہندی زرنیخ

سرخ فلفل زنگار برابر تانبے کے باسن مین پیس کر رکھین اور بعد ایک ہفتہ کے ملین اور دھوپ مین بیٹھین اور بدستور طلا کرنا نوشادر کا ساتھ روغن گل کے یا روغن تخم سرخ کے سات دن تک ملین برص وغیرہ کو دور کرتا ہی -
ادویہ صابغہ جلد - کہ بیچ برص و بہق کے کام مین لاتے ہین واسطے چھپانے حال کے حرف الصاد مین بصیغہ صبغ کے مذکور ہونگی -
دواء - کہ سفیدی کو جو موضع حجامت مین ظاہر ہوتی ہی دور کرے اور بعد فراغت کے حجامت سے استعمال کرین سفید ہونے کو منع کرے مرداسنج بیض کو طلا کرین -
دیگر - نورہ الصبغ ساتھ سرکہ کے طلا کرین -
دیگر - نورہ شیطرج ساتھ پانی بقم کے پیسکر طلا کرین -
دواء - کہ رنگ کو سرخ کرے زرد چوبہ یا بیس دس درم زعفران تین درم قند برابر دونون کے یعنی تیرہ درم مقدار شربت دو درم ہر دن کھاوین اور جانین کہ تناول نخود کا اور پانی اسکا اور تناول انجیر و انار شیرین و شراب احمر غلیظ و گوشت کا اور استحمام ساتھ آب شیرین کے ہمیشہ محمرات رنگ سے ہین اور تناول کرنا انڈے کا ساتھ نمک و حلتیت کے بالخاصیت سرخ کرنے والا رنگ کا ہی اور تناول کا بدستور ادویہ موضعیہ و منورہ و مبیضہ و محمرہ و مصفرہ حرف الغین المعجمہ مین بلفظ غمرہ و غسول مذکور ہونگی اور ادویہ مسودہ رنگ کی بیچ اطلیہ کے

دواء - کہ کلف و نمش و برش و خیلان و آثار جروح و قروح و دم میت و زخم کو نافع ہی کرسنہ سرگین کبوتر ہر ایک پانچدرم پوست تخم مرغ ملح القلی کہ ہندی میں سجی کہتے ہین بورہ ارمنی زراوند طویل نشاستہ عاج آرد نخود ہر ایک دو درم ایرسا قسط تلخ شاخ گوزن سوختہ ہر ایک تین درم مغز بادام تلخ سات درم کوٹ کر اور باریک کرکے اور ساتھ سرکہ کے طلا کرین -

دیگر - واسطے کلف کے تخم ترب تخم جرجیر طلا کرین -

دیگر - زردک عصفر یعنی پانی زرد عصفر کا لیکر جوش کرین یہانتک کہ غلیظ ہو جاوے پس قسط و اجینی باریک کرکے اسمین ملا کر طلا کرین -

دیگر - خردل ساتھ انجیر کے کوٹین اور پہلے کف کو ساتھ پانی گرم کے نطول کرین یا تکمید کرین بعد اسکے یہ دوا لگاوین اور جب سوزش معلوم ہو وے اٹھالیوین اور ساتھ پانی گرم کے تکمید کرین اور پھر اعادہ کرین اور اسی طرح کرتے رہین اور احتیاط کرین کہ قرحہ پیدا نہ کرے -

دیگر - حب المحلب مغز بادام مغز تخم خربزہ تراب زیبق بالسویہ آبسمین ملا کر طلا کرین -

دیگر - حب المحلب مغز بادام مثقل سرکہ مین پیسکر طلا کرین -

دیگر - ترمس تخم ترب تخم جرجیر قسط مغز بادام تلخ بورہ فلفل مثقل بالسویہ لیوین اور مثقل کو ساتھ پانی عصفر کے حل کرکے باقی ادویہ کو اسمین ملا کر طلا کرین -

دیگر - انزروت باریک کرکے ساتھ زہرۂ گاؤ کے ملا کر طلا کرین -

دیگر - پوست انڈے کا اشنان خربزہ کے پانی مین پرورده کیا ہوا آرد جو بیخ نے پوست عدس آرد باقلا فوفل کف دریا مامیران چینی بالسویہ ساتھ پانی مولی کے اوپر کلف کے طلا کرین -

دیگر - سیماب دس درم کف دست پر رکھکر لعاب دہن کا اسمین ملا کر دوسرے ہاتھ کی انگلیوں سے ملین یہانتک کہ مضمحل ہو کر کشتہ ہو جاوے پس مغز بادام شیرین مقشر تیس درم کوٹین تو مانند مرہم کے ہو جاوے بعد اسکے سیماب مذکور اسمین ملا کر تھوڑا اس سے پانی مین حل کرکے رات کے وقت اوپر چہرے کلف دار کے طلا کرین کئی دن تک اور یہ دوا خاص واسطے عورتون کے ہے -

دیگر - کہ دور کرنے والی کلف کی اور اچھا کرنے والی رنگ کی ہے زیبق دو درم مغز بادام تلخ مقشر تین درم سیماب کو ساتھ مغز بادام کے مقتول کرین بعد اسکے تخم خربزہ خوب کوٹکر حلبہ کو اسمین ملا کر طلا کرین ایک ہفتہ تک نہ دھووین اور ہر ساعت طلا تازہ لگاتے رہین جب بعد ہفتہ کے دھووینگے کلف باقی نرہیگی -

دیگر - واسطے برش و نمش کے مغز بادام تلخ بورہ ارمنی تخم ترب کوٹکر میتھی کے لعاب مین ملا کر لگائین منھ پہ بعد تکمید کرنے کے ساتھ پانی گرم کے حمام سے نکل کر -

دیگر - واسطے برش و نمش کے باقلا مغز بادام تلخ تخم ترب ساتھ شیرۂ انجیر کے طلا کرین -

دیگر۔ صابون کا لیپ کرین اور جو لذع پیدا کرے دھو ڈالین اور روغن بادام ملکر پھر لگا دین۔
دیگر۔ اشق سرکہ مین پیسکر ملین۔
دیگر۔ گوگل کو کوٹ کر حلبہ کے لعاب مین اندر ناؤن کے حل کر کے طلا کرین۔
دیگر۔ واسطے دفع آثار جدری و قروح کے اثر تمام رکھتا ہے مردارسنگ مرباء بیخ نے آرد نخود استخوان کہنہ آرد جو قسط مغز تخم خربزہ حب البان کوٹکر چھانکر ساتھ لعاب حلبہ و السی کے ملا کر رات کو طلا کرین صبحکو حمام مین جاکر دھوئین۔
دیگر۔ جہت کلف و نمش آرد باقلا دس درم تخم ترب تخم خرجیر قسط مغز بادام تلخ بورق فلفل ہر ایک دو درم اشق ڈیڑھ درم اشق کو سرکہ مین حل کرین اور یہ دوائین کوٹکر چھانکر اسمین ملا دین اور بنادق بنا کر وقت حاجت کے آب عصفر مین پیسکر لیپ کرین اور صبح کو جوشاندہ تخم خربزہ و سبوس و بنفشہ سے دھوئین اور قبل لگانے دوا کے آب گرم سے اس مقام کی تکمید کرین صوف سے یا انکباب آب گرم سے کرین تاکہ وہ مقام سرخ ہو جاوے۔
دیگر۔ واسطے آثار جدری کے باقلا پانچ درم جو جیر مردارسنگ ہر ایک اڑھائی درم سفال نو قسط شیرین ہر ایک دو درم آب جو مین پیسکر طلا کرین طلاء بعد طلاء اور چاہیے کہ پہلے حمام کرین ساتھ آب گرم کے انکباب کرین بعد اسکے یہ دوا لگائین پس ازان پھر حمام مین جاکر اس پانی سے کہ جس مین پوست خربزہ و بنفشہ و سبوس و نخود نیمکوفتہ جوش کیا ہو دھووین اور طلا کرین اسی طرح کرتے رہین یہانتک کہ دور ہو جاوے اور استخوان کہنہ اکیلے پانی مین پیسکر ایک دن مین دو تین بار طلا کرنا کافی ہے ایک ہفتہ مین اثر بین حاصل ہوتا ہے۔
دیگر۔ کہ آثار قروح کو دور کرے مردارسنگ بیض ساتھ روغن گل کے طلا کرین۔
دیگر۔ شحم بط بطور دوام کے ملتے رہین اور برگ کاہو اسپر لگا دین اور اگر برگ کاہو نہ ملے تخم کاہو کوٹ کر پانی مین لگا دین اور اگر روٹی مائدہ کی ساتھ خرما کے کوٹ کر لگا دین یہی عمل کرے۔
دوا۔ کہ اگر کسی عضو مین خون کو جو بسبب ضرب یا سقطہ کے مر گیا ہو تحلیل کرے زرنیخ زرد حجر فلفل ہر ایک ایک جزو کندر نصف جزو کوٹ کر چھان کر شیاف بنا وین اور وقت حاجت کے دھنیا تازے کے پانی مین حل کر کے مکرر طلا کرین فانہ بلیغ۔
دیگر۔ واسطے خون مردہ کے پانی کرنب کا طلا کرین یا کرنب کو کوٹ کر ضماد کرین و آب ترب و آب پودینہ علیحدہ علیحدہ اور مرکب کہ قوی تر ہے طلا کرین۔
دیگر۔ اگر تنہا مس زرد تنہا یا ساتھ اشق کے طلا کرین خون مردہ کو نیچے جلد سے پگھلا دین۔
دوا۔ کہ وشم کو قلع کرے بدون زخم کرنے کے نطرون گرم پانی مین حل کر کے اوپر وشم کے ملین ایک زمانہ دراز تک بعد اسکے علک البطم شہد مین نرم ضماد کرین اور تین دن تک نہ کھولین بعدہ کھولین اور نمک خوب ملین بعد اسکے

روغن حنا چودوائین واسطے دور کرنے آثار کے مذکور ہوئین طلا کرین ایک دن مین دس بار مین دن تک اسیطرح عمل مین لاوین اور پھر ساتھ پانی نطرون کے دھووین اور اسی طرح مکرر کرین —

دیگر — آب قلعی یعنی اشخار کہ ہندی مین سجی کہتے ہین یا سرگین سنگ و صابون ملا کر اوپر وشم کے جہان لکھا گیا ہی لگاوین فانہ یقلعہ او حیبو فنت اس تدبیر سے دور ہووے اور دوئہ مقرحہ کہ قائم مقام لوہے کے ہین اور مذکور ہوئین اور بھی مراہم مین مذکور ہونگی لگاوین یہانتک کہ زخم کرین اور پوست و گوشت رنگین کو چھیلین بعد اسکے معالجۂ قرحہ کا کرین

دواء — کہ خراز یعنی سبوسۂ سر کو نافع ہی آب برگ چقندر چالیس درم بورہ ارمنی دو درم زہرۂ گاؤ ایک درم ساتھ شہد کے ملا کر اوپر سر کے طلا کرین —

دیگر — واسطے خراز کے زردچوبہ برگ حنا ہلیلۂ زرد مازو و مرداسنگ آملہ مقشر سرکہ ہر ایک ایک جزو کو روغن گل سرخ چار جزو آبمین ملا کر طلا کرین —

دواء — قوبا یعنی داد کو نافع ہی گندھک دو درم سفیدہ رانگ کا آٹھ درم مویزج ایک درم ساتھ سرکے کے طلا کرین —

دیگر — واسطے قوبا کے خربق سفید چار درم ترمس صدف سوختہ نطرون ہر ایک تین درم کوٹ کر چھانکر ساتھ سرکے کے طلا کرین —

دیگر — واسطے قوبا کے انشق ترمس ہر ایک ایک درم بورۂ ارمنی دو درم ساتھ پرانے سرکہ کے طلا کرین اور بعد ایک ساعت کے نیمگرم پانی سے دھووین —

دیگر — کہ داد و سعفۂ یابسہ و جرب کو مجرب ہی گندھک دس درم صمغ عربی پانچ مثقال دھنیہ تازہ نیا پردہ مثقال آبمین ملا کر بعد دو ساعت کے حمام مین لگاوین —

دیگر — واسطے قوبا کے حماض اترج اسپر ملین یا انشق و سرکہ یا مثاث و سرکہ یا کف دریا یا موم و روغن کنجد یا گھی یا چربی مرغی کی یا پیہ بط کی یا روغن گندم ملین —

دیگر — واسطے قوبا و آثار کے مجرب ہی قرد مانا مویزج آرد نخود سرگین بز ہر ایک سولہ مثقال اصل السوس گندھک ہر ایک پانچ درم ساتھ سرکہ وغیرہ کے موافق ہر عضو کے بیاد جالیہ سے ضماد کرین —

دیگر — کہ واسطے قوبا کے نہایت نافع ہی شیاف مامیثا کندر زبد البحر کتیرا توبال نحاس بورۂ ارمنی خربق سفید ترمس انشق بالسویہ ساتھ سرکہ کے ملا کر طلا کرین اور راکھ لہسن سوختہ کی ساتھ شہد کے واسطے اطفال کے طلا کرنا مجرب ہی —

فائدہ — یہ دوائین اور طلاء کہ لکھے گئے ہین واسطے ایسے داد کے ہین کہ تازہ ہوا ور عمق مین متمکن اور گوشت مین داخل نہوا ہو اور اگر داد ایسا ہوا ہو لازم ہی کہ پہلے تصدیق کرین اور ساتھ جوشاندۂ افتیمون کے استعمال مواد کرین اور افتیمون ساتھ ماء الجبن کے ایک مدت تک دین بعد اسکے داد پر جونک لگاوین بدفعات اور درمیان دفعات کے تنطیل ساتھ آب گرم کے کرتے رہین اور جب تنقیۂ عام اور بعد اسکے تنقیۂ خاص ساتھ

جونک سے یا حجامت کے حاصل ہووے اطلیہ کہ واسطے
سعفہ کے مذکور ہوئے استعمال کرین اور اگر مادہ
نہایت قوی ہووے اور تدابیر مسطورہ فائدہ نکرین
دوائے حاد داکال لگاوین تو زخم ہوجاوے اور
گوشت فاسد بالکل فنا ہوجاوے اور گوشت صحیح
ظاہر ہو بعد ازان مراہم مداخلہ لگاوین –
دیگر – کہ توبارو ی مزمن کو فائدہ کرے شیطرج رامک
کتیرا تخم خربزہ برابر سرکہ مین ملاکر طلا کرین –
دیگر – کہ ثالیل کو نافع ہے برگ آس ملین کئی مرتبہ اور
ملنا نمک و سرکا ہر دن کئی مرتبہ یا خرنوب نبطی رطب
یا شب یمانی کا طلا کرنا نرج کا یہی عمل رکھتا ہے –
دیگر – کہ واسطے رفع کرنے ثالیل و خیلان کے مجرب
ہے گندھک سرتال شونیز خاکستر عقرب بالسویہ ساتھ
زفت یا سرکہ کے طلا کرین اور بدستور تخم برگ سفیدار
کا عجائب سے ہے اور بدستور ضماد شونیز کا ساتھ
پیشاب کے مجرب ہے اور بدستور ساتھ زہرہ بز کے
بھی اور اگر ثالیل نہایت کثیر ہون تنقیہ سودا کا
ساتھ فصد و اسہال کے بدفعات کرنا چاہیے اور
ترطیب بھی اور اگر بڑے ہون اور جڑین بہت رکھتے
ہون دوائے حاد سے استیصال کرین اور روغن
ملین واسطے تسکین کے اور یہ تدبیر مکرر کرین تو خوب
استیصال ہو بعد اسکے اندمال کرین –
دیگر – واسطے ثالیل کے اشق ہر ایک بارہ درم
نیمکوب کرکے ایک رات دن سرکہ کہنہ مین بھگو کر
حل کرین اور گل خطمی تین مثقال تخم مرو تخم کتان بابونہ
بنفشہ ہر ایک ایک مثقال اضافہ کرکے ضماد کرین –
دیگر – کہ قلع ثالیل کرے مازو شب یمانی تخم جرجیر
کوٹکر چھانکر ساتھ زہرۂ گاؤ کے ملاکر کئی مرتبہ طلا کرین –
دواء – کہ حصف کو نفع کرے حنا نمک ساتھ سرکہ
کے ترکرکے حمام مین ملین اور ایک ساعت تک
رہنے دین بعد اسکے ساتھ آب سرد و سبوس کے
دھووین –
دیگر – واسطے حصف کے مازو زرد چوبہ سرکہ تند
روغن گل ملاکر حمام مین طلا کرین اور ایک ساعت
صبر کرکے دھووین اور پھر بھی اور آب سرد سے
بدن کو ملین اور اگر کسی مقام مین پیدا کرتا حصف کا
معلوم ہو گلاب و سرکہ ملین کہ اسکے حدوث کو منع کریگا –
دواء – واسطے شری یعنی پتی کے نافع ہے بزر الجبن
یعنی خوب کلان و اسپغول ہر ایک تین درم ساتھ جلاب
کے پیین –
دیگر – کبابہ دو درم کوٹکر چھانکر قند سفید اسکے ملاکر
ساتھ آب سرد کے پیین –
دیگر – کہ اگر شری ساتھ سوزش و گرمی شدید کے ہو
نفع کرے قرص کافور ساتھ آب انار کے پیین –
دیگر – رائب گاے کا اکیلا کافی ہے اگر پیین یا طلا کرین
جو شری ساتھ گرمی کے ہو اور جس وقت شری
خون صفراوی سے ہو دوا الاکثر چاہیے کہ فصد کرین
بغیر توقف کے اگر کوئی مانع نہو اسلیے کہ فصد نکرنا اس
مرض مین سبب حدوث تپ صفراوی کا آخر کو ہوتا ہے
اور بعد فصد و مسہل کے مریض کو بیچ جوشاندہ گل بنفشہ

وگل نیلوفر کے بٹھائیں اور ساتھ بھوسی و تخم خربزہ کے بارد کو ملیں اور آب گرم گرا دیں بعد اسکے سرکہ و گلاب و روغن گل ملیں اور عنب الثعلب و کشنیز و کاکنج اور تھوڑا آٹا جو کا آپس میں ملاکر طلا کریں اور لباس سرخ پہناویں اور بیچ شری یابس کے ہر دن میں تین مرتبہ آب گرم میں یا بیچ جوشاندہ ادویہ کے کہ گرم ہو مریض کو بٹھائیں اور نقوع عناب و آلو و کشنیز و شاہترہ ساتھ سکنجبین کے اہتمام رکھتا ہی اگر چند بطور ورام کے ہیں اور جس شخص کو یہ بیماری تھوڑی مدت میں ہوتی ہو فصد و اسہال مکرر کرنا چاہیے اور حرکات مادہ سے پرہیز کرنا چاہیے اور خاصہ شری گرم کا یہ ہی کہ سرخ و گرم اور جلد نکلتی ہی اور اکثر دن کو نکلتی ہی بخلاف شری بلغمی کے کہ مائل بسفیدی ہوتی ہی اور رات کو نکلتی ہی اکثر اور ساتھ تنقیہ بلغم کے دفع ہوتی ہی اور اگر بابۂ الضعف مثقال بیچ دس اوقیہ سکنجبین کے ملاکر کھاویں شری بلغمی دور ہو جاوے اور وجہ حدوث شری کا نسبت اور بثور کے زیادہ ہی تفصیل اسکی معالجہ میں کی گئی۔

دواء۔ کہ نملہ و نار فارسی وغیرہ کو نافع ہی گل ارمنی ساتھ سرکہ و پانی کے حل کرکے گرد اگرد اسکے طلا کریں اور مرہم سفیدہ کا ضماد کریں اور بیچ نملہ کے اسہال صفرا کریں اور بیچ نار فارسی کے فصد کریں اور تبرید دونوں میں ضرور ہی اور جمرہ بحکم عربی قریب نار فارسی کے ہی۔

دواء۔ کہ نفاطات و نفاحات کو فائدہ کرتی ہی اور بثور کولی کو کہتے ہیں کہ مشابہ ہوں اُن بثور سے کہ آگ کے جلنے سے پیدا ہوتے ہیں عدس کو باریک کوٹ کر ساتھ سرکے کے لگاویں شروع ظہور میں خصوصا کہ پہلے تنقیہ کیا ہوا اور تعدیل مزاج کی ہر حال میں واجب ہی اور جسوقت نفاطہ ظاہر ہوا اور بڑا ہو چیریں اور بعد اسکے مجففات چھڑکیں اور سفیدہ و مرداسنج مربا بگلاب و مرہم سفیدے کا لگاویں۔

دواء۔ کہ عرق مدنی کو نفع کرے اسکو پارسی میں رشتہ کہتے ہیں اور مشہور ہی کہ پہلے نبرہ ہوتا ہی بعد اسکے نفاطہ دار ہوکر سوراخ دار ہو جاتا ہی اور ایک دھاگے کے مانند اُس سے نکلتا ہی اور جسوقت نفاطہ شروع ہوا اور جانیں کہ عرق مدنی ہی صبر دو درم دیں اور دوسرے دن ایک درم تیسرے دن ڈیڑھ درم کھلاویں اور بھی صبر کو طلا کریں فانہ یبطلہ البتہ لیکن اگر رشتہ باہر نکل آوے اسکو اوپر ایک ٹکڑے شیشے کے کہ بوزن ایک درم کے ہو لپیٹیں اور آب گرم اُسپر ڈالیں اور روغن ملیں اور نمک بھی تو رشتہ آسانی سے نکل آوے اور جسقدر نکلے لپیٹتے جاویں اور احتیاط کریں اس سے کہ ٹوٹ نہ جاوے اور تنقیہ بدن کا واجب جانیں۔

فائدہ۔ بثور دیگر بہت ہیں کہ ذکر انکا یہاں علیحدہ نہیں ہوا ہی اور تدبیر انکی اسی بحث سے کر سکتے ہیں۔

دواء۔ کہ عقد غددی کو موقوف کرے پہلے عقد کو دباویں تو پست ہوکر برابر ہو جاوے بعد اسکے ٹکڑا گول

شیشے کا کہ بھاری ہو اسپر مضبوط کرکے باندھین اور تین دن بندھا رکھین بعد اسکے طلاء صبر لگاوین —
دواء کہ آگ سے جلنے کو فائدہ کرے پارچۂ کتان کو گلاب مین جو برف سے سرد کیا ہو تر رکھین اور جب بیگرم ہو بدل دیوین اور اسی طرح مکرر کرین اگر احتراق خفیف ہو اسی تدبیر سے تسکین قبول کریگا ورنہ جانب مخالف کی فصد کرین —
دیگر واسطے احتراق شمسی کے کہ ساتھ درد شدید کے ہو سفیدی زردی انڈے کی ساتھ روغن گل کے ملاکر روئی اسمین آلودہ کرکے رکھین —
دیگر واسطے جلنے کے آگ سے کہ بدون درد شدید کے ہو نفع کرے عدس مقشر سفیدہ رانگے کا دونون کو باریک پیسکر ساتھ سرکہ کے طلا کرین اور اوپر اسکے کپڑا کتان کا گلاب مین جو سرد برف سے کیا گیا ہو بھگوکر رکھین جب گرم ہو جاوے بدل دین —
دیگر واسطے تنفط بورہ واحتراق کے مرہم سفیدے کا یا مرداسنگ مربابروغن گل وسفیدی انڈے کی ملاکر طلا کرین —
دیگر واسطے بثر بدن کے کہ دلک بورہ سے ہو سرکہ روغن گل مین ملاکر لگائین —
دیگر واسطے احتراق زبان کے بورہ سے کہ ساتھ پان کے کھایا جاتا ہے لعاب اسبغول وبہدانہ کی کلیان کرین اور روغن بادام وروغن جوز ہندی ملین اور مغز نکا چباوین اور ملنا روغن گاؤ کا اور مسکہ بھی فائدہ کرتا ہے —
دیگر واسطے جلنے کے روغن گرم سے نفع کرے سفیدی انڈے کی ساتھ تھوڑے زیت یا روغن کنجد کے ملین اور سفیدہ رانگے کا باریک کرکے ملاوین اور طلا کرین اور جو تدبیر بیچ احتراق آگ کے گذری ہے نفع کرتی ہے —
دیگر واسطے جلنے کے گرم پانی سے فائدہ کرتی ہے جو کی راکھ کے ساتھ زردی انڈے کی ملاکر رکھین اور جبتک چھالا نہین پڑا کپڑا سرد کرکے رکھین اور جو بیچ حرق النار کے گذرا ہے عمل مین لاوین اور رماد الرماد کو تنطیل کرین اور بہتر یہ ہے کہ راکھ کو پانی مین ملاوین جب راکھ نیچے بیٹھ جاوے صاف کرین اور راکھ دوسری ڈالکر صاف کرین اور پانچ مرتبہ اسیطرح کرین بعد اسکے کام مین لاوین اور واسطے احتراق کے صواعق سے جو کچھ بیچ حرق النار کے گذرا فائدہ کرتا ہے اور واسطے احتراق کے آفتاب سے مرہم کافوری ومرہم سرکہ استعمال کرین اور واسطے احتراق کے عسل بلادر سے پچھنے لگاوین اور حجامت کرین بعد اسکے مرہم سرکہ کا لگاوین —

## تدبیر بالون کی اور داء الثعلب وداء الحیہ کی

دواء کہ بالون کو جماوے اور داء الثعلب کو نافع ہے قیصوم پرسیاوشان بابونہ ہر ایک ایک وقیہ پانی مین پکاوین یہانتک کہ گاڑھا ہو جاوے بعد اسکے ملکر صاف کرین اور برابر اس پانی کے روغن بان ملاکر آہستہ پکاوین یہانتک کہ پانی جلکر روغن رہجاوے پس اسکو ملین —
دیگر کہ داء الثعلب کو نافع ہے زبد البحر تین درم بورق خردل کبریت زرد تقیا فربیون

ہرایک ایک درم موینرج وزراریج ہرایک نصف درم کوٹکر چھانکر روغن زیت کہنہ مین ملاکر ضماد کرین بعد ملنے کے ساتھ بصل کے اور جب چھالا پڑے ایکدن درمیان دیکر لگاوین اور چربی بط و مرہم سفیدہ سے معالجہ کرین تو چھالا ساکن ہوجاوے پھر اعادہ کرین اگر حاجت ہووے۔

دیگر۔ کہ بال داڑھی اور بھوون کے جماوے زبدالبحر راکھ قیصوم کی باریک کرکے ساتھ روغن زیتون کے ملین اور شراب صرف پیین اور تدبیرون سے جو سخن باعتدال ہین عمل مین لاوین۔

دیگر۔ کہ خراز کو فائدہ کرے آرد نخود سو درم آرد گندم بورق سبوس زجاج مسحوق خردل ایک پندرہ درم خطمی حلبہ ہرایک دس درم سبکو باریک کرکے ساتھ سرکہ خمر اور تھوڑے پانی کے ملاکر سرکو اس سے دھووین اور خوب ملین اور ہر ہفتہ مین غسل کرتے ہین ایک مرتبہ اوراوپر حلق کے اور کانون کے روغن گل ساتھ تھوڑے سرکہ کے خوب ملایا ہو حمام مین ملین۔

دیگر۔ کہ بالون کو جماوے اور گرنے وجھڑنے سے منع کرے لاون کو شراب مین حل کرکے برابر اسکے روغن آس ملاوین اور بالون کی جڑون مین رات کو ملین اور صبح کو حمام کرین اور گرم پانی سے دھووین۔

دیگر۔ کہ صلع کو منع کرے اور صلع تازہ کو دور کرے پرسیاوشان برگ آس رتینۂ درخت صنوبر کندر سب برابر لیکر بریان کرین اسطرح کہ قابل پیسنے کے ہوجاوے پس لاون دم صافی ہرایک ایک جزو زیادہ کرکے ساتھ شراب کہنہ وروغن تخم ترب کے پیسین اور وقت رات کے سر پر طلا کرین اور صبح کو دھووین اور مداومت کرین۔

دیگر۔ کہ تساقط بالون کو منع کرے اور ابتداے صلع کو نافع ہو مازو ہلیلہ کابلی برگ آس شراب مین اسقدر پکاوین کہ گاڑھا ہوجاوے پس زیت الانفاق ایک رطل لیکر لاون ایک اوقیہ مصطگی نصف اوقیہ کو اسمین پگھلاکر رکھین اور اس شراب مین مطبوخ کو صاف کرکے پکاوین یہانتک کہ میل بغلظت کرے پس روغن کو اسمین ملاکر پکاوین یہانتک کہ گاڑھا ہوجاوے پس رات کو لگاکر سورہین صبح کو ساتھ جوشاندہ آس کے دھووین۔

دیگر۔ کہ بالون کو تناثر سے مانع ہو لاو برگ آس کو پانی مین پکاوین جب پانی سرخ ہوجاوے لیکر زیت الانفاق ایک رطل اور برابر اسکے آب جوشاندہ مذکور ملاکر پکاوین یہانتک کہ پانی جلجاوے پس لاون ایک اوقیہ شراب مین حل کرکے اسمین زیادہ کرین اور سر اور داڑھی مین ملین۔

دیگر۔ کہ بالون کو قوت دے اگر مداومت کرین اور سیاہ کرے برگ لالہ برگ آس پرسیاوشان سنبل الطیب سعد تخم چقندر تخم کرفس آملہ ہرایک ایک حصہ بیچ تین رطل پانی کے پکاوین بعد اسکے صاف کرین اور روغن خیری ایک رطل ملاکر پکاوین یہانتک کہ پانی جلکر روغن رہجاوے پس اقاقیا ورتینہ درخت صنوبر ہرایک ایک اوقیہ باریک کرکے ملاوین اور نگاہ رکھین

اور بہیر دن اس سے تدہین کرتے ہین —

دیگر — واسطے اس شخص کے کہ شیب سے جلدی کی ہو ہلیلہ سیاہ دس درم ہلیلہ کندر شکر طباشیر ہر ایک پانچ درم قلفل اڑھائی درم زنجبیل درونج ہر ایک ڈیڑھ درم صندل سفید تخم کاسنی ہر ایک تین درم کوٹکر چھان کر ساتھ شہد ہلیلہ کابلی مرباء کے گھولین مقدار خوراک تین درم ۔

انتباہ — اور ادویہ مسودہ بیچ خضاب کے اور ادویہ دافع انقلاب دواء الجیم کی بحث بین اور بیچ حروف دیگر کے بھی متفرق مذکور ہوئی ہین —

دیگر دواء کہ بالون کو تجعید کرے آرد ہلیلہ زرالبنج سفید بابونہ برگ سدر نورہ ہر دارسنگ سب کو پیسکر پیسکر ساتھ پانی کے ملاوین اور باندھین —

دیگر — کہ تجعید کرے برگ سدر سفید یا مازو کو پیسکر غلاف کرین —

دیگر — کہ بالونکو دراز کرے اور تناثری سے باز رکھے چقندر کو پانی مین جوش کرکے تھوڑا دہی ملا دین اور بالونکو اس سے دھوئین بعد اسکے تدہین کرین —

دیگر — کہ بالون کو بڑھاوے پرسیاوشان تازہ آبنوس برگ آزاد درخت ہر ایک تھوڑا تھوڑا لیکر بیچ خیسانده آملہ کے بھگوئین اور سر مین بطور غلاف کے لگاوین بعد اسکے دھوئین —

دیگر — کہ تشقق اطراف شعر کو فائدہ کرے آب اور روغن کو آپس مین ملین جب ایک ذات ہو جاوین بالون پر ملین اور بھی ساتھ العیہ کے مانند لعاب تخم کتان و اسپغول

و برگ کنجد کے بالون کو دھوئین پس اگر کفایت کرے بہتر ورنہ راحت و طعام و شراب و حمام مین زیادتی کرین اور اگر بدن فربہ و حال اچھا ہو اور پھٹنا کنارہ بالونکا قلیل ہو علاج نکرین اور جب مرض مذکور مفرط ہو اسہال متواتر و فصد متعدد کرین اور بہتر تدبیر ون مین واسطے تشقق شعر کے اسہال صفرا کا و ترطیب بدن ہے

دیگر — کہ تساقط موے کو نافع ہے اور عجیب الاثر ہے فائدہ بقبض و تجدیب لادن تین درم مازو مصطگی کندر ہر ایک ایک درم قرد مانا ہر ایک دو درم باریک کرکے روغن گل مین حل کرین اور بالون کی جڑون مین ملین اور روغنہاے نافع بال کے بیچ حرف الزاء کے آوینگے —

ترکیب نورہ سفید رنگ — کی کہ بیچ حلق کرنے بالون کے قوی و حاد ہے اصداف مکلس آٹھ جزو زرنیخ زرد مسحوق ایک جزو دونون کو ہاون مین ساتھ پانی کے ملین اور دو ساعت رکھکر طلا کرین اور اگر زبد البحر یا جلنجبین کو مکلس کرین نورہ اسکا بھی سفید ہوتا ہے —

دیگر — کہ بالون کو باریک کرین سادا الکرم یا نورہ ارمنی نورہ مین ملا دین اور بدن پر لگاوین اور بعد دھونے نورہ کے ساتھ آٹے جو و باقلا کے اور تخم خربزہ کے دلک کرین فائدہ جید —

دیگر — کہ بالون کو باطل کرے اور بعد حلق کرے آہک قوی تازہ مین چھ حصہ پانی ڈالین اور تین دن رکھین بعد اسکے صاف کرکے چھٹا حصہ اسکا اور چونا ڈالین اور بعد تین دن کے صاف کرکے اسی قدر اور چونا ڈالین اور بعد تین دن کے صاف کرین بعد اسکے

ہرتال زرد تہائی حصہ اسکا ڈالکر باریک پیسکر دھوپ مین رکھین اور بالون کے اوپر امتحان کرین بعد اسکے صوف مین لگا کر بدن کو ملین کہ جلد حلق کرتا ہی اور بعد اسکے روغن گل ملین ۔

دواء ۔ کہ بالون کو باطل کرے بالون کو اکھاڑ کر اسبغول وسرکہ آب اسمین ملا کر طلا کرین یا پنج افیون وسرکہ یا خون ضفادع یا خون سلحفاۃ یا وہ روغن کہ جسمین عظاءۃ پکایا ہی یہانتک کہ پھٹ جاوے یا وہ روغن کہ قنفذ اسمین پکایا ہو یا جندبیدستر یا شہد ملکر طلا کرین ۔

دواء ۔ کہ جو بیچ بغل وعانہ وذقن کے ملین جمنے بالون کو منع کرے قیمولیا اسفیداج رصاص ہر ایک ایک جزو شب نصف جزو ساتھ پانی بیچ رطب کے طلا کرین ۔

دیگر ۔ کہ جلد جمنے بالون کو منع کرے تخم بیچ سرکہ مین پکا کر طلا کرین اور اسپر مداومت کرین بالون کے نکلنے کو منع کرے ۔

دواء ۔ کہ بوے نورہ کو قطع کرے برگ شفتالو وعصفر وحنا وورد وسک وبنگ منفرداً ومجموعاً باریک کر کے طلا کرین ۔

تدبیر ۔ کہ منع سوزش نورہ کی کرے لیکن دیر تک لگا نرہنے دین جلد دھووین اور پیش از طلا روغن گل ملین ۔

تدبیر ۔ کہ نورہ کو چھالا ڈالنے سے روکے بعد نورہ لگانے کے آب گرم سے دھووین یہانتک کہ پاک ہو جاوے بس مدت طویل تک سرد پانی مین بیٹھین اور پانی خوب سرد بدن پر گراوین خصوصاً ان جگہون پر کہ عادت نکلنے چھالون کی یا جلنے کی نورہ سے ہی اور ایک ساتھ سرکہ وروغن گل کے بعد لگانے نورہ کے مانع چھالے نکلنے کی ہی اور چاہیے کہ عدس مقشر ساتھ سرکہ وگلاب کے پیسکر لتہ اسمین تر کرکے اوپر مقام سوختہ کے بقدر مناسب لگا دین ۔

دواء ۔ کہ جب بدن پر نورہ سے چھالے پڑین رفع واصلاح کرے مرہم اسفیداج یا مرداسنگ ساتھ روغن گل وسفیدی انڈے کے ملین اور جانین کہ ادویہ تخضیب اکثر بیچ حرف الخاء کے گذری ہین اور ادویہ دیگر نافع بالون کی بیچ ہر حرف مناسبہ کے بھی متفرق مذکور ہوئی ہین اور روغن نارجیل مخضب بیچ حرف الراء کے آویگا ۔

تدبیر تسمین وتہزیل کی دواء ۔ کہ بدن کو فربہ کرے اور سمی ہی بسفوف سمنہ قرفہ خولنجان زیرہ زنجبیل نانخواہ حب الخروع ہر ایک پانچ درم جرب سفید حب السمنہ تودری بوزیدان بہمنین سورنجان شیرین خبث الحدید پروردہ سرکہ مین اور خشک وبریان کیا ہوا ہر ایک دس درم زراوند زرنباد ہر ایک تین درم دردوج جوز جندم ہر ایک سات درم کوٹ کر چھان کر یکجا کرین اور بقدر کف دست صبح کو اور اسی قدر شام کو کھاوین اور بعد اسکے آرد باریک دیا قلاو نخود وگندم ومغز بادام وشکر کا حریرہ بنا کر پیئین ۔

فائدہ ۔ جو شخص کہ طالب فربہی کا ہی اسکو چاہیے کہ

چیز ترش وشور سے پرہیز کرے اور تعب شدید مفرط اور دیر تک بیٹھنے سے حمام مین اجتناب لازم جانے اور مقرر کرے کہ بعد تناول غذا کے نبیذ پیا کرے۔

دیگر۔ کہ بیچ تسمین کے نفع کرتی ہی خرو ع مقشر کرکے خوب کوٹین اور دودھ گاے کا اسمین ملاوین اور ہلکے ہلکے قرص بناکر پکاوین اور ہر صبح ایک اوقیہ ان اقراص سے باریک کرکے ساتھ آب تازہ وشکر کے ملاکر پیین بعد اسکے آرد باقلا و نخود و برنج وشبر وکنک سے حریرہ بناکر پیین اور اگر تھوڑا مغز بادام بھی اضافہ کرین اور بعد تناول غذا کے حمام کرین بہت نافع ہی۔

دیگر۔ سہل الماخذ قوی التسخین مغز بادام خشخاش مغز فندق مغز چلغوزہ حب السمنہ مغز حب الخضرا روغن گاؤ وشکر ہر ایک بقدر حاجت کے لیوین لبوب کو گھی مین ملاکر شکر کے قوام مین ملاوین اور بقدر حاجت کے صبح وشام کھائین۔

دیگر۔ کہ فربہ کرے نخود سفید پچاس درم سرکہ اور تھوڑے پانی مین ایک رات دن بھگو کر خشک کرین و برنج شستہ وخشک کردہ و نان مائدہ وخشک کردہ اور کشک جو وکشک گندم وخشخاش سفید ہر ایک بیس درم مغز بادام شیرین ساٹھ درم شکر طبرزد نصف من جملہ کوٹ کر آپسمین ملاکر ہر صبح تیس درم ساتھ تازہ دودھ کے پیین۔

دیگر۔ کہ بیچ تسمین کے عجیب ہی کہ بابہمن سفید مغات زرنباد جوز جندم تخم خشخاش سفید ہر ایک سات درم کوٹ کر چھان کر روغن مین بریان کرین اور پست گندم چھ سو درم ملاوین اور ساتھ روغن بادام وشکر کے کھاوین۔

دیگر۔ کہ اہل بغداد استعمال کرتے ہین عناب مویز کو پانی مین خوب پکاوین بعد اسکے نچوڑ کے پانی لین یہانتک کہ غلیظ ہو جاوے بعد اسکے مغز تخم خیار ومغز تخم بادام وخشخاش سفید ومغز تخم کدو صمغ عربی جملہ بریان کرکے وباریک کرکے تھوڑا جوش کرین بعد اسکے روغن بنفشہ اور چربی مرغی موٹی کی اسمین ڈالکر پکاوین کہ مانند حلوا کے ہو جاوے بعد اسکے تھوڑا گلاب چھڑکین اور ملاوین تو گھی علیحدہ ہو جاوے پس بقدر ہاضمے کے کھاوین اور گھی اسکا بدن پر ملین۔

دیگر۔ کہ بیچ تسمین بدن کے بہتر اس سے نہین دیکھی گئی کذا قال السمرقندی نودری سفید وسرخ تخم خشخاش سفید ہر ایک پانچ درم حب المحلب زنجبیل قرفہ دارچینی شقاقل ہر ایک تین درم حب السمنہ لوز بدان جوز جندم حب القلقل ہر ایک ایک درم زعفران دس درم عسل کف گرفتہ دو من مغز بادام آرد برنج شکر سفید خانیذ سفید ہر ایک ایک من مغز فندق کتیرا روغن شیطرج ہر ایک نصف من جوز ہندی آرد باقلا آرد نخود ہر ایک دس استار خانیذ کو کوٹ کر ساتھ عسل کے ملاوین اور آگ پر رکھین تو مختلط ہو جاوین بعدہ اتار لیوین اور ادویہ کوٹ کر چھان کر سواے زعفران کے اسمین ملاوین اور زعفران کو گلاب مین حل کرکے ساتھ

خشک کے ملاویں اور آگ پر پکاویں اور روغن تھوڑا تھوڑا ملاویں اور ہلاویں تو مانند حلوا کے ہو جاوے بعد اسکے اسکو ساتھ سابق کے ملاویں اور ہر دن پانچ درم کھاویں بعد تھوڑی دیر کے حمام کریں۔

دیگر۔ کہ بیچ تسمین کے اسرار مجربہ سے لوگوں نے شمار کیا ہے کتیرا مغز بادام شیریں نشاستہ شکر جملہ برابر لیکر بقدر لائق تناول کریں اور ملاومت فرماویں مجرب ہے خصوصاً بعد اسکے خیر کہ اسمیں نارجیل جوش کیا ہو ہیں۔

**فائدہ** ۔ فربہی بافراط خطرہ بہت رکھتی ہے لہذا اطبا لوا لاخیر فی السمن المفرط پس اگر کوئی شخص افراط سمن میں مبتلا ہو تدبیر تہزیل یعنی لاغری کی لازم جانے۔

**دواء** ۔ کہ بدن کو لاغر کرے نانخواہ تخم بادیان سداب زیرہ کرمانی ہر ایک چار درم مرزنجوش خشک بورۂ ارمنی ہر ایک ایک درم چوب بالک مغسول دو درم کوٹ کر چھان کر ہر دن ایک مثقال کھاویں۔

**دیگر** ۔ کہ دبلا کرنے والی ہے لک مغسول سندروس ہر ایک چار دانگ مرزنجوش نصف درم زراج زرنا وند گرد حنطیایا ہر ایک ڈیڑھ دانگ کوٹ کر چھانکر دو دانگ دیں۔

**دیگر** ۔ لک مغسول ایک درم ساتھ سرکہ کے چند دن نہار کھاویں کہ بدن دبلا کرے اور دریافت کریں کہ واسطے تخفیف بدن کے مسہلات و مدرات دیں اور تقلیل غذا کی کریں اور اوپر عطش کے صبر کریں اور کثرت تعب اور حمام یابس و تقلیل نوم مفید ہے اور پسینا نکالنا بھی اور روغن گرم محلل مانند روغن

شبت و قسط کے لیں اور اطریفلات بطور دوام کے اور معجون کمونی و انقرویا و معجون نبیا اور سب دوائیں گرم و خشک کھاویں اور خواب کرنا اوپر سخت زمین کے اور آرام سے نہ رہنا مدد کرتا ہے اوپر دبلا ہونے کے۔

**تدبیر اظفار دواء** ۔ کہ برص الاظفار کو نافع ہے زرفت رطب علک الانباط خاکستر سم بز بیخ نی آپس میں ملا کر ضماد کریں۔

**دیگر** ۔ زرنیخ تافسیا ذراریح دبق سرکہ کے ساتھ آپس میں ملا کر ناخن پر لگاویں۔

**دیگر** ۔ تخم حلبہ تخم کتان کوٹ کر ساتھ عسل کے ملا کر طلا کریں اور اگر حاجت تنقیہ کی ہو استفراغ بدن کا مقدم جانیں۔

**دواء** ۔ کہ صفرۃ الاظفار کو نافع ہے تخم جرجیر سرکہ میں پیس کر اوپر ناخن کے طلا کریں اور تقلیل صفرا کی کریں۔

**دواء** ۔ کہ تشقق الاظفار کو نافع ہے برگ مورد برگ سرو کوٹ کر طلا کریں اور انار رنا رسیدہ شراب میں پکا کر ضماد کریں اور مراہم اوپر چیاں ساتھ سرگین بز و سرگین گاؤ کے گھول کر رکھیں۔

**دواء** ۔ کہ تشقق الاظفار کو نافع ہے اور اسکو شقاق الظفار بھی کہتے ہیں چربی مرغ چربی بط لعاب تخم کتان و حلبہ آپس میں ملا کر ضماد کریں۔

**دیگر** ۔ سرپیش و سرکہ ساتھ عنصل و روغن کنجد کے یا سرپیش و نمک و روسرکہ ساتھ مصطگی و نمک کے کوٹ کر طلا کریں اور اسی طرح پھٹکری و نمک خوب کوٹ کر ساتھ سرکہ کے ملنا اور ہمیشہ نمک و سرکہ سے دھونا فائدہ کرتا ہے اور چاہیئے کہ بالکل بیچ ترطیب بدن کے

کوشش کرین اور ساتھ ماء الجبن وغیرہ کے تنقیہ سوداکرین ۔

دواء ۔ کہ جذام وتعقف الاظفار کو نافع ہی مرہم داخلیون ضماد کرین اور کبھی روغن ہاے ملینہ ومغز ساق گاؤ وموم روغن لگاوین اور تنقیہ سودا کا کرین فصد ومسہل سے اور اصلاح کرین ساتھ اغذیہ لطیفہ جید الکیموس کے اور جذام الاظفار عبارت اس سے ہی کہ ناخن غلیظ ومجتمع ہوجاوے اور جب چھیلین ریزہ ریزہ ہوجاوے

دواء ۔ کہ تقلع الاظفار کو فائدہ کرے اور معنی تقلع کے اُکھڑجانا ہی سبب اس کا اگر استرخا ہی نشانی اُسکی ہونا درد کا ہی پس اشیاے خشک وگرم کو ضماد کرین اور تنقیہ بلغم کا کرین اور اگر خون ہی نشانی اُسکی الم شدید ہی اشیاے سرد وخشک کو رکھین اور فصد صافن کی کھولین اور ساقون پر حجامت اور اگر ہاتھ کے ناخن مین ہو رگ باسلیق کی اور اگر پاؤن کے ناخن مین ہو حتی المقدور خون کی تیزی کو تسکین کرین ۔

دواء ۔ کہ انتفاخ وخارش اظفار کو نافع ہی ناخنون کو آب دریا سے یا آب عدس وکرسنہ سے کہ جوش کیا ہو دھوکر زرفت یا انجیر کو ضماد کرین ۔

دواء ۔ کہ رض الاظفار کو نفع کرے برگ آس برگ انار کوٹ کر ابتدا مین ضماد کرین اور بعد ساکن ہونے درد کے آرد گندم وزیت ساتھ چربی نر اور تھوڑی کبریت کے ضماد کرین ۔

دواء ۔ کہ طلقیہ کو نافع ہی اور طلقیہ وہ ہی کہ ناخن مانند ابرک کے سفید وبراق بسہل الانکسار ہوجاوے چاہیئے کہ زوفاء رطب حب المحلب بادام شیرین چربی تازی ضماد کرین اور غذا مرطب کھاوین اور بعد نضج کے اور ساتھ افتیمون کے تنقیہ کرین ۔

دواء ۔ کہ واسطے موت الدم تحت الظفر کے نافع ہی آرد گندم زرفت ساتھ سرطان نہری کے ایکا کر زرنیخ سرخ کوفتہ ملاکر ضماد کرین اور ساتھ مثلث کے ہر دن مین کئی دفعہ دھویا کرین اور کبھی کبھی تخم جرجیر وسرکہ طلا کرین اور ناخن مذکور کو کئی دفعہ چھ سین ساعت بعد ساعت ۔

دواء ۔ کہ داحس کو فائدہ کرے اور وہ ورم گرم ہی کہ ناخن کی جڑ مین پیدا ہوتا ہی اور درد شدید وضربان وتمدد قوی ہوتا ہی پہلے فصد کرین اور مسہل دیوین اور واسطے تعدیل مزاج کے آب جو ومانند اُس کے ملاوین بعد اُس کے اگر مادہ کمتر وشدید الحرارت ہی ابتدا مین مازو سبز وسرکہ یا چرک آہن وسرکہ یا اسبغول وسرکہ طلا کرین اور برف مین سرد کرکے اور رکھنا انگلیون کا برف مین فائدہ کرتا ہی اور اگر درد مفرط ہی زرنیخ وافیون سرکہ مین ملاکر طلا کرین اگر اس تدبیر سے درد ساکن ہو فہو المراد ورنہ روغن زیت کو گرم کرکے انگلیان اس مین رکھین تو مادہ تحلیل قبول کرے اور اگر اس مین بھی دفع نہو تخم کتان تخم مرو ضماد کرین تو ورم پک جاوے پس نشتر سے چیرین جو اُسمین ہو نکالکر مراہم مدملہ سے اندمال کرین اور جانین کہ اگر مادہ بہت ہی استعمال برف کا اور ادویہ مفرط البرودۃ کا درست نہین ہی ۔

**تدبیر نکالنے لینے پسینے کی** — سبب اُسکا اگر امتلائے اخلاط ہی تنقیہ کرین اور اگر کثرت تناول غذا کی ہی تقلیل غذا کرین اور جوع اور ریاضت فائدہ مند ہی اور اگر ضعف ماسکۂ انفتاح مسام ہی نشانی اُسکی فتور قوت وظہور ضعف ہی حابسات استعمال کرین اور اگر زیادتی حرارت وگرمی ہوا افراط ریاضت اور مانند اسکے ہی قطع سبب کافی ہی اور اگر دفع طبیعت سے ہی کہ مادہ مرض دفع ہوتا ہی نشانی اُسکی وجود حمی اور واقع ہوتا تپ کا بیچ بدن بحران سے کے ہی ایسے عرق بحرانی کا حبس درست نہین ہی مگر وقت زیادتی ضعف کے۔

**دوا** — کہ عرق کو حبس اور مسام کو بند کرے از سماق کشنیز عدس عناب پانی مین بھگوئین یا جوش کرین پانی اُنکا بدفعات پیین تنہا یا ساتھ شربت خشخاش کے۔

**دیگر** — کہ عرق کو بند کرے مازو کو ساتھ تھوڑے سفیدہ رانگے کے باریک کرکے روغن گل ملا کر بدن پر ملین۔

**دیگر** — گل ارمنی مردار سنگ ساتھ گلاب کے ترطیب کرکے و باریک کرکے ساتھ گلاب کے پیسکر طلا کرین۔

**دیگر** — گل سرخ گلنار اقاقیا حضض کندر روغن گل گلاب مین پیسکر طلا کرین اور تدہین ساتھ روغن بہ کے بھی بہت نفع کرتی ہی اور ہریسہ گوشت نمک سود و گوشت گاؤ و مانند اسکے جو غذا کہ غلیظ ہو عرق کو حبس کرتی ہی۔

**ادویہ عرق اور تدبیر معرق** — جاننا چاہیئے کہ معرقات خارجی سے حمام ہی اور انکباب و ریاضت و حرکت و تدثر اور بھی آب کرفس و گلاب و تھوڑا سرکہ و روغن گل آپس مین ملا کر بدن پر ملنا اور اسی طرح روغن بابونہ تنہا یا ساتھ بورۂ ارمنی کے ملنا اور معرقات داخلی سے سکنجبین سادہ یا بزوری تنہا یا ساتھ آب کاسنی وغیرہ کے پیین اور اسی طرح شربت گل و شربت بنفشہ و نخود آب و قلیہ زردک۔

**ادویہ و تدابیر** — کہ واسطے عرق الدم و عرق دموی کے کام مین آوین پہلے فصد کرین اور مسہل دیوین اور جو چیز کہ مسکن خون و کاسر حدت خون ہی پیین مانند نقوع زرشک و کاسنی و کشنیز و عناب و توت شامی و زردآلو ترش و دانہ انار و شربت آلو و عناب و سماق بدستور و بعد حصول تنقیہ و تلطیف کے پوست انار و آس و برگ طرفا و جوز السرو و حفت بلوط جوش کرکے بدن پر ملین اور جو چیزین کہ بیچ حبس عرق کے مفید ہین استعمال کرین۔

## حرف الذال

**ذرور سیفولان** — کہ زخم مزمن کو ایک دفعہ یا دو دفعہ مین اندمال کرے اور جیب و سلعہ و غدد کے بدون شی مانع کے اسی طرح خشک باندھین جلد زائل کرے یہ مجربات و اسرار سے ہی کندر دو درم مرصافی ڈیڑھ درم گلنار تین مثقال حفت بلوط ایک مثقال گل ارمنی گل سرخ ہر ایک دو و ثلث مثقال

صح

ریشمی کپڑے مین چھان کر چھڑکین ۔

**ذرور اعظم** ۔ واسطے آکلہ و قروح ساعیہ منہ و گلو کے اور تمام اعضا کے مجرب ہی اور نظیر نہین رکھتا ہی اور بیچ بند کرنے خون زخمون کے اور جمانے گوشت کے اور منع کرنے ورم در قروح کے اور انصباب مواد کے آزمودہ و اسرار سے ہی بال جلائے ہوے گلنار شاخ گاؤ کوہی سوختہ برگ عناب گل ارمنی ہر ایک دو جزو کندر سفید رانگے کا توتیا کرمانی شستہ ہر ایک ایک جزو ریشمی کپڑے مین چھانکر استعمال کرین اور جبس وقت سواے گلو و منہ کے مستعمل ہو صبر زرد ایک جزو و مردار سنگ آگ مین ملکر سرخ کیا ہوا اور بیچ آگ کے ڈالا ہوا اور دھویا ہوا دو جزو اضافہ کرین اور اگر چاہین بتی اسکی بناکر سوراخ مین استعمال کرین اور اگر شاخ گاؤ کوہی موجود نہو استخوان سوختہ بدل اسکا ہی ۔

**ذرور جبسین** ۔ واسطے نزف الدم جراحات کے نظیر نہین رکھتا ہی جبسین تین درم آہک شستہ دو درم زاج سفید سماق دم الاخوین ہر ایک ایک درم کندر صبر زرد ہر ایک نصف درم مانند غبار کے پیسکر استعمال کرین اور ہر ایک اسمین سے منفرد بھی یہی اثر رکھتی ہی ۔

**ذرور شعر** ۔ بیچ رفع آکلہ کے اور تجفیف قروح کے مجرب ہی موے سوختہ دو جزو پوست پیاز سوختہ ایک جزو تخم ریحان بوادہ نصف جزو کافور قیصوری ربع جزو ۔

**ذرور مصعد** ۔ مجربات حکمائے قدیم سے ہی اور بیچ اندمال و تجفیف جراحات عسیر البرء کے اور بیچ رفع کرنے آکلہ و قروح ساعیہ کے اور دور کرنے گوشت زائد کے اور بیچ اسقاط بواسیر کے قائم مقام حدید کے ہی زرنیخ سرخ و زرد ہر ایک دو جزو آہک آب نا دیدہ زاج سفید ہر ایک ایک جزو زاج زرد و زاج سرخ ہر ایک ربع جزو زاج سرکہ مین گھولکر چوبیس دن درمیان جو کے رکھکر تصعید کرین اور جو اس سے مصعد ہو واسطے اندمال جراحات و آکلہ کے اور جو راسب ہو واسطے اسقاط بواسیر کے اور نکالنے مسون اور گوشت زیادہ کے استعمال کرین کہ بہتر قطع سے ہی اور اہل فرنگ بیتا اسکا بعض امور مین بہت نافع جانتے ہین لیکن خلاف واقع معلوم ہوتا ہی

**ذرور انزروت** ۔ واسطے رطوبات کے و گوشت زائد کے مجرب ہی انزروت پوست انار مازو شب یمانی کاغذ کبود سوختہ سعد ہر ایک دس درم نحاس سوختہ پانچ درم کندر مرصاف دم الاخوین ہر ایک دو درم ۔

**ذرور گلنار** ۔ کہ اسرار سے ہی اور بیچ اندمال زخم کے نہایت سریع الاثر و عظیم الفعل ہی گلنار صبر زرد قشار کندر ہر سہ برابر ۔

**ذرور صندل** ۔ واسطے قروح حار المزاج ملتہب و متورم کے نہایت موثر ہی اور عجیب الفعل صندل سرخ نیلوفر صبر زرد برابر ۔

ذرور انزروت۔ کہ قروح کو پاک کرے نشاستہ تین درم انزروت مربا سفیدہ رانگے کا ہر ایک دو درم کوٹکر چھانکر ذرور بناوین۔

ذرور اربعہ۔ کہ گوشت جماوے اور خون زخم سے کہ جو جاری ہوا ور رعاف کو نافع ہی انزروت مرکندر دم الاخوین مساوی الوزن کوٹکر چھانکر استعمال کرین۔

دیگر۔ کہ یہی خاصیت رکھتا ہی انزروت دم الاخوین مرکندر گلنار گل ارمنی ہر ایک ایک درم عدس مقشر دو درم کوٹکر چھانکر ذرور بناوین۔

ذرور۔ کہ گوشت فاسد کو کھاوے اور سر زخم کے بند و سخت کرے اور وقت اچھے ہونے کے پہلے سر جراحت کو کھولے اور رطوبت کو خشک کرے اور گوشت جماوے انزروت چار درم دم الاخوین دو درم گل مختوم مردار سنگ کندر ہر ایک ڈیڑھ درم گل ارمنی شیاف ماميثا ہر ایک ایک درم صبر سقوطری زراوند مدحرج ہر ایک دو درم کوٹکر چھانکر استعمال کرین۔

ذرور۔ کہ آگ اور روغن وغیرہ سے جلنے کو نافع ہو مردار سنگ آہک حنا ہر ایک تھوڑا تھوڑا کوٹ کر پہلے جلی ہوئی جگہ پر روغن گل لگا کر اس دوا کو چھڑکین تین دن مین خشک ہو۔

ذرور۔ کہ گوشت کو کم کرے اشنان کو باریک پیسکر اور گوشت فاسد کے چھڑکین اور یہ بھی پیسی ہوئی اس سے اقوی ہی اور زنگار پیسا ہوا شب یمانی یہی عمل کرتی ہی۔

روغن جوز ہندی۔ کہ منجملہ مخضبات کے ہی جوز ہندی مین سوراخ کرین اور آلہ تیز و ٹیڑھے سے مغز جوزہ چھٹا کرکے اسی مین رہنے دین بعد اسکے شقائق النعمان اسمین بھرین زور سے اور وسمہ تخنج و نوشادر ہر ایک دو درم باریک کرکے ملاوین پس جوز پر خمیر لگا کر اوپر اسکے مٹی لگائین اور بہت گرم تنور مین ایک رات رکھین صبح کو نکالین ورغن اسکا لیوین فانہ یخرج منہ دہن صاف اسود مسود۔

نوع دیگر۔ کہ بالون کو سیاہ کرے اور چھ مہینے تک سیاہی قائم رہے جوز ہندی کا سر کاٹ کر مغز اسکا نکال ڈالین اٹھارہ درم مغز اسکا ساتھ دس درم آملہ دو درم برادہ آہن و نصف درم بورہ ارمنی کے خوب پیسکر اس جوز مین بھرین اور سر اسکا بند کرکے تمام جوز کو گل حکمت کرکے آگ مین رکھین یہانتک کہ ایک ساعت بخوبی گذرے بعد اسکے نکال لیوین روغن کہ اس سے ٹپکے اٹھا رکھین اور وقت حاجت کے ملین۔

روغن مورد۔ کہ بالون کو گرنے سے بچاوے اور گرے بالون کو جماوے آب مورد تین جزو روغن زیت ایک جزو جوش کرین یہانتک کہ پانی جل کر روغن رہ جاوے پس تھوڑا لادن اسمین ڈالین یہانتک کہ گھل جاوے پس اتار لیوین۔

دیگر۔ کہ یہی کام کرے برگ مورد پوست ہلیلہ کابلی مازو ہر ایک ایک جزو لیوین اور شراب ریحانی مین ایک رات دن بھگوئین بعد اسکے پکا کر صاف کرین اور ایک جزو روغن کنجد اسمین ڈالین اور بحساب

| | حرف الراء | |
|---|---|---|

فی سو درم روغن سے دس درم لاوین وقت اُتارنیکے ڈالین تو پگھل جاوے پس اُتار لیویں اور بالون کو وقت رات کے اُس سے چرب کرکے صبح کو حمام مین دھووین۔

روغن لاون۔ کہ بالون کو سیاہ و دراز کرے گرنے سے بچاوے لاوین سافج ہندی حماما حضض مکی آملہ ہر ایک پانچدرم کوٹ کر چھان کر بیچ تین رطل پانی کے پکاوین اور ہر دن سر کو ساتھ پانی برگ کنجد و برگ چقندر سے دھووین اور یہ روغن ملین۔

روغن حنا۔ بالون کو سیاہ کرے بیچ وجع المفاصل کے گذرا۔

روغن آملہ۔ کہ بالون کو سیاہ و قوی کرے آملہ مقشر برگ مورد پوست بیخ صنوبر بالسویہ کوٹکر پانی مین پکاوین جب مہرا ہو جاوے صاف کرکے برابر اُسکے روغن کنجد اضافہ کرکے جوش کوین یہانتک کہ روغن رہے۔

روغن بیضہ۔ اگر دو ہفتہ جس جگہ ملین بال جم آوین ایک خربزہ لیکر سوراخ کرین دانہ اُسکے نکال کر زردی انڈے کی تیس عدد اُس مین ڈالین اور روغن زیت پانچ سیر و برگ مورد کوفتہ و برادہ آہن کھرل کیا ہوا ہر ایک دس درم سے ملاوین پس سوراخ خربزہ کا بند کرکے گل حکمت کرین اور ایک رات تنور مین رکھکر نکالین اور مٹی دور کرکے خربزہ کو ساتھ روغن زیت کے ملین یہانتک کہ مانند مرہم کے ہو جاوے۔

روغن۔ مانع گرنے بالونکا ہی جو سبب آتشک

سے گرے ہوون مجرب ہی اور واسطے داء الثعلب کے مفید ہی اور جب بال سفید جگہ داء الثعلب سے نکالین استعمال اس روغن کا سیاہ بال جماتا ہی برگ مورد پندرہ مثقال وسمہ تین مثقال بیچ چارسو مثقال پانی کے جوش کرین یہانتک کہ آدھا رہے پس صاف کرکے ساتھ ایک سو بیس مثقال روغن کنجد کے جوش کرین یہانتک کہ روغن رہجاوے پس چھ مثقال لاون اُسمین حل کرین۔

## حرف السین

سفوف ارسطو۔ واسطے زردی چہرہ کے نافع ہی بیچ ادویہ سر کے گذرا۔

## حرف الصاد

صبغ۔ کہ برص کو رنگین کرے شورہ مرمکی شب یمانی فوہ کوٹکر بیچ دردی شراب کے بھگوکر کئی مرتبہ ملین۔

دیگر۔ کہ یہی عمل کرے شیطرج عاقرقرحا حضض خردل شونیز گل شقائق مرزنجوش زرد چوبہ فوہ بمساوی الوزن کوٹکر چھانکر خون بز مین بھگوکر ملین۔

دیگر۔ کہ یہی عمل کرتا ہی شیطرج فوہ نیل شب یمانی گلسرخ کوٹکر ایک رات دن سرکہ مین بھگوکر دوسرے دن ملین۔

صبغ۔ کہ بہق اسود کو دور کرے اور رنگ مین جلا لاوے تخم ترب دس درم کندش قسط ہر ایک دو درم ساتھ پرانے سرکہ کے ملین۔

صبغ۔ کہ رنگ کو سرخ کرے زعفران فوہ کندش مر مصطگی

مساوی کوٹکر ساتھ پانی فلوس کے تر کرکے رات کو ملین اور صبح کو پانی گرم سے دھوویں ۔

**صبغ** ۔ کہ نشان چیچک وجرب کو اور رنگ بدن کے ملاوے مردارسنگ شستہ بیخ نی کہنہ آرد نخود آرد برنج استخوان پوسیدہ مغز تخم خربزہ حب البان قسط کوٹکر چھانکر ساتھ لعاب حلبہ و تخم کتان کے رات کو ملین اور صبح کو بھوسی اور آب گرم سے دھوویں

**صبغ** ۔ کہ آثار چیچک وزخم کو نافع ہی اسارون قسط مردار سنگ شاخ گوزن سوختہ بورۂ ارمنی اشق کوٹ کر ساتھ ماء الشعیر کے ملین و استعمال کرین ۔

## حرف الضاد

**ضماد فلوس خیار شنبر** ۔ کہ واسطے اکثر اوجاع و اورام کے مجرب ہی مغز خیار شنبر ساتھ روغن بادام کے ملاکر ضماد کرین تنہا یا ساتھ ادویہ مناسبہ کے ۔

**ضماد** ۔ کہ سعفہ یابسہ و قوبا کو اور مانند اسکے کہ ساتھ خارش و سوزش کے ہون دو تین دفعہ مین زائل کرتا ہی و مجرب ہی مغز تخم کدو دس مثقال توتیاے مغسول دو مثقال ساتھ تازے دودھ کے ضماد کرین ۔

**ضماد** ۔ کہ واسطے سعفہ وجرب کے نہایت نافع ہی سفال نو کے دو جزو نمک ایک جزو ساتھ سرکہ کے ضماد کرین ۔

**ضماد داء الثعلب و داء الحیہ کا** ۔ کہ صاحب تحفہ کا مجرب ہی اور اسکو لاعدیل لکھا ہی کندش شیطرج ہر ایک ایک جزو زرنیخ دو جزو ساتھ روغن زیتون کے لگاوین ۔

**ضماد** ۔ کہ واسطے داء الثعلب کے مجرب ہی موے بز سرخ سوختہ صدف گندھک برابر ساتھ روغن زیتون کے ملاکر پہلے موضع کو ساتھ پیاز و اشنان کے یا پیاز عنصل کے بہت ملکر دھوویں پس ازان یہ ضماد کرین ۔

**ضماد** ۔ واسطے شعر زائد کے بعد اکھاڑنے کے جو لگاوین بال جمنے کو منع کرے زعفران ایک مثقال کافور نصف دانگ پیسکر استعمال کرین ۔

**ضماد** ۔ واسطے سرخ بادہ کے کہ حمرہ کہتے ہین اور واسطے سب ورم گرم کے مجرب ہی گج کو کوٹ کر بافتہ مین چھان کر ساتھ پانی کشنیز کے کہ بہت رقیق ہو اسقدر ملاوین کہ بستگی اُس سے دور ہو جاوے پس مکرر ضماد کرین ۔

## حرف الطاء

**طلاء** ۔ کہ جلد کو سیاہ کرے اور دشواری سے سیاہی اُسکی دور ہووے آہک مردارسنگ برابر ساتھ پانی کے کئی بار طلا کرین اور جب چاہین کہ سیاہی دور ہووے اشنان کو سرکہ مین جوش کرکے اُسی طرح سے دھوویں اور اُسی طرح آرد نخود سرکہ و نشاستہ ترنج کی اُسکے رافع ہین ۔

## حرف الغین

**غسول** ۔ واسطے صاف کرنے چہرے کے اشنان کا آرد باقلا ترمس نخود پوست دار مغز دانہ بہی تخم زیرہ کا خیار زبد البحر گل ارمنی برابر ساتھ شیر تازہ اور تھوڑے

غسل سے کے رات کو طلا کریں اور دن کو دھوئیں۔

**غسول** ۔ کہ یہی عمل کرتا ہے زعفران روناس کندر مصطگی برابر ساتھ آب پیاز کے ملا کر تھوڑا اس سے ساتھ گرم پانی کے ملیں اور بعد تین ساعت کے دھوئیں۔

**دیگر** ۔ کہ چہرے کو نہایت سرخ کرے اور مجرب ہے خردل سفید زرنیخ بالسویہ ساتھ تازے دودھ کے سات دن استعمال کریں چہرہ پر اور زوفاے خشک دس درم زعفران تین درم شکر سفید برابر دونوں کے کوٹ کر ہر دن دو مثقال کھاویں اور چہرے کو ساتھ جوشاندہ بادام تلخ کے دھوئیں اور بدستور کھانا ہینگ وسیب وانار شیریں کا سبب سرخی رخسارے کا ہوتا ہے۔

**دیگر** ۔ کہ اسی وقت رخسار کو سرخ کرے شیطرج کو بیچ سرکہ کے گھڑی تین جوش دیکر لتے کو ساتھ پانی کے تر کرکے کئی مرتبہ بڑی دیر تک چہرہ پر ملیں۔

**غسول** ۔ کہ چہرے کو سفید و براق و سرخ کرے اور آثار کلف و نمش و آثار جراحت و نقطہاے سیاہ کو چہرے سے دور کرے اور ایک ہفتہ تک استعمال کرنا چاہیے حب محلب فرفیون سرنیش خولنجان مومنج نبات مصطگی پیاز ناکول ہر ایک دس جزو پیاز عنصل صمغ عربی پوست سنبلیسنہ کا مغز بیبا نہ خردل سفید ہر ایک پانچ جزو مغاث گل سرخ ہر ایک چار جزو گلنار چھ جزو ما میران زردچوبہ نعناع خشک آرد نخود کتیرا آرد برنج ہر ایک دو جزو سب کو کوٹ کر اور ریشمی کپڑے میں چھان کر ساتھ بھوسی گیہوں کے کہ آٹھ جزو ہوا اور دودھ تھوڑا کہ پندرہ جزو ہوا اور سفیدی انڈے کی کہ چھ عدد ہوں اور دودھ درخت انجیر کا کہ دس جزو ہو گھول کر قرص بنائیں اور روغن گل سے چہرے کو چرب کریں اور وقت حاجت ساتھ زردہ تخم مرغ کے ملا کر شب کو ملیں اور دن کو ساتھ پانی واشنان سوختہ کے دھوویں۔

**غمرہ** ۔ کہ واسطے دور کرنے زردی چہرہ و یرقان کے مجرب ہے برسیاوشان شیح ارمنی مرزنجوش جعدہ بابونہ اقحوان شبت زرشک ترنج بالسویہ جوش دیکر پانی سے چہرے کو مکرر دھوئیں۔

**غمرہ** ۔ کہ چہرے کو زرد مانند چہرہ بیمار کے کرے زیرہ کرمانی چار درم زرد چوبہ تین درم آرد گندم پانچ درم ادویہ کو کوٹ کر بافتہ میں چھانکر ساتھ آب معصفر کے ضماد کریں اور انجیر کے جوشاندے سے دھوویں۔

**غوط** ۔ کہ چہرے کو سفید و صاف و براق کرے آرد جو باقلا نشاستہ کتیرا تخم تربز کوٹ کر چھان کر دودھ ملا کر شب کو چہرے پر ملیں اور صبح کو گرم پانی اور بھوسی سے دھوویں۔

**غوط دیگر** ۔ کہ یہی عمل کرے آرد باقلا کتیرا انڈے کی سفیدی میں ملا کر قرص بناویں وقت حاجت کے چہرے پر ملیں۔

## حرف الفاء

**فلدفیون** ۔ کہ گوشت فاسد کو جو قروح و نواصیر میں ہوتا ہے تحلیل کرے اور عفونت کو کہ بیچ لثہ و منھ و جمیع بدن کے ہو درست کرے آہک آب نا رسیدہ

ایک جزو زرنیخ قلی اقاقیا ہر ایک نصف جزو ساتھ اُس پانی کے کہ اُسکو اصطلاح اطبا میں ماء اول کہتے ہین پیسکر دھوپ مین رکھین تو گاڑھا ہو جاوے پس قرص بناوین اور سکھاوین اور مقام محفوظ مین رکھین تو تری نہ پہونچے اور وقت حاجت کے بہت باریک پیسکر چپکین ماء اول اُسکو کہتے ہین کہ ایک آب انار رسیدہ اور سجی برابر لیکر سجی کو پیسین اور دونون کو چھ حصہ پانی مین بھگو کر تین دن رکھین اور ہر دن مین تین مرتبہ حرکت دیتے رہین پس صاف کرکے ادویہ کو اُسمین ملاوین ۔

**قلدفیون نوع دیگر** ۔ کہ یہی عمل کرے اقاقیا بارہ درم زرنیخ سرخ وزرد ہر ایک ایک درم مرچار درم آہک زندہ آٹھ درم شب یمانی چھ درم کوٹ کر چھان کر پرانے سرکہ مین قرص بناوین اور سایہ مین سکھلاوین ۔

## حرف القاف

**قشمش** ۔ دوا مشہور ہے واسطے جرب وحکہ وسعفہ کے نافع ہے بیچ حرف الدال اس بحث کے مذکور ہے ۔

**قرص بکی** ۔ صاحب جرب کو نافع ہے ہلیلہ کابلی ہلیلہ آملہ برنگ کابلی ہر ایک ایک جزو تربد دو جزو قند سفید برابر سب کے قند کو توام کرکے ادویہ کوٹ کر چھان کر اُس مین گھول کر قرص بناوین مقدار خوراک تین درم اور واسطے استفراغ کے دس درم سے بیس درم تک اور ایک نسخے مین ہلیلہ بلیلہ آملہ برنگ ہر ایک ایک جزو تربد برابر سب کے قند جملہ اجزا کے برابر قرص بناوین ہر ایک قرص بقدر سات مثقال کے مقدار خوراک ایک قرص ساتھ اُس پانی کے کہ اُسمین دھنیا خشک ایک رات بھر بھیگا ہوا ور یہ قرص دس مرتبہ سے زیادہ بیس مرتبہ سے کمتر شکم کو جاری کرتا ہے یعنی دست لاتا ہے اور اگر نکالنا بلغم زجاجی کا منظور ہو شحم حنظل ربع جزو بھی اضافہ کرین اور یہ ترکیب ایک مرد مشہور ہے کہ دبیر عبد الملک بن مروان کا تھا ۔

**قرص سعفہ** ۔ واسطے سعفہ وقوبا واورام باردہ و صداع بلغمی کے نہایت مجرب ہے زردچوبہ مغز بادام تلخ ہر ایک ایک جزو مقل ازرق دو جزو مقل کو پرانے سرکہ مین بھگو کر تین دن متواتر کوٹ کر چھان کر آپس مین ملا کر خوب کھرل کرین اور قرص بناوین وقت حاجت کے ساتھ پانی کاسنی کے پیسکر طلا کرین ۔

**قرص زردی سرکہ** ۔ واسطے سب اور ورام گرم کے آزمودہ ہے صندل سرخ فوفل نشاستہ مامیثا اسفیداج قلعی کاغل ارمنی اجوائن مرداسنگ سوت پوست دربندی ریوند چینی ہر ایک ایک جزو بیخ تفاح افیون ہر ایک نصف جزو پانی مین گھولکر بصورت زردکے بنا کر ساتھ پانی کشنیز وگلاب وسرکہ کے طلا کرین اور ایک نسخہ اس قرص کا بیچ امراض کان کے اطلیہ مین گذرا ہے ۔

**قرص اندرون** ۔ کہ تالیف قدما ہے منقول کامل الصناعۃ وغیرہ سے واسطے دور کرنے بقایاے آتشک و نار فارسی وقروح مزمنہ کے عجیب الفعل ہے اہل روم اسکی گولیان

بناتے ہین اور اسکے استعمال کرنے مین تنقیہ بدن کا اور ترک کرنا ترشیون کا اور نمک کا شرط ہی قوت اسکی دو برس تک رہتی ہی اور بعد چالیس دن کے بنانے سے استعمال کرنا چاہیے اور دو مثقال تین دانگ تک استعمال کرین زراوند مدحرج بارہ مثقال کندر عفص ہر ایک آٹھ مثقال شب یمانی مرصافی ہر ایک چار مثقال قلقدیس ایک مثقال ساتھ گلاب کے قرص بناوین اور اہل فرنگ اس دوا مین آرد گندم آٹھ مثقال بارہ تین مثقال افیون عنبر مشک ہر ایک نصف مثقال اضافہ کرتے ہین

## حرف المیم

**معجون** — کہ شیب غیر وقت کو نافع ہی بیچ حرف الدال اسی باب کے بیچ تدبیر بالون کے گذری ہی۔

**معجون فلاسفہ** — محسن رنگ ہی۔

**معجون مبدل المزاج** — مصلح برص کی ہی۔

**معجون سیر** — واسطے بہق و برص و سرخ کرنے چہرہ کے اور دور کرنے ضعف پیری کے مفید ہی۔

**معجون سقراط** — واسطے بہق و برص و داء الحیہ و داء الثعلب و خوشبو کرنے عرق کے نافع ہی اور بوڑھون کو نہایت مفید ہی۔

**معجون فولاد** — بوڑھون کو نافع ہی یہ پانچون معجونین بیچ ادویہ سر کے مذکور ہوئی ہین۔

**معجون حب النیل** — واسطے برص و بہق کے نافع ہی بیچ بحث امعا کے مذکور ہوئی۔

**معجون مسیحا** — بالون کو دیر مین سفید ہونے دے بیچ باب باہ کے مذکور ہوئی۔

**مفرحات** — واسطے تحسین رنگ کے فائدہ کرتی ہین بیچ ادویہ سر کے اور دل کے اکثر مفرحات مرقوم ہین۔

**مربای ہلیلہ** — سیاہی کو بالون کی نگاہ رکھے اگر مداومت کرین۔

**مربای سیر** — واسطے مشایخ کے نافع ہی یہ دونون بیچ بحث سر کے مذکور ہوئے ہین۔

**مربای زنجبیل** — بہترین اشیاء سے ہی واسطے مشایخ کے بیچ ادویہ معدے کے مذکور ہوا۔

**ماء الجبن** — واسطے جرب و کلف و قوبا کے مجرب ہی بیچ ادویہ سر کے گذرا۔

**مطبوخ ہلیلہ** — کہ جرب و قوبا کو نافع ہی پوست ہلیلہ کابلی پوست ہلیلہ زرد ہر ایک دس درم سناء مکی شاہترہ ہر ایک پانچ درم افتیمون چار درم آلو بخارا سپستان ہر ایک بیس عدد گل سرخ تخم کاسنی نیکوفتہ بادرنجبویہ ہر ایک تین درم سب کو بیچ ایک کاسۂ پانی کے جوش کرین جب آدھا رہے صاف کرکے شیرخشت بیس درم اسمین حل کرکے نیمگرم پیین۔

**مطبوخ ہلیلہ** — واسطے حکہ کے ہلیلہ زرد پندرہ درم سناء شاہترہ ہر ایک پانچ درم ماميران چینی دو درم تخم کاسنی بسفائج گل سرخ حشیش الافسنتین ہر ایک تین درم سب کو بیچ تین رطل پانی کے جوش کرین جب چہارم حصہ رہے صاف کرین اور افتیمون پانچ درم اسمین

ڈال کر ایک رات رہنے دین بعد اُسکے صاف کرین اور ترنجبین دس درم ملاوین اور صاف کرین اور پیوین۔

**نوعدیگر**۔ کہ بہق و برص و کلف و نمش کو نافع ہی اور اسہال سودا و اخلاط محترقہ کرے ہلیلہ کابلی ہلیلہ زرد مویز منقے افتیمون ہر ایک تین درم بسفائج پانچ درم مصطگی انیسون تخم کرفس ہر ایک دو درم جو اجزا کہ سخت ہین اُنکو ٹکڑے کر بطریق معلوم کے جوش کرین اور بمقدار شربت اُس سے لیکر ایارج فیقرا و غاریقون ہر ایک ایک درم و نصف لیوین اور ساتھ شہد کے گھولکر گولیان بناوین اور نگلین جب دو ساعت گذرین مطبوخ مذکور پیوین و نسخہاے دیگر اسی مطبوخ کے ساتھ امراض جلد کے نفع کرتے ہین بیچ ادویۂ سہل کے گذرے۔

**مرق افعی**۔ کہ واسطے جذام کے مجرب ہی بیچ حرف الدال اسی بحث کے مذکور ہوا۔

**مرہم داخلیون**۔ واسطے انضاج ورم و خراج و تسکین تمام وجاع داورام گرم کے اور تحلیل خنازیر و صلابات و سلع و تعقد عصب و ازالہ ریاح و تخمہ کے مجرب ہی مرداسنگ بیس درم روغن زیت کہنہ تیس یا چالیس درم تخم خطمی اسبغول تخم مرو تخم حلبہ تخم کتان ہر ایک پانچ درم سے سات درم تک تخمون کو رات بھر پانی مین بھگو کر صبح کو لعاب غلیظ اُنسے لیکر مرداسنگ بہت باریک کرکے بیچ زیت کے ڈال کر اوپر نرم آگ کے پگھلا کر کوئی چیز سے ہلاتے جاوین تو روغن ساتھ مرداسنگ کے بستہ ہووے جب روغن سیاہ ہو جاوے ظرف کو آگ سے اُتار کر لعاب اُسمین ڈالکر جوش کرین یہانتک کہ غلیظ ہو جاوے بعد اُسکے اُتار کر ہلاوین یہانتک کہ مرہم ہو جاوے اور اگر چاہین کہ قوی الاثر ہو زفت و خاکستر چوب انگور و مصطگی ہر ایک تین درم اور صدا و الحدید ایک درم باریک کرکے اضافہ کرین۔

**مرہم داخلیون نوعدیگر**۔ کہ ابن ماسویہ تعریف اسکی لکھکر ضامن ہوا ہی کہ وہ منضج اورام صلبہ و منفجر نے بتکلف ہی اور بیچ دمامیل و خنازیر کے اثر عجیب رکھتا ہی تخم خطمی اسبغول مخرف ہر ایک دو اوقیہ حلبہ تخم کتان ہر ایک اڑھائی اوقیہ تخم مرو تین اوقیہ کتیرا نیکوفتہ ڈیڑھ اوقیہ آب لبلاب غیر مغلی آب بابونہ ہر ایک ایک رطل اور وہ پانی کہ جسمین نرگس کو جوش کیا ہو ڈیڑھ رطل اور دیہ کو بیچ تین پانیون مسطور کے ایک رات بھگو کر صاف کرین بعد اُسکے پکاوین جب لعابات ساتھ قوام شہد کے آوین اُسوقت شحم دو اوقیہ اور مرداسنگ پیسا ہوا تین اوقیہ زیت ربع رطل شحم عجل ڈیڑھ اوقیہ شحم ایل شحم دجاج ہر ایک ایک اوقیہ آپس مین پگھلا کر ملا کر بیچ لعاب مقوم کے ملا کر پھر جوش کرین تو قریب بستہ ہونے کے پہونچے پس ازان گوند با دام کا وعلک الانباط خشک کیا ہوا بابونہ گل بنفشہ تخم خطمی سیعۂ یابسہ ہر ایک پانچ درم اکلیل الملک ساڑھے سات درم کندر دم الاخوین قلقدیس بیچ کرنب نبطی سوختہ اشق ہر ایک چار درم سفیدہ ساڑھے تین درم کوٹ کر چھان کر اُسمین ملاوین۔

فائدہ — دو اخلیون لغت سریانی مین بمعنی لعاب ہے
بقراط نے اسکو تالیف کیا ہے بعد اسکے ہر ایک نے تصرف
کیا ہے تفاوت بعضے اجزا مین اور اوزان مین اسی وجہ
سے ہے اور اصل اسمین زیت و مردار سنگ و لعاب ہین
اور اس درویش نے بیچ تلیین و تحلیل صلابات کے
اثر عجیب مرہم مذکور سے کہ بموجب نسخے سابق کے
تھا مشاہدہ کیا۔

مرہم نخلی — ساتھ نون و خائے معجمہ و بجائے مہملہ بھی آیا ہے
اور وجہ تسمیہ ہر ایک کی جیسا کہ کہا ہے مرقوم ہوتی ہے
جاننا چاہیے کہ نسخے اس مرہم کے جسمین نخل یعنی درخت خرما داخل
رکھتا ہے وجہ اسکے تسمیہ کی بجائے معجمہ ظاہر ہے لیکن جو
نسخہ نخل سے خالی ہے اسکو بھی باعتبار اسکے کہ مرہم
مذکور مادے کو براہ مسام بمنزلہ منخل یعنی چھلنی کے
دفع کرتا ہے اس نام سے پڑھتے ہین اور جو نحل بجائے
مہملہ یعنی عطائے کثیر کے ہے بسبب کثرت منافع کے
اس مرہم کا یہ نام رکھا ہے۔

نسخہ — کہ بیچ شفاء الاسقام کے تحریر ہوا مدمل جراحات
تازہ و ملحم قروح دور کرنے والا اورام کا اور مسکن
اوجاع نقرس و اورام رخوہ و مصلح حرق النار و
اقروح ندیہ و ناتیہ و نافع عظم منکسر و عضلہ منفسخ
کو اور دور کرنے والا تکلیف قطع و شق وغیرہ کا اور
مفید ورم منعقد و ورم ضربہ و محلل ہے شحم خنزیر آغشیہ سے
پاک کرکے پگھلائی ہوئی ڈیڑھ رطل زیت کہنہ و
مردار سنگ سوختہ تین رطل قلقطار چار اوقیہ
مردار سنگ و قلقطار کو مانند غبار کے پیسکر بیچ زیت
کے کہ ساتھ چربی کے پتیلے مین پگھلایا ہو جمع کرین اور ساتھ
شاخ نر خرما کے حرکت دیتے رہین جب شاخ اس جگہ
سے کہ گرمی دوا سے ملکر خشک ہو جاوے اسقدر قطع
کرکے اور جگہ سے ملاوین یہانتک کہ دوا خوب منعقد
ہو جاوے اور اگر شاخین سبز و نر خرما کی کوٹین اور پانی اسکا
بقدر معتد بہ لیکر اس مرہم مین پکاوین بیچ تقویت عضو
و منع کرنے تحلب مواد کے قوی الاثر ہوتا ہے۔

نوع دیگر — مرہم نخلی کہ بیچ تحفہ کے لکھا ہے اور جالینوس
کی تالیف ہے واسطے جبر کسر کے اور اصلاح عصب کے
اور رکو فتگی اعضا و استخوان کے اور التحام زخم و تحلیل
اورام کے اور رفع جرب متقرح و حکہ رطوبی و نملہ و
جمرہ و آکلہ کے مفید ہے مردار سنگ ایک اوقیہ لیکر سرکہ
اسقدر کہ جسمین بھیگا جاوے ڈالکر پیسین اور دھوپ
مین رکھین جب خشک ہووے اور سرکہ ڈالکر
پیسین اور خشک کرین اور اسی طرح کرین کہ چار
اوقیہ سرکہ اسمین جذب ہو جاوے بس دو اوقیہ
روغن زیتون سے تسقیہ کرین اور دو اوقیہ چربی
گاؤ کی اور ربع اوقیہ قلقطار اضافہ کرکے نرم آگ
پر رکھکر مرہم بناوین۔

مرہم حوارین — کہ مسمی بہ مرہم سلیخا و مرہم رسل ہے
مرہم عیسی بھی کہتے ہین اور اجزا اس نسخہ کے بارہ
عدد ہین کہ حوارین نے واسطے حضرت عیسے کے ترکیب
دیا تھا اور واسطے تحلیل اورام سخت و خنازیر و طواعین
اور سرطانات کے اور واسطے تنقیہ جراحات کے
گوشت فاسد و ناسور سے اور واسطے جمانے گوشت

تازہ و رفع کرنے شقاق و آثار و حکہ و جرب و سعفہ و نو اسیر و بواسیر کے فائدہ کرے موم سفید راتینج ہر ایک چودہ درم جاؤشیر زنگار زفت مرصافی مرتک ہر ایک دو درم اشق سات درم زراوند طویل لبان ذکر ہر ایک تین درم مقل ازرق چار درم مردار سنگ ساڑھے چار درم جو لائق پیسنے کے ہو اسے پیسیں اور مقل کو سرکہ مین حل کرین اور باقی کو بیچ زیت کے پگھلا کر ادویہ کو اسمین ملا دین پس اگر وقت سرما ہو زیت ڈیڑھ رطل اور گرما مین ایک رطل اور جاننا چاہیے کہ بیچ بعضے نسخون کے مرتک بمطروح ہے اور مرتک مردار سنگ سفید کیے ہوئے کو کہتے ہین اور بعضے نسخون مین عوض راتینج علک البطم مسطور ہے اور بدلے مرتک کے سکبینج ایک درم اور دیگر اجزا سب بجال ہین عدداً و وزناً۔

مرہم باسلیقون۔ کہ اسکو مرہم زفت بھی کہتے ہین واسطے جمانے لحم کے بیچ قروح غائرہ کے اور التحام جراحات کے کہ خون سے ہین اور تحلیل ورم بارد و صلب کے نافع ہے موم سفید و جزو زفت راتینج ہر ایک ایک جزو زیت کہنہ سہ چند سب اجزا کا مرہم بنا وین اور اگر بجائے موم کے شحم خوک کہنہ ملا وین قوی التحلیل ہو اور جسوقت راتینج زفت و موم برابر لیکر ساتھ زفت کے گھولین باسلیقون اصغر نام ہوتا ہے کذا فی شفاء الاسقام

نوع دیگر باسلیقون سے کہ مسمی ہے بہ مرہم انزروت واسطے حرق نار کے اور اندمال جراحات اور تجفیف رطوبات کے فائدہ کرتا ہے آہک شستہ بآب شیرین کہ سات مرتبہ دھویا ہو نفیس درم باسلیقون بیس درم شمع سفید دو اوقیہ زیت الانفاق نصف رطل موم کو زیت مین پگھلا کر باقی ادویہ کو اسمین گھولکر مرہم بنا وین۔

نوع دیگر۔ واسطے حرق نار وغیرہ کے کہ قرحہ ہو گیا ہو کہ عجیب الاثر ہے آہک سفید لیکر پانی اسپر اسقدر ڈالین کہ اسکو چھپا لیوے اور دو ساعت رہنے دین پس پانی اُس سے دور کرکے آہک کو پیسکر پانی اسمین ڈالین پھر اُس پانی کو پھینک کر آہک پیسین پھر اور پانی ڈالین اسیطرح چار مرتبہ دھووین اور اگر سات مرتبہ دھوئین بہتر ہے بعد اسکے آہک شستہ کو روغن گل مین ملا کر خوب ملین تو مانند مرہم کے ہو جاوے اور محل آفت رسیدہ پر ملین یا کپڑے پر لگا کر رکھین۔

مرہم اسفیداج۔ واسطے قروح گرم و نفاطات کے کہ انکو چیرا ہو اور واسطے حرق نار و گرم پانی و روغن گرم کے اور واسطے جمرہ و شبور ملتہبہ و شبور لبنیہ کے اور واسطے جلنے گوشت کے نافع ہے اور بیچ فصل گرمی کے اور امزجہ حارہ کے استعمال کرین موم صاف ایک جزو روغن گل چار جزو اسمین پگھلا کر سفیدہ اسقدر کہ اسمین سما سکے ڈالکر پیسین پس اسکو بعد اسکے تھوڑی سفیدی انڈے کی ملا کر پیسین پس اسکو ساتھ موم روغن کے ملا کر ہاون مین کوٹین اسقدر کہ غلیظ ہو جاوے اور اگر قوی التبرید چاہین تھوڑا کافور بھی اضافہ کرین اور اسوقت مین اسکو مرہم کافوری بھی کہتے ہین اور جسوقت روغن آس کہ روغن گل سے بنایا ہو عوض اسکے ڈالین یا افضا نصف دونون داخل کرین واسطے حرق نار کے کہ چھالے پڑ گئے ہین شدید الاثر ہو گا۔

نوع دیگر۔ مرداسنگ مسحوق پانچ درم کو بھر ساتھ سرکہ
کے پیسین یہانتک کہ حل ہوجاوے بعد اسکے روغن گل
جتنا مطلوب ہو ڈالکر پیسین تو غلیظ ہوجائے اور پھول
جاوے اور مرہم کے قوام مین آوے بعد اسکے
سفیدہ رانگے کا کہ برابر مرداسنگ کے ہو اور تھوڑا
کافور پیسکر اضافہ کرین۔
نوع دیگر۔ کہ واسطے حرق نار کے جو چھالا و قرحہ ہوا ہو
برگ تازہ و تخم خطمی و خبازی کے اسقدر کہ مطلوب ہون
پانی مین جوش کرین یہانتک کہ مہرا ہوجائین اور ریشون
سے پاک ہوجائین پس ہتھون مہرا کو ہاون دستہ مین
ڈالین اور موافق حاجت کے سفیدہ رانگے کا اور
آب کشنیز تر و روغن گل ملاکر ملین تو سب برابر ہوکر مرہم
ہوجاوے پس اوپر کپڑے کتان کے لگاکر عضو پر
رکھین۔
نوع دیگر مرہم سفیدہ سے کہ قلیل الاجزا ہی واسطے
اندمال قروح کے اور پاک کرنے قروح کے میل سے
اور واسطے تسکین گرمی کے فائدہ کرے موم سفید ایک جزو
سفیدہ رانگے کا نصف جزو روغن کنجد تین جزو پہلے
سفیدہ کو باریک کرکے روغن مین اسقدر جوش کرین
کہ سیاہ ہووے بعد اسکے موم ملاکر اتار لیوین اور بعضے
سفیدہ کا ایک حصہ و روغن کنجد تین حصہ ساتھ لکڑی
کے کہ سرا اسکا گول ہو ملاتے ہین کہ مادہ لزج
ہوجاوے۔
مرہم ابیض۔ واسطے حرق نار کے اور سوزش
زخمون کے اور ورم حار ہستقعدہ کے اور جمرہ کے

اور تشقاق قبل کئے کہ حرارت سے ہو نافع ہے موم دس
درم روغن کنجد یا زیت تیس درم بعد پگھلانے موم کے
آگ سے اتار کر ساتھ سفیدی انڈے کے ملاوین اور
اگر تبرید زیادہ چاہین عوض روغن زیت کے روغن گل
ڈالین اور رسوت اضافہ کرین اور اگر درد شدید ہو بدلے
رسوت کے تھوڑی افیون داخل کرین۔
نوع دیگر۔ مرداسنگ سفیدہ رانگے کا ہر ایک ایک
جزو موم دو جزو روغن گل اسقدر کہ مرہم بن سکے
سفیدی انڈے کی دو عدد مرہم بناوین۔
مرہم اخضر۔ کہ گوشت فاسد کو کھاوے زنگار خالص
ایک اوقیہ پیسکر برابر اسکے شہد ملاوین۔
نوع دیگر۔ کہ نواصیر کو اصلاح مین لاوے اگرچہ کان
مین ہو اور قرحۂ ضرہ وسخنہ کو پاک کرے اور گوشت
فاسد کو کھالیوے زنگار ایک جزو زرنیخ زرد اشق
ہر ایک نصف جزو سب کو سرکہ مین پیسکر شہد مین
حل کرکے بنالین۔
دیگر۔ کہ نرم زیادہ پہلے سے ہی موم زیت زنگار
ہر ایک بقدر مناسب لیکر مرہم بناوین۔
دیگر۔ کہ گوشت فاسد و زائد کو دور کرے اشق کو سرکہ
مین بھگوئین تو نرم ہوجاوے پس خوب پیسین بعد اسکے
زنگار سفیدہ مطلوب ہو اضافہ کرکے حل کرین۔
مرہم اسود۔ واسطے قرحۂ بالیسہ کے کہ سبب اسکا
برودت ہو نافع ہے موم زیت علک رومی زفت
یا البتہ پگھلاکر مرہم بناوین۔
دیگر۔ کہ گوشت جماوے اور زخمون کو اصلاح مین

لاوے زیت ثلث رطل مردارسنگ پیسا ہوا ایک وقیہ
جوش کریں تو سیاہ ہوجاوے بعد اسکے کندر دم الاخوین
انزروت ہر ایک دو درم کوٹ کر چھان کر ملاویں ۔

مرہم احمر ۔ واسطے قروح گرم کے اور جمانے گوشت کے
نافع ہے زیت غسل النحل ہر ایک ایک رطل و مرہم نحاس محرق
ایک وقیہ زنگار آٹھ درم سرکہ کو زیت میں پکاویں یہانتک
کہ سرکہ جذب ہوجاوے پس ادویہ کو باریک کرکے
ملاویں و پکاویں یہانتک کہ غلیظ ہوجاوے ۔

مرہم اسفیداج کہ سرطان وخنازیر کو نافع ہے اور مرہم کو
پکاوے مردارسنگ پانچ درم کندر بارزد اشق موم
ہر ایک دس درم علک البطم اسفیداج ہر ایک آٹھ درم
روغن زیت بقدر حاجت مرہم بناویں ۔

مرہم زنجفر یعنی شنگرف واسطے تحلیل اورام عسیر البرء
کے اور سرطان وخنازیر و ورم مزمن خصیون کے
اور اورام صلبیہ غیر قابل النضج کے نافع ہے شنگرف
آٹھ درم مردارسنگ پانچ درم کندر بارزد اشق موم سفید
ہر ایک دس درم علک البطم چھ درم روغن زیت
یا روغن گل پچاس درم مرہم بناویں ۔

نوع دیگر ۔ شنگرف دو مثقال مردارسنگ پانچ درم موم
کندر ذکر قنہ اشق ہر ایک دس درم علک البطم چھ درم
زیت تین درم روغن گل یعنی مرہم بناویں ۔

نوع دیگر ۔ شنگرف اسفیداج ہر ایک چار درم کندر اشق
علک البطم ہر ایک چھ درم مردارسنگ قنہ ہر ایک پانچ درم
موم بیس درم زیت ساٹھ درم ۔

مرہم زنگار ۔ کہ تجفیف قروح عتیقہ اور اکل گوشت
و رافع عفونات و مواد فاسدہ و منبت لحم و مسقط بواسیر
ہے موم زفت ہر ایک دس درم اشق محلول بآب سداب
و سرکہ ساٹھ درم زیت اڑتالیس درم نرم آگ پر
سب کو حل کریں اور زنگار چار درم انزروت تین
درم راتینج دو درم اضافہ کریں ۔

نوع دیگر ۔ زنگار دو درم علک البطم راتینج صمغ عربی
ہر ایک پانچ درم زیت بقدر حاجت ۔

نوع دیگر ۔ موم علک صنوبر ہر ایک تین اوقیہ اشق
ایک اوقیہ زیت کہنہ ایک رطل زنگار عراقی صافی دو اوقیہ
اشق کو بیچ سداب کے حل کریں اور موم و علک کو
اوپر آگ کے زیت میں پگھلاویں و زنگار باریک کرکے
ملاویں اور ہلاویں یہانتک کہ ایک ذات ہووے ۔

مرہم مردارسنگ ۔ کہ بیچ جمانے گوشت کے فعل
عجیب رکھتا ہے مردارسنگ ایک وقیہ پیسکر بیچ تین اوقیہ
زیت کے پکاویں اور حرکت دیتے رہیں تو خوب
ملجاوے بعد اسکے کندر بارزد انزروت دم الاخوین
زفت یابس ہر ایک دو درم اسپر ڈالیں اور پکاویں
یہانتک کہ گاڑھا ہوجاوے اور قروح غیر جا قیہ
میں استعمال کریں ۔

نوع دیگر ۔ کہ گوشت جماوے اور اورام گرم میں اور
بیچ مزاج گرم کے استعمال کریں مردارسنگ پانچ درم
سرکے میں بھیگیں تو نرم ہوجاوے پس روغن گل
ڈال کر بھیگیں یہانتک کہ غلیظ ہوجاوے بعد اسکے
ایک مرتبہ سرکہ سے اور ایک مرتبہ روغن گل
سے تسقیہ کریں تو مردارسنگ پھول جاوے پس

سفیدہ پانچدرم اور تھوڑا کافور پیسکر ملاوین ۔

مرہم سنادکی ۔ واسطے جرب وحکہ کے نافع ہی بیچ حرف الدال کے علاج جرب مین گذرا ۔

مرہم خولانؒ ۔ واسطے اورام حارہ کے مجرب ہی خولان یعنی حضض ہندی ایک درم روغن گل روغن بنفشہ ہرایک چار درم موم سفید دو درم حضض کو خوب باریک کرکے ساتھ روغنون کے کہ موم انمین پگھلایا ہو ملاوین ۔

مرہم رصاص ۔ کہ تحلیل سلع کو کرے خبث الرصاص علک البطم زیت شامی کہنہ خبث الرصاص کو بیچ زیت کے پکاوین یہانتک کہ ایک ذات ہوکر غلیظ ہوجاوے بعد اسکے سرکہ اسپر ڈال کر آگ سے اُتار کر رکھ لیوین ۔

مرہم کتان ۔ بیچ انبات لحم کے اور التحام جراحات کے نظیر نہین رکھتا ہی کپڑا کتان کا خوب دھوکر کوٹین تو مانند غبار کے ہوجاوے پس زیت خالق یعنے زیت الانفاق اور اگر یہ نہو روغن آس بدلے اُسکے لیکر اوپر آگ کے چمچے مین رکھکر گداخت کرین اور تھنہ اُسقدر کہ روغن کو بستہ کرے اُسمین پگھلاوین پس کپڑا کتان کا پیسا ہوا اُسمین ڈالکر حل کرین اور اوپر عضو کے رکھکر باندھین فانہ جید ۔

مرہم خل ۔ اسکو مرہم جالینوس اور مرہم ازرق کہتے ہین اور مرہم اسود بھی اور واسطے اندمال جراحت اور قروح کہنہ کے اور واسطے بواسیر کے اور واسطے رفع کرنے شقاق کے اور حکہ رطوبی کے اور قرحۂ رطبہ کے اور داء الثعلب و سعفہ کے نافع ہی ترکیب ایک رطل و نصف باریک پیسین اور زیت کہنہ دو رطل و خل الخمر تین رطل ملاکر بیچ پاتیلہ کے رکھکر اوپر نرم آگ کے پگھلاوین اور ہلاتے رہین تو مرہم ہوجاوے اور ترکیب سوختہ بستہ نہووے اور نشانی کمال طبخ کی یہ ہی کہ سیاہ ہوجاوے اور ایک نسخہ مین زیت و سرکہ بالسویہ و مردارسنگ ربع زیت کا لکھا ہی اور اگر چاہین کہ تجفیف مین قوی ہو تھوڑی زردچوبہ بھی ملاوین اور اگر حرارت ہو عوض زیت کے روغن گل ڈالین اور زردچوب کو موقوف رکھین ۔

مرہم سرطان ۔ کہ سرطان و جمیع صلابات کو ایک ہفتہ مین بلکہ کمتر اس سے تحلیل کرے خردل تخم انجرہ کبریت زبد البحر زرا وند طویل اشق مقل ازرق ہرایک چار درم زیت کہنہ اٹھائیس درم موم سرخ سات درم ۔ نوع دیگر ۔ کہ واسطے سرطان متقرح و غیر متقرح کے کہ خوف تقرح کا اُسمین ہو فائدہ کرے اور اُسکی تکلیف کا توڑنے والا ہی سفیدہ سیسے کا توتیا مغسول برابر ساتھ آب خرفہ یا عنب الثعلب یا کدو یا خیار کے یا ساتھ لعاب اسپغول کے جو اُسمین موجود ہو پیسکر تھوڑا روغن گل ملاکر لگاوین اور اگر سفیدہ کو پہلے روغن مین ڈالین بعد اُسکے آب ہاے مذکورہ سے تسقیہ کرین بھی درست ہی ۔

مرہم شحم ۔ کہ تلیین اعضا کی ہی پیہ دجاج پیہ شتر مرغ پیہ گردہ بز پیہ و پیہ مغز ساق گاو موم روغن کنجد سب برابر لیکر اکٹھا پگھلاکر مرہم بناوین

**مرہم** - کہ ثالیل و مسامیر کو قلع کرے زنگار کاغذ سوختہ ہر ایک ایک درم آب عروس آب صابون اول دونون نصفا نصف سات درم اور ایک نسخے مین انیس درم (تجربیت ۱۲) عسل آٹھ درم فرفیون چھ درم پکاوین یہانتک کہ غلیظ ہوا ور آب صابون اول اُس پانی کو کہتے ہین کہ اُسمین چونہ حل کرکے صابون بناوین اور عنقریب اُسکا ذکر ہوگیا ہی -

**مرہم** - کہ شقاق اور اوجاع کو نافع ہی بیہ وجاج زردی انڈے کی ہر ایک ایک اوقیہ موم سفید تین اوقیہ سفیدہ رانگے کا دو اوقیہ مردار سنگ شیرین پانی مین پرورده کیا ہوا چھ درم سفیدی انڈے کی ایک عدد اسمین ملاکر مرہم بناوین -

**نوعدیگر** - کہ واسطے شقاق کے مجرب ہی اور نہایت موثر علک البطم ایک جزو بیہ مُبزّ چار جزو بیچ دیگ دوہری کے اوٹنا کر استعمال کرین -

**فائدہ** - یہ مرہم واسطے ٹیڑھے ہونے ناخن کے اور تقشر ناخن کے اور شقاق لب اور اطراف کے اور حکہ وجرب کے اور زخم آتشک کے اور شقاق چارپایون کے مجرب ہی -

**مرہم جذام** - کہ بیچ رفع کرنے جذام کے اور تلام قروح سوداوی کے اور اورام باردہ کے آزمودہ ہی حماما سنبل الطیب قردمانا دار فلفل سلیخہ قسط تلخ عاقرقرحا مصطگی مقل جاؤ شیر جاف مرصاف حب بلسان اشق صبر زرد میعۂ سائلہ بسپاسہ ایوس زراوند طویل مدحرج سعد اکلیل الملک قرنفل ریباس روغن زیتون کہنہ ہر ایک ایک اوقیہ لاوین بیس مثقال زعفران نصف اوقیہ علک البطم موم ہر ایک تین مثقال روغن ناردین برابر سب اجزا کے مرہم بناوین -

**مرہم برص** - کہ واسطے برص کے مجرب ہی اور بہق کو فی الفور زائل کرتا ہی نحاس محرق زرنیخ زرد شیطرج آہک زراوند جملہ برابر باریک کرکے بیچ پیشاب لڑکے کے ملاکر بیس دن دھوپ مین رکھین اور ہر دن حرکت دیتے رہین اور اگر عوض پیشاب کے سرکہ تند ڈالین بھی روا ہی اور بوقت استعمال کے موضع ماؤف کو ساتھ پیشاب لڑکے کے یا ساتھ سرکے خمر کے دھوکر اس مرہم کو لگاوین -

**مرہم آتشک** - مجربات و اسرار سے ہی ایک رات دن مین آتشک کے دانون و زخمون کو رفع کرتا ہی توتیا ہندی شستہ بیس درم شنگرف دس درم گرد چوب چینی نصف درم اور اگر یہ نہو تب بھی موثر ہی ساتھ زردی انڈے کے کہ راکھ مین پکایا ہو بقدر کفایت کے ملاکر استعمال کرین اور اگر بجاے گرد چوب چینی کے پارہ کہ کپڑے مین ملکر چھانین یہانتک کہ پارہ ناپدید ہوجاوے پس کپڑے کو جلاکر راکھ اُسکی نصف مثقال داخل کرین -

**نوعدیگر** - سپارہ کشتہ سات مثقال لاوین مصطگی سورنجان ہر ایک دو درم تربد سفید بیخ بنفشہ ہر ایک تین درم روغن گل دس مثقال روغن زیت پندرہ مثقال آب لیمو پانچ مثقال بیہ مُبزّ تیس مثقال اور اگر زخم دانہ دار ہو توتیا سفیدہ و مردار سنگ ہر ایک

ف آب صابون اول ۱۲

دو درم زنگار نیم درم اضافہ کرین اور بطریق معلوم مرہم بناوین اور اس مرہم کو دواے آتشک بھی کہتے ہین۔

نوع دیگر سفیدہ رانگے کا تونیا دم الاخوین ہر ایک تین درم مردار سنگ دو درم زنگار نیم درم موم پانچ درم روغن بیس درم مرہم بناوین۔

مرہم سعفہ ندرا وند طویل راتیانج گلنار اقاقیا بالسویہ ساتھ روغن گل و سرکہ کے پیسکر مرہم بناوین۔

مرہم سلعہ خبث الرصاص ساتھ روغن زیت کے اوپر آگ کے ملاوین اور علک البطم اسمین حل کرین۔

مرہم کہ واسطے قروح سر کے بیچ ابتداے سعفہ کے نافع ہے خستہ ہلیلہ مازو ہر ایک پانچ جزو آس دو جزو ملح اندرانی ڈیڑھ جزو موم برابر سب کے روغن چار چند موم کے خستہ ہلیلہ و مازو کو نیم کوفتہ کرکے جلاوین اور سب کو باریک کرکے بطریق معلوم مرہم بنادین۔

مرہم بلادر کہ خراج پختہ کو چیرے اور لوہے سے چیرنے کی حاجت نہ رکھے عسل بلادر زرفت رطب دونون برابر بیچ پیچے آہنی کے گرم کرین اور حرکت دیتے رہین تو اپسمین ملجاوین اور وقت حاجت کے بیچ مقام لائق بسط کے تھوڑا اس سے لگاکر ضعف دن صبر کرین کہ اس جگہ کو مشاکل کرے گا۔

مرہم خمیر کہ یہی عمل کرتا ہے خمیر مایہ تین درم اور ارمنی دبق مقشر ہر ایک ایک درم جاوشیر سرگین کبوتر سرگین مرغ ہر ایک دس درم آہک آب نادیدہ پانچ درم صابون دو درم ساتھ روغن زیت کے ملاکر لگاوین کہ قائم مقام آہن کے ہے۔

مرہم دلق کہ اورام کو بغیر تکلیف کے چیرے اور گوشت زائد کو کھالیوے دلق کو پانی مین بھگوکر مقشر کرین اور برابر اُسکے آب صابون ملاوین اور ہاون مین ملین تو مستوی ہو جاوے پس زرد چوبہ بقدر ربع وزن کے کوٹ کر ریشمی کپڑے مین چھان کر ملاوین۔

مرہم عسل کہ دمامیل و تمام جراحات منفجرہ کو پاک کرے انزروت شہد دونون برابر پیسکر لگاوین اور بعض لوگ پہلے شہد کو اکیلا جوش کرتے ہین یہانتک کہ غلیظ ہو جاوے بعد اُسکے انزروت پسا ہوا ملاتے ہین اور یہ مرہم واسطے تنقیہ ہر جراحت و سخنہ کے اور چوسنے بالکل پیپ کے مجرب ہے۔

مرہم کہ واسطے نضج جراحات کے اور تنقیہ خراجات کے مجرب ہے آرد گندم ساتھ تھوڑے روغن گل کے اور اگر نہو روغن طعام اُسکے بدلے ڈالین اور زردی انڈے کی دو چند روغن کے ملاکر استعمال کرین۔

ہفت مرہم کہ واسطے نضج دمامیل و جراحات کے نافع ہے کتیرا تخم کتان تخم مرو ستر یش ہو جو یہ گل بابونہ گل خطمی برابر کوٹ کر چھان کر ساتھ شراب کے نیمگرم استعمال کرین۔

مرہم ہوجو بہ کہ شنکار کو کہتے ہین واسطے زخمہاے بلادر اورام و تشنج و تمدد کے نافع ہو جو بہ خوب پیسکر ساتھ

روغن کنجد و موم سے کے ربع روغن کا ہو ملا دین ۔

**مرہم عرق مدنی** ۔ راکھ نی کی مردار سنگ ہر ایک تین درم آہک ایک درم باریک کر کے ساتھ روغن گل و موم کے بطریق معلوم ملا کر مرہم بنا دین اور اگر عضو مین سوزش ہو اسبغول و روغن بنفشہ ملا کر لگا دین اور یہ مرہم رشتہ کو آسانی سے نکالتا ہے اور اگر ٹوٹ گیا ہو موضع کو ملیا دین جیرین اور یہ مرہم استعمال کرین ۔

**فائدہ** ۔ جب رشتہ نکلنے لگے سر اُسکا اوپر ایک لکڑی کے یا مانند اُسکے آہستہ آہستہ ہر دن لپیٹتے جاوین تو بالکل نکل آوے اور ٹوٹنے نجاوے ۔

**ترتیب جاذب** ۔ کہ واسطے نکالنے گانسی یا تیر کے یا کانٹے کے یا جو چیز کہ عضو مین گھس گئی ہو مجرب ہے بیخ نی خشک زراوند طویل یا سو یہ پیسکر ساتھ شہد کے ملا کر استعمال کرین ۔

**دیگر** ۔ کہ گانسی وغیرہ کو جذب کرے اور جراحات و دمامیل کو پکاوے اور قروح غائرہ کو جمع کرے موم علک البطم ہر ایک ثلث رطل راتینج ربع رطل زیت کہنہ ایک رطل سب کو اوپر نرم آگ کے پگھلا کر بورۂ ارمنی دو اوقیہ باریک کر کے اضافہ کر کے خوب حل کرین ۔

**مرہم عجیب** ۔ کہ بیچ التحام جراحات کے کہ اطبا عاجز ہوئے ہون اثر تمام رکھتا ہے بنا بسنت یعنی علک الانباط دس درم اکلہ صنوبری زراوند کندر ہر ایک سات درم اشق توبال آہن و مس ہر ایک بقدر پانچ درم بطارخ جاؤشیر ہر ایک دو درم اشق و جاؤشیر بیچ خل خمر

کے پگھلا کر اور اجزا کو باریک کر کے ملا دین ۔

**مرہم** ۔ کہ گوشت کو جماوے سک ختبنش شیخ زرد چوب برابر کوٹکر اچھانکر مغز ساق گاؤ ملا کر استعمال کرین ۔

**مرہم خشکریشات** ۔ مردار سنگ توتیا عناب پختہ آب کشنیز تر موم سفید مرہم بنا دین ۔

**مرہم گلنار** ۔ کہ نملہ متاکلہ کو نافع ہے گلنار برگ مورد عصارۂ لسان الحمل ہر ایک دو جزو مازو سبز مردار سنگ زرد چوبہ ہر ایک ایک جزو ساتھ موم روغن کے مرہم بنا دین ۔

**مرہم سرطان** ۔ کہ درد کو موقوف کرے اور زخم کو اصلاح کرے بوش دربندی اقاقیا ہر ایک دو درم صندل ایک درم شیاف مامیثا موم سفید ہر ایک چار درم سرطان نہری سوختہ ایک عدد بیچ روغن گل بمقدار حاجت کے بطریق مشہور مرہم بنا دین ۔

**فائدہ** ۔ مرہم سرطان کہ بیشتر مرقوم ہوا ہے تسمیہ اُسکا باعتبار مرض کے ہے اور تسمیہ اُس مرہم کا باعتبار جزو ہونے سرطان کے ہے ۔

**مرہم مصری** ۔ کہ قروح کہنہ کو نافع ہے عسل چار اوقیہ خل الخمر تند دو اوقیہ زنگار چار درم مردار سنگ ایک اوقیہ مرہم بنا دین اور دوسرے نسخے اُسکے کہ کان کو مفید ہین بیچ امراض کان کے مرقوم ہوے ۔

**مرہم** ۔ کہ واسطے حکہ اُنثیین کے اور سیلان زرد پانی کے اُسنے نافع ہے سفیدہ پانچ درم کبریت تر و افیون ہر ایک نصف درم سب کو ساتھ سرکہ تند کے گھولکر مرہم بنا دین بیچ شفاء الاسقام کے لکھا ہے خان العطار

الکوہین لم یذکر معہ دہنا فلا اعلم اغلط ام لا۔
مرہم رال۔ منقول حکمائے ہند سے واسطے جراحات
مزمنہ عسیر البرء کے نہایت مجرب ہے اور واسطے
قروح آتشک و ناصور کے نہایت مفید ہے اور گوشت
صحیح کا جمانے والا اور گوشت فاسد کا کھانے والا
اور عضو ضعیف کو اصلاح کرنے والا ہے اور نظاہرًا
عدیل و نظیر نہیں رکھتا ہے اور بیچ قروح مایوسین
کے مکرر تجربہ کیا ہے موم کافور قیصوری رال ہندی کہ اُسکو
لعل مصری و شجرہ وقیفمنن کہتے ہیں اور قنیقمن ساتھ
زیادتی یائے تحتانی کے درمیان قاف و نون کے بھی
پڑھتے ہیں کاث ہندی ہر ایک چار درم روغن گاؤ
تازہ بے نمک مساوی سب کے روغن کو ظرف
آہنی میں پگھلاویں بعد اُسکے رال کو پیسکر اُس میں
ڈالکر دو تین جوش دیں پس کاث کو ملاکر بدستور
دو تین جوش دیں اور پیچھے اُسکے کافور کو ڈالیں
پھر جوش نکریں اور بیچ قروح مزمنہ قدیمہ کے
تین دن تک ساتھ تھوڑے فوفل سوختہ کے استعمال
کریں بعد اُسکے اکیلا۔

مرہم زمانی۔ واسطے جراحات مزمنہ کے نہایت
مجرب ہے اور بیچ تاثیر کے مرہم رال سے کم نہیں ہے اور
قریب باعتدال ہے انزروت کاغذ کبود سوختہ پوست
درخت کاج رتناس کاث ہندی ہر ایک
دو درم سفیدہ رانگے کا مغسول پانچ درم مردار سنگ
مغسول تین مثقال کافور قیصوری دس درم موم سفید
پانچ مثقال روغن گل سرخ بیس درم مرہم بناویں۔

مرہم اعجاز۔ کہ واسطے زخم بندوق وغیرہ کے اور
واسطے ناصور کے اور واسطے زخموں عسیر البرء کے جسطور
سے کہ ہو اور واسطے قروح خبیثہ و سوداویہ کے
کہ کسی دوا سے اچھے نہیں ہوتے ہیں فائدہ کرتا ہے
اور معمول اس درویش کا ہے اور حق یہ ہے کہ یہ مرہم
عدیل نہیں رکھتا ہے اور اس مرہم کے ہوتے اور مرہم
کی حاجت نہیں ہے کاث سرخ پاپڑیا رال روغن کنجد
آب چاہ شیرین تازہ ہر ایک پانچ تولہ پھٹکری توتیاء ہندی
ہر ایک ایک تولہ و تین ماشہ پہلے پانی و روغن کو یکجا کرکے
بیچ ظرف کانسے کے کہ ہندو استعمال کرتے ہیں اور
مشہور ہے کف مال کریں تو مانند دوغ کے ہو جاوے
بعد اسکے اجزاء باقی کہ ہر ایک کو جدا جدا کوٹ کر چھان کر
تول لیا ہو اسمیں ملا کر ایک پہر بلکہ دو پہر کف مال
کریں تو سب ایک ذات ہو جاویں پس قوام کریں
اور ظرف چینی یا نقرئی میں رکھیں وقت حاجت
استعمال کریں اور بہتر وہ ہے کہ رات کے وقت
لگا کر نمک کپڑے میں لپیٹ کر گرم کرکے گرد قرحہ و زخم
کے تکمید کریں کہ مرہم کے عمل کا مددگار ہے
مرہم شانہ۔ و مرہم کافوری۔ بیچ ادویہ
بواسیر کے گذرے۔

## حرف النون

نقوع۔ کہ جرب و حکہ کو فائدہ کرے بعد فصد و سہال
کے آلو بخارا پندرہ عدد تمر ہندی پاک کی ہوئی پوست
ولیف سے اور شکر طبرزد ہر ایک دس درم رات کو

گرم پانی مین بھگو کر صبح کو تھوڑا مل کر صاف کرین اور
پیین اور اگر قوی زیادہ چاہین سنا و شاہترہ موافق حاجت
کے زیادہ کرین اور اکثر نقوعات کہ مواد فاسدہ کے
مخرج اور خون کے مصلح ہین بیچ ادویہ سر کے
گذرے اور مطبوخات کہ اس بحث مین مذکور ہوے
جس وقت کوئی شخص مطبوخ سے متنفر ہو اُسکو نقوع
کر کے دے سکتے ہین ۔

**نطول** ۔ کہ نشان چیچک کے اعضا سے کھو دے
گل سرخ سات درم گل بنفشہ گل نیلوفر صندل سرخ
صندل سفید نیمکوفتہ تخم کاہو تخم کاسنی ہر ایک چار درم
سات سیر پانی مین جوش کرین جب تین سیر رہے
مل کر صاف کرین جب حمام سے نکلنا چاہین اعضا پر
نطول کرین ۔

## باب اکیسوان بیچ ادویہ سقطہ وضربہ کے

جاننا چاہیے کہ جس وقت ضربہ یا سقطہ اوپر عضو رئیس یا
شریف کے پہونچے اور کوئی مانع نہو فصد کرین اور
امالہ مادے کا کرین ملین سے اور حقنہ سے اور
ساتھ جذب مخالف کے بعد اُسکے عضو کو تقویت دین
اور اگر صدمہ اوپر عضو غیر رئیس و غیر شریف کے ہو
اُسپر حجامت کرین ساتھ پچھنے کے اور جو ورم عظیم
ہو فصد کو مقدم رکھین اور اگر تپ بھی ہو آئی ہو
معالجہ تپ کا کرین اور جس وقت صدمہ سے
نزف الدم ہووے بعد تنقیہ و امالہ کے اُسکو بند
کرین اور ان سب مراتب کو مفصلاً بیچ طب اکبر
کے ہمنے لکھا ہے اور چند دوائین مجملاً یہان بھی ذکر
کرتے ہین ۔

## حرف الدال

**دواء** ۔ کہ واسطے سقطہ و ضربہ کے نافع ہے ۔ ریوند چینی
ایک جزو فوفل کے منقی گل مختوم ہر ایک آدھا جزو کوٹ کر
چھان کر دو درم سے چار درم تک ساتھ نقیع حصرم
کے کھاوین اور غذا ماش بریج و نخود کرین ۔

**دیگر** ۔ کہ سقطہ قویہ و نفث الدم کثیر کو نافع ہے مومیائی
گل مختوم تھوڑا اُس سے ساتھ نبیذ قابض کے کھاوین
اور اکیلی مومیائی بیچ نبیذ قابض کے یا روغن گل مین
بھی اثر کرتی ہے ۔

**دیگر** ۔ واسطے ضربہ و سقطہ کے جو سر پر لگے برگ
آس گلنار پوست انار پانی و سرکہ مین پکاوین یہانتک
کہ مہرا ہو جاوین بعد اُسکے ہاون مین کوٹین تو خوب
باریک ہو جائین پس تھوڑا مشک و عود خام و
قصب الزریرہ باریک کر کے اُسمین ملا کر ساتھ
شراب قابض کے سر پر ضماد کرین بعد فصد قیفال
کے اور تبرید ساتھ روغن و گلاب و سرکہ کے
اور تلئین طبع ساتھ آب فواکہ و حقنۂ لینہ
کے کرین ۔

**دیگر** ۔ کہ مسمے بہ طلاے جبری واسطے سقطہ و ضربہ
کے نفع تمام رکھتا ہے ماش مغاث ہر ایک ایک جزو

گل ارمنی آدھا جز واقاقیا صبر ہر ایک ربع جز و ساتھ
آب کے گھول کر طلا کرین ۔
دیگر واسطے سقطہ کے جو ساتھ گرمی و ورم کے ہو
نافع ہے گل سرخ عدس مقشر گل ارمنی صندل فوفل
شیاف مامیثا گلاب مین طلا کرین بعد فصد یا تلئین کے ۔
دیگر واسطے نزف الدم کثیر کے جو سقطہ و ضربہ سے
پیدا ہو کہربا گل ارمنی دم الاخوین گلنار ایک جملہ برابر
کوٹ کر چھان کرین درم ساتھ ایک اوقیہ نقیع سماق
اور ایک دانگ افیون تازی کے کھاوین کہ خون
کو بند کرے اور غذا اشیاء قابضہ کھاوین ۔
دوا ۔ کہ وثی خفیف اور رضی کو نافع ہے موضع
آفت رسیدہ کو ساتھ گل روغن کے ملین اور آس کو کوٹ کر
چھانکر اسپر چھڑکین اور پٹی سے باعتدال باندھین ۔
دوا ۔ کہ وثی شدید کو نرم کرے اور کشیدگی اور غدود
اور رگ کھینچنے کو نفع کرے موم زرد پیہ بط یا دجاج کی اور
مغز ساق گاؤ لعاب تخم کتان ہر ایک ایک اوقیہ
روغن سوسن چھ اوقیہ بطریق معلوم آپسمین ملاوین ۔
دوا ۔ کہ اعضاے متحجر کو نرم کرے اور انکو کہ قریب
بحدوث اور تازہ ہون حالت اصلی پر مستقر کرے
عکر روغن آس عکر روغن زرمقل ہر ایک ایک اوقیہ
یعنی بارزد جاؤشیر اشق ہر ایک نصف اوقیہ پیہ خرس
دو اوقیہ اور اگر پیہ خرس نہو پیہ بط یا دجاج عوض اسکے
ڈالین اور اگر پیہ خوک ہاتھ آوے ان اجزا مین سب
سے بہتر ہے صموغ کو پانی مین حل کرین ساتھ
نبیذ کے اور اندک کو مین اور
چیزون کو ملاکر خوب ہلاوین تو برابر ہون اور ضماد کرین ۔
دیگر سکہ یہی عمل کرے اور خوشبو ہے اور واسطے لطیف
طبعون کے کام مین آوے موم زرد ایک اوقیہ
روغن بان چھ اوقیہ مصطگی سیاہ کبنی ہر ایک نصف
اوقیہ آپس مین ملاوین ۔
فائدہ ۔ بیچ تدبیر مسبط کے یعنی اس شخص کے کہ کسی نے
اسکو سیاطی یعنی کوڑے سے مارا ہو اور بسبب تفرق گوشت
کے الم شدید ظاہر ہوا ہو اور مارنا لکڑی سے بھی یہی
حکم رکھتا ہے چاہیے کہ بدن علیل کا ہاتھون سے
دباوین مختلف و متفرق مواضع مین تو گوشت متفرق ہوا
جمع ہووے پس گوسفند کو ذبح کرین اور پوست
اسکا اسیطرح گرما گرم اسپر لپیٹین اور ایک زمانہ دراز تک
رکھین یعنی اسوقت تک کہ پوست خشک ہونے لگے پس
بحکم اللہ تعالی اس تدبیر سے ایک رات دن مین صحت تمام
ظاہر ہوتی ہے اور جسوقت خون نیچے پوست کے جمع ہووے
مغز روٹی کا اور سونف آپسمین کوٹ کر نیمگرم ضماد کرین ۔

## باب بائیسوان بیچ تدبیر مسافرون کے اور بیان ادویہ کے کہ ساتھ حالات اہل سفر کے متعلق ہین

تدبیر ۔ اس شخص کی کہ سرما قوی مین سفر کرے
چاہیے کہ قبل سفر کرنے کے طعام حار بالفعل و القوہ
کھاوے اور بہتر غذا یہ ہے کہ جوز و ثوم و بصل سے بنائی
گئی ہو اور اسفیداج مطیب جسمین بصل لہسن بہت پڑے ہون

اور چاہیے کہ فلفل غذا میں زیادہ کریں اور بدستور
اشیائے گرم غذا میں اور بدون غذا کے استعمال کریں۔
تدبیر۔ اُس شخص کی کہ سفر میں بسبب سرما کے مبتلا بجمود
ہوا ہو لیکن حد یاس تک نہ پہونچا ہو چاہیے کہ بیچ
مکان محفوظ کے کہ اسمیں آگ جلائی ہو رکھیں اور
تمام بدن اُسکا سوائے سر کے ہاتھوں مختلف سے
خوب ملیں اور سر کو گرم کپڑوں سے تکمید کریں اور
آدمی کہ بدن اُنکے گرم و نرم ہوں اپنے بدن کو اُسکے
بدن سے ملاویں خصوصاً شکم و سینہ اُسکا اپنے
بدن سے ملیں اور حلتیت و مُر و فلفل برابر کوٹکر چھانکر
تھوڑا اُس سے ساتھ شراب کے ملا کر اُسکے مُنھ میں
ڈالیں اور روغن سوسن یا نرگس یا فرفیون اور
جندبیدستر و قسط اسمیں حل کر کے اُسکے بدن میں
تمریخ کریں اور بعد افاقہ کے جب غذا مانگے مانند
شوربائے مرغ یا کبوتر کے دیں اور شہد بھی
چٹاویں۔
تدبیر۔ اُس شخص کی کہ اطراف اُسکے سردی سے
ورم کر گئے ہوں اور حس اُنکی کم ہو گئی ہو لیکن سیاہ
نہوئے ہوں کاہ حنظل یا شلغم یا کرنب یا تسبت یا بابونہ
یا شبت یا نمام یا مرزنجوش یا اکلیل الملک یا تخم کتان یا
حلبہ تنہا یا مجموع جوش کر کے اطراف کو اُسمیں رکھیں
بعد اُسکے روغنہائے گرم ملیں اور آگ سے نزدیک
کریں تو اپنے حال پر آویں جان تو کہ منجملہ
اُن اشیاء کے جو اوپر اطراف کے ملتے ہیں
اور فاسد ہونے سے ایمن کرتے ہیں روغن زنبق
و روغن رازقی و سوسن و بان و غار و قطران ہیں و ہوا چاہیے
کلہا فعلاً فی ذلک فانہ یحفظہا من التعفن البتہ۔
تدبیر۔ تورم اطراف کہ سبز یا سیاہ ہوئے ہوں چاہیے
کہ جلد پچھنے عمیق لگا کر عضو کو پانی گرم میں رکھیں تو خون
زخموں کے مُنھ سے بند اور سیلان سے موقوف
نہو جاوے اور خون بقدر معتد بہ نکالیں بعد اسکے
گل ارمنی بیچ پانی و تھوڑے سرکے کے حل کر کے
طلا کریں اور ایک رات دن لگا رکھیں بہتر شراب
نیمگرم سے یا پانی و سرکہ سے دھوویں اور پھر گل ارمنی
جیسا کہا گیا طلا کریں اور اسی طرح تکرار کریں یہانتک
کہ آثار بہتری کے ظاہر ہوں۔
تدبیر۔ تعفن و نتن اطراف کی چاہیے کہ واسطے اسقاط
لحم عفن کے تو عضو مجاور تک فساد اُسکا نہ پہونچے اطراف
وسلق و کرنب کو جوش کر کے کوٹیں اور ساتھ روغن
طعام کے گرم کر کے ضماد کریں یا روغن گرم اکیلا ایک
دن میں کئی مرتبہ لگاویں اور تبدیل کرتے رہیں اور جب
گوشت فاسد بالکل گر جاوے اور گوشت صحیح نکلے
منبتات لحم استعمال کریں لیکن اگر ہڈی بھی سیاہ
ہو گئی ہو اور فساد اسمیں سرایت کر گیا ہو چاہیے کہ
اُس وقت میں جب تک کہ ہڈی فاسد کو چھیل نکریں
یا قطع نکریں جسطور سے کہ ممکن ہو منبتات کو
استعمال کرنا نہ چاہیے۔
تدبیر قمور و ہیجان چشم کی۔ کہ شدت برد سے ہوا ہو
چاہیے کہ کاہ گندم یا مرزنجوش یا بابونہ یا تسبت تنہا
یا مجموع جوش کر کے اُسکے بخار پر انکباب کریں

پتھر کو گرم کرکے نبیذ اسپر گرادین اور اسکے بخار پر انکباب کرین اور تعطیش بھی فائدہ مند ہے اور جسوقت آنکھ سرخ ہوجاوے بے مہلت فصد قیفال کھولین اور پینا شراب صرف کا اور کثرت سے کھانا ثوم کا نفع کرتا ہے۔

تدبیر اس شخص کی کہ بیچ سفر کے باد سموم اثر کرے جاننا چاہیے کہ ایسے حال مین پیاز کو کوٹ کر دوغ مین رات کو بھگوئین اور قبل چلنے کے اس پیاز کو کھا کر دوغ کو پیین اور شاخین خرفہ کی پکا کر ساتھ رائب و روغن کے کھاوین اور چاہیے کہ شاخین خام خرفہ کی بیچ سفر کے ہمراہ رکھین اور انکو تھوڑی تھوڑی دیر کے بعد چوسا کرین اور سینہ و شکم پر قبل چلنے کے لعاب اسبغول سے طلا کرین یا ساتھ شیرۂ خرفہ کے روغن گل و سفیدی انڈے مین ملا ہوا اور چاہیے کہ روغن بنفشہ سونگھین و ملین اور سفر ایسے وقت کرین کہ سموم نہ چلتی ہوا اور محفہ مین بیٹھین اور پیاز کثیر المقدار ہمراہ لیوین اور آب سرد اکثر پیین اور موسم گرما مین جب تک ممکن ہو رات کو سفر کرین یا ٹھنڈے وقت اور قرص مطفی الحرارت و مسکن العطش استعمال کرین اور ایک ٹکڑا چاندی کا جلا کیا ہوا منھ مین رکھین کہ بالخاصیت پیاس کی تسکین کرتا ہے۔

**صفت قرص مذکور**۔ مغز تخم خیار مغز تخم کدو ہر ایک چار جزو تخم کاہو تخم خرفہ ہر ایک دو جزو رب السوس ایک جزو کوٹ کر ساتھ آب برگ خرفہ کے یا ساتھ لعاب اسبغول کے گھول کر قرص مغرطح موافق شکل ترمس کے بناوین اور وقت سیر کے ایک کے بعد دوسرے کو منھ مین رکھکر مضغ نہ کرین بلکہ رہنے دین تو تھوڑا تھوڑا گھلتا جاوے یا پانی اسکا نگلتے رہین لیکن قبل سیر کے استعمال کرین اور واسطے تپ کے اور تسکین حرارت کے اگر دینا منظور ہوا اور سینہ مین خشونت ہو دو مثقال ساتھ جلاب کے یا ساتھ شربت بنفشہ کے دین اور یہ قرص باوجود اطفاے حرارت کے اور نفع کرنے کے حمیات حادہ محرقہ کو بھی نہایت نفع کرتا ہے اور واسطے سوزش اور حرقت بول کے بھی نافع ہے۔

تدبیر کرنے ضرر آبہاے مختلفہ کے چاہیے کہ پانی کو شراب مین یا سرکہ مین ملاوین اور پیاز و سیر خصوصا کہ محلل ہون اور سرکہ و پنیر کھاوین اور اسیطرح جو چیز ضد و مخالف کیفیت پانی کے ہو استعمال کرین۔

تدبیر قتل قمل کی چاہیے کہ سیماب کشتہ ساتھ روغن کے طلا کر قلاوہ صوف مین ملین اور قلاوہ کو گلے مین باندھین۔

دیگر۔ برگ آزاد درخت یا برگ دفلی منھ مین رکھین اور بدن پر ملین۔

دیگر۔ سر دس دن کے پیچھے زرنیخ احمر (خرز ہرہ ۱۲) و مویزج و کندش و بورق سرکہ و روغن گل مین ملا کر اور بدن کے ملین اور ایک ساعت رہنے دین پس گرم پانی سے دھووین۔

دیگر۔ ترب سیاب یا کندش منھ مین رکھین اور بدن پر ملین۔

دیگر۔ ترمس یا کندش یا برگ آزاد درخت یا قسط جلاوین اور دھوان اسکا کپڑون مین لیوین اور چاہیے کہ بدن کو آب گرم سے اکثر دھووین اور اگر حمام مین میسر آوے فھو المراد اور تبدیل کپڑون کی جلد جلد

کرین اور لباس کتان جدید کا بناوین ۔
تدبیر خراش جلد کی کہ سوار ہونے سے اور تنگ موزہ سے اور نعل سے ظاہر ہوتی ہے نافع ہے لتہ کتان ساتھ آب سرد کے و گلاب سرد کے تر کرکے رکھین بعد اسکے مرداسنگ گلاب مین پیسکر طلا کرین اور اگر خراش جلد کا ساتھ سوزش اور درد کے ہو مرہم سفیدہ کا لگاوین اور اگر تنگ ہونے موزے سے چھالے پڑین حضض و اقاقیا و گل ارمنی طلا کرین بعد چیرنے و پاک کرنے چھالون کے و ڈالنے آب سرد کے او شاید کہ گرانا آب سرد کا اکیلا کفایت کرے اور پیاز و گلاب مین یا پانی مین پیسکر لگاوین ۔
دیگر گلنار پیسکر چھڑکین کہ یہی نفع کرتا ہے ۔

## بیان ادویہ ملسوع و مسموم و ملدوع کا

اور تدبیر احتراز کرنے کی سم سے پوشیدہ نہ رہے کہ کسی کو جائز نہین ہے کہ کوئی چیز مجہول الکیفیت کو منہ مین ڈالے یا سونگھے یا بدن پر ملے اور اسی طرح بیچ پانی دکھانے کے احتیاط کرے تو جانور سمی سے آفت نہ پہونچے اور بدستور اگر کسی مجلس مین وہم دشمنی کا ہوا اور وہان اسکا گذر ہو مباشرت عطریات و تناول اطعمہ و اشربہ سے پرہیز کرے اور ایسی جگہ واجب ہے کہ کھانا کھا کر جاوے اسلیے کہ زہر بعد غذا کے کم اثر کرتا ہے اور چیزین قوی الطعم کہ محل ملانے زہر کی ہین ہرگز نہ کھاوے اور ایسے شخص کو لازم ہے کہ مقرر کرے تناول کرنا ایسی ادویہ کا کہ پہلے تناول کرنا انکا ضرر زہر کو نافع ہے اور موہن و مضعف اسکی تاثیر کے ہوتے ہین مانند مثرود یطوس کے ہو اقوی فعلاً فی ذلک اور تریاق طین اور دواء الجوز اور غذا و زہر اصیل و نجبہ اور جانین کہ تاثیر زہر کی خواہ زہر مطلق ہو یا دواے سمی اس سے خالی نہین ہے کہ احراق و التہاب پیدا کرے مانند فرفیون کے یا انجماد و تخدیر کرے مانند افیون کے یا تقطیع کرے مانند زنگار کے یا تعفین کرے مانند نیش یا مرارۂ افعی و مرارۂ دریعہ و حرباو مرارۂ نمر و مرارۂ کلب الماء وغیرہ کے اور روی زیادہ ان اقسام مین وہ ہے کہ اثر اسکا ساتھ تعفین کے ہوا اور استدلال اوپر جنس زہر کے بوسۂ مشتہہ کے اور بوے و رنگ اس چیز سے کہ قے مین نکلتی ہے اور ساتھ اعراض کے کہ ہر ایک کو لازم ہین کر سکتے ہین اور جسوقت کوئی اثر شرب زہر سے معلوم ہووے قے کرین آب گرم و روغن کنجد پی کر اور اگر روغن زیت میسر ہووے روغن کنجد سے بہتر ہے اور اگر تخم انجرہ جوش کرکے اسکے جوشاندہ مین گھی ملا کر پیوین اور قے کرین نافع زیادہ ہو اور چاہیے کہ غذا شکم سیر کھاوین اور پھر قے کرین بعد ایک زمانے کے کہ ان تدبیرون سے اگر زہر نہ نکلے گا دشمنی و برائی اسکی البتہ کم ہو جاویگی اور جو چیز اخراج زہر کا قے سے کرتی ہے تریاق الطین ہے اس شرط سے کہ اول امر مین کھایا جاوے اور بہتر طعامون مین کہ مسموم کو بعد قے کے کھلا کر پھر قے کرا دین دودھ تازہ ہے اور اگر دودھ نہ ملے روغن گاو مسکہ پگھلایا ہوا قائم مقام اسکے ہے اور شحم بط پگھلائی ہوئی نہایت نفع کرتی ہے اور اگر دریافت کرین کہ اثر

زہر کا امعا میں پہونچا ہو ساتھ چیزوں نرم کے اور روغنوں کے حقنہ کریں اور بیا کو راحت دیں اور لباس اچھا خوشبو کا پہنا دیں اور چھینک لا دیں تو دماغ پاک ہو جاوے اور اگر غشی ہوا اطراف میں اور منھ میں دم کریں اور بال اکھاڑیں اور یا توتیاں مناسبہ دیں اور جب شخص ہو کہ فلانا زہر کھایا گیا ہے واسطے ہر ایک کے زہروں سے بیچ مفردات و اختیارات کے جو دوائیں مذکور ہوئی ہیں استعمال کریں اور اگر تعیین زہر کی نہو سکے باعتبار آثار کے کہ ہر ایک جنس سے مخصوص ہیں معالجہ کریں ۔

فائدہ ۔ پیدا ہونا سوزش و مغص و تقطیع و اکال کا بیچ بعض مواضع شکم کے دلیل سم حاد اکال کی ہے علاج اسکا پلانا دودھ و مسکہ و روغن بادام کا اور تناول کرنا فالوده جات رقیقہ کا ساتھ روغن بادام کے ہے اور ظاہر ہونا سوزش و پیاس و سرخی کا منھ میں اور بحر دہن و صفرت عین کرب و عرق دال ہے اوپر زہر گرم کے علاج اسکا پینا پانی برف کا اور ستو ساتھ برف کے اور گلاب مبرد و روغن گل کے و اقراص کافور و اسپغول و دوغ و آبہا میوہا سے سرد مانند سیب و انار کے اور شیرہ ہاے بارد مانند شیرۂ تخم خرفہ کے ساتھ شربت انار کے اور تناول کرنا خرفہ کا یا ملوخیہ یا خبازی کا ہے اور کپڑے صندل و گلاب و کافور میں تر کرکے اوپر نواحی اعضاے رئیسہ کے مکرر رکھیں اور اگر احتیاج فصد و اسہال کی ہو کرنا چاہیے اور واقع ہونا جمود و خدر و سبات ثقل کا ہاتھوں میں اور پاؤں میں اور زبان میں دال ہے اوپر زہر بارد کے علاج اسکا پینا شراب کہنہ و تناول کرنا توم و جوز و دواء الحلتیت کا ہے اور سونے نہ دینا اور صبر کرنا اوپر پیاس کے اور ملنا بدن کا اور تکمید کرنا اور آب گرم و شہد سے اس پانی سے کہ شبت اسمیں جوش کرکے نمک و بورق اسمیں حل کیا ہو قے کرنا اور حکما نے کہا ہے کہ اگر پر سیاوشاں کوٹ کر چھان کر کھاویں بہت نفع کرے ۔

فائدہ ۔ جسوقت زہر کے پینے سے غشی و اختلال قوت و ثقل زبان کا اور سقوط نفس ظاہر ہو جانا چاہیے کہ سم مذکور جملہ سموم قتالہ مضادہ مزاج انسان سے ساتھ جملہ جوہروں کے ہے اس حالت میں جلدی کریں ساتھ دینے تریاق کبیر و مثرودیطوس و دواء المسک کے اور تقویت دیں ساتھ ماء اللحم و شراب و طیوب کے اور لازم ہے کہ دیکھیں اس امر کو کہ تاثیر زہر کی اور تعلق اسکا ساتھ کس عضو کے ہے اسلیے کہ ہر ایک زہر ساتھ ایک عضو کے مخصوص ہے پس اسکے اعتبار سے رعایت اس عضو کی زیادہ کریں تو ضرر سے محفوظ رہے مثلاً اگر اضطراب اسفل شکم میں پیدا کرے شیاف لینہ و حقنہ لینہ کریں اور اگر اضطراب معدے میں ہو مسہل نرم دیں اور اگر اذیت جگر میں پہونچی ہے اور یرقان ظاہر ہوا مدرات دیں اور جو چیزیں کہ جگر کو مخصوص ہیں ادویہ اشربہ سے استعمال کریں اور اگر خفقان و غشی لاوے تقویت

دل کی کرین اور اگر دماغ کو ضرر پہونچائے اور تشنج پیدا ہو تقویت دماغ کی اور ازالہ تشنج کا کرین اسلیے کہ تشنج بدون تضرر دماغ کے ممکن نہین ہی اور اگر کوئی عضو بین یا کوئی جگہ بدن سے سوزش و سرخی ظاہر ہو طحلب و مانند اسکے مبردات لگاوین تو خدر ہو جاوے لیکن استعمال رادعات کا قبل ازرقی نہ کرین اور اگر اعضا بین برد پیدا ہو تسخین کرین اور جسوقت گرمی شدید ہو روغن گل ساتھ برف کے ملاکر پلاوین اور قے کراوین اور کہا ہی کہ اگر خردل ایک کھلاوین سم کو فی الحال قے سے دفع کرے اور اوپر گذر چکا ہی کہ مفرحات یاقوتیہ و مانند انکے و تریاق کبیر و طین مختوم و تریاق طین مختوم و تریاق اربعہ علاج مشترک بین جمیع اقسام زہر کو اور قدید ابن عرس بری کا کہ پاک کرکے جوش دیکر خشک کیا ہو اقوی ادویہ سے ہی اوپر دفع کرنے سموم کے ایک درم سے دو درم تک دین تنہا یا ساتھ شراب کے اور جس شخص نے کہ زہر کھایا ہی یا سانپ نے اسکو کاٹا ہی واجب ہی کہ اس دن سونے نہ دین۔

**تریاق کبیر**۔ مشہور ہی فوائد اسکے ساتھ امتحان کے بیچ ادویہ سر کے گذرے۔

**تریاق طین مختوم**۔ واسطے مسموم کے نافع ہی اور اسکا خاصہ ہی کہ جو مسموم کھاوے جبتک کہ سم بالکل نہ نکل جاوے قے موقوف نہوگی اور اگر دین اور قے نہ لاوے دلیل اس امر کی ہی کہ زہر نہین کھایا ہی گل مختوم حب الغار ایرسا برابر کوٹ کر چھانکر ساتھ روغن گاؤ کے چرب کرکے عسل بین گھولین مقدار شربت بقدر ایک ورق کے اور ایک نسخے بین ایرسا نہین ہی قبل غذا کے اور بعد اسکے کھا سکتے ہین۔

**نوع دیگر**۔ واسطے سموم قتالہ و منصبہ کے ہوام اور دواب سے بیچ بدن آدمی کے نافع ہی گل مختوم رومی حب الغار ہر ایک دو درم انفحہ آہو کا آٹھ درم جنطیانا رومی زراوند مدحرج تخم سداب برگ غار ہر ایک ایک درم کوٹ کر چھان کر عسل صافی مین بناوین مقدار خوراک بقدر باقلا کے۔

**تریاق اربعہ**۔ واسطے لدغ عقرب کے اور تمام جانوروں زہرناک کے فائدہ کرے اور قریب النفع تریاق کبیر کے ہی اور ریاح غلیظہ کو توڑے اور قولنج کو کھولے اور اصلاح جگر اور سپرز کی کرے اور واسطے اخراج جنین مردہ کے اور آسان کرنے ولادت کے اور اور ازفضلات کے اور ازالہ جمیع امراض باردہ کے نافع ہی اور وہ سب تریاقون سے پہلے ہی کہ اندروماخس حکیم نے پہلے ترکیب دیا ہی اور تیسرے درجہ مین گرم اور دوسرے مین خشک ہی اور قوت اسکی دو برس تک باقی رہتی ہی اور بدل اسکا نصف وزن مثرودیطوس ہی اور واسطے خفقان فواد کے اور صرع کے نفع رکھتا ہی اور سوائے شہد کے جملہ چار جزو ہین لہذا تریاق اربعہ نام رکھا گیا ہی جنطیانا زراوند طویل حب الغار مر صاف مساوی کوٹکر چھانکر

ساتھ شہد کے گھولیں مقدار شربت ایک مثقال ساتھ
آب گرم کے اور جانیں کہ تریاق مذکور بیچ بعض مزاجوں
کے صداع و دمعہ پیدا کرتا ہے مصلح اسکا شیرہ خرفہ ہے۔
تریاق ثمانیہ۔ کہ بعد تریاق اربعہ کے مرکب ہوا
منافع میں اس سے زیادہ ہے زراوند طویل یونیہ جیبی
پوست بیخ کبر حب الغار مرصاف قسط تلخ جنطیانا ناء
رومی زرد چوبہ مساوی کوٹ کر چھان کر شہد میں گھولیں
مقدار خوراک ایک مثقال۔
تریاق بلیغ النفع۔ کہ ایک جماعت نے اطبا سے
اسکو لذع افاعی میں مساوی تریاق کبیر کے کہا ہے
انیسون دس درم فلفل تین درم زراوند مدحرج جندبیدستر
ہر ایک ڈیڑھ درم کوٹ کر چھان کر ساتھ میفختج کے
گھولیں مقدار خوراک ایک مثقال۔
تریاق۔ کہ واسطے لذع عقارب کے فائدہ کرے
بیخ کبر افسنتین نبطی زراوند جنطیانا کوٹ کر چھانکر تین
درم کھاویں۔
تریاق۔ کہ بیچ لذع عقرب کے اثر بلیغ رکھتا ہے
جنطیانا زراوند حب الغار قسط مرقو تخم سداب جندبیدستر
عاقرقرحا شونیز زنجبیل فلفل حلتیت جملہ برابر کوٹ کر
چھان کر عسل میں گھولیں بقدر جوز کے ساتھ شراب
کے دیں۔
تریاق۔ کہ بیچ لذع عقرب کے جید الاثر ہے بیخ
حنظل خشک دو مثقال ساتھ گرم پانی کے کھلاویں
اور یہ دوا اسہال بھی لاتی ہے حلتیت ایک مثقال
ساتھ ایک اوقیہ سداب کے واسطے لذع عقرب کے نافع ہے

اور اسیطرح نمک خمیر کا اگر بقدر ربیر کے ساتھ گرم پانی
کے سفوف کر کے پھانکیں۔
تریاق عسکری۔ واسطے لذع عقرب جرارہ وغیر جرارہ
کے اثر تمام رکھتا ہے پوست بیخ کبر بیخ حنظل افسنتین
زراوند مدحرج طرخشقوق یابس دیناروبہ کہ عربی
میں خزاٰمی کہتے ہیں جملہ برابر کوٹ کر چھان کر دو درم تک
کھاویں اور ایک نسخے میں بیخ حنظل و دیناروبہ نہیں
ہے عوض اسکے جنطیانا مرقوم ہے اور معلوم کریں کہ درد زخم
کژدم کو یہ دوا ایک ساعت میں موقوف کرتی ہے مقدار خوراک اسکا
ایکدرم واسطے بالغ کے اور ثلث درم واسطے لڑکے کے کافی ہے۔
تریاق۔ کہ بیچ عقرب کے فائدہ کرتا ہے تخم سداب زراوند طویل
حب الغار جنطیانا پوست بیخ کبر افسنتین زرد چوبہ
بیخ حنظل۔ جملہ برابر کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد
کے گھولیں۔
تریاق دیگر۔ واسطے لذع عقرب کے مغز اخروٹ
لہسن ہر ایک دو درم سداب حلتیت ہر ایک ایکدرم
کوٹ کر ساتھ انجیر کوفتہ کے ملا کر تریاق بناویں مقدار
شربت تین درم ساتھ شراب کے۔
دیگر۔ کہ یہی عمل کرتا ہے زراوند مدحرج پوست بیخ کبر برابر
کوٹ کر چھان کر ایک درم ساتھ شراب کے پیویں۔
تریاق سرطان۔ کہ اسکا نام دواء السرطان ہے
واسطے کاٹنے باؤلے کتے کے نافع ہے سرطان سوختہ دس
درم کندر جنطیانا ہر ایک پانچدرم کوٹ کر چھانکر شہد میں
بناویں مقدار خوراک ایک مثقال اور بیچ قرابادین نجیبی کے
جنطیانا ایکدرم ہے اور کہا ہے کہ صبح کو دو درم اور شام کو

درم

دو درم دین ساتھ آب سرد کے بہت دنون تک قال ملف

جالینوس لم ار احدا سقی ہذا الدواء من نہشتہ الکلب

الکلب فنفزع من الماء۔

**تریاق** ۔ واسطے کاٹنے رتیلا کے شونیز دس درم دو قو

زیرۂ کرمانی ہر ایک پانچ درم ابہل جوز السرو ہر ایک

تین درم سنبل الطیب حب الغار زراوند مدحرج حب بلسان

دارچینی جنطیانا تخم جندقوقی تخم کرفس ہر ایک دو درم

کوٹکر چھانکر ساتھ شہد کے گھولین مقدار خوراک بقدر

جوز کے ساتھ شراب کہنہ کے۔

**تریاق** ۔ کہ دفع مضرت افیون و بیروج و شوکران

و کزبرہ و اجوائن کی کرے حلتیت جند بیدستر ابہل

فلفل مساوی کوٹ کر چھان کر شہد مین بنا دین مقدار

شربت مقابل ایک فندق کے ساتھ شراب کہنہ کے

بعد قی کرنے کے ساتھ ماء العسل و شبت و ملح کے اور

اس حالت مین حقنہ حادہ کرنا اور تدابیر سخنہ کرنا اور

کندش و جند سے عطسہ لانا نافع ہے۔

**تریاق** ۔ کہ ضرر سیماب و سم الفار و زنگار و مردار سنگ

کو باز رکھے مرا فسنتین تخم کرفس کوٹ کر چھان کر دو مثقال

ساتھ ایک اوقیہ شراب کے کھاوین بعد قی کرنے کے

جوشاندے انجیر و شبت کے تھوڑا نمک ملا کر اور

چاہیے کہ سقمونیا جلاب مین دین تو شکم کو جاری

کرے۔

**تریاق** ۔ واسطے اس شخص کے کہ کنارہ دم بارہ سنگھ

کا کھایا ہو بندق فستق خیلر ہرج بالسویہ نرم کوٹ کر

نگلا کرین اور بقدر بیضہ کے اس سے ایک دن مین چار

مرتبہ دین بعد اسکے کہ پہلے قی کروائی ہو بدفعات گھیو

گھی و شہد تھوڑا ملا کر دین۔

**تریاق** ۔ واسطے اس شخص کے کہ پسینا چارپایہ کا کھایا

ہو زراوند نمک اندرانی برابر کوٹ کر چھان کر ایک درم

ساتھ آب نیم گرم کے دین بعد اسکے کہ پہلے قی بدفعات کی ہو

ساتھ ماء العسل کے اور بعد اسکے کہ سفیخنج مع روغن گل

پلایا ہو اور طین مختوم بھی اس جگہ نفع بہت رکھتی ہے۔

**تریاق عام النفع** ۔ کہ واسطے سموم مشروبہ و ملدوعہ

کے نافع ہے تخم حرمل شونیز زیرہ ہر ایک دو درم جنطیانا

ایک درم فلفل سفید ہر ایک نصف درم زراوند مدحرج

ڈیڑھ درم کوٹ کر چھان کر بطریق معلوم ساتھ شہد کے

بنا دین مقدار شربت مثل باقلاء رومی کے ساتھ

شراب کے۔

**فائدہ** ۔ بیچ ذکر ادویہ مفردہ و مرکبہ فادزہرہ و تریاقیہ کے

**لبن اللاغیہ** ۔ تریاق لدغ افعی کا ہے۔

**شراب** ۔ کہ اسمین افعی مرا ہو تریاق زہر سب

حیوانون کا ہے تخم اترج قدر دو مثقال کے سب زہرون

سے ضدیت و مخالفت رکھتا ہے خصوصاً زہر کتنے بادیے

سے بیچ انجدان فادزہر سب زہرون کی ہے۔

**جوز مع فندق و انجیر** ۔ فادزہر ہین۔

**جنطیانا و جاؤشیر** ۔ مع زراوند و تخم دالایت بطب

فادزہر ہین۔

**دارچینی کماذریوس کا قسم اذریون جرف توم**

**غاریقون قردمانا** ۔ یہ سب مفید ہین۔

**طبیخ سرطان نہری و بارزد** ۔ نفع تمام رکھتے ہین

دواء الحلتیت - کاٹنے عقرب و رتیلا اور مانند انکے نفع کرتی ہے اور بیچ حمیات کے گذری اور بیان اسکا بیچ [illegible] کے لکھا گیا ہے

دواء السرطان - کہ اسکو تریاق السرطان بھی کہتے ہیں اوپر مذکور ہوئی -

دواء الذراریح - واسطے کاٹنے باؤلے کتے کے نافع ہے ذراریح کبار کو تمام دن سرکہ میں بھگو کر [illegible] کیے ہوں باقی لیکر اس سے اور عدس مقشر سے ایک جزو اور زعفران و سنبل و [illegible] و قرنفل و دارچینی سے ہر ایک سدس جزو سب کو باریک پیسیں خصوصا ذراریح کو ساتھ پانی کے گھولیں اور قرص بنا دیں ہر ایک قرص دو دانگ کا اور ہر دن ایک قرص دیں ساتھ آب نیم گرم کے اور ہر دن بعد شرب دوا کے حمام میں جا کر آبزن کریں اور انھیں پیشاب کریں اور درمیان تناول اس دوا کے غذا [illegible] اسفیدباج جوزہ مرغ فربہ کے کھاویں اور شراب پیویں اور برودت سے پرہیز کریں اور اگر اس دوا سے مثانہ میں درد ظاہر ہو جوشاندہ عدس کا ساتھ روغن بادام یا سکہ یا روغن کے پییں اور اگر ذراریح کو رائب میں بھگوئیں ایک رات دن اور اس درمیان میں تین بار رائب تبدیل کریں بس ایک دانگ اس ذراریح سے اور برابر اسکے عدس مقشر دونوں کو باریک کرکے ساتھ آب گرم کے دیں بیچ غرض مقصود کے کفایت کرے -

دواء الجوز - اگر قبل زہر کے کھاویں تاثیر زہر کی بدن میں ظاہر نہووے اور بعد کھانے زہر کے تاثیر باطل ہو جاوے جوز انجیر سداب سب کو جمع کرکے بقدر حاجت دیں

بیان ادویہ کہ واسطے کاٹنے عقرب و حیہ کے بالخاصیت نفع کرتی ہیں ایک برگ توت روغن و شہد میں [illegible] زخم کے رکھیں کہ درد موقوف کرے -

دیگر - [illegible] کی ملاکر زخم پر رکھیں -

دیگر - [illegible] کوٹ کر [illegible] میں گھول کر رکھیں -

دیگر - گندم کو روغن میں جوش کریں جو روغن کہ خصوصا اگر روغن کل کا ہو اور اس روغن کو اوپر مقام لدغ کے ملیں درد موقوف کرے اور اگر اس روغن کو ساتھ شہد کے ملاکر [illegible] لڑکا پیدا ہوا ہو بقدر نصف درم کے اس سے [illegible] تمام عمر میں اسکو لدغ عقرب سے درد نہوگا

دیگر - اگر بچھو نے کاٹا ہو نمک پیسکر بیچ روغن چراغ کے گرم کرکے زخم پر رکھیں درد موقوف کرے -

دیگر - چرک گوش خر اوپر مقام لدغ عقرب کے ملیں -

دیگر - برگ تاک کو ملکر رکھیں فی الحال درد کو موقوف کرے -

دیگر - [illegible] کوٹکر اوپر زخم سانپ کے رکھیں -

دیگر - سیر [illegible] کو سرکہ میں حل کرکے رکھیں درد لدغ عقرب کو موقوف کرے

دیگر - [illegible] جوش کریں اور اسکے جوشاندہ میں عضو کو رکھیں -

دواء کسکنجبین - کاٹنے باؤلے کتے اور سباع اور [illegible] انسان کے اور [illegible] جانے [illegible] کے اور سب زخموں کے کہ ساتھ [illegible] کیے ہوں بلیغ الاثر ہے پیاز نمک عسل کو ملکر ایک رات دن ضماد کریں بعد اسکے ساتھ سرکہ و نمک کے دھو دیں یہانتک کہ اس دوا سے زہر منجذب ہو جاوے بعد اسکے سوم زفت تخم بارزد [illegible] ملاکر ضماد کریں -

تنبیہ - بیچ علاج زخم گزیدن انسان و سباع و سگ غیر دیوانہ و [illegible] وغیرہ کے چاہیے کہ ایک رات دن

ہم

پیاز و نمک و شہد آپسمین ملا کر زخم پر باندھین پس مرہم
اسود لگاوین اور موضع گزیدہ پلنگ شیر و امثالہ کو پہلے
ساتھ ادویہ مذکورہ کے مانند سرکہ و راکھ و پیاز و شہد
کے ضماد کرین بعد اسکے ساتھ سرکہ و نمک کے دھووین
پس مرہم اسود لگاوین اور باندھنا ٹکڑے تازہ کا کہ
دو ٹکڑے کیا ہو نہایت جاذب زہر سگ وغیرہ کا ہے
اور آرد باقلا ساتھ سرکہ کے بدستور مؤثر و جاذب ہے
اور واسطے زخم دندان آدمی کے بھی مفید ہے اور
خشب محرق اور بدستور کندر ساتھ روغن زیتون کے
عقرب کے واسطے کاٹے آدمی کے نافع ہے اور
جس وقت مقام زخم حیوانات کا درد کرے خلا کرنا
ہر وا سنگ کا رافع ہے علاج زخم آلات زہردار کا
اسی دستور سے کہ بیچ سموم ملذوعہ کے گذرا اور ذرود
مقناطیس کا عجیب الاثر ہے اور اصل اسمین ضماد
جاذب زہر کا ہے اور اچھا کرنا زخم کا جبتک کہ سمیت
اسکی بالکل رفع نہووے اور پینا تریاق کبیر و فاد زہر
کا اور دھونا اس جگہ کا مکرر ساتھ پانی راکھ چوب انجیر و
نمک کے اور حجامت کرنا اس جگہ کا اور باندھنا کھلی
تازی کا کہ شکم اسکا چیرا ہو اور حلزونات و گوشت
سلحفات وغیرہ کا۔

**بیان ادویہ** کہ حشرات اُنسے بھاگتے ہین جمیع
اقسام حشرات کے شاخ گوزن کی دھونی سے بھاگتے
ہین اور بدستور بخور سم بز کا اور گندھک کا اور بال
آدمیون کا اور زرفت و مقل و سکبینج و قنہ و چوب انار
کا یہی اثر رکھتا ہے اور چھڑکنا اس پانی کا کہ اسمین
نوشادر کو حل کیا ہو بیچ سوراخ سانپ کے گردین
سانپ کو ہلاک کرتا اور رعشہ کرتا ہے نجاست کا
نہایت مجرب ہے اور جوشاندہ حنظل خشک کا اس موضع
پر کہ جہان کہین سانپ اُس موضع کو ترک کرے اور
جو بیچ کو قطران مین آلودہ کرکے گرد اپنے حلقہ کرین
ہوام اُس حلقہ مین داخل نہوینگے اور جسکے پاس زمرد
ہو سانپ اُس سے بھاگتا ہے اور جو آنکھ سانپ کی
زمرد پر پڑے اُسی وقت آنکھ اسکی حدقہ سے باہر
نکلتی ہے

عقرب سرد و کبریت سے بھاگتا ہے اور جس چیز سے
سانپ بھاگتا ہے بچھو بھی اُس سے بھاگتا ہے اور
جلانا چند بچھو کا کسی موضع مین سبب بھاگنے
سب بچھوؤن کا اُس موضع سے ہوتا ہے اور تجربہ
ہوا ہے کہ جو چراغ بہت روشن کسی جگہ مین ہو حشرات
اُسی جگہ کی طرف متوجہ ہوتے ہین اور جو مکان دور
چراغ سے ہو محفوظ رہتا ہے۔

**بخور کہ مؤلف امان الاخطار فی الاسفار نے**
ذکر کیا ہے بیچ بھگانے ہوام ولسبہ کے بعینہ بخور نیز راج
سفید سکبینج زیرہ جندبیدستر مقل تخم تر برابر کوٹ کر
گولیان بناوین اور مکرر دھوان اُنکا کرین اور
چھڑکنا آب مطبوخ بابونہ و حنظل و اسپند و سیر و
سنبھالو کا نہایت موثر ہے اور جوشاندہ پیاز و
حنظل کا مجربات سے ہے۔

لیشنہ سطلا کرنا روغن کا ساتھ آب لیمو کے لیشنہ کو دفع کرتا ہے مجرب
ہے اور بخور رنج و نوشادر کو ساتھ چربی گاو کے کسی دن بخور

کرین تولد بثبہ کو منع کرے مجرب ہے۔

**کیک** ـ بیچ گنا جو شاندہ خسک کا قاتل کیک ہے اور بیتور جو شاندہ حنظل و افسنتین و شونیز اور کیکواش کا جملہ ادویہ مشہورہ کیک سے ہے۔

**قمل** ـ سطلا کرنا مولود کا روز ولادت کے ساتھ آب زیرہ کے باعث منع پیدائش سپش کا اسکی تمام عمر مین ہوتا ہے اور جو پارہ کو اوپر کپڑے کے یا بدن کے ملین اسی ساعت رفع کرتا ہے۔

**مورچہ** ـ حلتیت سے بھاگتے ہین اور دود زرنباد و عود سے بھی سکنجبین کہ مسمیٰ یا فسوماتی اور ترکیب قدما سے ہے واسطے نہش سانپ کے اور شراب افیون اور ادویہ قتال کے نافع ہے اور واسطے عرق النسا و وجع المفاصل و صرع کے مفید ہے اور کیموس غلیظ کو مسہل ہے سرکہ پانچ رطل ملح بحری دو من عسل دس من آب دس قوطول جملہ آپس مین ملا کر نرم آگ پر پکاوین یہانتک کہ دس جوش کھا دے بعد اسکے اتار کر سرد کرین اور بیچ باسن کے رکھین اور وقت حاجت کے بضرورت دین۔

**خاتمہ** ـ بیچ احراق و تشویہ و تحمیص و تقلیہ و غسل ادویہ کے اور بنانے اور مدبر کرنے اور اصلاح اور حفاظت بعض ادویہ کے اور طریق استعمال چوب چینی و عشبہ کے اور مانند اسکے اور ہر ایک انمین سے بیچ فائدہ کے علیحدہ علیحدہ مذکور ہونگے۔

**فائدہ** ـ بیچ احراق ان ادویہ کے کہ طب مین جلانا انکا مستعمل ہوا ہے معلوم کرین کہ حاجت جلانے کی یا بسبب توڑنے تیزی کے ہے جیسا کہ بیچ زاج و زرنیخ وغیرہ کے ہے یا واسطے تلطیف کے جیسا کہ بیچ نمک و سرطان کے ہے یا واسطے دفع کرنے سمیت کے کہ جیسا بیچ افعی و عقرب و ذراریح کے ہے یا واسطے حاصل کرنے تیزی کے جیسا کہ بیچ سنگ و صدف کے کہ انکے جلانے سے جو نا حاصل ہوتا ہے یا واسطے حاصل ہونے تفتیت و سخاوت کے تو آسانی سے پیس جاوے جیسا کہ بیچ بسد و یاقوت وغیرہ کے ہے یا واسطے دفع کرنے اجزاے غریبہ کے یا واسطے شدت نفوذ کے یا واسطے اغراض دیگر کے جیسا کہ حالات جزئیات سے پوشیدہ نہین ہے اور معلوم کرین کہ جسم خفیف متخلل بسبب جلانیکے میل بہ برودت کرتا ہے اور اگر جلانا حدت و مادیت کو پہونچاوے حرارت اسکی بالکل دور ہوتی ہے اور جسم کثیف غیر متخلل بسبب جلانے کے میل بحرارت کرتا ہے اور پوشیدہ نرہے کہ مقصود تمام جلانے سے نقل کرنا طبیعت اس چیز کا ہے لیکن وہ جسم کہ جلانا اسکے اعراض محسوسہ کو ہرگز تغیر نہین دیتا ہے ایسے جسم کو مستمر الطبع کہتے ہین احراق انمین واسطے نقل کرنے طبیعت کے نہین بلکہ واسطے اغراض دیگر کے کما لایخفی اور جس جگہ کہ احراق سے تبرید جسم محترق مطلوب ہو چاہیے کہ بعد احراق کے اسکو پانی سے دھووین ورنہ اسی طرح کام مین لادین اور احجار کو مبالغہ احراق مین کرین بخلاف نباتات و حیوانات و حریر مصبوغ کے کہ انمین اول احراق

کافی ہے اور جانین کہ کلس نام آہک کا ہے اور وہ جلد پس جاتا ہے اور جو جسم سخت کہ قابل سحق کے نہین ہوتا ہے اور بسبب احراق کے یا اور تدبیر کے لائق پسنے کے ہوتا ہے اُسکو مکلس کہتے ہین پس مکلس مین احراق ضرور نہین ہے اگرچہ بیچ کلس یعنی آہک کے احراق ضرور ہے۔

احراق زرنیخ۔ چاہیے کہ زرنیخ بقدر نخود کے ریزہ ریزہ کرکے کوزہ مین گل حکمت کیا ہو رکھکر سوراخ چھوٹا سر کوزہ مین کرین کہ بخار اُس سوراخ سے باہر جاوے اور آگ پر رکھین یہانتک کہ نکلنا دھوین سیاہ کا موقوف ہوکر سفید نکلنے لگے پس انکو آگ سے اُتار لیوین۔

احراق زاجات۔ پہلے انکو خوب کھرل کرین اور بیچ کوزہ جدید کے کہ گل حکمت کیا ہو یا بیچ بوتہ زرگری کے رکھکر سر اُسکا مضبوط بند کرکے تیز آگ مین رکھین یہانتک کہ جلکر رنگ اُسکا سرخ ہوجاوے۔

احراق بسد و مرجان۔ اور مانند انکے ہر ایک کو ریزہ ریزہ کرکے کوزہ مین رکھکر ایک رات تنور یا چولھے مین رکھین دوسرے دن نکالین اگر کوزہ تنگ ہو گل حکمت کیے ہو الا علا لیکن کوزے کے منہ پر ٹھیکری رکھکر گرد اُسکے گل حکمت کرنا ہر تقدیر مین لازم ہے۔

احراق یاقوت و عقیق و یشب و احجار صلبہ ہر ایک کو بقدر نخود کے ریزہ ریزہ کرکے سفال نو مین یا بوتہ مین رکھین اور اُسکے منہ کو ٹھیکری سے یا دوسرے بوتہ سے چھپا کر سوراخ واسطے نکلنے بخار کے چھوڑ کر تند آگ پر اسقدر کہ سرخ ہوجائین رکھین پھر باہر نکالکر

پانی مین ڈالین اور اسی طرح مکرر کرین اُس حد تک کہ جلد آپس سے جدا ہوجائین۔

احراق قلعی و سرب۔ پہلے اُنکے جوڑے باریک پتر بناوین پھر اُن پترونکو نیچے اوپر رکھکر گندھک ہر پتر پر چھڑکین اور مقدار گندھک کی مقابلہ مثقال قلعی و سرب کے پانچ دانگ سے زیادہ نہو پس انکو آگ مین جلاوین یہانتک کہ وہ ریزہ ریزہ ہوکر راکھ ہوجاوین اور لوہے کے ٹکڑے سے ہلاتے جاوین تو بالکل راکھ ہوکر نشان صورت قلعی و سرب کا باقی نرہے لیکن اُنکے بخار سے آپ کو بچاوے اسلیے کہ اُنکے بخار سے پہلے غشی ہوتی ہے پھر آدمی ہلاک ہوجاتا ہے اور بعض لوگ بجائے گندھک کے سفیدہ ڈالتے ہین۔

احراق صدف و شبح۔ و مانند اُنکے اُنسے جسکو چاہین باسن گل حکمت کیے ہوے مین رکھکر چولھے یا تنور مین رکھین یہانتک کہ سفید ہوکر راکھ ہوجاوے۔

احراق نمک۔ چاہیے کہ نمک کو ایک مرتبہ دھوکر خشک کرین اور دیگ مین رکھین اور اسقدر آگ جلاوین کہ جنبش و حرکت نمک کی موقوف ہوجاوے اور اگر نمک پر خمیر لگا کر آگ مین رکھین یہانتک کہ خمیر جل جاوے یہی حکم رکھتا ہے۔

احراق آہن و فولاد و مس۔ ہلیلہ بلیلہ آملہ مساوی لیکر جوش کرین اور پانی اُسکا باسن مین رکھین اور فولاد وغیرہ کے پتر باریک و ہلکے کرکے آگ مین سرخ کرکے آب مذکورہ مین سرد کرین اور کئی مرتبہ مکرر کرین اور جو ثفل اُسکا پانی مین یا پانی

کی تہ مین بیٹھے اٹھا کر استعمال کرین اور بیچ احراق
آہن و فولاد کے بجاے آب ہلیلہ وغیرہ کے پیشاب جیل
کا ڈالنا چاہیے اور اگر اشیاے مذکورہ قلعی و سرب
کو بدستور کئی دفعہ بیچ پانی ہلیلجات کے اور کئی مرتبہ بیچ
بول گاؤ کے بجھاوین تو بہتر ہو۔

**احراق نقرہ** ۔ چاہیے کہ نقرہ کو سوہان سے ریزہ ریزہ
کرکے ساتھ پانی و نمک کے آہنی ظرف مین یا ہنڈی
مین جلاوین اگر خوب نہ جلے تھوڑی گندھک اسپر چھڑک کر
جلاوین اور کہتے ہین کہ چاندی کو اس گھریا مین کہ جسمین
قلعی لگی ہو رکھکر جلاوین ایسی ہوجاتی ہے کہ گویا پسی گئی
اور تکلیس چاندی کی بطور حکماے ہند کے یون ہے کہ
کئی مرتبہ پتر باریک اسکے گندھک و سرکہ مین
آلودہ کرکے آگ مین گرم کرکے سرد کرین اور کئی مرتبہ
گھریا سفیدہ لگی ہوئی مین پگھلاوین بعد اسکے سوہان
کرکے بیچ ظرف آہنی کے ساتھ نمک پانی کے بہت
جوش کرین تو نمک پانی مین تحلیل ہو جاوے پس تھوڑی
گندھک چھڑک کر الٹین پلٹین یہان تک کہ
تکلیس ہو جاوے۔

**احراق طلا** ۔ بطور حکماے ہند کے واسطے کھانے
کے کام آوے چاہیے کہ سیسہ کو پگھلا کر بیچ پانی نوشادر
کے مکرر ڈالکر صاف کرین اور سونے خالص کو کئی
مرتبہ پگھلا کر نوشادر کے پانی مین ڈالکر پتر باریک
دبلے کرکے زاج سیاہ و سرکہ ملا کر آگ مین رکھکر
ساتھ نمک پانی کے دھووین اور ساتھ ربع اسکے
سیسہ سوہان کیے ہوے کے بیچ گھریا مردار سنگ

آلودہ کے پگھلاوین پس ساتھ ثلث اسکے پارہ کے
بیچ ہاون چینی یا شیشے کے بہت پیسین پھر اوپر
آگ کے رکھکر الٹین پلٹین تو پارہ اس سے جدا
ہو وسے اسوقت اور پھر سماق کے یہانتک
پیسین کہ جز تھوڑا اس سے پانی ریز ڈالین ایک مدت تک
پانی کی تہ مین تہ بیٹھے اور بعد پیسنے سب اجزا و فلزات
کی واسطے تناول کرنے کے اسی حد تک ہے اور کم
اس سے جائز نہین ہے اسلیے کہ کچھ نفع نہوگا
بلکہ ضرر کا ظن ہے۔

**طریق دیگر** ۔ کہ سب طریقون سے بہتر ہے اور بعد غسل
کے کچھ باقی نہین رہتا ہے کہ تناول نکر سکین اور یہ طریق
کامل الصناعۃ سے اقتباس کیا گیا ہے آب آہک آب
قلعی آب نمک طعام کو خرقہ مین صاف کرین اور ہر ایک
کو علیحدہ جوش کرین یہانتک کہ منعقد ہو جاوے پس
دو جزو آہک منعقد و نصف جزو نمک منعقد و
نصف جزو بھی منعقد اور ایک جزو طلا برادہ کیا ہوا
آپس مین خوب پیسین اور چاہیے کہ بیچ ظرف شیشے
کے اوپر آگ کے پیسین بعد اسکے خوب گرم کیے
ہوے طلاے سائیدہ کو تین دن نمناک جگہ مین
رکھین تو تھوڑا تم حاصل ہولیں بدستور تشویہ و سحق
کرین اور پھر بجاے نمناک کے رکھین تین چار
مرتبہ تک بعد اسکے گھریا مین رکھکر آگ مین گرم کرین
کہ گھریا سرخ ہو جاوے اور بعد سرد ہونے
کے پیسین اور ساتھ پانی گرم کے مکرر جوش کرین اور
دھووین تو تمام اجزا طلا سے دور ہو جاوین

اشوفت خشک کرکے پیسین اور استعمال کرین۔

احراق بورہ۔ بورہ کو مٹی کے باسن مین رکھکر آگ مین رکھین یہانتک کہ جل جاوے۔

احراق اقلیمیا۔ اقلیمیا کو بیچ کوزہ گل حکمت کیے ہوے کے ایک رات بیچ تنور یا چولہے کے رکھین۔

احراق خبث الحدید۔ ریم آہن کو آگ مین سرخ کرکے سات مرتبہ سرکہ مین بجھا کر خشک کرین بعد اسکے پیسین۔

احراق سرمہ۔ سنگ سرمہ کو کھرل کرکے ساتھ چربی تازی کے خمیر کرکے آگ پر اسقدر رکھین کہ شعلہ دھوان اُس سے نکلنا موقوف ہو۔

تکلیس پوست تخم مرغ وزبد البحر وجبسین

پوست تخم مرغ کو نمک پانی سے مکرر دھوکر پردہ ہاے اندرونی اُسکے جدا کرین بعد اسکے پوست کو خوب کوٹکر بیچ کوزہ گل حکمت کیے ہوے کے بیچ بھٹی کے اسقدر رکھین کہ مانند چونے کے سفید ہوجاوے اور کف دریا سنگ گچ اور مانند اسکے اگر احراق کرین اسیطرح مگر یہ محتاج نمک سے دھونے کے نہین ہین اور پوست انڈے کا کہ بورہ برآوردہ ہو واسطے ادویہ آنکھ کے بہتر ہے۔

احراق ابریشم وموے وپشم۔ ابریشم کو مثلاً مقراض سے ریزہ کرین اور بیچ باسن سفال یا آہن کے رکھکر آگ پر رکھین اور اسقدر حرکت دین کہ قابل پیسنے کے ہووے نہ یہ کہ جلکر راکھ ہوجاوے اور احراق ابریشم وموی مین یہ شرط ہے کہ دھوکر کنگھی کرکے ریزہ ریزہ کرین اور جلادین۔

احراق عود۔ عود کو سوہان کرکے بیچ باسن مٹی کے آگ مین اسقدر رکھین کہ کوئلہ ہوجاوے۔

احراق پوست کدو وحشائش ویزور۔ بدستور ابریشم کے ہے ورجب چاہین کہ راکھ انکی استعمال کرین آگ زیادہ دینا چاہیے کہ راکھ ہوجاوین ورنہ جس جگہ مقصود احراق سے تخفیف رطوبات وحصول غروبت ہو بودادہ کرنا کافی ہے اور اطلاق احراق کا یہان مجاز ہے۔

احراق سلحفات۔ سنگ پشت کو چیر کر احشا اسکے نکال کے پھینکدین پھر اُسکو بیچ کوزہ مطین کے رکھکر اسقدر تنور یا چولھے مین جلادین کہ سفید ہوجاوے۔

احراق خطاف۔ بچہ ہاے پرستوک کو بعد ذبح کرنیکے بالون واحشا سے پاک کرکے بیچ کوزہ مطین کے رکھکر تنور یا چولھے کی آگ مین رکھین کہ جل جاوین۔

احراق عقرب۔ بچھو کو بیچ شیشے مطین مین یا بیچ باسن تانبے کے رکھکر بیچ آگ معتدل تنور یا چولھے کے ایک رات رکھکر جلادین اور بچھو زرد بہتر ہے اور نشانی نرکی یہ ہے کہ وہ لاغر وضعیف ہوتا ہے۔

احراق ارنب۔ واسطے سنگ مثانہ کے بدستور احراق خطاف کے ہے۔

احراق حیہ۔ کہ واسطے خنازیر کے معمول ہے سانپ خانگی سیاہ زندہ بیچ کوزہ مطین کے رکھکر بیچ تنور یا چولھے کے اسقدر رکھین کہ جلکر کچھ تری اُسمین باقی رہے اور لائق پیسنے کے ہوجاوے۔

احراق سرطان۔ خرچنگ مادہ نہری کا سر

نشانی بچھو نرکی ۱۲

واطراف جدا کرکے اور احشا نکالکر شکم اُسکا ساتھ پانی راکھ
چوب انگور و نمک کے دھووین بعد اُسکے صاف پانی
سے دھوکر بیچ کوزہ مطین کے ایک رات بیچ تنور یا
چولھے معتدل کے رکھین کہ راکھ نہو جاوے اور
نشان خرچنگ مادہ کا یہ ہے کہ جب سوزن اسکے منھ
پر چبھوئین رطوبت سفید نکلے اور جسوقت سرطان کو بیچ
باسن تانبے بے قلعی کے جب آفتاب بیچ برج اسد
کے ہو جلاوین واسطے کاٹنے کتے باؤلے کے مجرب ہے
اور احراق سرطان بحری بدستور احراق سرطان نہری
کے ہے۔

**احراق قطران** - واسطے سنونات کے بیچ پیالے
مطین کے اسقدر آگ مین رکھین کہ نصف رہے
بعد اسکے باریک لکڑیون مین لگاکر ہوا مین رکھین تو
خشک ہو جاوے اور اگر خشک نہو پھر آگ مین بدستور
سابق رکھین۔

**احراق زجاج** - سجی ایک جزو بیچ چار جزو پانی کے
حل کرین اور شیشہ سفید صاف کو اوپر کفگیر آہنی کے
رکھکر اوپر آگ کے رکھین تو سرخ ہو جاوے پس
سجی کے پانی مین ڈالین اور پھر یہی عمل کرین یہانتک
کہ شیشہ ریزہ ریزہ ہوکر کفگیر کے سوراخون سے
پانی مین گر پڑے اور اگر بدون کفگیر کے سجی کے پانی
مین ڈالین اسقدر کہ ریزہ ریزہ ہو جاوے خوب ہے۔

**فائدہ** - بیچ بیان تشویہ و تجمیص و تقلیہ کے اگرچہ الفاظ
مذکورہ بطور ترادف کے کبھی مستعمل ہوتے ہین لیکن
کبھی معانی انکے علیحدہ علیحدہ ہوتے ہین جیسا کہ
مفرح القلوب بین مشروحًا مین نے لکھا ہے لیکن جو
اکثری الاستعمال ہے ایسا ہے کہ اگر کوئی چیز کو جزبا مٹی لگاکر
یا بیچ شکم دوسری چیز کے رکھکر آگ مین رکھین اُسکو
تشویہ کہتے ہین اور جو روغن وغیرہ مین یا تنہا زیادہ بریان
کرین اُسکو تقلیہ کہتے ہین اور جو چیز کہ تھوڑی آگ مین
رکھین یا بیچ باسن گرم کے رکھین اُسکو تجمیص کہتے ہین۔

**تشویہ انیسون و نمک و ثمرۃ الطرفا** - و مانند انکے
واسطے سنون وغیرہ کے چاہیے کہ اس چیز کو عسل مین گھولکر
لتہ مین باندھکر گل حکمت کرکے تنور معتدل مین ایک رات رکھین

**تشویہ اسقیل** - پیاز عنصل مین خمیر لگاکر بیچ تنور کے
اوپر اینٹ کے رکھین تو خمیر برشتہ ہو جاوے۔

**تشویہ سقمونیا** - محمودہ کو بیچ جوف بہی یا سیب
کے بیچ یا پوست انڈے کے کہ پانی بہی وغیرہ کا اسمین ڈالا
ہوا ور اگر متعذر ہو کیلا محمودہ بیچ پوست انڈے کے
رکھکر خمیر لگاکر اوپر آگ کے اینٹ پر رکھین تو سقمونیا
جوش کرکے مشوی ہو جاوے۔

**تشویہ جیپال** - کہ نام ہندی حب الملوک کا ہے
طریق حکماے ہند کا یہ ہے کہ بعد مقشر کرنے جیپال سے
پردہ اندرونی نکالکر تھوڑا گل سرخ و کتیرا بالتسویہ بقدر اُسکے
ربع کے اضافہ کرکے ایک لتہ مین باندھکر خمیر آسیا لگاکر آگ
مین بریان کرین اور بدون کتیرا کے استعمال نکرنا چاہیے۔

**تشویہ انزروت** - انزروت کو گدھے کے دودھ مین
یا شیر دختر مین تر کرکے اوپر شاخون چوبہاے تازہ جھاؤ
کے لگاکر تنور معتدل مین لٹکاوین یہانتک کہ خشک ہو وے
اور اگر دوسری مرتبہ پیسکر ساتھ سفیدی انڈے کے

گھولکر بجھاؤکی لکڑیون پر تشویہ کرین اعتدال سے
قریب تر ہوجائیگا۔

**تشویہ حسیمیزج۔** واسطے ادویہ آنکھ کے اور زخمون کے
حسیمیزج کو ٹھیلی مین رکھکر ساتھ سرگین خرا ور
تھوڑے دھنیا خشک ورازیانہ کے پانی مین جوش
کرین یہانتک کہ پختہ ہوجاوے پس باہر نکالکر مقشر
کرین اور اگر بیچ جوز بیاز کے بدستور سقمونیا کے مشوی
کرین زیادہ تر محلل ہوگا۔

**تقلیہ ہلیلہ جات۔** واسطے سفوفات وغیرہ کے
ہلیلہ کو نیمکوب کرکے پانی مین جوش کرین یہانتک کہ
پانی جذب ہوجاوے پس ساتھ روغن زیت کے
چرب کرکے بریان کرین احتیاط سے تو جلنے نہ پاوے۔

**تقلیہ عفص وامثال اسکے۔** چاہیے کہ مازو کو
روغن زیت مین اسقدر بریان کرین کہ مازو شق ہوجائے
اور بلیلہ وغیرہ کو اسقدر بریان کرین کہ رنگ اسکا بدلجاوے۔

**تحمیص بزور وادویہ۔** واسطے قبض کے جان تو
کہ تحمیص بمعنی بودادن کے ہی چاہیے کہ ظرف مٹی یا
پتھر کا آگ مین خوب گرم کرکے آگ سے اتارلیوین اور
کوئی چیز اس باسن مین رکھکر ہلاتے جاوین یہانتک
کہ بو اس چیز کی ظاہر ہووے۔

**فائدہ۔** بیچ غسل ادویہ کے کہ اسکو تصویل کہتے ہین
اور غسل واسطے تدبیر کے ہی یا واسطے تعدیل کے یا واسطے
تضعیف کے یا واسطے رفع کرنے گرمی کے جلانے سے
حاصل ہوئی ہو

**غسل ادویہ حجریہ۔** کامانند یاقوت وشادنج
اور شبیہ احجار کامانند رسخت واقاقیا واقلیمیا وشنجرف
وغیرہ کے جس چیز کو غسل کرنا چاہین اسکو بہت نرم پیسکر
بیچ ہاون وغیرہ کے رکھکر پانی اسپر ڈالکر آہستہ آہستہ
ہلاوین تو کچھ مانند غبار کے ہوکر پانی مین ملجاوے پس آہستگی
سے دوسرے باسن مین ڈالین اور درد کو پھر پیسکر بدستور
پانی مین ملاوین تو مجموع مانند غبار کے ہوکر ساتھ پانی کے
ملکر دوسرے باسن مین چلا جاوے بعد اسکے باسن کو
چھپاوین تو گرد وغبار اسمین نہ پڑے اور وہ چیز تہ نشین
ہوجاوے پس تہ نشین کو خشک کرکے استعمال کرین۔

**غسل لک رنگ۔** لاکھ کو چوب وخاشاک سے
پاک کرکے پیسین اور ریوند وازخر جوش کرکے اسکے
پانی سے تھوڑا لاکھ مین وقت پیسنے کے ڈالکر والا سے
باہر کرین یعنی چھانین اور جو لاکھ رہجاوے بدستور
پانی مذکور کے ساتھ پیسکر اسیطرح عمل کرین اور جو کچھ والا
سے نکلکر پانی مین تہ نشین ہوا ہو خشک کرکے استعمال کرین۔

**غسل موم وادہان وزفت وامثال**
انکے کہ آگ مین پگھل جاتے ہین چاہیے کہ موم کو پگھلاکر
گرم پانی مین ڈالین تو کدورت تہ نشین ہوجاوے
اور مکرر یہ عمل کرین پس جو پانی پر ٹھہر جاوے اٹھاکر
رکھین اور استعمال کرین۔

**تطریۂ ادہان۔** یعنی تازہ کرنا روغنون کا جسوقت
کوئی روغن متکرج وکہنہ وضائع ہوا ہو اور چاہین
کہ اسکو تازہ کرین چاہیے کہ اس روغن کو بیچ باسن
کے رکھکر ساتھ یخ کے ملاکر اسقدر ہلاوین کہ بالکل
یخ آب ہوجاوے پس اس روغن کو پانی سے اٹھالیوین

اور اگر ساتھ گلاب کے ملا کر بھی عمل کرین تبھی روا ہے
اور جسوقت یخ و گلاب دونون ملاوین قوی
زیادہ ہے۔

**غسل صبر** ۔ دارچینی و سنبل الطیب و قصب الذریرہ
وعود بلسان و اسارون و مصطگی و حب بلسان و سلیخہ
وبسباسہ و فقاح اذخر بیچ اذخر و جوزبوا ہر ایک
تین درہم نیمکوب کرکے بیچ دو رطل پانی کے جوش کرین
یہانتک کہ آدھا رہے پس صاف کرکے ایک رطل صبر کو
خوب پیسکر ساتھ پانی مذکور کے ڈالا اسے گذرانین اور
ثفل اسکا جدا کرین جو پانی کے تہ مین بیٹھ جاوے خشک
کرکے استعمال کرین اور بعض لوگ افسنتین کو بقدر
ربع صبر کے اضافہ کرتے ہین اور جسوقت صبر کو بدستور اقلیمیا
کے مکرر دھووین حرارت اسکی بالکل رفع ہوتی ہے۔

**غسل اطیان** ۔ جس مٹی کو چاہین اسقدر پانی مین
کہ مٹی کو چھپالیوے بھگو کر خوب ملا کر پڑے رہین چھانین
جو تہ نشین ہووے اسکو خشک کرکے استعمال کرین۔

**غسل آہک** ۔ چونہ ایک باسن مین رکھکر پانی اسپر
ڈالکر خوب ملاوین بعد اسکے رہنے دین تو تہ نشین ہووے
پس صاف پانی پھینکدین اور سات مرتبہ نیا پانی
ڈالکر بدستور سابق عمل مین لاوین بعد اسکے خشک
کرکے کام مین لاوین۔

**غسل مردارسنگ** ۔ واسطے امراض حارہ کے
مردارسنگ کو ساتھ نمک کے کہ وزن مین برابر ہو
اسقدر پانی مین کہ چار انگل اوپر ہووے بھگو کر
ہردن مین تین مرتبہ ملاوین ایک ہفتہ کے بعد اسکے
نیا پانی ڈالین بدستور اور ہر ہفتہ مین پانی نیا ڈالتے
رہین جب چالیس دن گذرین خشک کرکے
استعمال کرین۔

**غسل شیرج** ۔ روغن کنجد کو ساتھ بہت نمک پانی کے
خوب ملا کر نرم آگ پر جوش کرین بعد اسکے نمک پانی
سے علیحدہ کرکے بہت صاف پانی مین خوب
ملاوین اور جوش کرین بعد اسکے پانی سے نکالکر
استعمال کرین۔

**غسل سویق** ۔ آرد جو وغیرہ جسکو چاہین کہ معدہ
مین ترش نہوا اور نفخ اسکا دور ہووے چاہیے کہ
پانی کھولتا ہوا اسپر ڈالکر رہنے دین تو نیچے بیٹھ جائے
پس پانی سرد اسپر ڈالین اور اٹھا رکھین۔

**غسل لاجورد** ۔ واسطے تناول اور دوا دیدہ آنکھ
کے اور لکھنے اور نقاشی کے جانین کہ واسطے کھانے
اور ادویہ عین کے بدستور پتھرون کے دھووین یعنے
ہاون مین کوٹ کر بہت باریک پیسین بعد اسکے پانی اسپر
ڈالین اور حرکت دین اور بلند پانی کو پھینک دین و
لاجورد کو خشک کرین اور اسی طرح کئی مرتبہ دھووین
یہانتک کہ مانند غبار کے ہو جاوے اور لاجورد
غیر مغسول مغثی اور واسطے معدے کے ردی ہے
غسل و تصویل اسکا اصلح ہے اور جو کچھ بیچ تحفۃ المؤمنین
کے لکھا ہے کہ بیچ طب کے غیر مغسول مستعمل ہے اصل نہین
رکھتا ہے ہان بعض جگہ واسطے قوت عمل کے غیر مغسول
کو استعمال کرتے ہین لیکن واسطے کتاب وغیرہ
کے چاہیے کہ لاجورد کو پیسکر ساتھ پانی مازو

سے تصفیہ کرکے جوش کریں اور تھوڑا زیت اضافہ کرکے بدستور پتھروں سے غسل دیکر طبخ و غسل مکرر کریں یہانتک کہ مانند غبار کے ہوجاوے اور سائقہ اودیہ دیگر کے بھی دھوتے ہیں۔

فائدہ بیچ بنانے اور مدبر کرنے بعض ادویہ کے اور بنانے رُب بعض اشیا کے اور محلوب کرنے ابرک کے۔

اتخاذ ید اللہ۔ جو یہ دوا بیچ علاج سنگ مثانہ کے نفع عجیب رکھتی ہے ید اللہ کہتے ہیں لجلالۃ قدرہ بُز نر کہ چار سالہ ہو بیچ ایسی فصل کے کہ انگور اسمین رنگ لینا شروع کرے ذبح کرکے پہلا و پچھلا خون اسکا دور کرکے بیچ کا خون بیچ دیگ یا باسن سنگ کے رکھیں یہانتک کہ بستہ ہوجاوے بعد اسکے صاف کپڑے پر رکھکر منھ اسکا ریشمی کپڑے سے چھپاویں تو غبار نہ پڑے اور دھوپ مین خشک کریں اور بقدر ایک مثقال کے اُس سے ساتھ پانی کرفس کوہی کے یا شراب کے استعمال کریں اور اگر باسن پتھر کا نہ ملے باسن مٹی کا درست ہے۔

تدبیر ذراریح۔ ذراریح کئی عدد زندہ کوزہ مین رکھکر سر کوزہ کا کتان کے کپڑے سے بند کرکے الٹا اوپر بخار سرکہ کے کہ آگ پر جوش کر رہے ہوں رکھیں یہانتک کہ ذراریح مرکر پژمردہ ہوجاویں پس ازان پیسکر استعمال کریں۔

تدبیر سلاجہ۔ کہ وہ پیشاب بزکوہی کا ہے کہ اُسکے مسکن مین جمع ہوتا ہے چاہیے کہ اُسکو نئے باسن مین لیکر آب خار خشک و پیشاب بیل کا اسقدر اُسپر ڈالین کہ اُسکو چھپالیوے اور دھوپ مین یا آگ مین گرم کرکے ہاتھ سے ملکر صاف کرکے باسن دوسرے مین لیکر اکیس دن دھوپ مین رکھیں تو مانند شہد کے گاڑھا ہوجاوے پینا ایکدرم اُس سے ہر دن ساتھ سکنجبین کے چالیس دن تک باعث شفا کا جذام مستحکم سے مجرب جاتا ہے اگرچہ جذام بحد گرانی اطراف کے پہونچا ہوا اور طلا کرنا اسکا واسطے کھو لنے اورام اور دمل کے اور رفع کرنے آثار کے موثر ہے۔

اتخاذ ماء الزجاج۔ زجاج شامی و سجی برابر لیکر بیچ ٹھیکریا کے اوٹاکر سرد کریں جو مانند کف کے اوپر ہووے اسکو اٹھاکر اوپر رکھیں۔

اتخاذ دخان کندر۔ کہ واسطے جمانے بالون کے مجرب ہے کندر کے ٹکڑے نیچے بتی چراغ کے رکھکر بتی کو جلاویں اور ایک ظرف مانند پیالہ یا طاس کے اوپر بتی کے اوندھاکر کے رکھیں جو دھوان کہ اس ظرف مین جمع ہو اٹھالیویں اور چیزہاے دیگر سے بھی اسی طریق پر دھوان لیتے ہیں اور اُس دھوئین کو کاجل کہتے ہیں اور روغن نیل کہ جلایا جاتا ہے چاہیے کہ روغن کنجد ہو یا زیت اور اشیاء دہنی سے مانند تخم کتان کے اگر کاجل بنانا چاہیں انکو بطریق مذکور جلاویں یا روغن انکا چراغ مین جلاکر کاجل انکا جلاویں۔

اتخاذ رب ہلیلہ و تربد۔ و مانند انکے کہ تھوڑا سا انکے فعل قوی کرتا ہے چاہیے کہ ہلیلہ وغیرہ کو کوٹکر گرم پانی مین بھگوکر ایکدن مین کئی بار جنبش دیں اور بعد دو تین دن کے نچوڑکر صاف اسکا سایہ

مین خشک کرین اور جب تک اسکے جرم مین مزہ دوا کا باقی رہے آب گرم اوپر ڈالین اسی طرح پانی اسکا لینے رہین یہانتک کہ مزہ اسکے جرم مین باقی نہ رہے۔

**اتخاذ رب بنفشہ** ۔ واسطے اصلاح یبوست افیون وغیرہ کے چاہیے کہ آب معصورہ تازہ اسکا لیکر سایہ مین خشک کرین اور اگر تازہ نہو بنفشہ خشک کو بھگو کر جیسا کہ مذکور ہوا پانی اسکا خشک کرین اور اسیطرح گل سرخ وغیرہ کا رب بناتے ہین دستور محلوب کرنے ابرک کا چاہیے کہ ابرک کو آگ مین سرخ کرین اور پانی مین بجھا کر کوٹین یہانتک کہ ریزہ ریزہ ہوجاوے بعد اسکے کپڑے کی تھیلی مین مضبوط باندھین اور کنکریان بقدر فندق کے اسمین اضافہ کرکے تھیلی کو بقوت تمام ہاتھ سے ملین گرم پانی مین یا جوشاندہ باقلا مین اور نچوڑین یہانتک کہ مانند شراب کے تھیلی سے ٹپکے پس تہ نشین اسکا خشک کرکے استعمال کرین۔

**دستور حل ابرک** ۔ چاہیے کہ سولی مین سوراخ کرکے مانند انبوبہ کے جوف اسکا خالی کرکے طلق محلوب اسمین بھر کر منھ اسکا ٹکڑے سولی سے بند کرین اور نیچے سرگین تازہ بیل کے تین دن رکھین پس محلول اسکا پانی سفید معلوم ہوگا مجربات سے ہے۔

**فائدہ** ۔ بیچ اصلاح بعض ادویہ کے وحفاظت بعض ادویہ کے۔

**اصلاح دیق** ۔ دیق کو بعد اسکے کہ دانے اسکے نکالے ہون ہاون مین ساتھ تھوڑے روغن زیتون وغیرہ کے ملا کر ساتھ ادویہ کے اضافہ کرین اور اسی دستور سے ہے اصلاح سب ادویہ تیز و چسپیدہ کی اور جسوقت اسکو ساتھ اُس دوا کے کہ مغزدار ہے ترکیب کیا چاہین اسکو ساتھ مغز کے کوٹین اور بہتر ہے مغزون مین واسطے دیق کے مغز دانہ بید انجیر ہے۔

**اصلاح بلادر** ۔ بلادر کے ٹکڑے کرکے لوہے کے بتر سے کہ بہت گرم کیا ہو نچوڑین تو عسل اسکا نکل آوے پس ساتھ روغن جوز کے چرب کرین یا ساتھ روغن گاؤ کے جوش کرین اور استعمال کرین اور بیچ دوا البتہ وغیرہ کے کہ پوست بلادر داخل ہوتا ہے چاہیے کہ واسطے اخراج اسکے عسل کے مبالغہ کرکے ہاتھ کو روغن جوز مین چرب کرین تو ہاتھ مین زخم نہو جائے۔

**اصلاح ماذریون** ۔ ماذریون تازہ سبز رنگ تر ورق لیکر دو رات دن سرکہ مین بھگو کر سرکہ کو تین مرتبہ تک بدلین بعد اسکے پانی سے دھو کر سایہ مین سکھاوین اور وقت استعمال کے مبالغہ پیسنے مین نکرین اور ساتھ کتیرا اور روغن بادام شیرین کے استعمال کرین اور بیچ بحث ادویہ جگر کے اصلاح اسکی مذکور ہوئی۔

**اصلاح شبرم** ۔ چاہیے کہ شبرم کو ٹکڑا ایک رات دن دودھ مین بھگوئین اور تین مرتبہ دودھ کو بدلین بعد اسکے خشک کرین اور جسوقت واسطے اورام وسدد احشاء و مادہ صفراوی و اسہال بلغم و سودا کے استعمال کرین بعد پرورده کرنیکے دودھ مین تین دن اور بیچ پانی کاسنی و پانی مکوہ و پانی سونف کے بھگوئین اور خشک کرین اور ساتھ قوابض صرفہ کے استعمال اسکا جائز نہین ہے۔

**اصلاح ادویہ** — واسطے نشاط کے مانند بیچ شبّی بیچ شوکران وغیرہ کے بیچ نہایت خشکی و سمیت کے ہین چاہیے کہ بعد پہچان کرنے کے تین رات دن دودھ مین بھگو کر دودھ نکال دیوین بعد اسکے خشک کر کے بیچ روغن بادام یا روغن تخم کدو یا روغن پستہ کے ایک ہفتہ پرورده کرین اور اگر وہ چیز گرم ہو بیچ روغنہاے سرد کے اور سرد کو روغنہاے گرم مین پرورده کرین اور ساتھ مغزون مناسب کے مخلوط کرین

**طریق دیگر** — کہ متاخرین کا معمول ہی اور مبتلا ئله ہی چاہیے کہ ادویہ یکہفتہ کوب اسکے کہ دو تین دن پانی مین یا عرقہاے مناسبہ مین بھگو یا ہو جوش کرین اور پانی اسکا واسطے معاجین کے ساتھ عسل کے جوش کرین تو قوام پر آوے پس ادویہ اس معجون کی اس مین گھولین اور جسوقت بیچ حبوب کے استعمال کرین چاہیے کہ ساتھ بعضے ادویہ کے کہ جوش کرنے سے قوت اسکی جاتی نرہے جوش کرین یہانتک کہ سب پانی جذب ہو جاوے اسوقت ساتھ ادویہ کے گھولکر گولیان بناوین۔

**دستور حفظ زہرہ حیوانات** — کہ تازہ رہے چاہیے کہ مقام کاٹنے کا اور مجری اسکا دھاگے سے مضبوط باندھکر بیچ شیشے کے کہ شہد اسکو چھپا لیوے ڈالکر نگاہ رکھین۔

**دستور حفظ بیضہ و مغز ہاے حیوانات** — کہ متعفن نہوں چاہیے کہ بیچ شہد کے کئی دن ڈالکر بعد اسکے دھوکر خشک کر کے لتہ کتان مین لپیٹ کر سایہ مین لٹکاوین اور بدستور جسوقت بیچ باسن قلعی دار کے حفظ کرین متعفن نہو۔

دستور حفظ ساتر ادویہ — بعض دوا کو ساتھ بعض دوا کے جمع کرنا چاہیے کہ موجب بقا کا ہووے مانند کافور کے ساتھ مرچ کے اور برادہ آہن کو ساتھ آہن پاک کے اور تخم مرغ کو ساتھ نمک کے اور سازج کو ساتھ زنجبیل کے اور سعدی کو ساتھ تخم جنس اسکے کے جمع کرنا چاہیے اور عصارات و صموغ کو بیچ ظرف قلعی دار و لغری کے نگاہ رکھین اور عرقیات اور میاہ حادہ کو شیشے مین ضبط کرین یا بیچ شیشے کے اور مجموع اوراق اور جڑون اور پھولون کو جگہ نمناک اور دھوپ تیز سے دور رکھنا چاہیے اور ظرف قلعی دار واسطے روغنون اور اکثر ادویہ مفردہ اور مرکبہ کے بہتر ہی

بیان چوب چینی

**فائدہ** — بیچ طریق استعمال چوب چینی کے اور جو چیزین کہ اس سے متعلق ہین معلوم کرین کہ چوب چینی دواے جلیل القدر کثیر الاثر ہی بیچ کتب قدیم یونانیون کے مضبوط نہین ہوئی لیکن اطباے ہند دعوی کرتے ہین کہ بیچ کتب قدیم ہماری کے مذکور ہی چنانچہ بیچ خاتمہ اس فائدہ کے اشعار کیا جاویگا بہر تقدیر بیچ ۹۰ سنہ ہجری کے استعمال اسکا شروع ہوا اور ابتداے ظہور اسکا فرنگ سے ہی اور اسوقت مین کہ سنہ ہجری ایک ہزار ایک سو تیس پہونچے ہین تناول اسکا سب اماکن معتبرہ مین شائع ہوا اور رسالہ ہاے کثیر اسکے امر مین مرقوم ہوے ہین چنانچہ بیان اختلافات کا مستردگا مذکور ہوتا ہی اور یہ فائدہ بیچ تو تنبیہ کے ہم بیان کرتے ہین۔

**تنبیہ پہلی** بیچ بیان طبیعت اس جڑ کے جان تو کہ ایک

قوم اسکو گرم و تر کہتی ہے اور حکیم عماد الدین محمود نے
کہ اپنے زمانے مین یکتا تھا اسی امر کو اختیار کیا اس دلیل
سے کہ نفع اسکا بیچ سوداوی کے ظاہر ہے اور علاج
مرض کا ضد سے متحقق ہے اور اسوجہ سے کہ گرمی
غالب نہین رکھتی ہے گرمی اسکی پہلے درجے مین
ثابت ہے اور دلیل دوسری اوپر گرمی کے تحلیل
مواد غلیظہ و اورام صلبہ کی ہے اسلیے کہ سردی دوا
کی سردی سے اور تعدیل دوا سے معتدل سے یہ کام نہین
ہوتا ہے اور دلیل اس امر کی کہ گرمی اسکی پہلے درجے
سے تجاوز نہین کرتی ہے مشاہدہ اسکے عمل کا ہے کہ تناول
شربت ہمواره اسکا احداث حرارت ظاہر نہین کرتا ہے
اور دلیل اسکی رطوبت پر بھی وہی ہے جو کہ حرارت مین
گذری اسلیے کہ تحلیل و تسییل و تنازہ و بیب
مواد غلیظہ و صلبہ کی یبوست سے نہین ہو سکتی ہے
اور ایک جماعت نے اسکو خشک گمان کیا ہے اور
تاثیر اسکی بیچ امراض رطبہ کے مانند استسقا
و برص و ناسور وغیرہ کے منسوب بہ کیفیت
کرتے ہین اور بیچ بیماریون سوداویہ کے
بخاصیت منسوب کرتے ہین اور دونون کیفیت
غالبہ مین معتدل جانتے ہین اور ایک گروہ اسکو
سرد و خشک جانتے ہین اور مرزا ہاشم نے کہ ناظر
قول حکیم عماد الدین محمود و مرزا قاضی کا ہے اسی کو
پسند کر کے اپنے رسالہ مین لکھا ہے کہ جو کچھ از روے
تجربہ و قیاس کے بغیر یہ ظاہر ہوا یہ ہے کہ مزاج اس
جڑ کا سرد مرتبہ پہلے مین درجہ پہلے سے اور ملنا

پانی کا زیادہ کرنے والا اسکی سردی کا ہے اور خشک ہے
اول مرتبہ درجے دوسرے مین اور ملنا پانی کا
کم کرنے والا اسکی یبوست کا ہے اور تحلیل و ترقیق
و تذویب اور سبب آثار قویہ و بدیعہ کہ اس سے ظاہر
ہوتے ہین اسکی خاصیت و صورت نوعیہ سے ہین
لیکن رطوبت فضلیہ بہت رکھتی ہے اسی وجہ سے
تقویت باہ کرتی ہے اور تھوڑے زمانہ مین سوء اخدار
ہو جاتی ہے اسی وجہ سے بیچ مزاج مرطوبین کے سوء اخدار
کی تاثیر قوی ہوتی ہے بسبب زائل ہونے
رطوبت فضلیہ کے اور بھی اسنے کہا ہے کہ اگر
یہ سرد نہوتی و در میان اسکے تناول کے اغذیۂ
گرم اور توابل حارہ مستعمل نہوتے وقیہ باقیہ اور
ایک فرقہ اس امر پر ہے کہ یہ گرم و خشک ہے اور خشکی
اسکی اصلی ہے لیکن بواسطہ مصاحبت و مجاورت
پانی و رطوبت مکتسبہ کے خشکی اسکی ضعیف ہو جاتی
ہے اور رطوبت کی طرف میل کرتی ہے اور اسی سبب
سے اسکی گرمی مین قصور ہو جاتا ہے اور ایک جماعت
اہل تدقیق سے اس امر پر ہین کہ یہ مرکب القوی
ہے اور ساتھ اسکے بیچ غلبہ ایک کے دونون کیفیت
حرارت و برودت سے اختلاف کیا ہے
بعضے برودت کو غالب جانتے ہین اور مرزا قاضی
نے کہ بے مثل اپنے زمانے مین تھا اسی امر کو
اختیار کیا و تعریف کی اور تھوڑے لوگ حرارت کو
غالب جانتے ہین اور خشکی کو زائد اور جس شخص نے
کہ اسکو خشک کہا باوجود خشک ہونے کے قائل

ہوا ہے کہ ساتھ فربھی بدن کے اور صفائی اور تازگی
ان کے کہ آثار رطوبت سے ہو کچھ منافات نہیں ہے
بلکہ اسمیں زیادتی کرتی ہے مانند شراب کے کہ اگرچہ
خشک ہے رطوبت لاتی ہے بالعرض اور یہ قول یعنی
مرکب القوی ہونا اسکا نزدیک اس درویش کے
موجہ زیادہ معلوم ہوتا ہے اسلیے کہ نزدیک علما کے
مقرر ہوا ہے کہ جبتک نسبت افعال کی طرف کیفیت
کے ہو سکے نسبت طرف خاصیت کے نہیں کرتے
اور اسیطرح جبتک نسبت عمل کی طرف بالذات کے
ممکن ہوتی ہے طرف بالعرض کے روا نہیں رکھتے
ہیں اور مع ذلک بعضے افعال عجیب کہ قوت کیفیت
سے خارج ہوتے ہیں اسکو ساتھ خاصیت کے
مفوض کرتے ہیں اسلیے کہ جمع ہونا خاصیت کا مرکب القوی
کے مدعا میں خلل نہیں کرتا ہے۔

**تنبیہ**۔ دوسری بیچ بیان منافع چوب چینی کے
معلوم کریں کہ یہ مقوی حرارت غریزیہ و اعضاء رئیسہ
و باہ و اعضاء تناسل و معدہ کی ہے اور مجفف رطوبات غریبہ
و ملطف و محلل و سریع النفوذ بیچ عمق بدن کے و مفتح سدد
و محلل مواد غلیظہ و مدر بول و عرق و منقی خون و روح
کی کثافات سے و مذوب و ملین صلابات و تعقدات
کی و نافع آتشک و قروح و جروح مزمنہ
متعسر العلاج و آکلہ و بثور و اورام و قروح خبیثہ کی
و نافع علل سوداویہ کی مانند جرب و حکہ و قوبا و جذام
و اقسام جنون و تپ ربع و بواسیر و وجع المفاصل
و داء الفیل و داء الثعلب و داء الحیہ و سرطان و

بہق سیاہ و برص سیاہ و مالیخولیا کی خصوصاً جو احتراق
بلغم سے ہوا ور رافع تمام اوجاع باردہ مادی و مسافج
ریحی و اکثر امراض بلغمی کی مانند زکام و نزلہ و استسقا
و امثال انکے کے اور بیچ تنویم و تحسین لون و تسمین
بدن و ابراز چیچک کے اور رفع کرنے سمیت خلط
کے مفید ہے اور واسطے قطع کرنے عادات افیون کے
بے نظیر اور واسطے اختلاط ذہن کے و انواع بواسیر
و امراض مقعد و رحم و مثانہ و اسہال مزمن و سحج
و زحیر و مغص کے سودمند ہے اور ساتھ قوت قابضہ
کے بالذات اور بیچ علل قبض کے بھی بالعرض نافع
ہے اور تجربہ میں پہونچا ہے کہ بہت بیماریاں مزمنہ کہ کوئی
تدبیر سے نفع قبول نکرتی ہوں باعزایزد قدیر کے
اس دوا سے نجات پاتے ہیں اور بیچ امراض گرمی
کے بھی مستعمل ہے خصوصاً بطور نقوع کے چنانچہ آگے
بیان ہوگا اور اہل تجارب نے اتفاق کیا ہے اس
امر پر کہ ادویہ مفردہ سے کوئی دوا بیچ کوئی امر کے
چوب چینی کے نفع کو نہیں پہونچتی ہے اسوجہ سے کہ
مشاہدہ نہیں ہوا ہے کہ کوئی قسم اسکے اقسام سے
موافق ایک حال کے احوال سے نہوا اور یہ امر کہ
بیچ بعض مزاجوں کے اور بیچ بعض امراض کے
مضر جانا ہے نہ رعایت کرنے طریق مناسب اس بیماری
سے ہوگا اسلیے کہ لاغر و محرور المزاج کو تعریق اور
استعمال کرنا شربتوں کا اور ادویہ حارہ کا مضر ہے
اور مبرودوں کو تبرید و کثرت پانی کی ساتھ قلت
مقدار چوب چینی کے اور صاحب سدہ احشا کو

جرم اسکا اندر سے تھوڑا سا اسکے جوشاندہ کا مستعمل ہو بخلاف اسکے جو ہے کہ وہ [illegible] ہوتی ہے [illegible] اکثر تازی کہ خشک نہوتی ہو [illegible] مزاج [illegible] کے ضعیف زیادہ اسکے جوشاندہ سے [illegible] معدہ و دماغ کے اور [illegible] پہونچا ہے کہ [illegible] آدمی کہ اسکے پینے سے [illegible] پانی کے جوشاندہ یا خیساندہ اسکا مدت تک پیا اور نفع تمام پایا اور باوجود پرہیز کرنے کے نقصانات قلیلہ سے ۔

**تنبیہ تیسری** بیچ معرفت خوبی و بدی چوب چینی کے بہترین چوب چینی وہ ہے کہ گلابی ہو یعنی سرخ مائل سفیدی مانند برگ گل سرخ کے و سنگین و کم گرہ ہو لیکن سنگینی بہت نہو اسلیے کہ افراط ثقل دلیل خام ہونے کی ہے پس جو عوام مین اس بات کی شہرت پائی ہے کہ غرقی کو لینا چاہیے معتبر نہین ہے [illegible] ہے کہ نیم غرقی ہو یعنے جب پانی مین ڈالین درمیان مین ٹھہرے تہ مین بیٹھ جاوے نہ سطح پانی پر آوے لیکن مائل قعر ہو لہذا لوگون نے کہا ہے کہ چار حصہ بھاری دو حصہ ہلکی بہتر ہے اور چاہیے کہ بوسیدہ و کرم خوردہ و بہت کہنہ نہو اور بھی بہت سخت نہو کہ چھری سے بہت مشکل سے کٹے اور سطح ظاہری اسکی مستوی ہو اور چاہیے کہ بڑائی اور چھوٹائی مین متوسط ہو اور اگر ایسی نہو افراط بڑائی مین اسقدر بد نہین ہے جب تک کہ ساتھ

اور صفات جیدہ کے موصوف ہو لیکن چھوٹی باوجود [illegible] کے اکثر احوال مین سنگین ہوتی ہے لیکن بسبب نقصان قوت کے قوت تام نہین پاتی اور چاہیے کہ [illegible] اسکا [illegible] باطن کے ہو بلکہ تھوڑا سرخ زیادہ ہو اسلیے کہ [illegible] ہونا ظاہر کا افراط سے دلیل حاصل [illegible] رنگ کی خارج سے ہے اور چاہیے کہ بیچ رنگ کے اور سختی و نرمی کے مستوی الاجزا ہو اسلیے کہ متفاوت ہونا بعض اجزا کا بعض سے بیچ اوصاف مذکورہ کے نشانی نہ برابر ہونے نفع کی ہے اور چاہیے کہ مزہ غالب سے خالی ہو یعنی کوئی مزہ غالب نہو اسلیے کہ مزہ غالب نشانی اس امر کی ہے کہ جسم دوسرے نے اسمین نفوذ کر کے مزہ پیدا کیا ہے اسلیے کہ اصل مین خالی مزہ سے ہے اور طرف عذوبت (مٹھاس ١٢) کے مائل ہے اور جسوقت ایسی نہو بدون داخل ہونے جسم غریب کے ممکن نہین ہے اور چاہیے کہ بدون بو کے ہو اسلیے کہ یہ بھی دلیل نہ مختلط ہونے اسکے کی ساتھ اشیا سے ذی الرائحہ کے ہے اور ہونا اسکا اپنی طبیعت پر اور چاہیے کہ درمیان لانے چوب چینی کے مغیرات و مفسدات سے مانند پانی دریا کے اور نمی باران کے اور گرمی آفتاب اور مجاورت اشیا کے کہ مغیر و مفسد اسکے مزاج کی ہین مانند کافور اور فرفیون و جند بیدستر و چونا و مشک وغیرہ کے محفوظ ہو اور یہ شرط عام ہے اکثر مین اور لازم ہے

کہ درست ونا کوفتہ ہو اس سبب سے کہ کوفتہ کی قوت جلد تحلیل ہو جاتی ہے اور فرق درمیان جید و ردی کے نہیں ہوتا ہے اور بھی طبخ کے کام نہیں آتی ہے اور صالح تر ہیں کہ کرم پڑنے سے چوب چینی کو محفوظ رکھے رکھنا اسکو شہد میں ہے لیکن ڈالنا اسکا چونے میں کہ کیڑا نہ پڑے اچھا نہیں ہے۔

تنبیہ۔ چوتھی بیچ بیان اُن تدبیروں کے کہ قبل تناول چوب چینی کے عمل میں لاتے ہیں جس وقت قصد شروع کرنے چوب چینی کا ہو چاہیے کہ پہلے تنقیہ باعتبار حاجت کے کریں اور پانی چھوڑ دیں شرباً و غسلاً اور اوپر عرق مناسب کے کفایت کریں اور ادنے مدت ترک کرنے پانی کی ایک ہفتہ پہلے استعمال سے ہے۔

تنبیہ۔ پانچویں بیچ اوقات استعمال اس دوا کے اور بیان اس امر کے کہ بدون ضرورت شدید کے استعمال نکرنا چاہیے بہترین ایام واسطے استعمال کے وسط ربیع یا اوائل خریف ہیں اور بدترین اوقات انکے مقابل ہے مگر یہ کہ تفاوت بیچ فصل و شہر و سن و شخص و مرض کے ہو کہ اس صورت میں اوپر رائے طبیب حاذق کے مفوض ہے بالجملہ حتی المقدور گرما گرم میں اور سرما سرد میں استعمال کرنا نہ چاہیے اور بھی جب تک ضرورت نہ پڑے و تدابیر دیگر سے یاس حاصل نہو اسکو استعمال نہ کریں اسلیے کہ صعوبت پرہیز کی اور مشقت ضعف کی اور ملاحظہ عوارض بدنی و نفسانی کا ایام دراز میں کمتر اختمال کیا جاتا ہے اور اختمال رکھتا ہے کہ بے ملاحظگی و ناپرہیزی سے اور بغیر وقت استعمال کرنے سے مضرت بہت ہوتی ہے قطع نظر اس سے کہ نفع ہو۔

تنبیہ۔ چھٹی بیچ اُن تدابیر کے کہ درمیان استعمال کے کرتے ہیں اور بیان تدارک اعراض و امراض کے کہ اسوقت میں حاصل ہوتے ہیں اور بیان اختیار کرنے مکان کے جسوقت اسکو پینا شروع کریں سرد ہوا اور ترشیوں اور بقولات و لبنیات و فواکہ رطبہ سے اور تناول نمک اور اطعمہ غلیظہ سے و کثرت اکل اور امتلاء معدے سے اور جماع و حمام و حرکات عنیفہ و اعراض نفسانی سے اور اُن چیزوں سے کہ منافی صحت کی ہیں اور کھانے شیرینیوں بفرط سے اور ادویہ بہت گرم سے پرہیز کریں اور پانی صرف قطعاً نہ پییں عوض پانی کے اوپر جوشاندہ چوب چینی کے یا اور عرقوں لائق کے مانند عرق بادیان و گاؤزبان وغیرہ کے کفایت کریں اور نزدیک اہل فرنگ کے کہ منشاء ظہور اس جڑ کا انکے ملک سے ہے ترک کرنا نمک کا اور تمام احتیاطیں جملہ واجبات سے ہیں خصوصاً بطریق طبخ و تعریق کے کہ واسطے امراض مزمنہ کے کام میں لاتے ہیں لیکن متاخرین اطبائے دیار اہل اسلام نے کہ تجارب تمام سے اسکی تاثیروں کو دریافت کیا ہے پرہیز شدید جیسا کہ مذکور ہو مطلقاً لازم نہیں جانتے بلکہ بعض امزجہ میں استعمال حموضات قلیلہ و فواکہ رطبہ باعث قوت اسکے عمل کا جانتے ہیں اور ترک نمک بالکل نہیں

کہتے ہین بلکہ تقلیل نمک اولے کہتے ہین لیکن امراض مزمنہ مین ترک نمک اولے کہتے ہین بالجملہ جوان محرور المزاج کو رُبوب حامضہ واشربہ قلیل الحموضت سے منع کرنا درست نہین ہی اگر حاجت آنکی ہوا ور بھی اگر حرارت مستدعی ہو شیرہ خرفہ اور مانند اسکے ساتھ گلاب اور عرق بید مشک و دیگر اشربہ مناسبہ کے بھی تجویز ہی اور بدستور اگر درمیان استعمال چوب چینی کے زحیر یا سحج ظاہر ہو چار تخم و مانند اسکے دے سکتے ہین اور بیچ اسہال خون کے قرص کہربا و قرص طباشیر قابض و مانند انکے اور جب تک ہیجیش رفع نہو گوشت و شیرینی نہ دین اور اوپر ماش و بیچ و مغز بادام بو دادہ کے قناعت کرین اور ضعیف القلب مبرود کو تخم بالنگو و تودری و تخم ریحان اور محرور کو شربت صندل و مانند اسکے تجویز کیا ہی اور حمام بھی وقت ضرورت کے قباحت نہین ہی بشرط سرعت خروج کے اور بقول بعض وقت حاجت کے کبھی کبھی روا ہین بشرط تقلیل کے لیکن غم و حزن و بکا و حرکات متعبہ و جماع سے محترز رہنا واجب جانتے ہین ساتھ فرحت و بہجت کے گذر کرین لیکن غصہ غیر مفرط احیانا قباحت نہین رکھتا ہی بلکہ بعضون کے حق مین مستحسن ہی اور چاہیے کہ مسکن پاکیزہ و روشن ہو لیکن نہ ایسی روشنی کہ بصارت کو حیران کرے بلکہ خوش آیندہ ہو اور ساتھ اسکے مدخل ہوا سے محفوظ ہو اور ساتھ آئینہ اور ابرک رنگین

کے روزنون کو بند کرین تو دن کو حاجت شمع کی نہو اور ہوا گھر کی موافق حال اُس شخص کے معتدل یا مائل بہ گرمی ہو اور اگر وہ شخص باہر نکلنا چاہیے بوقت اعتدال ہوا کے نکلے اور بدن کو چھپائے رہے اور ہوا نہ چلتی ہو لیکن وہ لوگ کہ ساتھ علل مزمنہ کے مبتلا ہوون اور اسکے طبیخ سے تعریق کرتے ہوون اُنکے حق مین بہتر ہی کہ نہ نکلین تو ہوائے خارجی سے محفوظ رہین اور جو مشہور ہی کہ گھر تنگ و تاریک مین رات دن بٹھاتے ہین اور محتاج روشنی شمع و چراغ کے رہتے ہین اور انگیٹھیان جلا کر گھر کو مانند حمام کے بہت گرم کرتے ہین پرہیز اس عمل سے واجب جانین اور اس تعذیب و تکلیف عبث کو روا نہ رکھین اور معلوم کرین کہ جس گھر کی ہوا بند ہوتی ہی اور اسمین آگ جلائی جاتی ہی اُس مین خواب کرنا درست نہین ہی اسلیے کہ خوف مرگ مفاجات کا ہوتا ہی اور معلوم کرین کہ چھوٹے گھر مین شمع یا چراغ جلا کر نہ رہنے دین اسلیے کہ دھوان ہوا کو متغیر کرتا ہی پس اولے یہ ہی کہ اگر گھر تنگ ہو شمع کو دوسرے گھر مین رکھین تو روشنی اُس گھر کی کفایت کرے اور دھوان اذیت نہ دے اور ترتیب اسکے تناول اور طبیخ کی اور طریق استعمال کے اور طریق تعریق کا اور تنبیہ مین جدا بیان کرینگے۔

تنبیہ ساتوین بیچ بیان اُس تدبیر کے جو بعد

فراغ اسکے تناول سے ملحوظ رکھیں لازم ہی کہ جب اسکے پینے سے فراغت پاوین تو بھی پرہیز کرین کہ درمیان ایام تناول کے ہوتا ہی اور اقل مدت اسکی چالیس دن ہی یعنی بعد چھوڑنے چوب چینی کے چالیس دن تک پرہیز کرین بعد اسکے تدریج عادت اول پر عود کرین اکثر مدت پرہیز کی بعد فراغت کے ایک سال اور متوسط چھ مہینے کہا ہی۔

تنبیہ۔ آٹھوین بیچ بیان اس امر کے کہ استعمال چوب چینی کا کس مزاج مین لائق زیادہ ہی پوشیدہ نرہے کہ جو علاج مرض کا ضد و مخالف سے مقرر ہوا ہی جو شخص اسکو گرم و تر کہتے ہین اہل سن کہولت کو کہ بارد یابس ہی واسطے استعمال کے مستحسن جانتے ہین بشرط ہونے مانع کے اور جو شخص گرم و خشک کہتے ہین آخر کہولت وابتداے شیخوخت کو اختیار کرتے ہین بنظر رطوبت غریبہ کے کہ اس سن کو لازم ہی اور بیچ آخر سن شباب کے بھی تجویز کرتے ہین اور جو شخص مرکب القوی کہتے ہین ساتھ کسی سن کے مخصوص نہین کرتے ہین اسکے استعمال کو لیکن بیچ سن صبی اور سن شیخوخت کے کہ وسط گذر گیا ہو کسی نے تجویز نہین کیا بسبب ضعف قوی ان لوگون کے مگر ضرورت مین اور اسی اختلاف سے خصوصیت اسکی ساتھ مزاجون کے دریافت کرنا چاہیے۔

تنبیہ۔ نوین بیچ بیان طریق استعمال چوب چینی کے اور یہ بہت وجوہ سے ہی ایک وجہ بطریق مطبوخ و تنجیر کے دوسری وجہ بطور قہوہ کے تیسری وجہ بطور سفوف کے چوتھی بطور معجون کے پانچوین بطرز حریرہ و حلوا کے چھٹی بطریق نقوع کے ساتوین بطریق عرق کے آٹھوین بطریق مضغ کے نوین بطور مراہم و ادہان کے اور ہر ایک ان وجوہ سے ساتھ فوائد مخصوصہ کے جدا جدا نوع وضع مین ہم ذکر کرتے ہین۔

**وضع پہلی** بیچ مطبوخ و تنجیر کے اور یہ بھی کئی قسم پر ہی لیکن وہ وضع کہ عماد الدین محمود نے اور اکثر اطباے حاذق نے اسپر اتفاق کیا اور واسطے امراض مزمنہ و تحلیل مواد صلبہ و ریاح غلیظہ کے فائدہ مند ہی یہ ہی کہ مقدار ڈیڑھ سو مثقال اور چھ دانگ کے جڑ چوب چینی موصوف کی لیکر پوست اسکا چھیل کر دور کرین بعد اسکے چھری یا تیشہ سے ریزہ ریزہ مانند چھوٹے باقلا کے کرین اور اگر ورق ورق کرین بہتر ہی اور سب کو آپسمین ملا کر اکیس حصہ کرین ہر دن ایک حصہ کو آٹھ رطل پانی مین بیچ دیگ سنگین یا سفالین یا مسین بہت قلعی دار مین رکھکر سرپوش سفال کا اسپر رکھین یا دیگ سفال کی دوسری اوپر دیگ کے اوندھا کر دور اسکا خمیر سے مضبوط بند کرین اور آگ نرم پر جوش کرین اور خبر لیتے رہین کہ بخار دیگ سے نہ نکلے بلکہ جس جگہ سے نکلنا شروع کرے فی الحال خمیر سے بند کرین اور اس وجہ سے کہ بخار اسکا نہایت زور مین ہوتا ہی اکثر سرپوش کو پھینک دیتا ہی بھاری بوجھ اسپر رکھین اسیوجہ سے بہتر یہ ہی کہ عوض سرپوش دیگ کلان سفالین

یا سنگین اور بندھی رکھیں تو بخار فضائے دیگ میں
پھیل جاوے اور زور نہ کرے اور بمقدار طبخ کا
یہ ہے کہ پانی آدھا رہجاوے اور جاننا اس امر کا
کہ پانی آدھا رہا ہے کئی طرح سے ہے ایک وہ کہ سرپوش
میں سوراخ کرکے آٹے سے بند رکھیں اور آدھا پانی
دیگ میں ڈال کر لکڑی باریک کپڑے میں لپیٹ کر
سوراخ میں ڈالیں جہانتک تری پہونچے اس جگہ
نشان کریں پس آدھا پانی دوسرا اگر اکر
بتدریج جوش کریں اور اُسی لکڑی سے امتحان
کرتے رہیں جب اُس نشان پر پہونچے اُتار لیویں
دوسرا یہ کہ دیگ مذکور کے مُنھ پر خمیر لگا کر وزن
کریں اور ترازو موجود رہے درمیان طبخ کے
وزن کرتے رہیں یہانتک کہ بقدر مطلوب رہے
تیسرا یہ کہ تجربہ و امتحان سے ایسا مقدر کریں کہ
دیگ میں نصف پانی جل جاوے میں جب ایک
پہر رات باقی رہے شروع جوش کرنے میں کریں
اور صبح کو دیگ سربستہ نزدیک بیمار کے لاویں
اور بیمار کو اوپر دیگ کے کھڑا کرکے خمیر گرد کا
چھڑا لیویں تو بخار آہستگی سے نکلے اور پسینا لاوے
اور ہرگز ہرگز سرپوش کو ایک دفعہ نہ اُٹھاویں
ورنہ بدن جل جاوے گا اور اگر کھڑا ہونا بیمار کا
مناسب جانیں اوپر کرسی بید سے بنی ہوئی کے
بیمار کو بٹھا کر لحاف اُڑھاویں اور دیگ کو نیچے کرسی
کے رکھکر بتدریج بخار کو پہونچاویں اور صبر کریں
یہانتک کہ بالکل بخار نکل آوے اور پسینا بالکل نکلے پس

دیگ کو ہٹا کر پانی صاف لیکر ایک زوبیا اُس پانی سے
بھگوویں پس بتدریج پسینے کو خشک کرکے لحاف سے نکالیں
اور لباس پہناویں اس مدت میں نہ بدلیں اور مجموع آب
چوب چینی کو بیچ رات دن کے خرچ کریں یعنی تھوڑے
پانی کو گرم کرکے ساتھ مصری کے اور تھوڑے کو بدون
مصری کے اور تھوڑے پانی میں کھانا اُس بیمار کا
پکاویں اور تھوڑا سرد کرکے بجائے پانی کے وقت
پیاس کے پلاویں اور اگر موافق حاجت کے کبھی
گلاب یا عرق بید مشک و مانند اُنکے پانی میں ملا کر
پیویں روا ہے اور اگر پانی مقدار پینے سے زیادہ ہے
وضو و آبدست میں صرف کریں اور اگر پانی کا خرچ
بہت ہو پانی زیادہ ڈالیں یا چوب چینی اور جوش
کرکے واسطے مصارف کے موجود رکھیں اور درمیان
تبخیر و تعریق کے اگر تعریق سر کی مطلوب ہو اور کوئی مانع
نہو تو سر بھی لحاف میں لپیٹیں ورنہ واجب ہے کہ سر پر لحاف
نہ اوڑھیں تو غشی و خفقان و آفات دیگر پیدا نہوویں
پس اگر مریض کو قوت و تحمل ہو ہر دن تعریق کراویں
ورنہ دو دو دن میں ایک مرتبہ یا تین دن میں ایک مرتبہ
یا پانچ دن میں ایک مرتبہ کافی ہے اسلیے کہ بیچ بدن
لاغر کے بہت تعریق سبب تحلیل قوی اور ضعف
بدن کی ہوتی ہے بہرحال طبیب جو بہتر جانے عمل
میں لاوے لیکن اسقدر لازم ہے کہ ہر دن دیگ
کو نزدیک مریض کے رکھکر سر دیگ کو کھولیں تو
بخار خفیف اُسکا مُنھ و سر کو پہونچے کہ نفع
کرے گا اور باقی دنوں میں اپنے بدن کو بیمار

چھپائے اُڑھائے گرم رکھے اسی طریق سے اکیس
دن بسر کرے اور جسوقت بیماری ایک عضو مخصوص
مین ہوا ور تمام بدن کو شامل نہو ہر دن اُسی عضو کو
اُسکے بخار پر رکھے اور واجب ہی کہ ثفل جوشیدہ کو خشک
کرکے نگاہ رکھے اور آخر اکیسوین دن کو ان سب
حصون کو بہت پانی مین جوش کرکے صاف کرین اور
مریض کو حمام مین درمیان اس پانی سے نہلائین اور
یہی پانی اعضا پر گرادین بعد اسکے حمام کے پانی
سے میل و پسینا دھوئین اور حمام مین توقف نکرین
جلد نکل آوین باحتیاط تمام کہ ہوا نہ لگے اور بعض
لوگ یہ کہتے ہین کہ اگر مرض صعب و مزمن اور قوت
متحمل ہی سب ثفل جوشیدہ چوب چینی کے اکیس حصہ
کرکے بترتیب مرقوم طبخ کرکے اکیس دن اور تشرب کرے
تو مجموع بیالیس دن تمام ہووین اور اکثر لوگون کا
یہ مختار ہی کہ تشرب طبیخ چوب چینی کا بدستور مذکور اکیس ۲۱
دن کافی ہی لیکن بہتر یہ ہی کہ ثفل مجتمعہ کو جوش کرکے
رکھین اسی طرح یا مقطر کرکے اور بجاے پانی کے
اور عرقون کے ایک مدت تک پلاوین کہ یہ پانی
بیچ امراض مستحکمہ کے نہایت نافع اور بہتر گلاب و
تمام عرقون سے اور معتقد اہل تجربہ کا یہ ہی کہ ڈیڑھ سو
مثقال یعنا زیادہ اس سے علی اختلافات الروایات
کہ واسطے چوب چینی کے مقرر ہوا ہی کم اس سے بیچ
علل صعب مزمنہ کے موثر ہی اور زیادہ وزن
مذکور سے سب بیماریون مین مضر ہین بہر طریق کہ
مستعمل ہووے لازم ہی کہ مقدار معین اُسکا
کھایا جائے اگرچہ بہت دنون مین ہوا ور ظاہر ہی کہ درصورت
سفوف کرنے کے کہ جرم اُسکا کھایا جاتا ہی مقدار معین
اُسکا مذکور ہوا لامحالہ چالیس دن کی مدت سے
زیادہ مدت مین خرچ ہوگا اسلیئے کہ تناول اسکے
جرم کا بیچ ایک شربت کے واسطے ابدان متوسط
کے زیادہ ڈیڑھ مثقال سے مستحسن نہین ہی اور
بعض لوگون نے لکھا ہی کہ ڈیڑھ سو مثقال کو اکیس حصہ
کرکے ہر حصہ کو ہر دن کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد کے
گھول کر کھاوین بنظر ابدان قویہ و امزجہ کثیفہ
کے ہوگا اور نزدیک محققین کے جس طریق سے کہ
مستعمل ہو مقدار شربت ہر دن کا باعتبار ضعف و قوت
یا باعتبار بدن کے ہی ضعیف مین دو مثقال واسطے
طبخ کبھی کے کافی ہی اور نہایت استعمال دو ہفتہ
تک وافی اور قوی مین آٹھ مثقال ہر دن زیادہ
دی جاوے اور چالیس دن سے زیادہ مستعمل ہو
اور جانین کہ پرہیز و احتیاط شدید اُسی وضع مین مقرر کیا
ہی بخلاف اوضاع باقیہ کے۔

**وضع دوسری بیچ طریق تشرب چوب چینی کے**
بطریق قہوہ کے یہ بیچ اکثر امراض و امزجہ کے موافق
و بیغائلہ ہی اور کوئی مزاج مین ضرر نہین کرتی اور
پرہیز شدید اسمین شرط نہین ہی اور محتاج پسینا نکالنے
کی نہین ہی اور تقویت بدن و قوی و ارواح و حرارت
غریزی کی کرتی ہی اور اگر کوئی صحیح المزاج اس
عنوان سے میل کرے نہایت منتفع ہوا ور بیچ ان
امراض کے کہ مواد انکا سخت و غلیظ اور بیچ مفاصل و

اعماق بدن سے کے نہین ہی کہ محتاج تحلیل و عرق سے کے ہون
اور اُن امراض مین کہ کہنہ ہوئے ہون نافع اور
اِسی طرح بیچ اُن امراض سے کہ صعب و مادہ اُنکا
قوی ہو یا مرض سوء مزاج سادج ہو نہ مادی مفید ہی
اور اس وضع کو تین نہج مین بیان کرتے ہین ۔

**نہج اول** بیچ دستور معمول و مشہور سے کہ مختار
اکثر اطبا کا ہی اور یہ دو طرح ہی ایک وہ کہ اکیس دن
تک ہر دن چھ مثقال چوب چینی کو ساتھ ڈیڑھ من پانی
کے بدستور مسطور جوش کرین جب پانی آدھا رہے صاف
کرکے صبح و شام نیم گرم اور باقی اوقات مین سرد
تناول کرین کبھی نبات سے شیرین کرکے پیین اور
اگر درمیان مدت تناول اُسکے پانی بالکل نہ پیین
بہتر ہوگا لیکن لازم نہین ہی کہ جوشاندہ اُسکا غذا و
شربت و روٹی مین داخل کرین اور نمک قلیل بھی یہان
جائز ہی اور مدت پرہیز کی بعد فراغت کے بھی کمتر ہی
اکثر مدت بیس دن تک اور بعضے احوال مین نہایت
اسکی چالیس دن ہی اور تمام اغذیہ و اشربہ و ملاحظہ
پرہیز کا بدستور وضع پہلی کے جانین دوسرا یہ کہ اکیس
دن تک و ہر دن آدھا مثقال ساتھ پانی ڈیڑھ من
تبریزی کے جوش کرین جب تہائی رہے صاف کرکے
نصف کو صبح و نصف کو شام وقت خالی ہونے معدے
کے نیمگرم کبھی ساتھ مصری کے اور کبھی بے مصری کے
میل کرین اور درمیان دن کے پانی پیین اور تدابیر دیگر
اسقدر کہ پہلے لکھی گئین یہان بھی مرعی رکھین ۔

**نہج دوم** بیچ اُس طریقہ کے کہ مرزا ہاشم نے
اختیار کیا اور منقرون بہ صواب ہی وہ یہ ہی کہ بیچ
استعمال چوب چینی کے قانون کلی لازم نہ جانین اور
مقدار شربت مجموع ہر دن کا اور مدت کھانے کی
اور مقدار پانی کے جوش کرتے ہین اور اختیار کرنا
پانی اُسکا اکیلا یا ساتھ عرقون کے ملا کر اور ملاحظہ
پرہیز و اغذیہ و اشربہ کا اور تمام جو چیزین کہ تناول چوب چینی
مین بیان ہوئین بالکل وہ مزاج و قوت و
ضعف و صعوبت و خفت مرض و حال مریض
سے متعلق جانین اور جس وقت غرض تقویت مزاج
کی ہو اور کوئی مرض نہ ہو حاجت پرہیز کی نہین ہی اور یہ
امور طبیب حاذق پر مفوض ہین ۔

**نہج سوم** یہ کہ حکماے مغرب سے منقول ہی اور
ہرگز و ملاحظہ اِسمین شرط نہین ہی اور حالت صحت
مین تقویت ہضم و بدن اور تمام قویٰ کا کرتا ہی وہ
یہ ہی کہ ڈیڑھ مثقال چوب چینی خوب بعنوان مذکور
تراش کرکے ساتھ چلے خطائی نیمکوفتہ کے ایک
مثقال ہو اور دارچینی و بادیان خطائی نیمکوفتہ کہ
ہر ایک نصف مثقال ہو بیچ ایک پیالہ گلاب کے
رات بھر تر کرین اور ساتھ ایک من شاہی پانی کے
آگ نرم پر جوش کرین یہانتک کہ ربع رہجاوے
پس صاف کرین اور بعد اُسکے کہ غذا معدے سے
منحدر ہوجاوے بقدر دو پیالہ کے نیمگرم پیین
اور کئی مرتبہ مین سب پی لیوین اور اگر چاہین
تھوڑی مصری سے شیرین کرین ۔

**وضع تیسری** بیچ استعمال چوب چینی کے طریق

سفوف کے جان تو کہ استفساف اسکا اگر احشا مین سدہ ہو جائز نہین ہی اور نہایت ضرر کرتا ہی اور جسوقت معدہ مین رطوبت غالب ہو سفوف اسکا ساتھ ادویہ مناسبہ کے سودمند ہی اور کبھی تنہا اور کبھی ساتھ مصری کے مستعمل ہوتا ہی اور در صورت ترکیب کے موافق حاجت کے ادویہ کہ مناسب حال مرض کے ہون ملا سکتے ہین اور ساتھ گلاب یا عرق بید مشک کے یا عرق گاؤزبان و مانند اُنکے کھا سکتے ہین اور جو حکایات متجربین کی بیچ قضایاے حادثہ کے نفع تمام رکھتی ہی اور مرزا ہاشم مرحوم نے جو نقلین کہ اس باب مین لکھی ہین بعینہ منقول ہوئین انھین سے ایک یہ ہی کہ مستوفی الممالک درد کمر کہنہ رکھتا تھا اور اکثر اوقات نفخ و ریح سے کہ بیچ اُسکے معدے کے پیدا ہوتی تھی متاذی تھا مگر چوب چینی کو بطریق قہوہ و عرق کے پیا اور ہرگز فائدہ نہوا فقیر نے سفوف کہ نسخہ اسکا عنقریب آتا ہی ترتیب دیا اکثر آزار اُسکے دفع ہوئے اور صحت و قوت پائی اور بھی اُسی نے کہا کہ ایک شخص ضعف معدہ رکھتا تھا سفوف چوب چینی کا تنہا دیا مین نے ساتھ گلاب کے تین دن ایک ایک مثقال اور تین دن دو دو مثقال و تین دن دیگر تین تین مثقال بیماریان بالکل دفع ہوئین باوجود اسکے پرہیز خوب بھی نہین تھا اور جسوقت مزاج بیمار کا گرم ہو طباشیر و صندل ساتھ اُسکے ملا کر دے سکتے ہین اور بیچ مزاج سرد کے دارچینی و رازیانہ و مانند اُنکے ساتھ

چوب چینی کے ملا سکتے ہین اور جانین کہ بیچ بدن ضعیف کے مقدار خوراک چوب چینی کی سفوف مین پہلے دن زیادہ دو دانگ و آدھے مثقال سے نہو اور بتدریج اضافہ کرکے ایک مثقال سے تجاوز نہ کرین اور بیچ بدن متوسط مائل باعتدال کے چار دانگ سے شروع کرنا چاہیے اور بتدریج ڈیڑھ مثقال پہونچانا چاہیے اور بیچ امزجۂ قویہ کے ایک مثقال سے شروع کرین اور بتدریج دو مثقال تک و نہایت تین مثقال تک پہونچاوین اور بعض نے زیادہ اس سے بھی تجویز کیا ہی اگر بدن نہایت قوی و کثیف ہو اور مدت کھانے سفوف کی پندرہ دن ہی اور شاید کہ کمتر اُس سے کفایت کرے اور اگر بعد پندرہ دن کے پھر حاجت باقی ہو بہتر یہ ہی کہ بدستور اول اقل سے شروع کرین اور اسی ترتیب سے زیادہ کرین یہانتک کہ مقدار اول کو یا کمتر اُس سے پہونچے اور جاننا چاہیے کہ اگرچہ موافق قیاس کے یا بحسب اعراض و امراض و امزجہ کے موافق دستور و قانون کے ترکیب اس دوا کی ساتھ اور اجزا کے کر سکتے ہین لیکن جو باوجود ان مراتب کے جبتک ساتھ تجربہ کے نزدیک نہو اعتماد نہ کرنا چاہیے کئی ترکیبین کہ مکرر تجربہ کو پہونچی ہین اور بہت نفع آنسے ظاہر ہوا مرقوم ہوتی ہین۔

**صفت سفوف** کہ واسطے مستوفی الممالک کے ترتیب پایا چوب چینی سوہان کی ہوئی بیس مثقال دارچینی پانچ مثقال مصطگی تین مثقال رازیانہ دو

مثقال نبات سفید تیس مثقال جملہ ساٹھ مثقال ہوتے ہین پندرہ دن اس ترتیب سے دین کہ تین دن پہلے تین تین مثقال اور تین دن ساڑھے تین مثقال اور تین دن چار چار مثقال اور تین دن ساڑھے چار مثقال اور تین دن پانچ پانچ مثقال تو جملہ ساٹھ مثقال پندرہ دن مین کھائی جاوے اور بیچ امزجہ ضعیفون کے اس طرح کہ قریب مذکور تہائی بیچ شروع کمتر سے کرنا چاہیے تو پندرہ دن مین چالیس مثقال یا پچاس مثقال کھائی جاوے پس اگر اسی قدر کفایت کرے فہو المراد و ورنہ ایک ہفتہ اور دینا چاہیے اس طرح کہ مناسب حال ہو۔

**نسخہ دیگر** ۔ کہ منافع اسکے قریب منافع پہلے کے ہین اور بیچ اوجاع مفاصل کے بھی مفید ہے سورنجان سفید پانچ مثقال دارچینی رازیانہ مصطگی قاقلہ کبار وصغار ہر ایک تین مثقال چوب چینی نبات سفید ہر ایک بتیس مثقال بدستور معمول سفوف بناوین قدر خوراک بیچ امزجہ قویہ کے اوائل ہر دن مین ہر دن تین مثقال ہے اور بتدریج پانچ چھ مثقال دے سکتے ہین اور بیچ امزجہ ضعیفہ کے کئی دن مین پہلے ہر دن ایک مثقال اور بتدریج تین مثقال تک پہونچاوین اور بیچ امزجہ متوسط کے اوائل مین ہر دن دو مثقال اور بتدریج چار پانچ مثقال تک پہونچا سکتے ہین۔

**نسخہ سفوف** ۔ کہ باوجود رطوبت و برودت معدہ کے لینت طبع و نفخ اور قرقر ساتھ اسکے ہو پیچش و خون ساتھ اسکے ہو عود قماری قاقلہ کبار پوست ترنج پوست پستہ آملہ مقشر گل سرخ انیسون بو دادہ زیرہ کرمانی بو دادہ کشدر ہر ایک دو مثقال چوب چینی ہمچند جملہ اجزا کے بتیس مثقال سفوف بناوین اور موافق مزاج کے جیسا گذرا قدر شربت و مدت کھانے کی مقرر کرین اور ساتھ عرق بارتنگ یا گلاب کے کھاوین۔

**نسخہ سفوف** ۔ کہ باوجود غلبۂ رطوبت کے معدہ مین حرارت بھی غالب ہو صندل سفید طباشیر سفید تخم مورد آملہ منقے کشنیز بو دادہ ہر ایک دو مثقال چوب چینی برابر جملہ اجزا کے دس مثقال قدر شربت و مدت تناول کے باعتبار امزجہ کے ہے جیسا کہ گذرا ساتھ عرق بارتنگ کے کھاوین اور اگر باوجود رطوبت کے حرارت بہت ہو چوب چینی اکیلی سفوف کرکے بدستور مسطور میل کرین۔

**وضع چوتھی** ۔ بیچ طریق تناول چوب چینی کے بطور معجون کے جو اکثر معاجین و حلاوی چوب چینی کے اجزاے حارہ رکھتے ہین استعمال انکا بیچ فصل بارد و مزاج بارد کے مختار ہوا اور اگرچہ مستعمل انمین جرم چوب چینی ہے لیکن جب سدہ احشا کا شائبہ ہوا در اس جگہ کہ مادہ بیچ مجاری تنگ اور اقصاے بدن کے ہو اور ساتھ نفوذ قوت دوا کے احتیاج ہو

چاہیے کہ چوب چینی مضاعف اس سے کہ بیچ نسخون کے مسطور ہوئی ہی لیوین اور فقط جوش کرین تو قوت اُسکی جیسا چاہیے پانی مین آوے پس صاف کر کے ساتھ شہد یا قند کے کہ اس نسخے مین ہو ملا کر قوام کرین بعد اُسکے اور اجزا کوٹ کر چھان کر گھولین کہ معجون و حلوا اسکا نہایت لطیف تر و نافع تر ہوتا ہی اور مختار ہین کہ سب چوب چینی کو ایک دفعہ بہت پانی مین ڈالکر جوش کرین یہانتک کہ پانی تھوڑا بقدر قوام کے رہے یا تھوڑی چوب چینی پہلے بہت پانی مین پکاوین اور اسی طرح تین مرتبہ بلکہ پانچ مرتبہ مکرر عمل مین لاوین چنانچہ درد کو بیچ شربت ورد کے مکرر ڈالتے ہین اور بیچ قوت کے قوی زیادہ ہی۔

**صفت معجون** — کہ بیچ اوجاع مفاصل بارد کے اور سب اوجاع کے کہ بعد آتشک کے پیدا ہوتے ہین نہایت نافع ہی لیکن جو مسہل ہی بلا خطر روٹی و اغذیۂ غلیظہ کا لازم رکھین اور اگر بیچ ایام کھانے اس دوا کے قیمہ شوربا یا نخود آب مبل کرین بہتر ہی۔ چوب چینی بیس مثقال سورنجان زعفران مصطگی دارچینی ہر ایک تین مثقال بادیز ہرج بوزیدان پوست بیخ کبر شیطرج ہندی رازیانہ فلفل سیاہ صعتر گل سرخ قرنفل قاقلہ کبار ہر ایک دو مثقال پوست ہلیلہ زرد تربد سفید موصوف ہر ایک سات مثقال نمک ہندی زنجبیل ہر ایک ایک مثقال بدستور مشہور و معمول کوٹ کر چھان کر ساتھ روغن بادام دس مثقال کے چرب کر کے ساتھ ایک سو اسی مثقال عسل کف گرفتہ کے قوام کر کے معجون بناوین مقدار شربت اسکا بیچ امزجۂ ضعیفہ کے ایک مثقال سے بتدریج دو مثقال تک اور بیچ امزجۂ قویہ کے تین مثقال سے پانچ مثقال تک اور امزجۂ متوسط مین دو مثقال سے چار مثقال تک ہی اور اگر بعد پانچ چھ دن کے ایک مرتبہ قدر خوراک پہلے دن سے دونی کرین کہ مواد زیادہ رفع ہو نافع ہوگا۔

**صفت معجون مخترع** — حکیم عماد الدین محمود کی کہ بیچ امزجۂ غیر حار کے تقویت قوی و حرارت غریزی کی کرتی ہی اور بیچ امراض باردہ کے نہایت مفید ہی اور واسطے درد اعضا و رطوبت و ضعف معدہ کے نافع اور ملاحظہ و پرہیز بہت نہین رکھتی ہی چوب چینی تیس مثقال جدوار خطائی خولنجان سافج زرنباد درونج عقربی زنجبیل عاقرقرحا مشک خطائی ہر ایک دو مثقال بہمن سرخ و سفید تودری سرخ تودری سفید تخم ترب دارچینی مصطگی قرنفل سنبل جوز بوا بسباسہ عود قماری ثعلب مصری زعفران ہر ایک تین مثقال مغز بادام مقشر مغز تخم خربزہ مغز فندق لسان العصافیر ہر ایک چھ مثقال مغز پستہ نارجیل ہر ایک دس مثقال بدستور معمول کوٹ کر چھان کر ساتھ شہد یا قوام قند کے گھولین قدر شربت بیچ امزجۂ ضعیفہ کے ایک مثقال اور بیچ امزجۂ متوسطہ کے دو مثقال اور بیچ امزجۂ قویہ کے تین مثقال۔

**معجون** — کہ بیچ اکثر امراض اور امزجۂ باردہ کے اور اوجاع مفاصل اور درد اعضا کے خصوصاً جو بسبب

آتشک کے ہو نافع ہے چوب چینی تیس مثقال قرنفل جوز بوا بسباسہ گل سرخ زعفران زرنباد خولنجان سعد کوفی ہر ایک ایک مثقال دار چینی تاج قاقلہ فلفل سیاہ مصطگی سورنجان بوزیدان سنا مکی لسان العصافیر ہر ایک پانچ مثقال زنجبیل دار فلفل عاقرقرحا جدوار خطائی ہر ایک دو مثقال ساتھ عسل کے معجون بناویں قدر خوراک مانند معجون پہلی کے ہے اور ملاحظہ و پرہیز کمتر ہے۔

**نوع دیگر۔** کہ بیچ منافع و فوائد کے قریب اسی معجون مذکور کے ہے چوب چینی تیس مثقال دار فلفل مصطگی فلفل دار چینی رازیانہ ہر ایک تین مثقال سنا مکی مغز بادام مقشر ہر ایک چار مثقال تخم کرفس زعفران سورنجان قرنفل ہر ایک دو مثقال زنجبیل ایک مثقال ونصف عسل تین وزن مقدار شربت بیچ مزاج ضعیف کے دو مثقال سے تین مثقال تک اور بیچ متوسط کے تین مثقال سے پانچ مثقال تک اور بیچ قوی کے چار مثقال سے چھ مثقال تک اور اگر بیچ ایام کھانے اس معجون کے اور تمام معاجین مسہل کے نمک بیچ تقلیل کریں بہتر ہے اور اسی طرح لبنیات وحموضات و فواکہ رطب سے۔

**معجون۔** کہ بیچ اوجاع مفاصل وغیرہ کے اور تقویت قوت باہ اور تمام قوتوں کے نافع ہے اور واسطے مبرودین کے نفع تمام رکھتی ہے دار چینی سورنجان مصری شقاقل ثعلب لسان العصافیر عود قماری مصطگی زعفران ہر ایک تین مثقال قاقلہ کبار قرنفل خولنجان بوزیدان زنجبیل سنبل الطیب زرنباد اسارون سادج ہندی دار فلفل کبابہ مشک عنبر اشہب جدوار خطائی ہر ایک دو مثقال مغز حب السمنہ مغز حب القلقل مغز انجلک ہر ایک پانچ مثقال مغز چلغوزہ نارجیل ہر ایک دس مثقال چوب چینی چھری سے تراشی ہوئی عسل صاف ترنجبین نیشاپوری خار و خاک سے پاک کی ہو ہر ایک ڈیڑھ سو مثقال چوب چینی کو بیچ پانی کے کہ چار من شاہی ہو ایک رات دن تر کریں اور بیچ دیگ مٹی کے کہ سر اسکا مضبوط کیا ہو نرم آگ میں جوش کریں جب ربع رہجاوے صاف کرکے عسل و ترنجبین ملا کر قوام کریں اور اجزاے دیگر بترتیب معلوم کوٹ کر چھان کر ملاویں مقدار شربت دو مثقال سے چار تک۔

**معجون چوب چینی۔** کہ ترکیب عماد الدین محمود کی ہے اور منافع کثیرہ خصوصاً بیچ فصل معاجین کے بحث قوت باہ میں مذکور ہوئی۔

**وضع پانچویں۔** بیچ طریق استعمال چوب چینی کے بطریق حریرہ و حلوا کے۔

**حریرہ۔** کہ بیچ امراض سینہ وریہ کے واسطے تنگی نفس و سرفہ کہنہ کے نافع ہے چوب چینی ہر دن آدھے مثقال سے ایک مثقال یا دو مثقال تک باعتبار قوت وضعف مزاج کے خوب کوٹ کر چھان کر ساتھ تین مقدار اسکے نبات بیچ پیالہ بید مشک کے بھگو کر صبح کو ملائم آگ میں جوش کریں تو بطور بالودہ کے بستہ ہووے اسوقت نیم گرم کریں اور

تین دن یا چھ دن اسی دستور سے پیوین اور کبھی
شکر تیغال اور بیچ حلمو و نشاستہ و کتیرا و صمغ عربی
ہر ایک بقدر سدس چوب چینی کے اضافہ کرکے
پیوین نافع تر ہووے۔

حلواے کہ بیچ امراض سینہ و ریہ و سرفہ کہنہ کے
نافع ہے چوب چینی کوفتہ اور بافتہ میں چھانی ہوئی
ساتھ نشاستہ و شیرۂ برنج و شکر تیغال و نبات سفید
و تخم ریحان و روغن تازہ بے نمک بدستور مقرر
حلوا بناوین۔ اور اگر تسخین مطلوب ہو دارچینی زنجبیل
و فرنجمشک زرنباد ہر ایک سے تھوڑی تھوڑی بھی
اضافہ کرین اور اگر تقویت باہ کی مقصود ہو ادویہ
باہیہ زیادہ کرین۔

حلواے کہ واسطے مبرودین و اوجاع کے نافع ہے
اور تقویت باہ کرتا ہے چوب چینی نرم کوٹ کر ریشمی
کپڑے میں چھان کر ستر مثقال زنجبیل ایک مثقال
دارچینی چار مثقال مغز چلغوزہ نارجیل ہر ایک
دس مثقال آرد گندم روغن گاؤ بے نمک ہر ایک
بقدر ضرورت کے قند و عسل ڈیڑھ سو مثقال
بدستور معمول حلوا بناوین۔

حلواے کہ درد مفاصل و اوجاع دیگر کو کہ آتشک
سے عارض ہوے ہوں نافع ہے چوب چینی چھ مثقال
دارچینی چار مثقال سورنجان دو مثقال شکر تیغال
تین مثقال نبات سفید پچاس مثقال ساتھ آرد گندم
و روغن گاؤ بے نمک و روغن بادام کے ہر ایک
بقدر ضرورت کے حلوا بناوین اور پندرہ مثقال
سے تیس مثقال تک باعتبار ضعف و قوت کے
میل کرین اور چاہیے کہ جرم چوب چینی سے قدر خوراک
زیادہ تین مثقال سے نہو اور مکرر کہا گیا کہ جرم اُسکا
صاحب سدۂ احشا کو ضرر کرتا ہے اور صاحب تحفہ
نے کہا ہے کہ حقیر نے مشاہدہ کیا کہ ایک جماعت نے
واسطے نفع عاجل کے جرم اُسکا استعمال کیا اور اگرچہ
تھوڑا نفع پایا لیکن بعد ایک مدت کے اس سبب
سے کہ اُسنے سدہ پیدا کیا اذیت تمام کھینچی پس اولی
یہ ہے کہ چوب چینی کو نیمکوب کرکے یا چھری سے ورق
ورق کرکے پانی میں بھگو کر جوش کرین اور بیچ
حلواے کے و قوام شہد و قند و معاجین کے بھی جوشاندہ
ڈالین جرم اُسکا تو نفع بدون ضرر کے حاصل ہو
اور شک نہیں ہے کہ جو قوت نفس دوا میں ہے اُسکے
جوشاندہ میں نکل آتی ہے۔

وضع چھٹی بیچ طریق استعمال چوب چینی کے
بطور نقوع کے اور واسطے محرور المزاج و خفقان
ناتوان کے اور تقویت اعضاء و قوی کے اور بیچ فصل
گرمی کے اور مزاج گرم کے اور واسطے ضعیفوں
لڑکوں کے موافق زیادہ ہے اور اکثر مزاجوں
سے مناسب اور ضرر سے محفوظ چوب چینی موصوف
سوہان کی ہوئی ایک مثقال سے آٹھ مثقال تک
بیچ عرقوں مناسب اور ادویہ موافق کے تین
رات دن بیچ شیشے کے یا مانند اسکے بھگوئیں
اور مکرر ہلاوین پس صاف کرکے اسیطرح تنہا
ساتھ نبات کے موافق حاجت کے پیوین اور

جسوقت واسطے خفقان گرم اور امزجہ اور امراض
گرم کے کام مین لاوین صندل سفید کشنیز خشک
گل سرخ بالسویہ بقدر چوب چینی کے بیچ گلاب یا
عرق نیلوفر یا عرق بید مشک یا عرق گاؤزبان کے
نقوع کرین اور علی ہذا القیاس بیچ ہر مزاج کے ساتھ
ادویہ ملائمۂ حال کے ممزوج کرسکتے ہین اور جسوقت
واسطے مبرود المزاج کے دین ساتھ عود بادرنجبویہ
وزرنباد وغیرہ کے بیچ عرق رازیانہ و عرق بہارو
عرق اذخر وغیرہ سے نقوع کرین اور جو کچھ بعد
تین دن کے صاف کیا ہو تفل اسکا بیچ پانی کے یا
بیچ عرق مناسب کے بقدر ضرورت کے بھگو کر عوض پانی
کے بیچ ایام شرب نقوع کے پیین اور قدر چوب چینی کا
بیچ نقوع کے واسطے اطفال کے ایک مثقال سے چار
مثقال تک ہی اور شیر اطفال کو آٹھ مثقال تک اور
اقل مدت نقوع پینے کی چھ دن اور اکثر بارہ دن ہین اور
اگر حاجت داعی ہو زیادہ اس سے بھی جائز ہی اور
جانین کہ پرہیز اسطور مین کمتر قہوہ سے ہی اور نزدیک
عشوان سفوف کے ہی یعنی پرہیز بہت ضرور نہین ہی۔

**وضع ساتوین** ۔ بیچ بیان استعمال چوب چینی کے
بطور عرق و تصعید کے جانین کہ اسطور مین پرہیز
سب اقسام سے کمتر ہی اور بعضی بیماریون مین کہ مادہ
بہت ہو اور بقدر تنقیہ کے قدر تحلیل رہا ہو واسطے
تحلیل مواد مذکور کے اور تقویت بدن و قوی کے
نفع کرتی ہی اور ناتھون کو قوت دیتی ہی اور ساتھ
ادویہ مناسبہ سوداکے ازالۂ توحش وسوداویت
کا کرتی ہی اور خون کو رقیق اور لطیف اور ارواح کو
صاف و نورانی کرتی ہی اور ساتھ ادویہ باہیہ کے
تقویت باہ کرتی ہی اور علی ہذا القیاس ساتھ ہر اجزا
کے کہ ملائم جس مرض کے اور مناسب جس غرض کے
ہون مستعمل کرسکتے ہین اور کبھی پانی مین فقط عرق
چوب چینی کا لیتے ہین اور کبھی ساتھ عرقہا کے کہ
مناسب حاجت کے ہون عرق کھینچتے ہین اور بمقدار
مزاج و قوت کے دو تین پیالے یا کم و زائد بیچ خلاے
معدہ کے یا بعد اترنے طعام کے یا دونون وقت
بدون شیرینی کے یا ساتھ شیرینی کے میل کرتے
ہین اگرچہ بیاضون و رسالون مین نسخے مختلف
بہت اس باب مین مرقوم ہوئے ہین لیکن جبتک
موافق قیاس قانون طبی کے درست ہو لائق
اعتماد کے نہین ہی اب کئی عرق کہ مرزا ہاشم نے انکو
مجرب و معمول کیا ہی لکھے جاتے ہین۔

**عرق** ۔ کہ واسطے تقویت معدہ و بدن و ہاضمہ و
حرارت غریزی کے نافع ہی اور ساتھ ان امزجہ کے
کہ بہت گرم نہین ہین مفید ہی چوب چینی سوہان
بارندہ کی ہوئی نصف من تبریزی دارچینی سیلانی
ربع من بطریق گلاب کے ساتھ پانی کے عرق کھینچین
اور اگر چاہین کہ گرمی زیادہ کرے دارچینی برابر
اسکے یا دونی اس سے ڈالین اور مختار ہین کہ
ساتھ مٹھائی کے پیین یا بدون اسکے۔

**عرق** ۔ کہ بیچ بیماریون سوداوی کے اور خفقان
وضعف دل کے بعد تنقیہ کے بہت نفع کرتا ہی اور

اعضاء رئیسہ و معدہ و حرارت غریزی کو تقویت دیتا ہے اور خون کو رقیق و لطیف کرتا ہے اور ہاضمے کو قوی اور بعض مزاجوں میں تقویت باہ کی کرتا ہے اور گرمی اسکی پہلے عرق سے بہت کم ہے چوب چینی سو مثقال گل گاؤزبان دارچینی صندل سفید بادرنجبویہ ہر ایک آٹھ مثقال بہمن سرخ سنبل الطیب ہر ایک پانچ مثقال بیچ عرق بید مشک و عرق گاؤزبان و پانی کے دو رات دن بھگوئیں اور بدستور عرق کھینچیں اور چاہیے کہ عرق مقدار تہائی کے اور پانی دو تہائی ہوا اور ہر دن صبح کو دو پیالہ و عصر کے وقت دو پیالہ کبھی شیرین اور کبھی بے شیرینی پیئیں۔

عرق — کہ اعضائے رئیسہ و شریفہ و حرارت غریزی و قوت ہاضمہ کو قوی کرے اور باہ زیادہ کرے چوب چینی ڈیڑھ سو مثقال گل گاؤزبان برگ گاؤزبان و صندل ہر ایک پچاس مثقال دارچینی تیس مثقال بہمنین ہر ایک پندرہ مثقال پوست ترنج صندل سرخ ہر ایک بیس مثقال عود قماری سنبل الطیب ہر ایک دس مثقال ریحان ایک دستہ آب سیب کہ بعد تقشیر کے اور بعد پاک کرنے تخم سے لیا ہو ہر ایک ایک من شاہی عنبر اشہب دو مثقال صندلین و عود و چوب چینی کو سوہان سے رندہ کرکے اور اجزا نیمکوب کرکے دو رات دن بیچ عرق بید مشک و پانی و گلاب کے کہ عرق گلاب چھٹا حصہ عرق بید مشک ایک تہائی پانی کا ہو بھگوئیں اور بیچ دیگ کے ڈالیں اور عنبر کو نیمکوب کرکے کپڑے میں باندھکر بیچ منہ نیچے کے باندھکر عرق کھینچیں۔

عرق — کہ بیچ فوائد کے پہلے عرق کے نزدیک ہے لیکن اس سے گرم زیادہ ہے اور تقویت باہ میں اثر عظیم رکھتا ہے چوب چینی تین سو مثقال گل گاؤزبان بادرنجبویہ صندل سفید ہر ایک پچاس مثقال گل سرخ صندل سرخ پوست ترنج شقاقل مصری ہر ایک بیس مثقال دارچینی سنبل الطیب ہر ایک تیس ۳۰ مثقال سعد کوفی سورنجان مصری ساذج ہندی ثعلب مصری خولنجان عود قماری ہر ایک دس مثقال بہمن سرخ و سفید ہر ایک پچیس مثقال نعناع تازہ ریحان تازہ ہر ایک ایک دستہ گل بھی سو مثقال مویز طائفی مع دانہ کوفتہ تین سو مثقال عنبر اشہب تین مثقال چوب چینی و عود صندلین کو رندہ کرکے اور باقی اجزا کو نیمکوب کرکے دو رات دن بیچ بید مشک و عرق گاؤزبان و پانی کے بدستور مزبور بھگوئیں اور دوسرے دن مویز اضافہ کرکے دیگ میں رکھکر عنبر کو کپڑے میں باندھکر نیچہ کے منہ میں باندھکر عرق کھینچیں اور صبح و شام بعد غذا کے دو پیالہ یا کم یا زیادہ موافق حاجت کے ساتھ نبات کے یا بدون نبات کے پیئیں۔

ایضاً — کئی عرق قرابادین معصومی سے لکھے جاتے ہیں۔

عرق — کہ واسطے ضعف شیخوخت و نحافت بدن و تقویت حواس و تفریح دل و ضعف باہ و تفتیح سدہ و تحسین رنگ و ہضم غذا و قوت معدہ و تنشیط خاطر کے

نہایت فائدہ کرتا ہے دوا آر چینی سیلانی گل سرخ اگر تازہ ہو بہتر ہے اور ریحان ہر ایک دو اوقیہ سنبل الطیب سافج ہندی قرنفل سیل زرنباد بادرنجبویہ گاؤزبان گیلانی ابریشم خام ہر ایک ایک اوقیہ بہمنین صندل سفید عود ہندی اشنہ ہر ایک نصف اوقیہ زعفران تین درم مصطگی دو درم مشک نیم درم عنبر اشہب ایک درم چوب چینی اعلی ڈیڑھ سو مثقال سیب شیرین بخیتہ پچاس عدد گلاب دو رطل نبات دو اوقیہ چوب چینی کو ریزہ ریزہ کر کے اور سیب کو تخم و پوست سے پاک کر کے اور ادویہ کو نیمکوب کر کے سب کو گلاب میں بھگو کر بعد اسکے بدستور گلاب کے عرق کھینچیں اور زعفران و مصطگی و مشک و عنبر ہلکی تھیلی میں رکھکر بیچ اس باسن کے کہ اُس میں عرق کھینچتے ہیں ڈالیں اور نرم آگ میں عرق کھینچیں اور بدستور معلوم میں تین چار پیالے چائے خوری میں ۔

عرق ۔ کہ مقوی اعضا و مسمن و مشہی و ہاضم طعام و مفرح دل و منشط و مصفی لون و منعظ بہت ہے چوب چینی دو سو مثقال گل سرخ دارچینی خصیۃ الثعلب شقاقل قرنفل جوز بوا بسباسہ ابریشم خام تخم زردک ہر ایک دس مثقال زعفران صندل سفید عود ہندی عاقرقرحا بیخ شیبیبی بیخ تفاح مایۂ شتر اعرابی لسان العصافیر بیخ بنفشہ سنبل الطیب اشنہ زرنباد بہمنین ہر ایک پانچ مثقال مشک نصف مثقال مصطگی دو مثقال جدوار خطائی میعہ یابسہ ہر ایک تین مثقال عنبر اشہب ایک مثقال چوب چینی ورق ورق کر کے دو دن صاف پانی میں بھگوئیں تیسرے دن باقی اجزا کو نیمکوب کیا ہوا اُسمیں ڈالیں اور دوسرے دن بدستور گلاب و زعفران و مصطگی و مشک و عنبر باسن میں ڈالکر عرق کھینچیں اور ہر دن دو پیالے اس عرق سے پیئیں ۔

عرق مجرب ۔ یہ نسخہ مؤلف کا کہ بہت آدمیوں نے اس عرق سے بہت نفع دیکھا اور امراض مزمنہ سے شفا پائی اور بیچ تقویت اعضا و تفریح و نشاط و قوت باہ کے مجرب ہے واسطے استرخاء اعضا و نفخ معدہ و امعا کے اور درد مفاصل و قولنج و ضعف گردہ کے فائدہ مند ہے اور سنگ گردہ و مثانہ کو نکالے و ادرار بول کرے اور بہت فوائد رکھتا ہے اور آزمودہ ہے چوب چینی طبیب پسند تین سو مثقال ریزہ ریزہ کر کے بیچ پچاس رطل پانی صاف کے طبخ کریں یہانتک کہ تینتیس رطل رہے بعد اسکے سنبل الطیب گل سرخ زرنباد اگر ترکی و عود ہندی و گاؤزبان و فرنجمشک و بادرنجبویہ و قاقلہ و لسان العصافیر و اشنہ و سافج ہندی و کبابہ و خار خسک ہر ایک پانچ مثقال بادیان نانخواہ دارچینی قرنفل جوز بوا بسباسہ تخم زردک بہمنین شقاقل خصیۃ الثعلب ہر ایک دس مثقال سعد کوفی پوست ترنج قرفہ خولنجان عاقرقرحا ہر ایک چھ مثقال صندل سفید تخم کرفس فلفلمویہ ہر ایک پانچ مثقال برگ ترنج نعناع تازہ ہر ایک ایک قبضہ ریحان تازہ ایک دستہ عنبر اشہب مصطگی رومی زعفران ہر ایک دو مثقال مشک خالص ایک مثقال نبات سفید مویز منقے ہر ایک ایک رطل سخت دواؤں کو کوٹ کر مجموع کو ایک رات بیچ جوشاندہ چوب چینی کے

بھگو کر بدستور گلاب کے مشک و عنبر و مصطگی و زعفران
ہر ایک کو علیحدہ علیحدہ تھیلی میں باندھکر باسن میں ڈالکر
عرق کھینچیں اور ہر دن صبح و شام ایک دو پیالی
چاے خوری نیمگرم اس عرق سے پیئیں اور دو
تین قدم چلیں کہ حرارت غریزی افروختہ ہوگی اور
مکرر کہا گیا کہ استعمال عرقون میں اتنا پرہیز نہیں ہے مگر
موافق حاجت کے رعایت کرنا پرہیز کا اولی و انسب ہے

وضع آٹھوین بیچ استعمال چوب چینی کے بطور
مضغ کے جانو کہ چوب چینی کبھی اکیلی مستعمل ہوتی ہے
اور کبھی ساتھ پان کے اور یہ بیچ علل دماغی و امراض
سینہ و ریہ و حلق و مری کے نافع زیادہ ہوتی ہے
سب طورون سے اور مقدار شربت وہی ہے کہ سفوف
مین بیان ہوئی اور اولی یہ ہے کہ خوب چبائین اور بجاے
اسکا پھینک دین اور ریق اسکا بلع کرین —

وضع نوین بیچ بیان استعمال چوب چینی کے
بطریق مرہم و روغن کے بیچ زخمون آتشک کے
اور زخمون ناصور کے اور اوجاع مفاصل کے اور تمام
اوجاع کے کہ آتشک سے عارض ہوتے ہون
نافع ہے —

صفت مرہم — کہ واسطے زخمون کے خصوصاً
زخمون آتشک کے نہایت نفع رکھتا ہے ایک تھیلی
کتان میں باندھکر ایک رات دن پانی میں بھگوئیں بعد
اسکے ملکر رہنے دین یہانتک کہ چونا پانی کو چھوڑ کر تہ مین
بیٹھ جاوے پس پانی کو پھینک کر درد کو لیکر خشک
کرکے ایک جزو بیچ دو جزو چوب چینی کے خوب
کوٹ کر چھانین اور نصف جزو مردار سنگ و حنا
اور ربع جزو موم سفید و اقلیمیا سے نقرہ اور برابر
سب کے روغن زیتون ملاکر مرہم بناوین اور استعمال
مین لاوین —

مرہم — کہ منافع اسکے پہلے سے زیادہ ہین توتیا و
مردار سنگ سفیدہ قلعی کا ہر ایک تین مثقال چوب چینی
موم ہر ایک پانچ مثقال روغن بادام بیس مثقال
بدستور معمول مرہم بناوین —

مرہم — کہ واسطے زخمون آتشک کے دونون مرہم
سے نافع زیادہ ہے مردار سنگ شنگرف ہر ایک دو
مثقال کات ہندی چوب چینی ہر ایک چار مثقال
موم کافوری پانچ مثقال باگورہ مایہ شیر بیس مثقال
بدستور معمول مرہم بنائین اور اگر نصف کات جلاکے
داخل کرین بہتر ہوگا —

مرہم — کہ واسطے کجلی کے مفید ہے مردار سنگ توتیا
صابون زرنیخ تراشیدہ ہر ایک پانچ مثقال انزروت
حنا مازو زنگار اشق کندر ہر ایک دو مثقال زفت
بیس مثقال چوب چینی دس مثقال صمغ کو سرکہ مین
حل کرین اور توتیا سرکہ مین پیسین اور باقی کو خوب
کھرل کرکے ساتھ موم زرد و روغن زیتون و روغن
بادام تلخ و روغن گل سرخ کہ ہر ایک بیس مثقال
ہون مرہم بناوین اور ہر دن ایک مرتبہ حمام مین
جاکر سر کو دھووین اور یہ مرہم ملین اور اگر چوب چینی
کو اکیلی پیسکر زفت مین ڈالکر اوپر سر کجلی کے
لگادین فائدہ کرے اور بیچ زخمون آتشک کے

اگر تھوڑی چوب چینی مرہم کافوریا یا سلیقون یا مرہم
اسمین داخل کرین بہت نفع کرے۔

روغن ۔ کہ بیچ اوجاع مفاصل اور امعاء کے کہ
آتشک سے پیدا ہوئے ہون نہایت نافع ہے سورنجان
مخلصہ سداب ہر ایک پانچ مثقال قصب الذریرہ
اشنہ سنبل الطیب سافج ہندی زراوند طویل عزر نجوش
ہر ایک تین مثقال عاقرقرحا دو مثقال قسط تلخ چھہ مثقال
چوب چینی بیس مثقال مجموع کو نیمکوب کرین سوائے
چوب چینی کے کہ اسکو ریزہ کرین ایک رات دن بیچ ایک
من شاہی پانی کے بھگو کر ساتھ روغن زیتون و گل سرخ
کے کہ ہر ایک چالیس مثقال ہوا اور روغن بابونہ
روغن زنبق روغن شبت ہر ایک پندرہ مثقال
ہو دیگ مین رکھکر ملائم آگ پر طبخ کرین
یہانتک کہ مہرا ہو جائے اور پانی جاتا رہے پس
صاف کرکے روغن اٹھا لیوین اور ثفل کو ساتھ
ایک من تبریزی پانی کے اور چالیس مثقال روغن
کے بجدد دوسری دفعہ جوش کرین یہانتک کہ پانی جاتا رہے
روغن رہجاوے پس روغن کو صاف کرکے پہلے
روغن مین ڈالکر اٹھا رکھین اور وقت حاجت
کے ملین اور بعضے وقت فی اٹھارہ مثقال روغن کے
ایک مثقال مومیائی اگر حل کرین زیادہ نافع ہوگا اور
بیچ اوجاع و امراض باردہ و رعشہ و لقوہ و فالج کے
اگر اٹھارہ مثقال روغن مین جندبیدستر فرفیون ہر ایک
نصف مثقال ملاکر ملین نہایت نافع ہوگا اور کبھی تیرہ
مثقال چوب چینی تراشیدہ کر بدستور عرق کے ساتھ
تین من تبریزی پانی کے جوش کرین جب ایک ربع
رہجاوے ساتھ روغن گل سرخ یا زیت یا روغن بابونہ
کے یا تینون بقدر تیس مثقال کے جوش کرین یہانتک
کہ پانی جلکر روغن رہجاوے اور اوجاع مفاصل و
درد کمر مین اور اوجاع کہ آتشک سے عارض ہوئے
ہون استعمال کرنا بہت نافع ہے اور بیچ اوجاع مفاصل گرم
کے برگ حنا دس مثقال علیحدہ ایک رات پانی مین بھگو کر
صبح کو جوش کرین یہانتک کہ روغن رہجاوے اور
وقت استعمال کے ہر پانچ مثقال روغن مین سورنجان
مصری حضض مکی ہر ایک ایک مثقال نرم کرکے اضافہ
کرین کہ نہایت موثر و مفید پایا ہے اور بعض اوقات
مین آب سداب یا کرفس یا دونون آب چوب چینی مین
اور روغنون مین اضافہ کرکے اسقدر جوش دین کہ
پانی جلکر روغن باقی رہجاوے اور بیچ اوجاع مفاصل
و اوجاع باردہ کے جب استعمال کیا نہایت نافع پایا

**فائدہ** بیچ بیان منافع چوب چینی کے بطور اہل ہند
کے ابتدا مین کہا گیا کہ یہ دوا بیچ کتب قدیم اہل یونان
کے ضبط نہین ہوئی لیکن اہل ہند کی قدیم کتابون مین
مضبوط و مرقوم ہے لہذا خواص اسکے بھلوک سے
کہ کتاب قدیم طبیبون ہند کی ہے اور نکسین سے کہ
طب مشہور انکی ہے اور اسمین بھلوک سے بھی روایات
لائی گئی ہین مرقوم ہوئے اور انکی اصطلاح مین
نام اس دوا کا دبیان انتراتج ہے معنے اسکے یہ
ہین کہ ایک قسم ہے نج سے کہ دوسرے ملک سے
آتی ہے اور بیچ انکی زبان مین مروج ہے بالجملہ وہ لکھنے ہین

کہ وہ جڑ گلابی رنگ ہی مائل بہ خشکی اور واسطے درد مفاصل
کے کہ جس قسم سے ہو اور واسطے باد کے کہ درمیان ہڈی
کے اور جھلی کے ہو اور واسطے اسی مرض بادی کے اور سیاہی
ولاغری بدن کے اور آتشک وجذام کے اور واسطے
جمیع قروح وعلل چشم وجلد کے اور توبا وفساد خون وصفرا
وبلغم کے اور ہر مرض کے جو بسبب جماع کے پیدا ہو
نافع ہی جوشاندہ اسکا بہت پرہیز واحتیاط چاہتا ہی
بخلاف سفوف کے اگر بطور سفوف کے کھاویں اسکی
خوراک نہایت ایک تولہ ہی روغن گاؤ مین چرب کرکے کھاویں ۔

فائدہ بیچ بیان عشبہ کے بہ لفظ مخفف عشبۃ النار ہی
بیچ لغت اندلیسی کے اسکو ملیان ویاسمن بری ویاسمن
سفید کہتے ہین اور یہ سوا یاسمن بستانی کے ہی کہ اسکو
چنبیلی کہتے ہین اور جو اسکے منافع پر پہلے اطلاع اہل مغرب
کو ہوئی ہی اور وہان سے اور اماکن مین شہرت پائی اسکو
عشبہ مغربیہ کہتے ہین بالجملہ ایک نبات ہی مشابہ لبلاب کے
آپسمین لپٹی ہوئی پھول اسکا بہت خوشبودار ایک قسم
کی شاخین پر خار مشابہ خار گل سرخ کے اور پھول اسکا
چنبیلی سے بہت چھوٹا اور جڑ اسکی سیاہ وباریک شعبہ دار
اور قوت اس جڑ کی بیس برس تک باقی رہتی ہی چوتھے
درجے مین گرم وخشک ہی اور تمام اجزا اسکے
تیسرے درجے مین گرم ومحلل وملطف ہین کذا فی
تحفۃ المؤمنین اور نزدیک بعض لوگون کے یہ گرم وخشک
ہی دوسرے درجے مین سونگھنا اسکے پھول کا واسطے
صداع وشقیقہ کے اور روغن اسکا واسطے علل بارده
وربو وسعال مزمن وفالج ولقوہ کے نافع اور جو عشبہ مغربی

قوی زیادہ ہی لہذا اس زمانے مین بنا اس قسم کا بطریق
مخصوص مشہور ہوا ہی اور یاسمن بری ان شہرون کی
اسی طرح اثر رکھتی ہی لیکن اس مرتبہ مین نہین ہی
اور جانین کہ اکثر امزجہ مین کہ چوب چینی نافع ہی عشبہ
بھی نفع کرتا ہی مگر بیچ علل وامزجۂ حارہ کے کہ چوب چینی
مفید ہی یہ دوا مضر ہی اور بیچ بعضے امزجہ کے فوائد
اسکے زیادہ ہین فوائد چوب چینی سے وہ بیجا بیان
مانند اوجاع مفاصل ونقرس بلغمی وضعف معدہ
رطوبی وفالج واستسقا ولقوہ ورعشہ کے ہین اور
ہر مرض کہ مادہ بارد سے ہوں اور واسطے آتشک
وبواسیر ریحی کے جو غلبۂ رطوبت سے ہو سود مند ہی
بالجملہ جو عشبہ گرم وخشک ہی بیچ امراض بلغمی کے
بسبب ضد ہونے کے دونون کیفیت سے علاج
تام ہی لیکن بیچ سودا کے اگرچہ یبوست مین اسکی
ضد نہین ہی لیکن اس اعتبار سے کہ یبوست وحرارت
ذاتی سے رطوبات فضلیہ کو تحلیل اور اخلاط غلیظہ کو
رقیق کرتا ہی اور اسی سبب سے بالعرض تقویت
حرارت غریزی اور قوی طبیعی کو کرتا ہی اور رطوبات
صالحہ کثیرہ کو کہ اس امر کے لیے لازم ہی تحصیل کرتا ہی علل
سودا کو بھی فائدہ دیتا ہی لیکن ساتھ امزجہ وامراض
دموی وصفراوی کے ضرر کرتا ہی اس لیے کہ موجب
حدت صفرا وغلبہ حرارت واحتراق خون ہوتا ہی مگر
یہ کہ تعدیل عشبہ کی ساتھ عرقہا سرد کے
کرین کہ اس صورت مین دموی وصفراوی کو
بھی نافع ہوگا لیکن دستور فصد وتنقیہ کا اور منع

بیان عشبہ

کرنا استعمال عشبہ کا بدون ضرورت کے اور پرہیز سوائے نمک کے اسی طرح سے ہے کہ بیچ چوب چینی کے لکھا گیا اور قانون استعمال اسکا بیچ دو طریق کے ہم بیان کرتے ہین۔

طریق پہلا۔ کہ بعنوان قہوہ کے کہ اطبا مین معمول و مشہور ہے یہ طریق تین نہج پر ہے ایک وہ کہ عشبہ خوب ساٹھ مثقال کہ ایک خوراک متعارف ہے لیکر بقدر جو کے ریزہ ریزہ کرکے ایک رات ساتھ گلاب و عرق بید مشک و پانی کے کہ ہر ایک ایک من تبریزی ہو بھگو ئین اور صبح کو بیچ دیگ سنگین کے رکھکر ملائم آگ پر جوش کرین یہانتک کہ نصف رہے پس صاف کرکے شیشون مین رکھین اور بیچ مدت نو دن کے نبات سے شیرین کرکے نیمگرم پیین اور بعض لوگون نے بارہ دن تک کہا ہے اور جسوقت ہوا گرم ہو اور رکھنا اسکے جوشاندے کا اس مدت تک کہ احتمال فساد کا ہو لہذا یہ امر مختار ہوا کہ ہر دن پانچ مثقال اس سے بقدر جو کے ریزہ ریزہ کرکے ساتھ گلاب و عرق بید مشک و پانی کے کہ ہر ایک نوے مثقال ہو ایک رات بھگو کر بطریق چوب چینی کے جوش کرین یہانتک کہ سب پانی تہائی رہے پس صاف کرکے تین حصہ کرین صبح و شام ساتھ تھوڑی نبات کے نیمگرم کرکے پیین بارہ دن تک اسی طرح اور بعض لوگ زیادہ اس مدت سے تجویز کرتے ہین اور بعض لوگ مقدار تین دن کو ایک دفعہ جوش کرکے تین حصہ کرکے تین دن پیتے ہین اور صاحب

تحفہ نے کہا کہ حقیر کو یہ مظنون ہے کہ یہ بھی موجب اسکے فساد کا ہوتا ہے اور ہر دن جوش کرنے کو کہ تین دن تک بھگو یا ہو بہتر جانتا ہون اور موافق قاعدۂ کلیہ حکماے سلف کے ہے اور بیچ اکثر اغذیہ و اشربہ و پرہیز کے اور اجتناب اعراض نفسانی و حرکات شاقہ متعبہ و حمام واجب و غیرہ واجب سے مانند چوب چینی کے ہے مگر نمک مین کہ بیچ عشبہ کے تجویز کیا ہے اور بیچ مرض مزمن کے بخار دیگ سے لیکر تمام بدن یا عضو ماؤف کو پہونچانا بدستور چوب چینی کے نافع جانتے ہین اور قبل شروع کرنے تنقیہ اور فراغت کے چالیس دن تک پرہیز اس دوا مین واجب جانتے ہین دوسرا وہ کہ عشبہ ڈیڑھ مثقال چاے خطائی ایک مثقال دارچینی نصف مثقال ساتھ ایک من شاہی پانی کے جوش کرین جب ربع رہے صاف کرکے بعد انحدار غذا کے معدے سے بقدر دو پیالہ کے نیمگرم کبھی ساتھ مصری کے کبھی بدون مصری کے پیین اور اس طریق مین ہرگز احتیاج پرہیز کی نہین جانتے اور حکماے مغرب سے منقول ہے تیسرا وہ کہ میرزا محمد ہاشم مرحوم نے لکھا اور منقول ہے اسنے کہا کہ جو کچھ ازروے قیاس و تجربہ کے فقیر پر ظاہر ہوا اسطرح ہے کہ چوب چینی مین کوئی دستور کلی نہین ہے بلکہ مقدار خوراک و مقدار شربت ہر دن کا اور پانی اور عرق اور مقدار جوش کرنے کا موافق حال مزاج و امراض

کے ہے بیچ عشبہ کے بھی وہی ترتیب جانین اسلیے کہ اگر
مزاج قوتی و مرض صعب ہی زیادہ دس دن سے
دے سکتے ہین اور کبھی بیس دن اور چالیس
دن سے زیادہ احتیاج ہوتی ہی اور پانچ چھ
مثقال سے شروع کرکے بتدریج دس مثقال
تک ختم کرتے ہین اور اگر مزاج ضعیف ہو دو
مثقال شروع اور چار پانچ مثقال سے تجاوز
نہین کرتے ہین اور کبھی سات آٹھ دن سے
زیادہ ضرورت نہین ہوتی ہی اور کبھی زیادہ
بارہ دن سے احتیاج نہین ہوتی ہر دن مقدار
قلیل بتدریج اضافہ کرنا چاہیے اور بیچ مزاج
متوسط کے بدستور بین بین اختیار کرنا چاہیے اور
جب حرارت غالب ہوا اور دینا اس دوا کا
ضرور پڑے ساتھ عرقہاے سرد کے پکانا چاہیے
اور جسوقت تسخین بہت مطلوب ہو ساتھ
عرقہاے گرم کے ملانا چاہیے اور واسطے امزجۂ
سوداویہ کے گاؤزبان و عرق بادرنجبویہ و
عرق شاہترہ بہت اچھا ہی اور بیچ مدت کھانے
عشبہ کے اور بعد فراغت کے دو چلے تک
بلکہ زیادہ اس سے کہ بیچ چوب چینی کے مذکور
ہوا پرہیز کرنا لازم ہی مگر نمک مین کہ اسمین دیتے
ہین لیکن امزجۂ گرم مین کبھی واسطے حفظ قوت و
اصلاح حال کے بعض غذا مین اور نرشیان اور
بقول دیے جاتے ہین چنانچہ چوب چینی مین
کہا گیا اور درصورت شربت جوشاندہ عشبہ

کے اگر آب سرد نہ پیین بہتر ہی ورنہ تقلیل
کافی ہی اور جسوقت آب عشبہ واسطے پینے کے
کفایت نہ کرے بسبب کم ملنے عشبہ کے اسکے
ثفل کو جوش کرکے کام مین لاوین اور ثفل
کے جوشاندے کے پینے مین شرط ہی کہ
اسکو بہت سرد نہ پیین اور اگر ساتھ گلاب کے
ملا کر پیین بہتر ہی۔
طریق دوسرا بیچ بیان استعمال اس دوا کے
بطریق سفوف اور معجون کے اس صورت مین
حاجت پرہیز کی بہت نہین ہی اور بیچ بعض امزجہ
کے وعلل کے یہ طریق نافع ہی جانین کہ جو کچھ بیچ
باب سفوف چوب چینی کے بیان ہوا جسوقت
بمقدار چوب کے عشبہ کو لیکر ساتھ انھین ادویہ
کے موافق اوزان مفرد کے ترکیب کرین اور
اسی طرح میل کرین وہی منافع ظاہر ہونگے اور
بعضے اوقات ہر دن ڈیڑھ مثقال عشبہ کوٹ کر
چھان کر برابر اسکے نبات اکیس ۲۱ دن تک یا
زیادہ یا کم موافق حاجت اور ضرورت کے ساتھ
ایک پیالہ گلاب کے دیا اور ترشیون و لبنیات
و فواکہ ترا ور آب سرد سے درمیان کھانے
عشبہ کے اور بعد فراغت کے بارہ دن تک
ملاحظہ فرمایا اثر تمام حاصل ہوا اور کبھی مقدار عشبہ کا
ساتھ نصف اسکے نبات کوٹ کر چھان کر تین دن
پہلے مین ہر دن آدھا مثقال بیچ امزجۂ ضعیفہ کے
اور دو مثقال بیچ امزجۂ متوسطہ کے اور اڑھائی

مثقال بیچ امزجۂ قویہ کے پھر تین دن اور ڈھائی مثقال و تین مثقال و ساڑھے تین مثقال پھر تین دن اور ساڑھے تین مثقال سے چار مثقال تک ساتھ گلاب کے نو دن تک دیا ہے ساتھ پرہیز کے نفع خوب حاصل ہوا لیکن معجون عشبہ کی کہ بیچ امراض باردہ بلغمیہ کے اور اوجاع کے اور ضعف معدہ و ہاضمہ و قلت اشتہا کے جو بسبب رطوبت کے ہو مجرب جانتے ہیں یہ ہے سلیخہ دار چینی ہر ایک پانچ مثقال زنجبیل و فلفل و ہیل فاقلہ کبار زعفران ہر ایک تین مثقال عشبہ پچاس مثقال کوٹ کر چھان کر ساتھ عسل مقوم کے دو سو مثقال ہو معجون بنا دیں صبح و شام ساتھ گلاب کے تناول کریں مقدار شربت موافق حاجت و قوت مزاج کے دو مثقال سے چار مثقال تک اور طبیب موافق حال کے حسب طریق کہ مناسب جانے ترتیب دیوے مختار ہے۔

فائدہ بیچ بیان معرفت فادزہر کے اور اسکے فوائد کے اور طریق آزمائش اور طریق تناول اسکے کے اس فائدہ کو بیچ چار ابواب کے ہم بیان کرینگے ایک پہلا بیچ بیان معنی لفظ فادزہر کے اور اسکی معرفت کے بیان میں کہ اطبا فادزہر کو بولتے ہیں اوپر ہر چیز واسطے ذو الخاصیت کے کہ مدد دیوے طبیعت کو اوپر دفع کرنے مضرت سموم کے اور مقابلہ کرے ساتھ ان چیزوں کے کہ جو مزاج انسان کے مخالف ہیں خواہ سموم گرم ہو خواہ بارد اور یہ تاثیر بالخاصیت قدرت و حکمت بالغۂ حکیم مطلق سے ہے جل جلالہ جان تو کہ اقسام

فادزہر کے بہت ہیں لیکن مشہور و نافع زیادہ سب اقسام اسکے سے نزدیک اکثر لوگوں کے حجر التیس ہے اور بیچ اصطلاح کے اکثر اطبا اطلاق لفظ فادزہر کا اوپر حجر التیس کے کرتے ہیں کذا فی المعصومی اور بیچ بحر الجواہر کے کہا ہے نقلاً عن المنہاج کہ لفظ فادزہر کا اگرچہ عام ہے واسطے ہر دوا دافع ضرر سم کے لیکن اسکو خاص کرتے ہیں ساتھ حجر الحیہ کے اور بیچ اختیارات بدیعی کے لکھا ہے کہ فادزہر کہتے ہیں ہر دوا کو جو حافظ روح کی ہو اور سم کو دفع کرے خاصیت سے اور جو مخصوص ہے وہ حجر التیس و حجر الحیہ ہیں اور صاحب تحفۃ المومنین نے کہا کہ مراد مطلق فادزہر سے فادزہر معدنی ہے اور مؤلف اختیارات نے بیچ حجر التیس و حجر الحیہ کے منحصر کیا ہے اور یہ خلاف جمہور کے ہے انتہی بالجملہ دعوے صاحب تحفہ کا بھی کوئی دلیل نہیں رکھتا ہے اور حق یہ ہے کہ لفظ فادزہر کی بیچ کلام اس قوم کے بیچ حیثیت الخصوصیت مختلف الاستعمال آتی ہے چنانچہ اشعار کیا گیا اور معلوم کریں کہ بعد تریاق فاروق کے کوئی مرکب کوئی مفرد بیچ دفع کرنے ضرر سموم کے اور ادویہ سمیہ کے مانند حجر التیس کے نہیں ہے اور بہترین انواع میں وہ ہے کہ حدود و خابیش کوہستان ولایت شبانکارہ سے کہ متصل ملک شیراز کے ہے لاتے ہیں اور وجہ امتیازی یہ ہے کہ بیچ کوہستان فارس کے حشائش تریاقی بہت ہیں اور چراگاہ تیس کی کہ یہ پتھر اس سے نکلتا ہے کہ اکثر گیاہ مختلفہ سے

کہ اُس زمین مین بافراط پیدا ہوتی ہی اور حجر التیس بصورت
پتھر کے ہی ہیکلی شکل اور املس کہ بیچ شیر دان اور
زرد و سبز کوہی کے پایا جاتا ہی علی الاصح اور ایک روایت
مین آیا ہی کہ پیدائش اُسکی دل یا مرارہ یا گردن تیس مین
ہی اور وہ اکثر لانبا مانند بلوط کے ہوتا ہی اور اُسکے جوف
مین لکڑی مخلصہ کی ہوتی ہی اور جو مدور ہو اُسکے جوف مین
تخم مخلصہ پایا جاتا ہی اور خاصہ اس پتھر کا یہ ہی کہ جب
ساتھ سرکہ کے پیسین مائل بسرخی ہو اور اُسکے نوع ہندی
مین سیاہی بہت غالب اور سبزی کے اور اُسکے جوف
مین پشم اور لکڑیان پائی جاتی ہین اور خواص مین بہت ضعیف
قسم مشابہ نکارہ شیرازی سے ہوتا ہی اور بہتر حجر التیس
وہ ہی کہ رنگ اُسکا زیتونی اور نہایت شفاف و براق ہو
اور تہ بہ تہ طبقے اُسمین لپٹے ہوے مانند پیاز کے اور
ایک چھوٹی لکڑی درمیان مین ہو اور اگر دودھ کے ساتھ
پیسین رنگ دودھ کا سبز ہو جاوے اور اگر تھوڑا
چونا کف دست مین ملین زرد یا سبز ہو جاوے اور
بیچ مصر و شام و دیگر ولایات کے عملی بناتے ہین
شفاف و خوش رنگ و ہیکلی اس طرح کہ دانا لوگ
شک مین پڑتے ہین اور خوب نہین پہچانتے فرق
درمیان عملی و غیر عملی کے یہ ہی کہ سوزن فولاد کی
آگ مین لال کر کے اُسمین گڑو دین اگر مصنوعی ہی
نوک سوزن کی آسانی سے گھس جاویگی اور دھوان
سیاہ اُس سے نکلیگا اور اگر خالص ہوگا دھوان
زرد نکلیگا اور نوک سوزن کی بمشکل سے اُسمین
گھسیگی اور سوزن زرد ہو جاویگی اور کہتے ہین

کہ فادزہر خوب وہ ہی کہ اگر دھوپ مین رکھین پسینا
نکلے لیکن ایسا نہین دیکھا گیا صاحب معصومی نے
اس علامت کو بیچ حجر التیس کے لکھا ہی اور ابن
بیطار بیچ فادزہر معدنی کے اور طریق امتحان
حجر التیس کے ایسا لکھتا ہی کہ ساتھ پانی سولف
کے گھسکر اوپر کاٹے سانپ و بچھو کے طلا کرین اگر
اُسی وقت درد ساکن ہو بیشک اچھا ہی اور
صاحب کناش بقراطی کناش مین لایا ہی کہ زنبور
گزیدہ کو مین نے دیکھا کہ موضع نیش زنبور کا ورم
کر گیا تھا اور درد سے چین نہین رکھتا تھا تھوڑا اُس
سے ساتھ پانی کے گھسکر محل نیش پر طلا کیا درد و
ورم دور ہو کر رنگ بدن کا بحالت اصلی عود کر آیا
اور یہ بھی اسی نے لکھا کہ ایک شخص کو سانپ نے کاٹا
تھا اور تریاق فاروق حاضر نہ تھا ایک قیراط حجر التیس
کو بیچ شراب کے حل کر کے دیا اُسنے خلاصی پائی اور
ایک نوع فادزہر سے ہی کہ بیچ جزائر بحر ہند و چین کے
پایا جاتا ہی اور زہرہ سے بندر کے نکالتے ہین رنگ
اُسکا مائل بزردی اور شکل مین ہیکلی و مائل بدرازی و باریکی
اور بادشاہان چین و ماچین بقیمت تمام مول لیکر اپنے
خزانے مین باحتیاط رکھتے ہین اور اُنکے اعتقاد مین خاصیت
اس پتھر کی زیادہ ہی خاصیت فادزہر فارس سے اور
ایک قسم ہی فادزہر ہندی سے کہ جانوروں جنگلی کے پیٹ
سے نکالتے ہین اور یہ قسم بیچ منافع کے قریب حجر التیس ہی
اور اُسکو حجر التیس سے فرق نہین کر سکتے مگر امتحان سے کہ
مذکور ہوا اور ایک قسم ہی فادزہر سے کہ بارہ سنگے سے نکالتے ہین

اسکا نام حجر الایل ہے اور یہ بھی قریب بالاثر حجر التیس کے ہے اور ابن جمیع کہتا ہے کہ یہ بہترین فادزہر دن مین ہے اور موافق جمیع امزجہ کے ہے بالخاصیت اور جو تین دن ہر دن نصف دانگ اُس سے بیوین کوئی زہر تا مدت حیات اثر نہ کرے اور بیچ تمام افعال کے مانند فادزہر معدنی کے ہے اور ایک نوع ہے فادزہر سے کہ اُسکو حجر الحیہ کہتے ہین اور پارسی مین مہرۂ مار اور وہ دو قسم ہوتا ہے ایک قسم حیوانی ہے اور سانپ سے نکالا جاتا ہے بقدر نصف فندق کے مائل بدرازی برنگ خاکستر اور بعض سیاہ و سخت و مخطط اُن خطوط سفید سے اور بعض سفید و نرم ہوتا ہے اور ایک قسم معدنی ہے اسکو بادزہر کہتے ہین اور ایک قوم کا یہ اعتقاد ہے کہ زبرجد معدن سے ملتا ہے اور ایک جماعت کہتے ہین کہ وہ زبرجد ہے اور بہترین اسکا وہ ہے کہ جو اوپر مقام کاٹنے سانپ کے لگاوین اُس جگہ چسپیدہ ہو جاوے اور بعد اُسکے جب دودھ مین ڈالین دودھ کو سبز کرے زہر کو بالکل جذب کر لیتا ہے چھوٹ کر گر پڑتا ہے پھر نہین چپکتا ہے اور وقت جذب کرنے زہر کے رنگ اُسکا بدلتا ہے بعد اُسکے دودھ مین ڈالین اپنی حالت اصلی پر عود کرتا ہے اور واسطے کاٹنے بچھو و ہوام کے ضعیف الفعل ہے لیکن واسطے دفع کرنے سنگ مثانہ کے نہایت نفع کرتا ہے مقدار شربت اُسکا تین قیراط تک ہے اور تعلیق قسم مخطط کی واسطے صداع و لقیر غشی کے مفید ہے اور ایک نوع ہے سبز و گول کہ جنگلات ولایت گول کنڈہ و تلنگانہ مین رودہ بیل و بھینس جنگلی سے نکالتے ہین اور شکل مین گول اور چوڑا اور وزن مین پانچ مثقال سے پندرہ مثقال تک دیکھا گیا ہے اور کمی قیمت و کم اعتبار اور افراط سے ملتا ہے اور اسکے درمیان سے دانہ تمر ہندی یا کچلا نکلتا ہے اور اسکے کھانے سے کوئی خاصیت متصور نہین ہے اور فادزہر معدنی کو کہ اسوقت رائج و متعارف ہے اور بہت اقسام کا ہوتا ہے بیچ آخر اس فائدہ کے ہم علحدہ ذکر کرینگے ۔

**ایجاد دوسرا** بیچ بیان فوائد و خاصیت حجر التیس کے کہا گیا کہ بیچ معالجہ ادویہ سمیہ اور سبب زہر دن کے اور کاٹنے حشرات زہردار کے کوئی چیز حجر التیس کا رس کو نہین پہونچتی ہے اور وہ مقوی حرارت غریزی و حواس و حافظ قوی و مفرح و مطرب و مزیل غم ہے اور اسکے خواص سے یہ ہے کہ حجر التیس آزمودہ کو اوپر مقام کاٹنے سانپ کے رکھین اُس جگہ چپک جاوے جب تک بالکل زہر نہ کھینچے جدا نہو گا اور اگر کسی کو زہر کھلایا ہو اُسی وقت وہ شخص اسکو منھ مین رکھے نفع تمام حاصل ہو اور اگر کئی عدد فادزہر آزمودہ چینی کے پیالے مین رکھین اور اوپر اُسکے دودھ ڈالین اور ایک ساعت توقف کرین کہ قوت و کیفیت اُسکی دودھ مین آجاوے بعد ازان دودھ مسموم کو پلاوین دودھ قے سے نکل آویگا اور ضرر زہر سے امین ہوگا اور اگر اُس شخص کو جو بسبب غم کے دل اُسکا ضعیف ہو گیا ہو دینا نافع ہو اور اگر بیچ اول تحویل آفتاب کے برج حمل مین مقدار چار قیراط کے اُس سے گھسکر ساتھ

رب کے بیچ ایک سال تک قوت و قدرت اپنے بین
تناپیدا کرے اور اگر بیچ سن کہولت کے ہر سال اول
فصل ربیع بین یا اول فصل خریف بین بلینا خاد زہر کا
عادت کرے اور ممنوعات سے پرہیز کرے تمام عمر ساتھ
صحت و فرحت کے گذرے حکیم عماد الدین محمود نے
اپنے رسالہ بین نقل کیا ہے کہ اکثر آدمیون کو کہ واسطے
ضعف پیری کے اور محافظت حرارت کے کھلایا
ہین نے گویا قوت جوانی نے انہین عود کیا اور سرخ
فربہ ساتھ طراوت کے ہوئے اور اکثر علل مزمنہ
عسر الزوال زائل ہوئے اور جانین کہ حجر التیس آخر
دوسرے درجے مین گرم اور اول تیسرے درجے مین
خشک ہے لہذا محرور المزاج کو نہایت مضر و محرق خون اور
مورث التہاب و اسہال دموی اور محلل اورام
باردہ ہے اور ساتھ کشنیز کے واسطے اورام
حارہ کے نافع ہے اور طلا کرنا اسکا ساتھ گلاب
کے واسطے طاعون و فتوق و بواسیر کے اور
ساتھ شراب کے واکیلا بھی واسطے کاٹنے ہوام کے
مفید ہے اور ساتھ آب ریحان کے واسطے کاٹنے
زنبور کے مجرب ہے اور مقدار شربت اسکا ایک قیراط
سے بارہ قیراط تک ہے کذا فی تحفہ

ایماء تیسرا۔ بیچ کیفیت تناول حجر التیس کے اور
شرائط اسکے کے جانین کہ لازم کرنا سات شرط کا
اوپر کھانے والے اس دواے جلیل القدر کثیر النفع
عزیز الوجود کے واجب ہے شرط پہلی یہ کہ
سن کہولت یا شیخوخت ہو شرط دوسری حرارت
مزاج غالب نہو شرط تیسری تناول اسکا فصل گرما
گرم مین اور سرما سے سرد مین نہو شرط چوتھی قبل
شروع کرنے کے اسکے تناول مین تنقیہ بدن کا
اخلاط فاسدہ سے لازم جانین شرط پانچوین
حموضات و لبنیات و بقول و اطعمہ غلیظہ و جماع
و مفسدات معدہ و حرکات عنیفہ و اعراض متعبہ
سے پرہیز واقعی کرین اور اقل ایام پرہیز کا
قبل از شروع دس دن اور بعد فراغت کے
بیس دن ہین شرط چھٹی تناول کے بعد بدن
کو ساتھ لباس نرم و نازک پاکیزہ کے مزین و معطر
رکھین اور خوشوقت رہین اور ساتھ مصاحبان
خوش تقریر کے اور حریفان نیک خصلت
کے باغون مین اور عمارات دلکشا با استماع
راگ فرحت افزا کے گذرانین اور اطعمہ لطیفہ پر
سبیل کرین ورنہ بہر حال بقدر امکان کے
آسائش و آرام مین کوشش کرین شرط ساتوین
پہلے مرتبہ اور پہلے سال کہ ارادہ اسکے کھانے
کا کرین چار قیراط سے زیادہ نہ کھاوین لیکن دوسرے
سال تھوڑا زیادہ کرین و الا قطعا لیکن طریق کھانے
حجر التیس کا یہ ہے کہ بعد تنقیہ کے اور رعایت کرنے شروط
کے مقدار چار قیراط اوپر سنگ سماق کے خوب
پیسین یہانتک کہ اجزاے خشن صحیح نرہین بس
پتھر سے اٹھا کر چینی کے پیالے مین رکھین اور گلاب
شیرین ملاوین بعد اسکے قلم مین رکھکر حلق مین ڈالین تو
دانتون مین نہ لگے اور تھوڑا شربت نبات و گلاب کا پیچھے

اُسکے پیسین اور اوپر فرش نرم کے اس پہلو سے دوسرے
پہلو کی طرف لوٹین اور تھوڑی مشی کرین قریب
دو ساعت کے بعد اُسکے غذا کھائین اور بعض آدمی
مقدار چھ قیراط کے تین دن مین ہر روز دو قیراط اسی
دستور سے گلاب مین ملا کر پیٹ کر حلق مین ڈالتے
ہین اسطرح سے کہ دانتون کو نہ پہونچے یا گولی بنا کر
نگلتے ہین حکیم عماد الدین محمود بیچ رسالہ کے رسائل
مؤلفہ اپنے سے لکھتا ہے کہ جو کھانے پیشین نے
بیچ حیات کے حجر التیس کے اشارہ کامل نہین کیا اور
ہر ایک نے اپنی طرف سے اُسکے کھانے مین اجتہاد
کیا اور اکثر لوگ اسی سے متضرر ہوے اسی
سبب سے یہ ترکیب خاطر خواہ اس فقیر کے
ہوئی اور جس شخص کو اس ترکیب سے دیا نفع تمام
پایا اور ہرگز کچھ ضرر واقع نہوا اور وہ ترکیب یہ ہے
حجر التیس آزمودہ چھ قیراط مروارید ناسفتہ
یاقوت رمانی لعل بدخشان حجر یشب ہر ایک تین قیراط
ہر ایک کو جدا جدا اوپر پتھر سماق کے خوب پیسین بقدر
کہ اجزاے خشن نہین محسوس ہوون بعد اُسکے
مومیائی کانی اور عنبر اشہب و زعفران و ورق طلا
ہر ایک دو قیراط مشک خالص ایک قیراط مجموع کو
نرم کوٹ کر ساتھ شیرۂ نبات کے بدستور تمام
معاجین کے آپس مین ملادین تو خوب ملجاوین بعد
اُسکے گولیان بنا کر تین حصہ کرین اور تین دن
متواتر ہر دن ایک حصہ کو نگلین اور ایک پیالہ
گلاب شیر گرم پیچھے اُسکے پیوین اور تھوڑی دیر

چلین بعد اُسکے شربت و گلاب کا میل کرین اور
آرام سے رہین یہانتک کہ اشتہاے صادق حاصل
ہووے پس طعامہاے لطیف کھاوین۔

طریق دیگر۔ فادزہر اعلی آزمودہ ایک درہم یاقوت
رمانی لعل بدخشانی مروارید فیروزہ نیشاپوری ہر ایک
نصف درہم مشک خالص ورق طلا ورق نقرہ
زعفران جدوار آزمودہ مومیائی کانی ہر ایک دو دانگ
اجزا کو علیحدہ علیحدہ جیسی رسم ہے پیسین اور بعد پیسنے
کے ہر ایک کو وزن کرے اور خوب ملا کر پیسین اور ساتھ
شیرۂ نبات مقوم کے گھولین اور گولیان بنا دین
ہر ایک گولی مقدار ایک نخود کے اور سب کے نو
حصے کرین مدت نو دن مین ہر دن ایک حصہ ساتھ گلاب
و نبات کے نگلین اور شروط مذکورہ پرہیز کی عمل مین
لاوین یہانتک کہ مقصود حاصل ہو اور سعی و رنج ضائع
نہووے جان تو یہ سب کہ لکھا گیا قرابادین معصومی سے
ہے اور تحفۃ المؤمنین مین بیچ بیان دستورات کے
ایسا لکھا گیا کہ حجر التیس ایک دانگ مروارید طباشیر
ہر ایک نصف مثقال عود قماری دو دانگ صندل سرخ
و سفید ہر ایک چار دانگ مصطگی ایک دانگ عنبر اشہب
مشک ہر ایک نیم دانگ ورق طلا ورق نقرہ بنیش عدد
ساتھ شیرۂ نبات کے ملا کر گولیان بنا دین اور
تین حصہ کرکے تین دن مین اور تھوڑا شربت
نبات و بید مشک کا پیوین اور چاہیے کہ پہلے سال
مقدار فادزہر کا زیادہ دو دانگ سے نہو اور ہر سال
تھوڑا اضافہ کرین یہانتک کہ مقدار اُسکا ایک مثقال

دو ڈیڑھ مشقال تک ... بچے اور دو مشقال تک بھی
جائز رکھا ہی او ... نہ نیم دانگ کا مرطوب المزاج
مین ایک دانگ ... اور تحمیل چالیس برس کے ہرگز
استعمال نکرین ... وساٹھ برس کے بھی اور دو
... سیر آن چیزون سے کہ مذکور
ہوا ہی واسب ... ب غیر طین وہی ہین کہ اوپر
بیان ہوئین ... ربی سے کہا کہ میرے نزدیک اولی
یہ ہی کہ فادزہر کو ساتھ معاجین مناسبہ کے ترکیب دیکر
کبھی کبھی بقدر حاجت تناول کرین اور بہت مقدار
دفعہ واحد کھانا باعث احتراق ہوجانیکا جانئین۔
**ایا چوتھا** بیچ فادزہر معدنی کے اسکو عربی مین حجر السم
کہتے ہین اور صاحب تحفۃ المومنین نے اپنے اختیارات
مین کہا ہی کہ فادزہر مطلق سے اطبا یہی مراد رکھتے ہین
اور اسکے غیر کو فادزہر حیوانی کہتے ہین اور ایلاے
امل مین یہ فائدہ مع بیان اختلافات استعمال فادزہر
کا مشروحاً گذرا اور ابن تلمیذ مغنی مین کہتا ہی کہ معدن
اسکا بموجب راے ارسطو وغیرہ کے افاضی ہند
اور دائل چین ہی اور پانچ قسم ہوتا ہی سفید زرد سبز
غیر منقط اور رازی نے بیچ طب مادی کے بیان کیا ہی
کہ درمیان زردی و سفیدی کے اور رنگ و سمہ کے
مشاہدہ کیا اور واسطے دفع کرنے ضرر بیش کے تجربہ
کیا اور ابن مندویہ کہتا ہی کہ زرد مائل بسبزی و سفیدی
ہی اور بیچ بحث کے مسطور ہی کہ کان اسکی کرمان وکوہ
زرد مین ہی اور تین قسم ہوتا ہی سبز نیم رنگ زرد مائل
بسفیدی اور مائل بسرخی اور کچھ اسکے ساتھ ہوتا ہی کہ
آگ مین نہین جلتا اسکو مخاط الشیطان کہتے ہین اور بعض
نے سبز تیرہ و زرد مائل بسیاہی اور زرد کا بھی مشاہدہ
کیا ہی اور کہتے ہین کہ امتحان اسکا یہ کہ ہلدی کو پتھر پر
پیسین بعد اسکے فادزہر کو اگر رنگ ہلدی کا سرخ ہوجاوے
خوب ہی والا فلا اور کہتے ہین کہ علامت اسکی خوبی کی
یہ ہی کہ دھوپ مین پسینا نکلے اور جب پیسکر وہ جگہ کاٹنے
افعی وغیرہ کے چھڑکین زہر کو بطریق عطسہ کے دفع کرے
اور جو مقدار دو جو پانی مین پیسکر بیچ حلق سانپ وافعی
کے ڈالین مار ڈالے یا کسی حیوان کو بیش وغیرہ کھلا کر زہر
دین اگر خلاصی پاوے خوب ہی اور حقیر اس امتحان کو بہتر
جانتا ہی اور بیچ حرارت کے معتدل اور آخر درجے
دوسرے مین خشک اور بارہ جونک مقابلہ کرنے والا
سب سموم حیوانی و نباتی و معدنی کا ہی اور ہر روز دست
اسکی ہر دن بقدر ایک قیراط کے حافظ صحت و مانع ضرر
ہواے وبائی کی اور ضرر اختلافات میاہ و اہویہ کی ہی
اور نگاہ رکھنا اسکا اپنے پاس مانع کاٹنے ہوام
کا ہی اور جمیع امزجہ سے موافق اور مقوی جمیع امزجہ و
اعضاے رئیسہ ہی اور حافظ حرارت و رطوبت غریزی اور
مانع تعفن اخلاط اور دور کرنیوالا سمیت اخلاط کا اور مقوی
اور مقوی اعصاب و قوی و مفاصل کا اور محلل ورادع
اورام باردہ و حارہ کا ہی اور واسطے خفقان کے نہایت
مجرب ہی اور قدر شربت اسکا بیچ دفع کرنے سموم کے
تین نخود سے دو دانگ تک اور بیچ تمام خواص کے ایک
قیراط سے ایک دانگ تک ہی اور کہتے ہین کہ پینا
نیم دانگ عرق اسکا کہ گرمی دھوپ سے نکلتا ہی واسطے

